از پے نظارۂ او حور و جان — پر شدہ آفاق ہر ہفت آسمان
قدسیان افتادہ بر خاک رہش — صد چو یوسف اوفتادہ در جہش
خویشتن آراستہ از بہر او — خود ورا پروائے غیر دوست کو
آنچنان پر گشتہ از اجلال حق — کاندر و ہم رہ نیابد آل حق
لا یسع فینا نبی مرسل — والملک والروح ایضاً فاعقلوا
گفت ما زاغیم و ہمچون زاغ نے — مست صباغیم و مست باغ نے
چونکہ مخزن ہائے افلاک و عقول — چون خسے آمد بر چشم رسول
پس چہ باشد مکہ و شام و عراق — کہ نماید او نبرد و اشتیاق
آن گمان و ظن منافق را بود — کو قیاس از جہل و حرص خود کند

(اوپر فرمایا ہے کہ حضرت علی کی جد خلافت حب دنیا کی وجہ سے نہ تھی اسی کی مناسبت سے فرماتے ہیں کہ) اسی طرح پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی جد و جہد جو فتح مکہ کے لیے تھی نہیں حب دنیا کا احتمال کب ہو سکتا ہے (بلکہ محض اشاعت و تقویت دین کے لیے تھی چنانچہ آیات انا فتحنا و اذا جاء نصر اللہ اس فتح کے ثمرات پر دال ہیں آگے اسکی دلیل بیان فرماتے ہیں کہ) جن پیغمبر کی یہ شان ہو کہ اُنھوں نے امتحان کے وقت چشم دل کو مخزن ہفت آسمان سے بند کر لیا ہو (یعنے شب معراج میں بجز نظارہ کمال و جمال الٰہی کسی مخلوق کی طرف سیر و تماشا کے طور پر کسی طرف التفات نہیں فرمایا البتہ مرآتیت ماموربہا منافی نظارہ کمال الٰہی نہیں کما قال تعالیٰ ولقد رای من آیات ربہ الکبریٰ) حالانکہ خود آپ کے نظارہ کے لیے تمام حوریں اور روحیں اطراف ہفت آسمان میں بھر رہی تھیں اور ملائکہ مقدسین آپ کے خاک راہ پر (انتظار میں) پڑے تھے (کنایہ محض انتظار سے ہے) اور یوسف علیہ السلام کے سے (حسین صورت و سیرت) آپ کی چاہ محبت میں گرے تھے (کنایہ ہے محض اشتیاق سے یعنے سب آپ کے منتظر و مشتاق تھے جیسا سوال او قد ارسل الیہ سے مترشح ہے) اور سب نے اپنے کو آپ کے لیے آراستہ کر رکھا تھا مگر (باوجودان تمام تراسباب مشغولی کے) آپ کو بجز محبوب حقیقی کے کسی طرف التفات (بالذات) نہ تھا بلکہ آپ معائنہ جلال حق سے ایسے معمور تھے کہ آپ کے رتبہ کمال میں اہل اللہ (یعنے اولیاء اللہ) کا وہم تک نہیں پہنچتا (اور ظاہر ہے اور شیخ اکبر نے بھی تصریح فرمائی ہے کہ اولیاء انبیاء علیہ السلام کے کمالات کی حقیقت کا ادراک نہیں کر سکتے آگے ترقی ہے کہ اولیا تو کیا چیز ہیں آپ کا تو یہ ارشاد ہے کہ ہمارے وقت خاص میں (جو حق تعالیٰ کے ساتھ ہمکو حاصل ہے) کسی نبی مرسل اور ملائکہ اور جبرئیل کو (جو بڑے ملک مقرب ہیں) گنجایش نہیں تم لوگ سمجھ لو (یہ مضمون بعنوان حدیث مشہور ہے مگر اسکی سند کہیں نہیں دیکھی لیکن آپ کا مراتب کمال و قرب میں اکمل و افضل انبیاء ہونا اس مضمون کا مصحح ہے) آپ بزبان حال

فرمارہے ہین کہ ہم مصداق مازاغ البصر کے ہیں اور زاغ کی طرح (ملتفت الی جیفۃ الدنیا) نہیں اور ہم تو صباغ عالم کے مست (اور دلدادہ) ہین باغ عالم کے مست (اور طالب) نہیں ہین (یہ اشارہ ہو تفسیر آیت مازاغ البصر فرمانے کی طرف اور غالباً اس مین قول شہوا اختیار کیا ہو کہ رویت حق پر محمول ہو مگر راجح بلکہ متعین رویت جبرئیل علیہ السلام پر حمل کرنا ہو کیونکہ خود جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ تفسیر فرمائی ہو پھر دوسرا احتمال کہان رہا چنانچہ حدیث اسراء مین امام مسلم نے مسروق وحضرت عائشہ کے مناظرہ مین روایت کیا ہو کہ حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ مین نے اس امت مین سب سے اول یہ سوال حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا آپ نے فرمایا انما ہو جبرئیل لم ارہ علی صورتہ التی خلق علیہا غیر ہاتین المرتین گو یہ تفسیر مستلزم نفی رویت الٰہیہ کو نہیں اسکا اثبات دوسری دلیل سے ممکن ہو اور اگر اس شعر کو اسی محقق تفسیر پر مبنی کیا جاوے تب یہ توجیہ ہوگی کہ نظر الی الآیات جو من حیث الآیات ہمسے مطلوب تھی اس سے ہمکو تریغ نہین ہوا کہ انکی ذات سے متلذذ ہونے لگتے) غرض یہ کہ جب (عالم ملکوت کہ) افلاک و ملائکہ کا مخزن (ہے) جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر مبارک مین ایک خس کے برابر تھا تو مکہ اور شام اور عراق کے واسطے (خود ان کو مقصود بنا کر) آپ کیا مقاتلہ اور اشتیاق فرماتے ایسا گمان تو صرف منافق کو ہو سکتا ہو جو اپنے جہل و حرص سے ایسا قیاس کیسے (کما قیل المرء یقیس علی نفسہ)

| | |
|---|---|
| آبگینہ زرد چون سازی نقاب | زرد بینی جملہ نور آفتاب |
| بشکن آن شیشہ کبود و زرد را | تا شناسی گرد را و مرد را |
| گرد فارس گرد سر افراشتہ | گرد را تو مرد حق پنداشتہ |
| گرد دید ابلیس و گفت این فرع طین | چون فزاید بر من آتش جبین |
| تا تو می بینی عزیزان را بشر | دانکہ میراث ابلیس ست آن نظر |
| گر نہ فرزند ابلیسی اے عنید | پس بتو میراث آن سگ چون رسید |

(اوپر نظر منافق کا فساد مذکور تھا یہان اسکی مثال اور اسکی اصلاح کا امر ہو یعنی) اگر زرد آبگینہ کو مثلاً تم نقاب کی طرح آنکھون پر لگالو تو تمام دھوپ زرد نظر آویگی اس لیئے تمکو چاہیے کہ اس شیشہ کبود و زرد کو (جو غلط انداز غلط نما ہی) چور چور کر ڈالو (یعنے اسباب غلط بینی کو کہ اتباع غرض نفسانی ہو رفع کرو) تاکہ تم کو گرد کی اور مرد کی شناخت ہو (گرد سے مراد حالت محسوسہ اور مرد سے مراد کمال مخفی بوجہ اختفاء کمال باطنی کی حالت محسوسہ مین مثل اختفاء مرد کے گرد مین چنانچہ فرماتے ہین کہ) سوار کے گرد گرد غبار بلند ہو جاتا ہو اور سوار کو پنہان کر دیتا ہو) تم اس غبار کو مرد حق گمان کیئے بیٹھتے ہو (یعنے یہ سمجھتے ہو کہ مرد حق جو سنا گیا ہے وہ یہی غبار ہو اور وہ ہے مبتذل پس مرد کو مبتذل سمجھنے لگتے ہو اور اس سے بد اعتقاد ہو جاتے ہو اور یہ مطلب نہین کہ گرد کے معتقد ہو جاتے ہو کہ خلاف مقصود و مقام ہے) ابلیس نے صرف گرد (یعنی حالت ظاہری

آدم علیہ السلام کی کہ خلق من مادۃ الطین ہی) دیکھی اور کہنے لگا کہ یہ مخلوق خاکی مجھ سے کہ آتش جبین (یعنی مخلوق آتشی ہون کیونکر افضل ہوسکتا ہی (کہ مین اسکو سجدہ کرون) پس تم بھی جب تک اہل اللہ کو خالی بشر سمجھتے رہوگے (یعنی انکے اوصاف کو منحصر مقتضیات بشریت مین سمجھوگے اور کمالات روحانیہ کی نفی کردوگے جیسا کفار نے صیغہ حصر سے کہا تھا ان انتم الا بشر مثلنا) تو جان رکھنا کہ ایسی نظر اور اعتقاد میراث ابلیسی ہی اور اگر تم (بنسب معنوی) فرزند ابلیس نہین ہو تو بتلاؤ اُس مردود کی میراث تمکو کیونکر پہونچی۔

| | |
|---|---|
| من نیم سگ شیر حقم حق پرست | شیر حق آنست کز صورت برست |
| شیر دنیا جوید اشکاری و برگ | شیر مولیٰ جوید آزادی و مرگ |
| چونکہ اندر مرگ بیند صد وجود | ہمچو پروانہ بسوزاند وجود |

(اسمین عود ہی قصہ کی طرف اور یہ مقولہ ہی حضرت علیؓ کا یعنے) مین سگ نفس نہین ہون بلکہ شیر حق ہون اور حق پرست ہون اور شیر حق اسکو کہتے ہین جو (حب) صورت (وجسم) سے چھوٹ جاوے (پس جب مین شیر حق ہون تو مین بھی محب جسم و نفس نہین ہون) اور شیر دنیا تو شکار اور سامان ڈھونڈھتا ہی اور شیر حق آزادی (غیر اللہ سے) اور موت (جسمانی یا نفسانی کہ فناء ہی) ڈھونڈھتا ہی (چنانچہ موت جسمانی کے باب مین حدیث ہی من احب لقاء اللہ احب اللہ لقاءہ اور فناء کی مطلوبیت ظاہر ہی) چونکہ وہ موت مین صد ہا وجود یعنی وجود ابدی) دیکھتا ہی اسلیے پروانہ کی طرح اپنی ہستی کو سوختہ کردیتا ہی (یعنے طمع بقاء مین فناء اختیاری اور موت جسمانی کی تقدیر پر مظان رضاء حق سے اپنے جسم کو نہ بچانا توجیہ سوزانیدن کہا جاویگا کما قال تعالی ولا یرغبوا بانفسہم عن نفسہ وفی الحدیث یبتغی الموت مظانہ کلما سمع ہیعۃ طار الیہا)

| | |
|---|---|
| شد ہوائے مرگ طوق صادقان | کہ جہودان را بد آندم امتحان |
| در نبی فرمود کاے قوم یہود | صادقان را مرگ باشد فتح و سود |
| ہمچنانکہ آرزوئے سود ہست | آرزوئے مرگ بردن زان بہ است |
| اے جہودان بہر ناموس کسان | بگذرانید این تمنا بر زبان |
| یک جہودی اینقدر زہرہ نداشت | چون محمد این علم را بر فراشت |
| گفت اگر رانند این را بر زبان | یک یہودی خود نماند در جہان |
| پس یہودان مال بردند و خراج | کہ مکن ما را تو رسوا اے سراج |
| جزیہ بپذرفتند و مے بودند شاد | ہمچنان واللہ اعلم بالرشاد |

(یہ مقولہ ہی مولانا کا واسطے تقریر مضمون بالا محبوبیت موت کی یعنی) جب موت صادقین کے لیے طوق گلو (یعنی لازم) ہوتا ہی جو کہ اس زمانہ (نبوی) مین یہود کے لیے امتحان مقرر ہوا تھا چنانچہ قرآن مجید مین ارشاد ہی (قل یا ایہا الذین ہادوا ان زعمتم انکم اولیاء للہ من دون الناس فتمنوا الموت ان کنتم صادقین جس کا

حاصل یہ ہی کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ یہود سے فرما دیجیے کہ اے یہودیو (اگر دعوی ولایت مین صادق ہو تو) موت تو صادقین کے لیے سامان فتح و نفع ہی پس جسطرح نفع مالی کی آرزو ہوا کرتی ہی موت کی آرزو تو اس سے زیادہ اولی ہی (کہ یہین نفع ابدی ہی) اے یہودیو لوگون مین اپنی بات رکھنے کے لیے ہی ذرا لفظ تمنا زبان سے تو کہہ ڈالو مگر جب محمد صلی اللہ علیہ نے اسکا اشتہار دیا ایک یہودی کو بھی تو اسقدر ہمت نہ ہوئی (کہ زبان ہی سے کہہ لے) حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہی کہ اگر یہودی ذرا بھی زبان پر لفظ تمنا لاتے تو ایک یہودی دنیا مین زندہ نہ رہتا پس یہودی مال و خراج (آپکی خدمت مین) لے گئے کہ آپ ہمکو رسوا نہ فرمائیے (ہم جزیہ دیکر رہا کیے رہین گے غرض جزیہ (دینا) قبول کیا اور اسی حالت مین خوش رہے (مگر تمنائے موت نہ کرسکے پس معلوم ہوا کہ وہ صادق نہ تھے) اور اللہ تعالی ہی ہدایت کا حال خوب جانتے ہین (کہ کون اسکے دعوے مین صادق ہے کون کاذب)

این سخن را نیست پایانے پدید — دست با من دہ چو چشمت دوست دید
اندر آ در گلستان از مزبلہ — چونکہ در ظلمت بدیدی مشعلہ
بے توقف زود تر در نہ قدم — زین چہ بیرون سوے باغ ارم
ہم بنبردش گفت از بہر خدا — شرح کن این را و بپذیرم ہلا

(یہ مقولہ ہی حضرت علی کا یعنی) اس مضمون کا تو (شیر حق آن ست کز صورت برست) مین انتہا ظاہر نہین ہوتی اب تو تیری چشم باطنی نے جب محبوب حقیقی کا مشاہدہ کر لیا تو (بیعت کے لیے) میرے ہاتھ مین اپنا ہاتھ دیدے اور جبکہ تو نے ظلمت کفر مین شعلۂ ایمان کو دیکھ چکا ہی (یعنے جو قلب پہلے سے تاریک تھا اس مین اللہ تعالی نے نور ہدایت پیدا کر دیا) تو اب مزبلۂ باطل سے گلستان حق کی طرف آجا اور اس چاہ ضلالت (سابقہ) سے جسکا کہین قعر نہین بلا توقف جلدی قدم اٹھا کر باغ ارم (ہدایت) کی طرف چلا آ۔ آپ کے اس حریف جنگ نے عرض کیا کہ (مجکو عذر کیا ہی مگر بسبب عفو کی تحقیق مین بے صبر ہون) خدا کے واسطے اسکی شرح کر دیجیے اور مجکو (غلامی مین قبول فرما لیجیے تو ہان (کہہ دیجیے کیا بات تھی)

## گفتن امیر المومنین با قرین خود کہ سبب ناکشتن تو چہ بود و مسلمان شدن او بدست حضرت رضی اللہ تعالی عنہ

گفت امیر المومنین با آن جوان — کہ بہنگام نبرد اے پہلوان
چون خدو انداختی بر روے من — نفس جنبید و تبہ شد خوے من
نیم بہر حق شد و نیمے ہوا — شرکت اندر کار حق نبود روا

نگاریده کف مولیستی — آن زجاجے کردہ من نیستی
نقش حق را هم بامر حق شکن — بر زجاجہ دوست سنگ دوست زن

یعنی حضرت امیرالمومنین نے اس شخص سے (اس عفو کا سبب) فرمایا کہ لڑائی کے وقت جب تونے میرے منھ پر تھوک دیا تو میرے نفس کو (غصہ سے) جنبش ہوئی اور میرا خلق حسن بگڑنے لگا پس (میرا غزوہ) کچھ تو اللہ تعالی کے واسطے رہگیا اور کچھ ہواے نفسانی ہوگیا اور حق تعالی کی عبادت مین شرکت جائز نہین (چنانچہ بنا خلق کے واسطے ریاء فی العبادۃ کو حدیث مین شرک فرمایا ہی) اور تو دست حق کا بنایا ہوا ہے اور حق تعالی کا مملوک ہے میرا مملوک نہین (کہ جس طرح چاہون تصرف کرون پس وہی تصرف جائز ہوگا جو باذن حق ہو اور شرکت فی العبادت مین اذن حق نہین ہے اسلیے تجکو چھوڑ دیا کیونکہ تو مصنوع حق ہے اور مصنوع حق کو امر حق ہی سے توڑنا چاہیے اور شیشۂ دوست پر سنگ دوست ہی مارنا چاہیے (یعنی انکے مصنوعات و مملوکات مین انکے ہی اذن سے تصرف کرنا چاہیے اور چونکہ تمام مخلوق ایسی ہی ہے اس لیے یہ حکم جمیع افعال کو عام ہوگیا اور اسکی تحقیق کہ اس بناء پر کافر کا چھوڑ دینا کس طرح جائز تھا اس قصہ کے اول مین عرض کر چکا ہون جس کا مبنی جواز من و فداء ہے۔

گبر این بشنید و نورے شد پدید — در دل او تا کہ زنارش برید
گفت من تخم جفا مے کاشتم — من ترا نوعے دگر پنداشتم
تو ترازوے احد خو بودۂ — بل زبانہ ہر ترازو بودۂ
تو تبار و اصل خویشم بودۂ — تو فروغ شمع کیشم بودۂ
من غلام آن چراغ شمع خو — کہ چراغت روشنی پذرفت ازو
من غلام موج آن دریاے نور — کو چنین گوہر در آرد در ظہور
عرض کن بر من شہادت را کہ من — من ترا دیدم سرافراز زمن
قرب پنجہ کس ز خویش و قوم او — عاشقانہ سوے دین کردند رو
او بہ تیغ حلم چندین خلق را — واخرید از تیغ چندین حلق را
تیغ حلم از تیغ آہن تیز تر — بل ز صد لشکر ظفر انگیز تر

یعنی اس کافر نے جو یہ بات سنی تو اسکے قلب مین ایک نور ظاہر ہوا جس سے اسنے زنار توڑ ڈالا اور اس سے پہلے قوت قریبہ کا مرتبہ پیدا ہو چکا تھا جسکو مولانا نے تافتن اور دوست دیدن اور مشعلہ سے تعبیر فرمایا تھا اور یہ مرتبہ ہے فعلیت کا) اور عرض کیا کہ مین (آپکے ساتھ) تخم جفا بوتا تھا (کہ آپ کا مقابل بنا اور گستاخی سے پیش آیا) مین تو آپ کو کچھ اور ہی طرح کا سمجھتا تھا (کہ مال و جاہ کے لیے ان کا قتال ہے) مگر آپ تو میزان (عدل فی الاخلاق والاعمال) نکلے جو متخلق باخلاق الٰہیہ ہین (کہ عدل صفات الٰہیہ سے ہے) بلکہ

آپ تو دوسری ترازوان کے لسان ہین جس سے میزان کی استقامت معلوم ہوتی ہو یعنی دوسرے اہل کمال کے معیار استقامت ہین کہ آپ کی حالت پر منطبق کرکے انکے کمال و نقصان کا حال معلوم ہوتا ہو) پس میرا خاندان اور اصل قرابتدار تو آپ ہی ہین (یعنی مین اپنے کنبہ کو چھوڑتا ہون) اور میرے اس کوشش کے (جواب قلب مین القا ہوا ہی) فرزع شمع (یعنے سبب ہدایت) آپ ہی ہین مین تو اس چراغ شمع خو کا غلام ہون جن سے آپکے چراغ کو نور حاصل ہوا (مراد جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنکے فیض سے آپ کو یہ کمال ملا) مین تو اس موج دریاے نور کا غلام ہون (یعنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ بحر انوار حق کے موج یعنے مظہر کمالات حق ہین) جو ایسے گوہر کو (جیسے حضرت علی ہین) ظاہر کرین پس مجھ پر کلمۂ شہادت کو پیش فرمائیے کہ مین آپ کو (اس وقت تمام زمانہ سے افضل سمجھتا ہون غرض اُسکے اقارب برادری مین سے پچاس آدمیون کے قریب نے نہایت عشق و شوق سے اسلام قبول کیا آپ نے تیغ حلم سے اتنی خلق کو یعنی تیغ ہلاکت سے اتنے حلقون کو بچا لیا واقعی تیغ حلم لوہے سے زیادہ تیز ہی بلکہ صدہا لشکر سے بڑھکر باعث فتح و ظفر ہے۔

# خاتمہ دفتر اول مثنوی

اس خاتمہ مین چندے تصنیف بند کر دینے کا باعث مذکور ہی کیونکہ دفتر دوم متصل شروع نہین ہوا حاصل اُسکا یہ ہے کہ اسوقت طبیعت مین آمد معانی کا جوش نہین ہا اور اُسکا سبب یہ ہی کہ مستمعین کی توجہ معانی کی طرف نہین رہی جسکی وجہ بطور مانعۃ الخلو طویل ہو جانا ہو دفتر کا یا سامعین کا میلان و انس ہو حکایات و قصص کے ساتھ جن کے ایراد سے اصلی مقصود توضیح اُن معانی کی ہی اور وہ محض تمثیل و تنظیر ہین لیکن سامعین کو بعض اوقات نفس حکایات کی طرف زائد میلان ہو جاتا ہی اسی امر کو اس مقام پر لقمہ دو خوردہ شد سے تعبیر فرمایا ہے جسکی تفسیر خود آگے فرمائی ہی نان چو معنی بود الخ اور اسی کو ایک مقام پر اس دفتر مین اس طرح بیان فرمایا ہے چونکہ جمع مستمع را خواب برد + سنگہاے آسیا را آب برد + الخ اور اسی کو ایک مقام پر دفتر دوم مین اس طرح بیان فرمایا ہی این زمان بشنو چہ مانع شد مگر + مستمع را رفت دل جاے دگر + خاطرش شد سوے صوفی قنق + اندران سودا فرو شد تا عنق + الخ رہی یہ بات کہ تحریر مین مستمعین تو غائب ہوتے ہین مولانا کو کیسے معلوم ہو گیا کہ یہان سامعین کو معانی مین نشاط نہین رہے گا جواب یہ ہی کہ مولانا تو صاحب کشف ہین لیکن اگر کوئی صاحب کشف بھی نہو جب بھی قرائن و تجربۂ طبائع سے اس قلت نشاط کا ظن بھی بستگی طبیعت مصنف کے لیے کافی ہی رہا یہ امر کہ جیسا اس سے پہلے اور اسکے بعد بھی ان اسباب کا تحقق ہوا ہی جیسا اور بعض مقامون کا ذکر ہوا ہی اُس پر سبب یعنے تصنیف کا بند ہو جانا کیون نہین مرتب ہوا جواب اسکا یہ ہے کہ ملال و عدم نشاط ایک کلی مشکک ہے اسکے مراتب کمی بیشی و ضعف و قوت و قصر و امتداد مین متفاوت ہین پس ممکن ہی کہ اس مقام پر زائد اور قوی و ممتد ہوا ہوا اور ان مقامون پر ناقص و ضعیف و قاصر ہوا ہوا اس لیئے ایک جگہ ترتب مسبب مین موثر ہوا ایک جگہ

نہ ہوا واللہ اعلم

اور یاد رکھنا چاہیے کہ جسطرح کمی جوش معانی کی مقتضی ہو سکوت عن الکلام کو اسی طرح بہت زیادتی جوش معانی کی بھی مقتضی ہو سکوت عن الکلام کو کیونکہ کمی مین کلام کرنے کا ضرر یہ ہو کہ اولاً متکلم کی طبیعت حاضر نہونے سے کچھ تو تقریر کافی نہین ہوگی دوسرے مخاطب کے متوجہ نہونے سے کچھ وہ ناتمام سمجھے گا اس طور پر غلط فہمی کا احتمال اسمین غالب ہوگا اور زیادت مین تو اسرار دقیقہ ناقابل برداشت فہم سامعین کے ظاہر ہوجانے سے لزوم ضرر یقینی ہو چنانچہ مولانا نے ایک مقام پر اسکو بھی بیان فرمایا ہو ؎ من ز شیرینی نشینم رو ترش + من ز بسیاری گفتارم خمش + تاکہ در ہر گوش ناید این سخن + یک ہمی گویم ز صد سر لدن + اور بھی بہت مقامات مین ایسے موقع پر اجمال واعراض فرمائے ہین کما لا یخفی۔

اے دریغا لقمۂ دو خوردہ شد
گندمے خورشید آدم را کسوف
اینت لطف دل کہ از یک مشت گل
نان چو معنے بود خوردش سود بود
ہمچو خار سبز کاشتر می خورد
چونکہ آن سبزیش رفت و خشک گشت
می دراند کام و لنجش اے دریغ
نان چو معنے بود بود آن خار سبز
تو بدان عادت کہ اورا پیش ازین
بر ہمان بو میخوری این خشک را
گشت خاک آمیز و خشک و گوشت بُر

جوشش فکرت ازان افسردہ شد
چون ذنب شعشاع بدرے را خسوف
ماہ او چون میشود پروین گسل
چونکہ صورت گشت انگیزد جحود
زان خورش صد نفع ولذت می برد
چون ہمانرا می خورد اشتر بدشت
کان چنان وردے مربا گشت تیغ
چونکہ صورت شد کنون خشک ست و بُر
خوردہ بودی اے وجود نازنین
بعد ازان کامیخت معنے با ثرے
زان گیاہ اکنون بپرہیز اے شتر

یعنی افسوس ہو کہ دو لقمہ کھا لیے گئے (یعنی سامع کو قصص وحکایات کی طرف توجہ ہوگئی) اس لیے میرا جوش فکر افسردہ ہوگیا (کیونکہ سامع کی جانب سے جذب معانی کا نرہا اور سامعین کی بے توجہی سے فکر کے افسردہ ہونے کا تعجب مت سمجھو دیکھو) ایک گندم خورشید (سکنی جنت) آدم علیہ السلام کے لیے باعث کسوف بنگیا جس طرح ذنب نور بدر کا سبب خسوف ہوجاتا ہو (ذنب ایک عقدہ ہو منجملہ عقدتین کے دوسرے کا نام راس ہو اور یہ دو نقطے ہین کہ مدار شمس و مدار قمر کے تقاطع سے پیدا ہوئے ہین جب ایک نقطہ مین آفتاب ہوتا ہو اور دوسرے مین قمر تو وقت دونون مین زمین حائل ہوجاتی ہو اور قمر کو خسوف ہوجاتا ہو مطلب یہ کہ نورانی اور لطیف چیز ادنی سبب ظلمت و کدورت سے متاثر ہوجاتی ہو یہی حال فکر کا سمجھو جو صفت ہے قلب کی پس) قلب کی بھی عجیب لطافت ہے کہ ایک مشت گل سے اسکا ماہتاب کس طرح ثریا کے مثل پراگندہ (و منتشر الاجزاء) ہوجاتا ہے (مشت گل اسی بے توجہی کو کہا ہے

تشبیہًا بوجہ جامع کدورت کے یعنے بے توجہی سامع سے متکلم کا دل ہٹ جاتا ہی اور بیان کافی نہین ہوتا) نان (یعنے حکایات و امثال) جب تک (ذریعہ) معانی و علوم مقصودہ رہے (یعنے سامعین معانی کو مقصود بالذات سمجھتے رہے اُسوقت تک اسکا کھانا (یعنے انکا کہنا سننا) مفید تھا اور جب وہ (نان) صورت بن گئی (یعنے حکایات مقصود بنکر معانی پر مقصودیت مین غالب آگئین) تو اب وہ باعث جحود معانی ہو گئی (جیسے احقر نے اوپر غلط فہمی کے تقریر کی ہی اور غلط فہمی جحود کا ترتب ظاہر ہی) اسکی ایسی مثال ہی کہ جیسے اونٹ خار سبز کو کھاتا ہی اور اس خورش سے نفع (غذائیت) و لذت حاصل کرتا ہی لیکن جب اُسکی سبزی جاتی رہے اور وہ خشک ہو گیا اگر پھر وہ اسکو جنگل مین چرنے لگے تو تمام اسکے کام و لب کو چیر ڈالے اور چیرے کہ وہ جو پہلے گلقند کے مثل (لذیذ) تھا اب وہ تلوار کا کام دینے لگا (تطبیق مثال کی یہ ہی) نان جب تک معنے رہے وہ خار سبز کے مثل ہی اور جب وہ صورت بن گئی اب وہ خار خشک او سخت کے مثل ہو گئی) مطلب یہ کہ حکایات مشابہ خار کے ہین اور اُنکے ضمن مین جو معانی مقصودہ ہین وہ مشابہ سبزی کے ہین جو ضمن خار مین ہی اور معانی کا مقصود رہنا مشابہ ہی خار مین سبزی رہنے کے اور اس سے قطع نظر کر لینا مشابہ ہی سبزی جلاتے رہنے کے اور جس طرح خار سبز نافع ہے اور خار خشک مضر اسی طرح حکایات بقصد معانی سننا نافع ہے اور خلو عن المعانی کی حالت مین مضر جیسا احقر نے وجہ ضرر اوپر عرض کی ہے) تم اپنی اسی عادت (سابقہ) کے موافق کہ اس سے پہلے (حالت سبزی مین) اسکو کھاتے رہے ہو اسی احتمال پر اب اس خشک کو کھانا چاہتے ہو جبکہ معنے آمیختہ بہ خاک ہو چکا ہی اور جب وہ خاک آمیز اور خشک اور گوشت کو پارہ پارہ کر دینے والا ہو گیا ہے تو اب اُس گیاہ سے شتر کو پرہیز کرنا چاہیے (مطلب ظاہر ہی کہ تم پہلے ہوئے اب بھی حکایات سُننا چاہتے ہو حالانکہ سابق اور حال مین یہ فرق ہو گیا ہی کہ پہلے تمکو معانی کی طرف توجہ تھی اس لیے حکایات نافع تھین اور اب توجہ نہین رہی اس لیے مضر ہونگی اور اس مقام کی دوسری توجیہ بھی ہو سکتی ہی کہ دو لقمہ سے مراد اپنا عود ہو بعض احکام بشریہ کی طرف کسی خاص وجہ سے خواہ زیادہ تحریر فرمانے سے طبیعت مین ملال ہو گیا ہو یا کوئی حاجت یا عارض پیش آ گیا ہو کیونکہ کاملین کو بھی ان امور سے قبض ہو جاتا ہی گو عوام کے قبض سے ممتاز ہوتا ہی کہ قبض عوام نقصان عبدیت سے ہے اور ان کا کمال عبدیت سے پس تقریر یہ ہو گی کہ مجکو بعض عوارض موجبہ انقباض پیش آ گئے اور ان عوارض سے میرا قلب متاثر ہو گیا اور آمد معانی کی کم ہو گئی پس جب تک نظم مشابہ معنی پُر از معانی تھی نافع تھی اب اگر لکھون گا نری نظم ہو گی جو مضر ہی اس لیے مخاطب کو اب زبان اشتیاق سے تقاضا نظم کا بامید نفع جسکا خوگر ہو رہا ہے نہ چاہیے چندے التوا و امہال ضروری ہی اور یہ توجیہ میرے ذوق مین راجح ہے لیکن چونکہ شروع تحریر مین مرجوح معلوم ہوئی اس لیے ذکر مین مؤخر ہو گئی۔ واللہ اعلم باسرار عبادہ۔

| | |
|---|---|
| سخت خاک آلودہ می آید سخن | آب تیرہ شد سر چہ بند کن |
| تا خدایش باز صاف و خوش کند | او کہ تیرہ کرد ہم صافش کند |

| صبر آرد آرزو را نے شتاب | صبر کن واللہ اعلم بالصواب |
| --- | --- |

(اس مین خطاب ہی اپنے نفس کو بطور تفریع کے ماقبل پر یعنی جس طرح کنوین سے پانی نکلتے نکالتے گدلا آنے لگتا ہی اسی طرح اب کلام بہت خاک آلودہ نکلنے لگا اور پانی بالکل میلا ہو گیا اب کنوین) کا منھ بند کر دو تاکہ حق تعالی اسکو صاف اور خوش رنگ و خوش مزہ کر دین وہی خالق ہین تیرگی کے اور وہی صاف کر دینگے (چاہ سے مراد قلب اور آب سے مراد کلام یعنے قلب سے بہت مضامین نکلے اب خواہ اپنے انقباض سے یا سامع کے انقباض سے قلب مین وہ نشاط نرہا جو موجب صفاء سخن ہی اس لیے سکوت مناسب ہے تاکہ یہ انقباض بعد چندے مبدل بہ نشاط و انبساط ہو جاوے واللہ یقبض و یبسط اور چونکہ باوجود انقباض کے بعض اوقات مصلحتاً افادہ و استفادہ پر نظر ہونے سے تقاضائے تکلم ہوتا ہی اسکی نسبت ارشاد فرماتے ہین کہ) آرزو صبر سے خوب پوری ہوتی ہی عجلت سے نہین ہوتی اس لیے صبر ہی کرنا چاہیے (یعنے آرزوِ افادہ و استفادہ کی محمود ہی مگر تعجیل مین یہ ناتمام رہیگی بوجہ آمد نہ ہونے مضامین کے اور صبر و تانی سے معانی کی آمد ہونے لگے گی اس سے افادہ و استفادہ خوب ہوگا) واللہ اعلم بالصواب (عجب نہین یہ دلیل ہو محمودیت صبر کی یعنی حق تعالی تو امر صواب کو خوب جانتے ہین اور انھون نے صبر کا امر اور اسکا نافع و مثمر ہونا فرمایا ہی معلوم ہوا کہ امر صواب یہی ہی کما قال اللہ تعالے یا ایہا الذین آمنوا اصبروا و صابروا و رابطوا واتقوا اللہ لعلکم تفلحون) **ف** اس مقام مین اشارہ ہی اس طرف کہ عارف کو بحکم وقت کلام کرنا چاہیے جب طبیعت اپنی اور سامعین کی حاضر ہو اور علوم و معارف کی آمد ہو اور اس مین اعتدال ہو کہ نہ بیان مین تکلف ہو اور نہ اتنا غلبہ ہو کہ ضبط سے خارج ہونے کا اندیشہ ہو اسوقت افادہ فرماوے چنانچہ آمد کی قلت اور بلا انقباض کثرت دونون کا مقتضی سکوت ہونا اوپر مولانا کے کلام سے ثابت کیا گیا ہی اور اگر یہ شبہہ ہو کہ بعض محققین کا ارشاد ہی کہ تکلم و سکوت مین نفس کی مخالفت کرنا چاہیے جب کلام کی طرف رغبت ہو اسوقت سکوت اور جب سکوت کی طرف رغبت ہو اسوقت کلام کرے جواب اسکا یہ ہی کہ یہ اس شخص کے لیے ہی جو ہنوز مجاہدہ مین مشغول ہی پس یہ بھی ایک مجاہدہ ہی اور یہان جو مذکور ہی وہ اہل مشاہدہ و کاملین کے لیے ہے فلا تعارض۔ اور راز اسمین یہ ہی کہ محتاج مجاہدہ چونکہ ناقص ہی اسلیے سکوت و تکلم دونون مین نفسانی غرض ہوتی ہی لہذا معالجہ واجب ہوا اور کامل اغراض سے مطہر ہو چکا ہی اسکا تکلم محض تربیت طالبین کے لیے منجانب اللہ ہی پس تقاضائے کلام نافع امر الہامی آلہی ہوگا لہذا اسکے اتباع کے لیے کلام ضروری ہوگا اور اسکے خلاف مین الہاماً امر سکوت ہوگا لہذا اسکے امتثال کے لیے سکوت ضروری ہوگا چون قلم در پنجہ تقلیب رب واللہ اعلم **ف** احقر الفقر نے اپنے مرشد طیب اللہ ثراہ وجعل مقعد الصدق مثواہ کی بالکل یہی شان دیکھی اکثر اوقات ایسے مسائل پوچھے گئے جو حضرت صاحب کے نزدیک سہل سے سہل تھے مگر آپ نے بے تکلف فرما دیا کہ اس وقت قلب متوجہ نہین کسی وقت خود بیان ہو جاوے گا سبحان اللہ کیا ذات مجسم حالات تھی کہ تمام اقوال و افعال و احوال آپ کے سچ عرض کرتا ہون کہ مسائل فن کی تفسیر تھی زاد اللہ تعالے

في درجاته ورزقنا من بركاته ف مولانائے رومی اور مرشد مخدومی کا تمثل فی التکلم کو تحقیقی ہے لیکن اہل تحقیق کی تقلید جائز کبھی موجب
تحقیق ہوجاتی ہے اسلیے یہ احقر بھی طبیعت کے سست ہوجانے اور بعض دوسرے ضروری کاموں کے پیش آجانے سے فی الحال
دفتر ثانی کی شرح شروع کرنیکی ہمت نہیں کرتا اب جو کچھ اور جب بھی اللہ تعالی کو منظور ہوا انکے سپرد ہے تمت بحمد اللہ الترجمة الكاملة
للدفتر الاول من المثنوي المعنوي بوقت الاضحى من اليوم الجمعة عاشر رجب سنة الف وثلثمائة واحدى وعشرين من هجرة النبي في كورة
تھانہ بھون في مسجد مرشدي عمرها الله تعالى بالانوار والبركات وختم لنا بالخير والحسنات ط

## خاتمہ ترجمہ دفتر اول مثنوی معنوی

حامداً ومصلیاً کسی کتاب کے مقاصد کا پورا احاطہ اسوقت ہوتا ہے جب اسکے بنائے تالیف و رعایات کا تالیف کیوقت لحاظ و التزام مرعی ہے مطالعہ کتاب
سے پہلے معلوم ہوجاوے سو وجہ تالیف تو خطبہ میں مذکور ہو چکی ہے اور رعایات تصنیف کا علم خود مصنف کو بھی پہلے سے کہیں ہوتا عین تصنیف
میں حسب ضرورت انکا وقوع ہوتا جاتا ہے اور اسیوقت انکی تعیین ہوتی ہے اسلیے آخر میں انمیں سے بھی بعض کو اختصار کیساتھ ظاہر کیے دیتا ہوں مناسب
ہوگا اگر ناظرین خطبہ اور اس خاتمہ کو کتاب سے پہلے مطالعہ فرمالیں اول تقریر ترجمہ میں بالکل قدر ضرورت پر جسپر حل مقام موقوف تھا
اکتفا کیا گیا ہے نہ کسی ضروری قید یا شرط یا توضیح وغیرہ کو ترک کیا گیا کہ مطلب سمجھنے میں خلل یا غلطی ہو نہ بلا ضرورت کوئی مضمون خارج از حل لیا گیا کہ
مقصود و غیر مقصود میں خلط ہو جاوے اور مواقع اضافہ ضروری میں تمیز بین الاصل والزیادة کے لیے زائد کو بین الہلالین معلم کر دیا گیا اس طرح کہ اگر ان محصورات سے
قطع نظر کیجاوے تو ترجمہ رہجاوے اور وہ بھی مربوط اور اسکے مجمل دوم بیان مطالب میں حتی الامکان ایسی سلیس تقریر اختیار کی گئی ہے کہ جس شخص کو فن سے
ذرا بھی مناسبت ہوگی اسکو مطلب بالکل آئینہ ہوجاویگا باقی جسکو مناسبت ہی نہ ہو یا کوئی مضمون فی نفسہ دقیق اور علوم عقلیہ پر موقوف ہے وہاں
عام فہم کردینا میری وسعت سے خارج تھا ایسے شخص یا ایسے مقام کے لیے کسی ماہر سے رجوع کرلینا اس صعوبت کو سہولت سے مبدل
کرسکتا ہے سوم مولانا کے الفاظ مبہمہ کو واضح اور الفاظ غیر مصطلحہ کو مصطلحہ کے ساتھ تفسیر کرنے میں بہت کوشش کیگئی ہے تاکہ مانوس و معروف عنوان کی
اجنبیت وغرابت کو جو مانع فہم ہے مرتفع کردے چہارم جہاں کہیں لغت غیر مشہور یا کسی دوسرے فن کی کسی اصطلاح غیر معروف یا کسی ترکیب
مغلق کے حل کی احتیاج سمجھی ترجمہ سے پہلے اسکو لکھدیا گیا پنجم تقریر میں مضامین کا باہم ارتباط و اتساق نہایت اہتمام سے ملحوظ رکھا گیا
جس سے انشاء اللہ تعالی طبیعت میں کہیں الجھن اور پریشانی نہ ہوگی جس جگہ سے دیکھا جاویگا امواج دریا کیطرح مضامین میں روانی نظر آویگی
ششم کسی مقام پر اپنے علم و وسعت کے موافق کسی مضمون کو نہ حدود شرعیہ سے خارج ہونے دیا اور نہ دائرہ تصوف سے اسکا قدم باہر نکلنے دیا
کیونکہ مولانا جیسے جامع بین الظاہر والباطن محقق عارف کے کلام میں یہ دونوں احتمال یقیناً منفی ہیں ہفتم جہاں کوئی مسئلہ محتاج تفصیل تھا یا
کسی شبہ کا دفع ضروری تھا یا کوئی فائدہ مہمہ مستنبط ہوتا تھا یا کسی آیت و حدیث یا خود مولانا کے دوسرے مقام کے کسی کلام یا دوسرے
اکابر کے اقوال سے کسی مضمون کا تعارض دفع کرنا مقصود تھا یا اور ایسا ہی کوئی امر مہم تھا اسکو بعد تقریر ترجمہ اصل مضمون کے حرف ف
بڑھا کر لکھدیا گیا اور حاشیہ پر اسکا مجمل عنوان تعبیری لکھدیا اگر ان عنوانات کو جمع کرلیا جاوے تو کتاب کے بڑے حصہ مضامین ضروریہ کی ایک
مفید فہرست تیار ہوسکتی ہے ہشتم بعض فوائد جو بلا واسطہ حضرت مرشدی علیہ الرحمہ سے سنے ہیں تتمیم فائدہ و زیادت اطمینان ناظرین و مزید
برکت و نیز تدوین ملفوظات کے لیے مع تصریح نسبت جابجا اضافہ کیے گئے اور وہی بھی فوائد و فصول جو حقیقت فن کے قواعد و اصول ہیں
اہل دانش ناکارہ کے سرمایہ جرأت ہیں اس ترجمہ پر ورنہ بڑھتا مگر وہ ایک برگ کاہ نہم اس تالیف میں نہ کسی محشی و شارح کا اتباع تقلیدی اور
اعتماد جامد کیا گیا ہے اور نہ کسی کے خلاف پر رد و قدح کا قصد کیا گیا ہے البتہ کسی ضروری تنبیہ سے کسی پر رد لازم آگیا ہو تو مجبوری ہے
دہم مولانا کے کلام میں جو روایات و احادیث مذکور ہیں انمیں جو میری نظر سے نہیں گذرے اپنی لاعلمی کی تصریح کردی اور جہاں اثباتاً یا نفیاً
تحقیق ہو سکی اسکی بھی تصریح کردی ہے مگر عدم ثبوت یا ثبوت عدم کے موقع میں بھی حتی الوسع اس مضمون کو دوسرے دلیل ثابت سے مؤید کردیا
اور بعض احادیث حضرت کے کلام میں آئی ہیں مگر ہر جگہ تخریج تلاش کرنے کا تعب مجھ سے نہ اٹھ سکا لیکن جو حدیث خوب یاد تھی وہی لایا ہوں
پس جس حدیث کی نسبت کچھ کلام نہ پایا جاوے اسکو میری یاد کی رو سے صحیح او ثابت سمجھا جاوے وہذا آخر ما اردت ایرادہ ہہنا۔ غرض
یہ مجموعہ بہیئت موجودہ بفضلہ تعالی اکثر مہمات مسائل سلوک و حقائق کا جامع اور بہت اغلاط و شبہات کا دافع ہے اللہ تعالی اسکو
بے علموں کے لیے آلہ علم اور اہل علم کے لیے محرک طلب اور اہل طلب کے لیے موجب ازدیاد بصیرت و طمانیت فرمادیں
وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد رقم بالغد من یوم ختم الترجمہ۔ فقط کتبہ محمد اشرف علی حنفی چشتی تھانوی۔

عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رُومی رحمۃ اللہ علیہ کی نادر روزگار،
اور معرکہ آرا کتاب "مثنوی معنوی" کی جامع اور لاجواب شرح

# کلیدِ مثنوی

حکیمُ الاُمّت مجدد الملت حضرت مولانا مُحمّد اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہٗ

## 3

یہ وہ مقبول خاص و عام کتاب ہے کہ خواندہ ناخواندہ سب ہی اس سے دلچسپی لیتے ہیں مگر مضامین عالیہ ہونے کی وجہ سے مطالب سمجھنے میں بڑی دقت پیش آتی ہے اور بعض اوقات نوبت الحاد و زندقہ تک پہنچ جاتی ہے، حضرت حکیمُ الاُمّت نے اشعارِ مثنوی کو واضح کر کے اور مسائل تصوف کو عام فہم بنا کر نہایت خوبی سے سمجھا دیا ہے حقیقت یہ ہے کہ اِس سے معتبر اور شریعت و طریقت کا پاس و ادب رکھ کر مضامین کو حل کرنے والی کوئی اور شرح نہیں لکھی گئی

اِدارہ تالیفاتِ اشرفیہ
بیرون بوہڑ گیٹ
مُلتان

کلیدِ مثنوی

عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رُومی رحمۃ اللہ علیہ کی نادر روزگار
اور معرکہ آراء کتاب "مثنوی معنوی" کی جامع اور لاجواب اُردو شرح

# کلیدِ مثنوی

از:

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ

جلد ۳

یہ وہ مقبول خاص و عام کتاب ہے کہ خواندہ' ناخواندہ سب ہی اس سے دلچسپی لیتے ہیں۔ مگر مضامین عالیہ ہونے کی وجہ سے مطالب سمجھنے میں بڑی دقت پیش آتی ہے اور بعض اوقات نوبت الحاد و زندقہ تک پہنچ جاتی ہے۔
حضرت حکیم الامتؒ نے اشعارِ مثنوی کو واضح کر کے اور مسائل تصوف کو عام فہم بنا کر نہایت خوبی سے سمجھا دیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس سے معتبر اور شریعت و طریقت کا پاس ادب رکھ کر مضامین کو حل کرنیوالی اور کوئی شرح نہیں لکھی گئی۔

ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ
بیرون بوہڑ گیٹ • مُلتان

ربع اول دفتر دوم

قال تعالی کما ارسلنا فیکم رسولا منکم یتلوا علیکم اٰیٰتنا و یزکیکم و یعلمکم الکتٰب والحکمة و یعلمکم ما لم تکونوا تعلمون

چوں در کریمہ صدر قولہ یتلوا و یعلمکم الکتٰب بر فضل علم نظم و معنی و قولہ یزکیکم بر شرف علم کلام و عقائد و علم سلوک و قولہ والحکمة بر مزیت علم اسرار و علم اصول دال با وضع بیان رسیدہ از آں جملہ فن تصوف کہ مشتمل بر سلوک و اسرار ست از علم دین نیک عیان ست باتفاق اہل مذاق مثنوی در کتب این فن خاص شان ست لٰکن از اغلاق بیش محتاج تبیان ست بناءً علیہ ایں شرح اردو کہ معنونش را

# کلید مثنوی

عنوان ست ایں ربع اول از دفتر دوم از آں ست (بالفاظ و عبارت (مولوی) شبیر علی و مولوی حبیب احمد سلمہما اللہ کہ ہر یکے از ایشان برائے صاحب معانی یعنی حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب دام ظلہم بمنزلہ لسان ترجمان ست) در اصل متن را چناں حل کردہ کہ غایت الامکان ست و مسائل را بطورے تقریر نمودہ کہ ہم موافق تحقیق اہل اتقان و ہم مطابق حدیث و قرآن ست و اشکالات و اغلاط را بطرزے دور ساختہ کہ مورث اطمینان وامان و جابجا ملفوظات سیدنا الحاج شیخ امداد اللہ رحمہ اللہ کہ مطربِ آذان و منشط اذہان ست ہم در و بین سطور

حسب فرمائش

محمد شبیر علی مالک اشرف المطابع تھانہ بھون ضلع مظفر نگر باطبع رسید

# تمهید کلید مثنوی دفتر دوم

بعد حمد ایزد و نعت نبی — عرضه دارد احقر اشرف علی
اول و سادس کلید مثنوی — چون نوشتم از فیوض مولوی
در دفاتر باقیه همت ندید — لاجرم از شرح او تن در کشید
لیک از اصرار بعض احباب صدق — که بند از فضل حق اصحاب صدق
طرز دیگر سهل گردم اختیار — گر زبان تقریر سازم درس وار
دیگران ضبطش کنند اندر قلم — بس همین سان شد شروع اندر رقم
آنچنانکه مثنوی چون در بهشت — مولوی گفت و حسام الدین نوشت
همچنین این نقش پاک از نقش رفت ع — بنده می گفتے و شبیرش نوشت
جذب ذوق و شوق شبیر علی — می کشد جان را بشرح مثنوی
جذب ذوق و شوق انعام اله — سوے شرح مثنوی بنمود راه
جذب ذوق و شوق آن احمد حسن — داد شرح مثنوی را جان و تن
جذب ذوق و شوق احمد با حبیب — مثنوی را مے کند شرح غریب
یافت از احمد حسن جلوه وقوع — نیز عزمم بعد فترت شد رجوع
گشت از شبیر در رقمش شروع — کرد انعام الله سامان شیوع
هم حبیبم دون وعد التزام — حاشیه بنگاشت در بعضے مقام
احمد و انعام و شبیر و حبیب — از شما شد بدرا این حل عجیب

ع فهرست بعضے از ایشان در اشعار آینده است ۱۲ منه ع یعنی از مخالفت شرع و درست چنانکه بعضے در حل او درین مبتلا میشوند ۱۲ منه ع باز ایشان را بعضے اعذار مانعه از طبعش پیش آمد لکن نیة المومن خیر من عمله ۱۲ منه

| | |
|---|---|
| چون کشیدیم ازین رہ زابتدا | ہم بریدم از دعا تا انتہا |
| نیمہ از ماہ محرم رفتہ بود | کہ بہ جنبش آمد این دریاے جود |
| یک ہزار و سہ صد و سی و چہار | بود سال ہجرت خیر الخیار |
| یا معید و مبدی ہر انتظام | ما ہمہ را بخش توفیق ختام |
| طالبان را ہم بدہ زو نفع تام | ختم شد تمہید باقی والسلام |

حاصل اِن اشعار تمہید یہ کا یہ ہے کہ جب بندہ کلید مثنوی دفتر اوّل و سادس کے لکھنے سے فارغ ہوا بقیہ دفاتر کی شرح کی ہمت اپنے اندر نہ پائی بعض احباب صدق نے جب اسمین زیادہ اصرار کیا تو بندہ نے ایک صورت سے اُسکا وعدہ کیا کہ مجھ سے کوئی صاحب پڑھ لین اور میری تقریر منضبط کرلین چنانچہ بعد مشورہ اِسکا انتظام اِس طرح ہوا کہ مین بیان کرتا تھا اور برخوردار شبیر علی برادرزادہ بندہ بالالتزام اور مشفقم مولوی حبیب احمد کرانوی بدون ع وعدہ التزام اُسکو روزانہ لکھ لیتے تھے ضرورت کے مواقع پر مین نے بھی دیکھ لینے کا وعدہ کر لیا تھا چنانچہ جن مواقع پر مجھ سے دیکھنے کی درخواست کی گئی مین نے دیکھا بھی برخوردار مذکور کی تحریر عام ناظرین کے لیے زیادہ مفید ہے اور مشفق موصوف کی تحریر اہلِ علم کے لیے زیادہ نافع ہے حق تعالیٰ سے دعاے تسہیل اختتام سب کام کرنیوالون کے لیے کرتا ہون فقط اشرف علی نصف محرم ۱۳۳۴ھ

نوٹ دونون عزیزون کی شرح پوری ہونے کے بعد دونون کے جمع کرنے کی یہ صورت قرار دی گئی کہ اول جلی قلم سے عنوان شرح حبیبی قائم کرکے مولوی حبیب احمد صاحب کی شرح کو چند اشعار کے متعلق لکھا پھر شرح شبیری کا عنوان قائم کرکے اُن ہی اشعار کی شرح کو لکھا پھر آیندہ اشعار کی شرح کو اسیطرح دونون عنوان قائم کرکے علی التعاقب لکھا وہکذا الی انتہاء الدفتر اور مجموعہ کا نام کلید مثنوی دفتر دوم مقرر رکھا گیا فقط۔

ع مگر پھر اُنھون نے بھی بالالتزام پوری شرح لکھی ۱۲ منہ

اشرف علی۔ آخر رجب ۱۳۳۴ھ

# شرحِ حبیبی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامدًا و مصلیًا - اما بعد واضح ہو کہ جب مولانا دفتر اول کی تکمیل سے فارغ ہوئے تو دوسرا دفتر فورًا شروع نہین ہوا بلکہ دو سال تک اسکا شروع موخر ہوگیا - اسکی ظاہری وجہ جو تذکرہ نویسون نے لکھی ہے - یہ تھی کہ مولانا حسام الدینؒ کی بیوی کا انتقال ہوگیا تھا اور وہ اسمین مشغول ہوگئے تھے چونکہ تحریر مثنوی مین اُنکو بھی دخل تھا - کہ وہی قلمبند کرنیوالے تھے اِس لیے کام اتنے عرصہ تک بند رہا - لیکن مولانا اِسکی دوسری وجہ بیان فرماتے ہین چنانچہ فرماتے ہین -

| | |
|---|---|
| مدتی این مثنوی تاخیر شد | مہلتی بایست تا خون شیر شد |
| تا نزاید بخت تو فرزند نو | خون نگردد شیر شیرین خوش شنو |
| چون ضیاء الحق حسام الدین عنان | باز گردانید ز اوجِ آسمان |
| چون بمعراجِ حقائق رفتہ بود | بے بہارش غنچہا نشگفتہ بود |
| چون ز دریا سوے ساحل باز گشت | چنگ شعر مثنوی باساز گشت |

(حل) خون استعداد علوم و معارف بشیر فعلیت و تحقق علوم و معارف معراج حقائق عروج روحانی لاقتناص الحقائق - بہار افاضہ غنچہاے نشگفتہ مضامین عالیہ جو ہنوز بیان مین نہین آئے - دریا - عالم ملکوت وجہ شبہ یہ ہے کہ جسطرح دریا دیکھنے مین متشابہ الاجزا معلوم ہوتا ہے اور اِسکے اجزا مین اختلاف بیّن نہین ہوتا - یہی شان عالم ملکوت کی ہے یا دریا سے مراد حق سبحانہ ہون - اُسوقت وجہ شبہ یہ ہوگی کہ جسطرح دریا سے متعارف پیاسون کو سیراب کرنیوالا - اور مایۂ حیات جسمانی ہے - یون ہی حق سبحانہ تشنگان وصال و قرب کو سیراب کرنیوالے اور مایۂ حیات روحانی و جسمانی ہر دو ہین اور ساحل سے مراد یا عالم ناسوت ہے -

للاختلاف البین فی اجزائہ یا مخلوق لعدم صفۃ البحر الحقیقی فیہ فی حد ذاتہ -

مولانا فرماتے ہین کہ ایک عرصہ تک نظم مثنوی مؤخر ہوگئی - اور ایسا ہونا بھی چاہیے تھا کیونکہ خون کے دودھ بننے اور علوم و معارف قوت سے فعل مین آنے کے لیے وقفہ کی ضرورت تھی - اِس لیے کہ ہر کام کے لیے ایک وقت معین ہوتا ہے اور اِسکے لیے وجود شرائط اور ارتفاع موانع کی ضرورت ہوتی ہے مثلاً پستان مین خون کے دودھ بننے کے لیے تولد ولد یا اُسکا قریب الولادۃ ہونا شرط ہے - اور ایسا نہ ہونا مانع - پس جبتک تیری خوش قسمتی سے تیرے گھر مین نیا بچہ نہ پیدا ہو یا عنقریب پیدا ہونیوالا نہ ہو اُسوقت تک خون پستان مین خوش مزہ اور شیرین دودھ نہین بن سکتا یون ہی یہان علوم و معارف کے ظہور کے لیے بھی کچھ شرائط اور کچھ موانع تھے پس جبتک نہ وجود شرائط اور ارتفاع موانع نہ ہوا اُنکا ظہور کیونکر ہو سکتا تھا تفصیل اِس اجمال کی یہ ہے کہ چونکہ مولانا حسام الدینؒ اقتناص حقائق کے لیے عالم ملکوت کو بعروج روحانی تشریف لے گئے تھے اور کسب علوم جدیدہ کے لیے متوجہ الی الحق تھے اِس لیے افاضہ حقائق سے معذور تھے کیونکہ جبتک استفاضہ نہ ہوا افاضہ کیونکر ہو سکتا ہے اور یہ جان اُنکے افاضہ کے مضامین عالیہ ظاہر نہ ہوے تھے اب چونکہ اُنھون نے عالم بالا سے اِس عالم کی طرف عنان توجہ کو منعطف کیا اور دریا سے

ساحل کی طرف لوٹے یعنی سکر و استغراق سے صحو مین آئے۔ اور متوجہ الی الخلق للحق ہوے تو شعر مثنوی کا چنگ باساز ہوا اور تحریر مثنوی کا انتظام مکمل ہوا (ف) مولانا حسام الدین مولانا کے پیر بھائی بھی ہین اور انسے مستفید بھی مولانا اُنکے نہایت معتقد ہین اور مثنوی کو اُنھین کے افاضات سے فرماتے ہین اور اِنکے کلام سے ظاہر یہ بھی ہے۔ کہ وہ حقیقۃً مفیض ہین۔ نہ کہ علی وجہ التسبب۔ اگر ایسا ہو بھی تو کچھ مستبعد نہین کیونکہ گو تکمیل انکی مولانا ہی سے ہوئی ہے لیکن اختلاف استعدادات کی بنا پر ایک مستفید کا مفید سے بڑھ جانا کچھ بعید نہین۔ پس اس مفید کا مستفید سے فی الجملہ مستفید ہونا بھی کچھ بعید نہین۔
ف ۲ چون بمعراج حقائق الخ گو نظم مین مؤخر ہے مگر مضمون کے لحاظ سے چون ضیاء الحق الخ پر مقدم ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**شرح شبیری** مدتے الخ۔ ایک مدت تک مثنوی کی تحریر مؤخر رہی۔ ایک عرصہ کی ضرورت تھی کہ خون دودھ ہو بالبیت بصیغہ ماضی مثنوی کا لکھنا ایک مدت تک موقوف رہا تھا اور اسکا سلسلہ بند ہو گیا تھا اِسکی وجہ یہ ہوئی کہ مولانا حسام الدین رح جنکے افاضات سے مولانا اس مثنوی کو سمجھتے ہین اور یہ سمجھنا خواہ انکساراً ہو یا واقعیت پر مبنی ہو اُنکی بیوی کا انتقال ہو گیا تھا۔ چونکہ وہ اُسکے رنج کی وجہ سے مشغول رہے اس لیے اِسکا لکھنا بھی موقوف ہو گیا۔ یہ وجہ تو تذکرہ نویسون کے بیان کی بنا پر تھی لیکن مولانا رومی رح کے کلام سے اِسکی ایک دوسری وجہ معلوم ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ مصرعہ ثانی مین خون سے مراد استعداد اور قابلیت کمال ہے اور شیر سے مراد فعلیت کمال ہے۔ پس فرماتے ہین کہ ایک مدت تک اِسکا لکھنا موقوف رہا اِس لیے کہ ایک مدت درکار تھی کہ استعداد و قابلیت سے درجہ فعلیت کمال حاصل ہو جیسا کہ خون مین اول استعداد و قابلیت دودھ بننے کی ہوتی ہے اور ایک مدت کے بعد وہ دودھ بنجاتا ہے پس مولانا حسام الدین رح کو ضرورت تھی کہ ان مین جو استعداد استفادہ کمالات کی عالم غیب سے تھی وہ حاصل ہو جاوے اور اِسکے بعد افاضہ علی الخلق کر سکین جس خلق مین کہ مولانا روم بھی شامل ہین اور اُن افاضات مین یہ مثنوی بھی داخل ہے پس حاصل نتیجہ یہ ہوا کہ اس مدت مین وہ استعداد درجہ فعلیت کو پہونچ گئی اور مولانا حسام الدین نے عالم غیب سے استفادہ کر کے اِس طرف افادہ کیے۔ توجہ کی بظاہر تذکرہ نویسوں کی وجہ اور مولانا کی وجہ مین تعارض معلوم ہوتا ہے کہ وہ تو مرگ زوجہ کو وجہ سمجھتے ہین اور یہ استغراق مولانا حسام الدین کو فرماتے ہین تو وجہ تطبیق یہ ہے کہ مولانا حسام الدین کو جو یہ استغراق ہوا ہوا اُس واقعہ کی وجہ سے ہوا ہو اور پھر اُس استغراق مین اِسقدر مدت تک اُنکے کمالات مین ترقی ہوتی رہی ہو اب یہان یہ بھی سمجھ لینا چاہیے کہ مولانا حسام الدین مولانا رومی کے پیر بھائی ہین اور مولانا سے مستفید بھی ہین مگر مولانا روم مثنوی کو ان ہی کے افاضات سے فرماتے ہین یہ یا تو بوجہ انکسار کے ہو یا کسیقدر واقعیت پر مبنی ہو اور صورت ثانیہ کی بناء پر یہ شبہ نہ کیا جاوے کہ جب مولانا سے مستفید ہین تو مولانا اُنکے لیے مثل شیخ کے ہوے تو اُن سے مولانا کو استفادہ کیسے ہو سکتا ہے اِس لیے یہ ممکن بلکہ واقع بھی ہے کہ مفید کو احیاناً مستفید سے کچھ حاصل ہوتا ہے سو بعض مرتبہ تو وہ فیض اور کوئی نفع ہی ہوتا ہے جو کہ مستفید سے حاصل ہوتا ہے اور بعض مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ بوجہ اُسکی طلب کے مفید کے ذہن مین وہ القاء ہو جاتا ہے جیسا کہ بعض مرتبہ ایک مقام مطالعہ کے وقت اُستاد کی سمجھ مین نہین آیا لیکن جب شاگرد کو پڑھانے بیٹھتا ہے تو فوراً سمجھ مین آ جاتا ہے دوسرا یہ شبہ بھی نہ کیا جاوے کہ جب مولانا حسام الدین کامل تھے جنکے کمالات بالفعل ہوتے ہین تو اُنکو اس استفادہ کی کیا ضرورت

جس کے لیے ان کو ایک مدت تک اس طرف توجہ کرنا پڑی اور یہ اس لیے نہیں ہو سکتا کہ کمال کے مراتب مختلف ہیں اور کسی کو ایک ہی وقت میں وہ سب مراتب حاصل نہیں ہو جاتے تو کامل میں بھی ممکن ہے کہ کوئی کمال جو پہلے حاصل نہ تھا وہ حاصل ہو اور اسمیں اول استعداد کا پھر فعلیت کا مرتبہ ہوگا اور گو باعتبار اس کمال کے جو ابھی حاصل نہیں ہوا ہے اس کامل کو بھی ناقص کہہ سکتے ہیں مگر چونکہ صوفیہ میں ادب بھی بہت ہے اسلیے کاملین کے حق میں نقص کا اطلاق نہیں کرتے اور انکو اس حالت میں ناقص نہیں کہتے بلکہ یوں کہتے ہیں کہ اول کامل تھے اب اکمل ہوگئے پھر اولیاء اللہ دو طرح کے ہوتے ہیں ایک وہ جو کہ کامل ہوتے ہیں مکمل نہیں ہوتے اور دوسرے وہ جو کامل مکمل دونوں ہوتے ہیں پس اول فرقہ کو تو خداوند تعالے عالم غیب سے استفادہ ہی میں مشغول رکھتے ہیں اور وہ دوسروں کو افادہ نہیں کرتے اور دوسری قسم اول خود استفادہ عالم غیب سے کرتے ہیں اسکے بعد افاضہ علی الخلق کرتے ہیں اور متوجہ الی الخلق ہوتے ہیں لیکن یہ توجہ الی الخلق للحق ہوتی ہے للخلق نہیں ہوتی جیسی کہ عوام کو ہوتی ہے پس اسیطرح مولانا حسام الدین نے علوم جدیدہ حاصل کرنیکے لیے اتنی مدت تک عالم غیب کی طرف توجہ کی اسکے بعد جب وہ استعداد مبدل بہ فعلیت ہوگئی تو پھر اس طرف توجہ کی اس شعر میں اس تاخیر کی حکمت اور علت مجملاً بیان کر دی آگے اسکو مفصل بیان کرتے ہیں۔

تا نزاید الخ جبتک کہ تیری خوش نصیبی سے فرزند جدید پیدا نہیں ہوتا اسوقت تک پستان مادر میں خون دودھ نہیں بنتا اوپر کے شعر میں خون سے استعداد کمال اور شیر سے مراد فعلیت کی ہے اب اسکو ظاہر کرکے اور ایک مثال ذکر فرماتے ہیں کہ دیکھو جب تک لڑکا پیدا نہیں ہوتا اسوقت تک خون سے دودھ نہیں بنتا اسیطرح جبتک حالت جدیدہ جو تربیت باطن میں دخیل اور مثل فرزند نو کے ہے حاصل نہیں ہوتی وہ استعداد درجہ فعلیت کو نہیں پہونچتی اور خون کا دودھ ہونا یا تو ولادت سے کچھ قبل ہوتا ہے تب تو زائد سے مراد قریب زائیدن ہوگا اور اگر بعد ولادت ہوتا ہے تو مراد ظاہر ہے یہ مسئلہ طبی ہے تحقیق نہیں۔

چون ضیاء الحق۔ یعنی جب مولانا ضیاء الحق حسام الدین حالت سکر سے حالت صحو کی طرف آئے (آگے چون ز دریا الخ اسکا بدل ہے اور اسکی جزا رچنگ شعر الخ اس مبدل منہ کی بھی جزا ہے اور درمیان میں شعر چون بمعراج حقائق الخ جملہ معترضہ کے طور پر ہے) اور چونکہ وہ اقتناص حقائق کے لیے عالم بالا کی طرف متوجہ تھے تو انکی عدم توجہ سے یہ غنچے نہ کھلے تھے جب وہ دریا سے ساحل کی طرف واپس آئے تو مثنوی کا سامان پھر مہیا ہوگیا۔ معراج بمعنے عروج معراج حقائق عروج لاقتناص الحقائق نہار مراد توجہ غنچہا مضامین عالیہ دریا عالم ملکوت ساحل عالم ناسوت مطلب یہ کہ چونکہ مولانا حسام الدین عالم غیب کی طرف متوجہ تھے اور انکی اس طرف کی کم توجہی سے یہ علوم عالیہ ظاہر نہ ہوسے تھے مگر جب انھوں نے اس طرف توجہ کی تو پھر مثنوی کا سامان مہیا ہوگیا اور اسکو شروع کر دیا گیا۔ اب یہاں یہ بھی سمجھو کہ صوفیہ توجہ الی الحق کو تو عروج

سے تعبیر کرتے ہین اور توجہ الی الخلق کو جوکہ للحق ہوتی ہے نزول سے تعبیر کرتے ہین دوسرے یہ سمجھو کہ صوفیہ عالم ملکوت کو دریا سے تشبیہ دیتے ہین اور عالم ناسوت کو ساحل سے تشبیہ دیتے ہین اس لیے کہ عالم ملکوت مین بھی باہم ایسا ہی تناسب ہی جس طرح اجزا دریا مین بھی باہم تشابہ ہوتا ہی اگرچہ دراصل ان مین بھی اشیاء مختلفہ ہوتی ہین گر بظاہر دیکھنے مین تو پانی ہی آتا ہی جوکہ ایک چیز ہی اور جس طرح عالم ناسوت کے اجزا مین تخالف ہوتا ہے اسی طرح ساحل پر بھی تشتت واختلاف اجزا زیادہ ہوتا ہی اس مقام پر ایک سوال مولوی انعام اللہ خان صاحب نے کانپور سے بھیجا اور صاحب درس نے اُسکا جواب لکھا بوجہ مفید ہونے اور اِس مقام کے مناسب ہونے کے بعینہ نقل کیا جاتا ہی **سوال** مثنوی کے دفتر کے خاتمہ اور اُسکی شرح سے یہ معلوم ہوا تھا کہ سامعین کی توجہ معانی کی طرف نہین رہی تھی جسکے سبب سے آمد معانی کا جوش نہین رہا تھا اور اسی لیے دفتر اول کے ختم ہونے کے بعد پھر دفتر ثانی جلد تر شروع نہین ہوا اور اب اِس دفتر دوم مین دوسری وجہ بیان فرمائی کہ مولانا حسام الدین کو اس مدت تک تحریر مثنوی کی طرف توجہ نہین ہوئی اس لیے تحریر مثنوی مؤخر رہی پس اب دفتر اول کے خاتمہ والی وجہ کو مانا جاوے یا دفتر دوم کے آغاز والی کو یا دونون کو اور اسکی تحریر وتطبیق کیا ہوگی)۔ **جواب** وجہ تطبیق یہ ہے کہ ابتدا توقف اُس سبب مذکور فی آخر الدفتر الاول سے ہوئی ہو اور امتداد توقف اس سبب مذکور فی اول الدفتر الثانی سے ہوا ہو فلا تعارض ۔

## شرح حبیبی

مثنوی که صیقل ارواح بود　　　باز گشتش روز استفتاح بود
مطلع تاریخ این سودا و سود　　　سال هجری شش صد و شصت و دو بود
بلبلی زینجا برفت و باز گشت　　　بهر صید این معانی باز گشت
ساعد شه مسکن این باز باد　　　تا ابد بر خلق این در باز باد

مثنوی جوکہ ارواح کو زنگ صفات ذمیمہ سے صاف کرکے۔ انکے لیے حقائق ومعارف کا دروازہ کھولدینے والی ہی اُسکے تمامی کی طرف عود کا دن روز استفتاح یعنی رجب کی پندرہوین تاریخ ہی جب روز خانہ کعبہ کا دروازہ زائرین کے لیے کھولا جاتا تھا اور اِس متاع گرانمایہ اور سراسر نفع کی دوکان یعنی مثنوی جوکہ علوم ومعارف سراسر نفع سے مالا مال ہی اسکے شروع کی تاریخ سنہ ۶۶۲ چھ سو باسٹھ ہجری تھی کار مثنوی کے سرانجام ہونیکی وجہ یہ ہی کہ ایک بلبل یعنی عاشق الٰہی یا نادر علی اقتناص الحقائق (حسام الدین) یہان سے عالم بالا کو گئے اور متوجہ بحق ہوے۔ اور پھر نزول فرمایا اور متوجہ بخلق للحق ہوے۔ اور ان معانی کے شکار کے لیے بمنزلہ باز کے ہوگئے یعنی حق سبحانہ سے کسب حقائق کیا پھر ان حقائق کا ہم پر افاضہ فرمایا۔ اِس طرح یہ کام سرانجام ہوا۔ خدا کرے

بادشاہ کا ساعد ہمیشہ اس باز کا مسکن رہے۔ یعنی قرب الٰہی اُن کو ہمیشہ حاصل رہے اور یہ قرب الٰہی کا دروازہ اُنکی طرح اور مخلوق پر بھی کھلا رہے۔

## شرح شبیری

مثنوی الخ یعنی مثنوی جو کہ ارواح کے لیے مثل ایک صیقل کے ہے اُس کے دوبارہ شروع ہونیکی تاریخ ۱۵۔ رجب تھی مثنوی کا صیقل ارواح ہونا تو ظاہر ہی یوم استفتاح رجب کی پندرہ تاریخ کو کہتے ہیں اس لیے کہ اُس زمانہ مین اُس تاریخ کو کعبہ کا دروازہ کھلا کرتا تھا اور اُسمین داخلی ہوا کرتی تھی۔ لہذا اُسکو یوم استفتاح کہتے تھے۔
مطلع تاریخ الخ یعنی ان علوم اور منافع کے دوبارہ شروع ہونیکا سنہ ۶۶۲ھ چھ سو باسٹھ ہجری تھا سود المعنی اسباب و متاع مراد علوم سود نفع مُراد نفع علوم یعنی کہ ان علوم اور اُنکے ثمرات کو دوبارہ سنہ ۶۶۲ھ مین شروع کیا گیا۔
بلبلے زینجا الخ یعنی ایک بلبل یہان سے گیا اور پھر واپس آگیا اور اب واپسی کے وقت ان معانی کے شکار کرنے کے لیے باز ہوگیا۔ مطلب یہ کہ مولانا حسام الدین جو کہ ان علوم کے اعتبار سے اول مانند بلبل کے تھے جو کہ شکار نہین کرتا اس عالم ناسوت سے عالم ملکوت کی طرف متوجہ ہوے اور جب وہان سے وہ واپس ہوے تو ان علوم کے حاصل ہوجانیکی وجہ سے وہ مثل باز کے ہوگئے جیسے کہ وہ شکار کرتا ہی اسیطرح یہ ان معانی کو شکار کرلائے۔
ساعد شہ الخ یعنی بادشاہ کی کلائی خدا کرے اس باز کی جائے گاہ ہو اور یہ دروازہ مخلوق پر ہمیشہ کھلا رہے چونکہ پہلے مولانا حسام الدین کو باز سے تشبیہ دی تھی اب کہتے ہین کہ خدا کرے مولانا کو کمال قرب حق حاصل رہے اور اس افاضہ کا دروازہ مخلوق پر (جسمین کہ خود مولانا بھی شامل ہین) کھلا رہے اور افاضہ ہوتا رہے یہان تک تو تاخیر کی حکمت اور علت بیان فرمائی جسکا کہ مجملاً ذکر اول شعر مین کردیا تھا کہ افادہ کے لیے اوّل استفادہ کی ضرورت ہوا کرتی ہی۔ بعدہ مفصلاً بیان کردیا کہ تاخیر کی وجہ مولانا حسام الدین کا استغراق اور توجہ الی عالم الغیب تھی اب آگے دوسرا مضمون شروع کرتے ہین اور اس قسم کے انتقالات مولانا کے کلام میں بہت ہوتے ہین اور اُنکو ماقبل سے ربط ضرور ہوتا ہی مگر بعض جگہ تو ربط سہولت سے سمجھ مین آجاتا ہی اور بعض جگہ بعد غور کے مگر یہان تو ربط ظاہر ہی کہ یہان تک اس تاخیر کی حکمت جنکا حاصل موانع وجود کتاب ہے بیان کرکے فرماتے ہین کہ بعد وجود کتاب کے اس کتاب کے استفادہ سے بعض موانع بھی ہوا کرتے ہین۔ پس فرماتے ہین

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| آفت این در ہوا و شہوت ست | ورنہ اینجا شربت اندر شربت ست |
| این دہان بر بند تا بینی عیان | چشم بند آن جہان حلق و دہان |
| اے دہان تو خود دہان دوزخی | وے جہان تو بر مثال برزخی |

| شیر صافی پہلوئے جوہائے خون | توز باقی پہلوے دنیاکے دون |
| --- | --- |
| شیر کو خون می شود از اختلاط | چون دروگامی زنے بے احتیاط |

مولانا نے اوپر دعا کی تھی کہ تقرب حق سبحانہ کا دروازہ خدا کرے مولانا حسام الدین کی طرح اوروں پر بھی کھلا رہے جس سے مفہوم ہوتا تھا کہ یہ نہایت اچھی چیز اور حاصل کرنے کے قابل ہے۔ اب اِس کے متعلق چند مفید باتین بتلاتے ہین۔ اور فرماتے ہین کہ قرب حق سے شہوت وہواے نفس بہت بڑا مانع ہے جسکے باعث ہر شخص اِس نعمت عظمیٰ کو حاصل نہین کرسکتا ورنہ یہ نہایت ہی لذیذ اور مزیدار شے ہے اگر اِن موانع کا غلبہ نہ ہوتا تو کوئی بھی اِسکو نہ چھوڑتا مقصود یہ ہے کہ ان موانع کو مرتفع کرنا چاہیے اور اِس دولت کو حاصل کرنا چاہیے آگے اسکا طریقہ بتلاتے ہین کہ بس مُنھ کو بند کر لے۔ اور تقلیل طعام وکلام کر یعنی نہ ضرورت سے زیادہ کھا اور نہ ضرورت سے زیادہ بول بجدید اس لیے نہین ہوسکتی کہ ضرورۃ بحسب اقتضائے احوال مختلف ہوتی ہے اگر تو ایسا کریگا تو تجھپر اسرار الٰہی منکشف ہون گے۔ خوب سمجھ لے کہ بہت بڑے حاجب اور چشم باطن کو اُس عالم کے مشاہدہ سے باز رکھنے والے یہ حلق اور دہان ہی ہین۔ جیسا کہ تدبیر سے معلوم ہوسکتا ہے۔ آگے فرماتے ہین کہ ارے مُنھ تو فی الحقیقت دوزخ کا دہانہ ہے یعنی تو دوزخ مین جانیکا بہت بڑا ذریعہ ہے۔ اور اے جہان تو ایک برزخ کی طرح ہے۔ کہ تو من وجہ مضر اور من وجہ نافع ہے۔ لہذا تو بین بین ہے نہ بالکل نافع اور نہ سراسر مضر اِس شعر کے پہلے مصرعہ مین تو حفظ دہن کی طرف اشارہ ہے اور دوسرے مصرعہ مین اشیاے عالم کے استعمال مین احتیاط پر تنبیہ ہے۔ آگے اِس مضمون کو کسی قدر واضح کرتے ہین۔ اور دوسرے شعر مین مماثلت برزخ کی تشریح ہے چنانچہ فرماتے ہین کہ مشابہ برزخ ہونیکی وجہ یہ ہے کہ اسمین دو وصف جمع ہین ایک ذہنیت اور مانع عن الحق ہونا۔ اور دوسرا ذریعہ معرفت الٰہی ہونا یا یون کہو کہ خون کی طرح مکروہ ہونا اور دودھ کی طرح مرغوب ہونا لہذا یہ بین بین ہے کہ نہ سراسر نافع ومرغوب ہے اور نہ بالکل مضر ومکروہ ہے اِس لیے برزخ کے مشابہ ہے اِس سے اگلے شعر مین تعلیم احتیاط ہے۔ اور فرماتے ہین کہ جب تو عالم مین بے احتیاطی سے قدم رکھے گا۔ اور اس کے استعمال مین حدود شرعیہ سے تجاوز کریگا تو ایک شے جو بشرط احتیاط تیرے لیے مفید اور فی نفسہ مرغوب تھی وہ ایک نامرغوب اور مکروہ شے کے ساتھ ملکر مکروہ ہو جائیگی۔ نماز فی نفسہ مرغوب اور مثل شیر ہے لیکن جب اِسمین نیت فاسدہ مثل ریا وغیرہ مل گئی جو ایک نامرغوب چیز اور مثل خون ہے تو اس سے وہ مرغوب نماز بھی نامرغوب ہو جائیگی اور بجائے طاعت کے معصیت ہو جائیگی۔ پس تمکو اسکے استعمال مین نہایت احتیاط چاہیے اور اسکے استعمال مین اتباع نفسانی سے نہایت احتراز چاہیے کیونکہ اِس سے بہت بڑے نتائج پیدا ہوتے ہین آگے اِس بے احتیاطی کی مثال سے اُسکے ضرر کو بیان کرتے ہین اور فرماتے ہین یک قدم زد آدم اندر ذوق نفس الخ۔

# شرح شبیری

آفت این الخ۔ یعنی اس کتاب کی آفت جو استفادہ سے مانع ہے ہوا و شہوت ہیں ہے ورنہ اس جگہ تو شربت ہی شربت ہے آفت سے مراد دو ہوتی ہیں ایک موانع دوسرے نتائج بد جیسا کہ قول مشہور لکل شئی آفۃ وللعلم آفات میں بھی دو احتمال ہیں۔ یہاں بھی آفت کی دو توجیہ عقلاً محتمل ہو سکتی تھیں ایک تو یہ کہ اس کتاب سے ہوا و شہوت پیدا ہوتی ہے یہ تو نتائج بد ہیں مگر قرینہ مقام سے یہاں یہ مراد نہیں ہو سکتی۔ دوسرے یہ کہ اس کتاب کی تحصیل سے ہوا و شہوت مانع ہیں اور اگر یہ حجابات نہوں تو پھر تو آمین شربت ہی شربت یعنی معارف و علوم ہی ہیں اور معارف کی تشبیہ شربت سے بوجہ اُنکے مرغوب ہونیکے ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے (کما قالہ المولوی انعام اللہ) کہ مصرعہ اولیٰ میں در بمعنے دروازہ ہو جو اسکے شعر میں بھی مذکور تھا یعنی آفت این دروازہ مذکورہ ہوا و شہوت ہے

این دہان الخ۔ یعنی منھ کو بند کر تاکہ ظاہر غیر دیکھ سکو کیونکہ اُس جہان کے چشم بند اور حجاب تو یہ حلق اور دہان ہی ہے یہاں دہان کے بند کرنے سے دو مراد ہیں ایک تو قلتِ کلام دوسرے قلتِ طعام جیسا کہ آگے حلق اور دہان را تا اسپر شاہ ہے یعنی تم قلتِ کلام اور قلت طعام اختیار کرو تاکہ علوم و معارف کو ظاہر طور پر دیکھ سکو اور اُن سے عجب تو یہ زیادتی طعام اور کلام ہی ہیں۔ حلق سے مراد اکل ہے اور دہان سے مراد کلام ہے یہاں یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ چونکہ تبدل زمان سے تبدل امزجہ ہو جاتا ہے اور پھر اُن ہی کے مناسب معالجات بھی ہوا کرتے ہیں لہذا قلتِ طعام پہلے لوگوں کے لیے کہ وہ قوی ہوتے تھے مفید تھی لیکن آج کل صرف قلتِ کلام تو ضروری ہے مگر قلتِ طعام نہ کرے کہ پھر کام بھی نہ کر سکے گا۔

ای دہان الخ۔ یعنی اے منھ تو خود ایک دوزخ کا منھ ہے اور اے جہان تو خود مثل ایک برزخ کے ہے۔ دوزخ سے مراد پیٹ ہے یعنی اوپر جو کہا تھا کہ منھ کو بند کر دو تو فرماتے ہیں کہ اے منھ تو تو ایک دوزخ کا منھ ہے اور یا یہ معنے ہیں کہ چونکہ طعام و کلام ہی سے ہوتا ہے۔ لہذا دوزخ کے منھ کا راستہ ہونیکی وجہ سے اسکو دوزخ کہدیا گیا ہے۔ اب چونکہ شبہ ہو سکتا تھا کہ جب دنیا کی اور اُسکی متعلقات کی اسقدر مذمت کی تو پھر اُن سے بالکل علیحدہ رہنا ضروری ہوا لہذا اس شبہ کو رفع فرماتے ہیں کہ یہ جہان برزخ کی مثل ہے کہ جسطرح برزخ کا تعلق دونو جانب سے ہوتا ہے اسیطرح اِس جہان کا تعلق بھی نفع اور ضرر دونوں سے ہے اگر مطابق شریعت و طریقت کے اُس سے تعلق رکھا جاوے تو وہ مفید ہے ورنہ مضر ہے۔

نور باقی الخ۔ یعنی اِن دنیاوں کی ساتھ ساتھ ایک نور باقی و صافی ہدایت کا موجود ہے جسطرح کہ خون کی ندیوں کے ساتھ ساتھ دودھ ہوتا ہے یہاں مثالوں سے اُس برزخ کی تفسیر کرتے ہیں کہ جسطرح سے کہ دُنیا کے ساتھ ساتھ کہ وہ مضر ہے نور ہدایت کہ وہ مفید ہے لگا ہوا ہے اور اسیطرح سے خون کے ساتھ ساتھ کہ وہ نجس ہے شیر صافی لگا ہوا ہے خون کے ساتھ شیر کے لانیسے یہ بھی اشارہ ہے کہ جیسے مادۂ خون اور مادۂ شیر ایک ہے اسیطرح استعداد نفع و ضرر بھی ایک مادہ میں جمع ہیں اگر اُسکو صراط مستقیم پر چلکر استعمال کیا گیا تو وہ ہی نافع ہے ورنہ وہی مضر ہے مثلاً غضب کہ محل امر میں وہی نافع ہے اور محل نہی میں وہی مضر ہے۔

لا تزر وازرۃ وزر اُخریٰ۔ کیونکہ اول تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ کوئی کسی کی سفارش ہی نہ کرسکے گا بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک کے گناہ پر دوسرے کو سزا نہوگی اور اگر ہو بھی تب بھی شبہ کی گنجایش نہیں کیونکہ حق سبحانہ نے مجھے اس سے ارفع کیا ہے کہ میں وازر اور گناہگار ہوں اب مولانا فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو ہیں ہی اون کے بعد جو بے گناہ او قابل سفارش ہے وہ شیخ کامل ہے اور اُن کی بات حق سبحانہ کے یہاں یوں ہی مقبول ہوتی ہے جیسے کمان کا تیر نشانہ پر لگتا ہے یا یوں کہو کہ وہ حق سبحانہ کے یوں مقبول ہیں جیسے ہاتھ میں کمان ہوتی ہے لیکن شیخ کے معنی سمجھنے میں غلطی نہ کرنا۔ کیونکہ گو شیخ کے معنی ہیں بڈھا یعنی جس کے بال سفید ہوں مگر بالوں کی حقیقت سمجھ لینی چاہیئے۔ سیہ بالوں سے مراد اون کی ہستی ہے۔ پس بالوں کے سفید ہونے کے یہ معنی ہیں کہ کالا بال ایک نہ رہے یعنی ہستی کا نام و نشان باقی نہ رہے پس جبکہ ہستی بالکل نہ رہی اب وہ بڈھا ہوگیا خواہ ظاہری بال بالکل سیاہ ہوں یا کھچڑی ہوں پھر سمجھ لو کہ سیاہ بالوں سے مراد اوصاف بشریہ یعنی صفات ذمیمہ ہیں۔ ڈاڑہی اور سر کے بال نہیں ہیں چنانچہ حضرت عیسےٰ علیہ السلام گہوارہ میں بآواز دہل پکار رہے تھے کہ ہم ابھی عرفی جوان بھی نہیں ہوئے بلکہ بچہ ہی ہیں اور حقیقی بڈہے ہوگئے جبکہ بڈہے کے معنی یہ قرار پائے تو اگر کسی میں بعض صفات ذمیمہ موجود ہوں اور بعض زائل ہوچکی ہوں تو وہ شیخ۔ پیر اور بڈھا نہیں ہوا۔ بلکہ ادھیڑ اور ناقص ہے اور اگر صفات رزیلہ میں سے کوئی صفت بھی اِس میں باقی نہیں تو وہ شیخ اور مقبول خدا ہے۔ اور جبکہ بال سر اور ڈاڑہی کے سب سفید ہوں مگر ہنوز اوس کی خودی اور ہستی فنا نہیں ہوئی تو نہ وہ پیر ہے اور نہ حق سبحانہ کے خواص اور خلص عباد اللہ میں ہے اور اگر بال برابر بھی صفات ذمیمہ اس میں باقی ہیں تو وہ حق سبحانہ کا مقرب کامل نہیں۔ بلکہ فی الجملہ دنیا دار ہے۔ اس مضمون کو ختم کرکے مولانا پھر گہر کے لوگوں کی گفتگو کی طرف انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ گہر کے لوگوں نے کہا کہ ہم سب آپ کے امیدوار ہیں اور آپ کے خوان احسان کے ریزہ چیں ہیں۔ لیکن با ایں ہمہ آپ اتنے

بے شفقت کیوں ہیں اور بچوں پر آپ کو رحم کیوں نہیں آتا۔ یا آپ کے دل میں درد ہی نہیں فرماتے تو یہی کیا قصہ ہے +

# شرح شبیری

## ایک شیخ بزرگوار کا اپنے بیٹوں کی موت پر جزع و فزع نہ کرنا

بود شیخے رہنمائے پیش ازین آسمانی شمع بر روئے زمین

یعنی ایک شیخ رہنما پہلے زمانہ میں تھے اور وہ روئے زمین پر ایک آسمانی شمع (ہدایت) تھے +

چون پیمبر درمیان امتان درکشائے روضۂ دار الجنان

یعنی پیمبر کی طرح کہ وہ امتوں کے درمیان میں ہوا اور جنت کے باغ کا دروازہ کھولنے والے۔ مطلب یہ کہ وہ اپنے لوگوں میں ایسے رہنما تھے جیسے کہ پیمبر امت میں ہوا کرتا ہے +

گفت پیغمبر کہ شیخ رفتہ پیش چون نبی باشد میان قوم خویش

یعنی پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ شیخ آگے چلنے والا اپنی قوم میں مثل نبی کے

ہوا کرتا ہے۔ اشارہ اوس حدیث کی طرف ہے جس کے الفاظ مشہور تو یہ ہیں کہ الشیخ فی قومہ کا لنبی فی امتہ اور جامع صغیر نے اِس حدیث کو الفاظ دو طرح نقل کئے ہیں اور حدیث کو ضعیف کہا ہے ایک تو اِس طرح کہ الشیخ فی بیتہ کا لنبی فی امتہ اور ایک اِس طرح کہ الشیخ فی اہلہ کا لنبی فی امتہ اول تو یہ حدیث سنکر اسکو غلط اور موضوع ہی سمجھا کرتے تھے مگر چونکہ جامع صغیر نے نقل کیا ہے اگرچہ ضعیف ہی کہا ہے مگر خیر اب انکار نہیں ہو سکتا۔ تو مطلب یہ ہوگا کہ چونکہ بوڑھا آدمی اپنے اہل وعیال میں مربی ہوتا ہے۔ لہذا ایسا ہوتا ہے جیسے کہ نبی اپنی امت میں ہوتا ہے خیر غرض کہ ایک بزرگ بوڑھے پہلے زمانہ میں تھے

یک صباحے گفتش اہل بیت او ۔۔۔ سخت دل چونی بگوائے نیک خو

یعنی ایک روز اون کے گہر والوں نے اون سے کہا کہ اے نیک خصلت تم کیسے سخت دل ہو

ما زہجر و مرگ فرزندان تو ۔۔۔ نوحہ میداریم بالپشت دو تو

یعنی ہم تو تمہارے لڑکوں کے ہجر اور موت سے نوحہ کرتے ہیں کہ دوہرے ہو جاتے ہیں۔

تو نمی گریے نمے زاری چرا ۔۔۔ یا کہ رحمت نیستت در دل کیا

یعنی تم نہ روتے ہو اور نہ زاری کرتے ہو تو کیا اے دانا تمہارے دل میں رحم ہی نہیں ہے ؎

چون ترا رحمے نباشد در درون ۔۔۔ پس چہ امیدست مان از تو کنون

یعنی جبکہ تمہارے دلمیں رحم ہی نہیں ہے تو پہر ہمکو تم سے اب کیا اُمید ہے۔

ما بہ امید توئیم اے پیشوا ۔۔۔ کہ نہ بگزاری تو مارا در عنا

یعنی اے پیشوا ہم تو اس امید میں ہیں کہ آپ ہمکو (قیامت کے روز) مصیبت میں نہ چھوڑیں گے +

چون بیارایند روز حشر تخت　　خود شفیع ما تو ئی آن روز سخت

یعنی جبکہ حشر کے دن تخت سنواریں گے تو (ہمیں امید ہے کہ) خود آپ ہی اوس سخت دن میں ہمارے شفیع ہوں گے۔

در چنان روز و شب بے زینهار　　ما با کرام تو ئیم امیدوار

یعنی ایسے بے پناہ روز و شب میں ہم تو آپ ہی کے اکرام کے امیدوار ہیں۔

دست ما و دامن تست آن زمان　　که نماند هیچ مجرم را امان

یعنی اوسوقت آپ کا دامن ہوگا اور ہمارا ہاتھ ہوگا جسوقت کہ کسی مجرم کو امن نہ رہیگا (تو جب تمہارے دل میں رحم ہی نہیں ہے تو اب کیا امید ہے کہ شفاعت کروگے) اور یہ کہا

گفت پیغمبر که روز رستخیز　　کے گذارم مجرمان را اشک ریز

یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن میں مجرموں کو روتا ہوا کب چھوڑوں گا۔ حدیث میں صاف ہے کہ شفاعتی لاهل الکبائر من امتی اور فرمایا ہے کہ

من شفیع عاصیان باشم بجان　　تا رهانم شان ز اشکنجه گران

یعنی میں جان و دل سے عاصیوں کا شفیع ہونگا تاکہ اونکو شکنجہ گراں سے چھڑاؤں۔

عاصیان و اهل کبائر را بجهد　　وا رهانم از عتاب نقض عهد

یعنی عاصیوں اور اہل کبائر کو کوشش کر کے میں نقض عہد کے عتاب سے چھڑاؤں گا۔

صالحانِ امت من فارغ اند از شفاعتہائے من روز گزند

یعنی میری امت کے صالحین تو قیامت کے روز میری شفاعت سے فارغ ہوں گے۔

بلکہ ایشان را شفاعتہا بود گفت شان چون حکم نافذ میرود

یعنی بلکہ خود اونکی ہی شفاعت ہوگی اور اونکی عرض حکم نافذ کی طرح چلے گی۔ صالحین کے لیے شفاعت نہونے کے یہ معنی ہیں کہ ایسی شفاعت جو منجی من النار ہو اون کے لئے نہوگی باقی اہل حق کہتے ہیں کہ شفاعت اون کے لیے بھی ہوگی اور اِس شفاعت سے ترقی درجات ہوگی اور وہ حضرات پھر خود بھی شفاعت فرماویں گے اور اونکی شفاعت بھی منجی من النار ہوگی اور حق تعالیٰ اون کی عرض کو اس طرح مانیں گے جیسے کہ کوئی حاکم حکم کرے اور اوس کا حکم نافذ ہو جاتا ہے اور ٹلتا نہیں ہے اسی طرح ان حضرات کی شفاعت رائیگاں نہوگی بلکہ حق تعالیٰ ضرور قبول فرماویں گے آگے مولانا آیت لا تزر وازرۃ وزر اخریٰ میں علاوہ تفسیر مشہور کے ایک اور نکتہ بیان فرماتے ہیں تفسیر مشہور تو یہ ہے کہ قیامت میں ایسا نہوگا کہ گناہ تو کرے زید اور اوسکی سزا عمر و بھگتے بلکہ اپنے اپنے اعمال کی سزائیں اور جزائیں سب کو الگ ملیں گی مولانا فرماتے ہیں کہ قرآن شریف میں جو یہ آیت ہے اس سے نکلتا ہے کوئی وازر کسی دوسرے کا وزر نہ اُٹھاویگا اور کسیکا بوجہ کسی پر پڑیگا اور بوجہ پڑنے کے معنی ذمہ داری کے بھی آتے ہیں بولتے ہیں کہ اوس نے اوس کا سارا بوجہ اوٹھا رکھا ہے۔ یعنی اوسکی ساری ذمہ داری کر رکھی ہے تو اِس سے یہ بھی نکلا کہ ایک شخص دوسرے کا ذمہ دار بھی نہوگا اور حالانکہ حضور ذمہ دار ہوں گے تو مولانا فرماتے ہیں کہ اِس سے مراد یہ ہے کہ حضور ذمہ دار تو ہوں گے اور سب کا بوجہ اپنے اوپر لینگے مگر اس بوجہ کے لینے سے خود حضورؐ پر کوئی بات ہو یہ نہوگا۔ بلکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر کسی قسم کا کوئی اثر نہوگا۔ اسلئے کہ آیت میں تو یہ ہے کہ کوئی وازر دوسرے کا بوجہ نہ اوٹھاوے گا اور حضور خود وازر ہیں نہیں ایسا بوجہ کہ جس کا اثر خود حضور صلی اللہ

علیہ وسلم پر کوئی بوجہ نہ اُٹھاویں گے یعنی ایسا نہ ہوگا کہ جیسے عیسائی عیسے علیہ السلام کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ سب کی طرف سے کفارہ ہو گئے اون کا مطلب تو یہ ہے کہ سب کی طرف سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام معذب ہوئے نعوذ باللہ اور بقول اون کے حضرت عیسے علیہ السلام اورونکو مقبول بنانیکو خود مردود بنے۔ اور ہم یہ کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مقبولیت اس درجہ ہے کہ خود مقبول رہا اور اورونکو بھی مقبول بنالیا خوب سمجھ لو۔ تو نہ ہم عیسے علیہ السلام کے اس طرح وازر ہونے قائل اور نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے۔ بلکہ معنی یہ ہوئے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سب کی ذمہ داری فرماویں گے اس طرح کہ آپ پر اون کے اوزار کا کوئی اثر نہوگا۔ اب اس مضمون کو مولانا بیان فرماتے ہیں بزبان حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم یعنی گویا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی فرما رہے ہیں کہ

**ہیچ وازر وزر غیرے برنداشت　　من نیم وازر خدایم برفراشت**

یعنی کسی وازر نے دوسرے کا وزر نہیں اُٹھایا ہے اور میں وازر ہی نہیں ہوں خدا نے مجھے بلند فرمایا ہے مطلب یہ کہ میں وازر ہی نہیں تو میں اِس طرح کہ اوس وزر کا اثر کچھ مجھ پر رہے میں کسیکا وزر نہ اوٹھاؤں گا اسلئے کہ آیت میں یہ ہے کہ وازر کوئی کسیکا وزر نہ اوٹھاویگا ہاں جو ذمہ داری ہوگی وہ اِس عموم میں داخل ہی نہیں ہے یہ ایک نکتہ ہے باقی اصل تفسیر وہی ہے جو مشہور ہے اسیلئے اوس کی توضیح اپنے نزدیک اچھی طرح کردی گئی ہے تاکہ کوئی اسکو تفسیر نہ خیال کرے اور خلط بحث نہ ہوجاوے فافہم آگے مولانا فرماتے ہیں کہ

**آنکہ بے وزرست شیخ ست اے جوان　　در قبول حق چو اندر کف کمان**

یعنی جو کہ بے وزر (گناہ) ہے اے جوان وہی شیخ ہے اور قبول حق میں وہ مثل کمان کے ہے ہاتھ میں۔ مطلب یہ کہ جس طرح ہاتھ میں کمان ہوتی ہے اسی طرح وہ شیخ بے وزر قبولِ حق میں ہے کہ جس طرح وہ چاہے اوسکو رکھے۔ اوسکو کچھ عذر نہیں ہے آگے شیخ کی تعیین فرماتے ہیں کہ:۔

شیخ کہ بود پیر یعنی مو سپید　　معنئے این مو بدان اے با امید

یعنی شیخ کون ہے بڈھا یعنی سفید بال والا (لیکن ذرا) اِس بال کے معنی سمجھہ لو بال مراد

ہست آن موئے سیہ ہستی او　　تا ز ہستیش نماند تار مو

یعنی موئے سیاہ سے مراد اوسکی ہستی ہے یہان تک کہ اوسکی ہستی سے ایک تار مو نہ رہے۔

چونکہ ہستیش نماند پیر اوست　　گر سیہ مو باشد او یا خود دو موست

یعنی جب اوسکی ہستی نہ رہی تو وہ پیر ہوگیا اگرچہ وہ سیہ مو ہو یا اوس کے دو ہی بال ہوں مطلب یہ ہے کہ ہماری مراد بالوں سے ہستی ہے اور سیاہ بالوں سے مراد ہستی تاریک اور سفید بال سے مراد ہستی نورانی ہے تو اب ہم جب کہتے ہیں کہ شیخ سفید بال والا ہوتا ہے اِس سے مقصود یہ ہے کہ شیخ وہ ہوتا ہے جسکی ہستی نورانی ہو چکی ہو۔ اور وہ درجہ فنا کا حاصل کرکے درجہ بقا باللہ حاصل کر چکا ہو۔ اگرچہ وہ ابھی بچہ ہی ہو شیخ شیرازی بھی اسی مضمونکو فرماتے ہیں کہ ع بزرگی بعقل ست نہ بہ سال آگے مولانا بھی اِس مضمون کو بہت صاف کرکے فرماتے ہیں کہ۔

ہست آن موئے سیہ وصف بشر　　نیست آن مو موئے ریش موئے سر

یعنی سیاہ بال وصف بشری ہے اور وہ ڈاڑہی یا سر کے بال (مراد) نہیں ہیں آگے ایک نظیر پیش فرماتے ہیں کہ دیکھو بچپن میں ہی وہ شیخ تھے فرماتے ہیں کہ۔

عیسے اندر مہد بر دارد نفیر　　کہ جوان نا گشتہ ما شیخیم و پیر

یعنی عیسے علیہ السلام گہوارہ میں آواز بلند فرماتے ہیں کہ ہم بے جوان ہوئے

۱۵ مئی ۹۰ء

شیخ اور پیر ہیں جیساکہ قرآن شریف میں ہے۔ قَالَ اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰهِ اٰتَانِیَ الْکِتٰبَ وَجَعَلَنِیْ نَبِیًّا وَّجَعَلَنِیْ مُبٰرَکًا اَیْنَ مَا کُنْتُ وَاَوْصٰنِیْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّکٰوةِ مَا دُمْتُ حَیًّا تو دیکھو ابھی گہوارہ میں پڑے ہیں اور نبوت کا دعوے ہے تو اگر اوس سفیدی سے مراد بالوں کی سفیدی ہوتی تو یہاں کیا معنے ہوتے بس معلوم ہوا کہ باطنی سفیدی سے مراد ہستی کا نورانی ہوجانا ہے اسمیں لوگوں نے اختلاف کیا ہے کہ آیا عیسے علیہ السلام بچپن میں نبی تہے یا نہ تہے بعض لوگ اِس آیت میں تاویل کرتے ہیں مگر کیا ضرورت ہے کہ تاویل کیجاوے اسلئے کہ بچپن میں نبی ہونے کی صورت میں یہی اعتراض ہے کہ عقل کامل نہ تہی اور نبوت کیسے مل گئی اسلئے کہ نبی کی عقل تو کامل ہوتی ہے جواب یہ ہے کہ ممکن ہے کہ حق تعالیٰ نے اوس عمر میں اونکی عقل کو کمال عطا فرما دیا ہو جیساکہ یحییٰ علیہ السلام کو بچپن میں نبوت مل گئی تہی خود قرآن شریف میں موجود ہے ارشاد ہے واتیناہ الحکم صبیا۔ تو جس طرح اون کو بچپن میں مل گئی اُنکو اگر رضاعت کے زمانہ میں مل گئی ہو تو کیا عجب ہے آگے فرماتے ہیں کہ۔

**چون یکے موئے سیاہ کان وصف ماست　　　　نیست بروے شیخ و مقبول خداست**

یعنی جبکہ ایک موئے سیاہ جو کہ ہمارے وصف میں سے ہے اوس میں نہیں ہے تو وہ مقبول خدا ہے مطلب یہ کہ اگر اوصاف بشری جو کہ مشابہ موئے سیاہ کے ہیں کسی میں نہوں بس وہی مقبول حق ہے چاہے اوس کے بدن کے سارے بال سیاہ ہی ہوں۔

**چون بود موش سفید ار با خود ست　　　　او نہ پیر ست و نہ خاص ایزد ست**

یعنی اگر اوس کے بال (بدن کے) سفید ہوں تو اگر باخود ہے تو وہ نہ پیر ہے اور نہ خاص خدا ہے مطلب یہ کہ جب اوس کے اندر اوصاف بشری اور شہوات موجود ہیں تو وہ اگرچہ سفید بال والا ہو اور اوسکی پلکیں اور بھویں سب سفید ہوگئی ہیں مگر وہ با خدا نہیں ہے بلکہ باخود ہی ہے اور فرماتے ہیں کہ

گر رہید از بعض اوصاف بشر　　شیخ نبود کہل باشد اے پسر

یعنی اگر بعض اوصاف بشری سے تو چھوٹ گیا (اور بعض اوسمیں موجود ہیں) تو صاحبزادے وہ شیخ نہیں ہے۔ بلکہ وہ ادھیڑ ہے یعنی وہ اس کے مثل ہے کہ جس کے کچھ بال سفید ہوں اور کچھ سیاہ ہوں

در سرِ موئے ز وصفش باقی است　　او نہ از عرش خدا آفاقی است

یعنی اور اگر سرِ مُو اوسکے وصف میں سے باقی ہے تو وہ عرش خدا سے نہیں ہے بلکہ آفاقی ہی ہے مطلب یہ کہ اگر اوسکو پوری طرح درجہ فنا حاصل نہیں ہے تو وہ مقرب حق اور خاص حق نہیں ہے بلکہ ابھی وہ ناسوت ہی میں پھنسا ہوا ہے۔ تو بس اس ساری تقریر سے معلوم ہوا کہ تمام صلحاء اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم شفاعت فرمائیں گے۔ آگے پھر اون گھر والوں کا قول اون بزرگ سے نقل فرماتے ہیں کہ۔

ما ہمہ امیدواران تو ایم　　ریزہ چین خوان احسان توایم

یعنی ہم سارے کے سارے آپ کے امیدوار ہیں اور آپ کے خوان احسان کے ریزہ چین ہیں یعنی آپ نیک ہیں صالح ہیں تو ہم سب کو امید ہے کہ آپ ہماری شفاعت کریں گے +

لیک با این جملہ چون بے شفقتے　　بہر فرزندان چرا بے رقتی

یعنی لیکن باوجود ان سب باتوں کے کہ آپ بے شفقت کیوں ہیں اور اپنے صاحبزادوں کے لیے بے رقت کیوں ہیں مطلب یہ کہ آخر آپ کو روتا کیوں نہیں آتا۔ حالانکہ آپ ایسے بزرگ ہیں نیک ہیں صالح ہیں۔

یا مگر خود دل نمی سوزد ترا　　باز گو اے شیخ ما را ماجرا

یعنی یا کہ شاید آپ کے دل میں سوزش ہی نہیں ہوتی اے شیخ ہم سے کچھ بات تو بیان کرو مطلب یہ کہ آیا آپ کے قلب میں شفقت و رحم ہی نہیں ہے یا یہ کہ آپ کے دل میں سوزش ہی نہیں ہوتی۔ آخر کچھ کہو تو آگے وہ شیخ جواب دیتے ہیں کہ

# شرح حبیبی

شیخ گفت او را مپندار اے رفیق — کہ ندارم رحم و مہر دل شفیق

بر ہمہ کفار ما را رحمت است — گرچہ جانِ جملہ کافر نعمت است

بر سگانم رحمت و بخشایش است — کہ چرا از سنگہا شان مالش است

آن سگے کہ مے گزد گویم دعا — کہ ازین خو وارہانش اے خدا

این سگان را ہم درین اندیشہ دار — کہ نباشد از خلائق سنگسار

زان بیاورد اولیا را بر زمین — تا کند شان رحمۃ للعالمین

خلق را خواند سوئے درگاہ خاص — حق را خواند کہ وافرکن خلاص

جهد بنماید ازین سو بهر بهر / چون نشد گوید خدایا در مبند

رحمت جزوی بکل پیوسته شد / رحمت کل را تو هادی بین به ود

تاکه خبر دست او ندا اندر راه بحر / هر غدیرے را کند اشباه بحر

چون نداند راه یم ره کے برد / سوئے دریا خلق را چون آورد

متصل گردد به بحر آنگاه او / ره برو تا بحر همچون سیل جو

ور کند دعوی به تقلیدے بود / نز عیان وحی و تائیدے بود

گفت پس چون رحم داری بر همه / همچو چوپانے بگرد این رمه

چون نداری نوحهٔ فرزند خویش / چونکه فصاد اجل زد شان به نیش

چون گواه رحم اشک دیدهاست / دیدهٔ تو بے نم و گریه چراست

شیخ دانا زین عتابش گرم شد / در سخن یکباره بے آزرم شد

رو بزن کرد و بگفتش کاے عجوز / خود نباشد فصل دے همچون تموز

جملہ گر مردند ایشان وحی اند | غائب و پنہان زچشم دل کے اند
من چو بینم شان معین پیش خویش | از چہ رو رو را کنم ہمچون تو ریش
گرچہ بیرون انداز دورِ زمان | با من اند و گرد من بازی کنان
گریہ از ہجران بود یا از فراق | با عزیزانم وصال ست و عناق
خلق اندر خواب مے بینند شان | من بہ بیداری ہمی بینم عیان

شیخ نے فرمایا کہ تم یہ نہ سمجھو کہ مجھے محبت نہیں اور میرے دلمیں شفقت نہیں کیونکہ ہماری شفقت کی تو یہ حالت ہے کہ ہم کو کفار پر بھی رحمت ہے اگرچہ وہ لوگ ناشکر ہیں اور ہماری رحمت و عنایت تو کتوں پر بھی ہے اور ہم کو افسوس ہوتا ہے کہ یہ کمبخت پتھروں سے کیوں مار کھاتے ہیں۔ چنانچہ جب کوئی کتا کسیکے کاٹتا ہے تو میں دعا کرتا ہوں کہ اے اللہ تو اسکی یہ بری خصلت چھڑا دے اور کتونکو اِس خیال میں مشغول رکھ کہ وہ کسیکو نہ کاٹیں اور لوگونکی اینٹیں نہ کھائیں۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ حق سبحانہ نے اولیاء اللہ کو زمین پر اِسی لیے پیدا کیا ہے کہ اونکو تمام عالم کے لیے یوں رحمت بناوے کہ وہ مخلوق کو حق سبحانہ کی طرف دعوت دیں اور حق سبحانہ سے دعا کریں کہ اے اللہ انکو ذمایم سے پوری رہائی عطا فرما۔ اور وہ اسطرف نصیحت کے لیئے پوری کوشش کریں جب اُدھر نصیحت کارگر نہو تو کہیں کہ اے اللہ تو رحمت کا دروازہ مت بند کر۔ اور تو اپنی رحمت سے اونکو اِس بلا سے نجات دے۔ اور اصل وجہ اسکی یہ ہے کہ ہادی حقیقی تو رحمت کاملہ و تامہ حق سبحانہ ہے۔ مگر اہل اللہ کی رحمت ناقصہ اوس کے ساتھ تعلق پیدا کرکے اسمیں فنا ہوگئی ہے اسلئے اسپر وہی آثار مرتب ہوتے ہیں جو رحمت حق سبحانہ پر

ہوتے ہیں اور رحمت حق سبحانہ عام ہے اسلئے اہل اللہ کی شفقت بھی عام ہے اور جب تک کہ رحمت ناقص رہتی ہے اوسوقت تک اوسے اوس بحر رحمت کا راستہ ہی نہیں معلوم ہوتا۔ جو نالاب اور رحمت ناقصہ کو اپنے میں جذب کر کے مشابہ سمندر بن سکتی ہے۔ اور جبکہ وہ اوس دریا کا راستہ ہی نہیں جانتی تو خود اوس تک پہونچ کیسے سکتی ہے اور مخلوق کو اوس سمندر تک پہنچا کیسے سکتی ہے۔ ہاں اگر اوسکو سمندر کے ساتھہ اتصال ہوجاوے اُس وقت وہ سمندر میں ندی نالوں کی طرح ملکر اوس میں جذب ہوسکتی ہے۔ اور اگر یہہ بات نہیں حاصل ہوئی اور اوسپر بھی آدمی لمبے چوڑے دعوے کرے تو وہ دعاوی تقلیدی اور سنے سنائے ہیں مشاہدہ اور الہام اور تائید حق سبحانہٗ کے سبب نہیں ہیں خیر یہ گفتگوے استطرادی تو ختم ہوئی۔ اب سنو کہ اون کے گہر کے لوگوں نے کہا کہ جب آپ سب پر رحم کرتے ہیں اور سب کی آپ یوں ہی حفاظت کرتے ہیں جس طرح کہ چرواہا بکریوں کی توپھر یہ کیا بات ہے کہ آپ کو اپنی بچوں پر رونا نہیں آتا۔ جبکہ فصاد اجل نے اون کے نشتر مار کر اون کو ہلاک کردیا۔ نیز جبکہ رحم دل کے گواہ آنکھوں کے آنسو ہیں توپھر آپکی آنکھوں میں آنسو اور تری کیوں نہیں شیخ دانا کو اس ملامت سے جوش آگیا اور عورت کی طرف متوجہہ ہوکر تیز لہجہ میں یوں خطاب فرمایا کہ بڑی بی بات یہ ہے کہ بہار و خزاں جاڑا۔ اور گرمی یکساں نہیں ہوتے۔ اسی طرح عوام و خواص بھی یکساں نہیں۔ میرے سب بچے خواہ مردہ ہوں یا زندہ میرے چشم قلب کے سامنے ہیں اور مخفی وغائب نہیں جب میں اونکو اپنے سامنے مشخص دیکھہ رہا ہوں تو میں آپکی طرح اپنا منہ کیوں نوچوں۔ گو وہ زمانہ سے باہر ہیں مگر میرے پاس ہیں اور میرے گرد کھیلتے ہیں آپ غور کریں کہ رونے کا سبب یا محبوب کا محب کو چھوڑ دینا ہوتا ہے یا اوسکا دور ہونا۔ اور مجھے اپنے پیاروں سے اتصال اور قرب ہے۔ توپھر میں کیوں روؤں لوگ تو اون کو خواب میں دیکھتے ہیں اور میں بیداری میں دیکھہ رہا ہوں۔ آگے اوسکا طریقہ ارشاد فرماتے ہیں اور کہتے ہیں ؎

# شرح شبیری

## شیخ کا لڑکوں کے مر جانے پر نہ رونے کا عذر بیان کرنا

شیخ گفت او را مپندار اے رفیق
کہ ندارم رحم و مہر و دل شفیق

یعنی شیخ نے اوس (بیوی) سے کہا کہ اے رفیق تو یہ مت سمجھ کہ میں رحم اور محبت اور شفیق دل نہیں رکھتا*

بر ہمہ کفار ما را رحمت است
گرچہ جانِ جملہ کافر نعمت است

یعنی ہمکو تو تمام کفار پر بھی رحم ہے اگرچہ تمام کفار کی جان نعمت ہی مطلب یہ کہ بھلا ہمکو اپنے لوگوں پر تو رحم کیوں نہ ہوگا۔ ہم کو تو کفار پر بھی رحم آتا ہے کہ افسوس یہ راہ حق کو دیکھتے نہیں حالانکہ وہ سارے کفران نعمت حق کرتے ہیں مگر ہم کو اونپر بھی رحم آتا ہے آگے اور ترقی کر کے فرماتے ہیں کہ کفار تو پھر بھی لسان ہر، اونمیں تو یہ اشتراک بھی ہے مگر ہماری تو یہ حالت ہے کہ۔

بر سگانم رحمت و بخشایش است
کہ چرا از سنگہا شان مالش است

یعنی مجھے تو کتوں پر بھی رحم اور بخشایش ہے کہ انکو کیوں پتھروں سے مالش ہے مطلب کہ اونپر بھی رحم آتا ہے کہ کیوں بھونکتے ہیں جو اسکی وجہ سے ان کے پتھر لگتے ہیں۔
آگے اس معنی کی خود ہی تصریح فرماتے ہیں کہ۔

آں سگے کہ می گزد گویم دعا　　کہ ازیں خو وا رہانش اے خدا

یعنی جو کتا کہ کاٹتا ہے۔ میں یہ دعا کرتا ہوں کہ اے خدا اس کو اس خصلت سے چھڑا دیجئے (اور یہ دعا کرتا ہوں کہ)

ایں سگاں راہم دریں اندیشہ دار　　کہ نباشند از خلائق سنگسار

یعنی ان کتوں کو اس فکر میں رکھ کہ یہ مخلوق سے سنگسار نہ ہوں۔ مطلب یہ ہے کہ ان کی اس خصلت کو بدل دیجئے۔ تاکہ یہ سنگسار نہ ہو سکیں۔

زاں فرستاد انبیا را بر زمیں　　تا کند شاں رحمۃ للعالمیں

یعنی حق تعالے نے اسی لئے انبیاؑ کو زمین پر بھیجا ہے تاکہ اُن کو رحمۃ للعالمین بنا دے۔

خلق را خواند سوئے درگاہ خاص　　حق را خواند کہ وافر کن خلاص

یعنی یہ حضرات مخلوق کو تو درگاہ خاص حق کی طرف بلاتے ہیں۔ اور حق سے دعا کرتے ہیں کہ خلاصی کو وافر کیجئے۔

جہد بنماید ازیں سو بہر پند　　چوں نشد گوید خدایا در مبند

یعنی وہ اس طرف سے تو نصیحت میں کوشش فرماتے ہیں۔ اور جب (وہ کارگر) نہیں ہوتی تو کہتے ہیں کہ اے خدا دروازہ (رحمت) بند کر۔ مطلب یہ ہے کہ حق تعالیٰ نے انبیاؑ کو زمین پر جہان کے لئے اپنے اپنے مرتبہ کے موافق بنا کر بھیجا۔ اور اس صفت میں سب سے زیادہ حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ اور ان حضرات کی یہ شان ہوتی ہے کہ لوگوں کو تو اللہ کیطرف بلا دیں۔ اور اللہ میاں سے کہیں کہ اے اللہ ان کو توفیق ایمان کی نصیب فرما۔ تو چونکہ میں (یعنی وہ شیخ) ان کا ظل ہوں۔ اور میرے اندر بھی وہ اثر آیا ہے لہذا میں بھی تمام چیزوں

پر رحم کرتا ہوں۔ آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

**رحمت جزوی بُود مر عام را　　　رحمت کلی بود ہمام را**

یعنی رحمت ناقص تو عوام کو بھی ہوتی ہے۔ مگر رحمت کامل بزرگ ہی کو ہوتی ہے۔ آگے بزرگوں کی رحمت کے کامل ہونیکا راز بیان فرماتے ہیں کہ۔

**رحمت جزوش قرین گشتہ بکل　　　رحمت دریاست ہادی سبل**

یعنی ان کی رحمت جزوی اوس کامل کے قرین ہوگئی ہے۔ اور رحمت دریا ہادی سُبل ہے مطلب یہ کہ اول تو ان کی رحمت بھی رحمت جزوی ہی تھی۔ مگر چونکہ وہ رحمت حق کے ساتھ جوکہ رحمت کاملہ ہے مقرون ہوگئی ہے۔ اور اسی سے مستفیض ہو رہی ہے اس لئے وہ بھی کامل ہوگئی ہے۔ آگے مولانا نصیحت فرماتے ہیں کہ۔

**رحمت جزوی بکل پیوستہ شو　　　رحمت کل را تو ہادی بین و رو**

یعنی تم بھی رحمت ناقص ہو کل سے پیوستہ رہو۔ اور رحمت کل کو ہادی دیکھکر چلے چلو مطلب یہ کہ ابھی تو تم ناقص ہو۔ اور تمہاری رحمت بھی ناقص ہے۔ تو اس کامل کے ساتھ پیوستہ ہو جاؤ۔ یا تو حق تعالیٰ کے ساتھ یا ان حضرات کے ساتھ جوکہ حق سے مستفیض ہوکر کامل ہو چکے ہیں۔ غرضکہ تم کاملوں کیساتھ لگے رہوگے تو انشاء اللہ کامل ہو جاؤ گے۔ آگے ایک غلطی رفع فرماتے ہیں کہ

**تا کہ جزو است او نداند راہ بحر　　　ہر غدیرے را کند اشباہ بحر**

یعنی جب تک کہ وہ ناقص ہے راہ بحر کو نہیں جانتا۔ اور ہر تالاب کو بحر کے مشابہ کر دیتا ہے۔ یہاں نقص سے مراد نقص علمی ہے۔ ورنہ اگر نقص حالی مراد ہوتا تو وہ تو ہر ایک کو پیش آتا ہے کہ جب وہ اوس کامل سے پیوستہ ہونا چاہیگا تو وہ تو یقیناً ناقص الحال ہی ہوگا۔ تو یہاں

مطلب یہ ہے کہ جو شخص کہ ناقص الحال ہو اور ناقص العلم بھی ہو۔ وہ اس بحر تک رسائی حاصل نہیں کر سکتا۔ کمال علمی کا ہونا ضروری ہے کہ جس سے بصیرت و معرفت ہو۔ ورنہ اگر معرفت ہی نہ ہوگی۔ تو پیوستہ کس کے ساتھ ہوگا۔ تو جب نقص علم ہوگا تو وہ ناقص کو کامل اور بالعکس سمجھ جاوے گا۔ اور بحر اور دریا اور یم وغیرہ سب سے حق تعالیٰ مراد ہیں اور ان تشبیہات کا صحیح ہونا کئی مرتبہ عرض کیا جا چکا ہے۔

چوں نداند راہ یم رہ کے برد　　سوئے دریا خلق را چوں آورد

یعنی جب وہ دریا کی راہ ہی نہیں جانتا تو خود کس طرح راہ لیجا سکتا ہے۔ اور مخلوق کو دریا کیطرف کس طرح لا سکتا ہے۔ مطلب یہ کہ جب کسی کو نقص علمی ہو اور اس کو معرفت حق ہی حاصل نہ ہو تو نہ وہ خود پہونچ سکتا ہے اور نہ دوسروں کو پہونچا سکتا ہے۔

متصل گردد بہ بحر انگاہ او　　رہ برد تا بحر ہمچوں سیل وجو

یعنی وہ جب بحر سے متصل ہو جاتا ہے تو اس وقت وہ بحر تک سیل اور ندی کی طرح راہ لیجا سکتا ہے۔ مطلب یہ کہ جب اس کو معرفت حق حاصل ہو جاوے گی تو اب اوسکو اُسکے ساتھ پیوستہ ہونا بھی آسان ہوگا اور جس طرح کہ ندی اور رود دریا میں جا کر ملجاتے ہیں اسی طرح یہ بھی حق تعالیٰ کے ساتھ پیوستہ ہو جاوے گا۔ اور اگر ابھی معرفت ہی حاصل نہوئی ہو تو اسکو فرماتے ہیں کہ

ور کند دعوت بہ تقلیدے بود　　نز عیان و وحی و تائیدے بود

یعنی اور اگر وہ دعوت کرے تو وہ دعوت بھی تقلیدی ہوتی ہے۔ نہ عیاناً اور وحی اور تائید کے ساتھ ہوتا ہے۔ مطلب یہ کہ وہ خود تو کیا راہ پاوے گا۔ اگر اوروں کو بھی بلاتا ہی تو یہ بلانا بھی تقلیدی ہی ہوتا ہے۔ اور حق تعالیٰ کی طرف سے نہیں ہوتا۔ غرضکہ چاہیئے کہ اس کامل کے ساتھ پیوستہ ہوں تو ہمارے اندر بھی اس کی برکت سے کمال پیدا ہو جاوے

چونکہ شیخ کا جواب تو اوپر ختم ہو ہی چکا تھا۔ آگے اُس عورت کا سوال نقل فرماتے ہیں کہ۔

گفت پس چوں رحم داری بر ہمہ ہمچو چوپانے بگردِ ایں رمہ

یعنی اس عورت نے کہا کہ بس جبکہ تم سب پر رحم رکھتے ہو۔ اور اس جماعت کے گرد چرواہان کی طرح ہو۔

چوں نداری نوحہ بر فرزند خویش چونکہ فصاد اجل شاں زد بہ نیش

یعنی تم اپنے فرزند پر نوحہ کیوں نہیں کرتے۔ جبکہ فصاد اجل نے ان کے نشتر مارا ہے۔

چوں گواہ رحم اشک دیدہاست دیدۂ تو بے نم و گریہ چراست

یعنی جبکہ رحم کے گواہ آنکھ کے اشک ہیں۔ تو تمہاری آنکھ بے نم اور بے گریہ کیوں ہے۔

شیخ دانا زیں عتابش گرم شد در سخن یکبارہ بے آزرم شد

یعنی شیخ دانا اس کے اس عتاب سے جوش میں آ گئے۔ اور بات میں ایک دفعہ ہی بیتاب ہو گئے۔

رو بزن کرد و بگفتش اے عجوز خود نباشد فصل دے ہمچوں تموز

یعنی عورت کی طرف متوجہ ہوئے اور اس سے کہا کہ اے عجوز فصل خزاں فصل بہار کے خود برابر نہیں ہوا کرتی۔ مطلب یہ کہ میں اور تم لوگ برابر نہیں ہیں۔

جملہ گر مردند وایشاں ورحے اند غائب و پنہاں ز چشم دل کے اند

یعنی سارے کے سارے اگر مر گئے۔ اور اگر زندہ ہیں چشم دل سے کب غائب اور پنہاں ہیں۔

من چو بینم شان معین پیش خویش — از چہ رو ور ا کنم ہمچون تو ریش

یعنی میں جب اونکو مجسم اپنے سامنے دیکھتا ہوں تو پھر اپنے منہ کو تیری طرح کس لئے زخمی کروں۔

گرچہ بیرون اند از دور زمان — با من اند و گرد من بازی کنان

یعنی اگرچہ اس دور زماں کے باہر ہیں مگر میرے تو سب تہہ میں اندر کھیل کر رہے ہیں۔

گریہ از ہجران بود یا از فراق — با عزیزانم وصالست و عناق

یعنی گریہ یا تو ہجر سے ہوا کرتا ہے یا فراق سے اور مجھے عزیزوں کے ساتھ وصل اور معانقہ ہے۔ ہجر تو کہتے ہیں اوسکو کہ محبوب سامنے ہو اور پاس ہو اور نہ ملے اور فراق یہ کہ وہ دور ہی ہو جاوے تو مطلب یہ کہ روے تو جب جبکہ محبوب چھوڑ دے یا الگ ہو جاوے مگر میرے تو سامنے موجود ہیں کیوں روؤں۔ معلوم ہوتا ہے کہ انکو کشف ہوتا تھا اور وہ اونکو کشف کے ذریعہ سے دیکھتے تھے اور فرماتے ہیں کہ۔

خلق اندر خواب مے بینند شان — من بہ بیداری ہمی بینم عیان

یعنی خلق تو اونکو خواب میں دیکھتی ہے اور میں اونکو بیداری میں عیاناً دیکھ رہا ہوں آگے اس عیاناً دیکھنے کی ترکیب بتاتے ہیں کہ میں اس طرح دیکھتا ہوں کہ

## شرح حبیبی

زین جہاں خود را مے پنہاں کنم — برگ حس را از درخت افشان کنم

یعنی میں عالمِ شہادت سے عالمِ غیب کیطرف متوجہ ہو جاتا ہوں اور درخت روح سے حواس ظاہرہ کے پتوں کو جھاڑ دیتا ہوں۔ یعنی ان حواس کو معطل کرکے حواس باطنہ سے کام لیتا ہوں۔ پس عالمِ غیب مجھپر منکشف ہوتا ہے اور میں اپنے بچوں کو دیکھ لیتا ہوں اوس کے بعد مولانا اِس بیان کو موجہہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ

## شرح شبیری

زین جہان خود را دمے پنہاں کنم ۔ برگ حس را از درخت افشاں کنم

یعنی اِس جہان سے اپنے کو ایک دم کے لئے پنہاں کر لیتا ہوں اور برگ حس کو درخت سے جھاڑ دیتا ہوں مطلب یہ کہ اپنے حواس کو معطل کرکے غیبت حاصل کر لیتا ہوں تو جہاں ان حواس کو معطل کیا وہ عالم مکشوف ہو جاتا ہے اور اونکو دیکھ لیتا ہوں آگے فرماتے ہیں کہ

## شرح حبیبی

حس اسیر عقل باشد اے فلان ۔ عقل اسیر روح باشد ہم بدان

دست بستہ عقل را جان باز کرد ۔ کارہائے بستہ را ہم ساز کرد

حسہا و اندیشہا ز آب صفا | ہمچو خس بگرفتہ روئے آب را
دست عقل آن خس بجیسو مے برد | آب پیدا مے شود پیش خرد
خس بس انبہ بود بر جو چوں حباب | خس چو یکسو رفت پیدا گشت آب
چونکہ دست عقل نکشاید خدا | خس فزاید از ہوا بر آبِ ما
آب را ہر دم کند پوشیدہ او | از ہوا خندان و گریاں عقل تو
چونکہ تقوے بست دو دست ہوا | حق کشاید ہر دو دستِ عقل را
پس حواس چیرہ محکوم تو شد | چوں خرد سالار و مخدوم تو شد
حس را بیخواب خواب اندر کند | تا کہ غیبتہا ز جاں سر بر زند
ہم بہ بیداری ببیند خوابہا | ہم ز گردوں بر کشاید بابہا

یعنی تم شیخ کے کلام کو محض دعوی نہ سمجھو بلکہ یہ ایک موجہہ اور مدلل بیان ہے کیونکہ حق سبحانہ نے اصالۃً حس کو عقل کا محکوم اور عقل کو روح کا منقاد بنایا ہے پس جبکہ روح عقل کے بندھے ہوئے ہاتھوں کو کھول کر اوسکو حواس کے مغلوب کر دینے کے قابل بنا دیتی ہے تو سب مشکلات حل ہو جاتی ہیں تفصیل اسکی یہ ہے کہ حواس

اور خیالات نفسانیہ نے مغیبات کو یوں ہی چھپا رکھا ہے جیسے کہ خس و خاشاک آب صفا پر پھیل کر اوسکو چھپا لیتا ہے اور احتجاب مغیبات انہیں حواس و افکار کے سبب سے ہے جبکہ عقل غالب ہوجاتی ہے اور بندش کے اوٹھہ جانے کے سبب وہ حواس میں تصرف کرنے کے قابل ہوجاتی ہے تو وہ حواس و افکار کے خس و خاشاک کو ہاتھہ سے ہٹادیتی ہے۔ یعنی اون کی طرف توجہہ چھوڑ دیتی ہے اور وہ یوں معطل ہوجاتے ہیں جیسے خواب میں ان کی حالت ہوتی ہے اور آب صاف اوسکو دکھلائی دینے لگتا ہے یعنی مغیبات اوس کے سامنے حاضر ہوجاتے ہیں خس و خاشاک چونکہ آب جو پر بہت تھے اسلئے پیشتر پانی نظر نہ آتا تھا۔ اب ہٹ گئے تو پانی ظاہر ہوگیا یعنی ہجوم و افکار و خیالات کے سبب مغیبات نہ دکھلائی دیتے تھے اب اون کے دفع ہوجانے سے پیش نظر ہوگئے اور جبکہ حق سبحانہ بتوسط روح عقل کے ہاتھہ نہیں کھولتے تو اوس وقت خس و خاشاک افکار و اوہام بڑہتے رہتے ہیں۔ اور آب مغیبات کو جس کا ظہور تمکو مطلوب ہے پوشیدہ کرتے رہتے ہیں پس وہ خس و خاشاک تو ہوائے نفس سے ہنستے کھیلتے ہیں۔ اور عقل بیٹھی قسمت کو روتی ہوتی ہے۔ کیونکہ حواس اوسپر غالب اور وہ اون کی مغلوب ہوتی ہے۔ کیونکہ روح اوسکی امداد نہیں کرتی۔ کہ اوسکو ان کمینوں کے نرغے سے چھڑا ئے نیز اپنے مطلوب یعنی ادراک مغیبات سے دور ہوتی ہے اسلئے روتی رہتی ہے برخلاف اِس کے جب روح اوسکی امداد کرتی ہے یعنی تقوے اختیار کرکے خواہشات نفسانیہ کے دست تعدیکو باندھتی رہتی ہے اوسوقت حق سبحانہ اوسکے توسط سے عقل کے ہر دو دست کھولتے ہیں۔ پس عقل حواس پر جو کہ اب تک غالب تھے تسلط کرکے اونکو مغلوب کرتی اور اپنا منقاد بناتی ہے اور اون کو بیداری ہی میں سلا دیتی ہے یعنی حالت خواب ہی کی طرح معطل کردیتی ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ روح سے مغیبات کا ظہور ہونے لگتا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ شیخ کا بیداری میں لڑکوں کو دیکھنا کچہ مستبعد نہیں۔ بلکہ اگر اور لوگ بھی ویسا ہی کریں جیسا کہ شیخ نے کیا ہے تو اونکو بھی دکھلائی دے سکتے ہیں۔ بشرطیکہ کوئی حکمت حصول کشف سے مانع نہو۔

عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ کی نادر روزگار،
اور معرکہ آرا کتاب "مثنوی معنوی" کی جامع اور لاجواب شرح

# کلیدِ مثنوی

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ

## 10

یہ وہ مقبول خاص و عام کتاب ہے کہ خواندہ ناخواندہ سب ہی اس سے دلچسپی لیتے ہیں مگر مضامین عالیہ ہونے کی وجہ سے مطالب سمجھنے میں بڑی دقت پیش آتی ہے اور بعض اوقات نوبت الحاد و زندقہ تک پہنچ جاتی ہے، حضرت حکیم الامت نے اشعارِ مثنوی کو واضح کر کے اور مسائل تصوف کو عام فہم بنا کر نہایت خوبی سے سمجھا دیا ہے حقیقت یہ ہے کہ اس سے معتبر اور شریعت و طریقت کا پاس و ادب رکھ کر مضامین کو حل کرنے والی کوئی اور شرح نہیں لکھی گئی

ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ
بیرون بوہڑ گیٹ
ملتان

عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رُومی رحمۃ اللہ علیہ کی نادر روزگار
اور معرکہ آراء کتاب "مثنوی معنوی" کی جامع اور لاجواب اُردو شرح

# کلیدِ مثنوی

از:

حکیم الامۃ مجدد الملۃ حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

## جلد ۱۰

یہ وہ مقبول خاص و عام کتاب ہے کہ خواندہ' ناخواندہ سب ہی اس سے دلچسپی لیتے ہیں. مگر مضامین عالیہ ہونے کی وجہ سے مطالب سمجھنے میں بڑی دقت پیش آتی ہے اور بعض اوقات نوبت الحاد و زندقہ تک پہنچ جاتی ہے.
حضرت حکیم الامت نے اشعارِ مثنوی کو واضح کر کے اور مسائل تصوف کو عام فہم بنا کر نہایت خوبی سے سمجھا دیا ہے. حقیقت یہ ہے کہ اس سے معتبر اور شریعت و طریقت کا پاس ادب رکھ کر مضامین کو حل کرنیوالی اور کوئی شرح نہیں لکھی گئی.

ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ
بیرون بوہڑ گیٹ • مُلتان

قال تعالیٰ كَمَا أَرْسَلْنَا فِيكُمْ رَسُولًا مِّنكُمْ يَتْلُو عَلَيْكُمْ آيَاتِنَا وَيُزَكِّيكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ

الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُم مَّا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ

چوں در کریمہ صدر قولہ یتلو و یعلمکم الکتٰب بر فضل علم نظم و معنی قولہ یزکیکم بر شرف علم کلام و عقائد و علم سلوک و قولہ والحکمۃ بر مزیت علم اسرار و علم اصول اوّل با وضح بیان ست و ازانجا کہ بود تصوف کہ مشتمل بر سلوک و اسرار است از علم دین نیک عیاں ست و باتفاق اہل آفاق مثنوی را در کتب این فن خاص شان ست لیکن از علاقش محتاج تبیان ست بنا بر علیہ این شرح اردو کہ معنونش را

# کلید مثنوی

عنوان ست و این ربع ثالث دفتر سوم ازاں ست از بالفاظ و عبارت مولوی شبیر علی و مولوی حبیب احمد سلمہما اللہ کہ ہر یکے ازایشاں بجائے صاحب معانی یعنی مولانا اشرف علی صاحب دام ظلہم بمنزلہ لسان و ترجمان ست) در وصل متن راچناں حل کردہ کہ غایت امکان ست و مسائل را بطورے تقریر نمودہ کہ ہم موافق تحقیق اہل اتقان و ہم مطابق حدیث و قرآن ست و اشکالات و اغلاط را بطرزے دور ساختہ کہ موجب اطمینان داناں ست و جا بجا ملفوظات سیدنا الحاج محمد امداد اللہ کہ عطر افشان

منشط اذہان ست ہم در مطاویش بر حسب فرمائش

محمد عثمان تاجر کتب مالک کتب خانہ اشرفیہ دہلی

# حامداً ومصلیاً ومسلماً

# ربع ثالث من کلید مثنوی شرح دفتر ثالث

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# شرح حبیبی

حامداً ومصلیاً۔ اما بعد۔ واضح ہو کہ مولانا نے اس سے بیشتر گائے کی بابت دو شخصون کا نزاع اور اُن کا مقدمہ بیان کیا تھا اب مولانا اُس قصّہ کا مغز اور اُس کی حقیقت بیان فرماتے ہین۔

| | |
|---|---|
| نفس خود را کش جہانے زندہ کن | خواجہ را کشت است او را بندہ کن |
| مدعی گاؤ نفس تست ہین | خویشتن را خواجہ کردست و مہین |
| آن کشندہ گاؤ عقل تست رو | بر کشندہ گاو تن منکر مشو |
| عقل اسیرست و ہمی خواہد ز حق | روزی بے رنج و نعمت بر طبق |
| روزی بے رنج او موقوف چیست | آنکہ بکشد گاو را کاصل بدیست |
| نفس گوید چونکہ کشتی گاو من | زانکہ گاو نفس باشد نقش تن |
| خواجہ زادہ عقل ماندہ بینوا | نفس خونی خواجہ گشت و پیشوا |
| روزی بے رنج میدانی کہ چیست | قوت ارواح است و ارزاق نبی است |

لیک موقوف است بر قربان گاوٴ — گنج اندر گاو داں اے کنج کاوٴ

دوش چیزے خوردہ ام ورنہ تمام — دادمے در دست فہم تو زمام

دوش چیزے خوردہ ام افسانہ است — ہرچہ می آید ز پنہان خانہ است

چشم بر اسباب از چہ دوختیم — کہ ز خوش چشمان کرشم آموختیم

ہست بر اسباب اسبابے دگر — در سبب منگر دراں میکن نظر

انبیا در قطع اسباب آمدند — معجزات خویش بر کیواں زدند

بے سبب مر بحر را بشگافتند — بے زراعت چاش گندم یافتند

ریگہا ہم آرد شد از سعی شان — پشم بز ابریشم آمد کش کشان

جملہ قرآں ست در قطع سبب — عز درویش و ہلاک بولہب

مرغ بابیلے دو سہ سنگ افگند — لشکر زفت حبش را بشکند

پیل را سوراخ سوراخ افگند — سنگ مرغے کو ببالا پر زند

دُم گاوٴ کشتہ بر مقتول زن — تا شود زندہ ہمانا در کفن

حلق ببریدہ جہد از جائے خویش — خون خود جوید ز خون پالائے خویش

ہمچنیں ز آغاز قرآں تا تمام — رفض اسباب ست و علت و السلام

کشف ایں نے ز عقل کار افزا شود — بندگی کن تا ترا پیدا شود

بند معقولات آمد فلسفی — شہسوار عقل عقل آمد صفی

عقل عقلت مغز و عقل تست پوست — معدۂ حیوان ہمیشہ پوست جوست

مغز جو از پوست دارد صد ملال ‌‌ مغز نغزانرا حلال آمد حلال

چونکه قشر عقل صد برہان دہد ‌‌ عقل کل کے گام بے ایقان نہد

عقل دفترہا کند یکسر سیاہ ‌‌ عقل عقل آفاق دارد پر ز ماہ

از سیاہی وز سفیدی فارغ است ‌‌ نور ماہش بر دل و جان بازغ است

ایں سیاہ و آں سفید از قدر یافت ‌‌ زاں شب قدر است کاختروار تافت

قیمت ہمیان و کیسہ از زرست ‌‌ بے زر اے ہمیان و کیسہ ابترست

ہمچناں کہ قدر تن از جان بود ‌‌ قدر جان از پرتو جانان بود

گر بدے جان زندہ بے پرتو کنوں ‌‌ ہیچ گفتے کافراں را میتون

ہین بگو کہ ناطقہ جو می کند ‌‌ تا بقرنے بعد ما آبے رسد

گرچہ ہر قرنے سخن آرے بود ‌‌ لیک گفت سابقاں یارے بود

نے کہ ہم توریت و انجیل و زبور ‌‌ شد گواہ صدق قرآں اے شکور

روزی بے رنج جو و بے حسیب ‌‌ کز بہشت آورد جبریل سیب

بلکہ رزقے از خداوند بہشت ‌‌ بے صداع باغبان نے رنج کشت

زانکہ نفع نان دراں نان داد اوست ‌‌ بدہدت آں نفع بے توسیط پوست

ذوق پنہاں نقش ناں چوں سفرہ است ‌‌ ناں بے سفرہ ولے را بہرہ است

تفصیل تطبیق یہ ہے کہ تم اپنے نفس کو مار کر ایک عالم کو زندہ کردو (عالم سے مراد یا خود ہی ہو یا تمام مخلوق مراد ہو نفس کشی سے اپنا زندہ ہونا تو ظاہر ہے اور مخلوق کا زندہ ہونا اسلئے ہے

کہ عالم میں جو موت اور فساد ہی وہ نفس کے سبب ہے جب وہ مر جاویگا تو عالم زندہ ہو جاوے گا
رہا یہ شبہ کہ عالم میں جو فساد ہے وہ ایک نفس کا تو نہیں اگر ایک نفس مر گیا تو اور نفس کیونکر
مر جائیں گے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ مولانا کا مخاطب کوئی خاص شخص نہیں بلکہ ہر فرد ہے۔
جب ہر فرد کا نفس مر جائیگا تو پھر کون سا نفس باقی رہے گا اور اگر الفراد ہی ملحوظ رکھا جاوے تب
بھی جواب ہو سکتا ہی وہ یہ کہ ایک خاص نفس کے مرجانے سے وہ موت مرتفع ہو جائے گی جو اس
خاص نفس کے ذریعے سے دوسروں کو حاصل ہوتی ہے گو مطلق موت مرتفع نہو گی چنانچہ مولانا دفتر دوم
میں فرماتے ہیں نفس تست آں مادر بد خاصیت + کہ فساد اوست در ہر ناحیت + پس
بکش او را کہ بہر آن دنی + ہر زماں قصد عزیزے میکنی = اور تائید اس توجیہ کی مولانا کے
اس شعر سے بھی ہو سکتی ہے جو قصہ گاؤ میں فرمایا گیا ہے یعنی کشتہ شد ظالم جہانے زندہ شد
ہر یکے از ما خدا را بندہ شد = وجہ تائید یہ ہے کہ اس ظالم کے مرنے سے مخلوق کی وہ
موت مرتفع ہوئی تھی جو اُسکی جہت سے حاصل تھی نہ کہ مطلق موت) اسلئے کہ اُس نے اپنی آقا روح
کو مارا ہے اور اُسکو دوبارہ غلام بنالو۔ یا در کھو کہ مدعی گاؤ تمہارا نفس ہے جسنے اپنے کو آقا اور
سردار بنا رکھا ہے اور گائے کو مارنیوالی تمہاری عقل ہے اور عقل حق پر ہے تم عوام کی طرح
اسکے فعل پر اعتراض نکرنا نیز عقل البتہ ہے کہ وہ اپنی جدوجہد سے قرب حق سبحانہ اور
غذائے روحانی حاصل نہیں کر سکتی اسلئے وہ حق سبحانہ سے چاہتی ہے کہ مجھے بلا معتدبہ مشقت
کے روزی اور نعمت سے بھرا ہوا خوان ملجاوے لیکن اُسکی روزی اُسکو کیوں نہیں ملتی اسکی وجہ
یہ ہے کہ وہ ایک بات پر موقوف ہے اور وہ بات یہ ہے کہ اول وہ گائے کو مار ڈالے جو کہ اصل
شر ہے اسلئے وہ اس گائے کو مارتی ہے نفس اس سے منازعت کرتا ہے کہ تو نے میری
گائے کیوں مار ڈالی۔ کوئی یہ شبہ نکرے کہ صاحب نفس کی گائے کونسی ہے جسکو عقل مار سکے
تو پھر عقل نفس کی گائے کو کیونکر مارتی ہے جسپر نفس مدعی ہوتا ہے کیونکہ ہم کہیں گے کہ بات
یہ ہے کہ نفس کی گائے جسم یعنی شہوات اور لذات ہیں اور عقل سلیم انکو فنا کرتی ہے اسیر
نفس شور مچاتا ہے اور مزاحمت کرتا ہے۔ خیر تو جبکہ نفس نے اپنی آقا روح کو مار ڈالا تو اسکا
بچہ عقل فقیر رہگیا اور نفس خونی آقا اور سردار بن بیٹھا پس وہ بچہ بے مشقت اپنی روزی

حق سبحانہ سے مانگتا ہے تم جانتے ہو کہ وہ بے مشقت روزی کیا ہے جسکو عقل حق سبحانہ سے
مانگتی ہے سنو وہ غذائے روح اور اصلی غذا ہے یعنی غذائے معارف وحقائق لیکن چونکہ اسکا
حصول موقوف ہے گائے کی قربانی پر کیونکہ یہ خزانہ قتل گاؤ ہی میں مستور ہے اسلئے وہ اُسکو
مارتی ہے (یاد رکہو کہ یہ عنوان تو خبر کا ہے مگر مقصود طلب گاؤ کشی ہے یعنی تمکو گاؤ تن کو مارنا
چاہیئے) کیا کہوں کل میں نے ایک مباح شئے کھالی تھی اُس سے طبیعت میں انشراح نہیں رہا
اور مضمون کی آمد بند ہوگئی ورنہ اس مضمون کو تجھے اچھی طرح سمجھا دیتا۔ یہ جو میں نے کہا ہے کہ کل
میں نے ایک شے کہالی تھی اس سے ایسا ہوگیا یہ تو صورت ہے ورنہ حقیقت کچھہ اور ہی ہے وہ
یہ کہ جو کچھ بھی اس عالم میں ظاہر ہوتا ہے وہ سب اثر ہے عالم غیب کا اب تم یہ کہو گے کہ جب تم
جانتے ہو تو پھر اس صورت کے اختیار کرنے کی پھر دفع دخل کی ضرورت ہی کیا تھی پہلے ہی سے
کیون نہ کہدیا کہ خدا نے ایسا کر دیا سو میں تمکو اسکی وجہ بھی بتلاتا ہوں کہ میں نے سبب ظاہری پر
کیون نظر کی بات یہ ہے کہ یہ ادا میں نے حسینوں سے اڑائی ہے یعنی انبیاء و اولیاء کاملین کا یہی
طریقہ ہے کہ وہ اسباب کو اگر موثر حقیقی نہیں سمجھتے تو اُنکو نظر انداز بھی نہیں کرتے پس اُنکے تبع کا فرض
ہے کہ اسباب کو نظر انداز نہ کرے لیکن اُنکو مؤثر حقیقی بھی نہ سمجھے اور نظر کو ان ہی تک محدود نہ رکھے
کیونکہ ان اسباب سے اوپر اور اسباب خفیہ مثل ارادہ حق سبحانہ بھی ہیں لہذا صرف انہی
پر نظر کو مقصود نکرنا چاہیئے بلکہ اُنپر بھی نظر رکھنی چاہیئے کیونکہ انبیاء اسی بات کی تعلیم کیلئے تشریف لائے
تھے کہ اسباب کو موثر حقیقی نہ سمجھا جاوے اور اُنہوں نے اس خیال کو دل سے مٹا دینے کیلئے اپنی
معجزات کو زحل تک رفعت دی چنانچہ بلا سبب ظاہری کے اُنہوں نے دریا کے دو ٹکڑے کر دئے
جیسا کہ موسی علیہ السلام کا معجزہ ہے اور اسلئے گویا کہ انہوں نے صاف ستھرے گیہوں بلا بوئے
جوتے حاصل کر لئے۔ نیز ریت اُنکی کوشش سے بلا سبب ظاہری کے آٹا ہوگیا جیسا کہ ابراہیم
علیہ السلام کا واقعہ مشہور ہے اور بھیڑ کی اُون ابریشم ہوگئی جیسا کہ موسی علیہ السلام کی زوجہ مطہرہ
کی کرامت مشہور ہے۔ نیز تمام قرآن اسباب کے موقوف علیہ ہونیکا قلع قمع کرتا ہے مثلاً ایک مسکین یعنی
جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا غلبہ اور ابولہب سے معزز اور دولتمند کی ہلاکی کس سبب
ظاہری پر مبنی تھین اور دیکھو پرندے ہاتھیوں پر کنکریاں پھینکتے ہیں اور حبشی کے بڑے بھاری

لشکر کو شکست دیتے ہیں اور اس پرندے کی کنکری جو ہوا میں اڑتا ہے ہاتھی کو چھلنی کر ڈالدیتی ہے۔ علی ہذا حق سبحانہ موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیتے ہیں کہ گائے کی دم مقتول کے اوپر مارو تاکہ وہ فوراً کفن میں زندہ ہو جاوے ایسا کرتے ہی وہ حلق بریدہ اپنی جگہ سے اچھل پڑتا ہے اور اپنے قاتل سے قصاص لینا چاہتا ہے یہ امور کس ظاہری سبب کا نتیجہ ہیں علی ہذا القیاس قران اول سے آخیر تک ترک اسباب و علل علی الوجہ المخصوص سے علی وجہ اعتقاد موثریتہا الحقیقیہ سے پر ہے الحمد للہ کہ یہ بحث اختیار سبب تو تمام ہوئی اب سنو کہ یہ امور تمہاری بکھیڑا کرنے والی عقل سے منکشف نہیں ہو سکتے بلکہ اطاعت حق سبحانہ کرو تاکہ اس سے یہ امور تم پر منکشف ہو جائیں معقولات میں تو فلسفی محبوس ہوتا ہے اور عقل العقل پر یعنی اس نور حق پر جو عقل کو بینش بخشتا ہے مقبول حق سبحانہ قبضہ کرتا ہے اور اس اختلاف انتخاب کی وجہ یہ ہے کہ عقل العقل تو مغز اور اصل شے ہے اور عقل اسکا پوست اور صورت ہے اور فلسفی پر چونکہ حیوانیت اور بہیمیت کا غلبہ ہے اسلئے وہ پوست کی طرف راغب ہے کیونکہ معدۂ حیوانی کا خاصہ ہے کہ وہ اجسام کو طلب کرتا ہے جو کہ بمنزلہ پوست کے ہیں اور معانی کی طرف اسکو رغبت نہیں ہوتی جو کہ بمنزلہ مغز کے ہیں اور اہل اللہ پر چونکہ روحانیت کا غلبہ ہے اسلئے وہ طالب معنی ہیں جو کہ مغز ہے اور صورت کی طرف رغبت نہیں کرتے کیونکہ جو شخص طالب مغز ہے اسے پوست سے سخت نفرت ہے اسکے لئے تو وہ اعلیٰ درجہ کا مغز بھی حلال و طیب ہے جب یہ معلوم ہو چکا کہ فلسفے کو تو عقل حاصل ہے اور مقبولین حق سبحانہ کو عقل العقل تو اب سمجھو کہ یہ عقل با وجودیکہ ایک پوست ہے لیکن یا اینہمہ جب کسی مدعا کو مانتی ہے تو اسپر سیکڑوں دلیلیں قائم کرتی ہے جب تسلیم کرتی ہے تو عقل کل یعنی عقل اہل اللہ جو سراسر مغز ہے بے یقین کے کیسے قدم رکھ سکتی ہے کیونکہ یہ عقل تو نہایت ادنیٰ ہے اور وہ نہایت اعلیٰ اسلئے کہ یہ عقل تو اوراق کو سیاہ کرتی ہے اور عقل العقل (یعنی نور حق سبحانہ) عالم کو پر نور کرتی ہے وہ تسوید و تبییض سے فارغ ہے اور اسکو عقل کیطرح تسوید و تبییض کی ضرورت نہیں بلکہ اسکا چاند تو دل و جان پر چمکتا اور انکو منور کر کے معدن علوم بناتا ہے اور اس مسودہ و مبیضہ یعنی دفاتر علوم کو جو وقعت حاصل ہوئی ہے یہ بھی اسی شب قدر یعنی نور الٰہی کا نتیجہ ہے جو ستاروں کی طرح دل و جان پر چمکی کیونکہ ان میں جسقدر واقعیت ہے

وہ اسی کا فیض ہے اگر وہ نہ ہوتی تو یہ عقل فی نفسہ کچھ بھی نہ تھی پس اس عقل کی مثال ایسی ہے جیسے کیسہ
وہمیانی اور نور حق سبحانہ کی مثال ایسی ہے جیسے سونا اور ہمیانی اور کیسہ کی قدر سونے ہی سے ہے ورنہ
بلا سونے کے ہمیانی و کیسہ کسی کام کے بھی نہیں جب ہر دو عقل کا فرق معلوم ہوگیا تو معلوم ہوا کہ
عقل کل کے احکام اور مدرکات نہایت صحیح ہیں پس تمکو حقائق کو اس عقل سے سمجھنے کی کوشش
نکرنی چاہئے بلکہ عقل کل حاصل کرکے اس سے سمجھنا چاہئے اور عقل ناقص کامل ہوتی ہے عقل العقل
یعنی نور حق سبحانہ سے لہذا نور حق سبحانہ حاصل کرنا چاہئے نیز اس کا حاصل کرنا اسلئے بھی ضروری
ہے کہ جسطرح جسم کی قدر جان سے ہے اور جسد بلا روح کوڑی کے کام کا بھی نہیں یون
ہی جان کی قدر پرتو حق سبحانہ سے ہے کیونکہ جسطرح حیات جسم بدون روح کے متحقق نہیں ہوسکتی
یون ہی حیات روح بدون اس پرتو کے حاصل نہین ہوسکتی اسکی وجہ یہ ہے کہ اگر حیات روح
بدون پرتو حق سبحانہ کے بھی متحقق ہوسکتی تو کافر بھی زندہ کہلاتے انکو مردہ کون کہتا۔ حالانکہ
قرآن میں انکو مردہ کہا گیا ہے۔ یہانتک پہونچکر مولانا کے دل میں ایک خیال پیدا ہوتا ہے وہ
یہ کہ کوئی سمجھنے والا تو ہے نہیں یہ گفتگو فضول ہے لہذا اسکو ختم کرنا چاہئے اسکے بعد اسکا خود ہی
جواب دیتے ہیں اور کہتے ہین نہیں جی تم ضرور بیان کرو کیونکہ تمہاری قوت ناطقہ ایک نہر
کھود رہی ہے تاکہ کسی زمانہ مین اس نہر مین پانی بہے یعنی اہل فہم اس سے منتفع ہون۔ اب
پھر ایک شبہ ہوتا ہے وہ یہ کہ جب اسمیں اہل فہم ہونگے تو وہ یہ ہی باتیں بھی تو کہہ سکتے ہین پھر
بھی اس گفتگو کی ضرورت نہ رہی اس کا جواب دیتے ہیں کہ یہ صحیح ہے کہ ہر زمانہ میں مضامین عالیہ
بیان کرنے والے ہوتے ہیں لیکن متقدمین کے مقالات انکے مؤید اور مصدق ہو جاتے ہین
تم دیکھ لو کیا انجیل توریت اور زبور قرآن کی مصدق نہ ہوئیں ضرور ہوئیں۔ اور اس سے قرآن کو
ایک خاص قوت حاصل ہوگئی۔ ان خیالات کو دفع کرکے پھر مضمون سابق کی طرف عود فرماتے
ہین اور سلسلہ گفتگو کو شروع کرکے کہتے ہیں کہ جب امور مذکورہ بالا تمہارے ذہن نشین ہوگئے
تو اب تم اسی فقیر کی طرح بے مشقت اور بے حساب روزی تلاش کرو اور حق سبحانہ سے علوم
و معارف حقیقیہ اور نور و قرب حق سبحانہ طلب کرو تاکہ جبرئیل تمہارے پاس بہشت کے سیب
یعنی غذائے روحانی لائیں بلکہ خود مالک بہشت یعنی حق سبحانہ بلا توسط روح القدس وغیرہ کے

تمکو غذا پہونچائیں، تمکو باغبانی کی دردسری کرنی پڑے اور نہ جوتنے بونے کی زحمت اُٹھانی پڑے اور حق سبحانہ کا بلاواسطہ کسی شے کو عطا کرنا کچھ بھی بعید نہیں کیونکہ مثلاً تمکو تو روٹی کے ذریعہ سے نفع پہونچتا ہے مگر روٹی کو نفع کی صفت کسنے بخشی ہے بلاواسطہ حق سبحانہ نے بس جسطرح اُسنے بلاواسطہ روٹی کو وہ صفت بخشی ہے یون ہی وہ نفع بلاتوسّط پوست نان کے تمکو بھی دے سکتا ہے کیونکہ اسوقت صورت نان بمنزلہ دسترخوان کے ہوئی اور ذوق اس میں روٹی کی طرح پوشیدہ ہوا پس جسطرح روٹی بدون دسترخوان کے مل سکتی ہے یوں ہی ذوق و نفع نان بھی بدون روٹی کے حاصل ہو سکتا ہے۔ جب یہ ثابت ہو گیا کہ ذوق و نفع نان ظاہری بدون توسط نان کے حاصل ہو سکتا ہے بس اسی سے سمجھ لو کہ اہل اللہ کو غذائے روحانی یوں ہی بلاتوسط دسترخوان یعنی وسائط فیض حاصل ہوتی ہے

## شرح شبیّری

مولانا نے نصف ثانی کے آخیر میں ایک حکایت بیان کی ہے جسکا خلاصہ یہ ہے کہ ایک شخص سالہا سال تک دعا کیا کرتا تھا کہ اے اللہ بلا محنت و مشقّت کے مجھے امیر بنا دے لوگ اسکی اس بات پر ہنسا کرتے تھے۔ اتفاقاً ایک روز دعا کر رہا تھا کہ اُسکے گھر میں ایک گائے گھس آئی اُسنے اسکو پکڑ کر ذبح کر لیا مالک گائے نے دعویٰ کیا حضرت داؤدؑ کے یہاں دعوی پیش ہوا آپنے اس مدعا علیہ سے فرمایا کہ تم گائے کی قیمت دو اُسنے کہا کہ میں نے تو دعا کی تھی وہ مستجاب ہوئی اور خدا نے مجھے گائے دی میں قیمت کیسی دوں حضرت داؤدؑ نے فرمایا کہ دعا کوئی طریقہ ملک نہیں ہے تمکو قیمت دینا ہوگی اُسنے اسقدر آہ و زاری کی کہ داؤدؑ کا دل بھر آیا اور انکو یہ خیال ہوا کہ اسکا لب و لہجہ جھوٹوں کا نہیں ہے تب اُنہوں نے مقدمہ ملتوی کر دیا اور خلوت میں جا کر حق تعالیٰ سے اظہار معاملہ کی دعا کی حق تعالیٰ نے سارا معاملہ منکشف فرما دیا کہ مدعی اس مدعا علیہ کے باپ کا غلام ہے اس مدعی نے مدعا علیہ کے باپ کو قتل کر دیا ہے اور مدعا علیہ اُسوقت بچہ تھا تو سارا مال بھی یہ مدعی خود دبا بیٹھا ہے اور گائے اُسی مال میں سے تھی لہذا وہ بھی اس مدعا علیہ ہی کی تھی اور یہ غلام بھی اسی کا ہے اور سارا مال بھی اسی کا ہے۔ دوسرے روز حضرت

داؤد ؑ نے سارا مال اُس شخص کو دلایا اور اُس قاتل غلام کو قتل کرایا۔ اس قصہ کے بعد مولانا اس قصہ کو مقصود پر منطبق فرماتے ہیں اول اُس کا بھی خاکہ سمجھ لو تو پھر آسان ہو جائے گا۔ فرماتے ہیں کہ نفس انسانی تو اُس خونی کی طرح ہے (اسلئے کہ جسطرح اُسنے اپنے آقا کو مار کر حرام مال حاصل کیا تھا اسی طرح نفس نے عقل کو مغلوب کر کے شہوات و لذات کو حاصل کیا ہے) جسنے کہ گائے کا دعوی کیا تھا اور گائے شہوات و لذات ہیں اور عقل اُس مدعا علیہ ذابح گائے کی طرح ہے (اسلئے کہ جسطرح کہ یہ مدعا علیہ حق تعالی سے بے محنت و مشقت کے روزی طلب کیا کرتا تھا اسی طرح عقل بھی حق تعالی سے روزی علوم و معارف کو بے کسب و مشقت کے طلب کرتی ہے) تو جسطرح اُسنے گائے کا دعوی کیا تھا اور کہتا تھا کہ اسنے میری گائے کو ذبح کر لیا ہے اسی طرح نفس عقل پر دعوے کرتا ہے کہ اسنے میری لذات و شہوات کو فنا کر دیا ہے اور شیخ کامل داؤد ؑ کی طرح کہ جسطرح اُنہوں نے حق دار کو حق دلا دیا تھا اسی طرح شیخ کامل نفس کو مغلوب کر کے عقل کو غلبہ دلا دیتا ہے اب سمجھو کہ فرماتے ہیں کہ

## بیان میں اسکے کہ نفس انسان کا بجائے اُس خونی کے ہے جو کہ مدعی گائے کا ہوا تھا اور وہ ذابح گائے عقل ہے اور داؤد حق تعالی ہیں یا شیخ کامل کہ نائب حق ہے کہ اُسکی قوت اور مدد سے دشمن کو مار کر بے کسب اور بے حساب روزی کا مالک ہو سکتا ہے

نفس خود را کش جہانے زندہ کن　　　خواجہ را کشت است او را بندہ کن

یعنی اپنے نفس کو مار اور ایک جہان کو زندہ کر اُسنے آقا کو قتل کر دیا ہے اُسکو غلام بنا لے جہان سے مراد خود یہ شخص یعنی نفس کو قتل کر کے اپنے کو زندہ کر لے اور جہان اسلئے کہا یا کہ بعض نے کہا ہے کہ چونکہ انسان جامع ہے لہذا یہ عالم اصغر ہے تو مطلب یہ ہے کہ اپنے نفس کو مار تو تجھے حیات اصلی میسر ہو گی اس نالائق نے عقل کو مغلوب کر رکھا ہے تم اسکو مغلوب کر کے غلام بنا لو۔

**مدعی گاؤ نفس تست ہین — خویشتن را خواجہ کردست ہین**

یعنی مدعی گائے تیرا نفس ہے کہ اسنے اپنے کو آقا اور بڑا بنا رکھا ہے۔

**آن کشندہ گاؤ عقل تست رو — بر کشندہ گاؤ تن منکر مشو**

یعنی وہ ذابح گائے تمہاری عقل ہے جاؤ اُس کشندہ گاؤ تن پر منکر مت ہو۔ گاؤ تن سے مراد لذات وشہوات۔ مطلب یہ کہ عقل نے جو نفس کے لذات وشہوات کو مار لیا ہے تو اُس پر انکار مت کرو اسلئے کہ ان کا تو فنا ہونا ہی بہتر ہے۔

**عقل اسیر ست وہمی خواہد ز حق — روزی بے رنج ونعمت بر طبق**

یعنی عقل مطیع (حق) ہے اور وہ حق تعالیٰ سے روزی بے مشقت اور نعمت پر طبق مانگتی ہے روزی بے رنج سے مُراد علوم ومعارف ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ عقل حق تعالیٰ سے علوم ومعارف کو طلب کرتی ہے اور دعا کرتی ہے کہ اے اللہ علوم ومعارف عنایت فرما یہ علوم ومعارف قرب حق کیلئے علت نہیں ہیں ہاں معین ہیں) تو جسطرح کہ وہ شخص روزی بے رنج وتعب کا طالب تھا اسیطرح عقل بھی حق تعالیٰ سے روزی بے رنج ولتعب مانگتی ہے۔

**روزی بے رنج او موقوف چیست — آنکہ بکشد گاؤ را کاصل بدیست**

یعنی روزی بے رنج وہ موقوف کس شئے کی ہے اُسکی کہ گائے کو مار دے کہ یہی اصل ہے بدی کی (گائے سے مراد لذات وشہوات) مطلب یہ کہ علوم ومعارف کا حصول موقوف ہے لذات وشہوات نفسانیہ کے فنا کرنے پر۔

**نفس گوید چون کشی تو گاؤ من — زانکہ گاؤ نفس باشد نقش تن**

یعنی نفس کہتا ہے کہ تونے میری گائے کیوں ماری اسلئے کہ گاؤ نفس نقش تن ہے مطلب یہ کہ جب لذات نفسانیہ کو فنا کر دگے تو نفس اُس غلام کی طرح تمپر گائے کا دعوےٰ کرے گا۔

**خواجہ زادہ عقل ماندہ بینوا — نفس خونی خواجہ گشت و پیشوا**

یعنی عقل جو خواجہ زادہ ہے وہ تو بینوا رہی ہوئی ہے اور نفس خونی خواجہ اور پیشوا ہو گیا ہے۔

**روزی بے رنج میدانی کہ چیست — قوت ارواح ست وارزاق نبی ست**

یعنی روزی بے رنج تم جانتے ہو کہ کیا ہے قوت ارواح اور ارزاق نبی کے ہیں۔

لیک موقوف ست بر قربان گاؤ گنج قتل گاؤ داں اے گنج کاؤ

یعنی لیکن (اس روزی کا حصول) گائے کی قربانی پر موقوف ہی قتل گائے کو تم خزانہ سمجھو اے کاوش کرنیوالے مطلب یہ کہ لذات و شہوات نفسانیہ کو ترک کر دو۔ اور انکو فنا کر دو اسی سے تمکو علوم و معارف کا خزانہ ملیگا۔ آگے فرماتے ہیں۔

دوش چیزے خوردہ ام ورنہ تمام دادمے در دست فہم تو زمام

یعنی میں نے کل ایک چیز کہالی ہے ورنہ پورے طور پر میں تمہارے دست فہم میں لگام دیدیتا۔ مطلب یہ کہ میں اس مضمون کو پوری طرح بیان کرتا مگر مجبور اس سے ہوں کہ میں نے ایک چیز کہالی ہے جس سے کہ نفس میں کسل وغیرہ پیدا ہوگیا ہے اور پوری طرح بیان پر قادر نہیں رہا ہوں آگے اس قصہ سے انتقال فرماتے ہیں کہ

دوش چیزی خوردہ ام افسانہ است ہرچہ می آید ز پنہاں خانہ است

یعنی میں نے کل ایک چیز کہالی ہے یہ تو ایک افسانہ ہے (بلکہ) جو کچھ آتا ہے پوشیدہ گہر سے ہے یعنی میرا بیان سے عجز بھی خدا کی طرف سے ہے باقی یہ چیز کا کہالینا تو ایک ظاہری بہانہ ہے اب کچے لی کہتا ہے کہ پھر تم نے اسباب پر کیوں نظر کی اُس کا جواب دیتے ہیں کہ۔

چشم بر اسباب از چہ دوختیم کہ ز خوش چشماں کرشم آموختیم

یعنی آنکھ کو اسباب پر میں نے کیوں سی لیا اسلئے کہ خوش چشموں سے میں نے کرشمہ سیکہا ہے (خوش چشم سے مُراد انبیاءؑ) مطلب یہ کہ میں نے اسباب پر نظر کرنیکو انبیاء علیہم السلام سے سیکہا ہی کہ باوجودیکہ اُنکے معجزات بلا اسباب ظاہری کے پیدا ہوتے تھے مگر پھر بھی وہ اسباب ہی پر نظر رکہتے تھے اور اصل فاعل خدا ہی کو سمجھتے تھے اسکو فرماتے ہیں کہ

ہست بر اسباب اسباب دگر در سبب منگر دراں افگن نظر

یعنی ان اسباب پر اور دوسرے اسباب ہیں تو تم سبب میں مت دیکھو اُس سبب السبب مین نظر ڈالو یعنی اُس سبب کو جس نے ان اسباب کو بنایا ہے دیکھو

انبیاء در قطع اسباب آمدند معجزات خویش بر کیواں زدند

یعنی انبیاء علیہم السلام اسباب کے قطع کرنے کیلئے آئے اور اپنے معجزات کو اُنہوں نے کیوان

پر لگایا یعنی بہت بڑے بڑے معجزے ان اسباب ظاہری کے بغیر اُنہوں نے ظاہر کئے۔

بے سبب مر بحر را بشگافتند      بے زراعت چاش گندم یافتند

یعنی بے سبب کے اُنہوں نے دریا کو چیر دیا اور بے زراعت کے گندم کا خرمن پالیا۔

ریگہا ہم آرد شد از سعی شاں      پشم بُز ابریشم آمد کشکشان

یعنی ریتے اُنکی سعی کی وجہ سے آٹے ہو گئے اور بکری کی اُون کھنچتی ہوئی ابریشم ہو گئی (یہ سب معجزات انبیاء کے ہیں تو دیکھو کہ بے اسباب ظاہری کے یہ سب ظاہر ہوا)

جملہ قرآن ہست در قطع سبب      عز درویش و ہلاک بولہب

یعنی تمام قرآن شریف قطع سبب میں ہے عزت درویش کی اور ہلاکی بولہب کی یعنی تمام قرآن شریف اس قطع سبب ہی کے اندر ہے کہ اس سے درویش یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی تو عزت ہوئی کہ آپ کے معجزات وکرامات ظاہر ہوئے اور ابولہب کی خرابی اور ہلاکت کا باعث ہوا کہ اُسنے اُن کا انکار کیا آگے قطع سبب ہی کی اور مثال ہے کہ۔

مرغ باپیلی و سنگ افگند      لشکر زفت حبش را بشکند

یعنی ایک چڑیا ہاتھی پر دو تین کنکریاں مارے اور حبش کے لشکر عظیم کو شکست دیدے

پیل را سوراخ سوراخ افگند      سنگ مرغے کو ببالا پر زند

یعنی ہاتھی کو سوراخ سوراخ کر کے ڈال دے۔ کنکر ایسے جانور کا جو اوپر کو پر مارتا ہے۔ یعنی دیکھو ایک ذرا سے جانور نے کیسے عظیم الشان لشکر کو شکست دی اور ہاتھیوں کو کس طرح مارا یہ بھی اسباب ظاہر کے برخلاف تھا۔

دم گاو کشتہ بر مقتول زن      تا شود زندہ ہماندم در کفن

یعنی گائے مذبوح کی دُم کو مقتول پر مارو تا کہ وہ اُس وقت کفن میں زندہ ہو جائے۔

حلق ببریدہ جہد از جای خویش      خون خود جوید زخون پالای خویش

یعنی مقتول اپنی جگہ سے کود دے گا اور اپنے خون کو اپنے خونریز سے ڈھونڈے گا (تو دیکھو اس طرح ایک مقتول کا زندہ ہونا کونسی عقل کے موافق اور اسباب ظاہری پر منطبق ہے)

ہمچنین ز آغاز قرآن تا تمام      رفض اسباب است و علت والسلام

یعنی اسی طرح ابتداء قرآن سے ختم تک ترک اسباب و علت ہے والسلام مطلب یہ کہ جسطرح کہ دو قصے ہمنے یہاں بیان کئے اسی طرح قرآن شریف اس ترک اسباب کے قصوں سے بھرا پڑا ہے تو بس اسباب کو ترک کرنا چاہئے اور مسبب حقیقی پر نظر کرنی چاہئے آگے فرماتے ہیں کہ

کشف این نز عقل کارافزا شود  بندگی کن تا ترا پیدا شود

یعنی اسکا کشف عقل کارافزا سے نہ ہوگا بندگی کرو تاکہ تمکو ظاہر ہوجاوے یعنی اس کا کشف کہ اسباب محض فضول ہیں اس عقل معاش سے نہ ہوگا بلکہ خدا تعالیٰ کی اطاعت کرو اس سے حق تعالیٰ منکشف فرما دیتے ہیں۔

بند معقولات آمد فلسفی  شہسوار عقل عقل آمد صفی

یعنی فلسفی تو مقید معقولات کا ہے اور عقل کی شہسوار عقل صافی ہے۔

عقل عقلت مغز و عقل تست پوست  معدۂ حیوان ہمیشہ پوست جوست

یعنی تیری عقل العقل تو مغز ہے اور تیری عقل پوست ہے اور معدۂ حیوانی ہمیشہ پوست ہی کا متلاشی ہے (تو چونکہ تم ابھی حیوانیت ہی میں پھنسے ہوئے ہو لہذا تم بھی پوست کے متلاشی ہو اس عقل کے بندے ہو رہے ہو)

مغز جوا ز پوست دارد صد ملال  مغز نغز آنرا حلال آمد حلال

یعنی مغز کو تلاش کرو پوست سے تو سو ملال آتے ہیں اور مغز اصل اُسکے لئے حلال ہی حلال

چونکہ قشر عقل صد برہان دہد  عقل کل کے گام بے ایقان نہد

یعنی جبکہ پوست عقل سو برہان دیتی ہے تو عقل کل قدم بے یقین کے کب رکھے گی یعنی جب یہ عقل سو دلائل بیان کرتی ہے تو بھلا عقل کل تو بالکل مشاہدہ اور عین الیقین کرادیگی لہذا اسی کو حاصل کرو۔

عقل دفترہا کند یکسر سیاہ  عقل عقل آفاق دارد پر زماہ

یعنی عقل (معاش) تو ایک طرف سے دفاتر کو سیاہ کردیتی ہے اور عقل العقل آفاق چاندوں سے پُر رکھتی ہے یعنی اس عقل معاش میں تو دفاتر سیاہ ہوتے ہیں جیساکہ مشاہد ہے خاصکر اس زمانہ میں کہ ایک علم کی مسل ایک گدہے کا بوجھ اور عقل العقل میں نور ہی نور ہے وہاں یہ

خرافات نہیں ہیں تو وہ قابل طلب ہے اُسکی یہ حالت ہے کہ

از سیاہی وز سپیدی فارغ است　　نور ماہش بر دل و جان بازغ است

یعنی سیاہی اور سفیدی سب سے فارغ ہے اور اُسکے چاند کا نور دل وجان پر چمک رہا ہے ۔

این سیاہ وآں سفید ار قدر یافت　　زاں شب قدر است کاختروار تافت

یعنی اس سیاہ اور اُس سفید سے اگر قدر پالی تو یہ اُسی شب قدر کی وجہ سے ہے جو کہ ستارہ کی طرح چمکی یعنی اس عقل اور اس کے اقبال میں جو نور ہے یہ اُسی عقل العقل کا پرتو ہے آگے مثال ہے کہ ۔

قیمت ہمیان و کیسہ از زر است　　بے زرے ہمیان و کیسہ ابتر است

یعنی ہمیانی اور تھیلی کی قیمت روپیہ کی وجہ سے ہے اور بے روپے کے ہمیانی اور کیسہ ابتر ہے مطلب یہ کہ ایک سوت کی تھیلی جو ایک لاکھ روپیہ کی ہو جاتی ہے اس وجہ سے کہ اُسکے اندر روپیہ بھرا ہوا ہے ورنہ کوئی پوچھے بھی نہیں اسی طرح اس عقل کی اور اسکے اقبال کی جو کچھ قدر ہے وہ اُس عقل العقل کی بدولت ہے ورنہ اسکو پوچھتا ہی کون تھا

ہمچنانکہ قدر تن از جاں بود　　قدر جان از پرتو جاناں بود

یعنی جس طرح کہ بدن کی قدر جان کی وجہ سے ہوتی ہے جان کی قدر جانان کی پرتو کی وجہ سے ہوتی ہے

گر بُدے جان زندہ بے پرتو کنوں　　ہیچ گفتے کافراں را میتوں

یعنی اگر جان بے پرتو (جانان) کے زندہ ہوتی تو کافروں کو میتون کیوں کہتے یعنی کافروں کو قرآن شریف میں جا بجا مردہ جو کہا گیا ہے اسکی یہی وجہ ہے کہ اُن پر پرتو جانان نہیں بس معلوم ہوا کہ بے پرتو جانان کے جان اصل میں زندہ ہی نہیں ہے اب یہاں کوئی کہتا ہے کہ آپ جو یہ مضامین بیان فرماتے ہیں اس سے کیا فائدہ اسلئے کہ کسی اہل کمال کی قدر اور اسکے مضامین کی سماعت اُسکے زمانہ میں ہوتی ہی نہیں پھر اس بیان سے کیا فائدہ ۔ مولانا اس کا جواب فرماتے ہیں کہ

ہیں بگو کہ ناطقہ جو مے کند　　تا بقرنے بعد ما آبے رسد

یعنی ہاں کہدو کہ ناطقہ ندی کھود رہا ہے تاکہ ہمارے بعد ایک قرن پانی پہونچے مطلب یہ کہ

اس وقت ہم صرف الفاظ بیان کئے دیتے ہیں ممکن ہے کہ ہمارے بعد کسی کو اس سے نفع ہو
اور اس سے مستفیض ہو تو گویا کہ ندی تو ہم کھود دیتے ہیں پانی چلانا رہ جاویگا یہ کوئی
دوسرا ہمارے بعد کریگا اب کوئی کہتا ہے کہ جب بعد والوں کیلئے ہے تو آپکو کیا ضرورت ہے
اُس زمانہ والے خود بیان کر دیں گے۔ اس کا جواب فرماتے ہیں کہ

گرچہ ہر قرنے سخن آرے بود لیک گفتۂ سالکان یارے بود

یعنی اگرچہ ہر قرن سخن آر ہوتا ہے لیکن پہلوں کا کیا ہوا مددگار ہوتا ہے یعنی پہلے لوگ جو
کہہ جاتے ہیں وہ مستند ہوا کرتا ہے تو اگر ہم کہہ جاوینگے تو اور پچھلوں کیلئے اگرچہ وہ بھی سخن آر
ہوں یہ سند ہوگا اور اس سے اُنکو مدد ملے گی آگے اُسکی ایک مثال فرماتے ہیں کہ

نے کہ ہم توریت و انجیل و زبور شد گواہ صدق قرآں ای شکور

یعنی کیا یہ بات نہیں ہے کہ توریت اور انجیل اور زبور قرآن کے صدق پر گواہ ہوئیں اے شاکر۔
تو بس جسطرح کہ وہ منسوخ کتب بوجہ سابقیت کے گواہ اور مستند ہوئیں اسی طرح ہمارا
کلام بھی پچھلوں کیلئے سند ہوگا آگے رجوع ہے اوپر کہا تھا کہ عقل روزی بے رنج وکسب
کی طالب ہے آگے فرماتے ہیں کہ

روزی بے رنج جوئی وبی حسیب کز بہشتت آورد جبریل سیب

یعنی روزی بے رنج و بے حسب تلاش کرو کہ بہشت سے تیرے واسطے جبریل سیب لاویں
سیب سے مراد شریعت محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ مطلب یہ ہے کہ تم روزی بے کسب
ور نج کے متلاشی رہو اور وہ علوم ومعارف ہیں تو وہ انشاء اللہ تمکو بے رنج و بے کسب میسر
ہو جاویگی۔ اسلئے کہ جبریل علیہ السلام لائے ہیں وہ تمکو میسر ہو گی آگے ترقی کرکے
فرماتے ہیں کہ

بلکہ رزقے از خداوند بہشت بے صداع باغبان بے رنج وکشت

یعنی بلکہ خداوند بہشت کی طرف سے ایک رزق (ملیگا) بے باغبان کے محنت اور بے رنج
کشت کے یعنی نہ بونے کی ضرورت نہ باغباں کے کام کی ضرورت حق تعالیٰ بے رنج
وتعب روزی عطا فرمادیں گے۔

زانکہ نفع نان دراں نان داد وست　　بد ہدت آں نفع بے توسیط پوست

یعنی اسلئے کہ روٹی کا نفع روٹی میں اُسکی دین ہے تو تجھے وہ نفع بے واسطہ پوست کے عنایت فرماویں گے مطلب یہ کہ روٹی میں جو لذت ہے اور اُسکا جو نفع ہے یعنی شکم سیری یہ کسنے اُس میں رکھدیا ہے ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ نے ہی اُسکے اندر اسکو پیدا کردیا تو اگر حق تعالیٰ نے اُسی نفع کو تمہارے لئے بیواسطہ روٹی کے مرتب فرماویں تو کونسا استحالہ لازم آتا ہے تو بس ظاہر ہے کہ وہ روزی بے کشت اور بے محنت باغباں عنایت فرما سکتے ہیں۔

ذوق پنہاں نقش ناں چوں سفرہ است　　ناں بے سفرہ ولی را بہرہ است

یعنی ذوق تو پنہاں ہے اور روٹی کا نقش مثل سفرہ کے ہے اور روٹی بے دسترخواں کے ولی کا حصہ ہے مطلب یہ کہ روٹی میں جو لذت ہے وہ تو پوشیدہ ہے اور روٹی کا جسم اُسکے لئے مثل دسترخوان کے ہے تو جبکہ حق تعالیٰ نے اُس جسم میں وہ لطف ودیعت فرمادیا تو وہی اُس لطف کو بے اُس جسم کے بھی عطا فرما سکتے ہیں اور وہی رزق حق اولیاء اللہ کی خوراک ہوتی ہے

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| رزق جانی کے بری با سعی جست | جز بعدل شیخ کو داؤد تست |
| نفس چوں با شیخ بیند گام تو | از بُن دنداں شود او رام تو |
| صاحب ایں گاؤ رام آنگاہ شد | کز دم داؤد او آگاہ شد |
| عقل گاہے غالب آید در شکار | بر سگِ نفست کہ باشد شیخ یار |
| نفس اژدرہاست با صد زور و فن | روئے شیخ او را چو مرد دیدہ کن |
| گر تو خواہی ایمنی از اژدہا | دستش از داماں مکن یکدم رہا |

خاک شو در پیش شیخ باصفا | تا ز خاک تو بروید کیمیا

گر تو صاحب گاو را خواهی زبون | چون خران سیخش کن از سوئے درون

صد زبان در هر زبانش صد لغت | زرق و دستانش نیاید در صفت

چون بہ نزدیک ولی اللہ شود | آن زبان صد گزش کوتہ شود

مدعی گاو نفس آمد فصیح | صد ہزاران حجت آرد ناصحیح

شہر را بفریبد الا شاہ را | رہ نتاند زد شہ آگاہ را

نفس را تسبیح و مصحف در یمین | خنجر و شمشیر اندر آستین

مصحف سالوس او باور مکن | خویش با او ہمسر و ہمراز مکن

سوئے حوضت آورد بہر وضو | واندر اندازد ترا در قعر جو

عقل نورانی و نیکو طالب است | نفس ظلمانی برو چون غالب است

زانکہ او در خانہ عقل تو غریب | بر در خود سگ بود شیر مہیب

باش تا شیران سوئے بیشہ روند | وین سگان کور آنجا بگروند

مکر نفس و تن نداند عام شہر | او نگردد جز بوحی القلب قہر

ہر کہ جنس اوست یار او شود | جز مگر داود کہ شیخت بود

کو مبدل گشت جنس تن نماند | ہر کرا حق در مقام خود نشاند

خلق جملہ علتی اند از کمین | یار علت می شود علت یقین

ہر خسے دعوے داودی کند | ہر کہ بے تمییز کف در وے زند

| | |
|---|---|
| چونکه بیمارے شنید آواز طیر | مرغ ابلہ میکند آں سوئے سیر |
| نقد را از قلب نشناسد غوی ست | ہیں ازو بگریز اگرچہ معنوی است |
| رستہ و بربستہ پیش او یکیست | گر یقین دعوے کند او در شکیست |
| ایں چنیں کس گر ذکی مطلق است | چونکش ایں تمیز نبود احمق است |
| ہیں ازو بگریز چوں آہو ز شیر | سوئے او مشتاب اے دانا دلیر |

اوپر طلب غذائے روحانی کی ترغیب دی تھی اب اُس کا طریقہ بتلاتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ بطور خود کوشش کرنے سے وہ غذا نہیں مل سکتی بلکہ جب شیخ جو کہ تیرا داود ہے نفس وعقل کے درمیان انصاف کرے گا اور عقل کو غالب اور نفس کو مغلوب کرے گا اسوقت مل سکتی ہی اسلئے کہ نفس خود تجھ سے مغلوب نہیں ہو سکتا۔ بلکہ جب تجھے شیخ کی ہدایت پر عمل کرتے دیکھے گا اُسوقت وہ عاجز ہو کر تیرا مطیع ہوگا جسطرح کہ وہ گائے والا اسوقت مطیع ہوا جبکہ داؤد علیہ السلام کا فیصلہ قطعی سُن لیا۔ یوں ہی عقل بھی تیرے سگ نفس پر اسیوقت غالب ہو سکتی ہے جبکہ شیخ کی اعانت ہو نفس کو ایک چالاک اور ہوشیار اژدہا سمجھو اور شیخ کے چہرہ کو زمرد جو اُسکی آنکھیں پھوڑ کر اُسکو اندھا کر دیتا ہے بس اگر تو اژدہے کے خطرہ سے بچنا چاہتا ہے تو اُس کا دامن ہرگز نہ چھوڑ اور اسکے سامنے خاک ہوجا تاکہ اُس خاک سے کیمیاوی بوٹی پیدا ہو کر تجھے کندن کردے یعنی فیوضات باطنیہ حاصل ہو کر تو انسان کامل بنجائے اور اگر تو گائے والے (نفس) کو مغلوب کرنا چاہتا ہے تو گدہوں کی طرح اُسکے اندر لکڑی کر تاکہ وہ پریشان ہو کر مطیع ہو جاوے۔ یہ بڑا بدمعاش ہے سو زبانیں رکھتا ہے اور ہر زبان میں سو سو بولیاں رکھتا ہے غرضکہ اُسکے مکر و فریب بیان سے باہر ہیں یہ کسی طرح مغلوب نہیں ہوتا۔ اُسکو صرف شیخ کامل ہی مغلوب کر سکتا ہے کیونکہ جب شیخ کامل کے پاس پہونچتا ہے تو اُسکی وہ تسو گز کی زبان کٹ جاتی ہے اور کچھ چوں و چرا نہیں کر سکتا۔ گویہ گائے والا (نفس) نہایت لسّان ہے اور سفسطہ آمیز

سیکڑوں دلیلیں پیش کرتا ہے مگر اس سے وہ عوام کو دہوکہ دے سکتا ہے لیکن بادشاہ کو دہوکہ نہیں دے سکتا اور رہزنی کر کے اُسکو راہ راست سے نہیں بھٹکا سکتا۔ یاد رکھو کہ یہ بڑا چالاک ہے۔ اسکے ہاتھ میں تسبیح و قرآن ہوتے ہیں اور آستین میں خنجر و شمشیر بس تم اسکی مکارانہ قرآن خوانی کا کبھی اعتبار نہ کرنا اور اپنے کو اس کا رازدار اور مصاحب نہ بنانا یہ اتنا چالاک ہے کہ وضو کی ترغیب دیکر تمکو حوض پر لیجاتا ہے اور جاکر ندی میں غوطہ دیدیتا ہے مقصود یہ ہے کہ اگر نفس طاعات کی ترغیب بھی دے تب بھی اس کا معتقد نہ ہونا چاہئے بلکہ اُسکے مکر سے ہوشیار رہنا چاہئے کیونکہ اس میں بھی اسکی کوئی غرض مخفی ہوتی ہے پس طاعات کو تو اختیار کرنا چاہئے مگر اس فریب میں نہ آنا چاہئے جسکے لئے اُسنے وہ ترغیب دی تھی۔ شاید تم یہ سوال کرو کہ صاحب عقل تو ایک نورانی شئے اور طالب حسنات ہے اور نفس ظلمانی و طالب سیئات تو نفس عقل پر کیوں غالب ہوا۔ عقل اسپر غالب کیوں نہوئی تو اس کا جواب یہ ہے کہ عقل روح کی ایک قوت ہے اور روح مجردات سے ہے اسلئے وہ تن سے اجنبی ہے اور نفس جسمانی ہے اسلئے اپنے گھر میں ہے اور اپنے گھر پر کتا بھی شیر ہوتا ہے اسلئے وہ خانۂ تن پر عقل کا تسلط نہیں ہونے دیتا اور اسپر غالب آتا ہے لیکن یاد رہے کہ یہ قبضہ اور تسلط عارضی ہے ذرا اس جنگل میں اصلی شیروں کو آنے دو اور اہل اللہ کی توجہ اس طرف منعطف ہونے دو پھر دیکھنا کہ یہ کتے انکے آگے پانی بھریں گے۔ اور بجز اطاعت کے ان کو چارہ نہ ہوگا کیونکہ اسکے مکر کو عام لوگ نہیں جانتے اسلئے کوئی اُسکو مغلوب نہیں کرسکتا یہ اگر مغلوب ہوتا ہی تو ارباب الہامات ربانیہ ہی سے ہوتا ہے بلکہ اور لوگ تو چونکہ اُسکے ہمنفس ہیں اسلئے اُسکے معین ہوتے ہیں بجز داؤد ؑ کے جس سے ہماری مُراد شیخ ہے کہ وہ اُسکی بیخکنی کرتا ہے کیونکہ وہ نائب حق ہے اور جسکو حق سبحانہ اپنی نیابت عطا فرماتے ہیں اُسکی قلب ماہیت ہوجاتی ہے اور وہ مجانس نفس و تن نہیں رہتا۔ عوام کے معین نفس ہونے کا راز یہ ہی کہ وہ سب امراض باطنیہ میں مبتلا ہیں اور نفس بھی انہیں امراض میں مبتلا ہے اور یہ یقینی امر ہے کہ ایک بیماری کو دوسری بیماری سے تقویت پہونچتی ہے پس ضرور ہے کہ وہ اُسکے معین ہوں یہانتک تمکو معلوم ہوا کہ غذائے روحانی حاصل کرنے کیلئے داؤد وقت کی ضرورت ہے

مگر اس مقام پر ایک یہ بات بتلا دینا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے نااہل داؤد ہونیکے مدعی ہیں بس جو لوگ تمیز نہیں رکھتے وہ انکو داؤد سمجھکر ان کا دامن پکڑ لیتے ہیں انکی مثال ایسی ہے جیسے ایک احمق جانور شکاری سے جانور کی آواز سنکر اُس طرف چلدیتا ہے اور جال میں پھنس جاتا ہے یہ لوگ گمراہ ہیں کہ سونے اور ملمع میں تمیز نہیں کرسکتے ایسے لوگوں سے بھاگنا چاہئے خواہ وہ دقیقہ رس ہی کیوں نہ ہوں۔ کیونکہ یہ اُسکو جو پابند دام ہو اور اُسکو جو وارستہ از دام ہو دونوں کو یکساں سمجھتے ہیں جبھی تو ایک دھوکہ باز کے پھندے میں پھنس گئے۔ ایسے لوگوں کی بات کا کوئی اعتبار نہیں۔ اگر وہ دعوی کریں کہ ہمکو فلاں بات کا یقین ہے تب بھی وہ شک ہی میں ہیں کیونکہ جب وہ تمیز ہی نہیں رکھتے تو ان کا یقین اس بات کی واقعیت ظاہر نہیں کرسکتا اور واقع میں دونوں امر محتمل ہیں ممکن ہے کہ ایسا ہو جیسا کہ وہ کہتا ہے اور ممکن ہے کہ ایسا نہ ہو اور ایسا شخص اگر نہایت ہی ذہین ہو تب بھی جبکہ وہ اہل کمال اور بہروپیوں میں تمیز نہیں کرسکتا احمق ہی ہے دیکھو ایسے شخص سے اسی طرح بھاگنا جسطرح کہ ہرن شیر سے بھاگتا ہے اور اے سمجھدار شخص تو بینا کانا اُس سے میل نہ کرنا اس سے تم یہ بھی سمجھ سکتے ہو کہ جب یہ دھوکہ کھانیوالا اس قدر قابل نفرت ہے تو دھوکہ دینے والا کس قدر قابل نفرت ہوگا لہذا اُسکی طرف تو بالاولے رُخ نہ کرنا۔ اب ہم ایک واقعہ سناتے ہیں جس سے تمکو معلوم ہو کہ احمق اور بے تمیز لوگ کسدرجہ قابل گریز ہیں۔ سنو

## شرح شبیری

رزق جانی کے بری با سعی چست ۔۔۔ جز بعدل شیخ کو داؤد تست

یعنی رزق روحانی کو پوری سعی سے کب حاصل کرسکتے ہو سوائے عدل شیخ کے کہ وہ داؤد تمہارے ہیں۔ عدل سے مراد تربیت ہے مطلب یہ کہ اُس رزق روحانی کو بے تربیت شیخ کی تم کب حاصل کرسکتے ہو جسطرح کہ روزی بے کسب داؤد علیہ السلام کے واسطہ سے اُس شخص کو ملگئی اسی طرح شیخ کے ذریعہ کہ وہ مثل داؤد کے ہے تمکو روزی علوم و معارف حاصل ہوگی

نفس چوں با شیخ بیند گام تو ۔۔۔ از بن دنداں شود او رام تو

یعنی جبکہ نفس تیرا قدم شیخ کیساتھ دیکھے گا تو بُن دنداں سے وہ تیرا مطیع ہو جاویگا (بن دنداں سے مطیع ہونا یعنی پوری طرح تہ دل سے مطیع ہوگا)

صاحب این گاؤ رام آنگاہ شود ‌ ‌ ‌ ‌ کز دم داؤد او آگاہ شود

یعنی اس گائے والا اُسوقت مطیع ہوگا کہ داؤد علیہ السلام کے دم سے آگاہ ہوگا (گاؤ سے مراد وہی لذات اور صاحب لذات نفس اور داؤد سے مراد شیخ کامل) مطلب یہ کہ نفس اُسوقت تمہارا مطیع ہوگا جبکہ وہ شیخ کامل سے آگاہ ہو جاویگا اور اُسے شیخ کامل کی خبر ہو جاویگی اس وقت وہ مطیع ہوگا۔

عقل گاہی غالب آید در شکار ‌ ‌ ‌ ‌ بر سگ نفست کہ باشد شیخ یار

یعنی عقل شکار میں اُسوقت تیرے سگ نفس پر غالب آویگی جبکہ شیخ مددگار ہوگا۔

نفس اژدرہاست با صد زور و فن ‌ ‌ ‌ ‌ روئے شیخ اورا چو مرد دیدہ کن

یعنی نفس ایک اژدہا ہے ساتھ سو زور و فن کے اور روئے شیخ اُسکے لئے مثل مرد آنکھ نکالنے والے کے ہے مطلب یہ کہ نفس کو مغلوب کرنیوالا اور اُسکو اندھا کرنیوالا روئے شیخ ہی ہے

گر تو خواہی ایمنی از اژدہا ‌ ‌ ‌ ‌ دستش از داماں مکن یکدم رہا

یعنی اگر تم اژدہا سے بیخوف رہنا چاہتے ہو تو ہاتھ اُسکے دامن سے ایک دم کو الگ مت کرو

خاک شو در پیش شیخ با صفا ‌ ‌ ‌ ‌ تاز خاک تو بروید کیمیا

یعنی شیخ باصفا کے آگے خاک ہوجا تاکہ تیری خاک میں سے کیمیا پیدا ہو یعنی تم اُسکے آگے خاک ہوجاؤ اور اُسکے مطیع ہوجاؤ تو کمالات خود تمہارے اندر سے پیدا ہونگے۔

گر تو صاحب گاؤ را خواہی زبوں ‌ ‌ ‌ ‌ چوں خراں میخش کن از سوئے درون

یعنی اگر تو نفس کو مغلوب کرنا چاہتا ہے تو گدہوں کی طرح اُسکے سینگ اندر کی طرف سے اکھاڑدے مطلب یہ کہ جسطرح کہ گدھے کے سینگ ہوتے ہی نہیں اسی طرح تو بھی اُسکی جڑ اپنے قلب میں سے اکھاڑدے اور شہوات ولذات کو ترک کردے اُسکے بعد دیکھ کہ وہ عاجز ہوتا یا نہیں

صد زباں در ہر زبانش صد لغت ‌ ‌ ‌ ‌ زرق و دستانش نیاید در صفت

یعنی (اسکے) سو زبان ہیں اور اُسکی ہر زبان میں سو لغت ہیں اور اُس کا مکر و فریب تو بیان آ نہیں سکتا

چوں بہ نزدیک ولی اللہ شود آن زبان صد گزش کوتہ شود

یعنی جبکہ کسی ولی اللہ کے پاس جاتا ہے تو وہ اُسکی سو گز کی زبان کوتاہ ہو جاتی ہے مطلب یہ کہ نفس بڑا مکار ہے اور اُسکی زبان سو گز کی ہے کہ یہ کسیکے آگے رکتا ہی نہیں مگر جب شیخ کامل کے آگے پہونچتا ہے تو چونکہ وہ اسکے تمام مکروں سے واقف ہوتا ہے لہذا اسکے سامنے اسکی کچھ نہیں چلتی۔

مدعی گاؤ نفس آمد فصیح صد ہزاراں حجت آرد نا صحیح

یعنی مدعی گاؤ (جو کہ) نفس (ہے) بہت فصیح ہے اور لاکھوں حجتیں نادرست لاتا ہے

شہر را بفریبد الا شاہ را رہ نتاند زد شہ آگاہ را

یعنی شہر کو فریب دے لیتا ہے مگر شاہ کو۔ شاہ آگاہ کو گمراہ نہیں کرسکتا۔

نفس را تسبیح و مصحف در یمیں خنجر و شمشیر اندر آستیں

یعنی نفس کے داہنے ہاتھ میں تو تسبیح و مصحف ہے اور آستین میں خنجر و شمشیر ہے مطلب یہ کہ نفس وہ شے ہے کہ یہ ضرر اندرونی پہونچاتا ہے۔ ظاہر میں تو بڑا دوست ہے اور باطن میں بس مار آستین ہے اللھم احفظنا

مصحف و سالوس او باور مکن خویش با او ہمسر و ہمسر مکن

یعنی اُسکے مصحف و مکر کا تو یقین مت کر اور اپنے کو اُسکے ساتھ ہمراز و ہمسر مت بنا ورنہ اگر راز دار ہوگیا تو یا درہے کہ گہر کا بہیدی لنکا ڈہائے۔ اُسکے مکر کی یہ حالت ہے کہ

سوئے حوضت آورد بہر وضو و اندر اندازد ترا در قعر او

یعنی وضو کیلئے حوض کی طرف تجھے لاتا ہے اور (پھر) اُسکے قعر میں تجھے ڈال دیتا ہے مطلب یہ کہ ترغیب نیک کام کی دیتا ہے اور وہاں لیجاکر کسی مصیبت میں مبتلا کر دیتا ہے

عقل نورانی و نیکو طالب است نفس ظلمانی بر او چوں غالب است

یعنی عقل تو نورانی ہے اور اچھی طالب ہے۔ تو نفس ظلمانی اُسپر کیونکر غالب ہے، آگے

خود بتاتے ہیں کہ

زانکه او در خانه عقل تو غریب — بر در خود سگ بود شیر مہیب

یعنی اسلئے کہ وہ نفس تو گھر میں ہے اور عقل تیری غریب ہے تو اپنے دروازہ پر تو کتا بھی شیر مہیب ہوتا ہے مطلب یہ کہ تمنے نفس کی تو خوب خاطر کی ہے اور اُسکو خوب پال رکھا ہے اور بیچاری عقل کو گھر سے باہر کر رکھا ہے تو اپنے گھر تو کتا بھی شیر ہوتا ہے لہذا تیرا نفس اس وجہ سے پھولا ہوا اور عقل پر غالب ہو رہا ہے۔

باش تا شیراں سوئے بیشہ روند — ویں سگاں کور آنجا بگروند

یعنی ٹھیر جا یہانتک کہ شیر بیشہ کی طرف جاویں اور یہ اندھے کتے اُس جگہ مطیع ہو نگے۔ (شیران سے مراد شیوخ کاملین) مطلب یہ کہ اس نفس کے بیشہ میں شیوخ کاملین کو آنے دو وہ اُنکو اُنکے گھروں سے نکالیں گے اور انکو مطیع کریں گے۔ اور عقل کو اُنپر غالب کریں گے۔

مکر نفس و تن نداند عام شہر — او نگردد جز بوحی القلب قہر

یعنی مکر نفس و تن کو عوام شہر نہیں جانتے وہ بجز الہام قلبی کے مقہور نہیں ہوتا۔ مطلب یہ کہ نفس کے مکروں کو عوام نہیں جانتے ہاں جو شخص ملہم من اللہ ہو وہ اُسکے مکروں کو سمجھ سکتا ہے اور اُسی سے یہ مطیع ہو سکتا ہے۔

ہر کہ جنس او ست یار او شود — جز مگر داؤدؑ کو شیخت بود

یعنی جو کہ اُسکی جنس ہے اُسکا یار ہو جاتا ہے مگر سوائے داؤدؑ کے کہ وہ تیرا شیخ ہو یعنی سوائے شیوخ کاملین کے اور عوام تو سب اُسکی ساتھ ہو لیتے ہیں اور شیوخ اسلئے بچے رہتے ہیں کہ

کو مبدل گشت و جنس تن نماند — ہر کرا حق در مقام دل نشاند

یعنی کیونکہ وہ مبدل ہو گیا ہے اور جنس تن نہیں رہا جسکو کہ حق نے مقام دل میں بٹھا دیا مطلب یہ کہ جسکو کہ حق تعالیٰ نے درجہ روحانیت کا عطا فرما دیا وہ اب جنس نفس و تن سے چھوٹکر جنس روح بن گیا ہے۔ لہذا اُسکو اس سے ضرر نہیں ہوتا اور وہ اسکی ساتھ ملتا نہیں ہے

بلکہ اُسکو ہی خود مطیع کر لیتا ہے

خلق جملہ علتی انداز کمین　　یار علت می شود علت یقین

یعنی مخلوق سب باطن کی رو سے علتی ہیں تو علت تو یقیناً علت ہی کی ہمراہ ہو گی مطلب یہ کہ چونکہ لوگ سب علتی ہیں اور اُنکے باطن میں علت موجود ہے لہذا اُن کا میلان بھی علت ہی کی طرف ہوتا ہے اور وہ اُس سے مل جاتے ہیں۔ آگے شیوخ مکارین سے بچاتے ہیں کہ

ہر خسے دعوے داوُدی کند　　ہر کہ بے تمیز کف در وے زند

یعنی ہر کمینہ دعوی داؤد ہونے کا کرتا ہے تو جو کہ بے تمیز ہے وہ اُسکے اندر ہاتھ مارتا ہے یعنی کمینہ لوگ شیخ بنتے ہیں تو جو جاہل اور بیخبر ہیں وہ اُنکے ہاتھ میں ہاتھ دیدیتے ہیں اور پھنس جاتے ہیں آگے اس پھنسنے کی مثال فرماتے ہیں کہ۔

چوں ز صیادے شنید آواز طیر　　مرغ ابلہ میکند آں سوئے سیر

یعنی جبکہ صیاد سے جانور کی آواز سنتا ہے تو بیوقوف جانور اُس طرف کو چلتا ہے۔ مطلب یہ کہ جب صیاد جانوروں کی بولی بولتا ہے تو جو بیوقوف جانور ہے وہ اپنی ہمجنس کی بولی سمجھکر اُدہر جاتا ہے اور پھنس جاتا ہے اسی طرح جو جھوٹے لوگ دعوی مشیخت کا کرتے ہیں جو بیوقوف ہیں وہ اُنکے دام میں پھنس جاتے ہیں

نقد را از قلب نشناسد غوی است　　ہین ازو بگریز اگرچہ معنوی ست

یعنی جو کہرے کو کہوٹے سے نہ پہچانے وہ غوی ہے۔ ارے اُس سے بھاگ اگرچہ (بظاہر) معنوی ہو

رستہ و بربستہ پیش او یکیست　　گر یقین دعوی کند او در شکیست

یعنی (ہوا و ہوس سے) چھوٹا ہوا اور (اُن کا) مقید اُسکے آگے سب ایک ہیں (اسلئے کہ اُسکو تمیز ہی نہیں) اور اگر وہ یقین کا دعوی کرے تو وہ خود شک میں ہے یعنی اُسے خود ہی شک ہے تو وہ دعوی یقین کا کیا کرے گا۔ اطمینان قلب جسکا نام ہے وہ اسکو حاصل ہی ہی نہیں۔

اینچنیں کس گر ذکی مطلق است　　چونش ایں تمیز نبود احمق است

یعنی ایسا شخص اگرچہ (بظاہر) ذکی مطلق ہی ہو جب اُسکو یہ تمیز نہیں ہے احمق ہے

ہیں ازو بگریز چوں آہو ز شیر　　سوئے او مشتاب ای دانا دلیر

یعنی ارے اُس سے بھاگ جیسے کہ ہرن شیر سے اور اے دانا دلیر اُسکی طرف کو دوڑ مت
یعنی ایسے شخص کے پاس ہرگز مت جاؤ۔ آگے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حکایت لاتے ہیں
کہ وہ بھاگے جارہے تھے ایک شخص نے عرض کیا کہ حضرت کیوں بھاگ رہے ہیں فرمایا احمقوں
سے بھاگ رہا ہوں تو بھلا جب ایسے حضرات کو ضرورت ان سے علیحدگی کی ہوتی تھی تو پھر
اوروں کو تو کیوں نہ ہوگی اب حکایت سنئے۔

# شرح حبیبی

عیسیٰ مریم بکوہے می گریخت
شیر گوئی خون او میخواست ریخت

آں یکے درپے دوید و گفت خیر
در پیت کس نیست چہ گریزی چو طیر

با شتاب او آنچناں می تافت جفت
کز شتاب خود جواب او نگفت

یکدو میداں درپئے عیسیٰ براند
پس بجد و جہد عیسیٰ را بخواند

کز پئے مرضات حق یک لحظہ بیست
کہ مرا اندر گریزت مشکلے است

از کہ ایں سو می گریزی اے کریم
نے پیت شیر و نہ خوف خصم و بیم

گفت از احمق گریزانم برو
می رہانم خویش را بندم مشو

گفت آخر آں مسیحا نے توئی
کہ شود کور و کر از تو مستوی

گفت آرے۔ گفت تو آن نیستی
کہ فسون غیب را ماویستی

چوں بخوانی آں فسوں بر مُردہٴ
بر جہد چوں شیر صید آوردہٴ

گفت آرے آں منم گفت کہ تو
نے ز گل مرغاں کنی اے خوبرو

بردمی بروے سبک تا جاں شود　　در ہوا اندر زماں پرّاں شود
گفت آرے گفت پس اے روح پاک　　ہر چہ خواہی میکنی از کیست باک
با چنیں بُرہاں کہ باشد در جہاں　　کہ نباشد مر ترا از بندگاں
گفت عیسی کہ بذات پاک حق　　مبدع تن خالق جاں از سبق
حرمت ذات و صفات پاک او　　کہ بود گردوں گریباں چاک او
کاں فسون و اسم اعظم راکہ من　　بر کر و بر کور خواندم شد حسن
بر کہ سنگیں بخواندم شد شگاف　　خرقہ را بدرید بر خود تا بناف
بر تن مردہ بخواندم گشت حے　　بر سر لاشے بخواندم گشت شے
خواندم آں را بر دل احمق بہ وُد　　صد ہزاراں بار و درمانے نشد
سنگ خارا گشت وزاں خو بر نگشت　　ریگ شد کز وے نروید ہیچ کشت
گفت حکمت چیست کانجا اسم حق　　سود کر اینجا نبود او را سبق
آں ہماں رنجست و ایں رنجے چرا　　او نشد او را و ایں را شد دوا
گفت رنج احمقی قہر خداست　　رنج کوری نیست قہر آں ابتلاست
ابتلا رنجے ست کاں رحم آورد　　احمقے رنجیست کاں زخم آورد
آنچہ داغ اوست مہر او کردہ است　　چارۂ بروے نیارد برد دست
ز احمقاں بگریز چوں عیسی گریخت　　صحبت احمق بسے خونہا بریخت
بر سر آرد زخم رنجے احمقے　　رحم نبود چارہ جوئی آں شقے

| | |
|---|---|
| اندک اندک ابر را در دہوا | این چنین دزد دہم احمق از شما |
| آن گریز عیسوی نز بیم بود | ایمن ست و آں پے تعلیم بود |
| زمہریرار پرکند آفاق را | چہ غم آں خورشید با اشراق را |

ایک مرتبہ عیسی علیہ السلام ایک پہاڑ پر یوں دوڑے جارہے تھے کہ اس سے ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی شیر اُنکو مار ڈالنا چاہتا ہو یہ حالت دیکھکر ایک مخلص پیچھے دوڑا اور کہا حضور خیر تو ہے آپ کیوں اُڑے جارہے ہیں آپکے پیچھے تو کوئی بھی نہیں پھر کیا خوف ہے مگر وہ اسقدر تیز جارہے تھے کہ جلدی کے سبب اُسکو جواب بھی ندیا کچھ دور تو وہ اُن کے پیچھے دوڑا مگر جب تھک گیا تو بہت اصرار کیسا تھ اسنے حضرت عیسے علیہ السلام کو آوازیں دینی شروع کیں اور ٹھہرانا چاہا اور کہا کہ خدا کیلئے ذرا ٹھہر جائیے مجھے آپکے بھاگنے کے متعلق ایک شبہ ہوگیا ہے اسکو حل فرماتے جائیے جب وہ ٹھہرے تو اُسنے دریافت کیا کہ آپ کس سے بھاگتے ہیں نہ آپکے پیچھے کوئی شیر آرہا ہے نہ کسی دشمن کا خطرہ ہے آپنے فرمایا کہ یہ صحیح ہے مگر میں احمق سے بھاگ رہا ہوں اور اُس سے اپنے کو چھڑانا چاہتا ہوں تو جا اپنا کام کر اور مجھے مت روک اُسنے عرض کیا کہ کیا آپ وہ ہی عیسے نہیں جو اندھے بہروں کو اچھا کرتے ہیں آپنے فرمایا کہ ہاں میں وہی ہوں پھر اُسنے سوال کیا کہ کیا آپ وہی نہیں ہیں جو افسون غیب یعنی اسم اعظم اپنے پاس رکھتے ہیں جسکی یہ صفت ہی کہ جب آپ اُسکو کسی مردہ پر پڑھکر دم کرتے ہیں تو وہ یوں مستعدی کیساتھ اُٹھتا ہے جیسے شیر کے پاس شکار لایا گیا ہو آپنے فرمایا کہ ہاں میں وہی ہوں پھر اُسنے دریافت کیا کہ کیا آپ مٹی سے جانور نہیں بنا دیتے اور کیا ایسا نہیں ہوتا کہ آپ ایک آہستہ سے پھونک مارتے ہیں تو وہ جاندار ہو جاتا اور فوراً ہوا میں اُڑ جاتا ہے آپنے فرمایا کہ ہاں میں ایسا ہی کرتا ہوں اور ایسا ہوتا ہے اسپر اسنے متحیر ہوکر پوچھا کہ جب آپ کی یہ شان ہے کہ جو آپ چاہتے ہیں وہی ہو جاتا ہے تو پھر آپ کو کس کا ڈر ہے اور باوجود

ان معجزات باہرہ کے پھر کون ایسا ہی جو آپ کا خادم نہ ہوگا اور اُس سے آپکو تضرر کا اندیشہ ہوگا۔ آپنے فرمایا کہ قسم ہی اُس ذات پاک کی جو جسم و جان کو ابتدا ہی سے پیدا کرنیوالا ہے اور اُسکی ذات و صفات پاک کی قسم جسکا فلک سا عظیم القدر جسم عاشق و مطیع ہے کہ میں نے اُس افسوں اور اُس اسم اعظم کو جسکو میں اندہے اور بہروں پر پڑہتا ہوں تو وہ اچھے ہوجاتے ہیں اور پہاڑ پر پڑہکر دم کرتا ہوں تو پہٹ جاتا ہی اور ناف تک گریبان چاک ہوجاتا ہے یعنی مرا مسخر ہوجاتا ہے اور مُردہ پر پڑہتا ہوں تو زندہ ہوجاتا ہی اور لاشے پر پڑہتا ہوں تو شے ہوجاتی ہے۔ احمق کے دل پر نہایت شفقت کیساتھ لاکہوں مرتبہ پڑہا مگر وہ اچہا نہ ہوا بلکہ اور پتھر ہوگیا۔ اور وہ عادت اُسکی نہ گئی اور ایسا ہوگیا جیسے ریت کہ قابل زراعت ہی نہیں اسپر اُس نے یہ سوال کیا کہ آخر اس میں کیا حکمت ہے کہ اسم اعظم نے وہاں کام دیا اور یہاں کچھ کام نہ دیا حالانکہ وہ بھی مرض ہیں اور یہ بھی مرض ہی پھر کیا وجہ ہے کہ اُن کیلئے تو وہ دوا ہوگیا مگر اس مرض کیلئے دوا نہ ہوسکا آپنے فرمایا کہ دونوں قسم کے مرضوں میں فرق ہے۔ مرض حماقت اثر قہر خدا ہے اور اندہا پن وغیرہ امراض قہر خدا کا اثر نہیں ہیں بلکہ وہ ایک قسم کا ابتلائے حق سبحانہ ہے اور ابتلا وہ مرض ہی جسپر رحم آتا ہے اور احمقی وہ مرض ہے کہ اس سے تکلیف ہوتی ہے اور غصہ آتا ہے اور اسکی وجہ سے خوب سزا دینے کو جی چاہتا ہے اور داغ حماقت حق سبحانہ کی قائم کی ہوئی مہر ہے جسکو کوئی تدبیر نہیں توڑ سکتی جب یہ قصہ سُن چکے تو اس سے عبرت پکڑو اور احمقوں سے تم بھی یوں ہی بھاگو جسطرح عیسے علیہ السلام بھاگے تھے۔ کیونکہ احمق کی صحبت بہت خون کرتی ہے اور بہت سے لوگوں کو موت روحانی میں پھنسا دیتی ہے لہذا مرض احمقی خود معالج کو نقصان پہونچاتا ہی اسلئے اس شقی کا علاج کرنا رحم نہیں ہے بلکہ خود اپنے اوپر ظلم ہے کیونکہ جسطرح کہ ہوا تہوڑا تہوڑا پانی اُڑاتی ہے جو محسوس بھی نہیں ہوسکتا اور آخر میں وہ پانی بالکل خشک ہوجاتا ہے یوں ہی احمق بھی تمہارے صفات حمیدہ کو نامعلوم طریقہ سے فنا کرتا رہتا ہے۔ بس تمکو اس سے بچنا چاہئے لیکن تمکو اس مقام پر یہ بھی سمجھ لینا چاہئے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا بھاگنا اپنے خوف سے نہیں تھا کیونکہ وہ

تو معصوم تھے بلکہ وہ بھاگنا دوسروں کو عملی تعلیم تھی مثلاً اگر کرگڑے کی سردی تمام عالم میں پھیل جائے تو آفتاب کو اس سے کیا خطرہ۔ پس یہی حالت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تھی کہ اگر تمام عالم احمق ہو جاتا تب بھی اُنکو ضرر نہ تھا۔

# شرح شبیری

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا احمقوں سے پہاڑ پر بھاگنا اور ایک شخص کا اُن کے پیچھے جانا اور اُنسے سوال کرنا

عیسیٰ مریم بکوہے می گریخت　　　　شیر گوئی خون او میخواست ریخت

یعنی عیسیٰ مریم علیہما السلام ایک پہاڑ کی طرف (ایسے) بھاگ رہے تھے گویا کہ کوئی شیر انکا خون ریخت کرنا چاہتا یعنی ایسے بھاگ رہے تھے کہ جیسے کوئی درندہ آتا ہوا اور کوئی شخص اُسکے خوف سے بھاگے۔

آں یکے در پے دوید و گفت خیر　　　　در پیت کس نیست چہ گریزی چو طیر

یعنی ایک شخص اُن کے پیچھے دوڑا اور کہا کہ خیر تو ہے آپکے پیچھے تو کوئی نہیں ہے آپ پرندہ کی طرح کیوں بھاگ رہے ہیں مطلب یہ کہ ایسے اُڑے ہوئے کیوں جا رہے ہو کوئی دشمن وغیرہ بھی تعاقب میں نہیں۔

با شتاب او آنچناں میتافت جفت　　　　کز شتاب خود جواب او نہ گفت

یعنی جلدی کیساتھ وہ ایسا تیز بھاگ رہے تھے کہ اپنی جلدی کی وجہ سے اُسکو جواب بھی نہ دیا

یکدو میدان در پے عیسیٰ براند　　　　پس بجد جد عیسیٰ را بخواند

یعنی ایک دو میدان تک تو اُسنے عیسیٰ کے پیچھے چلایا پھر بجد جہد سے اُسنے عیسیٰ کو پکارا

کز پے مرضات حق یک لحظہ بیست　　　　کہ مرا اندر گریزت مشکلے است

یعنی کہ خدا کے واسطے ایک گھڑی کیلئے کھڑے رہئے کہ مجھے آپکے بھاگنے میں ایک شکل ہے

(وہ یہ کہ)

ازکہ این سو می گریزی اے کریم　　نے پیت شیر و نہ خوف خصم و بیم

یعنی اے کریم آپ اس طرف کس سے بھاگ رہے ہیں آپ کے پیچھے نہ شیر ہے اور نہ خوف دشمن ہے اور نہ کوئی اور خوف ہے۔

گفت از احمق گریزانم برو　　می رہانم خویش را بندم مشو

یعنی آپ نے فرمایا کہ میں احمق سے گریزاں ہوں تو جا اور میں اپنے کو (احمق سے) چھڑاتا ہوں تو میری روک مت ہو۔

گفت آخر آن مسیحا نہ تو ئی　　کہ شود کور و کر از تو مستوی

یعنی اُس سائل نے کہا کہ آخر کیا آپ وہی مسیحا نہیں ہیں کہ آپ سے اندھے بہرے سب تندرست ہوتے ہیں مطلب یہ کہ جب آپ ایسے ہیں تو آپکو احمق کیا گزند پہونچا سکتا ہے

گفت آری۔ گفت آن شہ نیستی　　کہ فسون غیب را ماویستی

یعنی عیسیٰ ع نے کہا کہ ہاں (میں وہی مسیحا ہوں) تو اُس سائل نے کہا کہ کیا آپ وہ بادشاہ نہیں ہیں جو کہ غیب کی باتوں کے ماوی اور ٹھکانہ ہیں۔

چون بخوانی آن فسون بر مردۂ　　بر جہد چون شیر صید آوردۂ

یعنی جب اُس فسوں کو تم کسی مُردہ پر پڑھ دو تو وہ شکاری شیر کی طرح کود آئے۔

گفت آرے آن منم گفت کہ تو　　نے ز گل مرغان کنی ای خوبرو

یعنی عیسیٰ ع نے فرمایا کہ ہاں میں وہی ہوں تو اُسنے کہا کہ اے خوبرو کیا آپ وہ نہیں ہیں جو مٹی سے جانور بنا دیتے ہیں۔

بر دمی بروی سبک تا جان شود　　در ہوا اندر زمان پران شود

یعنی اُسپر آہستہ سے پھونکتے ہوں یہانتک کہ وہ جان ہو جاتا ہے اور اُسی وقت ہوا میں اُڑنے لگتا ہے۔

گفت آری گفت بس ای روح پاک　　ہر چہ خواہی میکنی از کیست باک

یعنی عیسےٰ ع نے فرمایا کہ ہاں تو اُسنے کہا کہ اے روح پاک آپ جو چاہیں کریں پھر ڈر کس کا ہے

باچنیں برہاں کہ باشد در جہاں | کہ نبا شد مر ترا از بندگاں
یعنی باوجود اس قدر دلائل کے دنیا میں کون ہوگا جو کہ آپکے غلاموں میں سے نہ ہوگا

گفت عیسیٰؑ کہ بذات پاک حق | مبدع تن خالق جاں در سبق
یعنی عیسیٰؑ نے فرمایا کہ حق کی ذات پاک کی قسم ہے جو کہ بدن کا بنانیوالا اور ازل میں خالق جان ہے

حرمت ذات و صفات پاک او | کہ بود گردوں گریباں چاک او
یعنی اُسکی ذات پاک اور صفات کی قسم جسکا کہ آسمان گریباں چاک (عاشق) ہے

کاں فسوں و اسم اعظم را کہ من | بر کر و بر کور خواندم شد حسن
یعنی کہ اُس فسوں اور اسم اعظم کو کہ میں نے کور وکر پر پڑھا تو وہ اچھے ہو گئے۔

بر کہ سنگین بخواندم شد شگاف | خرقہ را بدرید بر خود تا بناف
یعنی سنگین پہاڑ پر پڑھا تو وہ پھٹ گیا اُسنے اپنے خرقہ کو ناف تک پھاڑ لیا۔

بر تن مردہ بخواندم گشت حی | بر سر لاشے بخواندم گشت شی
یعنی مُردہ کے بدن پر پڑھا تو وہ زندہ ہوگیا اور لاشے کے اوپر پڑھا تو وہ شے ہوگئی۔

خواندم آنرا بر دل احمق بہ وُد | صد ہزاراں بار و درمانی نشد
یعنی میں نے اُسکو احمق کے دل پر دوستی سے لاکھوں بار پڑھا مگر کوئی اثر نہوا۔

سنگ خارا گشت وزاں خو بر نگشت | ریگ شد کز وے نروید ہیچ کشت
یعنی پتھر بن گیا اور اس (احمقی کی) خصلت سے نہ پھرا ریت ہوگیا کہ اُس میں کوئی کھیتی نہیں اُگتی

گفت حکمت چیست کانجا اسم حق | سود کرد اینجا نبود آں را سبق
یعنی سائل نے کہا کہ (اس میں) کیا حکمت ہے کہ اُس جگہ تو اسم حق نے نفع کیا اور اس جگہ اُسکے لئے سبقت نہ ہوئی۔

آں ہماں رنجست و ایں رنجے چرا | او نشد ایں را و آں را شد دوا
یعنی وہ (کوری وکری) بھی ایک بیماری ہے اور یہ بھی ایک مرض ہے تو کس لئے وہ اسکے لئے تو دوا ہوگیا اور اُسکے لئے نہ ہوا۔

گفت رنج احمقی قہر خدا است | رنج کوری نیست قہر آں ابتلا است

یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ حمقی تو خدا کا قہر ہے (نعوذ باللہ منہ) اور کوری کا مرض قہر نہیں ہے بلکہ وہ تو ابتلاء ہے۔

ابتلاء رنجیست کان رحم آورد　　احمقی رنجیست کان زخم آورد

یعنی مبتلا ہو جانا (کسی مرض میں) تو ایک ایسی شے ہے کہ رحم لاتی ہے اور احمقی ایک ایسا مرض ہے جو کہ زخم پیدا کرتا ہے۔

آنچہ داغ اوست مہر او کردہ است　　چارہ بر وے نیارد بر داد دست

یعنی جو کہ احمقی کا داغ ہے اسنے مہر کردی ہے تو کوئی علاج سپر قدرت نہیں لاسکتا۔ آگے مولانا فرماتے ہیں

ز احمقاں بگریز چوں عیسیٰ گریخت　　صحبت احمق بسے خونہا بریخت

یعنی احمقوں سے بھاگ جیسا کہ عیسیٰ ع بھاگے (کیونکہ احمق کی صحبت نے بہت سے خون خراب کئے ہیں۔

بر سر آرد زخم رنج احمقی　　رحم نبود چارہ جوئی آں شقی

یعنی احمقی کا مرض سر پر زخم لگاتا ہے اور اس بدبخت کا معالج رحم نہیں ہوتا۔

اندک اندک آب را دزدد ہوا　　واینچنیں دزدد ہم احمق از شما

یعنی جیسے کہ ہوا پانی کو تھوڑا تھوڑا چراتی ہے (اور اسکو ہوا اڑا لیتی ہے) اسی طرح احمق تم میں سے (عقل کو) چراتا ہے (اور انجام کار تمکو بھی احمق بنا لیتا ہے۔

گرمیت را دزدد و سردی دہد　　ہمچناں کو زیر خود سنگے نہد

یعنی تمہاری گرمی (عقل) کو چراتا ہے اور سردی (احمقی) دیدیتا ہے اسی طرح گویا کہ وہ اپنے نیچے ایک پہاڑ رکھتا ہے۔

آں گریز عیسوی نز بیم بود　　ایمن است آں از پئے تعلیم بود

یعنی عیسیٰ علیہ السلام کا بھاگنا خوف کی وجہ سے نہیں تھا (کیونکہ) وہ تو بیخوف تھے (بلکہ) تعلیم کیواسطے تھا (کہ انکو بتانا تھا کہ احمق سے اسطرح الگ رہا کرو) آگے اُسکی ایک مثال ہے کہ

زمہریر ار پر کند آفاق را　　چہ غم آں خورشید با اشراق را

یعنی جاڑا اگر تمام عالم کو سردی سے بھر دے تو اُس روشن آفتاب کو کیا غم (بس اسی طرح احمقوں سے عیسیٰ علیہ السلام کو کیا غم جیسے سردی سے علاوہ آفتاب کے اور اشیاء متاثر ہوتی ہیں بس اسی طرح احمق کی حماقت سے بھی اور لوگ ہی متاثر ہوتے ہیں) آگے اُسکی وجہ بتاتے ہیں کہ۔

ہر کرا گرمی بود از نور حق
او چہ غم دارد ز سرد یا تو لق

یعنی جسکے پاس کہ نور حق کی گرمی ہو اُسکو کسی سردی کا کیا غم ہے (تو بس اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پاس چونکہ نور حق تھا انکو احمقوں کی حماقت سے کیا خوف ہوتا) آگے اہل سبا کی حماقت اور اُس حماقت کی وجہ سے اُنکی بربادی کے قصہ کو بیان فرماتے ہیں کہ

## شرح حبیبی

یاد م آمد قصۂ اہل سبا
گر دم احمق صبا شان شد وبا

آں سبا ماند بشہر بس کلاں
در فسانہ بشنوی از کودکاں

کودکاں افسانہا می آورند
درج در افسانہ شان بس سر و پند

ہزلہا گویند در افسانہ ہا
گنج میجو در ہمہ ویرانہ ہا

بود شہرے بس عظیم و مہ وے
قدر او قدر سکرہ بیش نے

بس عظیم و بس فراخ و بس دراز
سخت زفت و تو بتو ہمچوں پیاز

مردم دہ شہر مجموع اندروں
لیک جملہ سہ تن ناشستہ رو

اندرو نوع خلایق بیشمار
لیک آں جملہ سہ خام پختہ خوار

جاں ناکردہ بجاناں تاختن
گر ہزار انست باشد نیم تن

آں یکے بس دوربین و دیده کور
از سلیماں کور و دیده پائے مور

وآں دگر بس تیز گوش و سخت کر
گنج و در وی نیست یکجو سنگ زر

واں دگر عور و برہنه لاشه تاز
لیک دامنہائے جامه او دراز

گفت کور اینک گروہے میرسند
من ہمی بینم که چه قوم اند و چند

گفت کر آرے شنیدم بانگ شاں
که چه میگویند پیدا و نہاں

آں برہنه گفت ترساں زاں منم
که ببرند از درازی دامنم

کور گفت اینک به نزدیک آمدند
خیز بگریزیم و پیش از زخم و بند

کر ہمی گوید که آرے مشغله
می شود نزدیک تر یاراں ہله

آں برہنه گفت آوه دامنم
از طمع برند و من ناایمنم

شہر را ہشتند بیروں آمدند
در ہزیمت در دہے اندر شدند

اندراں ده مرغ فربه یافتند
لیک ذره گوشت بروی نی نژند

کور دید و آں کر آوازش شنید
عور بگرفت و بدامن درکشید

مرغ مرده خشک در زخم کلاغ
استخوانہا زار گشته چوں نباغ

پس طلب کردند دیگے یافتند
بے سر و بے بن سبک بشتافتند

بر سر آتش نہادند آں سه تن
مرغ فربه را بدیگ اندر زفن

آتشش کردند چنداں اے پسر
کاستخواں شد پخته لحمش بیخبر

زاں ہمی خوردند چوں از صید شیر
ہر یکے از خوردنش چوں پیل سیر

هر سه زاں خوردند و بس فربه شدند — چوں سه پیل بس بزرگ و مه شدند

آنچناں کز فربہی ہر یک جواں — درنه گنجیدے ز زفتی در جہاں

باچنیں گبزی و ہفت اندام زفت — از شگاف در بروں جستند تفت

راہ مرگ خلق ناپیدا رہے است — در نظر ناید کہ آں بیجا رہے است

نک پیاپے کاروانہا مقتفی — زیں شگاف در کہ ہست آں مختفی

بر در ار جوئی نیابی آں شگاف — سخت ناپیدا و زو چندیں زفاف ہ

جبکہ گفتگو ذکر حماقت تک پہونچی تو مجھے اہل سبا کا قصہ یاد آگیا کہ اُنکی احمقانہ گفتگو سے اُن کا شہر سبا وبا ہوگیا تھا قبل اسکے کہ ہم اُن کا قصہ بیان کریں اولا انکے شہر کی حالت بیان کرتے ہیں ان کا شہر معروف بہ سبا اُس بڑے شہر کے مشابہ تھا جسکا ذکر تم لڑکوں کی کہانیوں میں سنتے ہو۔ بچے کہانیاں کہتے ہیں مگر اُنکی کہانیوں میں بہت سے اسرار اور نصائح درج ہوتے ہیں اور گو وہ اپنی کہانیوں میں ترلیات بانکتے ہیں مگر تمکو تمام ویرانوں میں خزانوں کا متلاشی رہنا چاہئے لہذا ان میں اسرار و نصائح کو ڈھونڈھنا چاہئے ضرور ملیں گے وہ کہانی یہ ہے کہ ایک بہت بڑا شہر تھا مگر مقدار میں سکورہ سے زیادہ نہ تھا وہ بہت بڑا اور بہت لمبا چوڑا تھا اور بہت گنجان اور پیاز کے چھلکوں کی طرح اوپر تلے بسا ہوا تھا اور آدمیوں کی یہ کثرت کہ دس شہروں کے آدمی اسمیں مجتمع تھے لیکن گنتی میں صرف تین نحوس تھے اور اُسکے اندر مختلف قسم کی مخلوق تھی ایک سب کو شمار کیجئے تو تین بیہودے اور پکی پکائی کے کھانیوالے تھے اب مولانا بر سبیل اعتبار فرماتے ہیں کہ اگر ہزاروں آدمی ہوں اور انکی جان طالب حق نہو تو فی الحقیقت وہ آدھے آدمی کے برابر بھی نہیں ہیں یہ جملہ معترضہ بیان فرماکر پھر قصہ شروع کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ ایک تو اُن میں تیز نظر اور اندھا تھا

ہ قولہ زفاف جمع زفّہ بروزن ظلّہ بمعنی زمرہ و گروہ کذا فی القاموس ۱۲ منہ

جو کہ سلیمان یعنی دیکھنے کے لائق چیز کو دیکھتا تھا اور چیونٹی کا پاؤں یعنی نہ دیکھنے کے لائق چیز ین دیکھتا تھا دوسرا بہت سننے والا اور بہرا تھا اسلئے گو یا کہ وہ ایک خزانہ تھا جسمیں جو برابر بھی سونا نہ تھا۔ تیسرا ننگا اور طول سے دوڑانے والا تھا لیکن دامن اُسکے بہت بڑے بڑے تھے ان میں جو اندھا تھا اُسنے کہا کہ کچھ لوگ آرہے ہیں اور میں دیکھتا ہوں کہ کون لوگ ہیں اور کتنے ہیں اور جو بہرا تھا اُسنے کہا کہ میں اُنکی آواز سنتا ہوں کہ وہ زور زور اور چپکے چپکے کیا باتیں کرتے ہیں اور جو ننگا تھا اُسنے کہا کہ مجھے اسکا خطرہ ہے کہ یہ میرا دامن دراز نہ کاٹ لیں اندھے نے کہا لو وہ تو قریب ہی آگئے ارے اُٹھو اور بھاگو ایسا نہ ہو کہ لوگ ہمیں ضرر پہنچائیں اور قید کرلیں۔ بہرے نے کہا کہ ارے ہاں اُنکی آواز تو نزدیک ہوتی جاتی ہے یارو ہوشیار رہو جاؤ۔ ننگے نے کہا بہت ٹھیک ہے یہ لوگ حرص سے میرا دامن کاٹنا چاہتے ہیں اور مجھے اُنکی طرف سے کھٹکا ہے تم ضرور بھاگو غرضکہ وہ بھاگے اور شہر کو چھوڑ کر باہر نکلے اور بھاگتے بھاگتے ایک گانوں میں پہونچے۔ اس گانوں میں اُنکو ایک بہت موٹا تازہ مرغ ملا لیکن وہ بہت ہی دُبلا تھا اور اُس میں ذرہ برابر گوشت نہ تھا اندھے نے اُسے دیکھا بہرے نے اُسکی آواز سنی اور ننگے نے پکڑ کر دامن میں رکھ لیا۔ مرغ مرا ہوا اور سوکھا ہوا تھا اور کووں کی چونچوں سے ہڈیاں بھی سوکھکر سوت کے تاروں کی مانند ہو گئی تھیں اُسکے بعد اُنہوں نے ہانڈی تلاش کی تو ایک ہانڈی ملی جسکے نہ سر تھا نہ پیندی وہ جلدی سے دوڑے اور اُسے لے لیا اور فوراً ہانڈی کو چولہے پر رکھدیا اور اُس موٹے تازہ مرغ کو اُس میں اپنی ہوشیاری سے رکھدیا آگ اُسکے نیچے اتنی جلائی کہ ہڈیاں گل گئیں اور گوشت کو آنچ بھی نہ لگی اسکے بعد اُنہوں نے اسکو کھایا جسطرح شیر شکار کو کھاتا ہے اور اُسکو کھا کر ہر ایک ہاتھی کی طرح مگن ہو گیا اور اسکو کھا کر تینوں خوب موٹے تازے ہو گئے اور ایسے معلوم ہوتے تھے جیسے تین بڑے مست تازے ہاتھی بلکہ اتنے موٹے ہوئے کہ ایک ایک ان میں عالم میں نہ سماتا تھا لیکن باوجود اسقدر فربہ اور عظیم الجثہ ہونے کے کواڑ کی درزوں سے فوراً نکلجاتے تھے۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ اسمیں اشارہ ہے اس طرف کہ راہ موت ایک غیر محسوس راستہ ہے اور اپنی مکاتی نہ ہونے کے سبب

دکھلائی بھی نہیں دیتا۔ لیکن مخلوق باوجودیکہ اتنی موٹی تازی ہے کہ اُسمیں کا ہر ایک فرد عالم میں نہیں سماتا کیونکہ وہ چاہتا ہے کہ سارا عالم میرا ہو اور اگر اُس سے بھی زیادہ ہو تو وہ بھی میں ہی لیلوں مگر اُسکے اس مخفی شگاف در سے یکے بعد دیگرے قافلے کے قافلے نکلے چلے جارہے ہیں۔ اس دروازہ کا اسقدر باریک اور غیر محسوس شگاف ہیکہ اگر تم تلاش بھی کرو تو بھی دکھلائی نہ دے مگر باایں ہمہ اسمیں کو اتنی جماعتیں کثیرہ نکل رہی ہیں مولانا نے یہانتک کہانی اور ضمناً اُسکے بعض حقائق بیان کر دئے آگے اُسکی شرح کرتے ہیں اور فرماتے ہیں

# شرح شبیری

## قصہ اہل سبا کا اور اُنکی حماقت کا اور اُنکے اندر انبیاؑ کی پند و نصیحت کا مؤثر نہ ہونا

یادم آمد قصۂ اہل سبا کز دم احمق صبا شاں شد وبا

یعنی مجھے اہل سبا کا قصہ یاد آیا کہ دم احمق کی وجہ سے اُنکو صبا وبا ہو گئی تھی مطلب یہ کہ اُنکے جو افعال احمقی کے تھے اُسکی وجہ سے وہ عیش و عشرت اُنکے لئے وبا ہو گئی۔

آں سبا ماند بشہرے بس کلاں در فسانہ بشنوی از کودکاں

یعنی وہ سبا ایک (اُس) شہر کی مشابہ ہے (جو کہ) بہت بڑا تھا اور کہانی میں تم بچوں سے سنو گے۔ مولانا کے زمانہ میں معلوم ہوتا ہے کہ بچوں میں ایک کہانی مشہور تھی جسکو مولانا آگے خود بیان فرماوینگے۔ خلاصہ اُس کا یہ ہے کہ بچے بیان کیا کرتے تھے کہ ایک بہت بڑا شہر تھا لیکن اتنا ایک کوزہ کی برابر اور اُس میں بہت بڑی آبادی تھی مگر تھے صرف تین ہی آدمی۔ اُن میں سے ایک بہرا تھا مگر سنتا خوب تھا ایک اندھا تھا اور دیکھتا خوب تھا اور ایک برہنہ تھا مگر اُسکے دامن بڑے لمبے لمبے تھے تو یہ ایک اجتماع ضدین معلوم ہوتا ہے مولانا اسکی حقیقت بیان فرماوینگے کہ اُنکے اندر دنیا کی آنکھ تھی۔ دنیا ہی کیلئے کان تھے دنیا ہی کیلئے وہ لباس تھا۔ دین اور خدا کیلئے چونکہ کچھ نہ تھا لہذا گویا کہ نقد دم تھا تو مثلاً

وہ اندھا دین سے اندھا تھا اور تیز بیں معاملات دنیاوی میں تھا۔ علیٰ ہذا اُن میں صورت تو تھی مگر معنے نہ تھے۔ اسی طرح مولانا فرماتے ہیں کہ اہل سبا بھی اُسی شہر کے مطابق تھے کہ صورت تو بہت ہی عمدہ مگر معنی خاک بھی نہیں اور دین کے نام اُنکے اندر کچھ بھی نہیں تھا آگے مولانا اُس قصہ مشہور کو بعد دو تین شعروں کے بیان کرینگے اُسکے بعد اُسکی شرح فرماویں گے اور اس سے نتیجہ نکالیں گے دور تک یہی مضمون ہے اب مولانا فرماتے ہیں کہ۔

کودکاں افسانہ ہا می آورند ۔۔۔ درج در افسانہ شاں بس سر و پند

یعنی بچے بہت سے افسانے بیان کرتے ہیں اور اُنکے افسانوں میں بہت سے اسرار اور نصائح درج ہوتے ہیں۔ مطلب یہ کہ ان کہانیوں کو بھی بیکار مت سمجھو بلکہ ان سے بھی نتیجہ نکال لو کہ اُن میں بھی معنے ہوتے ہیں یہ فضول نہیں ہوتے جیسا کہ دیکھو بچوں کی اس کہانی کا نتیجہ نکل آیا۔

ہزلہا گویند در افسانہ ہا ۔۔۔ گنج می جو در ہمہ ویرانہ ہا

یعنی یہ لوگ کہانیوں میں ہزل کہتے ہیں تو تم تمام ویرانوں میں خزانہ کو تلاش کرو۔ اب آگے اُس قصہ مشہور کو بیان فرماتے ہیں کہ۔

بود شہری بس عظیم و مہ ولے ۔۔۔ قدر او چون قدر سکرہ بیش نے

یعنی ایک شہر بہت عظیم الشان تھا لیکن اُسکی قدر ایک کوزہ سے زائد نہ تھی۔

بس عظیم و بس فراخ و بس دراز ۔۔۔ سخت زفت و زفت اندازہ پیاز

یعنی بہت بڑا اور بہت فراخ اور بہت دراز اور بہت ہی عظیم الشان اور برابر ایک پیاز کے۔

مردم دہ شہر مجموع اندرو ۔۔۔ لیک جملہ سہ تن ناشستہ رو

یعنی آدمی گاؤں اور شہر کے اُس میں جمع تھے لیکن سارے تین تن تھے اور وہ بھی ناشستہ رو تھے۔ مطلب یہ کہ اس شہر کے اندر آدمی گاؤں اور شہر کے موجود تھے مگر وہ سارے تین قسم کے آدمی تھے۔

اندرو نوع خلائق بے شمار ۔۔۔ لیک آن جملہ سہ خام پختہ کار

یعنی اُسکے اندر نوع خلائق بیشمار تھی لیکن وہ سارے تین خام پختہ کار تھے یعنی باوجودیکہ نوع

خلائق بیشمار تھی لیکن پھر بھی یہ تین کم ہمت ہی تھے۔

جان ناکردہ بجانان تاختن　　گر ہزار انست باشد نیم تن

یعنی جان کو جانان کیساتھ تاختہ نہ کئے ہوئے تو اگر ہزار ہوں تو وہ نیم تن ہے مطلب یہ کہ جسکو خدا سے تعلق نہ ہو وہ اگر ہزار بھی ہوں تو حقیقت کے اعتبار سے کچھ بھی نہیں ہیں اسی طرح اگرچہ اس شہر میں لاکھوں رہتے تھے مگر کچھ بھی نہ تھی اسلئے کہ خدا سے انکو تعلق نہ تھا اور وہ لاکھوں ایسے تھے جیسے کہ صرف تین آدمی ہوں۔

آں یکے بس دور بیں و دیدہ کور　　از سلیماں کور و دیدہ پائے مور

یعنی وہ ایک بہت دور بیں اور دیدہ کور (یعنی) سلیمان سے کور اور پائے مور کو دیکھے ہوئے۔ مطلب یہ کہ دنیا میں دور بیں تھا مگر دین کے اعتبار سے اندھا تھا۔

آں دگر بس تیز گوش و سخت کر　　گنج و در وے نیست یکجو سنگ زر

یعنی وہ دوسرا بہت تیز گوش اور بہت سخت بہرا ایک خزانہ تھا اور اسکے اندر ایک جو کی برابر سونا نہ تھا یعنی دنیا کے اعتبار سے تو بہت کچھ تھا مگر اصل میں دیکھو تو دین میں بہرا

واں دگر عور و برہنہ لاشہ باز　　لیک دامن ہائے جامہ او دراز

یعنی اور وہ دوسرا ننگا برہنہ مفلس لیکن اسکے کپڑے کو دامن بہت دراز تھے یعنی دین کے اعتبار سے برہنہ تھا مگر ظاہری دامن بہت دراز تھے اب اُن میں باتیں شروع ہوئیں۔

گفت کور اینک گروہے میرسند　　من ہمی بینم کہ چہ قوم اند و چند

یعنی اندھا بولا کہ یہ ایک گروہ پہونچتے ہیں اور میں انکو دیکھ رہا ہوں کہ کون قوم ہے اور کتنے ہیں

گفت کر آرے شنیدم بانگشاں　　کہ چہ میگویند پیدا و نہاں

یعنی بہرے نے کہا کہ میں انکی آواز سن رہا ہوں وہ جو کچھ کہ ظاہر یا پوشیدہ کہہ رہے ہیں۔

آں برہنہ گفت ترساں زاں منم　　کہ ببرم از درازی دامنم

یعنی وہ برہنہ بولا کہ میں اس سے ڈر رہا ہوں کہ میرے دامن کی لمبائی نہ کاٹ لیں۔

کور گفتا اینک نزدیک آمدند　　خیز بگریزیم پیش از زخم و بند

یعنی اندھے نے کہا کہ یہ نزدیک آگئے اٹھو ہم زخم اور بند سے پہلے بھاگ جائیں۔

کر ہمی گوید کہ آرے مشغلہ　　می شود نزدیک تر یاراں بلہ

یعنی بہرا کہتا تھا کہ ہاں یہ شغلہ تو اے یارو بہت نزدیک ہوتا جاتا ہے خبردار رہو۔

آں برہنہ گفت آوہ دامنم　　از طمع برند و من ناآمنم

یعنی اُس برہنہ نے کہا کہ آہ میرے دامن کو طمع کی وجہ سے کاٹ لیں گے اور میں بیخوف نہیں ہوں

شہر را ہشتند بیروں آمدند　　وز ہزیمت در دہِ اندر شدند

یعنی اُنہوں نے شہر کو چھوڑ دیا اور باہر آگئے اور بھاگنے کی وجہ سے ایک گاؤں میں چلے گئے

اندراں دہ مرغ فربہ یافتند　　لیک ذرہ گوشت بروی نی نشدند

یعنی اُس گاؤں میں اُنہوں نے فربہ مرغ پائے لیکن اُنپر ذرہ برابر گوشت تھا اور بہت دُبلا تھا

کوردید و آں کر آوازش شنید　　عور بگرفت و بدامن در کشید

یعنی اندھے نے تو دیکھا اور اُس بہرے نے اُسکی آواز سنی اور ننگے نے پکڑ کر دامن میں رکھ لیا

مرغ مردہ خشک در زخم کلاغ　　استخوانہا زار گشتہ چوں نباغ

یعنی مرغ مُردہ اور زخم کلاغ میں خشک اور ہڈیاں تاگے کی طرح پتلی ہوگئی تھیں۔

پس طلب کردند دیگے یافتند　　بے سرو بے بن سبک بشتافتند

یعنی پھر اُنہوں نے تلاش کیا تو ایک دیگچی پائی بے سر اور بے تلی کے تو تیز دوڑے۔

بر سر آتش نہادند آں سہ تن　　مرغ فربہ را بدیگ اندر زفن

یعنی اُن تینوں نے اُس مرغ فربہ کو دیگچی میں آگ پر فن سے رکھدیا۔

آتشش کردند چنداں اے پسر　　کاستخواں شد پختہ لحمش بیخبر

یعنی اے صاحبزادے اُنکیا اتنی آگ کی کہ ہڈیاں تو پک گئیں اور اس کا لحم بے خبر تھا۔

زاں ہمی خوردند چوں از صید شیر　　ہر یکے از خوردنش چوں پیل سیر

یعنی اُن سب نے اُس میں سے ایسا کھایا جیسے کہ صید سے شیر اور ہر ایک اُسکے کھانے سے مانند ہاتھی کے سیر تھا۔

ہر سہ زاں خوردند بس فربہ شدند　　چوں سہ پیل بس بزرگ و مہ شدند

یعنی تینوں نے اُس میں سے کھایا تو موٹے ہوگئے اور بڑے عظیم الشان ہاتھی کی طرح ہوگئے۔

آنچناں کز فربہی ہر یک جواں　　در نگنجندے ز زفتی در جہاں

یعنی ایسے (موٹے ہوئے) کہ موٹاپے کی وجہ سے ہر ایک جوان جہان میں نہ سماتا تھا۔

باچنیں گبزی و ہفت اندام زفت　　از شگاف در بروں جستند تفت

یعنی باوجود اتنے موٹاپے اور تن عظیم کے دروازہ کی دراز میں سے جلدی سے نکل گئے۔

مطلب یہ ہے کہ اہل دنیا جو دین کے اعتبار سے کور و کر اور برہنہ ہوتے ہیں اُنکی یہ حالت ہوتی ہے کہ جو شے ڈرنے کی نہیں ہے اُس سے خائف ہوتی ہیں جیسے کہ یہ لوگ اُس لشکر سے ڈرے تھے اور کہا تھا کہ کہیں کوئی دامن نہ کاٹ لے وغیرہ وغیرہ۔ پھر جب اہل دنیا ضرر سے بچنے کیلئے طمع نفع میں پھنستے ہیں تو ظاہر میں تو اُنکو نفع ہوتا ہے اور وہ اُسکو نفع خیال کرتے ہیں مگر حقیقت میں وہ نفع ہی نہیں ہوتا جیسا کہ انکو مُرغ ملے مگر کمزور اور بے گوشت کے پھر جو اہل دنیا اس نفع سے متمتع ہوتی ہیں تو وہ بھی صرف صورت ہوتی ہے واقع میں کچھ بھی نہیں ہوتا جیسے کہ ان لوگوں نے اپنے زعم میں کھا لیا مگر اصل میں وہ کچھ بھی نہ تھا پھر اہل دنیا اپنے زعم میں بہت عظیم الشان ہو جاتے ہیں جیسے کہ یہ لوگ کھا کر خوب موٹے ہوئے تھے مگر موت کے ایک ذرا سے دراز میں سے نکلجاتے ہیں۔ آگے یہی شرح خود فرماتے ہیں کہ

راہ مرگ خلق ناپیدا رہے است　　در نظر ناید کہ آں بیجا رہ است

یعنی مخلوق کی موت کی راہ ایک ناپیدا راہ ہے کہ نظر میں نہیں آتی اسلئے کہ بیجا راہ ہے۔ یعنی موت کا راستہ ایک ایسا پوشیدہ اور ذرا سا ہے کہ آجتک کسی کو نظر نہیں آیا۔

نک پیاپے کاروانہا مقتفی　　زیں شگاف در کہ ہست آں مختفی

یعنی یہ آگے پیچھے قافلے آنیوالے جانیوالے اس شگاف در سے (جا رہے ہیں) جو کہ مخفی ہے

بر درار جوئی نیابی آں شگاف　　سخت ناپیدا و در چندیں زفاف

یعنی اگر دروازہ پھر کر تلاش کرو تو شگاف نہ پاؤ گے اور وہ سخت ناپیدا ہے اور اس میں اسقدر دوڑ دھوپ ہے آگے فرماتے ہیں کہ۔

شرح حبیبی

اے ضیاء الحق حسام الدین عیاں | بازباید گفت شرح این بیاں
اے پسر ہر مختصر افسانہ نیست | آشنا را روئے در بیگانہ نیست
کر امل را داں کہ مرگ ما شنید | مرگ خود نہ شنید و نقل خود ندید
حرص نابیناست بیند مو بمو | عیب خلقاں و بگوید فاش او
عیب خود یک ذرہ چشم کور او | می نہ بیند گرچہ ہست او عیب جو
عور می ترسد کہ دامانش برند | دامن مرد برہنہ کے درند
مرد دنیا مفلس ست او ترسناک | ہیچ او را نیست واز دزدانش باک
او برہنہ آمد و عریاں رود | وز غم دزدش جگر خوں می شود
وقت مرگش کہ بود صد نوحہ پیش | خندہ آید جانش را زیں ترس خویش
آں زماں داند غنی کش نیست زر | ہم ذکی داند کہ بود او بے ہنر
چوں کنار کودکے پر از سفال | کو براں لرزاں بود چوں رب مال
گر ستانی پارۂ گریاں شود | پارہ گر بازش دہی خنداں بود
چوں نباشد طفل را دانش دثار | گریہ و خندش ندارد اعتبار
محتشم چوں عاریت را ملک دید | پس براں مال دروغیں می طپید
خواب می بیند کہ او را ہست مال | ترسد از دزدے کہ بربابد جوال
چوں ز خوابش برکشاند گوش کش | پس ز ترس خویش تسخر آیدش
ہمچنیں ترسانی ایں عالماں | کہ بود شاں عقل و علم ایں جہاں

از پے ایں عاقلاں ذو فنون ‏— گفت ایزد در نبی لا یعلمون

ہر کسے ترساں ز دزدی کسے ‏— خویشتن را علم پندارد بسے

گوید او کہ روزگارم می برند ‏— خود نداند روزگار سودمند

گوید از کارم برآوردند خلق ‏— غرق بیکاریست جانش تا بحلق

عور ترساں کہ منم دامن کشاں ‏— چوں رہانم دامن از چنگال شاں

صد ہزاراں فضل داند در علوم ‏— جاں خود را می نداند آں ظلوم

داند او خاصیت ہر جوہرے ‏— در میاں جوہر خود چوں خرے

کہ ہمی دانم یجوز و لا یجوز ‏— خود ندانی تو یجوزی یا عجوز

ایں روا واں ناروا دانی ولیک ‏— خود روا یا ناروائی بیں تو نیک

قیمت ہر کار می دانی کہ چیست ‏— قیمت خود را ندانی احمقیست

سعدہا و نحسہا دانستۂ ‏— ننگری سعدی تو یا ناشستۂ

جاں جملہ علمہا ایں است و ایں ‏— کہ بدانی من کیم در یوم دیں

آں اصول دیں بدانستی ولیک ‏— بنگر اندر اصل خود گو ہست نیک

از اصولیت اصول خویش بہ ‏— کہ بدانی اصل خود اے مرد مہ

ای ضیاء الحق حسام الدین کہانی تو ختم ہوئی اب اُسکی صاف صاف شرح کرنی چاہیئے اور اسکی ضروری ضروری اسرار بیان کرنے چاہئیں۔ کیونکہ ہمنے محض کہانی ہونے کی حیثیت سے نہیں بیان کیا۔ اسلئے کہ ہر مختصر شے کہانی نہیں ہوتی۔ اور عارف اُسکو افسانہ ہونے کی حیثیت سے نہیں دیکھتا بلکہ اُسکے متضمن اسرار ہونے کے لحاظ سے اُسکو دیکھتا ہے۔ شرح اس کہانی کی یہ ہے

کہاس ہیں جو بہت سننے والا بہرا شخص ہے وہ امل اور امید ہے کیونکہ امل دوسروں کی موت تو خوب سنتی ہے کہ آج فلاں مر گیا اور کل فلاں مرا تھا لیکن وہ اپنی موت کی خبر نہیں سنتی اور اس خیال سے اپنا منتقل ہونا نہیں دیکھتی یعنی صاحب امل کو یہی خیال ہوتا ہے کہ میں کبھی نہ مروں گا اسی لئے وہ کبھی دنیا کے جھگڑوں سے فارغ ہو کر موت کیلئے تیاری نہیں کرتا اور اس قصہ میں جو تیز نظر اندھا ہے وہ حرص ہے کہ یہ سب کے عیب دیکھتی اور بیان کرتی ہے مگر باوجودیکہ وہ عیب بینی میں منہمک ہے اسکی پھوٹی ہوئی آنکھ اپنا عیب ذرا نہیں دیکھتی اس قصہ میں ایک ننگا اپنے دامن کے کاٹے جانے سے ڈرتا ہے اور اتنا نہیں سمجھتا کہ بھلا ننگے کے پاس دامن ہوتا ہی کہاں ہے جسے کوئی کاٹے یا پھاڑے اسکی تاویل یہ ہے کہ دنیادار مفلس ہے۔ اول تو اسکے پاس اصلی مال ہی نہیں بلکہ خیالی ہے پھر وہ خیالی بھی اس کی ملک نہیں مگر وہ ڈرتا ہے کہ کہیں چوری نہ ہو جائے اور باوجودیکہ اس کا کچھ بھی نہیں لیکن اسکو چوروں کا کھٹکا ہے وہ تو ننگا ہی آیا تھا اور ننگا ہی چلا جاویگا اور حالت اسکی یہ ہے کہ چور کی فکر میں اس کا جگر خون ہوا جاتا ہے مرنے کے وقت جبکہ وہ اپنی تہیدستی پر ہزاروں آہ و فغاں کرتا ہوگا اسکی جان اسکے اس خوف پر ہنسے گی اور کہیگی کہ عجب احمق تھا جو چوری کے اندیشہ میں گھلا جاتا تھا۔ یہی وقت ہے جبکہ دولتمند کو معلوم ہوگا کہ وہ بالکل مفلس ہے اور اسکے پاس کوڑی بھی نہیں اور وہی وقت ہے جبکہ وہیں یہ نہ جانے گا کہ وہ تو کچھ نہ جانتا تھا کیونکہ جو فنون وہ جانتا تھا وہ فنون اسوقت بیکار ہیں گے اور جو ہنر کارآمد ہے وہ اسکو آتا نہ ہوگا اسلئے کہیگا کہ ہم بڑے احمق تھے کہ کام کی باتیں نہ سیکھیں اور فضولیات میں مصروف رہے دنیاوی دولتمندوں کی حالت ایسی ہے جیسے کسی لڑکے نے گود میں ٹھیکرے بھر رکھے ہوں کیونکہ جسطرح یہ لوگ اپنے مال کے ضائع ہونے سے ڈرتے ہیں اسی طرح اس لڑکے کو بھی ان ٹھیکروں کے ضائع ہونیکا خوف ہوتا ہے چنانچہ اگر اسکے پاس سے کوئی ٹھیکرا لیلو تو فوراً رونے لگتا ہے اور کہتا ہے کہ میرا روپیہ لے لیا اور اگر ایک ٹھیکرا اسے دیدو تو خوش ہوتا ہے اور سمجھتا ہے کہ مجھے روپیہ ملگیا۔ لیکن چونکہ لڑکے کو عقل نہیں ہوتی اسلئے نہ ٹھیکرے کے جاتے رہنے پر اس کا رونا کوئی چیز ہے اور

نہ اسکے ملجانے پر اُس کا ہنسنا کوئی شے ہے۔ بس یہی حالت دنیاوی دولت اور دولتمندوں کی ہے۔ بس ایک غلطی تو دولتمندوں کی یہ ہے کہ وہ اُسکو دولت سمجھتے ہیں۔ دوسری غلطی یہ ہے کہ وہ اُسکے پاس عاریت ہے لیکن وہ اُسکو اپنی ملک سمجھتے ہیں پس چونکہ یہ لوگ اس فرضی مال کو باوجود اُسکے عاریت ہونیکے اپنی ملک سمجھتے ہیں اسی لئے اُسکے لئے بیقرار ہوتے ہیں۔ اُنکی حالت بالکل ایسی ہے جیسے کوئی شخص خواب دیکھ رہا ہو کہ میرے پاس مال ہے اور ڈر رہا ہو کہ مبادا کوئی چور میری خورجین اُڑا لیجاوے۔ لیکن جبکہ کوئی شخص اُس کان پکڑ کر اُٹھا کر بٹھلا دیتا ہے تو وہ خود اپنے اوپر ہنستا ہے اور کہتا ہے کہ میں بھی عجب چیز ہوں کہ خواہ مخواہ پریشان ہو رہا تھا۔ بس یوں ہی یہ دولتمند بھی اسوقت خواب میں اپنے کو دولتمند جانتے اور اس دولت کے ضائع ہونے سے ڈرتے ہیں۔ لیکن جب موت انکو بیدار کریگی اُسوقت اُنکو خود اپنے اوپر ہنسی آویگی اور جیسے دولتمندوں کی خوف کی حالت ہے وہی حالت اُن عالموں کی خوف کی ہے جو کہ علم وعقل دنیاوی رکھتے ہیں کیونکہ واقع میں یہ لوگ عقل وعلم کچھ بھی نہیں رکھتے چنانچہ قرآن خود ہمارے اس دعوے کی تصدیق کرتا ہے اور وہ ایسے ہنرمند عاقلوں کو جاہل بتلاتا ہے اور کہتا ہے اولئک کالانعام بل ھم اضل وغیرہ مگر با ایں ہمہ وہ اپنے کو بہت بڑا عالم جانتا ہے اور ہر شخص سے ڈرتا ہے کہ کہیں میرا علم نہ چرا لے یعنی ضائع نہ کر دے چنانچہ وہ کہتا ہے کہ لوگ میرا وقت برباد کرتے ہیں حالانکہ اُسکے پاس نافع وقت ہی نہیں۔ نیز وہ کہتا ہے کہ لوگ مجھے کام نہیں کرنے دیتے حالانکہ وہ خود سر سے پاؤں تک بیکاری میں غرق ہے یہ ایک ننگا ہے جو کہتا ہے کہ میرے دامن بڑے بڑے اور زمین پر گھسٹتے چلتے ہیں اور سوچتا ہے کہ میں کیسے اپنا دامن لوگوں کے ہاتھوں سے چھڑاؤں۔ یہ شخص اپنے کو علوم کا بہت بڑا ماہر جانتا ہے لیکن واقع میں وہ ظالم اتنا جاہل ہے کہ اُسے اپنی بھی خبر نہیں وہ ہر جوہر کی خاصیت جانتا ہے لیکن اپنے جوہر کی حالت نہیں بیان کر سکتا۔ وہ دعوی کرتا ہے کہ میں یجوز ولا یجوز جانتا ہوں لیکن اس سے کوئی کہے کہ احمق تو اپنی نسبت تو یہ جانتا ہی نہیں کہ تو یجوز کہلانے کا مستحق ہے یا عجوز کہلانے کا یعنی تو یہ تو جانتا ہی نہیں کہ اس عقبہ سے پار ہو جانیوالا ہے یا بڑھیا کی طرح عاجز ہے

(ف- واضح ہو کہ یہ معنی تو اسوقت ہیں جبکہ نسخہ "خود ندانی تو بجوزی یا عجوزہ" ہو اور اگر نسخہ "خود ندانی تو کہ حوری یا عجوزہ" ہو جیساکہ حضرت مجدد الملۃ والدین عم فیضہم نے فرمایا کہ مجھے تو یوں ہی یاد پڑتا ہے تو اسوقت معنی یہ ہونگے کہ تو اپنی نسبت تو جانتا ہی نہیں کہ تو جمیل الباطن ہے یا قبیح الباطن فتنبہ) تو یہ دوسری چیزوں کی نسبت تو جائز یا ناجائز ہونا جانتا ہے لیکن تجھے اپنی نسبت بھی تو جاننا چاہئے کہ تو بھی رونق یا دحق ہے یا نہیں تو ہر مال کی قیمت تو جانتا ہے مگر افسوس کہ تجھے اپنی قدر و قیمت معلوم نہیں کہ اعمالنا تو کتنا بیش قیمت ہیرا ہے اور اب تو نے اپنی کیا گت بنالی ہے لہذا یہ علم تیرا علم نہیں بلکہ سراسر حماقت ہے تو دوسری اشیاء کی سعادت و نحوست سے تو خوب واقف ہے مگر تجھے اپنا علم نہیں کہ تو سعد ہے یا نحس۔ حالانکہ تمام علوم کی روح تو یہ ہے کہ تو اپنی نسبت یہ جان لے کہ قیامت میں ہم کیا ہونگے تو نے دین کے اُصول تو جان لئے مگر اب تجھکو اپنی اصل کو بھی دیکھنا چاہئے کہ وہ فطرۃً اچھی ہے مگر تو نے اُسکو بگاڑ دیا ہے (یا یوں کہو کہ تمکو اپنی اصل کو دیکھنا چاہئے کہ وہ کیسی ہے کیونکہ یہ دیکھنا عمدہ بات ہے یا یوں کہو کہ تمکو اپنی اصل کو دیکھنا چاہئے کہ وہ اچھی بھی ہے یا نہیں) تمہارے اُصولی ہونے سے تو یہ بہتر ہے کہ تم اپنی ذات کے اصولی ہو یعنی یہ جانو کہ تمہاری اصل کیا ہے اور اب تم کیا بن رہے ہو۔ خلاصہ یہ کہ اس شعر میں صرف طول امل اور حرص اور اعتراز بمال و کمال ظاہری تین چیزیں تھیں۔

# شرح شبیری

اے ضیاء الحق حسام الدین ہاں　　　　باز باید گفت شرح ایں بیاں

یعنی اے ضیاء الحق حسام الدین ہاں اس بیان کی شرح پھر بیان کرنی چاہئے

اے پسر ہر مختصر افسانہ نیست　　　　آشنا را روئے در بیگانہ نیست

یعنی اے لڑکے ہر مختصر افسانہ ہی نہیں ہے اور آشنا کیلئے رو بیگانہ میں نہیں ہے مطلب یہ کہ ہر کہانی کو صرف کہانی ہی مت سمجھ بلکہ اُس سے نتائج نکالو گے اس قصہ کی شرح بیان فرماتے ہیں۔

# شرح اُس اندھے تیز بیں کی اور اُس بہری تیز سُننے والیکی اور اُس برہنہ دراز دامن کی

کر امل را داں کہ مرگ ما شنید　　مرگ خود نشنید و نقل خود ندید

یعنی بہرا تو امل کو جانو کہ وہ ہماری موت کو سنتی ہے اور اپنی موت اور اپنی منتقل ہونیکو نہیں دیکھتی

حرص نابیناست بیند مو بمو　　عیب خلقاں او بگوید کو بکو

یعنی حرص نابینا ہے کہ وہ مو بمو مخلوق کے عیب دیکھتی ہے اور کوچہ بکوچہ کہتی ہے

عیب خود یک ذرہ چشم کور او　　می نہ بیند گرچہ ہست او عیب جو

یعنی اپنے کو اسکی اندھی آنکھ ذرہ برابر بھی نہیں دیکھتی اگرچہ وہ عیب جو ہے۔

عور می ترسد کہ دامانش برند　　دامن مرد برہنہ کے درند

یعنی ننگے صاحب فرماتے ہیں کہ اُسکے دامن کو لیجاویں گے ارے ننگوں کے دامن کو کب پھاڑتے ہیں مطلب یہ کہ اُسکے پاس جب دامن ہی نہیں تو کوئی پھاڑے ہی گا کیا۔ مگر انکی ڈر کے مارے پھونک نکلی جاتی ہے۔

مرد دنیا مفلس است و ترسناک　　ہیچ او را نیست از دزدانش باک

یعنی دنیا دار مفلس ہے اور (بھر) خوفناک ہے اُسکو چوروں سے کیا خوف اسلئے کہ

او برہنہ آمد و عریاں رود　　وز غم دزدش جگر خوں میشود

یعنی وہ برہنہ آیا اور عریاں ہی جاویگا اور چوروں کے غم سے جگر خون ہوا جاتا ہے۔

وقت مرگش کہ بود صد نوحہ پیش　　خندہ آید جانش را زیں ترس خویش

یعنی اُس کی موت کے وقت کہ پہلے سے سو نوحے ہوتے ہیں اُس کی جان کو اس اپنی خوف سے ہنسی آتی ہے۔

آں زماں داند غنی کش نیست زر　　ہم ذکی داند کہ بود او بے ہنر

یعنی اُسوقت غنی جان لیتا ہے کہ اُسکے پاس زر نہیں ہے اور ذکی بھی جان لیتا ہے کہ وہ بے ہنر تھا۔ آگے اہل دنیا کی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

چوں کنار کودکے پُر از سفال　　　کو براں لرزاں بود چوں با مال

یعنی بچوں کی گود کی طرح کہ وہ ٹھیکرے سے بھری ہوتی ہے اور وہ (بچہ) اُسپر مال والوں کی طرح ڈرتا ہے (کہ کوئی ان ٹھیکروں کو چُرا نہ لے۔

گر ستانی پارۂ گریاں شود　　　پارہ گر باز ش دہی خنداں شود

یعنی اگر تم ایک ٹکڑا لیلو تو رونے لگے اور اگر پھر اُس ٹکڑے کو دیدو تو خوش ہوجاوے

چوں نباشد طفل را دانش دثار　　　گریہ و خندش ندارد اعتبار

یعنی جبکہ بچہ کو عقل کامل نہیں ہوتی تو اُس کا رونا اور ہنسنا معتبر نہیں ہے۔

محتشم چوں عاریت را ملک دید　　　پس براں مال دروغیں می طپید

یعنی محتشم نے جب عاریت کو ملک سمجھا تو اُس جھوٹے مال پر تڑپنا شروع کردیا۔

خواب می بیند کہ او را ہست مال　　　ترسد از دزدے کہ بربایدجوال

یعنی خواب دیکھتا ہی کہ اُس کا مال ہے اور چوری سے ڈرتا ہے کہ کوئی گون اُچک لیگا۔

چوں ز خوابش می کشاند گوش کش　　　پس ز ترس خویش تسخر آیدش

یعنی جب خواب سے اُسکو کان کھینچنے والا اُٹھاویگا تو اسکو اپنے خوف پر ہنسی آویگی۔

ہمچنیں ترسانے ایں عالماں　　　کہ بود شاں عقل و علم ایں جہاں

یعنی اسی طرح ان عالموں کا خوف ہی جنکو کہ اس جہان کا عقل و علم ہوتا ہے۔

از پئے ایں عاقلاں ذو فنوں　　　گفت ایزد در نبی لا یعلمون

یعنی ایسی ہی عاقلان ذوفنون کیواسطے حق تعالیٰ نے قرآن شریف میں لا یعلمون فرمایا ہے

ہر کسے ترساں ز دزدی کسے　　　خویشتن را علم پندارد بسے

یعنی ہر شخص دوسرے کی چوری سے ڈرتا ہے اور اپنے لئے علم عظیم جانتا ہے۔

گوید او کہ روزگارم می برند　　　خود ندارد روزگاری سودمند

یعنی کہتا ہے کہ میرا وقت ضائع کرتے ہیں اور خود کوئی وقت نافع نہیں رکھتا۔

گوید از کارم بر آوردند خلق　　　غرق بیکاریست جانش تا بحلق

یعنی کہتا ہے کہ لوگوں نے مجھے کام سے رکھا (حالانکہ) اُسکی جان حلق تک بیکاری میں غرق ہے؛

عور ترساں کہ منم دامن کشاں — چوں رہانم دامن از چنگال شاں

یعنی ننگا ڈرتا ہے کہ میں دامن کش ہوں تو اُنکے چنگل سے دامن کس طرح چھڑاؤں

صد ہزاراں فضل داند از علوم — جان خود را می نداند آں ظلوم

یعنی لاکھوں فضل علوم جانتا ہے اور وہ ظالم اپنی حقیقت کو نہیں جانتا۔

داند او خاصیتے ہر جوہرے — در میاں جوہر خود چوں خرے

یعنی ہر ذات کی خاصیت کو جانتا ہے اور اپنی ذات کے جاننے میں گدھے کی طرح ہے اور کہتا ہے۔

کہ ہمی دانم یجوز و لا یجوز — خود ندانی کہ تو حوری یا عجوز

یعنی کہ میں یجوز ولا یجوز سب جانتا ہوں اور خود تو یہ نہیں جانتا کہ تو حور ہے یا بڑھیا۔ یعنی اپنی تو خبر نہیں اور ساری دنیا کی خبر لیتا پھرتا ہے ایک نسخہ ہے " خود ندانی تو یجوزی یا عجوز " اسکے معنے یہ ہونگے کہ تجھے خبر نہیں کہ تو اس قابل ہے کہ تجھ پر اطلاق حسن جائز ہو یا بڑھیا ہو مگر اسمیں تکلف ہے نسخہ جو متن میں لکھا گیا ہے وہ ہی بے تکلف معلوم ہوتا ہے ؕ

ایں روا واں ناروا دانی ولیک — خود روا یا ناروائی بیں تو نیک

یعنی یہ روا ہے اور وہ ناروا ہے اسکو تو جانتا ہے لیکن تو خود (سکہ) چلنے والا ہے یا بے چلنے والا ہے اسکو اچھی طرح دیکھ یعنی یہ دیکھ قیامت میں تو سکۂ روا ہے یا ناروا ہے اگر اس روا ناروا کو دیکھ لیا تو کام بن گیا ورنہ قسمت کو روؤ گے ؕ

قیمت ہر کالہ می دانی کہ چیست — قیمت خود را ندانے احمقیست

یعنی ہر اسباب کی قیمت کو جانتا ہے کہ کیا ہے اور اپنی قیمت کو نہیں جانتا تو احمق ہے۔

سعدہا و نحسہا دانستۂ — ننگری سعدی تو یا ناشستۂ

یعنی سعد و نحس کو تو تو جانتا ہے اور یہ نہیں دیکھتا کہ تو سعد ہے یا ناشستہ ہے ؕ

جاں جملہ علمہا این است ایں — کہ بدانی من کیم در یوم دیں

یعنی تمام علوم کی جان یہی ہے یہی کہ تم یہ جان لو کہ قیامت میں تم کون ہینگے

آں اصول دیں بدانستی ولیک — بنگر اندر اصل خود کو ہست نیک

یعنی وہ اصول دین کے تو تو نے جان لئے لیکن اپنی اصل میں دیکھ کہ وہ (علم) خوب ہے ؕ

از اصولیت اصول خویش بہ ۔۔۔ کہ بدانی اصل خود اے مرد مہ

یعنی اصولی ہونے سے اپنے اصول بہتر ہیں کہ اے مرد بزرگ تم اپنی اصل کو جان لو۔ (تو دنیا میں یہی ہو رہا ہے کہ اپنی حقیقت اور اصل سے تو غافل ہیں اور دوسروں کے عیوب اور انکی حقائق کو دیکھتے پھرتے ہیں) آگے قصہ بیان فرماتے ہیں کہ :

## شرح حبیبی

اصل شان بد بود آن اہل سبا ۔۔۔ می رمیدندے ز اصحاب لقا

دادشان چندیں ضیاع و باغ و راغ ۔۔۔ از چپ و از راست از بہر فراغ

بسکہ می افتاد از پری ثمار ۔۔۔ تنگ می شد معبرہ بر رہگذار

آن نثار میوہ رہ را می گرفت ۔۔۔ از پری میوہ رہرو در شگفت

سلہ بر سر در درختستان ز شان ۔۔۔ پر شدے ناخواست از میوہ فشان

باد آن میوہ فشاندے نے کسی ۔۔۔ پر شدے زان میوہ دامنہا بسے

خوشہائے زفت تا زیر آمدہ ۔۔۔ بر سر و روے روندہ می زدہ

مرد گلخن تاب از پری زر ۔۔۔ بستہ بودے بر میان زرین کمر

سگ کلیچہ کوفتے در زیر پا ۔۔۔ تخمہ بودے گرگ صحرا از نوا

گشتہ ایمن شہر و دہ از دزد و گرگ ۔۔۔ بز نترسیدے ہم از گرگ سترگ

جامۂ ایشان اگر چرکیں شدے ۔۔۔ آتش سوزندہ شان صابون بدے

در تنور انداختندے جامہ را ۔۔۔ بعد یک ساعت شدے خوش با صفا

گر بگویم شرح نعمتہائے قوم
که زیادت می شد آں یوم فیوم

مانع آمد از سخنہائے مہم
انبیاء بردند امر فاستقم

چوں زخد بردند ناشکری چناں
غیرت حق کار گر شد در زماں

سیزدہ پیغمبر آنجا آمدند
گمرہان را جملہ رہبر می شدند

که ہلا نعمت فزوں شد شکر گو
مرکب شکر ار بخسپد حرکو

شکر منعم واجب آمد در خرد
ورنہ بکشاید درِ خشمِ ابد

ہین کرم بینید آں خود کس کند
کز چنیں نعمت بشکرے بس کند

سر بہ بخشد شکر خواہد سجدۂ
پا بہ بخشد شکر خواہد قعدۂ

شکر نعمت نعمتت افزوں کند
صد ہزاراں گل زخارے سر زند

جب تمکو اس شہر کی حالت معلوم ہوگئی تو اُسکے رہنے والوں کا قصہ سنو۔ چونکہ اس شہر سبا کے رہنے والے بداصل تھے اور اُن کے قلوب مریض تھے اسلئے وہ حق بیں حضرات (انبیاءؑ) سے بھاگتے تھے یہ تو اجمال ہے اب اُسکی تفصیل سنو۔ حق سبحانہ نے بہت سا مُلک اور بہت سے باغ اور جنگل ہر طرف انکو عطاء کئے تھے تاکہ اُنکو اطمینان قلب نصیب ہو اور وہ اُسکو عبادت الٰہی کا ذریعہ بنادیں انکے تمول وتنعم کی یہ حالت تھی کہ چونکہ سڑکیں پر دورویہ میوہ دار درختوں کی قطاریں تھیں اور میوے بکثرت گرتے تھے اسلئے رہگیروں کو چلنے کیلئے خالی راستہ نہ ملتا تھا۔ میووں کا ستھراؤ رستہ بند کر دیتا تھا اور اجنبی مسافر کو میووں کی کثرت سے حیرت ہوتی تھی اگر کوئی شخص ٹوکرا سر پر لئے ہوئے اُنکے باغوں میں گذرتا تو بلا اسکے خواہش کے میووں کی گرنے سے ٹوکرا بھر جاتا تھا بدون اسکے کہ کوئی شخص ان درختوں کو حرکت دے خود ہوا انکو حرکت دیتی تھی اور بہت سے دامن میوں

سے بھر جاتے تھے بڑے بڑے خوشے نیچے لٹکے ہوئے تھے جو چلنے والیکے منہ سے مس کیتے تھے
ہونے کی کثرت سے بہر بھو بچے کی یہ حالت تھی کہ کمر میں سونے کا پٹکا باندھ کر بہار جھونکتا تھا
اور انسان کی یہ حالت تھی کہ کلچونکو پاؤں میں روندتے اور منہ نہ لگاتے تھے۔ بھیڑیوں کی خوراک
کی یہ حالت تھی کہ زیادہ کہانے سے اکثر بدہضمی میں مبتلا رہتے تھے چونکہ کثرت دولت
سے استغنا بڑھا ہوا تھا اسلئے اہل شہر کو نہ چور کا کھٹکا تھا نہ بھیڑیئے کا اور چونکہ بھیڑیے
اپنی شکم سیری کی وجہ سے بکریوں کی طرف توجہ نہ کرتے تھے اسلئے بکریوں کو بھی بھیڑیوں
کا خطرہ نہ تھا ان لوگوں کو اگر کپڑا میلا ہو جاتا تھا تو وہ آگ جسکا کام جلانا ہے اُنکے لئے خواہ
بہ تسخیر استدراجی یا بہ سبب ہنرمندی انکو صابون کا کام دیتی تھی یعنی تھوڑی دیر کیلئے وہ
اُسے تنور میں ڈالدیتے تھے اور اسکا میل کچیل جلکر کپڑا نہایت صاف نکل آتا تھا۔ غرض اُنکو بیحد
تموّل اور بے انتہا تنعم حاصل تھا۔ میں کہانتک بیان کروں اسلئے کہ اگر میں ان کی نعمتوں
کی تفصیل کروں جو یوماً فیوماً ترقی پذیر تھیں تو وہ مجھے ضروری باتوں سے مانع ہو جاویگی
لہذا اسی قدر پر اکتفا کر کے اصل مقصد بیان کرتا ہوں سنو انبیاء کو حکم ہوا کہ جس بات
کا تمکو حکم ہوا ہے اسکو بجا لاؤ اور انہوں نے اسکی تعمیل کی یعنی اہل سبا کی تبلیغ پر آمادہ
ہوئے (یا یوں کہو کہ انبیاء ان کے پاس حق سبحانہ کا یہ حکم لیگئے کہ تم ٹھیک ہو جاؤ)
کیونکہ جب باوجود ان نعمتوں کے ان کی ناشکری حد سے بڑھی تو غیرت حق نے اپنا کام
کیا اور انکی اصلاح کیلئے انبیاء کو بھیجا چنانچہ اس مقام پر تیرہ نبی متعاقباً یا مجتمعاً آئے
اور انکی رہبری کی اور فرمایا کہ دیکھو لوگو نعمت حق سبحانہ بہت بڑھ گئی ہے اب اُسکا شکر بھی
ادا کرنا چاہئے اور اگر اسپ شکر سو رہا ہے تو اسے ایڑ لگانی چاہئے یعنی اگر شکر میں فتور
واقع ہو تو پھر نئے سرے سے مستعد ہو کر شکر کرنا چاہئے کیونکہ شکر منعم عقلاً واجب ہے اور
ناشکری کی صورت میں تم قہر ابدی میں مبتلا ہو جاؤ گے تم غور تو کرو کہ کوئی ایسی عنایت
بھی کرتا ہے جیسی حق سبحانہ کرتا ہے کہ اتنی بڑی نعمتوں کے مقابلہ میں معمولی شکر پر اکتفاء
کرتا ہے مثلاً سر سی نعمت عطاء کرتا ہے اور اس کا شکر مقرر کیا ہے سجدہ جو کچھ بھی دشوار
نہیں۔ اور پاؤں عطا کرتا ہے اس کا شکر کیا مقرر کیا ہے قعدہ و قیام وغیرہ معمولی اور آسان

اور یہ بھی نہیں کہ وہ شکر گذشتہ نعمتوں ہی کا معاوضہ سمجھا جاوے۔ بلکہ وہ اور نعمتوں کا بھی سبب ہوگا اور تمہاری نعمتیں اُس سے اور بڑھیں گی اور کانٹوں میں لاکھوں پھول نکلیں گے یعنی وہ نعمتیں تمکو اس طریق سے پہونچیں گی کہ تمکو وہاں سے ملنے کا گمان بھی نہ ہوگا۔

# شرح شبیری

## اہل سبا کی اکڑ اور اُنکی ناشکری کا قصہ

اصل شاں بد بود زاں اہل سبا　　　می رمید ندے ز اصحاب لقا

یعنی اُن کی اصل بُری تھی اسلئے اہل سبا اصحاب لقا سے بھاگتے تھے اصحاب لقا سے مُراد انبیا کیونکہ اُنکو لقائے حق میسر ہوتا ہے۔

داد شاں چندیں ضیاع و باغ و راغ　　　از چپ و از راست از بہر فراغ

یعنی حق تعالیٰ نے انکو اسقدر اسباب اور باغ وغیرہ چپ و راست سے فراغ کیواسطے دیا تھا کہ۔

بسکہ می افتاد از پُری ثمار　　　تنگ می شد معبرہ بر رہگذار

یعنی پھل زیادتی کی وجہ سے اسقدر گرتے تھے کہ چلنے والوں کو رستہ تنگ ہو جاتا تھا۔

آں نثار میوہ رہ را می گرفت　　　از پُری میوہ رہرو در شگفت

یعنی وہ میوہ کا گرنا راستہ کو گھیر لیتا تھا اور زیادتی میوہ کی وجہ سے چلنے والا تعجب میں ہوتا تھا

سلہ بر سر بر درختستان شاں　　　پُر شدے ناخواست از میوہ فشاں

یعنی ٹوکرا سر پر رکھکر اُنکے باغوں میں سے بے خواہش میوہ فشاں کے پر ہو جاتا۔

باد آں میوہ فشاندے نے کسے　　　پُر شدی زاں میوہ داماں ہا بسے

یعنی ہوا اُس میوہ کو بلا کسی آدمی کے گراتی تھی اور اُس سے بہت سے دامن پُر ہو جاتے تھے

خوشہ ہائے زفت تا زیر آمدہ　　　بر سر و روئے روندہ می زدہ

یعنی بڑے بڑے خوشے نیچے تک آئے ہوئے سر اور منہ چلنے والے پر لگتے تھے۔

مرد گلخن تاب از پُری زر　　　بستہ بودے بر میاں زریں کمر

یعنی بہر بہونجا روپیہ کی زیادتی کی وجہ سے گھر میں نہریں سٹکا باندھتا تھا۔

سگ کلیچہ کوفتے در زیر پا ‌‌‌‌‌‌‌ تخمہ بودے گرگ صحرا از نوا

یعنی کتا کلیچہ کو پاؤں کے نیچے روندیتا تھا اور غذا کی وجہ سے گرگ صحرا کو تخمہ ہو جاتا تھا۔

گشتہ ایمن شہر وده از دزد و گرگ ‌‌‌‌‌‌‌ بز نترسیدے ہم از گرگ سترگ

یعنی شہر اور گاؤں چور اور بھیڑیئے سے بیخوف تھے اور بکری گرگ عظیم سے نہ ڈرتی تھی اسلئے کہ بھیڑیے کو شہر میں آنیکی ضرورت ہی نہ ہوتی تھی اسکو جنگل ہی میں اتنی غذا ملجاتی تھی کہ پھر اسکو ضرورت نہ رہتی تھی۔

جامۂ ایشاں اگر چرکیں شدے ‌‌‌‌‌‌‌ آتش سوزندہ شاں صابون بدے

یعنی اُن کے کپڑے اگر میلے ہو جاتے تو آگ جلانے والی اُن کا صابون ہوتی۔

در تنور انداختندے جامہ را ‌‌‌‌‌‌‌ بعد یکساعت شدے خوش باصفا

یعنی تنور میں کپڑے کو ڈال دیتے تو بعد ایک ساعت کے وہ خوش باصفا ہوجاتا تھا یعنی وہ آگ میں جلتا نہ تھا بلکہ صاف ہوجاتا تھا ممکن ہے کہ حق تعالیٰ اُن کی آگ کو بھی اسقدر نرم کردیا ہو کہ وہ نہ جلاتی ہو اور صاف کردیتی ہو۔

گر بگویم شرح نعمتہائے قوم ‌‌‌‌‌‌‌ کہ زیادت می شد آں یوماً فیوم

یعنی اگر میں قوم کی نعمتوں کی شرح کروں کہ وہ دن بدن زیادہ ہوا کرتی تھیں۔

مانع آید از سخنہائے مہم ‌‌‌‌‌‌‌ انبیاء بردند امر فاستقم

یعنی اُن باتوں کی شرح کرنا مجھے ضروری باتوں سے مانع ہو جاویگی اور انبیاء اُنکے پاس امر فاستقم لائے یعنی جب اسقدر نعمتیں اہل سبا پر ہوئیں تو اب انبیاء نے فرمایا کہ ذرا استقامت اختیار کرو، پھسل مت جانا۔

چوں زحد بردند ناشکری چناں ‌‌‌‌‌‌‌ غیرت حق کارگر شد در زماں

یعنی جب وہ لوگ ناشکری کو حد سے اسقدر لیگئے کہ غیرت حق اُسی وقت کارگر ہوگئی یعنی غیرت حق اُن کی اس حرکت سے جوش میں آگئی۔

## تیرہ پیغمبروں کا اہل سبا کی نصیحت کے لئے آنا

سیزدہ پیغمبر آنجا آمدند گمرہاں راجملہ رہبری شدند

یعنی اس جگہ تیرہ پیغمبر آئے کہ سارے گمرہوں کیلئے رہبر ہوتے تھے (اور فرماتے تھے کہ)

کہ ہلا نعمت فزوں شد شکر کو مرکب شکر ار بخسپد حرکو

یعنی کہ خبردار نعمت زیادہ ہوگئی ہے شکر کرو اور مرکب شکر اگر سو جاوے تو تم حرکت دیدو۔

شکر منعم واجب آمد در خرد ورنہ بکشاید در خشم ابد

یعنی منعم کا شکر کرنا عقل کے اعتبار سے بھی واجب آیا ہے ورنہ خشم ابدی کا دروازہ کھلجاتا ہے؛

ہیں کرم بینید وایں خود کس کند کز چنیں نعمت بشکری بس کند

یعنی ارے کرم تو دیکھو اور یہ کوئی کرتا ہے کہ اتنی نعمتوں پر ایک شکر کو بس کرے مطلب یہ کہ حق تعالیٰ اتنی نعمتوں پر بہت تھوڑے شکر پر کفایت فرماتے ہیں مگر پھر بھی کوئی شکر نکرے تو اُسکی بدبختی۔ آگے اُسکے نظائر فرماتے ہیں کہ

سر بہ بخشد شکر خواہد سجدہٗ پا بہ بخشد شکر خواہد قعدہٗ

یعنی سر بخشتے ہیں اور شکر میں ایک سجدہ چاہتے ہیں اور پاؤں بخشتے ہیں اور شکر میں ایک قعدہ مانگتے ہیں۔

شکر نعمت نعمتت افزوں کند صد ہزاراں گل ز خارے سر زند

یعنی نعمت کا شکر کرنا تمہاری نعمت کو زیادہ کرتا ہے اور لاکھوں پھول ایک خار سے ظاہر ہوتے ہیں یعنی ہمارے اس شکر سے جو کہ خار کی طرح ہے لاکھوں گل ظاہر ہوتے ہیں۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| قوم گفتہ شکر ما را برد غول | ما شدیم از شکر و ز نعمت ملول |
| ما چناں پژمردہ گشتیم از عطا | کہ نہ طاعت ما خوش آید نے خطا |

ما نمی خواہیم نعمت ہا و باغ | ما نمی خواہیم اسباب فراغ
نعمتے چہ سیر شد جاں ہا ازیں | شکر چہ گوئیم بر گزیدہ ہیں

ان لوگوں نے کہا کہ صاحبو ہم سے شکر کی توقع نہ رکھو نہ ہمارا جی شکر کو چاہتا ہے نہ نعمت کو ہمارا دل تو اس نعمت سے اتنا مرجھا گیا ہے کہ نہ ہمکو طاعت میں مزہ آتا ہے نہ معصیت میں آپ اس نعمت ہی کی بنا پر تو ہمسے شکر چاہتے ہیں۔ پس ہمیں نہ ان نعمتوں کی ضرورت ہے اور نہ باغوں کی اور نہ ہمکو اسباب فراغت درکار ہے آپ یہ سب لیجائیں اور ہمارا پیچھا چھوڑیں آپ نعمت نعمت گاتے ہیں کیسی نعمت ہمارا تو اسکی طرف رخ کرنے کو بھی جی نہیں چاہتا۔ اب فرمائیے ہم کس بات کا شکر کریں۔

انبیاء گفتند در دل علتے ست | کہ ازاں در حق شناسی آفتے ست
نعمت از وے جملگی علت شود | طعمہ در بیمار کے قوت شود
چند خوش پیش تو آمد اے مصر | جملہ ناخوش گشت صاف او کدر
تو عدوئے ایں خوشیہا آمدی | گشت ناخوش ہرچہ بر وے کف زدی
ہر کہ او شد آشنا و یار تو | شد حقیر و خوار در دیدار تو
ہر کہ او بیگانہ باشد با تو ہم | پیش تو او بس مہ است و محترم
ایں ہم از تاثیر آں بیماری است | زہر او در جملہ خلقاں ساری است
دفع آں علت بباید کرد زود | کہ شکر با آں حدث خواہد نمود
ہر خوشی کاید بتو ناخوش شود | آب حیواں گر رسد آتش شود
کیمیائے مرگ و جسک است آں صفت | مرگ گردد زاں حیات عاقبت

بس غذائے کہ زوی دل زندہ شد ‌‌ چوں بیامد در تن تو گندہ شد

بس عزیزے کہ بناز اشکار شد ‌‌ چوں شکارت شد بر تو خوار شد

آشنائی عقل با عقل از صفا ‌‌ چوں شود ہر دم فزوں باشد ولا

آشنائی نفس با ہر نفس پست ‌‌ تو یقین می داں کہ ہر دم کمتر است

زانکہ نفسش گرد علت می تند ‌‌ معرفت را زود فاسد می کند

گر نخواہی دوست را فردا نفیر ‌‌ دوستی با عاقل و با عقل گیر

از سموم نفس چوں با علتے ‌‌ ہر چہ گیری تو مرض را آلتے

گر بگیری گوہرے سنگے شود ‌‌ ور بگیری مہر دل جنگے شود

ور بگیری نکتۂ بکر لطیف ‌‌ بعد درکت گشت بی ذوق و کثیف

کہ من ایں را بس شنیدم کہنہ شد ‌‌ چیز دیگر گو بجز ایں اے عضد

چیز دیگر تازہ و نو گفتہ گیر ‌‌ باز فردا زاں شوی سیر و نفیر

دفع علت کن چو علت خو شود ‌‌ ہر حدیث کہنہ پیشت نو شود

تا کہ از کہنہ برآرد برگ نو ‌‌ بشگفاند کہنہ صد خوشہ ز گو

ما طبیبانیم شاگردان حق ‌‌ بحر قلزم دید ما را فانفلق

آں طبیبان طبیعت دیگرند ‌‌ کہ بدل از راہ نبضے بنگرند

ما بدل بیواسطہ خوش بنگریم ‌‌ کز فراست ما بعالے منظریم

آں طبیبان غذایند و ثمار ‌‌ جان حیوانی بدیشاں استوار

ما طبیبان فعالیم و مقال | ملہم ما پرتو نور جلال
کاینچنیں فعلے ترا نافع بود | وانچناں فعلے زرہ قاطع شود
اینچنیں قولے ترا پیش آورد | وانچناں قولے ترا نیش آورد
آنچنان وانیچنین از نیک و بد | پیش تو بنہیم وبنمائیم جد
گر تو خواہی ایں گزین و خواہی آں | زہر و شکر سنگ و گوہر شد عیاں
وان طبیبان را بود بوے دلیل | ایں دلیل ما بود وحی جلیل
دست مزدے می نخواہیم از کسے | دست مزد ما رسد از حق بسے
ہیں صلا بیماری ناسور را | دارو ئے ما یک بیک رنجور را

انبیاء علیہم السلام نے فرمایا کہ تمہارے دل میں بیماری ہے جو کہ اشیا کو علی ما ھی علیہ دیکھنے سے مانع ہے جب وہ مرض دل کے اندر ہوتا ہے تو ہر نعمت اُس سے روگ معلوم ہوتی ہے دیکھو اگر کوئی مریض ہو تو کتنی ہی غذائیں کہلاؤ کبھی قوت نہ آئیگی بلکہ اور مرض کی ترقی کا سبب ہونگی کیونکہ وہ خلط فاسد کی طرف مستحیل ہونگی اور خلط فاسد کے بڑہنے سے مرض میں زیادتی ہوگی پس جسطرح یہاں اغذیہ نے اپنا برعکس اثر دکہلایا یہی حالت مرض قلب کے ساتھ نعمتوں کی ہے اور یہی وجہ ہے کہ جو اچھی چیز تمہارے سامنے آتی ہے تمہیں بری معلوم ہوتی ہے اور صاف شئے تمکو مکدر دکھلائی دیتی ہے اور اسلئے تم ان عمدہ اشیاء کے دشمن ہو رہے ہو اور جس چیز پر ہاتھ ڈالتے ہو تمکو بری معلوم ہوتی ہے نیز جو تمہارا دوست ہوتا ہے وہ تمہارے نظر میں حقیر اور ذلیل نظر آتا ہے اور جو بیگانہ ہوتا ہے وہ معزز اور مکرم سمجھا جاتا ہے یعنی اہل اللہ حقیقت میں دوست ہیں اُنکو تم حقارت کی نظر سے دیکھتے ہو اور اہل دنیا جو درحقیقت بیگانہ ہیں انکی قدر کرتے ہو یہ بھی اُسی وباء عام کا اثر ہے جسکا زہر تمام لوگوں میں پھیلا ہوا ہے۔ پس اسوقت ضرورت اسکی ہے کہ اس مرض کو جس سے شکر پاخانہ

دکھلائی دیگی بہت جلد دور کیا جائے کیونکہ تمہارا مزاج روحانی اعتدال سے منحرف ہوگیا ہے اور
جو اچھی چیز تمہارے سامنے آتی ہے وہ تمہیں بُری معلوم ہوتی ہے اگر آبِ حیات بھی تمہارے پاس
پہونچتا ہے تو وہ بھی تمہاری نظر میں آگ ہو جاتا ہے اس سے انجام کار حیات روحانی مبدل
بہ موت روحانی ہو جاتی ہے پس گویا کہ یہ موت اور رنج کی کیمیا ہے جو قلب ماہیت کر دیتی ہے
نیز دیکھو تمہارا مزاج روحانی اعتدال سے اتنا منحرف ہوگیا ہے کہ جو غذائیں دل کو حیات
بخشنے والی ہیں وہ تمہارے بدن میں جاکر فاسد ہو جاتی ہیں اور بجائے مفید ہونے کے مرض
بڑھاتی ہیں۔ اور بہت سے شکار ناز یعنی نازنین محبوب جو اس قابل ہیں کہ اُنکی ناز برداری
لیجاوے جب تمہارے پاس آتے ہیں تو تم اُنکو مُنہ بھی نہیں لگاتے یہ کسقدر فساد مزاج ہے
یاد رکھو کہ جب عقل غالب ہوتی ہے اور عقل کی عقل کیساتھ دوستی ہوتی ہے اور نفسانیت
کا شائبہ بھی نہیں ہوتا تو اُس سے محبت میں روزانہ ترقی ہوتی ہے اور جب نفس کا غلبہ
ہوتا ہے اور نفس کی کسی نفس کیساتھ دوستی ہوتی ہے تو محبت دن بدن گھٹتی جاتی ہے
اور وجہ اسکی یہ ہے کہ نفس بلا بس مرض یعنی مریض شہوات و اہوا ہے اسلئے دوستی
میں بہت جلد بگاڑ پیدا کرتا ہے کیونکہ جب تک غرض حاصل ہوتی رہیگی دوست رہیگا اور جب
غرض حاصل ہو جاویگی یا اُسکی امید منقطع ہو جاویگی الگ ہو جاویگا۔ پس اگر تم چاہتے ہو کہ
کل کو دوست سے بگاڑ اور تنفر ہو تو عاقل اور عقل سے دوستی کرنی چاہئے۔ یاد رکھو کہ جب تک
تم اثر نفس سے مریض ہو اُسوقت تک تمہاری یہی حالت رہیگی کہ جو چیز تم کھاؤ گے وہ مرض بن
جاویگی اور ہر شئے تمکو خلاف ماہی علیہ دکھلائی دیگی۔ مثلاً لوگے تم موتی اور تمکو نظر آئیگا پتھر
کروگے محبت انجام کار بنجائیگی دشمنی اور سمجھوگے ایک نازک اور نئی بات اور سمجھنے کے بعد
ہو جاویگی بے مزہ اور بھدی اور تم کہوگے کہ یہ تو میں سُن چکا اور پرانی بھی ہوگئی اب کوئی
اور نئی بات سناؤ اچھا فرض کرو کہ اور نئی بات بھی کہی گئی مگر پھر کیا وہ بھی کل کو معمولی اور قابل
نفرت ہو جائیگی۔ اور یوں ہی سلسلہ جاری رہے گا۔ پس اگر تم چاہتے ہو کہ یہ خرابیاں دفع
ہوں تو ان کی جڑ کو کاٹو اور اس مرض کو دفع کرو جو ان آثار کا منشا ہے پس جبکہ وہ مرض منقطع
ہو جائیگا تو ہر پرانی بات میں بھی تمکو نئی ہی کا مزہ آویگا۔ اور اس کا یہ نتیجہ ہوگا نہ پرانے ہی

درختوں میں نئی شاخیں نکلیں گی اور وہ پُرانے ہی درخت سیکڑوں خوشے نکالیں گے یعنی وہی باتیں جو اسوقت تمکو اساطیر الاولین نظر آتی ہیں یا پُرانی باتوں کی طرح بے مزہ معلوم ہوتی ہیں۔ ہزاروں طرح کے ثمرات محمودہ بخشیں گے تم امراض جسمانیہ کے معالجہ کی طرف تو توجہ کرتے ہو اور ان متعارف طبیبوں سے رجوع کرتے ہو لیکن تم امراض روحانیہ کے معالجہ کی کیوں فکر نہیں کرتے اور ہم سے کیوں بھاگتے ہو۔ دیکھو تو سہی ہم میں اور اُن میں کسقدر تفاوت ہے۔ ہم وہ طبیب ہیں جنہوں نے حق سبحانہ سے تعلیم حاصل کی ہے اور بحر قلزم بھی ہمکو جانتا اور ہماری قدر کرتا ہے کہ ہمکو دیکھکر پھٹ جاتا ہے اور راستہ دیدیتا ہے ہم وہ اطباء طبیعت نہیں جو دل کے بعض حالات نبض سے ظنًا معلوم کرتے ہیں وہ اور لوگ ہیں۔ ہم تو دل کو خوب اچھی طرح اور براہ راست بلا توسط نبض عیانًا دیکھتے ہیں کیونکہ ہم فراست کے مقام عالی پر ہیں۔ نیز وہ لوگ تو غذاؤں اور پھلوں کے طبیب اور ان کا نفع نقصان جاننے والے اور ان سے روح حیوانی کو تقویت دینے والے ہیں اور ہم طبیب افعال واقوال ہیں ہمکو انکے خواص پرتو نور حق سبحانہ سے معلوم ہوئے ہیں اور اُس پرتو ہی سے ہمکو معلوم ہوا ہے کہ فلاں کام تمہارے لئے نافع ہے اور فلاں فعل تمکو راہ حق سے جُدا کرنیوالا ہے اور فلاں بات تمکو راہ حق میں آگے بڑہائیگی اور فلاں بات تمکو نقصان پہونچاویگی اور سب ہم تمہارے سامنے رکھدیتے ہیں اور اُنکی مضرتوں اور منفعتوں کو اچھی طرح دکھلا دیتے ہیں۔ اسکے بعد تمکو اختیار حاصل ہے خواہ اشیاء نافعہ کو لیلو خواہ ضارہ کو تمہارے سامنے موتی اور پتھر بالکل صاف رکھے ہوئے ہیں۔ نیز وہ طبیب تو قارورہ سے بعض احوال پہچانتے ہیں اور ہمکو وحی حق سبحانہ سے معلوم ہوتے ہیں۔ نیز وہ فیس لیتے ہیں ہم فیس بھی نہیں لیتے بلکہ ہماری فیس خزانہ شہنشاہ حقیقی سے ملتی ہے پس جبکہ ہمارے علم میں اور انکے علم میں بھی زمین آسمان کا فرق ہے اور ہماری تشخیص اور اُنکی تشخیص میں بھی زمین آسمان کا بل ہے اور وہ مرض جسکا ہم علاج کرتے ہیں اس مرض سے کہیں زیادہ مہتم بالشان ہے جسکا متعارف طبیب معالجہ کرتے ہیں اور ہم اُنکی طرح فیس بھی نہیں لیتے جس سے ہماری خیر خواہی و شفقت بلنسبت اُنکی شفقت کے کہیں زیادہ ظاہر ہوتی ہے نیز اسمیں کچھ خرچ بھی نہیں ہوتا

کہ نخل ہی مانع ہو پھر کیا وجہ ہے کہ تم ہمسے علاج نہیں کراتے دیکھو ہوش میں آؤ اور اپنے معالجہ کی فکر کرو ہم عام اعلان کرتے ہیں کہ ہم عسیر البرء امراض کا علاج کرتے ہیں اور ہر بیمار کو بلا امتیاز اپنے شفاخانہ سے مفت اور بلا کسی فیس یا قیمت کے دوا دیتے ہیں جسکا جی چاہے ہمسے علاج کرائے +

# شرح شبیری

## جواب قوم کا انبیاء علیہم السلام کو

قوم گفتہ شکر مارا بر دغول ماشدیم از شکر و از نعمت ملول

یعنی قوم نے کہا کہ ہمارے شکر کو بہوت لیگئے اور ہم تو شکر اور نعمت سب سے ملول ہوئے ہیں۔ مطلب یہ کہ شکر تو وہ کرے جبکو نعمت سے راحت ملے ہم تو اسقدر نعمت ہونے سے اُکتا گئے ہیں۔ لہذا ہم شکر کیا کریں۔

نعمتے چہ سیر شد جاں ما ازیں شکر چہ گوئیم بر گوئید ہیں

یعنی نعمت کیا ہوتی ہے ہماری تو جان اس سے سیر ہوگئی ہے ہم شکر کیا کریں ارے کچھ بتاؤ تو۔

پیش ما ایں نعمت آرد محنتے شکر محنت کس نگفتہ است ای فتے

یعنی یہ نعمت تو ہمارے سامنے مصیبت کو لاتی ہے تو شکر مصیبت بھی کسی نے کیا ہے اے جوان

ماں چناں پژمردہ گشتیم از عطا کہ نہ طاعت ماں خوش آید نے خطا

یعنی ہم تو اس عطا سے اسقدر پژمردہ ہو گئے ہیں کہ نہ طاعت ہمکو اچھی معلوم ہوتی ہے اور نہ خطا

مانمی خواہیم نعمت ہا و باغ مانمی خواہیم اسباب فراغ

یعنی ہم نعمتوں اور باغوں کے خواہشمند نہیں ہیں اور ہم اسباب فراغ کو نہیں چاہتے (نعوذ باللہ)

## انبیاء علیہم السلام کا قوم کو جواب دینا

انبیاء گفتند در دل علتے است کہ ازاں در حق شناسی آفتے است

یعنی انبیاء علیہم السلام نے کہا کہ دل میں کوئی مرض ہے کہ اُسکی وجہ سے حق شناسی میں آفت واقع ہو رہی ہے۔

نعمت از وے جملگی علت شود　　طعمہ در بیمار کے قوت شود

یعنی اُس (علت) کی وجہ سے نعمت بھی علت ہو جاتی ہے اور بیمار میں کہانا کب قوت ہوتا ہے۔ یعنی بیماری کی وجہ سے لذیذ کہانے بدمزہ ہو جاتے ہیں تو اسی طرح اس مرض قلبی کی وجہ سے نعمت علت ہو جاتی ہے۔

چند خوش پیش تو آمد اے مصر　　جملہ ناخوش گشت و صافِ او کدر

یعنی اے مصر (علی الذنب) تیرے سامنے کتنی ہی عمدہ اشیاء آئیں (مگر) سب ناگوار اور اُن اشیاء کی صاف مکدر ہو گئیں (یہ سب اُس مرض کی وجہ سے ہے)

تو عدوئے ایں خوشیہا آمدی　　گشت ناخوش ہر چہ بروے کف زدی

یعنی تو اُن عمدہ اشیاء کا دشمن ہو گیا ہے اور تو نے جس چیز پر ہاتھ مارا وہ بُری ہو گئی۔

ہر کہ او شد آشنا و یار تو　　شد حقیر و خوار در دیدار تو

یعنی جو شخص کہ وہ تمہارا آشنا اور یار ہے وہ تمہاری نظر میں حقیر و خوار ہو گیا ہے۔

ہر کہ او بیگانہ باشد با تو ہم　　پیش تو او بس مہ است و محترم

یعنی جو شخص کہ وہ تیری ساتھ بیگانہ ہوتا ہے وہ تیرے سامنے بہت عظیم و محترم ہے مطلب یہ کہ جو خیر خواہ ہیں جیسے کہ انبیاء علیہم السلام انکو تو بیگانہ سمجھتے ہو اور جو بیگانے ہیں اُنکے آشنا ہوتے ہو

ایں ہم از تاثیر آں بیماری است　　زہر او در جملہ خلقان ساری است

یعنی یہ بھی اُسی بیماری کی تاثیر کی وجہ سے ہے اور اُس کا زہر ساری مخلوق میں سرایت کرنیوالا ہے

دفع آں علت بباید کرد زود　　کہ شکر با آں حدث خواہد نمود

یعنی اُس مرض کو جلدی ہی دفع کرنا چاہئے کہ اسکی ساتھ تو شکر بھی نجاست دکہائی دیگی۔

ہر خوشے کاید بتو ناخوش شود　　آبِ حیواں گر رسد آتش شود

یعنی جو عمدہ شے کہ تجھ تک آوے وہ ناخوش ہو جاتی ہے اور آبِ حیواں اگر تجھ تک پہنچے تو

آتش ہو جاوے۔ مطلب یہ کہ اُس مرض قلبی کی وجہ سے نافع شے بھی تمہارے پاس آکر مضر ہو جاویگی

کیمیای مرگ وجسک است آں صفت مرگ گردد زاں حیاتت عاقبت

یعنی وہ صفت مرگ و ہلاکت کی کیمیا ہے اور اُس سے تمہاری حیات آخر کار مرگ ہو جاویگی۔ مطلب یہ کہ یہ مرض وہ بلا ہے کہ یہ حیات کو مبدل بمرگ کردیتا ہے۔

بس غذائے کہ زوی دل زندہ شد چوں بیامد در تن تو گندہ شد

یعنی بہت سی وہ غذائیں کہ اُن سے دل زندہ ہوتا ہے جب تمہارے بدن میں آئیں تو وہ گندہ ہو گئیں۔

بس عزیزے کہ بناز اشکار شد چوں شکار تست شد بر تو خوار شد

یعنی بہت سے وہ معشوق کہ جو ناز کی وجہ سے آشکار ہو گئے تو جب وہ تیرے شکار ہوئے تو تیرے نزدیک خوار ہو گئے۔ مطلب یہ کہ بہت سے وہ حضرات جو اپنی شفقت کی وجہ سے تم پر شفیق ہوئے اور خود تمہارا ساتھ دیا مگر جب تمہارے پاس آئے تو تم نے انکی ذلت کی جیسے کہ حضرات انبیاء علیہم السلام کہ شان میں ہمیشہ گستاخیاں کی ہیں آگے فرماتے ہیں کہ۔

آشنائی عقل با عقل از صفا چوں شود ہر دم فزوں باشد ولا

یعنی عقل کی عقل کیساتھ دوستی صفائی کیساتھ جب ہوتی ہے تو دوستی ہر دم زیادہ ہی ہوتی ہے

آشنائی نفس با ہر نفس پست تو یقیں می داں کہ دم دم کمتر است

یعنی نفس کی ہر نفس پست کیساتھ آشنائی ہو تو تم یقیناً جان لو کہ دم بدم کم ہوگی

زانکہ نفسش گرد علت می تند معرفت را زود فاسد می کند

یعنی اسلئے کہ اُس کا نفس علت کے گرد تنتا ہے اور دوستی کو جلدی فاسد کردیتا ہے

گر نخواہی دوست را فردا نفیر دوستی با عاقل و با عقل گیر

یعنی اگر تو کل دوست سے نفرت نہیں چاہتا تو دوستی عاقل و عقل کیساتھ اختیار کر۔

از سموم نفس چوں با علتے ہر چہ گیری تو مرض را آلتے

یعنی سموم نفس سے جب تو باعلت ہے تو جو کچھ کہ تو لے گا تو مرض کیلئے آلہ ہوگا۔ یعنی اگر اچھی بات بھی لیگا تو اُس سے بھی مرض ہی کو ترقی ہوگی۔

گر بگیری گوہرے سنگے شود ور بگیری مہرِ دل جنگے شود

یعنی اگر تو گوہر لے تو وہ ایک پتھر ہو جاوے اور اگر محبت قلبی اختیار کرے تو لڑائی ہو جاوے۔

ور بگیری نکتۂ بکر و لطیف بعد درکت گشت بی ذوق کثیف

یعنی اور اگر کسی نکتۂ نو و لطیف کو لوگے تو تمہارے لینے کے بعد وہ بے ذوق اور کثیف ہو جاویگا (اسلئے کہ تم اُسکو سنکر کہتے ہو کہ)

کہ من این را بس شنیدم کہنہ شد چیز دیگر گو بجز این اے عضد

یعنی میں نے اسکو بہت مرتبہ سنا ہے پرانا ہوگیا ہے تو اسکے سوائے قوت بازو کوئی اور چیز بیان کرو۔

چیز دیگر تازہ و نو گفتہ گیر باز فردا زاں شوی سیر و نفیر

یعنی کوئی دوسری تازی اور نئی بات کہی ہوئی فرض کرلو تو تم اُس سے بھی تو کل کو سیر اور نفور ہو جاؤ گے تو پھر اور نئی بات مانگوگے پھر اور مانگوگے علی غیر النہایۃ لہٰذا اب اس کا علاج یہ ہے کہ)

دفع علت کن چو علت خو شود ہر حدیث کہنہ پیشت نو شود

یعنی اُس مرض کو دفع کردے کہ جب مرض دفع ہو جاویگا تو ہر بات پرانی تمہارے سامنے نئی ہو جاویگی (اسلئے کہ تم اُسکے الفاظ پر نظر نہ رکھوگے بلکہ اُس سے جو نفع ہے اُس پر تمہاری نظر ہوگی اور اُس سے منتفع ہوگے تو گویا کہ ہر بات نئی بات ہوگی آگے اسکو فرماتے ہیں کہ)۔

تا کہ از کہنہ برآرد برگ نو بشگفاند کہنہ صد خوشہ ز گو

یعنی یہانتک کہ کہنہ سے برگ نو نکلیں گے اور وہی کہنہ گڑھے میں سے سو خوشے نکالیگا۔ مطلب یہ کہ اُسی کہنہ سے ہر بار منتفع ہوگے تو گویا کہ ہمیشہ نئی بات سنی اور تمکو ہر بار اس میں نیا لطف آویگا تو قبل اُس مرض کو کھودو ساری باتیں آسان ہو جاوینگی آگے پھر اُن انبیاءؑ کا اہل سبا کو جواب ہے فرماتے ہیں کہ۔

ما طبیبانیم شاگردانِ حق بحرِ قلزم دید ما را فانفلق

یعنی ہم طبیب ہیں اور شاگردان حق تعالیٰ ہیں ہمکو بحر قلزم نے دیکھا تو وہ بھی پھٹ گیا یعنی متاثر ہوا۔ مطلب یہ کہ ہم حق تعالیٰ سے مستفیض ہیں اور ہم سے ہر شے متاثر ہوتی ہے مگر تم

ہی (یعنی اہل سبا ہی) متاثر نہیں ہوتے اور فرماتے ہیں کہ۔

آن طبیباں طبیعت دیگر اند　　　که بدل از راه نبضے بنگرند

یعنی وہ طبیبان طبیعت دوسرے ہیں جو کہ دلکو نبض کی راہ سے دیکھتے ہیں۔

مابدل بیواسطہ خوش بنگریم　　　کز فراست مابعالی منظریم

یعنی ہم دل کو بے واسطہ (نبض وغیرہ) کے اچھی طرح دیکھ لیتے ہیں اسلئے کہ فراست کی وجہ سی ہم عالی منظر ہیں۔

آن طبیبان غذا اینند و ثمار　　　جان حیوانی بدیشاں استوار

یعنی وہ طبیب غذا کے ہیں اور ثمار کے کہ جان حیوانی اُن سے درست رہتی ہے۔

ماطبیبان فعالیم و مقال　　　ملہم ما پرتو نور جلال

یعنی ہم طبیب افعال واقوال کے ہیں اور ہمارا ملہم نورحق کا پرتو ہے یعنی ہم افعال واقوال کے ضرر و نفع کو بتاتے ہیں اور ہمارا امید أفیض نورحق ہے کہ اُس سے مستفیض ہوکر مضر و نافع کی تشخیص کرتے ہیں اور بتا دیتے ہیں کہ۔

کاینچنیں فعلے ترا نافع بود　　　و آنچناں فعلے زرہ قاطع بود

یعنی کہ ایسا فعل تو تجھے نافع ہوگا اور ویسا فعل تجھے راستہ (حق) سے قاطع ہوگا۔

اینچنین قولے ترا پیش آورد　　　و آنچناں قولے ترا نیش آورد

یعنی ایسا قول تو تجھے آگے لادیگا اور ویسا قول تیرے زخم لگا دیگا (غرضکہ مضر و نافع سب تمہیں بتا دیتے ہیں)

آنچناں و اینچنیں از نیک وبد　　　پیش تو بنہیم و بنمائیم جد

یعنی ایسے ویسے (سب) نیک و بد سے تیرے سامنے رکھدیتے ہیں اور حقیقت کو دکھا دیتے ہیں

گر تو خواہی ایں گزیں ور خواہی آں　　　زہر و شکر سنگ و گوہر شد عیاں

یعنی اگر تو چاہے تو اسکو قبول کر اور اگر چاہے اسکو زہر اور شکر اور سنگ و گوہر سب ظاہر ہوگیا ہے

آن طبیباں را بود بولے دلیل　　　ویں دلیل ما بود وحی جلیل

یعنی ان طبیبوں کیلئے تو پیشاب دلیل ہوتی ہے اور یہ ہماری دلیل وحی جلیل سے ہے

دست مزدی می نخواہیم از کسے　　　دست مزد ما رسد از حق بسے

یعنی ہم کسی سے اُجرت نہیں مانگتے۔ ہماری اُجرت تو حق تعالیٰ سے بہو نچ رہی ہے۔ یہ شعر ترجمہ ہے ما اسئلکم علیہ اجراان اجری الا علے العلمین کا اور فرماتے ہیں کہ

ہیں صلا بیماری ناسور را　　　داروے ما یک بیک رنجور را

یعنی ہاں بیماری ناسور کیلئے اعلان ہے اور ہماری دوا ایک ایک مریض کیلئے (مفت) ہے مطلب یہ کہ وہ حضرات اعلان فرماتے ہیں کہ دیکھو ناسور جو ایسی شے ہے کہ اُس کا علاج ہی نہیں مگر ہم ناسور قلب کا علاج آج مفت کرتے ہیں اور ایک ایک کی دوا تقسیم کرتے ہیں جس کا دل چاہے علاج کرا دے۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| قوم گفتند اے گروہ مدعی | کو گواہِ علم طب نافعی |
| چوں شما بستہ ہمیں خواب وخورید | ہمچو ما باشید و در دہ می چرید |
| چوں شما در دام ایں آب و گلید | کے شما صیاد سیمرغ ولید |
| حب جاہ و سروری دارد بدان | کہ شمارد خویش از پیغمبران |
| ما نخواہیم اینچنیں لاف و دروغ | کردن اندر گوش وافتادن بدوغ |
| انبیا گفتند کایں زاں علت است | مایۂ کوری حجاب رویت است |
| دعوے ما را شنیدید و شما | می نہ بیند ایں گہر در دست ما |
| امتحانست ایں گہر مر خلق را | ماش گرد انیم گرد چشمہا |
| ہر کہ گوید کو گوا گفتنش گواست | کو نمی بیند گہر حبس عماست |

آفتابے در سخن آمد کہ خیز ‏ کہ برآمد روز و برجہ کم ستیز

تو بگوئی آفتابا کو گواہ ‏ گویدت اے کور از حق دیدہ خواہ

روز روشن ہر کہ او جوید چراغ ‏ عین جستن کوریش دارد بلاغ

ورنہ می بینی گمانے بردہٗ ‏ کہ صباح است و تواند پردہٗ

کوریٔ خود را مکن زیں گفت فاش ‏ خامش و در انتظار فضل باش

فضل بے علت مگر دریابدت ‏ زیں شقاوت روئے دل برتابدت

ورنہ مانی در چنیں کوری ابد ‏ آئینہ پنہاں شد از تو در غد

درمیان روز گفتن روز کو ‏ خویش رسوا کردن است ای تند خو

صبر و خاموشی جذوب رحمت است ‏ ویں نشاں جستن نشان علت است

انصتوا بپذیر تا بر جان تو ‏ آید از جاناں جزائے انصتوا

گر نخواہی نکس پیش ایں طبیب ‏ بر زمیں زن زر و سر را ای لبیب

گفت افزوں را تو بفروش و بخر ‏ بذل جان و بذل جاہ و بذل سر

تا ثنائے تو بگوید فضل ہو ‏ کہ حسد آرد ملک بر جاہ او

چوں طبیباں را نگہدارید دل ‏ خود ببینید و شوید از خود خجل

دفع ایں کوری بدست خلق نیست ‏ لیکن اکرام طبیباں از ہدیست

ایں طبیباں را بجاں بندہ شوید ‏ تا بمشک و عنبر آگندہ شوید

ان لوگوں نے انبیاء ع کا وعظ سنکر کہا کہ اے طب دانی کا دعوے کرنیوالی جماعت تمہاری

طب نافع کے جاننے کا ثبوت کیا ہے جبکہ تم بھی ہماری طرح پابند خواب وخور ہو تو تم بھی ہماری ہی طرح ہو جیسے ہم شہر میں کہاتے پیتے ہیں تم بھی کہاتے پیتے ہو اور جبکہ تم آب وگل کے جال میں پہنسے ہوئے ہو تو تم سیمرغ دل کے شکاری کب ہو سکتے اور قلوب میں تصرف کیسے کر سکتے ہو۔ انبیاءؑ نے جواب دیا کہ یہ سوال بھی اُسی مرض کا نتیجہ ہے اور یہ تمہارا اندہا پن حقیقت بینی سے مانع ہے تمنے ہمارے طبیب روحانی ہونے کو سن تو لیا لیکن اس موتی (یعنی ہمارے طبیب روحانی ہونے) کو ہمارے ہاتھ میں نہیں دیکھتے ہو ہم اسکو لوگوں کی آنکھوں پر پہرا رہے ہیں یعنی وہ انکے پیش نظر ہے لیکن مخلوق ہے کہ اس کا ثبوت اور امتحان چاہتی ہے پس جو شخص شہادت مانگتا ہے ہم اُس سے کہتے ہیں کہ تیرا سوال خود شاہد ہے کہ تو موتی کو دیکھ نہیں سکتا اور اندہے پن میں محبوس ہے پس یہ شہادت خود اعتراف ہے ہمارے صدق کا کیونکہ اسکے یہی معنے ہیں کہ ایک شے واضح ہے مگر ہمکو دکہلائی نہیں دیتی۔ مثلاً آفتاب کہتا ہے کہ اُٹھو دن ہو گیا۔ دیکھو میری مزاحمت مت کرو۔ پس اگر اسوقت تم یہ کہو کہ سورج گواہ لا جو شہادت دیں کہ تو سچا ہے تو وہ اُس کا یہی جواب دیگا کہ اندہے تو اپنے اندہے پن کا اقرار کرکے خود میری صدق کی گواہی دے رہا ہے پس تو خدا سے دعا کر کہ وہ تجھے آنکھ دے اور تو میرے صدق کا مشاہدہ بھی کرے۔ واقعی بات یہ ہے کہ جو شخص روز روشن میں چراغ ڈھونڈہتا ہے تو یہ اس کا احمقانہ ڈہونڈہنا بھی اُسکے اندہے پن کی دلیل اور روز روشن کی شہادت ہے۔ اب اگر تم دیکھ نہیں سکتے اور محجوب ہو اور تمکو ظہور صبح حق میں تردد ہے تو اسکی صورت یہ ہے کہ تم انکار کر کے اپنے اندہے پن کو ظاہر نکرو بلکہ خاموش ہی رہو اور دل سے اس بات پر آمادہ رہو کہ اگر کسی طرح مجھپر حق واضح ہو جاوے تو میں قبول کر لوں اور فضل حق کے منتظر رہو کیونکہ جب دل سے قبول حق پر آمادہ ہوگے اور مخالفت ومعاندت نکروگے تو شاید حق سبحانہ کا وہ فضل جو کسی سبب ظاہری پر مبنی نہیں تمہارے شامل حال ہو اور تمہارے دل کا رُخ شقاوت کی طرف سے پہیر کر ہدایت کی طرف کردے اور تم مہتدی ہو جاؤ اور اگر اتنا بھی نہ کروگے اور مخالفت ومعاندت ہی پر آمادہ رہوگے تو سمجھ لو کہ آئینہ حق نما تمسے غلاف میں پوشیدہ ہو گیا اور اب وضوح حق کی ظاہراً کچھ امید نہیں مگر حق سبحانہ کو اب بھی اختیار حاصل ہے کہ وہ دل کو پہیر دیں

اور ہدایت فرما دیں۔ یاد رکھو کہ دن میں یہ کہنا کہ دن کہاں ہے اپنے کو رسوا کرنا ہے۔ نیز صبر اور خاموشی اور دل سے وضوح حق کے بعد قبول حق پر آمادہ رہنا حق سبحانہ کی رحمت کو اس کی طرف کھینچنے والا ہے اور معاندانہ ثبوت طلب کرنا مرض باطنی کی علامت ہے تمکو حکم انصتوا کو قبول کر کے اُسپر کاربند ہونا چاہیئے تاکہ حق سبحانہ کی طرف سے تمپر رحمت ہو خوب سمجھ لو اگر تم عود مرض نہیں چاہتے ہو تو تمکو اطباء کی عزت و توقیر کرنا چاہیئے اور فضول گفتگو کے بدلہ میں بذل مال اور بذل جاہ اور بذل سر خریدنا چاہیئے یعنی فضول باتیں نہ کرنا چاہئیں بلکہ انکے لئے جان مال عزت و آبرو سبکو صرف کرنے پر آمادہ رہنا چاہیئے تاکہ حق سبحانہ تمہاری وہ تعریف کریں کہ اُسکی رفعت پر آسمان کو بھی رشک ہو۔ دیکھو جبکہ تم طبیبوں کی دلداری کرو گے تو اپنے امراض تمکو مشاہد ہوں گے اور تمکو اپنی حالت دیکھکر خود ندامت ہوگی۔ کوئی یہ شبہ نکرے کہ ہدایت انبیاء کے قبضہ میں تھوڑا ہی ہے جو تعظیم و تکریم کے صلہ میں وہ انکو بخشدیں گے کیونکہ گو یہ مسلم ہے کہ ہدایت مخلوق کے قبضہ میں نہیں مگر طبیبوں کا اکرام خود خدا کی ہدایت ہے جو مقدمہ ہے ہدایت الی قبول الحق، کا پس تم ان کے دل و جان سے غلام ہو جاؤ تاکہ مشک و عنبر سے پُر ہو جاؤ۔

# شرح شبیری

## قوم سبا کا انبیاء علیہم السلام سے معجزوں کی درخواست کرنا

قوم گفتند اے گروہ مدعی — کو گواہ علم طب نافعی

یعنی قوم نے کہا کہ اے گروہ مدعی (نبوت اُس) علم طب نافع کا گواہ کہاں ہے مطلب یہ کہ تم جو کہتے ہو کہ ہمارے پاس وہ علم طب ہے کہ جو بڑے بڑے امراض کا علاج کر سکتا ہے تو اُسکے لئے کوئی گواہ بھی تو ہونا چاہیئے جو اُس علم کے نافع ہونے کو بتادے اور کہتے تھے کہ

چوں شما بستہ ہمیں خواب و خورید — ہمچو ما باشید در دہ می چرید

یعنی (اے گروہ انبیاء) جب تم اسی خواب و خور کے مقید ہو اور ہماری طرح رہتے ہو اور گاؤں میں کھاتے پیتے ہو۔

چوں شما در دام ایں آب و گلید　　کے شما صیاد سیمرغ دلید

یعنی جبکہ تم اسی آب و گل کے دام میں ہو تو تم سیمرغ دل کے صیاد کب ہو سکتے ہو۔ مطلب یہ کہ جب تم ہماری طرح کھاتے پیتے چلتے پھرتے ہو پھر تمہارے اندر کونسی بات زیادہ ہے جو تم پیمبر اور طبیب روحانی کہلانے کے مستحق ہو بلکہ

حب جاہ و سروری دارد براں　　کہ شمارد خویش از پیغمبراں

یعنی حب جاہ و سرداری اُسپر کہتی ہے کہ اپنے کو پیغمبروں سے گنے یعنی تم میں سے ہر ایک کو حب جاہ نے اسپر مجبور کیا ہے کہ دعوے نبوت کا کرتے ہو ورنہ اگر حب جاہ نہ ہوتی تو کبھی تم ایسا دعوے نکرتے،

ما نخواہیم ایچنیں لاف دروغ　　کردن اندر گوش و افتادن بدوغ

یعنی ہم ایسے لاف و دروغ کو کان میں کرنا اور فریب میں پڑنا نہیں چاہتے۔ مطلب یہ کہ جب ہم میں اور تم میں کوئی فرق نہیں ہے اور تم دعویٰ نبوت کا کرتے ہو تو بھلا ہم ایسی شیخی اور دروغ کو کس طرح مان لیں۔

انبیا گفتند کایں زاں علت ست　　مایۂ کوری حجاب رویت ست

یعنی انبیاء نے فرمایا کہ یہ اُسی مرض کی وجہ سے ہے اور کوری کی اصل رویت (حق) کا حجاب ہے یعنی تمہارا مرض اور تمہاری کوری تمہیں رویت حق سے مانع ہو رہی ہے اور فرمایا کہ

دعوی ما را شنیدید و شما　　می نہ بینید ایں گہر در دست ما

یعنی تمنے (صرف) ہمارے دعوی کو تو سُن لیا اور ہمارے ہاتھ میں اس گوہر (نبوت) کو دیکھتے نہیں یعنی تم اس گوہر نبوت کو دیکھتے نہیں حالانکہ یہ اسقدر درخشاں و تاباں ہے کہ اسکے لئے گواہ کی خود ضرورت ہی نہیں مگر جو کوئی نہ دیکھے تو اس کا علاج ہی کیا ہے

امتحانست ایں گہر مر خلق را　　ماش گرد انیم گرد چشمہا

یعنی یہ گوہر مخلوق کیلئے ایک امتحان ہے اور ہم اسکو آنکھوں کے گرد پھرا رہے ہیں۔

ہر کہ گوید کو گوا گفتش گواست　　کو نمی بیند گہر حبس عماست

یعنی جو شخص کہ کہتا ہے کہ گواہ کیا ہے اُس کا قول خود گواہ ہے کہ وہ گوہر کو نہیں دیکھتا اور

محبوس عمٰی ہے۔ مطلب یہ کہ یہ گو ہر نبوت جو اس قدر درخشان و تاباں اور ظاہر ہے یہ مخلوق کے امتحان کیلئے ہے کہ معلوم ہو کہ کون اسکو دیکھتا ہے اور کون اس سے اندھا ہے تو ہم اسکو آنکھوں کی گرد پھرا رہے ہیں اب بھی اگر کوئی اسپر گواہ کو طلب کرتا ہے تو اُس کا یہ طلب گواہ خود اُسکے اندھے ہونیکا گواہ ہے اور معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ شخص اندھا ہے اسکو بصیرت حاصل نہیں ہے۔ آگے ایک مثال فرماتے ہیں کہ

آفتابے در سخن آمد کہ خیز
کہ برآمد روز و برجہ کم ستیز

یعنی ایک آفتاب گفتگو میں آوے کہ اُٹھ اسلئے کہ دن نکل آیا اُٹھ جا مخالفت مت کر۔

تو بگوئی آفتابا کو گواہ
گویدت اے کور از حق دیدہ خواہ

یعنی تو کہے کہ اے آفتاب (اس امر کا) گواہ کون ہے تو وہ تجھے کہیگا کہ ارے احمق حق تعالیٰ سے آنکھ مانگ۔ مطلب یہ کہ مثلاً آفتاب جو تمسے آکر کہے کہ اٹھو دن ہو گیا ہے اور تم اُس سے کہو کہ کون گواہ ہے اس امر کا کہ دن ہو گیا ہے تو وہ یہی کہے کا اندھے تجھے علامت اور گواہ نظر نہیں آتا کہ جو تجھے کہہ رہا ہے وہی علامت و گواہ ہے ۔ اسی طرح انبیاء علیہم السلام فرماتے ہیں کہ طریق حق آگیا ہے اُسکو قبول کرو تم اُن سے گواہ طلب کرتے ہو تو یاد رہے کہ اپنے دعوے کے وہ خود ہی گواہ ہیں ان کا تشریف لانا خود طریق حق کا واضح ہوتا ہے ۵

آفتاب آمد دلیل آفتاب
گر دلیلت باید از وے رو متاب

آگے فرماتے ہیں کہ

روز روشن ہر کہ او جوید چراغ
عین جستن کوریش دارد بلاغ

یعنی روز روشن میں جو شخص کہ چراغ کو تلاش کرے تو بیہودگی سے خود اُسکی یہ تلاش کوری رکھتی ہے یعنی اگر کوئی روز روشن میں یہ کہے کہ مجھے کچھ نظر نہیں آتا معلوم ہوتا ہے کہ رات ہو گئی ہے اور اندھیرا چھا گیا ہے لہٰذا چراغ لاؤ تو اس کا یہ کہنا ہی خود اسکے اندھے ہونیکی علامت ہے۔

ورنہ می بینی گمانے بردۂ
کہ صباح است و تو اندر پردۂ

یعنی اور اگر تو دیکھتا نہیں ہے اور ایک گمان لے گیا ہے کہ صباح ہے اور تو پردہ میں ہے۔

کوری خود را مکن زیں گفت فاش
خامش و در انتظار فضل باش

یعنی اس کہنے سے اپنے اندھے پن کو ظاہر مت کر خاموش اور انتظار فضل (حق) میں رہ۔ مطلب یہ ہے کہ اگر آفتاب نبوت تمکو نظر نہیں آتا تو یہ تو طبعی امر ہے کہ کسی بات کو سنکر ایک شبہ دل میں پڑجاتا ہے کہ ممکن ہے کہ صحیح ہے تو اسکو سنکر تمہیں شبہ تو ہونا چاہئے کہ ممکن ہے کہ یہ نبی ہوں مگر ہمکو نظر نہ آتا ہو اور ہمیں بصیرت نہو آتنا سمجھو اور مخالفت مت کرو بلکہ مخالفت سے خاموش رہکر طلب اور جستجو کرو اور پھر فضل حق کا انتظار کرو انشاء اللہ اگر مخالفت وعناد نہ ہوگا اور طلب ہوگی تو حق ضرور واضح ہوجاوے گا اور فضل حق منعطف ہوگا باقی اس آفتاب نبوت کا انکار کرکے اپنے اندھے ہونیکو ظاہر مت کرو کیا فائدہ ہے بس مخالفت تو کرو مت (خاموش سے یہی مراد ہے) اور طلب کرتے رہو حق انشاء اللہ خود واضح ہوگا اور یہ ہوگا کہ۔

فضل بی علت مگر دریابدت زیں شقاوت روی دل برتابدت

یعنی فضل (حق) بلا سبب (ظاہری) کے شاید تمکو پالے اور اس شقاوت سے تیرے روے دل کو پھیر دے مطلب یہ کہ بلا تدابیر ظاہری انشاء اللہ فضل حق تمہیں پالے گا اور اس بدبختی سے تمکو نجات دیدے گا۔

ور بمانی در چنیں کوری ابد آئینہ پنہاں شد از تو در نمد

یعنی اور اگر تو ایسی ہی کوری ابدی میں رہے تو آئینہ تجھسے نمدے میں پوشیدہ ہوگیا ہے مطلب یہ کہ اگر اب بھی نہ دیکھے تو بس ایسا ہے جیسے کہ آئینہ نمدے میں پوشیدہ کردو تو وہ موجود تو ہے پاس مگر دکھائی نہیں دیتا اور اس سے منتفع نہیں ہوسکتے۔

درمیان روز گفتن روز کو خویش رسوا کردن است ای تندخو

یعنی دن میں یہ کہنا کہ دن کہاں ہے اے تندخو اپنے کو رسوا کرنا ہے مطلب یہ کہ حضرات انبیاء کی مخالفت کرنا خود اپنے کو رسوا کرنا ہے سب کو معلوم ہوجاویگا کہ اسکو بصیرت حاصل نہیں ہے بلکہ اندھا ہے

صبر و خاموشی جذوب رحمت است وین نشان جستن نشان علت است

یعنی صبر و خاموشی جاذب رحمت ہے اور یہ نشان تلاش کرنا نشانی مرض کی ہے۔ صبر و خاموشی سے مراد مخالفت نہ کرنا ہے یعنی حضرات انبیاء کی مخالفت نکرنا یہ جاذب رحمت ہے اور صرف اس سے کہ مخالفت نہو اکثر فضل حق ہوجاتا ہے۔

انصتوا بہ پذیر تا بر جان تو آید از جانان جزائے انصتوا

یعنی انصتوا تو قبول کر تا تیری جان پر جانان کی طرف سے انصتوا کی جزا آوے۔ مطلب یہ کہ قرآن شریف میں ہے انصتوا لعلکم ترحمون ۰ انصتوا پر ترحمون کو محمول کیا ہے لہذا اگر تم مخالفت اہل بعد وانبیاء سے انصات کروگے تو وہ محمول تم پر مرتب ہو جاوے گا

گر نخواہی نکس پیش ایں طبیب بر زمین زن زود سر را ای لبیب

یعنی اگر تو عود مرض نہیں چاہتا تو اے لبیب زمین پر اس طبیب کے سامنے سر ٹیک یعنی عود مرض کو جو سخت مہلک ہے اگر تم نہیں چاہتے تو مخالفت ترک کرو اور اطاعت اختیار کرو انشاء اللہ پھر ایسا نہ ہوگا

گفت افزوں را تو بفروش و بخر بذل جان و بذل جاہ و بذل زر

یعنی زائد باتوں کو تو فروخت کردو اور بذل جان اور بذل جاہ اور بذل سر کو خرید لو

تا ثنائے تو بگوید فضل ہو کہ حسد دارد ملک بر جاہ تو

یعنی تاکہ تمہاری ثنا فضل حق کہے کہ ملک تمہاری جاہ پر حسد کرے یعنی تم اگر اس گفتگو زائد کو فروخت کر کے بذل جاہ وغیرہ حاصل کروگے تو فضل حق نازل ہوگا اور اسوقت تمہارا وہ مرتبہ ہوگا کہ ملک بھی تمہارے جاہ پر رشک کرے گا۔

چوں طبیباں را نگہدارید دل خود بہ بینید و شوید از خود خجل

یعنی جبکہ تم طبیبوں کی دل کی حفاظت کروگے تو خود دیکھ لوگے اور اپنے سے شرمندہ ہوگے یعنی اگر تم مخالفت نکروگے اور انکے دل کو صدمہ نہ پہونچاؤ گے تو پھر اسکی برکت سے حق تم پر خود واضح ہو جاویگا اور اس وقت اپنے اس انکار سے تم خود شرمندہ ہوگے۔

دفع ایں کوری بدست خلق نیست لیک اکرام طبیباں از ہدیست

یعنی اس کوری کا دفع کرنا مخلوق کے قبضہ میں نہیں ہے لیکن طبیبوں کا اکرام ہدایت سے ہے مطلب یہ کہ حضرات انبیاء کے قبضہ میں تو ہدایت کر دینا نہیں ہے جیسا کہ انک لا تھدی من احببت سے صاف معلوم ہوتا ہے مگر ان حضرات کی تعظیم اور انکی عدم مخالفت ضرور اسکے لئے شرط ہے اور ہدایت میں اسکو ضرور دخل ہے لہذا یہ کرو کہ۔

این طبیبان را بجان بندہ شوید ‏ تا بمشک و عنبر آگندہ شوید

یعنی ان طبیبوں کی جان ودل سے مطیع ہوجاؤ تاکہ مشک وعنبر سے پُر ہوجاؤ (بس اصل عدم مخالفت وعناد ہے انشاء اللہ اگر یہ نہ ہوگا تو فضل حق ضرور پاویگا)

## شرح حبیبی

قوم گفتند این ہمہ زرق است و مکر ‏ کہ خدا نائب کند از زید و بکر

ہر رسول شاہ باید جنس او ‏ آب و گل کو خالق افلاک کو

مغز خر خوردیم تا ما چون شما ‏ پشہ را داریم ہمراز ہما

کو ہما کو پشہ کو گل کو خدا ‏ ز آفتاب چرخ چہ بود ذرہ را

این چہ نسبت وین چہ پیوندی بود ‏ تا کہ در عقل و دماغے در رود

تا کجا این گفت بیہودہ کجا ‏ این چہ زرقست و چہ شیدست و دغا

خود کجا کو آسمان کو ریسمان ‏ می نگیرد مغز ما این داستان

غالبا ما عقل داریم این قدر ‏ گند نا را می شناسیم از گزر

این بدان ماند کہ خرگوشے بگفت ‏ من رسول ماہم و با ماہ جفت

کز رمہ پیلان بر آن چشمہ زلال ‏ جملہ نخچیران بدند اندر وبال

جملہ محروم و ز خوف از چشمہ دور ‏ حیلۂ کردند چون کم بود زور

از سر کہ بانگ زد خرگوش زال ‏ سوئے پیلان در شب غرہ ہلال

شاہ پیلان من رسولم بیش نیست ‏ بر رسولان بند و زجر و خشم نیست

ماہ می گوید کہ اے پیلان روید ‏ چشمۂ آن ماست زان یکسو شوید

ورنہ من تاں کور گردانم ستم | گفتم از گردن برون انداختم
ترک ایں چشمہ بگوئید ورود ید | تا ز زخم تیغ من ایمن شوید
تک نشان آنست کاندر چشمہ ماہ | مضطرب گردد ز پیل آب خواہ
کہ بیا رابع عشر اے شاہ پیل | تا درون چشمہ یابی زیں دلیل
آں فلاں شب حاضر آای شاہ پیل | تا دروں چشمہ یابی آن دلیل
چونکہ ہفت وہشت از مہ بگذرید | شاہ پیل آمد ز چشمہ می چرید
چونکہ زد خرطوم پیل آن شب در آب | مضطرب شد آب ومہ کرد اضطراب
پیل باور کرد از وے آن خطاب | چوں درون چشمہ مہ کرد اضطراب
ترس ترساں باز گشتند آن رمہ | بعد ازان نامد یکے زلیشان ہمہ
مانہ آن پیلان گو لیم اے گروہ | کا ضطراب ماہ آرد مان شکوہ

انبیاء کا جواب سنکر لوگوں نے کہا کہ ہم ہرگز نہ مانیں گے کہ خدا زید وعمرو وبکر کو اپنا نائب کریگا یہ تمہارا مکر و فریب ہے قاعدہ ہے کہ بادشاہ کا قاصد اُسکے جنس سے ہوتا ہے پھر کجا آب و گل سے بنا ہوا آدمی اور کہاں خالق افلاک۔ ہمنے کچھ گدہے کا بھیجا نہیں کہایا ہے اور ہم احمق نہیں کہ مچھر کو ہما کا ہمسر قرار دیں۔ بھلا کجا مچھر کجا ہما کجا مٹی کجا خدا اور آفتاب فلک سے ذرہ کو کیا نسبت یہ کونسی مناسبت اور کونسا جوڑ ہے جسکو عقل باور کرسکے اور جو دماغ میں اُسکے بھلا کجا ہم کجا یہ بیہودہ گفتگو بھلا ہم ملنے والے ہیں پھر یہ فریب یہ مکر یہ دغا کیسی بھلا کہیں ایسا ہوسکتا ہے توبہ توبہ کہاں آسمان کہاں ریسمان ہمارا دماغ تو اس افسانہ کو قبول نہیں کرتا اور غالباً ہم اتنی تمیز بھی رکھتے ہیں کہ گندنا اور گلزمیں یعنی حق اور باطل میں تمیز کرسکیں

اسکی مثال تو ایسی ہے جیسے ایک خرگوش نے کہا تھا کہ میں چاند کا قاصد اور اس کا قربن ہوں اور وجہ اُسکی یہ تھی کہ ایک شفاف چشمہ پر تمام شکار ہاتھیوں کے ہاتھ سے پریشان اور اُس سے منتفع ہونے سے محروم اور خوف کے باعث اس چشمہ سے دور تھے اور قوت تھی نہیں اسلئے انکو تدبیر کی سوجھی اور اُنھوں نے یہ چال کی کہ چاندرات کو پہاڑ پر سے ایک بوڑھے خرگوش نے ہاتھیوں کو آواز دی اور کہا کہ اے ہاتھیوں کے بادشاہ میں محض قاصد ہوں اور قاعدہ ہے کہ قاصدوں کو نہ قید کیا جاتا ہے اور نہ اُنپر غیظ وغضب کیا جاتا ہے۔ پس میں جو کچھ کہنے والا ہوں امید ہے کہ میں اس میں معذور سمجھا جاؤں گا۔ چاند کہتا ہے کہ اے ہاتھیو تم چلے جاؤ اور ہمارے چشمہ سے الگ ہوجاؤ ورنہ میں تمکو بہت بُری طرح اندھا کردوں گا۔ دیکھو میں تمکو اطلاع کرچکا ہوں اور اپنی گردن سے اُس بار کو الگ کرچکا ہوں پس تم اس چشمہ کو چھوڑدو اور جہاں جی چاہے چلے جاؤ۔ تاکہ میری تلوار کے زخم سے محفوظ رہو یہ تو پیغام تھا اب اگر اُسکی تصدیق چاہتے ہو کہ واقعی یہ پیغام چاند ہی کا ہے تو اُسکی علامت یہ ہے کہ جو ہاتھی پانی پینے جاویگا چاند اُسکی اس حرکت سے چشمہ کے اندر پیچ وتاب کھاویگا پس میں آپ سے کہتا ہوں کہ آپ چودھویں تاریخ کو آئیں تاکہ چشمہ کے اندر اُس علامت کو مشاہدہ کریں آپ اُس رات کو ضرور آئے تاکہ چشمہ کے اندر آپکو یہ علامت معلوم ہوجائے جبکہ پندرہ راتیں چاند کی گذر گئیں یعنی گذرنے کو ہوئیں تو ہاتھیوں کا بادشاہ آیا اور چشمہ سے پانی پینے لگا جوں ہی اُسنے اُس رات کو پانی میں سونڈ ڈالی فوراً ہی پانی میں اضطراب پیدا ہوا اور چاند بھی مضطرب ہونے لگا جبکہ ہاتھی نے چشمہ کے اندر چاند کا اضطراب دیکھا تو اُسکو خرگوش کی بات کا یقین ہوگیا اور سارا گلہ خوف زدہ ہوگیا اور اسکے بعد اُس میں سے ایک بھی چشمہ کی طرف نہ پھٹکا تو صاحبو ہم احمق ہاتھی نہیں ہیں کہ ہمکو چاند کا خیالی اضطراب مرعوب کرسکے۔

# شرح شبیری

## قوم سبا کا انبیاء علیہم السلام متہم قرار دینا

قوم گفتند ایں ہمہ زرقست ومکر ۔۔۔ کہ خدا نائب کند از زید وبکر

یعنی قوم نے کہا کہ یہ سب فریب ہے اور مکر ہے کہ خدا زید و بکر میں سے کسیکو اپنا نائب

بتاوے۔ مطلب یہ کہ وہ نبوت ہی کا انکار کرتے تھے اور کہتے تھے کہ بشر رسول حق ہو ہی نہیں سکتا اسلئے کہ۔

ہر رسول شاہ باید جنس او آب و گل کو خالق افلاک کو

یعنی ہر رسول شاہ اس کی جنس سے ہونا چاہئے اور آب و گل کہاں اور خالق افلاک کہاں مطلب یہ کہ رسول مرسل کی جنس سے ہونا چاہئے تو خدا کا رسول خدا ہی ہوا اور یہ ہوگا نہیں تو بس رسول بھی نہ ہوگا اور کہتے تھے کہ۔

مغز خر خوردیم تا ما چوں شما پشہ را داریم ہمسر از ہما

یعنی کیا ہمنے مغز خر کھا لیا ہے تاکہ ہم تمہاری طرح پشہ کو ہمسر از ہما کا رکھیں یعنی ہم کوئی بیوقوف تو نہیں ہیں جو بشر کو رسول حق تان لیں اسلئے کہ۔

کو ہما کو پشہ کو گل کو خدا ز آفتاب چرخ چہ بود ذرہ را

یعنی کہاں تو ہما اور کہاں پشہ اور کہاں مٹی اور کہاں خدا اور آفتاب چرخ کو ذرہ سے کیا نسبت ہوگی۔

ایں چہ نسبت ایں چہ پیوندے بود تا کہ در عقل و دماغے در رود

یعنی یہ کیا نسبت اور کیا تعلق ہوگا کہ کسی عقل و دماغ میں جاویگا۔

ما کجا ویں گفت بیہودہ کجا ایں چہ زرقست و چہ شیدست و دغا

یعنی ہم (یعنی انسان) کہاں اور یہ بیہودہ بات کہاں یہ کیا فریب اور کیا مکر اور کیا دغا ہے۔

خود کجا کو آسمان کو ریسماں می نگیرد مغز ما ایں داستاں

یعنی خود کہاں (نسبت) ہے کہاں آسمان اور کہاں ریسماں ہماری تو عقل اس بات کو قبول نہیں کرتی (کہ خدا کا رسول اور قاصد بشر ہو)

غالباً ما عقل داریم ایں قدر گندنا را می شناسیم از گزر

یعنی غالباً ہم اسقدر تو عقل رکھتے ہیں کہ پیاز کو گاجر سے ممتاز کر لیں (تو ایسا تو نہیں ہے کہ بشر کو قاصد حق مان لیں آخر خدا اور بشر میں امتیاز کرنے کی لائق تو ہماری عقل ہے ہی) آگے خرگوشوں کی حکایت لاتے ہیں کہ ان کفار نے کہا کہ بشر کو رسول حق کہنا تو ایسا ہے جیسے کہ اس خرگوش نے

(جس کا قصہ کلیلہ و دمنہ میں ہے) ہاتھی سے کہا تھا کہ میں قاصد ماہ ہوں تو جس طرح کہ وہ غلط کہتا تھا اسی طرح یہ بات بھی غلط ہے۔

## حکایت خرگوشوں کی کہ ایک خرگوش کو ہاتھی کے پاس رسول بنا کر بھیجا تھا کہ جا کر کہہ کہ میں چاند کا قاصد ہوں چاند نے کہا ہے کہ اس چشمہ سے پانی مت پیا کر اور یہ قصہ کتاب کلیلہ و دمنہ میں ہے

این بدان ماند کہ خرگوشی بگفت　　من رسول ماہم و با ماہ جفت

یعنی یہ (دعویٰ نبوت) اس سے مشابہ ہے کہ ایک خرگوش نے کہا تھا کہ میں چاند کا رسول ہوں اور اس کا قرین ہوں مطلب یہ کہ جیسا وہ غلط تھا ایسا ہی یہ بھی نعوذ باللہ غلط ہے اور اس خرگوش نے ایسا اسلئے کیا کہ۔

کز رمہ پیلاں ازیں چشمہ زلال　　جملہ نخچیراں بدند اندر وبال

یعنی کیونکہ جماعت پیلوں کی وجہ سے اس چشمہ شیریں سے تمام نخچیر وبال میں تھے یعنی ان کو اس سے پینا نصیب نہ ہوتا تھا۔

جملہ محروم و زخوف از چشمہ دور　　حیلہ کردند چوں کم بود زور

یعنی سب محروم تھے اور خوف کی وجہ سے چشمہ سے دور تھے تو انہوں نے جبکہ قوت کم تھی ایک حیلہ کیا (اور وہ حیلہ یہ کیا کہ)

از سر کہ بانگ زد خرگوش زال　　سوئے پیلاں در شب غرہ ہلال

یعنی ایک بوڑھے خرگوش نے سر کوہ سے ہاتھیوں کی طرف غرہ ہلال کی شب میں آواز دی یعنی اول شب ماہ میں آکر اسنے سر کوہ سے یہ آواز دی کہ۔

شاہ پیلاں من رسولم بیش نیست　　بر رسولاں بند و زجر و نیش نیست

یعنی اے شاہ پیلاں میں رسول ہوں اور زیادہ (کچھ) نہیں ہوں اور قاصدوں پر بند اور زجر اور

یعنی نہیں ہے مطلب یہ کہ میں ایلچی ہوں اور ایلچی را چہ زوال۔

ماہ می گوید کہ اے پیلاں روید　　　چشمہ آن ماست زاں یکسو شوید

یعنی چاند کہتا ہے کہ اے ہاتھیو چلے جاؤ چشمہ ہماری ملک ہے اس سے ایک طرف ہو جاؤ۔(راوی کہتا ہے کہ)۔

ورنہ من تاں کور گردانم ستم　　　گفتم از گردن برون انداختم

یعنی ورنہ میں تمکو ستم سے اندھا کر دونگا تو میں نے کہدیا اور گردن سے باہر ڈال دیا ہے مطلب یہ کہ خرگوش نے کہا کہ چاند نے یہ پیغام دیا ہے کہ اس چشمہ سے ہٹ جاؤ ورنہ میں تمکو اندھا کر دونگا تو اب میں تو تم سے کہہ چکا ہوں تم جانو۔

ترک ایں چشمہ بگوئید و روید　　　تا ز زخم تیغ من ایمن شوید

یعنی اس چشمہ کو چھوڑدو اور چلے جاؤ تاکہ میری تیغ کی زخم سے بیخوف رہو۔

نک نشاں آنست کاندر چشمہ ماہ　　　مضطرب گردد ز پیل آب خواہ

یعنی (اُس چاند کی ناراضگی کی) نشانی یہ ہے کہ چشمہ کے اندر چاند آبخواہ ہاتھی سے مضطرب ہوتاہے یعنی جب کوئی ہاتھی پانی پینا چاہتا ہے تو چاند غصہ کی وجہ سے چشمہ کے اندر کانپا کرتاہے پس یہ اُسکی علامت ہے کہ وہ ہاتھیوں کے پانی پینے سے ناراض ہے اور یہ کہا کہ۔

کہ بیا رابع عشر اے شاہ پیل　　　تا درون چشمہ یابی زیں دلیل

یعنی اے شاہ پیل چودہویں رات کو آنا تاکہ چشمہ کے اندر تو اس سے دلیل پاوے یعنی اُس خرگوش نے کہا کہ اے شاہ پیل تم چودہویں رات کو آنا اسوقت تمکو اُس کی خفگی اور اس کا اضطراب معلوم ہو جاویگا۔

آں فلاں شب حاضر آ ای شاہ پیل　　　تا درون چشمہ یابی آن دلیل

یعنی اُس فلاں رات میں اے شاہ پیل آ تاکہ چشمہ کے اندر تو اُس دلیل کو پالے۔

چوں دو ہفتہ از مہ نو بگذرید　　　شاہ پیل آمد ز چشمہ می چرید

یعنی ماہ نو کے دو ہفتے گذر گئے تو شاہ پیل آیا کہ چشمہ سے چرتا تھا یعنی وہ بعد دو ہفتہ کے کہ چودہویں شب تھی چشمہ سے پانی پینے آیا۔

چونکہ زد خرطوم پیل آن شب در آب ... مضطرب شد آب مہ کرد اضطراب

یعنی ہاتھی نے جبکہ اس شب کو پانی میں سونڈ ماری تو پانی مضطرب ہوا اور چاند نے بھی اضطراب کیا یعنی پانی کے ہلنے سے چاند بھی ہلا۔

پیل باور کرد از وے آن خطاب ... چون درون چشمہ مہ کرد اضطراب

یعنی ہاتھی نے اس خرگوش سے اس بات کو یقین کر لیا جبکہ چشمہ کے اندر ماہ نے اضطراب کیا یعنی جب چاند انکے پانی پینے سے ہلا تو یہ سمجھے کہ بیشک یہ پانی پینے سے خفا ہوتا ہے اسلئے خفگی کے مارے کانپ رہا ہے۔

ترس ترساں باز گشتند آں رمہ ... بعد ازاں نامد یکے زالیشاں ہمہ

یعنی ڈرتے ڈرتے وہ گروہ واپس ہو گئے اور اسکے بعد ان سب میں سے ایک بھی نہ آیا اور سب ڈر گئے اور وہ نخچیر آرام سے بیٹھ گئے۔ آگے اہل سبا کا مقولہ ہے کہتے ہیں کہ

مانہ زاں پیلاں گو لیم اے گروہ ... کاضطراب ماہ آرد ماں شکوہ

یعنی اے گروہ (انبیاءؑ) ہم ان بیوقوف ہاتھیوں میں سے نہیں ہیں کہ چاند کا مضطرب ہونا ہمارے لئے خوف لاوے یعنی ایسے ڈرنے والے نہیں ہیں تو تم جو قاصد حق بنکر ہمیں ڈراتے ہو ہم اس سے ڈرنیوالے نہیں ہیں۔ جب انہوں نے یہ کہا تو حضرات انبیاءؑ جواب فرماتے ہیں کہ

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| انبیاءؑ گفتند آوہ پند ماں | سخت تر کرد اے سفیہاں بندتاں |
| اے دریغا کہ دوا در رنج تاں | گشت زہر جاں قہر آہنج تاں |
| ظلمت افزود ایں چراغ آن چشم را | چوں خدا بگماشت پردہ خشم را |
| چہ رئیسی جست خواہیم از شما | کہ ریاست ما فزونست از سما |
| چہ شرف یابد ز کشتی بحر در | خاصہ کشتی ز سر گیں گشتہ پر |

ای دریغ آں دیدۂ کور و کبود — کافتابے اندرو ذرہ نمود

زآدمے کو بود بے مثل و ندید — دیدۂ ابلیس جز طینے ندید

چشم دیوانہ بہارش دے نمود — زانطرف جنبید کورا خانہ بود

اے بسا دولت کہ آید گاہ گاہ — پیش بے دولت بگردد او زراہ

اے بسا معشوق کاید ناشناخت — پیش بدبختے نداند عشق باخت

احمقاں را ایں چنیں حرماں چراست — می نسازد گمرہاں را راہ راست

ایں غلط دہ دیدہ را حرماں ماست — ویں مقلب قلب را سوء القضاست

چوں بت سنگیں شما را قبلہ شد — لعنت و کوری شما را ظلہ شد

چوں بشاید سنگ تاں انباز حق — چوں نشاید عقل و جاں ہمراز حق

پشۂ مردہ ہمارا شد شریک — چوں نشاید زندہ ہمراز ملیک

یا مگر مردہ تراشیدہ شماست — پشہ زندہ تراشیدہ خداست

عاشق خویشید و صنعت کرد خویش — دم ماراں را سر مارست کیش

نے دراں دم دولتے و نعمتے — نے دراں سر راحتے و لذتے

گرد سر گرداں بود آں دم مار — لائق اند و درخورند آں ہر دو یار

آنچناں گوید حکیم غزنوی — در الٰہی نامہ گر خوش بشنوی

کم فضولی کن تو در حکم قدر — در خور آمد شخص خر با گوش خر

شد مناسب عضوہا و ابدانہا — شد مناسب وصفہا با جانہا

وصف ہر جانے مناسب باشدش / بیگماں جانے کہ حق بتراشدش

چوں صفت با جاں قرین کردست او / پس مناسب دانش ہمچوں چشم و رو

شد مناسب وصفہا در خوب و زشت / شد مناسب حرفہا کہ حق نوشت

دیدہ و دل ہست بین الاصبعین / چون قلم در دست کاتب ای حسین

اصبع لطف است و قہر اندر میاں / کلک دل با قبض و بسطے زیں بناں

اے قلم بنگر گر اجلالیستی / کہ میان اصبعان کیستی

جملہ قصد و جنبشت زیں اصبعست / فرق تو بر چار راہ مجمع است

ایں حروف حالہات از نسخ اوست / عزم و فسخت ہم ز عزم و فسخ اوست

جز نیاز و جز تضرع راہ نیست / زیں تقلب ہر قلم آگاہ نیست

ایں قلم داند و لے بر قدر خود / قدر خود پیدا کند در نیک و بد

انبیاءؑ نے جواب دیا کہ اے احمق لوگو افسوس کہ تم پر ہماری نصیحت کا بُرا اثر پڑا اور اُسنے تمہاری بندش کو اور بھی سخت کر دیا کیونکہ پہلے تو صرف گمراہی تھی اور اب اسکے ساتھ عناد بھی شامل ہو گیا اور افسوس کہ ہماری دوا تمہاری بیماری کے بارہ میں تمہاری مقہور جان کیلئے زہر بنگئی اور چونکہ حرکتوں سے حق سبحانہٗ نے اپنے قہر کا پردہ تمہاری آنکھوں پر ڈالدیا ہے اسلئے اس چراغ ہدایت نے تمہاری آنکھوں کیلئے تاریکی ہی بڑھائی۔ اے احمقو تم سوچو تو سہی کہ جبکہ ہماری ریاست آسمان سے بھی زیادہ ہے تو ہم تم سے ریاست کے کیا طلبگار ہو سکتے ہیں اور غور تو کرو کہ موتیوں والا سمندر ایک کشتی سے کیا عزت حاصل کر سکتا ہے بالخصوص اُس کشتی سے جو گوبر سے پُر ہو۔ اب مولانا فرماتے ہیں (اور یہ بھی ممکن ہے کہ مقولہ انبیاءؑ ہی ہو) واقعی اُس آنکھ کی حالت نہایت افسوسناک ہے جسمیں آفتاب ذرہ معلوم ہوا اور ایسا ثابت ہوتا ہے چنانچہ آدم علیہ السلام باوجودیکہ لاجواب اور

بے مثل تھے مگر ابلیس کی آنکھ کو مٹی کے سوا اور کوئی بات نظر نہ آئی اور اُسنے کہدیا انا خیر منہ
خلقتنی من نار وخلقتہ من طین اور اسکی ابلیسی آنکھ نے اُن کی بہار کو خزاں ہی دکھلایا کیوں نہو
ہر کوئی اپنے گھر ہی کی طرف سے حرکت کرتا ہے یعنی ہر شخص کے خیالات و افعال اُسکے مناسب ہوتے
ہیں اسلئے ابلیس نے بھی وہی کیا جو اُسکے مناسب تھا۔ ارے بہت سی دولتیں ایسی ہوتی ہیں کہ
کبھی کبھی اور اتفاق سے کسی مفلس کے سامنے آجاتی ہیں لیکن وہ بجائے اسکے کہ اسپر قبضہ کرے
اُس راستہ ہی کو چھوڑ دیتا ہے اور بہت سے معشوق ایسے ہوتے ہیں کہ ایک بدنصیب عاشق
کے پاس بھیس بدلکر آتے ہیں مگر وہ اپنا ارمان نہیں نکال سکتا۔ یہ لوگ نہایت ہی احمق ہوتے
ہیں۔ اب سنو کہ احمق اسقدر کیوں محروم ہوتے ہیں بات یہ ہے کہ گمراہوں اور کجرفتاروں کیلئے
راہ راست موافق اور مناسب ہی نہیں اصل وجہ اس کی یہ ہے کہ ہر بات تقدیر سے تعلق رکھتی ہے
پس ہماری آنکھ کو غلطی میں ڈالنے والی ہماری شقاوت ازلی ہے اور ہمارے دلوں کو گمراہی کی طرف
پھیر والی خوبی تقدیر ہے ۵

تہیدستان قسمت را چہ سود از رہبر کامل — کہ خضر از آب حیوان تشنہ می آرد سکندر را

اس استطرادی مضمون کو یہانتک پہونچا کر مولانا پھر جواب انبیاء بیان فرماتے ہوئے کہتے ہیں کمبختو
چونکہ تمنے بتوں کی پرستش شروع کی اسلئے یہ لعنت بعد عن الرحمۃ اور اندھاپن پھر چھا گیا کہ
تم کسی طرح حق کو قبول نہیں کرتے اور یہ آفتاب تمہیں نظر نہیں آتا تم کہتے ہو کہ تم خدا کے رسول
کیسے ہو سکتے ہو اچھا تم ہی انصاف کرو جب تمہارے بُت خدا کے شریک ہو سکتے ہیں حالانکہ
پتھر ہیں تو ذی روح اور ذی عقل خدا کا مقرب کیوں نہیں ہو سکتا۔ اور جبکہ مردہ پتھر (بت) ہما
(حق سبحانہ) کا شریک و سہیم ہو سکتا ہے تو زندہ پتھر (آدمی) بادشاہ (حق سبحانہ) کا مقرب
کیوں نہیں ہو سکتا یا شاید یہ فرق ہو کہ وہ مردہ تمہارا بنایا ہوا ہے اسلئے وہ تو شریک ہو سکتا ہے
اور زندہ خدا کا بنایا ہوا ہے اسلئے وہ خدا کا مقرب بھی نہیں ہو سکتا لاحول ولا قوۃ بات یہ ہے
کہ تم لوگ خود اپنے اوپر اور اپنی مصنوعات پر عاشق ہو اسلئے تم اپنے کو انبیاء سے برتر سمجھتے ہو
اور اپنی مصنوعات کو بھی اور تمہارے مناسب بھی یہی ہے کیونکہ سانپ کی دُم کا دین و مذہب
اسکا سر ہی ہوتا ہے۔ کیونکہ نہ اس دم میں کوئی خوبی ہے نہ سر میں کوئی بہتری اسلئے وہ دُم

سر کے گرد گھومتی ہے اور یہ جوڑا نہایت ہی مناسب ہے۔ دیکھو اگر تم غور سے سنو تو میں تمہیں بتاؤں
کہ حکیم غزنوی الٰہی نامہ میں یوں فرماتے ہیں کہ تم حکم الٰہی میں گفتگو اور بحث ومناظرہ نہ کیا کرو۔ بلکہ تم جس مرتبہ
کے ہو اُسی مرتبہ پر رہو کیونکہ ہر چیز اپنے میل کیساتھ اچھی ہوتی ہے چنانچہ گدہے کا جسم گدہے کے
کانوں ہی کے مناسب ہے اور گدہے کے کان اُسکے جسم کیلئے زیبا ہیں چونکہ تمہارا منہ نہیں
کہ احکام الٰہیہ میں گفتگو کرو اسلئے خاموش رہنا چاہیئے یہ حاصل تھا حکیم غزنوی کی نصیحت کا آگے
مولانا اسپر اضافہ فرماتے ہیں یا یوں کہو کہ اُسکی تشریح فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کچھ گدہے ہی
کی تخصیص نہیں بلکہ تمام اعضاء وابدان میں مناسبت ہوتی ہے اور اعضاء وابدان کی بھی تخصیص
نہیں بلکہ اوصاف ارواح اور خود ارواح میں بھی مناسبت ہوتی ہے اور جس جان میں جو صفت
حق سبحانہ پیدا فرماتے ہیں وہی اُسکے لئے مناسب ہوتی ہے پس جس جان میں جو وصف غیر اختیاری
دیکھو سمجھ لو کہ یہی اسکے مناسب ہے جیسے آنکھ اور چہرہ میں مناسبت ہوتی ہے پس اچھے لوگوں اور
بُرے لوگوں میں جو اوصاف ہیں وہ سب اُن کے مناسب ہیں کیونکہ وہ آثار صنع حق ہیں اور حق سبحانہٗ
حکیم مطلق اور صانع کامل ہیں پس ان کی صنعت کے آثار میں ہرگز بے ڈھنگا پن نہیں ہو سکتا جب
یہ مقدمہ ممہد ہو گیا تو اب سمجھو کہ دل اور آنکھ حق سبحانہ کی دو انگلیوں کی یوں ہی درمیان میں ہیں جسطرح
کہ کاتب کے ہاتھ میں قلم ایک انگلی لطف ہے دوسری قہر اور ان دونوں کے درمیان میں قلم دل ہی
وہ قلم کبھی ان انگلیوں کے اثر سے منقبض ہوتا ہے اور کبھی منبسط جب یہ بھی معلوم ہو گیا تو اب وہ
مضمون اچھی طرح ثابت ہو گیا کہ تم اپنے کو اور اپنے بتوں کو انبیاء سے بڑھکر سمجھتے ہو تمہارے
مناسب ہے بھی یہی۔ اب مولانا اس مضمون کے نتیجہ کے طور نصیحت فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جب
یہ ثابت ہوا کہ تم حق سبحانہ کے قبضہ میں ہو وہ جس طرف چاہیں تمہیں پلٹ سکتے ہیں تو تمکو اس امر کا ضرور
لحاظ رکھنا چاہیئے کہ تم کس مقتدر کے قبضہ میں ہو یاد رکھو کہ تمہاری ہر حرکت اُسی کے حکم سے اور
تمہارا سر چوراہے پر رکھا ہوا ہے یعنی جسطرح چوراہے پر رکھے ہوئے سر کو ہر طرف کے آنے جانے
والے لوگوں کی ٹھوکروں کا خطرہ ہوتا ہے اور اسکو اطمینان نہیں ہو سکتا کہ میں ایک حالت پر قائم ہونگا
یوں ہی تمکو بھی اپنی حالت پر اطمینان نہ ہونا چاہیئے بلکہ قہر الٰہی سے ہر وقت ڈرتے رہنا چاہیئے۔ اور اپنی
طاعات وعبادات پر کبھی ناز نکرنا چاہیئے کیونکہ تمہارے حالات قلبیہ اُسیکے پیدا کئے ہوئے ہیں اور

تمہارا عزم و فسخ عزم سب اُسیکی عزم و فسخ کا اثر ہے پس ایسی حالت میں گھمنڈ اور ناز کا کوئی موقع نہیں اور بجز نیاز و تضرع زاری و مسکنت کے اور کوئی بہبودی کی صورت نہیں ہر شخص اس تقلب سے واقف نہیں اسلئیے وہ بے اعتدالیون میں منہمک ہے اور جو شخص کچھ جانتا بھی ہے وہ بھی اس کی حقیقت سے واقف نہیں بلکہ اپنی حیثیت کیموافق جانتا ہے اور حیثیت اُسکی اُسکے افعال حسنہ اور سیئہ سے ظاہر ہے کہ وہ کس درجہ کا آدمی ہے۔

# شرح شبیری

## انبیاء علیہم السلام کا اُن کے طعن کا جواب دینا اور انکی مثال بیان فرمانا

انبیاء گفتند آوہ پند ماں　　سخت تر کرد اے سفیہاں بند تاں

یعنی انبیاء علیہم السلام نے فرمایا کہ افسوس ہماری نصیحت نے اے بیوقوفو تمہاری بند کو زیادہ کردیا

اے دریغا کہ دوائے رنج تاں　　گشت زہر جان قہر آہنج تاں

یعنی افسوس کہ تمہارے مرض کی دوا تمہاری قہر کش جان کیلئے زہر ہوگیا یعنی ان کی جو جان قہر کی جاذب اور قہر حق کو کھینچنے والی تھی اُسکے لئے یہ نصائح انبیاء زہر ہو گئی اور ان کا کفر اور بھی زیادہ ہوگیا۔

ظلمت افزود ایں چراغ آں چشم را　　چوں خدا بگماشت بر دل خشم را

یعنی اس چراغ (نبوت) نے اُس آنکھ کو ظلمت ہی بڑھائی جبکہ خدا نے دل پر خشم کو مقرر فرمادیا تھا یعنی چونکہ اُنکے دل پر خشم حق تھا لہذا انکو چراغ ہدایت اور آفتاب نبوت نے اور ظلمت ہی کو زیادہ کیا اُنکو ہدایت نہ ہوسکی اور انبیاء ع نے فرمایا کہ۔

چہ رئیسی جست خواہیم از شما　　کہ ریاست ماں فزونست از سما

یعنی ہم تمسے کیا ریاست کو ڈھونڈیں گے کہ ہماری ریاست تو آسمان سے زیادہ ہے مطلب یہ کہ ہم تمسے جاہ و مال کیا طلب کرتے ہماری سلطنت تو زمین و آسمان سب پر ہے۔ تو پھر ہمکو تمہارا مال

و دولت لیکر کیا نفع ہوگا آگے اُسکی مثال دیتے ہیں کہ۔

چہ شرف یابد ز کشتی بحر دُر　　　خاصہ کشتی ز سرگیں گشتہ پُر

یعنی موتیوں کا دریا کشتی سے کیا شرف پاویگا۔ خاصکر اس کشتی سے جو سرگین سے پُر ہو۔
مطلب یہ کہ جس دریا میں موتی بھرے ہوں اگر اُس میں ایک کشتی بھی آجاوے تو اُس کشتی سے
اس دریا کو کیا شرف ہو سکتا ہے اور خاصکر جبکہ وہ کشتی گوبر سے بھری ہو تو بجائے شرف کی
اور گندگی ہی زیادہ ہوگی تو اسی طرح انبیاء نے فرمایا کہ تمہاری مال و دولت سے ہمکو شرف تو
کیا ہوتا اور گندگی ہی بڑھے گی آگے فرماتے ہیں کہ۔

اے دریغ آن دیدۂ کور و کبود　　　آفتابے اندر و ذرہ نمود

یعنی افسوس ہے اُس کور و کبود آنکھ پر کہ جو آفتاب اُسکے اندر ذرہ دکھائی دیا۔ مطلب یہ کہ اس
اندھے کی حالت قابل افسوس ہے کہ جسے آفتاب ذرہ دکھائی دے تو اسی طرح جو آفتاب
کو نہ دیکھے وہ بھی یقیناً اندھا ہے۔

ز آدمے کو بود بے مثل و ندید　　　دیدۂ ابلیس جز طینے ندید

یعنی اُن آدم سے جو کہ بے مثل و نظیر تھے دیدۂ ابلیس نے سوائے مٹی کے (کچھ) نہ دیکھا۔

چشم دیوانہ بہارش دے نمود　　　زانطرف جنبید کورا خانہ بود

یعنی چشم احمقانہ نے اسکو بہار دے دکھلائی اور اس طرف سے جنبش کی جس طرف کہ اُس کا
گھر تھا یعنی چونکہ اس کا گھر اور مرجع ضلال تھا لہذا اسکو غلط ہی دکھائی دیا۔

اے بسا دولت کہ آید گاہ گاہ　　　پیش بے دولت بگردد او ز راہ

یعنی بہت سی وہ دولتیں جو کبھی کبھی بے دولت کے سامنے آتی ہیں تو وہ راہ سے پھر جاتا ہے
مطلب یہ کہ جسکو مفت گھر بیٹھے دولت ہاتھ آجاوے اسکو اس دولت کی قدر نہیں ہوا کرتی۔

اے بسا معشوق کاید ناشناخت　　　پیش بدبختے ندانند عشق باخت

یعنی بہت سے وہ معشوق کہ وہ ناآشنا سا ہو کر کسی بدبخت کے سامنے آدیں تو وہ عشق کرنا نہ جانے گا
مطلب یہ کہ اگر کوئی معشوق کسی کے پاس خود چلا جاوے تو جو عاقل ہے وہ تو اُسکی اور قدر کریگا
اور اسکو نعمت غیر مترقبہ سمجھے گا مگر جو بیوقوف ہے وہ اُسکی بیقدری کرے گا اور اسکو بہچانیگا بھی

نہیں تواسی طرح اُن لوگوں کے پاس دولت نبوت مفت ہی آگئی ہے لہذا یہ کمبخت قدر نہیں کرتے آگے فرماتے ہیں کہ

احمقاں را ایں چنیں حرماں چراست　　　می نسازد گمرہاں را راہ راست

یعنی احمقوں کو البسا حرمان کیوں ہیں (اس سوال کے بعد جواب خود فرماتے ہیں) گمراہوں کو راہ راست موافق نہیں آتی (لہذا محروم رہتے ہیں)۔

ایں غلط دہ دیدہ احرماں ماست　　　وین مقلب قلب را سوء القضاست

یعنی آنکھ کو غلطی میں ڈالنے والا ہمارا حرمان ہے اور یہ مقلب قلب کو سوء القضا ہے مطلب یہ کہ ہماری محرومی باعث ہے غلطی دیدہ کی اور ہمارے قلب کو سوء القضا تقلیب کر رہی ہے۔ لہذا ہم غلطی میں پڑے ہوئے ہیں آگے انبیاء ع کا مقولہ ہے فرماتے ہیں کہ۔

چوں بُت سنگین شما را قبلہ شد　　　لعنت و کوری شما را ظلہ شد

یعنی جبکہ بُت سنگین تمہارے لئے قبلہ ہو گئے اور لعنت و کوری تمہارے لئے سایہ ہو گئیں۔

چوں بشاید سنگ تا انباز حق　　　چوں نشاید عقل و جان ہمراز حق

یعنی جبکہ تمہارے پتھر خدا کے شریک ہو سکتے ہیں تو عقل و روح ہمراز حق کیوں نہیں ہو سکتے۔ مطلب یہ ہے کہ اُنہوں نے کہا تھا کہ بھلا بشر کس طرح رسول حق ہو سکتا ہے رسول تو مرسل کی جنس سے ہونا چاہئے حضرات انبیاء علیہم السلام اس کا جواب دیتے ہیں کہ دیکھو تم پتھر کے بتوں کو خدا کا شریک مانتے ہو تو کمبخت بھلا وہ مُردہ بیجان بے عقل پتھر تو شریک حق ہو سکے اور جو کہ زندہ ہے اور عقل و جان رکھتا ہے وہ رسول بھی نہ ہو سکے غضب کی بات ہے

پشّہ مردہ ہُما را شد شریک　　　چوں نشاید زندہ ہمسراز ملیک

یعنی مردہ مچھر تو ہما کا شریک ہو جاوے تو زندہ ہمراز شاہ کیوں نہیں ہو سکتا۔ مطلب یہ کہ ذرا سوچو تو کہ مُردوں کو تو تم شریک حق بتا رہے ہو اور انسان زندہ اگر کہے کہ وہ قاصد ہے تو اُسکو نہیں مانتے بظاہر (اور فی الحقیقۃ) تو انسان کا قاصد حق ہونا ان کے شریک ہونے سے اقرب ہے مگر یہ فرق ہو سکتا ہے کہ۔

آں بُت مردہ تراشیدہ شما ست　　　پشّہ زندہ تراشیدہ خدا ست

یعنی وہ بُت مُردہ تو تمہارا بنایا ہوا ہے اور وہ پشہ زندہ بنایا ہوا خدا کا ہے تو اپنی بنائی ہوئی چیز کو تو اسقدر بڑھایا کہ اُسے بھی خدا بنا دیا اور خدا کی بنائی ہوئی شے ایسی کہ وہ قاصد حق بھی نہ ہو سکے انکی تو یہ حالت ہے کہ۔

عاشق خویشند و صنعت کرد خویش　　دم ماراں را سر مار است کیش

یعنی یہ لوگ اپنے اور اپنے کی ہوئی صنعت کے عاشق ہیں اور سانپوں کی دُم کیلئے سانپ کا سر ہی مذہب ہے مطلب یہ ہے کہ جب سانپ بیٹھتا ہے تو دُم کو چکر دیکر منہ سے ملا لیتا ہے تو جس طرح کہ دُم کیلئے سر مار مذہب ہوتا ہے کہ وہ اُسی طرف رجوع ہوتی ہے اسی طرح یہ لوگ اپنی مصنوعات کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور اُنہیں پر مغرور اور خوش رہتے ہیں حالانکہ۔

نے دراں دم دولتے و نعمتے　　نے دراں سر راحتے و لذتے

یعنی نہ تو اُس دُم میں کوئی دولت یا نعمت ہے اور نہ اس سر میں کوئی راحت یا لذت ہے۔

گرد سر گرداں بود آں دُم مار　　لائق اند و در خورند آں ہر دو یار

یعنی وہ سانپ کی دُم سر کے گرد گرداں رہتی ہے تو وہ دونوں یار لائق اور مناسب ہیں مطلب یہ کہ جس طرح کہ اُس دُم یا سر مار میں کوئی دولت یا نعمت یا راحت نہیں ہوتی اسی طرح نہ خود ان میں اور نہ ان کی مصنوعات میں کوئی راحت وغیرہ ہے تو یہ جو آپس میں ایک دوسرے کے عاشق ہیں یہ اسوجہ سے کہ دونوں آپس میں مناسب ہیں کہ دونوں مضر اور بیکار ہیں لہذا کند ہمجنس با ہمجنس پرواز تو چونکہ ان کی مناسب ضلالت اور گمراہی ہی ہے تو انکو وہی نصیب ہوتی ہے آگے فرماتے ہیں کہ

آنچناں گوید حکیم غزنوی　　در الٰہی نامہ گر خوش بشنوی

یعنی اگر تم خوب سنو تو (ہم تم کو بتلادیں کہ) حکیم غزنوی الٰہی نامہ میں اس طرح کہتے ہیں کہ۔

کم فضولی کن تو در حکم قدر　　در خور آمد شخص خر با گوش خر

یعنی تم حکم قدر میں فضولی مت کرو (اسلئے کہ) جسم خر گوش خر کیساتھ مناسب آیا ہے مطلب اس کا اور اگلے کئی اشعار کا یہ ہے کہ حکم قدر میں تم اعتراض مت کرو حق تعالیٰ نے ہر شے کو اپنے مناسب کیساتھ بنایا ہے تو اسی طرح انکے مناسب گمراہی تھی ان کو گمراہ کر دیا ہے

شد مناسب عضوہا و ابدانہا　　شد مناسب وصفہا با جانہا

یعنی اعضا، ابدان کے مناسب ہیں اور اوصاف جانوں کے مناسب ہیں۔

وصف ہر جانے مناسب با شدش　　بیگمان جائے کہ حق بتراشدش

یعنی وصف ہر جان کا اُسکے مناسب ہوتا ہے اور اس جگہ تو یقینا جبکہ حق نے بنایا ہو۔

چون صفت با جاں قرین کردست او　　پس مناسب دانش ہمچوں چشم ورو

یعنی جب کسی صفت کو حق تعالیٰ نے کسی جان کیساتھ قرین کیا ہے تو اسکو چشم ور و کی طرح مناسب ہی سمجھو۔ یعنی جس طرح کہ چشم و رو مناسب ہیں اسی طرح اور جسقدر اوصاف وغیرہ حق تعالیٰ نے کسی میں پیدا کئے ہیں وہ سب بھی مناسب ہی ہین۔

شد مناسب وصفہا در خوب و زشت　　شد مناسب حرفہا کہ حق نوشت

یعنی اچھے برے کے تمام اوصاف مناسب ہیں اور وہ حروف کہ حق نے لکھے ہیں سب مناسب ہیں یعنی جو جسکی تقدیر میں لکھا ہے وہ اُسکے مناسب ہے۔

دیدہ و دل ہست بین الاصبعین　　چون قلم در دست کاتب اے حسین

یعنی دیدہ و دل (حق تعالیٰ کی) دو انگلیوں کے درمیان میں (اس طرح) ہین جس طرح کہ کاتب کے ہاتھ مین قلم ہوتا ہے اے حسین۔ یعنی جس طرح کہ کاتب کے ہاتھ میں قلم ہوتا ہے کہ وہ جسطرح چاہے اسکو پھیرے اسی طرح حق تعالیٰ کے قبضہ مین قلب ہے جسطرح وہ چاہیں اُسکو پھیر سکتے ہیں خواہ اسکو بینا کر دیں یا کور کر دیں جو چاہیں کریں۔

اصبع لطف است و قہر اندر میان　　کلک دل با قبض و بسطے زین بنان

یعنی لطف و قہر کی انگلی درمیان میں ہے تو اس انگلی کی وجہ سے کلک دل قبض و بسط میں ہے۔ یعنی جب لطف ہے تو دل میں بھی بسط ہے اور اگر قہر ہے تو دل میں بھی انقباض ہے تو جب قلب قلم کی طرح ہے تو اسکو خطاب کر کے فرماتے ہیں کہ۔

اے قلم بنگر گر اجلالیستے　　کہ میان اصبعین کیستے

یعنی اے قلم دیکھ لے اگر تو اجلالی ہے کہ کسکی انگلیوں میں ہے۔

جملہ قصد و جنبشت زین اصبع است　　فرق تو بر چار راہ مجمع است

یعنی تیرے تمام قصد اور حرکات اس انگلی سے ہیں اور سر تیرا مجمع کے چوراہے پر ہے یعنی جس

طرح کہ قلم کہ ہوتا تھیے کاتب کی انگلیوں میں مگر اس کا سر جوڑا ہے پر ہوتا ہے کہ وہ جو لکھتا ہے اسکو سب دیکھتے ہیں۔ اسی طرح انسان کا قلب ہے تو خدا کے قبضہ میں مگر جو کچھ اعمال یہ کرتا ہے اسکو ایک عالم دیکھتا ہے۔

این حروف حالہات از فسخ است　　　عزم و فسخت ہم ز عزم و فسخ اوست

یعنی تیرے حالات کے یہ حروف اسکے لکھنے سے ہیں اور تیرا عزم اور فسخ عزم اسکے عزم و فسخ سے ہے (غرضکہ تمام حالات اسیکے قبضہ میں ہیں جب یہ حالت ہے تو اب سمجھ لو کہ)

جز نیاز و جز تضرع راہ نیست　　　زیں تقلب ہر قلم آگاہ نیست

یعنی بجز نیاز و تضرع کے کوئی راہ نہیں ہے اور تقلب سے ہر قلم آگاہ نہیں ہے مطلب یہ کہ بس اب تمکو چاہئے کہ درگاہ حق میں نیاز و تضرع سے کام لو اور ان ہی سے اپنی درستی حالت کو عرض کرو کہ وہی اسکو درست کر دینگے باقی بے اُنکے کئے کچھ نہ ہوگا۔ اور اس تقلب سے ہر شخص چونکہ آگاہ نہیں ہے اسی لئے گمراہ ہوتے ہیں۔

این قلم داند ولے بر قدر خود　　　قدر خود پیدا کند در نیک و بد

یعنی اسکو قلم جانتا ہے لیکن اپنی قدر کے موافق اور اپنی قدر کو نیک و بد میں ظاہر کر دیتا ہے یعنی اسکو جانتا بھی ہے مگر ہر شخص اپنی قدر کے موافق ہی جانتا ہے اور جب اسکو لوگوں میں ظاہر کرتا ہے تو اپنی قدر کو سب پر ظاہر کر دیتا ہے اور سبکو معلوم ہو جاتا ہے کہ انکی یہ حالت ہے اور ان کا علم اسقدر ہے آگے ایک مضمون لاتے ہیں جسکا خلاصہ یہ ہے کہ مثال یا مثل وہ بیان کر سکتا ہے جو اس مثال یا مثل کی اور ممثل لہ دونوں کی حقیقت سے واقف ہو اور اسکے افعال و خواص کو احاطہ کئے ہوئے ہو ورنہ مثال مطابق واقع کے نہ ہوگی بلکہ یوں ہی اوٹکل پیس ہوگی اور یہ معلوم ہے کہ حق تعالیٰ کی کنہہ ذات کسیکو معلوم نہیں ہے تو ان لوگوں نے جو مثل بیان کی کہ حق تعالیٰ کو ماہ کہا اور انکے قاصدوں کو خرگوش کی طرح کہا اور پھر اس کا غلط ہونا ثابت کیا یہ مثل مطابق واقع کے نہیں ہے اسلئے کہ مثال کی اگر حقیقت سمجھ بھی لی تو طرف ثانی ممثل لہ کی حقیقت کی تو خبر نہیں ہے پھر کس طرح مثال بیان کر سکتے ہیں۔ اب اشعار سے سمجھ لو۔

# شرح حبیبی

آنچه در خرگوش و پیل آویختند / تا ازل را با حیل آمیختند

کے رسد تان این مثلها ساختن / سوئے آن درگاہ پاک انداختن

آن مثل آوردن آن حضرت است / کہ بعلم سر و جہر او آیت است

تو چہ دانی سر چیزے ای تو کل / تا بہ زلف و یا بہ رخ آری مثل

موسی آنرا کہ عصا دید و نبود / اژدہا بد سر او لب بر کشود

چون چنان شاہی نداند سر چوب / تو چہ دانی سر آن دام و حبوب

چون غلط شد چشم موسی در مثل / چون کند موشی فضولی مدخل

آن مثالت را چو اژدرہا کند / تا بپاسخ جزو جزوت بر کند

این مثل آورد ابلیس لعین / تا کہ شد ملعون حق تا یوم دین

این مثال آورد قارون از لجاج / تا فرو شد در زمین با تخت و تاج

این مثال آورد نمرود جہول / تا کہ پشہ مغز سر خوردش عجول

این مثال اندیش گشتہ قوم عاد / کاستخوان شان خرد مرد آمد زباد

این مثال آورد شداد لئیم / تا کہ شد محروم از ہر دو نعیم

این مثال آورد فرعون از غلط / تا کہ اندر آب دریا شد سقط

این مثال آورد ہر بدبخت دون / تا کہ شد در قعر دوزخ سرنگون

این مثالت را چو زاغ و بوم دان / کہ از ایشان پست شد صد خاندان

اب اہل سبا کی طرف رُخ کرتے ہیں اور ان کی خبر لیتے ہیں فرماتے ہیں کہ اُن احمق لوگوں نے جو خرگوش
اور ہاتھی کے قصہ کو دست آویز بنایا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ حکم ازلی کو چالاکیوں کی ضمن میں داخل کر دیا۔
بھلا ان سے کوئی کہے کہ گدھو تمہیں کب زیبا ہے کہ مثلیں تراش تراش کر حضرت حق سبحانہ
سے انکو منسوب کرو و لہ المثل الاعلیٰ مثال بیان کرنا تمہارا کام نہیں کیونکہ اُسکے لئے ضرورت
ہے ممثل بہ اور ممثل لہ ہر دو کے پورے حالت معلوم ہونے کی تاکہ قیاس مع الفارق نہو جاوے
اور یہ بات تم میں مفقود ہے لہذا ثابت ہوا کہ یہ تمہارا کام نہیں۔ بلکہ یہ حق سبحانہ کے شایاں
ہے جو کہ علم محیط رکھتے ہیں اور جن کا علم غیب و شہادت نہایت واضح امر ہے۔ مثلاً اگر کوئی
گنجا زلف و رخ کی مثال بیان کرے تو اُس سے یہی کہا جاویگا اے گنجے جب تیرے زلفیں ہی
نہیں اور تو نے زلف کبھی دیکھی بھی نہیں تو تو زلف و رُخ کی حالت کیا جانے کہ تو ان کی مثال
بیان کرتا ہے۔ یاد رکھو کہ مثال بیان کرنا یعنی کسی شے کی حالت ظاہر کرنا کچھ آسان کام نہیں۔
دیکھو موسیٰ علیہ السلام نے جس چیز کو محض لاٹھی سمجھا تھا وہ صرف لاٹھی ہی نہ تھی بلکہ باطن کے
لحاظ سے اژدہا بھی تھی جسکی اندرونی حالت بعد کو ظاہر ہوئی اور ایک وقت میں وہ منہ کھول کر
کھڑی ہو گئی۔ بھلا جب اتنا بڑا شخص ایک لکڑی کی باطنی حالت نہ سمجھ سکے پھر تمہیں اُس دام و
دانہ کی حقیقت کیا معلوم ہو سکتی ہے جسنے تمکو پھنسا رکھا ہے اور جبکہ اظہار حال میں حضرت موسیٰ
علیہ السلام سے غلطی ہوئی تو بھلا چوہا بیہودہ اس میں بل کیا بنا سکتا ہے اور اس میں کیا مداخلت
کر سکتا ہے یاد رکھنا کہ حق سبحانہ تمہاری مثال کو اژدہا بنا دینگے کہ وہ جواب میں تمہارے عضو عضو
کو الگ کر دیگا۔ یعنی اس کا جواب یہ ہوگا کہ تم ہلاکت ابدی میں مبتلا ہو گے دیکھو ابلیس ملعون نے بھی اظہار
حال آدم میں یوں ہی غلطی کی تھی اُس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہمیشہ کیلئے ملعون ہو گیا اور قارون نے بھی یوں
ہی مکابرہ و مجادلہ کیا تھا اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تخت و تاج سمیت زمین میں دھنس گیا اور جاہل نمرود
نے بھی اسی طرح مجادلہ کیا تھا جسکے سبب ایک مچھر نے فوراً اس کا بھیجا کھالیا اور قوم عاد نے بھی یہی
باتیں گھڑی تھیں جن سے ان کی ہڈیوں کو چور چور کر دیا گیا اور شداد پاجی نے بھی اسی قسم کا
مکابرہ کیا تھا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں جنتوں سے محروم رہا نہ اپنی بہشت سے منتفع ہوا نہ خدا کی
بہشت سے اور فرعون نے بھی یوں ہی غلط جھگڑا کیا تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ پانی میں ڈوب گیا

غرض ہر بدبخت وشقی ازلی نے اسی قسم کی فضول باتیں کیں حتےٰ کہ وہ دوزخ میں الٹا گرادیا گیا بس تم اپنی اس مثال کو ایک کوا پایا تو سمجھو جسنے ہزاروں گھرانے تباہ کردئے لہذا وہ تم کو بھی نہیں چھوڑ سکتا۔

# شرح شبیری

## بیان اُس کا کہ ہر شخص کا کام مثال بیان کرنا نہیں ہے اور خاصکر کارخانۂ حق میں جو کہ غیر متناہی ہو

آنچہ در خرگوش و پیل آں ریختند ۔۔۔ تا ازل را با حیل آمیختند

یعنی جو کچھ کہ وہ لوگ خرگوش و پیل (کے قصہ) میں اچھلے اور ازل کو حیل کیساتھ ملا دیا۔

کے رسد شان این مثلہا ساختن ۔۔۔ سوئے آن درگاہِ پاک انداختن

یعنی انکو یہ مثل بیان کرنا کب پہونچتا ہے (اور پھر) اُس درگاہ پاک کی طرف ڈالنا۔ مطلب یہ کہ حکم ازلی کو ان خرگوشوں کے حیلہ کیساتھ ملا دیا اور ان دونوں باتوں کو ایک کرکے اللہ میاں تک پہونچے کہ انکی مثال بیان کی تو ان لوگوں کو یہ کب مناسب تھا اسلئے کہ یہ تو حقائق اشیاء سے پوری طرح واقف ہی نہیں۔

ایں مثال آوردن آن حضرت است ۔۔۔ کہ بہ علم سر وجہر او آیت است

یعنی یہ مثال بیان کرنا کام (اس) درگاہ کا ہے کہ جو علم سر وجہر میں حجت ہے یعنی جسکو کہ حقائق اشیاء کا علم ہے اس کا کام ہے کہ وہ مثال بیان کرے تو وہ مطابق واقع کے ہوگی اسلئے کہا سکو طرفین کی حقیقت معلوم ہے۔

تو چہ دانی سر چیزے تا تو کل ۔۔۔ تا بہ زلف و یا بہ رُخ آری مثل

یعنی جب تک کہ تو گنجا ہے تو کسی چیز کا بھید کیا جانے تاکہ زلف یا رخ کی مثل بیان کرے مطلب یہ کہ جب تم گنجے ہو تو تم کیا جانو کہ زلف کیسی ہوتی ہے اور رخ حسین کیسا ہوتا ہے اب تم اُسکی مثال بیان کرنے لگے تو یہ سراسر حماقت ہی ہے۔ اسی طرح جب تمکو کسی شی کی حقیقت معلوم

نہیں تو اُسکی مثال ہی کیا بیان کرسکتے ہو آگے اس حقیقت ناشناسی کی ایک نظیر لاتے ہیں کہ۔

موسیٰ آنرا کہ عصا دید و نبود　　　اژدہا بُد سرِ او لب می کشود

یعنی موسیٰ نے جسکو کہ عصا دیکھا اور وہ (عصا) نہ تھا (بلکہ) اژدہا تھا اور اسکے بھید کو لب کھولتا تھا یعنی دیکھو موسیٰ ؑ اس عصا کی حقیقت کو نہ سمجھے اور سوال حق پر یہی کہا کہ عصای میری لاٹھی ہے حالانکہ وہ اژدہا تھا اور جب وہ لب کھولتا تھا تو اس کا بھید ظاہر ہوتا تھا۔

چوں چناں شاہی نداند سرِ چوب　　　تو چہ دانی سرِ این دام و حبوب

یعنی ایسا بادشاہ ایک لکڑی کے بھید کو نہ جانے تو تم اس دام اور دانوں کے راز کو کیا جانو یعنی دنیا میں جو دام و حبوب ہیں تم کو اُنکے اسرار کی کیا خبر ہو سکتی ہے

چوں غلط شد چشم موسیٰ در مثل　　　چوں کند موشے فضولے مدخل

یعنی جب مثل بیان کرنے میں چشم موسیٰ غلط ہو گئی تو ایک چوہا فضولی کسطرح دخل دے سکتا ہے۔ اور وہ مثال مطابق واقع کے تو کیا ہوتی بلکہ یہ ہوتا ہے کہ)

آں مثالت را چو اژدرہا کند　　　تا بپاسخ جزو جزوت برکند

یعنی تمہاری اس مثال کو حق تعالیٰ اژدہا بنا دیتے ہیں یہانتک کہ جواب میں وہ تمہارے جزو جزو کو اُکھاڑ دیتی ہے۔ مطلب یہ کہ وہ مثال خود تمہیں کو نقصان دہ ہوتی ہے آگے الیسی مثال کے نقصان دہ ہونے کی نظائر بیان فرماتے ہیں کہ

این مثال آورد ابلیس لعین　　　تا کہ شد ملعون حق تا یوم دین

یعنی ابلیس ملعون یہ مثال لایا۔ یہانتک کہ قیامت تک ملعون حق ہوگیا۔ مطلب یہ کہ اُسنے یہ کہا خلقتنی من نار و خلقتہ من طین تو دیکھو اسی وجہ سے ملعون بن گیا۔

این مثال آورد قاروں از لجاج　　　تا فرو شد در زمین با تخت و تاج

یعنی یہی مثال قارون مخالفت کی وجہ سے لایا۔ یہانتک کہ زمین میں مع تخت و تاج کے چلا گیا۔ مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ انما اوتیتہ علی علم عندی۔ اسی دعوے ہی کی بدولت اُسکو خسف ہوا

این مثال آورد نمرود جہول　　　تا کہ پشہ مغز سر خوردش عجول

یعنی یہی مثال نمرود جاہل لایا۔ یہانتک کہ مچھر نے جلدی سے اُس کا مغز سر کھالیا۔ مطلب یہ کہ اُسنے کہا تھا انا احیی و اُمیت تو خدا کی برابری کی تھی لہذا ہلاک ہوا۔

این مثال اندیش گشتہ قوم عاد　　کاستخوان شان خرد و مرد آمد زباد

یعنی اس مثال کے سوچنے والے قوم عاد ہوئے کہ اُن کی ہڈیاں ہوا سے چور چور ہوگئیں۔ یعنی انہوں نے تکبر و نافرمانی کی تھی جیسا کہ جابجا قرآن شریف میں ہے تو اُنکو سزا ملی۔

این مثال آورد شداد لئیم　　تا کہ شد محروم از ہر دو نعیم

یعنی شداد لئیم بھی اس مثال کو لایا یہانتک کہ وہ دونوں نعمتوں سے محروم رہا۔ مطلب یہ کہ مشہور ہے کہ اُسنے ایک باغ بنایا تھا جسکو وہ بہشت کی مثال کہا کرتا تھا تو اُس کے اس دعوی کی بدولت ہلاک ہوا۔ اور دونوں نعیم سے محروم رہنے کے یہ معنے بھی ہوسکتے ہیں کہ مشہور ہے کہ جب وہ اُسکی مصنوعہ جنت تیار ہوئی تو وہ اس میں داخل ہوتے لگا دروازہ میں قدم رکھتے ہی روح پرواز کر گئی خسر الدنیا والاخرۃ کا مصداق ہوگیا۔

این مثال آورد فرعون از غلط　　تا کہ اندر آب دریا شد سقط

یعنی یہی مثال فرعون غلطی کی وجہ سے لایا۔ یہانتک کہ آب دریا میں ساقط ہوا یعنی اُسنے کہا انا ربکم الاعلے الیس اس دعوی میں مارا گیا۔ یہ نظائر تو خاص خاص تھی آگے عام طور پر فرماتے ہیں کہ۔

این مثال آورد ہر بدبخت دوں　　تا کہ شد در قعر دوزخ سر نگوں

یعنی ہر بدبخت کمینہ اس مثال کو لایا یہانتک قعر دوزخ میں سر نگون ہوا یعنی ہر بدبخت کمینہ ایسے دعوے کرتا ہے تو ہلاک ہوتا ہے آگے فرماتے ہیں کہ۔

این مثالت را چو زاغ و بوم دان　　کہ از ایشان پست شد صد خاندان

یعنی اپنی اس مثال کو زاغ و بوم کی طرح (منحوس) جانو کہ اُنکی وجہ سے سیکڑوں خاندان برباد ہوگئے ہیں پس اسی طرح تمہاری ان مثلوں سے بھی بہت بربادی پہیلتی ہے آگے نوح علیہ السلام کے کشتی بنانیکے قصہ کو بیان فرماتے ہیں کہ وہ کشتی بنایا کرتے تھے اور انکی قوم اُنپر استہزا میں مثالیں بیان کرتی تھی تو وہ قوم آخر ہلاک ہوئی یہ اُسی خیل ناکافی کی بدولت ہے کہ حقیقت کو سمجھتے نہیں ہیں اور مثال بیان کرنے بیٹھ جاتے ہیں اب حکایت سنو

# شرح حبیبی

نوح اندر بادیہ کشتی بساخت | صد مثل گو از پئے تسخر بتاخت

در بیابانے کہ چاہ و آب نیست | میکند کشتی چہ ناداں ابلہی است

آں یکے میگفت ایں کشتی بتاز | واں یکے میگفت پرش ہم بساز

آں یکے میگفت دنبالش کژ است | واں یکے میگفت پشتش کژتر است

آں یکے میگفت پالانش کجاست | واں یکے میگفت پالیش کژ چرا ست

واں یکے میگفت کاں مشکو تہی است | واں یکے میگفت ایں خر بہر کیست

آں یکے میگفت جو چوں میخورد | ورنہ بارت کے بمنزل می برد

آں یکے میگفت بیکاری مگر | یا شدے فرتوت شد عقلت زسر

او ہمی گفت ایں بفرمان خداست | ایں بچربکہا نخواہد گشت کاست

ایں مثل بشنو کہ شب دزد عنید | در بن دیوار حفرہ می برید

نیم بیدارے کہ او رنجور بود | طقطق آہستہ اش را می شنود

رفت بر بام و فرود آویخت سر | گفت او را در چہ کاری ای پدر

خیر باشد نیم شب چہ می کنی | تو کہ گفتا دہل زن ای سنی

در چہ کارے گفت می کوبم دہل | گفت کو بانگ دہل ای بو سبل

گفت فردا بشنوی ایں بانگ را | نعرۂ یا حسرتا وا ویلتا

من چو رفتم بشنوی بانگ دہل | آنزماں واقف شوی بہ خبر دل

اوپر مولانا نے فرمایا تھا کہ مجادلین تباہ و برباد ہو گئے۔ اب اُسکو ایک مثال سے ثابت کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔ دیکھو لوگوں نے نوح علیہ السلام سے بھی اسی قسم کے مجادلے کئے تھے پھر اُن کا کیا حشر ہوا۔ تفصیل اُسکی یہ ہے کہ نوح علیہ السلام کشتی بنا رہے تھے اُسکو دیکھکر سیکڑوں مثالیں بیان کرنیوالے تمسخر کیلئے دوڑ پڑے اور کہا کہ اس خشکی میں جہاں نہ کنواں ہے نہ پانی یہ شخص کشتی بنا رہا ہے نہایت بیوقوف آدمی ہے (نعوذ باللہ) کوئی کہتا تھا کہ جناب ذرا اسی چلائے تو سہی کوئی کہتا تھا کہ چلنے کیلئے اسکے پاؤں تو ہیں نہیں لہذا آپ اس میں پر لگائیں کوئی کہتا تھا کہ اس کا پیچھا ٹیڑھا ہے کوئی کہتا تھا کہ اسکی کمر ٹیڑھی ہے کوئی کہتا تھا کہ اسکا پالان کہاں ہے کوئی کہتا تھا کہ اسکے پاؤں ٹیڑھے کیوں ہیں کوئی کہتا تھا کہ یہ تو خالی مشک ہے کوئی کہتا تھا کہ یہ گدھا کس کے لئے ہے کہ اسکے منہ تو ہے نہیں پھر چرتا کیسے کہا تا ہے اور اگر کہا تا ہی نہیں تو آپ کا سامان منزل تک کیونکر لیجاتا ہے۔ کوئی کہتا تھا کہ جناب معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو کوئی کام نہیں جو اس فضول اور لایعنی کام میں مصروف ہیں یا آپ بڈھے ہو گئے ہیں اور دماغ سے عقل جاتی رہی ہے وہ سب کا یہی جواب دیتے تھے کہ یہ میں بحکم الٰہی بنا رہا ہوں اور تمہاری پھبتیوں سے اس میں ہرگز کمی نہیں آسکتی ابتو تم مذاق اُڑا رہے ہو لیکن انشاء اللہ ایک دن تمکو اسکی ضرورت معلوم ہو جاویگی چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ طوفان آیا اور سب ڈوب گئے۔ نوح علیہ السلام اور اُنکی قوم کی حالت ایسی تھی جیسے ایک چور دیوار کی جڑ میں نقب لگا رہا تھا ایک ایسے شخص نے جو بیمار تھا اور بیماری کے سبب سے اچھی طرح نیند نہ آتی تھی اسلئے کچھ سو رہا تھا کچھ جاگ رہا تھا اسکی آہستہ آہستہ کھٹ کھٹ کو سنا یہ سنکر وہ کوٹھے پر چڑھا اور اُسنے سر جھکا کر اس سے کہا کہ آپ کیا کر رہے ہیں خیر تو ہے آپ کون ہیں اور آدھی رات کے وقت کیا کر رہے ہیں۔ اُسنے جواب دیا کہ میں ڈھول بجانے والا ہوں پھر اُسنے کہا کہ اچھا آپ کر کیا رہے ہیں اُسنے کہا کہ میں ڈھول بجا رہا ہوں اُسنے کہا کہ ڈھول کی آواز تو کہیں معلوم نہیں ہوتی اُسنے کہا کہ یہ آواز اب سنائی دیگی بلکہ کل سننا جبکہ میں مال لیکر چلتا ہونگا اور تم واویلا اور آہ و فریاد سے گھر کو سر پر اُٹھالوگے جب میں جاؤنگا اُسوقت وہ آواز سنائی دیگی اور مفصل حالت معلوم ہو جائیگی یونہی قوم نوح کو بھی کشتی کی ضرورت اسوقت محسوس نہ ہوتی تھی اور بعد کو اُنکو اچھی طرح معلوم ہو گئی۔

آں دروغ است و کژ و بر ساختہ　　بہرآں کژ را تو ہم نشناختہ
در غلط افتادۂ اے نیم خام　　پختہ شو در آتش حق والسلام

پس جس طرح قوم نوح علیہ السلام وغیرہ کی مثالیں غلط تھیں اور اُنکو کشتی وغیرہ کا راز معلوم نہ تھا یوں ہی تمہاری مثال بھی خلاف واقع غلط اور تراشی ہوئی ہے نیز تمکو اس کا راز بھی معلوم نہیں دیکھو تم غلطی میں پڑے ہوئے اور ادکچرے ہو پس تمکو آتش حب حق میں پختہ ہونا چاہئے۔

## شرح شبیری

### قوم نوح کا اُنکی کشتی بنانے میں استہزاء کی طور پر مثل بیان کرنا

نوحؑ اندر بادیہ کشتی بساخت　　صد مثل گو از پئے تسخر بتاخت

یعنی نوح علیہ السلام نے خشکی میں کشتی بنائی تو سیکڑوں مثل بیان کرنیوالے مسخرہ پن کیلئے دوڑے اور کہتے تھے کہ۔

در بیابانے کہ چاہ و آب نیست　　می کند کشتی چہ ناداں ابلہ است

یعنی جس جگہ پر کہ کنواں یا پانی نہیں ہے یہ کشتی بنا رہے ہیں کیا نادان اور احمق ہیں (نعوذ باللہ)

آں یکے میگفت ایں کشتی بتاز　　واں یکے میگفت پرش ہم بساز

یعنی وہ ایک کہتا تھا کہ اس کشتی کو تو دوڑا دو تو اور وہ دوسرا کہتا تھا کہ اُسکی پَر بھی بنا دو یعنی پانی وغیرہ تو ہے ہی نہیں پھر اسکے چلنے کی کیا سبیل ہے۔ پَر بنالو کہ جس سے اُڑا کیے۔

آں یکے میگفت دنبالش کجاست　　واں یکے میگفت پشتش کژ چراست

یعنی وہ ایک کہتا تھا کہ دنبال اسکا ٹیڑھا ہے اور ایک کہتا تھا کہ اسکی پشت ٹیڑھی میڑھی ہے۔

آں یکے میگفت پالانش کجاست　　واں یکے میگفت پایش کج چراست

یعنی ایک کہتا تھا کہ اُس کا پالان کہاں ہے اور ایک کہتا تھا کہ اُس کا پاؤں کج کیوں ہے مطلب یہ کہ خشکی میں تو گھوڑا وغیرہ چل سکتا تھا اور انداز سے معلوم ہوتا ہے کہ تم اسکو خشکی ہی میں چلاؤ گے تو یہ تو بتاؤ کہ اسکا پالان کہاں ہے کمبخت سارے مسخرے جمع تھے۔

آں یکی میگفت کایں مشکے تہی ست | واں یکی میگفت ایں خر بہر کیست

یعنی ایک کہتا تھا کہ یہ ایک مشک خالی ہے (یعنی فضول ہے) اور ایک کہتا تھا کہ یہ گدہا کسکے لئے ہے

آں یکی میگفت چوں چوں میخورد | ورنہ بارت کے بمنزل می برد

یعنی ایک کہتا تھا کہ یہ جو کسطرح کہاتا ہے اور اگر نہیں کہاتا تو تمہارے بوجھ کو منزل پر کس طرح لیجاتا ہے،

آں یکی میگفت بیکاری مگر | یا شدی فرتوت عقلت شد ز سر

یعنی ایک کہتا تھا کہ شاید تم بیکار ہو یا فرتوت ہو گئے ہو اور تمہارے سر سے عقل جاتی رہی ہے (نعوذ باللہ) غرض کہ وہ کمبخت یہ باتیں کیا کرتے تھے اب اُن کا جواب سُنئے کہ کس متانت سے فرماتے ہیں کہ۔

او ہمی گفت ایں بفرماں خداست | ایں بچربکہا نخواہد گشت کاست

یعنی وہ فرماتے تھے کہ یہ حکم خدا سے ہے اور یہ ان تمسخروں سے گھٹے گی نہیں مطلب یہ کہ تم خواہ کتنا ہی استہزا کرو یہ اسی طرح رہیگی اور تمکو کل معلوم ہوجاویگا کہ یہ تمسخر کسپر پڑیں گے۔ قرآن شریف میں بھی ہے کہ ان تسخروا منا فانا نسخر منکم کما تسخرون۔ آگے مولانا ایک چور کی حکایت لاتے ہیں کہ جس طرح کہ نوح علیہ السلام نے فرمایا تھا کہ کل تمکو معلوم ہوجاویگا اور یہ بات اُنکے کلام سے نکلتی ہے اسی طرح ایک چور نقب دے رہا تھا صاحب خانہ نے پوچھا کہ ارے تو کون ہے اُسنے کہا کہ ڈھول بجانے والا ہوں صاحب خانہ نے کہا کہ کیا کر رہا ہے بولا کہ ڈھول بجا رہا ہوں صاحبخانہ نے کہا کہ آواز کہاں ہے تو کہتا ہے کہ اُسکی آواز تجھے کل کو سنائی دیگی جب بارے میں غل مچاتا پھر لگا۔ تو اسی طرح نوح ع نے کہدیا کہ کل کو خبر ہوجاوگی اب حکایت سنو۔

## حکایت اُس چور کی کہ نقب لگا رہا تھا اور سمجھ رہا تھا کہ میں ڈھول بجا رہا ہوں

ایں مثل بشنو کہ شب دزد عنید | در بُن دیوار حفرہ می برید

یعنی یہ مثل سنو کہ ایک شب کو ایک چور معاند ایک دیوار کی جڑ میں نقب لگا رہا تھا۔

نیم بیدارے کہ او رنجور بود　　طقطقی آہستہ اش را می شنود

یعنی ایک نیم بیدار جو بیمار تھا اُسکی آہستہ کھٹ کھٹ کو سنتا تھا۔

رفت بر بام و فرو آویخت سر　　گفت او را در چہ کارے ای پدر

یعنی وہ مریض کوٹھے پر گیا اور سر نیچے لٹکا کر اُس سے بولا کہ اے بابا تو کس کام میں ہے۔

خیر باشد نیم شب چہ می کنی　　تو کئی گفتا دُہل زن ای سنی

یعنی خیر تو ہے تو رات کو کیا کر رہا ہے ارے تو کون ہے تو وہ چور بولا ارے بھائی ڈھول بجانیوالا ہوں

در چہ کاری گفت میکوبم دُہل　　گفت کو بانگ دہل ای بو سبل

یعنی تو کس کام میں ہے اُسنے کہا ڈھول بجا رہا ہوں تو صاحب خانہ نے کہا کہ اے بوسبل ڈھول کی آواز کہاں ہے۔

گفت فردا بشنوی این بانگ را　　نعرۂ یا حسرتا واویلتا

یعنی چور نے کہا کہ اس آواز کو تو کل کو سن لیگا (اور وہ) یا حسرتا یا ویلتا کا نعرہ ہے یعنی جب تو یا حسرتا یا ویلتا کرے گا اسوقت معلوم ہوگا کہ ہاں ڈھول بج رہا تھا (اور بولا کہ)

من چو رفتم بشنوی بانگ دُہل　　آں زماں واقف شوی بر جزو و کل

یعنی میں جب چلا گیا تو تو ڈھول کی آواز سن لیگا۔ اور اُسوقت جزو و کل پر واقف ہو جاویگا۔ پس اسیطرح حضرت نوح علیہ السلام اُس قوم سے فرماتے تھے کہ وہ کہتے تھے کہ کشتی کیوں بناتے ہو تو فرما دیتے تھے کہ کل کو اسکی حقیقت معلوم ہو جاویگی۔ آگے پھر اُن ہی انبیاء ؑ قوم سبا کا مقولہ ہے کہ فرماتے ہیں کہ

آں دروغ ست و کژ و بر ساختہ　　سر آں کژ را تو ہم نشناختہ

یعنی وہ (مثل) جھوٹ ہے اور کج ہے اور گھڑی ہوئی ہے اور اس کج کے سر کو تم بھی نہیں پہچانتے۔

در غلط افتادۂ اے نیم خام　　پختہ شو در آتش حق والسلام

یعنی اے نیم خام تو غلطی میں پڑا ہوا ہے تو حق تعالیٰ کی آتش (محبت) میں پختہ ہو جاؤ والسلام

مطلب یہ کہ چونکہ تم اس مثل کی حقیقت کو نہیں سمجھے اسلئے غلطی کر رہے ہو اور اگر اس مثل کی حقیقت کو سمجھ لیتے تو پھر ایسی غلطی نکرتے تو اب تم حب حق دل میں پیدا کرو اُس سے یہ غلطی رفع ہو جاویگی۔ آگے اُس مثل کو خود اُن ہی پر صادق کرتے ہیں کہ۔

## شرح حبیبی

سرّ آں خرگوش داں دیو فضول — کہ بہ پیش نفس تو آمد رسول

تا کہ نفس گول را محروم کرد — ز آب حیوانی کہ از وے خضر خورد

باز گونہ کردہ معنیش را — کفر گفتی مستعد شو نیش را

اضطراب ماہ گفتی در زلال — کہ بترسانید پیلاں را اشغال

قصۂ خرگوش و پیل آری و آب — خشیت پیلاں زمہ در اضطراب

ایں چہ ماند آخر اے کوراں خام — با مہے کہ شد زبونش خاص و عام

چہ مہ و چہ آفتاب و چہ فلک — چہ عقول و چہ نفوس و چہ ملک

چہ وحوش و چہ طیور و چہ جماد — چہ ملوک و چہ گدا چہ کیقباد

چہ بلاد و چہ جبال و چہ بحار — چہ مہ و چہ سال چہ لیل و نہار

چہ تراب و آب و چہ باد و چہ نار — چہ خریف و صیف و چہ دے چہ بہار

جملہ اندر حکم و در فرمان او — ہمچو گوئے در خم چوگان او

آفتاب آفتاب و آفتاب — ایں چہ می گویم مگر ہستم بخواب

ہمنے جو کہا تھا کہ تمکو اسکا راز معلوم نہیں سو سنو حقیقت اس مثال کی یہ ہے کہ خرگوش شیطان ہے اور نفس کے پاس قاصد حق سبحانہ بنکر آیا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ احمق نفس کو

اپکے چشمۂ آب حیات سے پانی پینے سے روک دیا جس سے حضرت خضر علیہ السلام نے پیا تھا
یعنی حقائق و معارف سے منتفع ہونے سے روک دیا۔ تمنے اسکے معنے اُلٹے کئے اور کفر کیا
تو اب اُسکی سزا کیلئے تیار رہو تمنے پانی میں چاند کے مضطرب ہونے کا بھی تذکرہ کیا ہے
جس سے خرگوش نے ہاتھیوں کو ڈرایا تھا۔ بھلا غضب ہے کہ انبیاء ع کے مقابلہ میں
خرگوش اور ہاتھی اور پانی اور ہاتھیوں کے پانی کے اندر چاند کی تڑپ سے ڈر جانے کا قصہ
بیان کرتے ہو ارے اندھو تمہیں شرم نہیں آتی بھلا اسکو اس ماہ حقیقی سے کیا نسبت جسکا
تمام عالم مغلوب و مسخر ہے۔ کیا چاند کیا سورج کیا آسمان کیا عقول کیا نفوس کیا فرشتے کیا
وحوش کیا طیور کیا جمادات کیا سلاطین کیا مفلس کیا سلاطین عظام مثل کیقباد کیا شہر کیا
پہاڑ کیا دریا کیا مہینہ کیا سال کیا رات اور دن کیا مٹی کیا پانی کیا ہوا کیا آگ کیا خریف
کیا گرمی کیا خزاں کیا بہار غرض کہ ہر چیز اُسکے حکم کے تابع ہے اور ایسی ہے جیسے گیند تلے
کے لپیٹ میں وہ سورج کے سورج کا سورج ہے ارے میں یہ کیا کہہ رہا ہوں میں شاید
خواب میں ہوں جو سمجھتا نہیں اُس کا مرتبہ تو کہیں بڑھکر ہے آفتاب آفتاب آفتاب کو اس
سے کیا نسبت (**توضیح** اہل سبا نے اپنی تمثیل میں جو چاند کو حق سبحانہ سے تشبیہ دی
تھی اس میں انکا اشتراک فی المعبود کا وصف بھی مدنظر تھا کیونکہ وہ قوم ستارہ پرست بھی تھی
ایک مولانا در ایں چہ باشد الخ سے اس خیال کا ابطال کرتے ہیں ھذا ما قالہ بحر العلوم
ایک توجیہ تو یہ ہے۔ دوسری توجیہ یہ ہے کہ اولاً مولانا نے اُنکی تمثیل کو خود اُن پر اُلٹا تھا
اب اُس کا محل نزاع سے اجنبی ہونا ظاہر فرماتے ہیں یعنی اول حملہ تھا کفار پر اب اپنی طرف سے
مدافعت ہے اور حاصل مدافعت یہ ہے کہ وہ قصہ فریب تھا خرگوش کا جو اُسنے اپنی ذاتی
منفعت کیلئے کیا تھا اور جس میں کہ وہ کامیاب بھی ہو گیا اور چاند اپنی عجز کے سبب اس تلبیس کے ازالہ
پر قادر نہو سکا لیکن خدا تو قادر ہے اُسکے خلاف کسی کی تلبیس چل نہیں سکتی چنانچہ فرماتے ہیں
ولو تقول علینا بعض الاقاویل لاخذنا منہ بالیمین ثم لقطعنا منہ الوتین الخ
پس اس مثال کو حق سبحانہ سے کیا تعلق وھذا ھو الراجح عندی۔ وجہ اول یہ کہ اولاً مولانا نے
اس مثال کی لغویت کو اجمالاً ان الفاظ سے ظاہر فرمایا تھا۔ آنچہ در خرگوش و پیل آویختند +

تا ازل را با حیل آمیختند + کے رسد تاں ایں مثلہا ساختن + سوئے آن درگاہ پاک انداختن +
جس سے معلوم ہوتا ہے کہ منشا الغویت اس کا قریب ہونا ہے اور یہ توجیہ بالکل اسکے مطابق ہے دوسری
وجہ یہ کہ سیاق کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ پوری مثال ابن کا مشار الیہ ہے نہ کہ فقط ماہ۔ تیسری
وجہ یہ کہ مولانا نے جس انداز سے ان کی تقریر کو نقل کیا ہے اس سے ہرگز یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ انکو
چاند کو حق سبحانہ کیساتھ وصف معبودیت میں شریک کرنا مقصود ہے رہا علامہ بحر العلوم کا یہ ارشاد
کہ چوں تشبیہ دادید ایں رسالت را برسالت خرگوش از ماہ پس حق را مثل ماہ دانستید
وایں غلط عظیم ست وکوری شنیع شاید آن قوم ماہ پرستاں باشند کہ ماہ را عظیم مثل اللہ بدانستند
در معبودیت پس رسل کوری ایشاں بیان فرمودند" سو سراسر مخدوش ہے کیونکہ اول تو تشبیہ
مرکب میں تشبیہ اجزا با جزا لازم نہیں پس اُن کا یہ ارشاد کہ پس حق را مثل ماہ دانستند امر
غیر مسلم اور بر تقدیر تسلیم یہ ضرور نہیں کہ مماثلت فی المعبودیۃ ہی مراد ہو بلکہ ظاہر یہ ہے کہ مماثلت
فی الشرف ای المشارکۃ المطلقۃ فیہ مراد ہے جیسا کہ اُن کا سیاق کلام بتا رہا ہے پس اس سے
اعتقاد مشارکت فی المعبودیۃ یا اس مقام پر اس کا مقصود ہونا سمجھنا غیر موجہ ہے اصل وجہ یہ ہے کہ
علامہ نے جب دیکھا کہ مشبہ بہ حق سبحانہ کو بنایا گیا ہے اور فرمایا گیا ہے "کہ این چہ ماند با ہے"
اسلئے اُنہوں نے ابن کا مشار الیہ ماہ کو بنایا اسکے بعد اُنکو ایسی وجہ تشبیہ تلاش کرنے کی ضرورت
ہوئی جسکی تردید کی ضرورت ہو اسلئے وجہ تشبیہ مشارکت فی المعبودیۃ کو قرار دیا۔ اور یہ اسوقت ہو سکتا ہے
جبکہ ان کا اعتقاد بھی یہ ہو اسلئے فرمایا "شاید آن قوم ماہ پرستاں الخ" ولاحاجۃ الی ہذہ التکلفات الباردۃ
فافہم)

## شرح شبیری

سر آں خرگوش دان دیو فضول + کہ بہ پیش نفس تو آمد رسول

یعنی اُس خرگوش کا راز شیطان فضول کو جانو کہ وہ تمہارے نفس کے سامنے رسول ہو کر آیا

تا کہ نفس گول را محروم کرد + ز آب حیوانی کہ از وے خضر خورد

یعنی یہانتک کہ نفس بیوقوف کو اُس آب حیوانی سے جس سے کہ خضر نے کھایا ہے محروم کر دیا مطلب

یہ کہ وہ مثل اصل میں اسطرح ہے کہ وہ خرگوش تو شیطان ہے اور وہ چشمہ آبحیات ابدی ہے اور وہ ہاتھی تمہارا نفس ہے بشیطان نے تمکو بہکا کر آب حیوانی سے روکدیا اور اصل میں تو یہ مثل تمہارے اوپر صادق آتی ہے مگر تمنے یہ کیا کہ

باژگونہ کردۂ معنیش را　　　کفر گفتی مستعد شو نیش را

یعنی تونے اُسکے معنی کو اُلٹ دیا ہے اور تونے کفر بکا ہے اب تو سزا کیلئے مستعد ہو جا- مطلب یہ کہ تمنے اُس مثل میں حق تعالیٰ کو ماہ سے تشبیہ دی ہے تو یہ کفر ہے لہذا اسکی سزا کیلئے مستعد ہو جاؤ- اب یہاں یہ شبہ ہوتا ہے کہ چاند سے تشبیہ دینے میں کیا حرج ہے خود مولانا ہی بلا حق تعالیٰ کو ماہ آفتاب وغیرہ سے تشبیہ دیا کرتے ہیں تو بات یہ ہے کہ قرآن شریف سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قوم کواکب پرست ہے قرآن شریف میں ہے کہ ہُدہُد نے سلیمان علیہ السلام سے آکر عرض کیا کہ یسجدون للشمس- اور یہ قصہ اہل سبا کا ہی ہے تو معلوم ہوا کہ وہ کواکب کو آلہ مانتے تھے تو اس تشبیہ میں بھی اُن کا یہی مقصود تھا کہ ماہ اور حق تعالیٰ دونوں من کل الوجوہ متشابہ ہیں اور جیسے وہ خدا ہیں ویسے ہی یہ چاند بھی (نعوذ باللہ) خدا ہے تو مولانا اسطرح تشبیہ دینے کو کفر فرماتے ہیں اور انکی حالت سے اُن کا یہ اعتقاد صاف معلوم ہوتا ہے اب کوئی شبہ نہیں رہا تو انبیاء علیہم السلام فرماتے ہیں کہ یہ مثل اصل میں تو تم پر صادق تھی مگر تمنے اسکو اُلٹا کر دیا-

اضطراب ماہ گفتی در زلال　　　کہ بترسانید پیلاں را شغال

یعنی تمنے ماہ کے اضطراب کو آب شیریں میں بیان کیا کہ پیلوں کو شغال نے ڈرا دیا- (شغال مجازاً کہدیا) مطلب یہ کہ تم یہ بیان کرتے اور اُسکو مثل حق بیان کرتے ہو تو یہ تو صریح کفر ہے اور کفر اُسی اعتقاد کی وجہ سے ہوا- آگے فرماتے ہیں کہ-

قصۂ خرگوش و پیل آری و آب　　　خشیت پیلاں زمہ در اضطراب

یعنی قصہ خرگوش کا اور ہاتھی کا اور پانی کا لاتے ہو- اور چاند سے اضطراب کیوقت میں ہاتھیوں کا ڈرنا (بیان کرتے ہو)

ایں چہ ماند آخر اے کوراں خام　　　با مہے کہ شد زبونش خاص و عام

یعنی اے اندھو خام یہ آخر کیا متشابہ ہوگا اُس ماہ کے جسکے کہ خاص و عام سب مغلوب ہیں (دیکھو

یہاں خود ماہ کہہ رہے ہیں تو کفر اُس اعتقاد ہی کی وجہ سے فرمایا) آگے فرماتے ہیں کہ

چہ مہ و چہ آفتاب و چہ فلک　　چہ عقول و چہ نفوس و چہ ملک

یعنی کیا ماہ اور کیا آفتاب اور کیا فلک اور کیا عقول اور کیا نفوس اور کیا فرشتہ۔

چہ وحوش و چہ طیور و چہ جماد　　چہ ملوک و چہ گدا چہ کیقباد

یعنی کیا وحوش اور کیا طیور اور کیا جماد اور کیا بادشاہ اور کیا فقیر اور کیا کیقباد۔

چہ بلاد و چہ جبال و چہ بحار　　چہ مہ و چہ سال و چہ لیل و نہار

یعنی کیا شہر اور کیا پہاڑ اور کیا دریا اور کیا مہینہ اور کیا سال اور کیا رات اور کیا دن۔

چہ تراب و آب چہ باد و چہ نار　　چہ خریف و صیف و چہ دی چہ بہار

یعنی کیا مٹی اور کیا پانی اور کیا ہوا اور کیا آگ اور کیا خریف اور کیا صیف اور کیا خزاں اور کیا بہار۔

جملہ اندر حکم و در فرمان او　　ہمچو گوئے در خم چوگان او

یعنی سب اُسکی حکم اور فرمان میں ہیں مثل گیند کے اُنکی چوگان کے خم میں ہیں *

آفتاب آفتاب آفتاب　　ایں چہ میگویم مگر ہستم بخواب

یعنی وہ آفتاب آفتاب آفتاب ہے اور میں یہ کیا کہہ رہا ہوں شاید میں خواب میں ہوں مطلب یہ کہ جب اُسکی یہ سب اشیاء تابع فرمان ہیں تو پھر کوئی شے الوہیت میں اُسکی شریک کس طرح ہوسکتی ہے۔ اُسکی شان تو بہت بڑی ہے پھر آفتاب آفتاب آفتاب سے تشبیہ دی مگر کہتے ہیں کہ میں یہ کیا کہہ رہا ہوں شاید خواب میں ہوں ورنہ ایسی باتیں کیوں کرتا اسلئے تشبیہ تو یہ بھی ناقص ہی ہے لہذا اب اس سے خاموش ہو کر حضرات انبیاء علیہم السلام و اہل اللہ کے خشم اللہ دل دُکھنے کے آثار کو بیان فرماتے ہیں کہ

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| صد ہزاراں شہر را خشم شہاں | سرنگوں کردست اے بدگوہراں |
| کوہ بر خود می شگافد صد شگاف | آفتابے چوں خرابے در طواف |

خشم مرداں خشک گرداند سحاب | خشم دلہا کرد عالمہا خراب
بنگرید اے مردگاں بے حنوط | در سیاستگاہ شہرستان لوط
پیل خود چہ بود کہ سہ مرغ پراں | کوفتند آں پیلگاں را استخواں
اضعف مرغان ابابیل ست او | پیل را بدرید و نہ پذیرد رفو
کیست کو نشنید آں طوفان نوحؑ | یا مصاف لشکر فرعون و روح
روح شاں بشکست و اندر آب ریخت | ذرہ ذرہ آب شاں بر می گسیخت
کیست کو نشنید احوال ثمود | وانکہ صرصر عادیاں را می ربود
چشم باری در چناں پیلاں کشا | کہ بدندے پیل کش اندر وغا
آنچناں پیلاں و شاہان ظلوم | زیر خشم دل ہمیشہ در رجوم
تا ابد از ظلمتے در ظلمتے | می روند و نیست غوثے رحمتے
نام نیک و بد مگر نشنیدہ اید | جملہ دیدند و شما نا دیدہ اید
دیدہ را نادیدہ می آرید لیک | چشم تاں را واکشاید مرگ نیک
گر دو عالم پر بود خورشید و نور | چوں روی در ظلمتے مانند کور
بے نصیب آئی ازاں نور عظیم | بستہ روزن باشی از ماہ کریم
تو دروں چاہ رفتے ز کاخ | چہ گنہ دارد جہانہائے فراخ
جاں کہ اندر وصف گرگے ماند او | چوں ببیند روئے یوسف را نکو
لحن داؤدی بہ سنگ و کہ رسید | گوش آں سنگیں دلانش کم شنید

آفریں بر عقل و بر انصاف باد
ہر زماں واللہ اعلم بالرشاد

صدقوا رسلاً کراماً یا سبا
صدقوا روحاً سباہا من سبا

صدقوا ہم ہم شموس طالعۃ
یومنوا کم من مخازی القارعۃ

صدقوا ہم ہم بدور زاہرہ
قبل ان یلقوکم بالساہرہ

صدقوا ہم ہم مصابیح الدجی
اکرموہم ہم مفاتیح الرجا

صدقوا من لیس یرجو خیرکم
لا تضلوا لا تصدوا غیرکم

پارسی گوئیم ہیں تازی بہل
ہندوے آں ترک باش از جان و دل

ہیں گواہیہای شاہاں بشنوید
بگروید آنکہ آسمانہا بگروید

یا بحال اولیناں بنگرید
یا سوئے آخر بحزمے بر پرید

حزم چہ بود در دو تدبیر احتیاط
از دو آں گیری کہ دور ست از خباط

آں یکے گوید دریں رہ ہفت روز
نیست آب و ہست ریگ پائی سوز

آں دگر گوید دروغ ست ایں بداں
کہ بہر شب چشمۂ بینی رواں

حزم آں باشد کہ برگیری تو آب
تا رہی از ترس باشی در صواب

گر بود در راہ آب ایں را بریز
ور نباشد وائے بر مرد ستیز

اے خلیفہ زادگاں دادے کنید
حزم بہر روز میعادے کنید

آں عدوئے کز پدرتان کیں کشید
سوئے زندانش ز علیین کشید

آں شہ شطرنج دل را مات کرد
از بہشتش سخرۂ آفات کرد

چند جانبدش گرفت اندر نبرد ۔ تا بکشتی درفگندش روز نبرد

اینچنیں کردست باآں پہلواں ۔ سُست سُستش منگرید ای دیگراں

مادر و بابائے ماراآں حسود ۔ تاج و پیرایہ بچالاکے ربود

کردشاں آنجا برہنہ و خوار و زار ۔ سالہا بگریست آدم زار زار

کہ زاشک چشم او روئید نبت ۔ کہ چرا اندر جریدہ لاست ثبت

تو قیاسے گیر طرّاریش را ۔ کہ چناں سرور کند زوریش را

الحذر لئے گل پرستاں از شرش ۔ تیغ لاحول زنید اندر سرش

کو ہمی بیند شمارا از کمیں ۔ کہ شما او را نمی بینید ہیں

دائما صیاد ریزد دانہا ۔ دانہ پیدا باشد و پنہاں دغا

ہر کجا دانہ بدیدے الحذر ۔ تا نہ بندد دام بر تو بال و پر

چونکہ دیدی دانہ بگریز ای حمام ۔ ورنہ چوں خوردی درافتادی بدام

شاد مرغے کو تبرک دانہ گفت ۔ در ریاض قدس بہرش گل شگفت

ہم بداں قانع شد و از دام رست ۔ ہیچ دامے پر و بالش را نبست

اب مولانا اہل سبا کو اُن کی گستاخی پر توبیخ فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے گستاخو تم اپنی قوت جسمانی و دماغی پر کیا بھولے ہوئے ہو اور کیا گستاخیاں کر رہے ہو یاد رکھو کہ اہل اللہ کے غضب نے لاکھوں شہروں کو اُلٹ دیا ہے اُن کی شوکت کی یہ حالت ہے کہ پہاڑوں کے سیکڑوں ٹکڑے ہوتے ہیں اور آفتاب گدہا چکی کی طرح اُن کے سامنے گھومتا ہے اہل اللہ کا غضب ابر کا پانی خشک کر دیتا ہے اور اُسنے بہت سے ملکوں کو تباہ کر دیا ہے ۔ اے ذلیل مردہ اگر بعبد

ہو تو قوم لوط کے ملک کو دیکھ لو کہ اُس کا کیا حال ہوا۔ ہاتھی کی تو اُن کے سامنے کوئی حقیقت ہی نہیں
کیونکہ اُن کی ہڈیاں تو چند پرندوں نے کچل دی ہیں۔ دیکھو ابابیل بہت کمزور جانور ہے مگر اسنے
کنکریوں سے اُنکو یوں چھید ڈالا کہ پھر زخم مندمل نہ ہو سکے اور آخر کار مر گئے کون ہے جسنے طوفان
نوح کا واقعہ نہیں سُنا یا موسی ؑ اور فرعون کے لشکروں کی معرکہ آرائی نہیں سنی۔ دیکھو موسی
علیہ السلام نے اُن کو شکست دی اور پانی میں ڈبو دیا اور پانی نے انکو گلا کر ریزہ ریزہ کر دیا اور
کون ہے جسنے ثمود کا قصہ نہیں سُنا اور یہ نہیں سنا کہ آندھی نے قوم عاد کو اُڑا دیا تھا لبس تم
ذرا اُن زبردست لوگوں کی حالت کو بغور دیکھو جو کہ لڑائیوں میں ہاتھیوں کا مقابلہ کر کے اُن کو
مار ڈالتے تھے اور دیکھو کہ ایسے زبردست لوگ ہمیشہ اہل دل کے غضب کے تختہ مشق رہے ہیں
اور ہمیشہ مار کھاتے رہے ہیں اور ہمیشہ ایک مصیبت کی تاریکی سے اُس سے بڑی مصیبت کی تاریکی
میں منتقل ہوتے رہے ہیں۔ نہ اُن کا کوئی فریاد رس تھا اور نہ کوئی رحمت کرنے والا لبس تمکو اپنی قوت
پر ہرگز گھمنڈ نہ ہونا چاہئے تمہارے انداز سے معلوم ہوتا ہے کہ ابھی تمہیں دین و دنیا کی کچھ بھی خبر نہیں
کہ جن واقعات کو دنیا دیکھ رہی ہے تم اُنکو نہیں دیکھتے نہیں بلکہ تم ضرور دیکھتے ہو مگر ان کی
ساتھ ایسا معاملہ کرتے ہو گویا کہ دیکھا ہی نہیں۔ لیکن یاد رہے کہ موت تمہاری خوب آنکھیں کھول
دیگی اور پھر تم تعامی بھی نہ کر سکوگے یہانتک تو بیچ کو ختم کر کے آگے نصیحت فرماتے ہیں اور کہتے ہیں
کہ تم جو کمالات انبیا علیہم السلام کو نہیں دیکھ سکتے یہ انبیا ؑ کی تقصیر نہیں بلکہ خود تمہارا قصور ہے
کیونکہ اُنکی کمالات ظاہر ہیں لیکن تم اُنکو دیکھنا ہی نہیں چاہتے اسلئے اسکی ذمہ داری خود تمپر
عائد ہے نہ کہ اُن پر مثلاً اگر ہر دو عالم نور سے پُر ہوں اور تم روشنی میں آؤ ہی نہیں بلکہ آنکھیں بند
کر کے تاریکی میں چلو تو نور کا کیا قصور خود تمہاری خطا ہے۔ کیونکہ جبکہ تم ایسا کروگے تو اس کا لازمی
نتیجہ یہ ہوگا کہ اُس نور وافر سے محروم رہوگے اور نور پہونچنے کا ذریعہ تمہارے لئے مسدود ہوگا نیز
اگر دنیا فراخ ہو اور تم اُس سے خود فائدہ نہ اُٹھاؤ بلکہ کنوئیں میں اُتر جاؤ جیساکہ تمنے کیا ہے کہ قصر
ہدایت کو چھوڑ کر چاہ ضلالت میں گرے ہوئے ہو تو پھر عالم کا کیا قصور وہ تمکو اپنی آغوش میں لینے
اور راحت پہونچانے کیلئے ہر وقت تیار ہے قصور خود تمہارا ہے اب مولانا اپنی تقریر کا رُخ بدلتے ہیں
اور فرماتے ہیں کہ ان لوگوں کے کمالات انبیا ؑ کو نہ دیکھنے کی وجہ انہماک فی الشہوات ولذات اور

بغض و عناد اہل الحق ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ جو روح وصف گرگی میں محبوس ہوگی یعنی حرص وطمع
ومخالفت وعناد میں مشغول ہوگی وہ یوسف ؑ کے چہرہ کو غور سے نہیں دیکھ سکتی یعنی اہل کمال کے
کمالات کو غائر نظر سے نہیں دیکھ سکتی۔ کیونکہ بھیڑیا تو یہ چاہے گا کہ جسقدر جلد ممکن ہو اس یوسف
کو کھا جاؤں پھر اتنا موقع کہاں مل سکتا ہے کہ وہ اسکی خوبیوں میں غور کرے اور دیکھے کہ یہ خوبصورت
ہے یا بدصورت پس یہی حالت معاندین کی ہے کہ انکو عناد ہی سے فرصت نہیں پھر انکو انبیاء ؑ کے
کمالات میں غور کرنے کا کب موقع مل سکتا ہے یہی سبب تھا کہ لحن داؤدی پتھروں اور پہاڑوں
تک تو پہونچتی تھی مگر سنگدل آدمی اسکو نہ سنتے تھے پس ہم تو عقل و انصاف کو سراہتے ہیں کیونکہ
یہی وہ چیزیں ہیں جن سے اشیاء کا حُسن و قبح اور ان کا ادراک علی ماہی علیہ ہو سکتا ہے۔
اب پھر مولانا اہل سبا کو مخاطب بناتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اے اہل سبا تم عقل اور انصاف سے
کام لو اور انبیاء کرام کی تصدیق کرو اور اس روح (نبی) کی تصدیق کرو جسکو ایک بڑے پھانسنے
والے محبوب نے پھانس لیا ہے (یعنی حق سبحانہ نے) ارے کمبختو وہ آفتاب روشن ہیں ان کی
تصدیق کرو اور تکذیب کرکے اپنے اوپر اندھے پن کا دھبہ نہ لگاؤ۔ یہ لوگ قیامت میں تمہارے کام
آئیں گے اور تمکو اسدن کی رسوائیوں سے بچائیں گے ارے یہ ماہتاباں ہیں ان کی تصدیق کرو
قبل اسکے کہ وہ قیامت میں تمسے ملیں کیونکہ اسوقت کا ملنا نہایت خطرناک ہے ارے یہ اندھیری
رات کے چراغ ہیں ان کی تصدیق کرو اور یہ حصول امید کے ذرائع ہیں انکی تعظیم و تکریم کرو ارے
یہ تمسے کسی نفع کی توقع نہیں رکھتے انکی ضرور تصدیق کرو دیکھو نہ خود گمراہ ہو نہ دوسروں کو قبول
حق سے روکو تم یہ کہوگے کہ ہم عربی نہیں سمجھتے جو کچھ کہنا ہے فارسی میں کہو بہت اچھا لو فارسی ہی
سنو تم اُس معشوق حقیقی یعنی حق سبحانہ کے دل وجان سے عاشق بنو اور انبیاء علیہم السلام جسقدر
اسکے کمالات کی شہادت دیتے ہیں سبکو بگوش قبول سنو۔ دیکھو آسمانوں نے اسکی اطاعت
کرلی ہے تم بھی اطاعت کرو۔ اور اُسکی دو صورتیں ہیں یا تو پہلے نافرمانوں کی حالت دیکھ لو اور
اُن سے عبرت حاصل کرو یا مابعد کیلئے حزم کو کام میں لاؤ۔ حزم کے معنے ہیں دو تدبیروں کے
بارہ میں احتیاط پر عمل کرنا۔ اور اُس تدبیر کو اختیار کرنا جسمیں ٹھوکر کھانیکا اندیشہ نہو۔ مثلاً ایک
شخص کہتا ہے کہ اس سات روز کے راستہ میں پانی کہیں نہیں۔ صرف پاؤں جلانیوالا

ریت ہے - دوسرا کہتا ہے نہیں صاحب یہ غلط ہے بلکہ تمکو ہر رات ایک چشمہ جاری ملیگا - اس
وقت احتیاط اس میں ہے کہ پانی لیلو تاکہ خطرہ سے محفوظ رہو - ٹھیک راستہ پر چلو اگر رستہ
میں پانی ہوا تو اُس پانی کو گرا دینا اور اگر نہ ہوا اور تم پانی لیکر بھی نہ چلے تو تمہاری کمبختی آگئی پیاسے
مروگے - اے بنی آدم خدارا انصاف کو کام میں لاؤ - اور قیامت کے بارہ میں احتیاط پر عمل کرو -
اور اعمال صالحہ کر کے اُسکے لئے توشہ تیار رکھو کیونکہ ضرورت پڑی تو کام دیگا اور اگر بالفرض
سارا قصہ افسانہ ہوا تو تمکو کچھ ضرر نہیں اور وہ دشمن جو تمہارے جدا مجد سے دشمنی کرتا ہے اور
اُنکو بہشت سے جیل خانہ دنیا میں لا ڈالتا ہے اور وہ دشمن جسنے اتنے بڑے دل کی شطرنج کی
بادشاہ یعنی آدم علیہ السلام کو مات کر دی اور اُنکو بہشت سے نکالکر مصیبتوں میں پھنسا دیا
اور مقابلہ میں اُنکو کئی داؤں میں پھانس لیا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ کشتی میں نہایت شرمندگی کیساتھ
اُنکو چاروں شانے چت پٹک دیا غرض کہ اس کہلاڑی پہلوان کیساتھ اسنے یہ معاملہ کیا تو
اے ہیچو تم اس پُرانے گہاگ کو نظر حقارت سے نہ دیکھو تم اُسکے سامنے کیا حقیقت رکہتے ہو اس
کمبخت حاسد نے تو تمہارے باپ آدم کا تاج اور تمہاری ماں حوا کا زیور اُتار دیا تھا یہ انعام
خداوندی تھا کہ اُنکو پھر مل گیا ورنہ اُسنے کوئی کمی نہ کی تھی اُسنے اُنکو برہنہ اور ذلیل خستہ کر دیا تھا
جسکے سبب آدم کو اسقدر کثرت سے رونا پڑا کہ اُنکے آنسوؤں سے گہاس نکل آئی - وہ پچہتاتے
تھے کہ میں نے کیوں اس خبیث کا کہنا مانا کہ میرا نام دفتر عصاۃ عہ میں درج ہوا اب تم اسکی چالاکی
کو اسی سے قیاس کر لو کہ اتنا بڑا سردار اُسکے ہاتھوں اسقدر پریشان ہوتا ہے کہ غصہ میں اپنی
ڈاڑہی نوچتا ہے پھر تمہاری تو ہستی ہی کیا ہے - اے عالم ناسوت اور اجسام و جسمانیات کے
عاشقو اُسکے شر سے بچو اور لاحول کی تلوار اُسکے سر پر مار کر اسکو اسقدر مضمحل کر دو کہ تم پر غالب
نہ آسکے کیونکہ وہ تمہیں اُس کمین سے دیکھ رہا ہے جہاں کہ تم اُسکو نہیں دیکھ سکتے اسلئے تم اس سے
صرف لاحول کی تلوار سے مقابلہ کر سکتے ہو اور دو بدو اُس سے نہیں لڑ سکتے اور اُسکے کمینگاہ میں
مستور ہونیکا یہ راز ہے کہ شکاری جال میں دانہ ڈالکر خود چھپ جاتا ہے پس دانہ تو ظاہر ہوتا ہے
اور دہوکا مخفی ہوتا ہے اسلئے جانور پھنس جاتا ہے - اسی طرح یہ خود تو چھپا ہوا ہے اور لذت و شہوات

عہ یہ حاصل ہے لفظ جریدہ لا کا یعنی دفتر عدم اطاعت یا عدم تقرب وغیرہ ۱۲ منہ

دانے تمہارے سامنے ڈالدیئے ہیں تاکہ تم دھوکے میں آجاؤ۔ پس دیکھو تم جہاں کہیں شیطانی دانہ دیکھو اُس سے بچنا۔ ایسا نہو کہ تم جال میں پھنس جاؤ تمکو دانہ دیکھتے ہی بچنا چاہیئے اور یہ خیال نہ کرنا چاہیئے کہ ہم ہوشیاری کیساتھ دانہ بھی کھالیں گے اور جال سے بھی بچ جائینگے اسلئے کہ دانہ کھاکر جال سے بچنا ناممکن ہے نہایت خوشی ہے اُس شخص کیلئے جو اس دانہ سے بچا رہا اور اس سبب سے بہشت میں اُسکے لئے طرح طرح کی خوشی کے سامان مہیا ہوگئے اور اُسنے انہیں پر قناعت کی اور جال سے بچا رہا۔ اور کوئی جال اُسکو مقید نہ کر سکا۔

# شرح شبیری

صد ہزاراں شہر را خشم شہاں ... سرنگوں کردست ای بدگوہراں

یعنی اے بدذات خشم شاہاں نے لاکھوں شہروں کو سرنگون کر دیا ہے (یہاں خطاب اُن اہل سپاہی کو ہے) مطلب یہ ہے کہ ارے تم اُن کا دل مت دکھاؤ ان حضرات کے دل دکھنے کی وجہ سے لاکھوں شہر برباد ہوگئے ہیں اور یہ حالت ہے کہ۔

کوہ بر خود می شگافد صد شگاف ... آفتابے چوں خراسے در طواف

یعنی پہاڑ اپنے اوپر سو شگاف ہوکر پھٹ جاتا ہے اور آفتاب مثل چکی کے طواف میں ہے یعنی اُن حضرات کے خشم کیوقت پہاڑ پھٹ جاتے ہیں اور آفتاب جو اسقدر عظیم الشان کرہ ہے سرگرداں پھر رہا ہے۔

خشم مرداں خشک گرداند سحاب ... خشم دلہا کرد عالمہا خراب

یعنی مردان حق کا غصہ سحاب کو خشک کر دیتا ہے اور خشم قلوب (اہل اللہ) جہانوں کو خراب کر دیتا ہے،،

بنگرید اے مُردگاں بے حنوط ... در سیاستگاہ شہرستان لوط

یعنی اے بے حنوط مُردو قوم لوط کے شہروں کی سیاستگاہ میں دیکھو (بے حنوط سے مراد ذلیل اسلئے کہ حنوط تو مُردہ کے اکرام کیلئے لگایا جاتا ہے) مطلب یہ کہ اُنکے شہروں کو دیکھکر عبرت حاصل کرو کہ اُنہوں نے انبیاءؑ کی نافرمانی کی تو ہلاک ہوئے اسی طرح یہ روز بد تمہارا

بھی آنیوالا ہے اوران حضرات کے غصہ کا یہ اثر ہوتا ہے کہ۔

پیل خود چہ بود کہ سہ مرغ پراں ‎ ‎ کوفتند آں پیلگان را استخواں

یعنی ہاتھی خود کیا ہوتا ہے کہ چند اڑنیوالے جانوروں نے اُن ہاتھیوں کی ہڈیاں توڑدیں

اضعف مرغاں ابابیل است و ‎ ‎ پیل را بدرید و نہ پذیرد رفو

یعنی سب سے زیادہ ضعیف جانوروں میں ابابیل ہے اور اُسنے ہاتھی کو پھاڑ ڈالا کہ وہ رفوکو قبول نہیں کرتا۔ مطلب یہ ہے کہ دیکھو خشم ہوا تو ایک ذرا سے جانور نے ہاتھیوں کو درہم برہم کردیا۔ اور اگرچہ یہ خشم حق سے ہوا ہے مگر خشم انبیاء کیلئے خشم حق ضروری ہے اسلئے خشم انبیاء بھی یہ سب باتیں ہوسکتی ہیں اور قرآن شریف میں جو ابابیل آیا ہے اُسکے معنے اس ابابیل متعارف کے نہیں ہیں جو سیاہ سیاہ ایک چڑیا کی برابر ہوتا ہے بلکہ ابابیل جمع ہے ابول کی اُسکے معنے ہیں جھنڈ کے جھنڈ یعنی وہ جانور جھنڈ کے جھنڈ تھے اب اُنکی تفصیل نہیں کہ کیا تھے اور مولانا کا یہاں ابابیل کہنا بھی اسی معنی میں ہے یعنی وہ بہت چھوٹے جانور تھے مگر چونکہ تتبع سے یہ معلوم ہے کہ چھوٹا جانور الگ ہوکر نہیں اُڑتا بلکہ ملکر اُڑتے ہیں اسلئے مولانا نے اُسکو اضعف مرغاں کہدیا یعنی وہ جھنڈ چھوٹے جانوروں کے تھے باقی مولانا کی مراد بھی یہ ابابیل نہیں ہیں خوب سمجھ لو آگے فرماتے ہیں کہ

کیست کو نشنید آں طوفان نوح ‎ ‎ یا مصاف لشکر فرعون و روح

یعنی وہ کون ہے جسنے کہ وہ طوفان نوح نہیں سنا یا لشکر فرعون اور روح کی جنگ کو نہیں سنا تو یہ سب خشم انبیاء ہی کی بدولت ہوا ہے) روح سے مُراد موسیٰؑ ہیں۔

روح شاں بشکست و اندر آب ریخت ‎ ‎ ذرہ ذرہ آب شاں برمی گسیخت

یعنی موسیٰؑ نے اُنکو شکست دی اور پانی میں ریختہ کردیا۔ اور پانی اُنکو ذرہ ذرہ کرکے توڑتا تھا

کیست کو نشنید احوال ثمود ‎ ‎ وانکہ صرصر عادیاں را می ربود

یعنی کون ہے جسنے کہ ثمود کا حال نہیں سنا اور یہ کہ صرصر عادیوں کو لے بھاگتی تھی۔

چشم بارے در چناں پیلاں گشا ‎ ‎ کہ بدند سے پیل کش اندر وغا

یعنی ایک دفعہ آنکھ اُن ہاتھیوں میں کھول کہ یہ لڑائی میں پیل کش تھے یعنی یہ لوگ بڑے

بڑے زبردست تھے۔ مگر

آں چناں پیلاں و شاہان ظلوم　　زیر خشم دل ہمیشہ در رجوم

یعنی ایسے زبردست اور شاہان ظالم خشم دل کے نیچے ہمیشہ رجم میں تھے یعنی ذرا آنکھ کھولکر عبرت پکڑو کہ ایسے ایسے زبردست لوگ اور اس طرح ہلاک ہوئے۔

تا ابد از ظلمتے در ظلمتے　　می روند و نیست غوث و رحمتے

یعنی ابد الآباد تک ایک ظلمت سے دوسری ظلمت میں چلتے رہیں گے اور کوئی فریاد رس اور رحمت نہوگی۔ مطلب یہ کہ دیکھ لو اُس خشم کی بدولت ابد الآباد تک ظلمت ہی ظلمت میں رہیں گے۔

نام نیک و بد مگر نشنیدہ اید　　جملہ دیدند و شما نا دیدہ اید

یعنی نیک و بد کا نام شاید تمنے نہیں سُنا ہے اور سب نے تو دیکھا ہے اور تم بے دیکھے ہو۔

دیدہ را نا دیدہ می آرید لیک　　چشم تاں را واکشاید مرگ نیک

یعنی دیکھی ہوئی چیز کو بے دیکھی ہوئی لاتے ہو لیکن تمہاری آنکھ کو موت اچھی طرح کھول دیگی۔ مطلب یہ کہ م عبرت جو حاصل نہیں کرتے تو ایسا ہے کہ گویا کتمنے دیکھا ہی نہیں۔ اور باوجود اسقدر واقعات کے موجود ہونیکے تم اندھے ہو تو خیر موت اچھی طرح تمہاری آنکھیں کھول دیگی اور اُس روز اس غفلت اور اندھے پن کی حقیقت معلوم ہو جاویگی آگے اس عبرت کے چیزوں کے موجود ہونیکو اور اُن سے عبرت حاصل نکرنیکی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

گر دو عالم پُر بود خورشید و نور　　چوں روی در ظلمتے مانند کور

یعنی اگر دونوں عالم خورشید و نور سے پر ہوں تو جب تم ظلمت میں اندھے کی طرح چلو۔

بے نصیب آئی ازاں نورِ عظیم　　بستہ روزن باشی ازماہ کریم

یعنی اُس نور عظیم سے بے نصیب ہوگے اور اُس ماہ کریم سے بستہ روزن ہوگے۔ مطلب یہ کہ اگرچہ تمام عالم عبرت کی چیزوں سے بھرا ہوا ہے مگر جبکہ تم عبرت حاصل نکرو تو تمہارے اعتبار سے وہ ایسا ہے گویا کہ ایک شے بھی موجود نہیں ہے اور تم اندھوں کی طرح تمام عالم میں پھر رہے ہو۔

تو درون چاه رفتستی زکاخ　　چه گنه دارد جہانہائے فراخ

یعنی تو کنویں میں محل سے چلا گیا ہے تو اُس عالم فراخ کی کیا خطا یعنی اگر تو سارے جہان کو چھوڑ کر ایک تاریک کنویں میں چلا جاوے تو اگر اُس جہان کے باغ و بہار تجھے نظر نہ آویں تو اُسکی کیا خطا۔

جان کہ اندر وصف گرگی ماند او　　چوں بہ بیند روئے یوسف را نکو

یعنی وہ جان کہ وصف گرگی میں مشابہ ہے تو وہ روئے یوسف کو اچھی طرح کب دیکھ سکتی ہے۔

لحن داؤدی بہ سنگ وکہ رسید　　گوش آں سنگین دلانش کم شنید

یعنی لحن داؤدی سنگ وکوہ تک تو پہونچ گیا (مگر) اُن سنگین دلوں کے کانوں نے اُسکو نہ سُنا۔

آفریں بر عقل و بر انصاف باد　　ہر زماں واللہ اعلم بالرشاد

یعنی (ایسے) عقل و انصاف پر ہر دم آفریں ہے۔ واللہ اعلم بالرشاد۔ مطلب یہ کہ بھائی ایسی عقل و انصاف پر جو کہ حق کو دیکھتے ہی نہیں ہزار آفریں۔ یہ طعن ہے۔ خلاصہ سب کا یہ ہے کہ دنیا میں عبرت کی چیزیں موجود ہیں اُنکو دیکھکر عبرت حاصل کرو۔ اور اہل اللہ اور انبیاؑ کا دل دکھانے سے باز رہو آگے مولانا قوم سبا کو مخاطب کر کے فرماتے ہیں کہ۔

صدقوا رسلاً کراماً یا سبا　　صدقوا روحاً سباہا من سبا

یعنی اے قوم سبا رسولان کرام کی تصدیق کرو اور اُس روح کی تصدیق کرو کہ مقید کر رکھا ہے اُسکو جسنے کہ مقید کیا ہے۔ مطلب یہ کہ اُن حضرت کی تصدیق کرو کہ اُنکو حق تعالیٰ نے مقید کیا ہے اور وہ حق تعالیٰ کے مطیع ہیں۔

صدقوا ہم ہم شموس طالعۃ　　یؤمنوا کم من مخازی القارعۃ

یعنی اُن کی تصدیق کرو وہ آفتاب ہیں چمکنے والے وہ تمکو قیامت کی رسوائیوں سے نجات دیں گے۔

صدقوا ہم ہم بدور زاہرہ　　قبل ان یلقوکم بالساہرہ

یعنی اُن کی تصدیق کرو وہ چاند ہیں روشن قبل اسکے کہ وہ تمسے قیامت میں ملیں۔ مطلب کہ قیامت میں ملنے سے پہلے پہلے اُن کی تصدیق کر لو ورنہ قیامت میں وہ تم سے بہ حیثیت مدعی کی ملیں گے لہذا اس سے پہلے ہی کی تصدیق کام آ دیگی۔

صدقوہم ہم مصابیح الدجیٰ　　　اکرموہم ہم مفاتیح الرجا

یعنی اُنکی تصدیق کرو وہ تاریکی کے چراغ ہیں اور ان کا اکرام کرو وہ امید کی کنجیاں ہیں

صدقوا من لیس یرجوا خیرکم　　　لاتضلوا لااتصدوا غیرکم

یعنی اُس شخص کی تصدیق کرو جو تمہاری خیر کا طالب نہیں ہے خود گمراہ مت ہوا ور اپنے غیر کو روکو مت۔ یعنی جو کہ تمسے مال کے طالب نہیں اور کسی شئے کے طالب نہیں اُن کی تصدیق کرو۔ یہاں جو تہوڑی سی عربی لکھدی ہے تو آگے فرماتے ہیں کہ

پارسی گوئیم ہین تازی بہل　　　ہندوے آن ترک باش اے آب وگل

یعنی ہم فارسی کہتے ہیں عربی کو چھوڑ دو اور اُس ترک کا غلام ہو جاے آب وگل (ترک سے مراد حضرت من) مطلب یہ کہ ہم فارسی کہتے ہیں عربی کو ترک کر دو اسلئے کہ شاید عربی کو کوئی نہ سمجھے اور بس خدا کے بندے بنے رہو یہی مطلوب ہے۔

ہین گواہیہائے شاہاں بشنوید　　　بگر دیدند آسمانہا بگر وید

یعنی ہاں بادشاہوں کی گواہی کو سنو اور آسمان تو مطیع ہو گئے تم بھی مطیع ہو جاؤ۔

یا بحال اولینان بنگرید　　　یا سوئے آخر بحزمے بر پرید

یعنی یا پہلوں کے حال دیکھو یا آخر کی طرف حزم سے اُڑو مطلب یہ کہ یا تو اُن حضرات کی باتیں سنکر مان لو اور اگر یہ نہیں ہوتا تو پہلوں کے قصوں سے عبرت حاصل کرو۔ اور اگر یہ بھی نہیں ہے تو حزم سے کام لو کہ دیکھ لو احتیاط کس میں ہے اُسکو لیلو تو دیکھ لو کہ احتیاط اسی میں ہے کہ انبیاء کی تصدیق کیجاوے اسلئے کہ یہ کہتے ہیں کہ اگر نہ مانوگے تو قیامت میں باز پرس ہوگی۔ سو اگر تصدیق کر لی اور یہ (نعوذ باللہ) کاذب ہوئے اور قیامت وغیرہ نہ آئی تو تمسے کوئی بھی نہ پوچھیگا کہ تمنے کیا کیا تھا اور اگر یہ سچے ہوئے اور قیامت قایم ہوئی تو اسوقت تم باایمان ہوگے غرضکہ ہر صورت سے اُن کی مان لینا ہی بہتر ہے آگے حزم کے

معنی بیان فرماتے ہیں۔

## حزم کے معنے کے بیان میں اور مرد حازم کی مثال

حزم چہ بود در دو تدبیر احتیاط ۔ از دو آں گیری کہ دور ست از خباط

یعنی حزم کیا ہوتا ہے دو تدبیروں میں احتیاط کرنا اور دو میں سے اُسکو لینا جو خبط سے دور ہے (پس اسکا نام حزم ہے تو ہم اوپر بتا چکے ہیں کہ احتیاط تصدیق انبیاء ہی میں ہے۔ لہذا اُنکی مانو آگے ایک مثال سے حزم کے اس معنی کو اور واضح فرماتے ہیں)۔

آں یکے گوید دریں رہ ہفت روز ۔ نیست آب و ہست ریگ پائی سوز

یعنی ایک شخص کہتا ہے کہ اس راہ میں سات روز تک پانی نہیں ہے اور ریت پاؤں کو جلانیوالا ہے۔

آں دگر گوید دروغ ست ایں بداں ۔ کہ بہر شب چشمۂ بینی عیاں

یعنی دوسرا کہتا ہے کہ غلط ہے یہ سمجھہ لے کہ ہر شب میں ایک چشمہ دیکھو گے ظاہر طور پر یعنی ہر منزل پر چشمہ ملے گا۔

حزم آں باشد کہ برگیری تو آب ۔ تا رہی از ترس و باشی در صواب

یعنی حزم وہ ہے کہ تم پانی لیلو تاکہ خوف سے چھوٹ جاؤ اور درست حالت میں رہو۔

گر بود در راہ آب ایں را بریز ۔ در نباشد وائے بر مرد ستیز

یعنی اگر راستہ میں پانی ہو تو اُسکو گرادینا اور اگر نہو تو مخالفت کرنیوالے آدمی پر افسوس ہے یعنی جبکہ اسکو نہ مانے اور احتیاط نکرے اُسوقت اُسکی حالت افسوسناک ہے۔ آگے فرماتے ہیں کہ

اے خلیفہ زادگاں دادی کنید ۔ حزم بہر روز میعادے کنید

یعنی اے شہزادو انصاف کرو اور روز میعاد کیلئے حزم کرو یعنی اُس روز کیلئے احتیاط سے کام لو اور چونکہ حضرت آدم خلیفہ اور بادشاہ تھے اسلئے خلیفہ زادہ انسان کو کہدیا۔

آں عدوئے کز پدرتاں کیں کشید ۔ سوئے زنداں لش زعلیین کشید

یعنی وہ دشمن جسنے کہ تمہارے باپ سے کینہ کیا اور علیین سے اُن کو زندان کی طرف کھینچا۔

آں شہ شطرنج دل را مات کرد | از بہشتش سخرۂ آفات کرد

یعنی اُسنے شطرنج دل کے شاہ کو مات کر دیا۔ اور بہشت سے (نکالکر) اُنکو سخرۂ آفت کر دیا یعنی وہاں سے نکال کر اُنکو آفات میں مبتلا کر دیا۔

چند جا بندش گرفت اندر نبرد | تا بکشتی در فگندش روی زرد

یعنی کئی جگہ سے اُسنے بند لڑائی میں پکڑے یہانتک کہ کشتی میں اُنکو زرد رو کر کے ڈالدیا۔

ایں چنیں کردست با آں پہلواں | سست سستش منگر اے دیگراں

یعنی اُسنے اُس پہلوان کیساتھ ایسا کیا ہے تو اے دوسرو تم اُسکو کمزور مت سمجھو۔

مادر و بابائے ما را ایں حسود | تاج و پیرایہ بچالاکے ربود

یعنی ہمارے ماں باپ کا اُس حاسد نے تاج اور پیراہن چالاکی سے لے لیا ہے۔

کردشاں آنجا برہنہ خوار و زار | سالہا بگریست آدم زار زار

یعنی اُنکو اُس جگہ برہنہ اور ذلیل کیا تو آدم علیہ السلام سالہا سال تک زار زار روئے۔

کہ ز اشک چشم او روئید نبت | کہ چرا اندر جریدہ لاست ثبت

یعنی یہانتک کہ اُن کی اشک چشم سے گھاس اُگ آیا کہ کیوں دفتر لا میں (میرا نام) ثبت ہے مطلب یہ کہ وہ اسلئے روتے تھے کہ میرا نام اُس دفتر مخالفت میں کیوں ثبت ہو گیا۔ اور کیوں لکھا گیا۔ مورخین نے لکھا ہے کہ اُن کی اشک چشم سے بوٹیاں پیدا ہوئی تھیں اور جسقدر خوشبودار بوٹیاں مثل الائچی وغیرہ کے ہیں سب پیدا ہوئی تھیں۔ تو دیکھو اُس شیطان نے ایسے زبردست کو بھی ایک دفعہ ہرا دیا۔

تو قیاسے گیر طراریش را | کہ چناں سرور کند زو ریش را

یعنی تم اُسکی چالاکی کو قیاس کر لو کہ ایسا سردار اُسکی وجہ سے داڑہی کو اُکھاڑے۔ یعنی جب وہ اُس سے زیر ہو گئے تو پھر تم دیکھ لو کہ تمہاری ساتھ کیا کچھ کر سکتا ہے۔

الحذر اے گل پرستاں از شرش | تیغ لاحول زنید اندر سرش

یعنی اے گل پرستو اُسکے شر سے بچو اور لاحول کی تلوار اُسکے سر میں مارو۔

کو ہمی بیند شما را از کمیں — کہ شما و رانمی بینید ہیں

یعنی کیونکہ وہ تو تمکو کمین سے دیکھ رہا ہے اور تم اُسکو نہیں دیکھتے ہو (قرآن شریف میں بھی ہے کہ انہ یرٰکم ھو وقبیلہ من حیث لا ترونھم تو اُسکی مثال ایسی ہے جیسی کہ صیاد کہ جانور کو صیاد تو دیکھتا ہے اور وہ جانور اُسکو نہیں دیکھتا اور صیاد کی یہ حالت ہوتی ہے کہ)

دائما صیاد ریزد دانہا — دانہ پیدا باشد و پنہاں دغا

یعنی صیاد ہمیشہ دانے ڈالتا ہے تو دانہ تو ظاہر ہوتا ہے اور دغابازی پوشیدہ ہوتی ہے

ہر کجا دانہ بدیدی الحذر — تا نہ بندد دام بر تو بال و پر

یعنی جہاں کہیں تم دانہ دیکھو تو بچو تاکہ جال تمہر بال و پر کو باندہ نہ دے۔

چونکہ دیدی دانہ بگریزای حمام — دانہ چوں خوردی درافتادی بدام

یعنی اے کبوتر جب تو نے دانہ دیکھا تو تو بھاگ اور جو دانہ تو نے کھالیا تو (سمجھ لے کہ) تو جال میں پڑ گیا۔ مطلب یہ ہے کہ یہ شیطان بھی ہر دم شہوات کا جال بچھاتا ہے اور ہر دم اُسکے اندر لذات کے دانے ڈالتا ہی تو خدا کیلئے تم ذرا بچتے رہنا کہیں اسکے جال میں نہ پھنس جاؤ بس جہاں کہیں ذرا شبہ بھی ہو حزم اور احتیاط کی بات یہ ہے وہاں ٹھیرو مت بس چلدو۔

زانکہ ہر مرغے کہ ترک دانہ کرد — دانہ از صحرائے بے تزویر خورد

یعنی اسلئے کہ جس جانور نے کہ دانہ کو ترک کیا صحرائے بے تزویر سے دانہ کہایا۔

شاد مرغے کو بترک دانہ گفت — در ریاض قدس بہرش گل شگفت

یعنی خوش ہو وہ مرغ جسنے کہ ترک دانہ کیا اور ریاض قدس سے اُسکے لئے پھول کھلگئے یعنی جسنے کہ ان لذات و شہوات کو ترک کیا اُسکیلئے ریاض قدس سے گل کھل گئے اور علوم و معارف حاصل ہو گئے

ہم بداں قانع شد و از دام رست — ہیچ دامے پر و بالش را نہ بست

یعنی اُسیر قانع ہو گیا اور دام سے چھوٹ گیا تو کسی دام نے اُسکے پر و بال کو نہ باندہا۔ یعنی پھر وہ کہیں پھنس ہی نہیں سکتا۔ تو اسی طرح جو شخص کہ شیطان کے جال کے دانوں کو ترک

کرے گا وہ کبھی اُسکے جال میں نہیں پھنس سکتا آگے ایک مثال میں حزم کا فائدہ اور ترک حزم کا ضرر بیان فرماتے ہیں۔

## شرح حبیبی

باز مرغے فوق دیوارے نشست
دیدہ سوئے دانہ و دامے ببست

یک نظر او سوئے صحرا می کند
یک نظر حرصش بدامے می کشد

ایں نظر با آں نظر چالیش کرد
ناگہانے از نظر نمالیش کرد

رفت و دانہ خورد اندر دام ماند
صائدش کشت و بخورد و کام راند

باز مرغے کاں تردد را گذاشت
زاں نظر بر کند و بر صحرا گماشت

شاد پر و بال او بخا لہ
تا امام جملہ آزاداں شد او

ہر کہ او را مقتدا سازد برست
در مقام امن و آزادی نشست

زانکہ شاہ حازمان آمد دلش
تا گلستان و چمن شد منزلش

حزم از و راضی و او راضی ز حزم
ایں چنیں کن گر کنی تدبیر عزم

اب ہم دو جانوروں کی حالت بیان کرتے ہیں اس سے تمکو عبرت حاصل کرنا چاہئے۔ ایک جانور دیوار پر آزاد بیٹھا ہے اسی اثنا میں اُسنے جال اور دانہ کو دیکھا۔ اب وہ ایک طرف تو صحرا کو دیکھتا ہے اور اپنی آزادی کا خیال کرتا ہے دوسری طرف لذت دانہ پر نظر کرتا ہے اور حرص اُسکو اُسکی طرف کھینچتی ہے۔ اب دونوں نظروں میں جنگ ہوتی ہے اور نظر حرص غالب آکر اُسکی عقل کو فنا کر دیتی ہے اور اُسکو عقل سے کورا کر دیتی ہے وہ جاتا ہے اور دانہ کھا کر جال میں پھنس رہتا ہے۔ شکاری اسے ذبح کرتا ہے اور کھا کر اپنی مقصد براری کرتا ہے اب ایک دوسرا جانور لو اُسکو بھی یہی تردد پیش آتا ہے مگر یہ تردد کو چھوڑ دیتا ہے اور دام

دانہ سے نظر کو ہٹا کر صرف جنگل کو مطمح نظر بناتا ہے ایسے جانور کے مزے ہیں اور اُسکے پر و بال خوش ہیں اور وہ اپنے اس فعل سے تمام آزادوں کا مقتدا ہو جاتا ہے جو جانور اسکو مقتدا بناتا ہے بچ جاتا ہے اور امن و آزادی کی جگہ میں بیٹھا ہوتا ہے کیونکہ اُسنے نہایت ہوشیاری سے کام لیا۔ اسلئے اُس کا دل ہوشیاری میں گویا کہ ہوشیاروں کا بادشاہ تھا اور اُس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بجائے دام یا شکم صیاد کے گلستان و چمن اُس کا مسکن بنا۔ اب وہ حزم و احتیاط سے خوش ہے کہ وہ اُسکے کام آئیں۔ اور حزم و احتیاط اُس سے خوش ہیں کہ اُسنے اُن کی قدر کی۔ بس اگر تمکو کرنا ہے تو ایسی تدبیر اور ایسا عزم اختیار کرو۔

# شرح شبیری

## اُس جانور کے حال کی پراگندگی جسنے ترک حزم ہوا وہوس کی وجہ سے کیا

باز مرغے فوق دیواری نشست ۔۔۔ دیدہ سوئے دانہ و دامی بہ بست

یعنی پھر (یہ سنو کہ) ایک جانور کسی دیوار پر بیٹھا اور آنکھ کو دانہ و دام کی طرف باندھا۔

یک نظر او سوئے صحرا میکند ۔۔۔ یک نظر حرصش بدانہ می کشد

یعنی وہ ایک نظر تو صحرا کی طرف کرتا ہے اور اُسکی حرص کی ایک نظر دانہ کی طرف کھینچتی ہے یعنی ایک دفعہ دیکھتا ہے کہ جنگل لق و دق پڑا ہے مگر اُس میں دانہ نہیں ہے لیکن جال بھی یقیناً نہیں ہے اور جہاں دانہ ہو وہاں جال کا احتمال ہے غرضکہ وہ دونوں طرف نظر کر رہا ہے۔

این نظر با آن نظر چالیش کرد ۔۔۔ ناگہانے از خرد خالیش کرد

یعنی اس نظر نے اُس نظر کیساتھ لڑائی کی تو ناگہاں عقل سے اُسکو خالی کر دیا۔

رفت و دانہ خورد و اندر دام ماند ۔۔۔ صائدش کشت و بخورد و کام راند

یعنی گیا دانہ کھایا اور جال میں رہ گیا تو شکاری نے اُسکو ذبح کیا اور کھایا اور کام چلایا۔

مطلب یہ کہ اسی طرح انسان ایک طرف لذت دیکھتا ہے اور وہاں شیطان کے بہکانیکا یقین ہوتا ہے اور دوسری طرف شیطان نہیں مگر لذت بھی نہیں تو اسوقت یہ سوچتا ہے کہ لاؤ اسوقت تو مزہ لیلو پھر دیکھا جاویگا۔ بس یہ سوچ کر اُدہر کو چلا۔ اور پھنسا۔ پھر ساری عقل وغیرہ رکھی رہ جاتی ہے اور شیطان کا شکار ہو جاتا ہے۔

باز مرغے کان تردد را گذاشت　　　زان نظر بر کند و بر صحرا گماشت

یعنی پھر اُس مرغ کو سنو کہ اُسنے تردد کو تو چھوڑا اور اُس (دانہ) سے نظر الگ کر کے جنگل پر (نظر کو) مقرر کر دیا (اور احتمال ضرر پر وہاں سے چلدیا)

شاد پر و بال او بختا لہ　　　تا امام جملہ آزادان شد او

یعنی اُسکے پر و بال خوش ہیں اور خوشی ہے اُسکے لئے یہانتک کہ وہ تمام آزادوں کا امام ہوگیا

ہر کہ او را مقتدا سازد برست　　　در مقام امن و آزادی نشست

یعنی جسنے کہ اُسکو مقتدا بنالیا وہ چھوٹ گیا اور مقام امن اور آزادی میں بیٹھ گیا۔

زانکہ شاہ حازماں آمد دلش　　　تا گلستان و چمن شد منزلش

یعنی اسلئے کہ اُس کا دل حازموں کا بادشاہ ہے یہانتک کہ گلستان اور چمن میں اُسکی منزل ہوگئی

حزم زو راضی و او راضی ز حزم　　　این چنین کن گر کنی تدبیر و عزم

یعنی وہ حزم سے راضی اور حزم اُس سے راضی تو تو ایسا ہی کر اگر تدبیر و عزم کرتا ہے مطلب یہ کہ ایک تو وہ تھا کہ شیطان کے بہکانے میں آکر پھنس گیا اور ایک وہ ہے کہ اُسنے احتمال ضرر پر اُسمیں لذت کو ترک کر دیا۔ اور وہاں سے چلدیا۔ بس اب وہ کہیں بھی نہیں پھنس سکتا اور وہ سب کا مقتدا ہوگیا۔ اب اور بھی جو کوئی اُسکو مقتدا بنائے وہ بھی اُسکی طرح دام ابلیس سے چھوٹ جاویگا۔ آگے فرماتے ہیں کہ

## شرح حبیبی

بارہا در دام حرص اُفتادۂ　　　حلق خود را در بریدن دادۂ

بازرت آن تواب لطف آزاد کرد | توبه پذرفت و شمار اشاد کرد

گفت ان عدتم کذا عدنا کذا | نحن زوجنا الفعال بالجزا

چونکه جفتے را بر خود آورم | آید آن جفتش دوانه لاجرم

جفت کردیم این عمل را با اثر | چون رسد جفتے رسد جفتے دگر

چوں ربایند غارتے از جفت شوئے | جفت می آید پئے او شوئے جوئے

بار دیگر سوئے این دام آمدید | خاک اندر دیدهٔ توبه زدید

بازرت آن تواب بکشود آن گره | گفت هین بگریز این سو پا منه

باز چوں پروانهٔ نسیاں رسید | جان تاباں را جانب آتش کشید

کم کن اے پروانه نسیان و شکے | در پر سوزیده بنگر تو یکے

چو رهیدی شکر آں باشد که هیچ | سوئے آن دانه نداری پیچ پیچ

تا تراچوں شکر گوئی بخشد او | روزی بے دام و بے خوف عدو

شکر آن نعمت که تاں آزاد کرد | نعمت حق را بباید یاد کرد

چند اندر رنجها و در بلا | گفتی از دامم رها کن اے خدا

تا چنین خدمت کنم احسان کنم | خاک اندر دیدهٔ شیطان کنم

چو خلاصت داد حق از امتحاں | همچنانستی که بودی همچناں

چوں رها کردت فرامش کردیش | جان خود را مست دهیش کردیش

سگ زمستان جمع کرده استخوانش | زخم سرما خورد گرداند چنانش

که بگوید این قدرِ تن که منم / خانهٔ از سنگ باید کردنم

چونکه تابستاں بیاید من بچنگ / بهر سرما خانهٔ سازم ز سنگ

چونکه تابستاں بیاید از گشاد / استخوانها پهن گردد پوست شاد

رفت گردد پاک شد در سایهٔ / کاہے سیر غیرے خود رایۂ

گوید او چوں زفت بیند خویش را / در کدامیں خانه گنجم اے کیا

گویدش دل خانهٔ سازای عمو / گوید او در خانه کے گنجم بگو

استخوان حرص تو در وقت درد / در ہم آید خورد گردد در نورد

گوئی از توبہ بسازم خانهٔ / در زمستاں باشدم کاشانهٔ

چوں بشد رنج و شدت آں حرص رفت / ہمچو سگ سودائے خانه از تو رفت

شکر نعمت خوشتر از نعمت بود / شکر بارہ کے سوئے نعمت رود

شکر جانِ نعمت و نعمت چو پوست / زانکه شکر آرد ترا تا کوئے دوست

نعمت آرد غفلت و شکر انتباه / صیدِ نعمت کن بدامِ شکرِ شاه

نعمت شکرت کند پر چشم و میر / تا کنی صد نعمت ایثارِ فقیر

سیر نوشی از طعام و نقل حق / تا رود از تو شکم خواری و دق

نعمت و ہاب را شکرے کنید / تا سر منحوس خود را الشکنید

شکر جاذب نعمتِ او فرکند / کفر نعمت مرد را کافر کند

یہاں سے مولانا انسان کی بے اعتدالیوں کو دکھلانا چاہتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ دیکھو

تم بہت مرتبہ حرص کے جال میں پھنسکر معاصی میں مبتلا ہوچکے اور اپنے کو ہلاکی میں ڈال چکے ہو
لیکن پھر بھی جبکہ تمنے توبہ کی تو حق سبحانہ نے اپنی عنایت بے غایت سے تمکو اس جال سے چھڑا کر
خوش کیا اور یہ ہدایت کردی کہ دیکھو اگر تمنے پھر یہ حرکت تو پھر یہی سزا موجود ہے کیونکہ
ہمنے افعال کو اُنکے نتائج کیساتھ وابستہ کر رکھا ہے اور گویا کہ افعال و نتائج آپسمیں نر
و مادہ ہیں۔ اب فرض کرو کہ میں ایک جوڑے کے نر یا مادہ کو اپنے پاس لاؤں تو اس تعلق
کی بنا پر جو ایک کو دوسرے سے ہے دوسرا خود کھنچا چلا آئیگا۔ پس یوں ہی ہمنے عمل کو اُسکے
نتیجہ کیساتھ وابستہ کر رکھا ہے۔ پس عمل متحقق ہوگا تو لامحالہ (ہماری عادت کیموافق جسکے
بدلنے پر ہمکو کامل قدرت حاصل ہے) اُسکے ساتھ اُسکا اثر بھی متحقق ہوگا۔ دیکھو جب
کوئی شخص ایک جوڑے میں سے نر کو اڑا لے تو اسکے پیچھے پیچھے مادہ بھی پہونچ جائیگی۔
لیکن باوجودیکہ تمکو ہدایت کردی گئی تھی مگر پھر اس جال میں آپھنسے اور توبہ کی آنکھوں میں
خاک جھونکدی مگر جب تمنے پھر معذرت کی تو حق سبحانہ نے اپنی رحمت سے پھر عقدہ کشائی
کی اور کہدیا کہ جا بھاگ دیکھ پھر ادہر آکر نہ پھٹکنا لیکن پھر جبکہ وہ نسیان جو پروانہ کی طرح گناہ
کی آگ پر عاشق ہے آوارد ہوا یعنی تم پہلی توبہ کو بھول گئے تو وہ تمہیں آگ میں کھینچ لے گیا
اور گناہ میں مبتلا کردیا۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ اے پروانہ نسیان و شک بس بہت
ہوچکی۔ ابتو جانے دے ذرا اپنے جلے ہوئے پر کو دیکھ اور پہلے معاصی کے نتائج کو پیش نظر کر
اور دوبارہ آگ میں گرنے سے بچ۔ یعنی بھول کی کوئی حد بھی اس غفلت کو چھوڑ و۔ دیکھو جب
تمکو حق سبحانہ نے جال سے چھڑا دیا ہے تو تمکو اس انعام کا شکر کرنا چاہیئے۔ اور شکر
اس کا یہ ہے کہ پھر دانہ کی طرف رُخ نکرو۔ تاکہ جب تم شکر کرو تو حق سبحانہ تمکو ایسی روزی
عطا فرمائیں جسمیں نہ کوئی جال پوشیدہ ہو اور نہ کسی دشمن کا خطرہ ہو یعنی غذائے روح
یا غذائے جنت اُس نعمت کے شکر میں کہ اُسنے تمکو دام بلا سے رہائی عطا فرمائی ہے
تمکو حق سبحانہ کی نعمت کو یاد کرنا چاہیئے اور اُسکے مقتضا پر عمل کرنا چاہیئے۔ (یاد رکھو کہ
اس مقام پر ایک دوسری توجیہ بھی ہے وہ یہ کہ "شکر آن نعمت کہ تاں آزاد کرد"
بدل یا عطف بیان ہو "شکر" کا جو بیت بالا میں ہے یا خبر ہو مبتداء محذوف کی یعنی دد

آن شکر شکر آن نعمت ست کہ تاں آزاد کرد) لیکن تمنے اب تک ایسا نہیں کیا تم بہت
مرتبہ تکلیفوں میں اور مصیبت کے جال میں پھنسے اور یہ کہا کہ اے اللہ مجھے اس پھندے
سے چھڑا دے تاکہ میں یوں اطاعت کرونگا اور یوں اچھے کام کرونگا لیکن جب حق سبحانہ نے اُس
تکلیف سے نجات دی تو پھر ویسے کے ویسے ہی رہے جیسے تھے اور جبکہ تمکو اس مصیبت سے
چھوڑا دیا تو پھر تم اُسکو بھول گئے اور پھر اپنے کو اس رہائی اور راحت میں مست اور بیہوش
کرلیا۔ تمہاری ایسی مثال ہے جیسے ایک کتا کہ موسم سرما اُسکی ہڈیوں کو اکٹھا کردیتا ہے
اور سردی کی تکلیف سے وہ سُکڑ کر ذرا سا رہجاتا ہے کیونکہ وہ کہتا ہے کہ مجھے اپنے اس
جسم کیموافق جتنا کہ میں ہوں پتھروں کا ایک گھر ضرور بنانا چاہئیے ابتو جاڑے ہیں اور سردی
کے مارے جان نکلی جاتی ہے گھر بنانیکا کسے ہوش ہے ہاں جب گرمیاں آجائیں گی
اُسوقت جاڑوں کیلئے اپنے پنجوں سے پتھروں کا گھر بناؤں گا پس جبکہ گرمیاں آتی ہیں اور
اُسکا جسم کھلجاتا ہے اور ہڈیاں پھیل جاتی ہیں اور کھال عمدہ ہو جاتی ہے تو خوب موٹا
تازہ ہو جاتا ہے اور سایہ میں پاؤں پھیلا کر سو رہتا ہے اُسوقت وہ کاہل اور بے نیاز
احمق اور خود رائے ہوتا ہے اب جبکہ وہ اپنے کو خوب موٹا تازہ دیکھتا ہے تو کہتا ہے
بھلا میں اب اس گھر میں سما سکتا ہوں اُس کا دل اب بھی اُس سے کہتا ہے کہ ارے گھر بنالی
تو اُس کا یہ جواب دیتا ہے کہ اچھا تو یہی بتا میں کس گھر میں سما سکتا ہوں اور بیہودہ عذر
کر کے گھر نہیں بناتا پس بالکل یہی حالت تمہاری ہے کہ تکلیف کیوقت تو تمہاری حرص کی
ہڈیاں سمٹ کر اکٹھی ہو جاتی ہیں اور سُکڑ کر چھوٹی ہو جاتی ہیں اُسوقت تم کہتے ہو کہ مجھے
توبہ کی ایک عمارت بنانی چاہئیے تاکہ سرمائے مصائب و آلام و ہموم سے نجات ملے۔ لیکن
جب وہ تکلیف جاتی رہی اور حرص موٹی تازی ہوگئی تو کتے کی طرح گھر بنانے کا خیال تمہارے
دل سے بھی جاتا رہتا ہے یہ نہایت نازیبا روش ہے لہذا اسے چھوڑنا چاہئیے اور جب
مصیبت سے نجات حاصل ہو جاوے تو شکر کرنا چاہئیے کیونکہ نعمت کا شکر خود نعمت سے
بھی اچھا ہے اسلئے کہ شاکر مصیبت میں نہیں پڑتا اور صاحب نعمت مصیبت میں گرفتار
ہو جاتا ہے۔ نیز شکر نعمت کی روح ہے اور نعمت اُس کا قالب۔ اور یہ فرق اسلئے ہے کہ

شکر تمکو حق سبحانہ تک پہونچانیوالا ہے برخلاف نعمت کے کہ وہ اکثر گمراہ کردیتی ہی کیونکہ نعمت سے غفلت پیدا ہوتی اور شکر سے ہوشیاری حاصل ہوتی ہے پس شکر نعمت افضل ہوا نفس نعمت سے اچھا ہمنے مانا کہ نعمت ہی اچھی چیز ہے لیکن نعمت بھی تو شکر ہی سے ملتی ہی پس اگر تم نعمت خداوندی ہی کے طالب ہو تو اُسکی تحصیل کا ذریعہ بھی شکر ہی ہے اسلئے بھی شکر ضروری ہے۔ شکر جو کہ خود بھی ایک نعمت ہے اگر تمکو حاصل ہو جاوے تو تم چشم سیر اور دولتمند ہو جاؤگے اور اسکا نتیجہ یہ ہوگا کہ تم دوسروں کو نعمت دے سکوگے اور تم غذائے روحانی خوب پیٹ بھر کر کہاؤگے۔ یہانتک کہ یہ جسمانی غذا کا زیادہ کہانا اور اُسکی تکلیف تمسے دور ہوگی پس تم حق سبحانہ کی نعمت کا شکر کرو تاکہ یہ منحوس سر تمہارا پھوٹنے سے بچ جاوے شکر نعمت فراواں کو کہینچتا ہے اور ناشکری آدمی کو کافر تک کردیتی ہے۔

## شرح شبیری

بارہا در دام حرص اُفتادہٗ حلق خود را در بُریدن دادہٗ

یعنی بارہا تم دام حرص میں پڑ چکے ہو اور اپنے حلق کو کاٹنے کیلئے تمنے دیدیا ہے۔

بازت آں تواب لطف آزاد کرد توبہ پذرفت و شمار اشاد کرد

یعنی اُس تواب لطف نے تمکو آزاد کردیا اور توبہ قبول کر کے تمکو خوش کردیا یعنی تمنے بارہا گناہ کر کے توبہ کی ہے اور حق تعالیٰ نے ہمیشہ تمہاری توبہ کو قبول فرمایا ہے اور تمکو خوش کردیا ہے اور ساتھ ہی یہ بھی فرمادیا ہے کہ۔

گفت ان عدتم کذا عدنا کذا نحن زوجنا الفعال بالجزا

یعنی فرمایا کہ اگر تم اِس طرح لوٹو گے تو ہم اُس طرح لوٹیں گے ہمنے افعال کو جزا کے ساتھ ملادیا ہے یعنی فرمایا ہے کہ اگر تم پھر گناہ کروگے تو ہم سزا دینگے اسلئے کہ ہمنے افعال کو اُنکی جزا کی ساتھ قرین کردیا ہے تو جب فعل ہوگا اُسکی مطابق اُسکی جزا بھی مرتب ہو جاویگی آگے ایک مثال دیتے ہیں کہ۔

چونکہ جفتے را بر خود آورم آید آں جفتش دوانہ لاجرم

یعنی جبکہ ہم ایک جفت کو اپنے پاس لادیں تو وہ دوسرا جوڑا بھی یقیناً آویگا (تو اسی طرح جب افعال و جزا آپس میں جفت ہیں تو ایک کے آنے سے دوسری بھی آوے گی)۔

جفت کردیم ایں عمل را با اثر چوں رسد جفتے رسد جفتے دگر

یعنی ہمنے ان اعمال کو اثر کی ساتھ جفت کر دیا ہے تو جب ایک جفت پہونچے گی تو وہ دوسری بھی پہونچے گی۔

چوں رباید غارتے از جفت شوے جفت می آید پئے او شوی جوئی

یعنی جبکہ کوئی لوٹیرا کسی جفت سے (اُسکے) شوہر کو اُچک لے تو وہ جفت اُسکے پیچھے شوہر کو تلاش کرتی ہوئی آتی ہے۔ تو اسی طرح جبکہ اعمال اور جزا آپس میں جفت ہیں تو ایک کے وجود سے دوسرے کا وجود ضروری ہے تو حق تعالیٰ نے یہ فرما دیا ہے مگر

بار دیگر سوئے ایں دام آمدید خاک اندر دیدۂ توبہ زدید

یعنی تم دوسری دفعہ (پھر) اس جال کی طرف آئی۔ اور دیدۂ توبہ میں تمنے خاک جھونکدی۔ یعنی باوجود اسکے کہ اول توبہ قبول کرکے یہ سب کچھ کہدیا گیا تھا مگر تمنے پھر توبہ توڑ دی

باز تاں آں تواب بکشود آں گرہ گفت ہیں بگریز رواں سو منہ

یعنی پھر اُس تواب نے تمہاری گرہ کھولدی اور کہدیا ارے بھاگ اس طرف منہ مت کر۔

باز چوں پروانۂ نسیاں رسید جان تاں را جانب آتش کشید

یعنی پھر جب نسیان کا پروانہ پہونچا تو تمہاری جان کو اُسنے آتش کی طرف کھینچا۔

کم کن اے پروانہ نسیان و شکے در پر سوزیدہ بنگر تو یکے

یعنی اے (شخص) پروانہ نسیان و شک کو کم کر اور تو ایک مرتبہ جلے ہوئے پر کو دیکھ لے۔ (پر سوزیدہ سے مُراد معصیت کے نقصانات ہیں) مطلب یہ ہے کہ اس نسیان و شک کو چھوڑ اور معصیت سے جو تجھے نقصان مثل ضعف وغیرہ کے پہونچا ہے اُسکو دیکھ کہ اگر تو پھر کریگا تو پھر یہی ہوگا تو اس سے عبرت پکڑ اور آئندہ اُن افعال کا مرتکب مت ہو۔ آگے فرماتے ہیں کہ۔

چوں رہیدی شکر آں باشد کہ ہیچ ‌ ‌ ‌ سوئے آں دانہ نداری ہیچ پیچ

یعنی جب تو چھوٹ گیا تو اُس کا شکریہ ہے کہ اُس دانہ کی طرف کبھی رغبت نہ رکھے۔

تا ترا چوں شکر گوئی بخشداد ‌ ‌ ‌ روزی بے دام و بے خوف عدو

یعنی تاکہ جب تو شکر کرے وہ تجھے روزی بے دام اور بے خوف عدو مرحمت فرمادے مطلب یہ کہ اُس چھوٹ جانیکا شکریہ تھا کہ تم کبھی پھر اس طرف کو رُخ نہ کرتے اور جب تم اُس طرف کو رخ نہ کرتے تو ان لذات و شہوات کو ترک کرتے تو حق تعالیٰ تمکو وہ لذت عطا فرماتے کہ جن میں ضرر کا احتمال بھی نہ تھا

شکر آں نعمت کہ تان آزاد کرد ‌ ‌ ‌ نعمت حق را بباید یاد کرد

یعنی اُس نعمت کے شکر میں کہ تمکو عذاب سے آزاد کیا نعمت حق کو یاد کرنا چاہیئے۔

چند اندر رنجہا و در بلا ‌ ‌ ‌ گفتی از دامم رہا کن اے خدا

یعنی کتنی مرتبہ تو نے رنج و بلا میں کہا ہے کہ اے اللہ مجھے (اسوقت اس) دام سے چھوڑ دے

تا چنیں خدمت کنم احسان کنم ‌ ‌ ‌ خاک اندر دیدۂ شیطان کنم

یعنی تاکہ میں ایسی خدمت کروں اور احسان کروں اور دیدۂ شیطان میں خاک ڈالوں۔ یعنی اُس وقت خوب خوب وعدے کرتے ہو۔

چوں خلاصی داد حقت زامتحان ‌ ‌ ‌ ہمچنانستی کہ بودی ہمچناں

یعنی جبکہ حق تعالیٰ نے تجھے اُس مصیبت سے خلاصی دیدی تو تو ویسا ہی ہے جیسا کہ تھا۔

چوں رہا کردت فرامش کردیش ‌ ‌ ‌ جان خود را مست و بیہش کردیش

یعنی جبکہ تجھے رہا کر دیا تو تو نے اُس (وعدہ) کو فراموش کر دیا۔ اور اپنی جان کو مست و بیہوش بنالیا (اور سارے وعدے وعید بھول گئے) آگے اس وعدہ کرنے اور پھر بھول جانے کی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

## حکایت کتوں کے جاڑوں میں نذر کرینگی کہ جب گرمی آویگی تو جاڑے کیلئے گھر بنادینگے

سگ زمستان جمع گردد استخوانش　　زخم سرما خورد گرداند چنانش

یعنی کتا جاڑے میں اُسکی ہڈیاں جمع ہوتی ہیں اور جاڑے کا زخم اسکو اس طرح چھوٹا کر دیتا ہے

کو بگوید کایں قدر تن کہ منم　　خانۂ از سنگ باید کردنم

یعنی کہ وہ کہتا ہے کہ جسقدر کہ میرا بدن ہی مجھے ایک گھر پتھر کا بنانا چاہئے یعنی جب بدن سکڑ جاتا ہے تو کہتا ہے کہ میرا جسم دُبلا پتلا تو ہے ہی لہذا ایک چھوٹا سا گھر مجھے کافی ہوگا اور کہتا ہے کہ

چونکہ تابستان بیاید من بہ چنگ　　بہرِ سرما خانۂ سازم ز سنگ

یعنی جب گرمی آویگی تو میں اپنی ہاتھ سے سردی کے واسطے پتھر کا ایک گھر بناؤں گا۔

چونکہ تابستاں بیاید از کشاد　　استخوانہا پہن گردد پوست شاد

یعنی جبکہ گرمی آتی ہے تو خوشی کے مارے اُسکی ہڈیاں موٹی ہوجاتی ہیں اور کھال اچھی ہوجاتی ہے

زفت گردد پا کشد در سایۂ　　کاہلی سیرے غرے خود رایۂ

یعنی موٹا ہوجاتا ہے تو سایہ میں پاؤں کھینچتا ہے کاہل اور سیر اور مغرور اور خود رائی (ہو کر)

گوید او چوں زفت بیند خویش را　　در کدامیں خانہ گنجم اے کیا

یعنی جب اپنے کو موٹا دیکھتا ہے تو کہتا ہے کہ اے میاں میں کس گھر میں سماؤں گا۔

گویدش دل خانۂ ساز ای عمو　　گوید او در خانہ کے گنجم بگو

یعنی اُس سے دل کہتا ہے کہ چچا گھر بنالے تو کہتا ہے کہ یہ تو بتا کہ میں کسی گھر میں کس طرح سماؤنگا

آگے اس مثال کو مثل لہ پر منطبق فرماتے ہیں کہ۔

استخوان حرص تو در وقت درد　　در ہم آید خورد گردد در نورد

یعنی تیری حرص کی ہڈیاں درد کے وقت میں درہم برہم ہوجاتی ہیں اور لپٹکر چھوٹی ہوجاتی ہیں۔

گوئی از توبہ بسازم خانۂ　　در زمستان باشدم کاشانۂ

یعنی (اُسوقت) تو کہتا ہے کہ میں توبہ کا ایک گھر بناؤں گا کہ جاڑوں میں وہ میرے لئے کاشانہ ہوجاوے

چون بشد رنج و شدت آن حرص زفت　　ہمچو سگ سودائے خانہ از تو رفت

یعنی جب رنج جاتا رہا تو تیری حرص عظیم ہوگئی اور کتے کی طرح گھر کا خیال تجھ سے جاتا رہا۔

(اور پھر اُسی طرح غافل ہو گئے تو ایسا نہ چاہیئے بلکہ اُس رہا ہونے کا شکر یہ ہے کہ پھر کبھی اُسکے مرتکب نہ ہو اور اس نعمت خلاصی کا شکر ادا کرو اسلئے کہ)

شکر نعمت خوشتر از نعمت بود　　شکر بارہ کے سوی نقمت بود

یعنی شکر نعمت نعمت سے اچھا ہوتا ہے (اسلئے کہ) شکر نقمت کی طرف کب لیجاتا ہے۔

شکر جانِ نعمت و نعمت چو پوست　　زانکہ شکر آرد ترا تا کوئی دوست

یعنی شکر تو نعمت کی جان ہے اور نعمت مثل پوست کے ہے اسلئے کہ شکر تو تمکو کوئے دوست تک لاتا ہے

نعمت آرد غفلت و شکر انتباہ　　صید نعمت کن بدام شکر شاہ

یعنی نعمت تو غفلت لاتی ہے اور شکر بیداری لاتا ہے تو نعمت کا شکار شکر شاہ کے دام میں کرو۔ مطلب یہ ہے کہ شکر نعمت نعمت سے بہتر ہے اسلئے کہ دیکھو نعمت تو بعض مرتبہ سبب ہلاکت کا ہو بھی جاتی ہے مگر شکر کبھی سبب ہلاکت نہیں ہوتا۔ تو تم یہ کرو کہ شکر کیا کرو کہ شکر خود جالب نعمت ہے۔ نعمت شکر کی بدولت خود تم تک دوڑتی ہوئی آویگی۔

نعمت شکرت کند پُرچشم و میر　　تا کنی صد نعمت ایثار فقیر

یعنی شکر جو ایک نعمت ہے وہ تجھے پُرچشم اور امیر کر دیگا۔ یہانتک کہ تم سو نعمتیں فقیر پر نثار کر دو گے یعنی شکر سے اس قدر نعمت زیادہ ہوگی کہ خود تو رکھو ہی گے مگر اوروں کو بھی دو گے

سیر نوشی از طعام و نقل حق　　تا رود از تو شکم خواری و دق

یعنی تو حق تعالیٰ کے طعام و نقل سے سیر ہو کر کھاویگا یہانتک کہ تجھسے شکم خواری اور دق (بابِ) جاتا رہیگا یعنی اسقدر نعمت ملیگی کہ پھر حرص نہ رہے گی۔

نعمت و ہاب را شکری کنید　　تا سر منحوس خود را نشکنید

یعنی حق تعالے کی نعمت کا شکر کرو تا کہ اپنے سر منحوس کو نہ توڑ لو۔

شکر جذب نعمت اوفر کند　　کفر نعمت مرد را کافر کند

یعنی شکر کرنا نعمت وافر کو جذب کرتا ہے اور کفران نعمت انسان کو کافر کر دیتی ہے۔ (اور ہر شے کا شکر الگ ہے تو اس خلاصی کا شکر یہی ہے کہ پھر اُس کام کے مرتکب نہ ہو)

آگے اہل سبا کا حضرات انبیاء علیہم السلام کو نصیحت سے روکنے کا قصہ بیان فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

قوم گفتند اے نصوحان بس بود — آنچہ گفتید ار دریں دہ کس بود
قفل بر دلہائے ما بنہاد حق — کس نداند برد بر خالق سبق
نقش ما ایں کرد آں تصویر گر — ایں نخواہد شد بگفت و گو دگر
سنگ را صد سال گوئی لعل شو — کہنہ را صد بار گوئی باش نو
خاک را گوئی صفات آب گیر — آب را گوئی عسل شو یا کہ شیر
نار را گوئی کہ نور محض شو — پشہ را گوئی کہ سوئے باد رو
قلب را گوئی کہ زر پاک شو — یا کہ اکسیری شود چالاک شو
ہیچ ازاں اوصاف دیگرگوں شوند — آب کے گردد عسل اے ارجمند
خالق افلاک و ہم افلاکیاں — خالق آب و تراب و خاکیان
آسمان را داد دوران و صفا — آب و گل را تیرہ روئی و نما
کے تواند آسماں دُردے گزید — کے تواند آب و گل صفوت خرید
قسمتے کرد ست ہر یک را ربے — کے کُئے گردد بجہد ت چوں کہے

غرضکہ جب انبیاء علیہم السلام نے اُنکو بہت کچھ نصیحت کی اور حجتوں سے اُنکو مغلوب کیا تو انہوں نے جبر کو دستاویز بنا کر پیچھا چھوڑانا چاہا اور کہا کہ صاحبو اگر اس گاؤں میں کوئی شخص آپکی بات ماننے والا ہوتا تو جسقدر آپ غرِ ملچکے ہیں وہ ہی کافی تھا مگر کیا کیجئے کہ حق سبحانہ نے دلوں پر قفل

لگادیا ہے کہ نصیحت کا اثر اس میں پہونچتا ہی نہیں اور یہ کسی کی مجال نہیں کہ خدا کا مقابلہ کر کے اُس سے بازی لیجا ئے کہ اُسنے تو قفل لگایا ہے اور دوسرا شخص اُسکو توڑ دے جبکہ اُس مصور نے ہماری تصویر ایسی بنائی ہے تو اب وہ کسی صورت سے نہیں بدل سکتی آپ پتھر کو سو برس تک کہیں کہ تو لعل ہو جا اور پرانے کو سو مرتبہ کہیں کہ تو نیا ہو جا۔ آپ مٹی کو کہیں کہ پانی کی صفات اختیار کرے اور پانی سے کہیں کہ شہد ہو جا۔ یا ذرہ بنجا آگ سے کہیں کہ نور محض بنجا جلانے کی صفت چھوڑدے مچھر سے کہیں کہ ہوا کے پاس جا کھوٹے کو کہیں کہ کھرا بنجا یا اکسیر ہو جا۔ اور چست و چالاک ہو جا لیکن کہیں یہ صفات بدل سکتی ہیں ہرگز نہیں۔ پانی ہرگز شہد نہیں بن سکتا۔ افلاک اور ساکنین افلاک اور آب وخاک اور خاکیوں کے خالق نے آسمان کو چکر اور صفائی عطا فرمائی ہے اور آب و گل کو تیرگی اور نمو عطا فرمایا ہے اب آسمان تیرگی اختیار نہیں کرسکتا۔ اور آب و گل صفائی حاصل نہیں کرسکتی غرض کہ ہر چیز کو اُسنے ایک خاص روش عطا کی ہے جس سے وہ نہیں پھر سکتی چنانچہ اگر پہاڑ کو کوشش سے کاہ بنانا چاہو تو ناممکن ہے۔

# شرح شبیری

## منکروں کا انبیاء علیہم السلام کو نصیحت کرنے سے منع کرنا اور جبریوں کے طریقہ پر حجت لانا

قوم گفتند اے نصوحان بس بود　　　　اُنچہ گفتید ار دریں دہ کس بود

یعنی قوم (سبا) نے کہا کہ اے ناصحو جو کچھ کہ تمنے کہا ہے اگر کوئی گاؤں میں (سننے والا) ہو تو کافی ہے یعنی اگر ہم تمہاری بات مانیں تو جتنا تمنے کہا ہے اسقدر کہنا کافی ہے مگر ہم کیا کریں ہم سمجھ ہی نہیں سکتے اسلئے کہ۔

قفل بر دلہائے ما بنہاد حق　　　　کس نداند بُرد بر خالق سبق

یعنی حق تعالی نے ہمارے قلوب پر قفل لگا دیا ہے اور خدا پر کوئی سبقت لیجا نہیں سکتا اتو یہ کس طرح ہو سکتا ہے کہ خدا ہمیں اس حالت میں رکھے اور ہم تمہاری مان کر دوسری

حالت بدل لیں)

نقش ما این کرد آن تصویر گر　　این نخواہد شد بگفت و گو دگر

یعنی اُس مصوّر نے ہمارا نقش ایسا ہی بنایا ہے تو یہ گفتگو سے متغیر نہیں ہو سکتا۔ (اسلئے کہ اس کی تو ایسی مثال ہے کہ)

سنگ را صد سال گوئی لعل شو　　کہنہ را صد بار گوئی باش نو

یعنی پتھر کو سو برس تک تو کہہ کہ لعل ہو جا اور پرانے کو سو مرتبہ کہہ کہ نیا ہو جا۔

خاک را گوئی صفات آب گیر　　آب را گوئی عسل شو یا کہ شیر

یعنی تو خاک کو کہے کہ پانی کی صفات لیلے اور پانی کو کہے کہ شہد یا دودھ ہو جا۔

نار را گوئی کہ نور محض شو　　پشہ را گوئی کہ سوئے باد رو

یعنی تو آگ کو کہے کہ نور محض ہو جا اور مچھر کو کہے کہ ہوا کی طرف جا۔

قلب را گوئی کہ عین پاک شو　　یا کہ اکسیرے شو و چالاک شو

یعنی کھوٹے کو تو کہے کہ تو عین پاک ہو جا یا کہ اکسیر ہو اور چست و چالاک ہو جا۔

ہیچ ازاں اوصاف دیگر گوں شوند　　آب کے گردد عسل اے ارجمند

یعنی کیا ان میں سے کوئی متغیر ہو سکتی ہے اور اے برخوردار پانی شہد کب بن سکتا ہے۔

خالق افلاک و ہم افلاکیان　　خالق آب و تراب و خاکیان

یعنی آسمان اور آسمان والوں کے خالق نے اور پانی اور مٹی اور خاکیوں کے خالق نے۔

آسمان را داد دوران و صفا　　آب و گل را تیرہ روئی و نما

یعنی آسمان کو تو چکر کہانا اور صفائی دی۔ اور آب و گل کو۔ تیرہ روئی اور نشو و نما دیا۔

کے تواند آسمان دردے گزید　　کے تواند آب و گل صفوت خرید

تو آسمان تو تیرگی کو کب قبول کر سکتا ہے اور پانی اور مٹی صفائی کو کب لے سکتی ہیں۔

قسمتے کردست ہر یک را رہے　　کے کُہے گردد بجہدت چوں کہے

یعنی ہر ایک کیلئے ایک راہ تقسیم کر دی ہے تو تمہاری کوشش سے پہاڑ تنکے کی برابر کب ہو سکتا ہے (تو بس اسی طرح حق تعالیٰ نے ہمارے لئے بھی اس حالت کو مقرر فرما دیا ہے

اب ہم اسکو بھی کسی کے کہنے سننے سے بدل نہیں سکتے لہذا نصیحت کرنا فضول ہے۔ جب ان لوگوں نے یہ کہا تو حضرات انبیاء علیہم السلام نے جواب دیا کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| انبیاء گفتند کارے آفرید | وصفہائے کہ نتاں زاں سر کشید |
| وافرید او وصفہائے عارضی | کہ گہے مبغوض می گردد رضی |
| سنگ را گوئی کہ زر شو بیہودہ است | مس را گوئی کہ زر شو راہ ہست |
| ریگ را گوئی کہ گل شو عاجز ست | خاک را گوئی کہ گل شو جائز ست |
| رنجہا دادہ است کانرا چارہ نیست | آن بمثل لنگی و فطس و عمی ست |
| رنجہا دادہ است کانرا چارہ ہست | آن بمثل لقوہ و درد سر ست |
| این دواہا ساخت بہر ایتلاف | نیست این درد و دواہا از گزاف |
| بلکہ اغلب رنجہا را چارہ ہست | چوں بجد جوئی بیاید آن بدست |

انبیا علیہم السلام نے جواب دیا کہ ہم انکار نہیں کرتے بیشک ایسے اوصاف بھی ہیں جنکے آگے تسلیم خم کرنا پڑتا ہے لیکن اسکے ساتھ ہی ہم یہ بھی کہتے ہیں کہ وہ اوصاف بھی ہیں جو قابل تغیر ہیں۔ مثلاً دیکھو کبھی ایک شے مبغوض ہوتی ہے اور وہی شے دوسرے وقت میں پسندیدہ ہوجاتی ہے یہ مسلم کہ پتھر سے سونا ہونے کی طلب لغو ہے کیونکہ اسمیں اسکی قابلیت ہی نہیں پیدا کیگئی۔ لیکن تانبے سے سونا بننے کی طلب معقول ہے کیونکہ اسمیں قابلیت ہے ریت کو اگر چاہو کہ پھول ہو جاوے تو ایسا نہیں ہوسکتا لیکن اگر مٹی کو یہ چاہو تو ممکن ہے علی ہذا امراض بھی حق سبحانہ نے دو قسم کے پیدا کئے ہیں وہ بعض جنکا کوئی علاج ہی نہیں گو نگا مادر زاد ہونا یا ناک کا خلقۃً چپٹا ہونا یا مادر زاد اندھا ہونا ہے اور جو بعض امراض قابل زوال اور علاج

پذیر ہیں لقوہ یا درد سر یا بخار وغیرہ ہیں چنانچہ دواؤں کو جو حق سبحانہ نے پیدا کیا ہے تو فضول نہیں پیدا کیا بلکہ اُنکو اسی لئے پیدا کیا ہے کہ ان کو استعمال کیا جاوے اور ان سے امراض عارضہ کو زائل کیا جاوے بلکہ اکثر بیماریاں تو ایسی ہی ہیں جو قابل علاج ہیں۔ ہاں مگر کوشش کی ضرورت ہے جب کوشش کروگے تو ایسی دوائیں مل سکتی ہیں جن سے اُنکو زائل کیا جاوے جبکہ امراض جسمانیہ کی حالت معلوم ہوگئی تو امراض روحانیہ کو بھی اسی پر قیاس کر لو۔

# شرح شبیری

## انبیاء علیہم السلام کا جبریوں کو جواب

انبیاء گفتند کارے آفرید وصفہائے کہ نتاں زاں سرکشید

یعنی انبیاء علیہم السلام نے فرمایا کہ ہاں حق تعالیٰ نے ایسے اوصاف پیدا فرمائے ہیں کہ اُن سے کشی نہیں کرسکتے (لیکن)

وافریداوصفہائے عارضی کہ بے مبغوض می گردد رضی

یعنی اور اوصاف عارضی (بھی) پیدا فرمائے ہیں کہ کبھی مبغوض پسندیدہ ہوجاتا ہے۔ یعنی ایک شخص مبغوض ہوتا ہے مگر پھر وہ پسندیدہ ہوجاتا ہے تو دیکھو اُسکے اندر مبغوض ہونیکا وصف عارضی تھا۔ حاصل یہ کہ بعض اوصاف تو بیشک ایسے ہی ہیں کہ اُن سے سرتابی نہیں ہوسکتی مگر بعض ایسے بھی ہیں کہ وہ بدل سکتے ہیں۔ آگے دونوں کی نظائر پیش فرماتے ہیں کہ۔

سنگ را گوئی کہ زر شو بیہودہ است مس را گوئی کہ زر شو راہ ہست

یعنی پتھر کو اگر تو کہے کہ سونا ہوجا تو بیہودگی ہے اور تانبے کو کہے کہ سونا ہوجا تو راہ ہے۔ یعنی مس کو کہہ سکتے ہیں اسلئے کہ وہ ہوجاتی ہے تو اُسکو کہنا ٹھیک ہے۔

ریگ را گوئی کہ گل شو عاجز است خاک را گوئی کہ گل شو جائز است

یعنی ریت کو اگر تم کہو کہ گارا ہوجا تو وہ عاجز ہے اور مٹی کو کہو کہ گارا ہوجا تو جائز ہے۔ (اسلئے کہ اُسکا گارا بنا کرتا ہے)

رنجہا داست کاں را چارہ نیست آں بمثل لنگی و فطس و عمی است

یعنی بعض امراض ایسے دئے ہیں کہ جن کا علاج نہیں ہے وہ تو مثل گونگے ہونیکے اور ناک چپٹی ہونیکے اور (مادر زاد) اندھا ہونے کے ہیں (کہ ان کا کوئی علاج ہی نہیں ہے)

رنجہا دادست کانرا چارہ ہست　　آن بمثل لقوہ و درد سر است

یعنی بعض امراض ایسے دئے ہیں کہ جنکا علاج ہے اور وہ مثل لقوہ اور درد سر کے ہیں۔

این دواہا ساخت بہر ایتلاف　　نیست این درد و دواہا از گزاف

یعنی ان دواؤں کو الفت پکڑنے کیلئے بنایا ہے اور یہ درد اور دوائیں فضول نہیں ہیں۔ یعنی دواؤں کو امراض کیلئے مناسب بنایا ہے یونہی نہیں ہے کہ جو دل میں آیا فضول ایک دوسرے کے ساتھ جوڑ لگا دیا ہو۔

بلکہ اغلب رنجہا را چارہ ہست　　چون بجد جوئی بیاید آن بدست

یعنی بلکہ اکثر امراض کے علاج ہیں جب تم کوشش سے تلاش کرو تو ہاتھ آسکتے ہیں (تو بس جبکہ بعض چیزیں اپنی حالت سے متغیر ہو سکتی ہیں اور امراض کا علاج ہو سکتا ہے تو تمہاری اس گمراہی کا علاج بھی ہو سکتا ہے اور تمہاری یہ حالت بدل بھی سکتی ہے ہاں اگر ان سے یہ کہا جاتا کہ تم فرشتہ بنجاؤ مثلاً تب تو یہ کہہ سکتے تھے کہ ہم نہیں بن سکتے مگر اسمیں ان کا یہ کہنا ظاہر ہے کہ غلط تھا) آگے پھر ان منکرین کے جواب کو نقل فرماتے ہیں کہ انبیاء کے جواب سنکر انہوں نے دوبارہ اپنی حجت کو مضبوط کیا اور اسپر دوبارہ دلیل لائے۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| قوم گفتند اے گروہ این رنج ما | نیست زان رنجے کہ بپذیرد دوا |
| سالہا گفتید زین افسون و پند | سخت تر میگشت زان ہر لحظہ بند |
| گر دوا را این مرض قابل بدے | آخر از وے ذرۂ زائل شدے |
| سدہ چون شد آب ناید در جگر | گر خورد دریا رود جائے دگر |
| لاجرم آماس گیرد دست و پا | تشنگی را نشکند آن استقا |

انبیاء گفتند نومیدی بدست — فضل و رحمتهای باری بیحد است

از چنین محسن نشاید ناامید — دست در فتراک این رحمت زنید

ای بسا کارا که اول صعب گشت — بعد از آن بگشاده شد سختی گذشت

بعد نومیدی بسی امیدهاست — از پس ظلمت بسی خورشیدهاست

خود گرفتم که شما سنگین شدید — قفلها بر گوش و بر دل بر زدید

هیچ ما را با قبولی کار نیست — کار ما تسلیم و فرمان بردنیست

او بفرمودست ما این بندگی — نیست ما را از خود این گویندگی

جان برای امر او داریم ما — گر بریگی گو یدا و کاریم ما

امر حق را ما گروه بی ریا — می رسانیم این رسالت با شما

غیر حق جان نبی را راه نیست — با قبول و رد خلقش کار نیست

مزد تبلیغ رسالاتش ازوست — زشت و دشمن رو شدیم از بهر دوست

ما برین درگه ملولان نیستیم — تا ز بعد راه هر جا بیستیم

دل فروبسته و ملول آنکس بود — کز فراق یار در محبس بود

دلبر و مطلوب با ما حاضرست — در نثار رحمتش جان شاکرست

در دل ما لاله زار و گلشنیست — پیری و پژمردگی ما را نیست

دائما تر و جوانیم و لطیف — تازه و شیرین و خندان و ظریف

پیش ما صد سال و یک ساعت یکیست — که دراز و کوته از ما منفکیست

آن دراز و کوتهی در جسمهاست — خود دراز و کوته اندر جان کجاست

صد و نه سال آن اصحاب کهف — پیش شان یک روز بے اندوه و لهف

وانگهی بنمودشان یک روز هم — که به تن باز آمد ارواح از عدم

چون نباشد روز و شب یا ماه و سال — کے بود سیری و پیری و ملال

در گلستان عدم چون بیخودی ست — مستی از سغراق لطف ایزدی است

لم یذق لم یدر هر کس کو نخورد — کے بوهم آرد جعل انفاس ورد

نیست موهوم ار بدے موهوم آن — همچو موهومان شدے معدوم آن

دوزخ اندر وهم چون آرد بهشت — هیچ تابد روئے خوب از خوک زشت

پس گلوی خود ببر بدای مهان — اینچنین لقمه رسیده تا دهان -

راههائ صعب پایان برده ایم — ره براهل خویش آسان کرده ایم

هین بجوئید از نجوم سعد راه — زانکه در ظلمت در ید و قعر چاه

هر که ما را گشت پیرو باز رست — از عذاب نار و در جنت نشست

وانکه نشنید از شقاوت پند ما — در عذاب جاودان شد مبتلا

انبیا علیہم السلام کا جواب سنکر پھر لوگون نے اعتراض کیا اور کہا کہ یہ تو آپکو بھی تسلیم ہے کہ امراض ۲ قسم کے ہین بعض نا قابل علاج اور بعض قابل علاج پس ہمارا مرض اُن امراض سے نہیں ہے جو قابل علاج ہوں اور دلیل اُسکی یہ ہے کہ آپ حضرات نے برسوں ہمکو نصیحتیں کیں اور منتر پڑھے مگر مرض بڑھتا گیا جون جون دوا کی۔ اس سے ہمارے بندشوں میں اضافہ ہی ہوتا گیا اور ذرہ بھر بھی کمی نہ آئی۔ پس اگر یہ امراض قابل علاج ہوتے تو کچھ تو کمی ہوتی-

دیکھئے جب جگر میں سدہ پیدا ہوجاتا ہے تو اس میں پانی نہیں پھونچ سکتا۔ خواہ وہ سمندر ہی کیون نہ پیجاوے بلکہ وہ دوسرے مقامات پر چلا جاتا ہے اور اُس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ پیاس تو نہیں بجھتی جسکے لئے پیا گیا تھا بلکہ اور روگ پیدا ہوجاتا ہے یعنی ہاتھ پاؤن ورم کرجاتے ہین۔ پس یہی حالت ہماری ہے اسپر انبیاؑ نے کہا کہ نا اُمیدی کی کوئی بات نہیں تم کوشش کرو۔ انشاءاللہ سارا مرض زائل ہوجاویگا اسلئے حق سبحانہ کی رحمتیں اور اُنکے فضل بیحد ہیں اور ایسے صاحب انعام واکرام سے نا اُمید ہونا زیبا نہیں تم کوشش کرو اور رحمت حق سبحانہ کو دستاویز بناؤ بہت سے کام ابتداءً سخت ہوتے ہیں اُسکے بعد سب سہل ہوجاتے ہیں اور ساری مشکلات دفع ہوجاتی ہیں اگر کسیکے مرض کی حالت یاس تک پھونچ جاوے تب بھی واقع میں اُسکے لئے بہت اُمیدین ہیں اور اگر ظلمت قلب انتہا کو پھونچ جاوے تب بھی واقع میں بہت سے آفتاب معارف وغیرہ ہین جو اسکو زائل کرسکتے ہیں۔ اچھا ہمنے فرض کیا کہ تم پتھر ہی ہوگئے اور تمنے اپنے دلوں اور کانوں پر قفل لگالئے ہیں کہ نہ تم ہماری نصیحتوں کو سنتے ہو نہ سمجھتے ہو لیکن ہمکو اسکی بھی کچھ پروا نہیں کیونکہ ہماری یہ غرض نہیں کہ تم خواہ مخواہ قبول ہی کرلو۔ ہمارا اصل مقصد تو حق سبحانہ کی اطاعت اور اُسکے حکم کی تعمیل ہے۔ اُسنے ہمکو اس خدمت پر مامور کیا ہے اسلئے ہم کرتے ہیں۔ اپنی طرف سے کچھ نہیں کہتے کہ مایوس ہوکر اسکو چھوڑدیں ہماری جان تو اُسی کی احکام کی اطاعت کیلئے ہے پس اگر وہ ہمیں حکم دے کہ تم ریت میں کھیتی کرو ہم کرنے کو موجود ہیں خواہ پیداوار ہو یا نہ ہو ہم لوگوں کو دکھاوا تو مقصود ہے نہیں بلکہ ہمکو تو اطاعت مقصود ہے پس ہم اُس امر حق سبحانہ کے سبب جو ہمکو تمہاری تبلیغ کی بابت ہوا ہے یہ پیغامات تم تک پھونچاتے ہیں خواہ تم پر ان کا اثر ہو یا نہ ہو خوب سمجھ لو کہ انبیاء علیہم السلام کا دست تو صرف حق سبحانہ ہوتا ہے اسلئے اُنکو اُسکی اطاعت مدنظر ہوتی ہے اُنکو مخلوق کے رد و قبول سے کچھ سروکار نہیں ہوتا۔ اور اپنی پیغام رسانی کی اُجرت وہ اُسی کے خزانہ سے پاتے ہیں مخلوق سے وہ کسی نفع کے خواستگار نہیں ہوتے اور اپنے محبوب ہی کی خاطر لوگوں کی نظروں میں بُرے اور دشمن بنتے ہیں۔ نیز ہم لوگ درگاہ حق سبحانہ تک

پھونچے ہوئے ہیں اور چلتے چلتے اُکتا نہیں گئے کہ بُعد مسافت کے سبب تھک کر ہر جگہ بیٹھ جایا کریں۔ دل تنگ اور ملول وہ شخص ہوتا ہے جو فراق یار کے قید خانہ میں ہو۔ مگر بحمد اللہ ہم ایسے نہیں ہیں ہمارا مطلوب ہمارے پاس موجود ہے اور ہمپر اپنی رحمت برسا رہا ہے جسکی ہماری جان ہر دم شکر گذاری کرتی ہے اور ہمارا دل باغ باغ ہے بڑھاپے اور پژمردگی کو ہمارے یہاں کوئی دخل نہیں۔ ہم ہمیشہ تر و تازہ۔ جوان۔ پاکیزہ۔ شیرین خنداں اور خوش طبع رہتے ہیں۔ ہمارے نزدیک سو برس اور ایک ساعت دونوں برابر ہیں اسلئے کہ درازی و کوتاہی کو ہمسے کچھ واسطہ نہیں درازی و کوتاہی کا تعلق اجسام سے ہے اور ہم سراپا روح ہیں۔ روح میں درازی و کوتاہی کہاں۔ دیکھو اصحاب کہف پر روحانیت غالب تھی اسلئے تین سو نو برس انکے نزدیک ایک دن تھے جو بے غم و رنج گذر گئے اور جبکہ ان کی روح واپس ہوئی ہے اور وہ جاگے ہیں تو اُسوقت انکو اتنے سال ایک دن بھی نہ معلوم ہوئے اور جبکہ ہمکو ماہ و سال اور رات دن سے بھی تعلق نہو اور جبکہ گلستان فنا میں جسمیں ہم یا اصحاب کہف وغیرہ ہیں بیخودی اور جام شراب لُطف خداوندی کی مستی ہو تو ہم لوگوں کی طبیعت کیسے بھر سکتی ہے اور ہماری روح کیونکر بڈھی اور کمزور ہو سکتی ہے اور ہم کیسے اُکتا سکتے ہیں جسنے یہ شراب نہیں پی اور اس کا مزہ نہیں چکھا وہ اس سے واقف نہیں ہو سکتا۔ دیکھو پھول کی بو گوہ کے کیڑے کے وہم میں بھی نہیں آسکتی اور وہ نہیں جان سکتا کہ خوشبو بھی کوئی چیز ہے پس تم اسے کیسے سمجھ سکتے ہو۔ جب یہ امر معلوم ہوا کہ ہم حق سبحانہ سے اُکتا نہیں سکتے تو یہ بھی معلوم ہو گیا کہ ہم تمہاری نصیحت کو نہیں چھوڑ سکتے کیونکہ ترک نصیحت ترک اطاعت حق ہے اور ترک اطاعت اکتانا ہے جو ہمارے لئے ناممکن ہے ہم جو کچھ امور غیبیہ کی نسبت بیان کرتے ہیں اُسکو تم ہمارا وہم نہ سمجھنا اسلئے کہ اگر یہ بات وہمی ہوتی تو اور موہومات کی طرح یہ بھی فنا ہو جاتی لیکن یہ فانی نہیں پس موہوم بھی نہیں تم سوچکہ دوزخ کو آدمی بہشت کیسے سمجھ سکتا ہے اور بدصورت سور کا چہرہ کیونکر حسین معلوم ہو سکتا ہے جبکہ یہ نہیں ہو سکتا تو ہماری مدرکات کو وہم کیونکر کہا جاتا ہے دیکھو کہنا مانو اور جبکہ ایسی نفیس غذا تمہاری منہ تک پھونچ گئی ہے تو اپنا گلا کاٹ کر اُسکو معدہ میں جانے سے نہ روکو۔ مانا کہ وہ غذا اس طرح معدہ میں نہ پھونچ سکیگی لیکن یہ یاد رہے کہ جان بھی نہ رہے گی پس تم اپنے کو ہماری

نصیحتوں کی ضد سے اندھا بہرا نہ بناؤ ہماری نصیحت سنو اور اُسے قبول کرو دیکھو اس رستہ کی کڑیاں خود اپنے اوپر اُٹھا کر ہمنے اپنے متبعین کیلئے اُسکو آسان کردیا ہے اب وصول الی اللہ کچھ زیادہ دشوار نہیں رہا تم ذرا ہمت کرو انشاءاللہ بہت آسانی سے پہونچ جاؤ گے ہم سعد ستارے ہیں اور تم تاریکی ضلالت اور کنویں کی تہ میں ہو پس تم ہمکو راہ نما بناؤ۔ یاد رکھو جسنے ہماری پیروی کی عذاب دوزخ سے بچ گیا اور جنت میں جا بیٹھا اور جسنے اپنی بدبختی سے ہماری نصیحت نہ سنی وہ عذاب ابدی میں مبتلا ہوا۔

# شرح شبیری

## اُن منکروں کا جبریانہ حجتوں کو دوبارہ کرنا

قوم گفتند اے گروہ ایں رنج ما　　　نیست زاں رنجے کہ بہ پذیرد دوا

یعنی قوم نے کہا کہ اے گروہ (انبیاءؑ) ہمارا مرض اُن امراض میں سے نہیں ہے جو دوا کو قبول کرے۔ مطلب یہ کہ انبیاءؑ نے جو کہا تھا کہ بعض امراض ایسے بھی ہوتے ہیں کہ اُن کا علاج ہو سکتا ہے تو تم بھی اپنا علاج کرو تو وہ کہتے ہیں کہ ہمارا مرض ایسا نہیں ہے جو دوا کو قبول کرے اور اُس کا قرینہ یہ ہے کہ۔

سالہا گفتید زیں افسون و پند　　　سخت تر میگشت زاں ہر لحظہ بند

یعنی سالہا سال تک تمنے ان افسون و پند سے کہا (مگر) اُس سے ہر لحظہ بند زیادہ ہی ہوتی گئی یعنی تمنے اتنا سمجھایا مگر ہمارا انکار اور مانعیت قبول حق سے بیماری بڑھتی چلی گئی۔

گر دوا را ایں مرض قابل بُدے　　　آخر از وے ذرۂ زائل شُدے

یعنی اگر یہ مرض دوا کے قابل ہوتا تو اس میں کچھ ذرا ذرہ سا زائل تو ہوتا اگر ہمارا یہ مرض بڑھ رہا ہے لہذا معلوم ہوا کہ لاعلاج ہے اور ظاہر ہے کہ اُن کا یہ کہنا غلط ہے اسلئے کہ یہ تو اُسوقت کہہ سکتے جبکہ انبیاء کے کہنے پر عمل کرتے اور اسکے بعد مرض زائل نہ ہوتا تو کہتے کہ مرض لاعلاج ہی جب علاج ہی نکرے تو پھر اسکا لاعلاج ہونا کہاں سے معلوم ہوا) آگے اُسکی ایک مثال دیتے ہیں کہ

سدہ چوں شد آب ناید در جگر　　　گر خورد دریا رود جائے دگر

یعنی سُدّہ جب پیدا ہو گیا تو پانی جگر میں نہیں آتا اگر دریا بہا دے تو وہ دوسری جگہ چلا جاوے

لاجرم آماس گیرد دست و پا — تشنگی را نشکند آن استقا

یعنی لامحالہ ہاتھ پاؤں آماس اختیار کرتے ہیں اور وہ پانی پینا تشنگی کو بجھاتا نہیں ہے (تو چونکہ ہمارے اندر اسکے قبول کرنے سے مانع موجود ہے۔ لہذا ہمارے اندر یہ نصیحت وغیرہ اثر نہیں کر سکتی) آگے حضرات انبیاء علیہم السلام کا جواب ہے۔

## انبیا علیہم السلام کا جبریوں کو دوبارہ جواب دینا

انبیاؑ گفتند نومیدی بدست — فضل و رحمتہائے باری بیحد است

یعنی انبیاءؑ نے فرمایا کہ ناامیدی بُری ہے (اسلئے کہ) فضل و رحمت حق تو بیحد ہے۔

از چنین محسن نشاید ناامید — دست در فتراک این رحمت زنید

یعنی ایسے مُحسن سے ناامید نہ ہونا چاہئے۔ اور اس رحمت کے فتراک میں ہاتھ مارو مطلب یہ کہ انبیاءؑ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ سے ناامید نہ ہونا چاہئے بلکہ فتراک رحمت میں ہاتھ مارو تاکہ رحمت حاصل ہو جاوے اور ناامیدی بہت بُری چیز ہے۔ ناامید ہر گز نہ ہو اسلئے کہ۔

اے بسا کارا کہ اول صعب گشت — بعد ازان بکشادہ شد سختی گذشت

یعنی بہت سے وہ کام کہ اول سخت ہوئے اور اسکے بعد کُھل گئے اور سختی گذر گئی (تو تمکو بھی چاہئے کہ ناامید نہ ہو ممکن ہے کہ پہلے مرض کا علاج نہ ہوا ہو اور اب ہو جاوے)۔

بعد نومیدی بسے اُمیدہاست — از پس ظلمت بسے خورشیدہاست

یعنی ناامیدی کے بعد بہت سی امیدیں ہیں اور ظلمت کے بعد بہت سے خورشید ہیں (لہذا ناامید مت ہو) ایک جواب تو یہ دیا آگے ایک دوسرا جواب فرماتے ہیں جسکا خلاصہ یہ ہے کہ ہمنے مانا کہ تم قبول نہیں کرتے مگر ہمکو اس سے کیا غرض تم مانو یا نہ مانو ہم تو اس کام کو حکم حق سمجھ کر کرتے ہیں۔ خدا کا حکم ہے کہ تبلیغ کرو۔ کرتے ہیں چاہے کوئی سُنے یا نہ سُنے۔ آخر سُرخی تک یہی مضمون ہے فرماتے ہیں کہ۔

خود گرفتم کہ شما سنگین شدید — قفلہا بر گوش و بر دل بر زدید

یعنی مین نے فرض کر لیا کہ تم سنگین (دل) ہو گئے ہو اور گوش دل پر تمنے قفل لگا لئے ہین۔

ہیچ مارا با قبولے کار نیست　　کار ما التسلیم و فرمان بردنیست

یعنی ہمکو بالکل کسی قبول سے کام نہیں ہے۔ ہمارا کام تسلیم اور حکم بجالانا ہے۔

امر حق را ما گروہ بے ریا　　می رسانیم این رسالت با شما

یعنی ہم گروہ بے ریا امر حق کیلئے اس رسالت کو تم تک پھونچاتے ہین۔ مطلب کہ ہمکو حکم حق ہے کہ پھونچاؤ تو ہم پھونچاتے ہین چاہے کوئی قبول کرے یا نہ کرے اسلئے کہ۔

غیر حق جان نبی را یار نیست　　با قبول و رد خلقش کار نیست

یعنی جان نبی کیلئے سوائے حق تعالےٰ کے کوئی یار نہین ہے اُسکو مخلوق کے قبول و مردود کرنے سے کام نہیں ہے یعنی نبی کا یہ کام نہین کہ وہ یہ دیکھے کہ ہمین کوئی قبول کرتا ہے یا نہین اُسکے لئے تو کام کرنے کیلئے یہ تحرک کافی ہے کہ خدا کا حکم ہے کہ تبلیغ کرو بس وہ پہونچاتا ہے

مزد تبلیغ رسالاتش از وست　　زشت و دشمن رو شدیم از بہر دوست

یعنی اُسکے احکام کی تبلیغ کی مزدوری اُسی کی طرف سے ہے اور ہم بُرے اور دشمن رو دوست کے واسطے ہو گئے ہین۔

ما برین درگہ ملولان نیستیم　　تا ز بُعد راہ ہر جا بیستیم

یعنی ہم اس درگاہ پر ملول نہیں ہیں تاکہ بُعدِ راہ کی وجہ سے ہر جگہ کھڑے ہوں یعنی ہم ملول نہین ہین کہ اس کام کو سخت سمجھکر بار بار ٹھہرین اور تسکین اس کام مین ہم خوش و خرم ہین اسلئے کہ۔

دل فرو بستہ و ملول آنکس بود　　کز فراق یار در محبس بود

یعنی دل منقبض اور ملول تو وہ شخص ہو جو کہ فراق یار کی وجہ سے محبس میں ہو۔

دلبر و مطلوب با ما حاضر ست　　در نثار رحمتش جان شاکر ست

یعنی (ہمارا) دلبر اور مطلوب ہماری ساتھ موجود ہے اور اُسکی رحمت کے نثار کرنے سے ہماری جان شاکر ہے یعنی چونکہ اُس طرف سے ہر دم رحمت برس رہی ہے تو اُسکا شکر ہماری جان کر رہی ہے تو جب وہ ہر دم ہماری ساتھ ہے پھر ہم ملول اور منقبض کیون ہون

در دل ما لالہ زار و گلشنے ست　　پیری و پژمردگی را راہ نیست

یعنی ہمارے دل مین ایک لالہ زار اور ایک گلشن ہے کہ پیری اور پژمردگی کو (ہمارے اندر) راہ نہیں ہے
یعنی اُس قرب محبوب کی وجہ سے ہمارے اندر ایک ایسا باغ کھلا ہوا ہے کہ ہمارے اندر پژمردگی اور
کسل پیدا ہی نہیں ہوتا۔

دائما تر و جوانیم و لطیف　　　تازہ و خندان و شیرین و ظریف

یعنی ہم ہمیشہ تر و تازہ اور جوان اور لطیف ہین۔ تازہ ہیں اور خندان اور شیرین اور ظریف ہین۔
مطلب یہ کہ ہمیشہ خوش و خرم ہین۔

پیش ما صد سال و یک ساعت یکیست　　　کہ دراز و کوتہ از ما منفکیست

یعنی ہمارے سامنے سو برس اور ایک گھڑی ایک ہے کیونکہ دراز و کوتہ ہمسے الگ ہے۔ مطلب یہ کہ
خوش رہنے اور ملول نہ ہونیکے اعتبار سے ہمکو ایک ساعت اور سو برس برابر ہین کہ نہ ہم ایک
ساعت مین ملول ہوں اور نہ سو برس مین اسلئے کہ یہ زمانہ کا طول و قصر ہمارے پاس ہے ہی نہین
بلکہ ہمسے ایک طرف ہی اسلئے کہ۔

آن دراز و کوتھی در جسمہاست　　　خود دراز و کوتہ اندر جان کجاست

یعنی وہ درازی اور کوتاہی تو اجسام میں ہے اور جان مین دراز و کوتاہ کہان ہے۔ مطلب یہ کہ
روح تو مجرد ہے اُسکے اندر زمانہ کے طول و قصر کا اعتبار نہین ہے تو چونکہ انبیاء علیہم السلام میں
روحانیت بڑھی ہوئی ہوتی ہے لہذا فرماتے ہین کہ ہم طول و قصر زمانہ سے الگ ہین ہمارے اوپر اُس کا
اثر نہیں ہوتا۔ آگے اس طول و قصر کے موثر نہ ہونے کی ایک نظیر فرماتے ہین کہ۔

صد و نہ سال آن اصحاب کہف　　　پیش شان یکروز بے اندوہ و لہف

یعنی تین سو نو برس اُن اصحاب کہف کے اُنکے سامنے ایک دن بے رنج و غم کے تھا۔ یعنی دیکھو
اصحاب کہف کہ تین سو نو برس تک سوئے مگر چونکہ اُنکے اندر روحانیت غالب تھی لہذا انکو وہ مدت
ایک دن کی برابر معلوم ہوئی جیساکہ قرآن شریف مین مذکور ہے۔

وانگہے بنمودشان یکروز ہم　　　کہ بہ تن باز آمد ارواح از عدم

یعنی اُس وقت اُنکو ایک روز بھی نہ معلوم ہوا جبکہ ارواح بدن مین واپس آئین مطلب یہ کہ اُنپر تو روحانیت
کا اسقدر غلبہ تھا کہ وہ تین سو نو برس کی مدت اُن کو ایک دن سے بھی کم معلوم ہوئی جیسے کہ قرآن شریف

مین حکایت فرماتے ہین کہ قال قائل منهم کم لبثتم قالوا لبثنا یوما او بعض یوم۔ تو دیکھو اول تو اس مدت کو ایک دن کہا مگر پھر اُسمین بھی شبہ ہو گیا اور بولے کہ شاید ایک دن سے بھی کم ہم اسمین ٹھیرے ہین تو یہ سب اسوجہ سے تھا کہ اُنکے اندر روحانیت بڑہی ہوئی تھی اور روح زمانہ کی مقید ہوتی نہیں لہذا اُنکو زمانہ کا طول کچھ ملول کن نہ تھا اسی طرح حضرات انبیاء علیہم السلام بھی فرماتے ہین کہ ہم طول زمانہ سے ملول نہیں ہوتے

چون نباشد روز و شب با ماہ و سال — کے بود سیری و پیری و ملال

یعنی جبکہ روز و شب مع ماہ و سال کے نہیں ہوتا تو کب سیری اور پیری اور ملال ہوگا۔ یعنی جب روحانیت غالب ہے اور اس اعتبار مین روز و شب وغیرہ کچھ ہوتا نہیں ہے تو پھر ملال و پژمردگی بھی نہیں ہوتی

در گلستان عدم چون بیخودیست — مستی از سغراق لطف ایزدیست

یعنی گلستان عدم مین جب تم بیخود ہو اور لطف حق کی شراب کی وجہ سے مستی ہے (تو بھلا پھر ملال کہان ہو سکتا ہے)

لم یذق لم یدر ہر کس کو نخورد — کے بوہم آرد جُعل انفاس ورد

یعنی جسنے کہایا نہین وہ (مصداق) لم یذق لم یدر (کا) ہے اور گوہ کا کیڑا گلاب کی خوشبو کو کب وہم مین لاسکتا ہے۔ مطلب یہ کہ جسنے ابھی چکھا ہی نہین اسکی تو وہ حالت ہے کہ جسنے نہ چکھا اُسنے نہ جانا تو پھر تم اُسکی لطف سے بھی واقف نہین ہو اور جسطرح کہ گوہ کا کیڑا گلاب کی خوشبو کا تصور نہین کر سکتا اسی طرح تم اس مستی اور اس لطف اور ملول نہ ہونیکا اندازہ نہین کر سکتے۔ اب کوئی کہتا ہے کہ یہ سب وہم ہے کہ سوچ لیا کہ مستی ہے تو مستی ہو گی ورنہ حقیقت مین کچھ بھی نہیں ہے اسکا جواب فرماتے ہین کہ۔

نیست موہوم ار بُدے موہوم آن — ہمچو موہومان شدے معدوم آن

یعنی موہوم نہین ہے اور اگر وہ موہوم ہوتا تو مثل اور موہومون کے یہ معدوم ہو جاتا۔ یعنی جسطرح کہ اور موہوم چیزین ہوتی ہین کہ اُن کا وجود بہت تھوڑی دیر کا ہوتا ہے اور پھر فنا ہو جاتی ہین اسی طرح اگر یہ حالت موہوم ہوتی تو فنا ہو جاتی۔ مگر اس مستی کا بڑہنا اور زیادہ ہوتا جانا بتا رہا ہے کہ موہوم نہین بلکہ واقع مین کچھ ہے ورنہ آخر وہم کہانتک چلتا آگے اسکی ایک مثال فرماتے ہین کہ۔

دوزخ اندر وہم چون آرد بہشت ہیچ تابد روئے خوب از خوک زشت

یعنی وہم دوزخ کو بہشت کس طرح کر دیگا۔ اور کیا روئے خوب ایک بھونڈے سور سے ظاہر ہو سکتی ہے
مطلب یہ کہ جو شے نا قعی ہو اُسکو وہم میں بھی نہین لا سکتے اسلیئے کہ دیکھو مصیبت کو راحت کس طرح فرض
کرو گے یا ایک بھونڈی صورت کے سور کو حسین اور خوبرو کس طرح فرض کر لوگے اور اگر فرض کر لیا
بھی اور تصور باندہ بھی لیا تو وہ تصور بھی تھوڑی دیر میں جاتا رہیگا اور یہ حالت بڑہتی ہے اس سے
معلوم ہوتا ہے کہ حالت واقعی ہے آگے فرماتے ہین کہ۔

ہین گلوئے خود مبر یدای مہان این چنین لقمہ رسیدہ تا دہان

یعنی ہاں اے چودہریو اپنے گلے مت کاٹو ایسا لقمہ منہ تک پہونچا ہوا ہے۔ یعنی ہدایت قریب آگئی ہے
اب تم اُسکو قبول کر لو اور انکار مت کرو ہلاک مت ہو۔

راہہائے صعب پایان بردہ ایم رہ براہل خویش آسان کردہ ایم

یعنی مشکل راہین تو ہم ختم کر چکے ہین اور راستہ کو اپنے اہل پر سہنے آسان کر دیا ہے مطلب یہ کہ
جو خود کامل ہوتے ہین اور مکمل بھی ہوتے ہین وہ اول خود اپنے اوپر مشکلین برداشت کرتے ہین
اور خود سارے کام کر کے اور اُن مین تجربہ حاصل کر کے دوسرون کیلئے آسانیان کر دیتے ہین تو
اسی طرح حضرات انبیاء علیہم السلام نے اول خود مشکل کام تو ختم کر لئے۔ اب فرماتے ہین کہ راہ ہدایت
کو تمپر بالکل آسان کر کے پیش کرتے ہیں۔

ہین بجوئید از نجوم سعد راہ زانکہ در ظلمت درید و قعر چاہ

یعنی ارے نجوم سعد سے راہ تلاش کرو اسلیئے کہ تم ظلمت میں ہو اور قعر چاہ مین ہو۔ یعنی ہمارا اتباع
کرو اور ہماری پیروی اختیار کرو تو فلاح پاؤ گے۔

ہر کہ ما را گشت پیرو باز رست از عذاب نار رو در جنت نشست

یعنی جو شخص کہ ہمارا پیرو ہو گیا وہ عذاب نار سے چھوٹ گیا اور جنت مین بیٹھ گیا۔

وانکہ نشنید از شقاوت پند ما در عذاب جاودان شد مبتلا

یعنی اور جسنے کہ بدبختی کی وجہ سے ہماری نصیحت کو نہ سُنی وہ عذاب جاودانی مین مبتلا ہو گیا۔ (جب انبیاء
علیہم السلام نے یہ فرمایا تو قوم نے دوبارہ اس کا جواب دیا کہ۔)

# شرح حبیبی

قوم گفتند ار شما سعد خودید
نحس مائید و ضدید و مرتدید

جان ما فارغ بُد از اندیشها
در غم افگندید ما را و عنا

ذوق جمعیت که بود و اتفاق
شد ز فال بد شما صد افتراق

طوطی نقل و شکر بودیم ما
مرغ مرگ اندیش گشتیم از شما

هر کجا افسانهٔ غم گستریست
هر کجا افسانهٔ مستنکریست

هر کجا اندر جهان فال بدیست
هر کجا مسخ نکالے موخذیست

در مثال و قصه و فال شما است
در غم انگیزی شما را مشتها است

اُنہون نے کہا اگر آپ سعد ہین تو اپنے لئے۔ ہمارے واسطے تو آپ منحوس مخالف اور مرتد ہین کیونکہ ہماری جان تفکرات سے خالی تھی آپ لوگون نے ہمکو غم اور تکلیف مین ڈالدیا جو ذوق جمعیت اور اتفاق ہمارے لئے حاصل تھا آپ کی فال بد سے پارہ پارہ ہو گیا اسکے پیشتر ہم طوطی نقل شکر خوار تھے اب ہمکو موت ہی کا اندیشہ رہنے لگا۔ جہان کہین غم پھیلانے کا قصہ ہے اور جہان کہیں بھی کوئی ناخوشی ہے اور جہان کہیں بھی کوئی فال بد ہے اور جس جگہ بھی کوئی مسخ عذاب یا گرفت ہے وہ تمہارے ہی مثال اور قصہ اور فال بد کی بدولت ہے (اس توجیہ پر در سببیہ ہوگا اور یہ بھی ممکن ہے کہ ظرفیہ ہو اُسوقت مطلب یہ ہی کہ ہر طرح کی رنجدہ باتین آپ لوگون کے بیان مین موجود ہوتی ہین لعل ہذا ہو الاظہر) معلوم ہوتا ہے کہ آپ کا مقصد ہی لوگون کو غم مین مبتلا کرنا ہے۔

# شرح شبیری

# قوم کا اعتراض کو انبیاء علیہم السلام پر مکرر کرنا

قوم گفتند ار شما سعد خودید نحس مائید و ضد ید و مرتدید

یعنی قوم نے کہا کہ اگرچہ تم اپنے سعد ہو (مگر) ہمارے تو نحس ہو اور ضد ہو اور مرتد ہو (نعوذ باللہ)

جان ما فارغ بُد از اندیشہا در غم افگندید مارا و عنا

یعنی ہماری جان اندیشوں سے فارغ تھی تم نے ہمکو مصیبت اور غم مین ڈالدیا۔ مطلب یہ کہ آرام سے رہتے تھے تمنے آکر فضول فکر مین ڈالدیا کہ یون ہوگا اس طرح باز پرس ہوگی وغیرہ وغیرہ اب کبھی ہمیں بھی شبہ ہو ہی جاتا ہے اور فکر لگ گیا۔

ذوق جمعیت کہ بود و اتفاق شد ز فال زشت تان صد افتراق

یعنی جمعیت کا ذوق اور اتفاق جو تھا تمہاری فال بد کی وجہ سے سو افتراق ہو گئے۔ مطلب یہ کہ سب ایک تھے اور آپسمین اتفاق تھا تمہارے آنے سے سب مین پھوٹ پڑ گئی اسلئے کہ کچھ انبیاء کو مان گئے کچھ متردد ہوئے کچھ مخالفت سے باز رہے اور کچھ مخالف ہی رہے تو یہ سارا تفرق انبیاء ہی کی وجہ سے ہوا وہ کہتے تھے کہ اُنھوں نے اتفاق کو کھو دیا ہم کہتے ہین کہ اگر سب ایمان لے آؤ تب بھی تو اتفاق ہو سکتا ہے بلکہ اُس اتفاق سے بدرجہا اولیٰ ہوگا اور کہتے تھے کہ

طوطی نقل و شکر بودیم ما مرغ مرگ اندیش گشتیم از شما

یعنی ہم طوطی نقل (خوار) اور شکر تھے تمہاری وجہ سے مرغ مرگ اندیش ہو گئے (کہ اکثر یہی فکر رہتی ہے کہ دیکھو مریں تو کیا ہوگا شاید یہی (انبیاء) صحیح کہتے ہون)

ہر کجا افسانۂ غم گستری ست ہر کجا آوازۂ مستنکری است

یعنی جہان کہیں کہ افسانہ غم گستری کا ہے اور جس جگہ مستنکری کا آوازہ ہے۔

ہر کجا اندر جہان فال بدی ست ہر کجا مسخ و نکالے موخذی است

یعنی جہاں کہیں جہان میں فال بدی ہے اور جہان کہین مسخ یا نکال یا پکڑ دھکڑ ہے (یہ سب)

در مثال قصہ و فال شما است در غم انگیزی شمارا مشتہا است

یعنی تمہاری قصہ و فال کی مثال ہے اور غم انگیزی میں تمکو رغبت ہے مطلب یہ کہ دنیا میں جو خرابی

کہیں آرہی ہے وہ تمہاری نحوست کا نمونہ ہے۔ اصل تمہارے اندر ہے اور باقی سب نمونے ہیں (نعوذ باللہ)

آگے انبیاء علیہم السلام کا جواب ہے کہ۔

## شرح حبیبی

انبیا گفتند فال زشت و بد   از میان جان تان دارد مدد

گر تو جائے خفتہ باشی با خطر   اژد ہا در قصد تو آید بسر

مہربانے مر ترا آگاہ کرد   کہ بجہ زود ارنہ اژدر ہات خورد

تو بگوئی فال بد چون میزنی   فال چہ برجہ ببین در روشنی

از میان فال بد من خود ترا   می رہانم می برم سوئے سرا

چون نبی آگہ کنندہ است از نہاں   کو بدید انچہ ندید اہل جہاں

گر طبیبے گویدت غورہ مخور   کہ چنین رنجے بر آرد شور و شر

تو بگوئی فال بد چوں میزنی   پس تو ناصح را موثم می کنی

ور منجم گویدت امروز ہیچ   آنچنان کارے مکن اندر بسیچ

زانکہ نیکو نیست روز امروز ہان   تا نگردی نادم و خاسر دراں

صد رہ ار بینی دروغ اخترے   یکدو بارہ راست آمد می خرے

این نجوم ما نشد ہرگز خلاف   صحتش چوں ماند از تو در غلاف

آن طبیب و آن منجم از گمان   می کنند آگاہ ما خود از عیان

دود می بینیم و آتش از کران   حملہ می آرد بسوئے منکران

تو ہمی گوئی خمش کن زین مقال — کہ زیان ماست قال شوم فال

ایکہ نصح ناصحان را نشنوی — فال بد با تست ہر جا می روی

افعیے بر پشت تو بر مے رود — او ز بامے بیندت آگہ کند

گوئیش خاموش غمگینم مکن — گویدت خوش باش خود رفت این سخن

چون زند افعی دہان بر گردنت — تلخ گردد جملہ شادی کردنت

پس بدو گوئی ہمین بود ای فلان — چون نہ بر بدی گریبان در فغان

یا ز بالا بام تو سنگے میزدی — تا مرا از جد نمودی آن بدی

او بگوید نے کہ می آزردہ — تو بگوئی نے کہ شادم کردہ

گفت من کردم جوانمردی و پند — تا رہانم من ترا زین خشک بند

از لئیمی حق آن نشناختے — مایہ ایذا و طغیان ساختے۔

انبیاء علیہم السلام نے جواب دیا کہ کمبختو تم فال بد نکالنے کا الزام ہمکو دیتے ہو فال بد کو تو خود تمہاری جان برابر ملد پہونچا رہی ہے۔ دیکھو اگر تم مخدوش حالت مین کسی مقام پر سو رہے ہو اور اژدہا تمکو ہلاک کرنے کیلئے تمہارے سر پر آ پہونچے اُسوقت ایک مشفق تمکو مطلع کرے کہ ارے جلدی اُٹھ ورنہ اژدہے نے تجھے کہا لیا۔ اسپر تو کہے کہ میاں ایسی بری فال کیون منہ سے نکالتے ہو تو وہ اس کا جواب یہی دیگا کہ ارے منحوس فال کیسی تو اُٹھ اور روشنی مین دیکھ لے کہ مین سچ کہتا ہون یا بد فال زبان سے نکال رہا ہون۔ مین فال بد نہیں نکالتا بلکہ میں تو تجھے اژدہے سے چھوڑا کر صحیح و سالم تیرے گہر پہونچانا چاہتا ہون اور میں تجھکو یون ہی مطلع کرتا ہون جس طرح ایک نبی جو اُن مصائب کا مشاہدہ کرتا ہے جسکا اہل عالم مشاہدہ نہین کرتے۔ اپنی اُمت کو ان مصائب سے مطلع کرتا ہے یا یون سمجھو کہ اگر کوئی طبیب کہے کہ دیکھو کچے انگور نہ کہانا ورنہ فلاں بیماری زور

کر جائیگی۔ اسپر تم کہو کہ حکیم صاحب آپ فال بد مُنہ سے کیون نکالتے ہیں آپکو ایسا نہ چاہیئے تو یقینا
یہ ہوگا اور اسکو تم بھی مانتے ہو کہ تم ایک خیر خواہ کو خطاوار ٹھہرا رہے ہو غور تو کرو کہ اگر کوئی نجومی یہ کہے
کہ دیکھو آج کسی کام کا ہرگز قصد نہ کرنا کیونکہ آج کا دن اچھا نہیں ہے ایسا نہ ہو کہ تم بعد کو پچھتاؤ اور
نقصان اُٹھاؤ تو وہان تم یہ نہ کہوگے کہ آپ بدفال کیون مُنہ سے نکالتے ہین۔ ہان تو تمہاری
حالت یہ ہوتی ہے کہ اگر تم سو مرتبہ نجومی کی غلط بیانی کا تجربہ کر چکے ہو اور ایک مرتبہ اُسکی بات
صحیح بھی ثابت ہوئی ہے تو تم اُسکو قبول کر لیتے ہو پھر سمجھ میں نہین آتا کہ جب ہماری پیشین گوئی ایک
بھی غلط ثابت نہین ہوئی تو پھر تمکو ہمارے قول کی صحت میں کیوں شک ہے اور اُسکی صحت تم سے کیون
مخفی ہے طبیب اور منجم تو جو بیان کرتے ہین محض ظن سے کہتے ہین جسمین صحت اور غلطی دونون کا
احتمال ہے لیکن ہم جو کچھ کہتے ہین وہ مشاہدے کی بنا پر کہتے ہین جسمین غلطی کا احتمال بھی نہیں اور
ہم دیکھ رہے ہین کہ دھوان اور آگ ایک طرف سے منکرون پر حملہ آور ہو رہی ہے مگر با این ہمہ تمکو
طبیب و منجم کی باتون کا یقین ہوتا ہے اور ہمسے کہتے ہو کہ بس جی ایسی باتین نکرو کہ یہ بدفالی کی باتین ہیں
اور ان سے ہمکو نقصان ہوتا ہے دیکھو تم جو خیر خواہوں کی نصیحت نہیں سنتے اور اُسکو بدفالی کہتے ہو
یاد رکھو کہ وہ فال بد جہاں تم جاتے ہو تمہارے ساتھ ہوتی ہے اور ایک دن تمکو ایسا ضرر پہونچائیگی
کہ تم سر پکڑ کر رو ؤگے اور خیر خواہون کی نصیحت کی قدر کروگے فرض کرو کہ ایک سانپ تمہاری
کمر پر چل رہا ہے ایک شخص کوٹھے پر سے دیکھتا ہے اور تمہین مطلع کرتا ہے تم اُسے کہتے ہو کہ بس جی
چُپ رہو خواہ مخواہ مجھے پریشان نکرو وہ شخص کہتا ہے کہ بہتر ہے اور بات رفت گزشت ہو جاتی ہے
اُسکے بعد سانپ تمہاری گردن میں کاٹتا ہے اور جبکہ وہ کاٹتا ہے تو تمہارے نشے ہرن ہو جاتے
ہین اور ہر خوشی تمکو بُری معلوم ہوتی ہے اسوقت تم کہوگے کہ اے شخص تو ٹھیک کہتا تھا۔ ارے تو ایک
دفعہ نصیحت کرکے خاموش کیون ہو رہا۔ تو نے نالہ و فریاد کرکے گریبان کیون نہ پھاڑ لیا یا اوپر سے
میرے پتھر کیون نہ مارا تاکہ مجھے یہ بُرائی واقعی معلوم ہوتی۔ اور مین اُسکو دل لگی نہ سمجھتا اُسپر وہ کہیگا کہ
جی نہیں تم خواہ مخواہ پریشان ہوتے اسپر تم یہی کہوگے کہ نہیں بلکہ میں بہت خوش ہوتا۔ تب وہ
یہ کہیگا کہ مین نے تو ایثار سے کام لیا تھا اور تمکو نصیحت کی تھی تاکہ تمکو اس مصیبت پھندے سے چھوڑا دیا
مگر تمنے اپنے پاجی پن سے اُسکی قدر نہ کی اور اُسکو تمنے تکلیف اور سرکشی کا ذریعہ بنا لیا۔ میرا کیا قصور

پس تم انبیاءؑ کی بالکل ایسی ہی حالت سمجھو اُنکی بات مانو اور اُن پہ بدفالی کا الزام نہ لگاؤ۔

# شرح شبّیری

## انبیاء علیہم السلام کا اُنکو دوبارہ جواب دینا

انبیاءؑ گفتند فال زشت و بد ۔۔۔ از میان جان تان دارد مدد

یعنی انبیاءؑ نے فرمایا کہ فال زشت و بد تمہاری ہی جان کے اندر سے مدد رکھتی ہے مطلب یہ کہ یہ فال بدسب تمہارے ہی اندر سے پیدا ہوتی ہیں جیسا کہ قرآن شریف میں ہے کہ قال طائرکم معکم آگے اسکی ایک مثال دیتے ہیں کہ۔

گر تو جائے خفتہ باشی بے خطر ۔۔۔ اژدہا در قصد تو آید بسر

یعنی اگر تو کسی جگہ پہ بے کھٹکے سو رہا ہو اور اژدہا تیرے (کھانے کے) قصد سے سر کی طرف سے آوے

مہربانے مر ترا آگاہ کرد ۔۔۔ کہ بجہ زود ارنہ اژدر ہات خورد

یعنی کسی مہربان نے تجھے آگاہ کیا کہ جلدی سے اُٹھ ورنہ تجھے اژدہا نے کھالیا۔

تو بگوئی فال بد چون میزنی ۔۔۔ فال چہ برجہ ببین در روشنی

یعنی تو کہتا ہے کہ کیوں فال بد مار رہا ہے (تو وہ ناصح کہتا ہے کہ) فال کیا ہوتی ہے اُٹھ اور روشنی میں دیکھ لے (اور کہتا ہے کہ)

از میان فال بد من خود ترا ۔۔۔ می رہانم می برم سوئے سرا

یعنی ارے میں تو تجھے فال بد میں سے خود چھوڑا رہا ہوں اور گھر کی طرف لیجا رہا ہوں (مولانا فرماتے ہیں کہ)

چون نبی آگہ کنندہ است از نہان ۔۔۔ کو بدید آنچہ ندید اہل جہان

یعنی یہ پوشیدگی سے آگاہ کرنیوالا مثل نبی ہی کے ہے کہ اُسنے دیکھ لیا ہے جوکہ اہل جہان نے نہیں دیکھا۔ مطلب یہ کہ جسطرح کہ اس ناصح نے اژدہا کو دیکھ لیا ہے اور اس سونے والے کو ڈرا رہا ہے اور وہ اُسکو فال بد خیال کرتا ہے۔ اسی طرح حضرات انبیاء علیہم السلام بھی کفار کو نار جہنم

سے ڈر رہے ہیں اور اُنہون نے تو اُسکو دیکھ رکھا ہے مگر کفار نے نہین دیکھا لہذا یہ اُسکو فال بد خیال کرتے ہین آگے دوسری مثال ہے کہ

گر طبیبے گو یدت غورہ مخور | کہ چنین رنجے برآرد شور و شر

یعنی اگر کوئی طبیب تم سے کہے کہ کچّا انگور مت کھاؤ اسلئے کہ ایسا رنج شور و شر پیدا کرتا ہے۔ مطلب یہ کہ اُسکے کھانے سے تکلیف زائد ہوگی۔

تو بگوئی فال بد چون میزنی | پس تو ناصح را موثم می کنی

یعنی تم کہو کہ فال بد کیون مار رہے ہو تو تم ناصح کو گنہگار ٹھیرا رہے ہو مطلب یہ کہ اُس طبیب سے یہ کہنا کہ جناب آپ مرض کا نام کیوں لیں یہ تو فال بد ہے ایسا ہے گویا کہ تم اُس سے کہہ رہے ہو کہ گناہ کیون کرتے ہو کہ مجھے نصیحت کرتے ہو آگے تیسری مثال ہے کہ۔

ور منجم گو یدت امروز ہیچ | آنچنان کارے مکن اندر بسیچ

یعنی اور اگر منجم تجھسے کہے کہ آج ہرگز ایسے کسی کام کو قصد میں مت کرنا۔ یعنی اُس کا قصد مت کرنا

تا نگردی نادم و خاسر دران | زانکہ نیکو نیست روز امروز ہان

یعنی تاکہ تم اُس میں نادم اور خاسر نہو اسلئے کہ آج کا دن اچھا نہیں ہے۔

صد رہ ار بینی دروغ اخترے | یک دو بارہ راست آید می خرے

یعنی سو بار اگرچہ تو نے ستارون کا جھوٹ ہونا دیکھ لیا ہے اور دو مرتبہ درست آتا ہے (مگر) تو خرید لیتا ہے۔

این نجوم ما نشد ہرگز خلاف | صحتش چون ماند از تو در غلاف

یعنی یہ ہمارا نجوم کبھی خلاف نہیں ہوا تو اُسکی صحت تجھسے حجاب میں کس طرح رہگئی۔ مطلب یہ کہ انبیاؑ نے فرمایا نجومی تجھسے کہتا ہے کہ اس کام کو مت کرنا ورنہ نقصان ہوگا اور سیکڑون مرتبہ اُس کا غلط ہونا تمکو معلوم ہوچکا ہے مگر وہ جو کہتا ہے اُسکو مانتے ہو اور ہمارا جو یہ نجوم ہے یہ کبھی بھی غلط نہیں ہوا مگر اسکو تم صحیح نہیں مانتے اور ہم جو کہتے ہین کہ فلان کام مت کرو ورنہ نقصان اُٹھاؤ گے تو اُسکو غلط مانتے ہو یہ کیسے غضب کی بات ہے۔

آن طبیب و آن منجم از گمان | می کنند آگاہ ما از خود عیان

یعنی وہ طبیب اور وہ منجم تو گمان سے آگاہ کرتے ہیں اور ہم معائنہ سے۔ یعنی وہ اٹکل سے کہتے ہیں کہ نقصان ہوگا اور ہم تو اُس نقصان کو دیکھکر کہتے ہیں۔

دود می بینیم و آتش از کران حملہ می آرد بسوئے منکران

یعنی ہم دھوین اور آگ کو ایک کنارہ سے دیکھ رہے ہیں کہ وہ منکرین پر حملہ کر رہی ہے (تو اُسکو دیکھکر ہم تمکو ڈراتے ہیں اور اُس سے بچاتے ہیں)

تو ہمی گوئی خمش کن زین مقال کہ زیان ماست قالِ شوم فال

یعنی تو کہتا ہے کہ اس بات سے چُپ رہ کیونکہ فال بد کی بات ہمکو نقصان دیتی ہے (فرماتے ہیں کہ)

ایکہ نصح ناصحان را نشنوی فال بد با تست ہر جا میروی

یعنی اے شخص جو کہ ناصحون کی نصیحت کو نہیں سنتا فال بد تو تیرے ساتھ ہے تو جہان کہیں جاویگا یعنی جہان بھی تو جاویگا فال بد تیری ساتھ موجود ہوگی اسکی ایسی مثال ہے کہ۔

افعئے بر پشت تو بر می رود او ز بامے بیندت آگہ کند

یعنی ایک سانپ تیری پشت پر چل رہا ہے تو وہ (ناصح) ایک کوٹھی پر سے دیکھ کر تجھکو آگاہ کرتا ہے۔

گوئیش خاموش غمگینم مکن گوید او خوش باش خود رفت این سخن

یعنی تو اُس (ناصح) سے کہتا ہے کہ چُپ رہ مجھے غمگین مت کر تو وہ کہتا ہے کہ اچھا خوش رہ اور یہ بات رفت گزشت ہو گئی یعنی جب اُسنے تمہیں سانپ کی اطلاع کی تو آپ فرماتے ہیں کہ ایسی بات مت کہو رنج ہوتا ہے تو وہ کہتا ہے کہ بہتر ہے رہو اسی حالتیں ہمارا ہی کیا حرج ہے اب یہ بات تو ہو چکی اور تم اُسی حالتین رہے۔

چون زند افعی دہان بر گردنت تلخ گردد جملہ شادی کردنت

یعنی جبکہ سانپ تمہاری گردن پر مارے گا تو تمہارا سارا خوشی کرنا تلخ ہوجاویگا یعنی تم جو کہتے تھے کہ مجھے غمگین مت کرو خوش رہنے دو اب وہ ساری خوشی نکلے گی۔

پس بدو گوئی ہمین بود ای فلان چون نہ بر زیدی گریبان و فغان

یعنی پھر تو اُس سے کہتا ہے کہ ارے میان کیا یہی تھا تو تمنے فغان مین گریبان کیون نہ پھاڑ دیا۔

یا ز بالا یم تو سنگے می زدے　　　تا مرا از جد نمودے این بدے

یعنی یا اوپر سے تو نے پتھر مارا ہوتا۔ تاکہ مجھے یہ بدی جد سے دکھاتا۔ مطلب یہ کہ اب اُس سے کہتی ہو کہ میان تمنے تو بڑی متانت سے کہا کہ تمھاری پشت پہ سانپ ہے ارے میان میرا گریبان پھاڑ ڈالتے یا اوپر ہی سے ایک پتھر مارتے تاکہ مجھے معلوم ہوتا کہ تو صحیح کہتا ہے مین تو سمجھا کہ یونہی کہہ رہے ہین

او بگوید نے کہ می آزردۂ　　　تو بگوئی نے کہ شادم کردۂ

یعنی وہ کہتا ہے کہ نہین تم آزردہ ہوتے تھے تو تو کہتا ہے کہ نہیں (اب) مجھے تمنے شاد کیا ہے مطلب یہ کہ وہ کہتا ہے کہ نہیں بھلا میں کیسے عرض کرتا آپکو اور زیادہ رنج ہوتا۔ تو تو کہتا ہے کہ اب مجھے آپنے بہت خوش کیا ہے کہ جو سانپ سے کٹوا دیا۔

گفت من کردم جوانمردی و پند　　　تا رہانم من ترا زین خشک بند

یعنی ناصح نے کہا کہ مین نے تو جوانمردی اور نصیحت کی تاکہ مین تجھے اس قید سخت سی چھڑادوں۔

از لئیمی حق آن نشناختے　　　مایۂ ایذا و طغیان ساختے۔

یعنی لئیمی کی وجہ سے تو نے اُس کا حق نہ پہچانا اور (اُسکو) مایۂ ایذا و طغیان بنالیا۔ (تو اب میں کیا کروں اور میری کیا خطا) آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| این بود خوئے لئیمان دنے | بد کند با تو چو نیکوئی کنے |
| نفس را زین صبر میکن منحنیش | کہ لئیم ست و لنسازد نیکوئیش |
| با کریمے گر کنی احسان سزد | ہر یکے را او عوض ہفصد دہد |
| با لئیمے چون کنی قہر و جفا | بندۂ گردد ترا بس با وفا |
| کافران کارند در نعمت جفا | باز در دوزخ ندا شان ربنا |

که لئیمان در جفا صافی شوند ‏ چون وفا بینند خود جافی شوند

مسجد طاعاتشان خود دوزخ است ‏ پای بند مرغ بیگانه فخ است

هست زندان صومعه دزد لئیم ‏ کاندران ذاکر شود حق را مقیم

چون عبادت بود مقصود از بشر ‏ شد عبادتگاه گردنکش سقر

آدمی را هست در هر کار دست ‏ لیک ازو مقصود این خدمت بدست

ما خلقت الجن والانس این بخوان ‏ جز عبادت نیست مقصود از جهان

گرچه مقصود از کتاب آن فن بود ‏ گر تواش بالش کنی هم می شود

لیک ازو مقصود این بالش نبود ‏ علم بود و دانش و ارشاد و سود

گر تو میخی ساختی شمشیر را ‏ برگزیدے بر ظفر ادبیر را

گرچه مقصود از بشر علم و هدیست ‏ لیک هر یک آدمی را معبدیست

معبد مرد کریم اکرمته ‏ معبد مرد لئیم اسقمته

مر لئیمان را بزن تا سر نهند ‏ مر کریمان را بده تا بر دهند

لاجرم حق هر دو مسجد آفرید ‏ دوزخ آنها را و اینها را مزید

ساخت موسیٰ قدس در باب صغیر ‏ تا فرود آرند سر قوم زحیر

زانکه جباران بدند و سرفراز ‏ دوزخ آن باب صغیرست و نیاز

آنچنان که حق ز گچ و استخوان ‏ از شهان باب صغیری ساختتان

اهل دنیا سجدهٔ ایشان کنند ‏ چونکه سجده کبریا را دشمنند

ساخت سرگین دانگے محراب شان | نام آن محراب میر و پہلوان

لائق این حضرت پاکے نیند | نیشکر نے لیک در صورت نیند

آن سگان را این خران خاضع شوند | شیر را عارست کو را بنگروند

گربہ باشد شحنہ ہر موش خو | موش کہ بود تا ز شیران ترسد او

خوف ایشان از کلاب حق بود | خوف شان کے ز آفتاب حق بود

ربی الاعلی است ورد آن مہان | رب ادنی در خور این ابلہان

موش کے ترسد ز شیران مصاف | بلکہ آن آہو تگان مشک ناف

رو بہ پیش دیگ لیس ای کاسہ لیس | تش خداوند و ولی نعمت نویس

بس کن از شرحے بگویم دو روست | خشم گیرد میر ہم داند کہ ہست

حاصل آن آمد کہ بد کن ای کریم | با لئیمان تا نہد گردن لئیم

با لئیم نفس چون احسان کنند | چون لئیم آن نفس بد کفران کند

زین سبب بد کاہل زحمت شاکرند | اہل نعمت طاغی اند و ماکرند

ہست طاغی بگلر زرین قبا | ہست شاکر خستہ صاحب عبا

شکر کے روید ز املاک و نعم | شکر می روید ز بلوائے و سقم

اب مولانا فرماتے ہین کہ ان لوگون کی سرکشی کا سبب یہ تھا کہ ان پر انعامات و احسانات کئے گئے
کیونکہ پاجی لوگون کی عادت ہوتی ہے کہ جب ان کی ساتھ نیکی کیجاتی ہے تو وہ اُسکے عوض مین بُرائی
کرتے ہین۔ جب یہ اُصول معلوم ہوگیا تو دیکھو تمہارا نفس بھی پاجی ہے اور اُسکو نیکی راس نہین پس

تم اسکے ساتھ برائی کرنا اور مجاہدات سے اسکو نڈھال کردینا اسوقت یہ مطیع ہوگا۔ احسان کریم کے موافق ہے نہ کہ لئیم کے۔ کریم کے ساتھ جب احسان کیا جاتا ہے تو وہ اُس کا بدلا مات سو نیکیوں سے کرتا ہے اور لئیم کی حالت اُسکے برعکس ہے۔ اُسپر جب سختی کیجاتی ہے اُسوقت وہ وفادار غلام ہوتا ہے دیکھو کافر لوگ نعمتوں کے اندر تو ظلم وستم کرتے ہیں اور ہرگز اطاعت حق پر آمادہ نہیں ہوتے مگر جب دوزخ میں جائینگے تو اُسوقت یا ربنا یا ربنا پکارینگے کیونکہ پاجیوں کی عادت ہے کہ وہ سختی ہی سے ٹھیک ہوتے ہیں اور جب انکے ساتھ سلوک کیا جاتا ہے تو اکھڑ بنجاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کی عبادت گاہ دوزخ ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ وحشی جانور بدون جال کے قابو میں نہیں آتا۔ اور چور کی عبادت گاہ قیدخانہ ہی ہوتی ہے۔ جہاں کہ وہ خدا کو ہر وقت یاد کرتا ہے۔ نیز چونکہ آدمی کی پیدائش کا مقصود اطاعت حق سبحانہ ہے اور کفار دنیا میں عبادت واطاعت کرتے نہیں لہذا انکے لئے دوزخ کو عبادت خانہ بنایا گیا۔ کہ اچھا تم یہاں عبادت نہیں کرتے تو یہاں کرو اسپر یہ شبہ نہ کرنا کہ آدمی تو ہر قسم کے کام کرتا ہے پھر یہ کیسے کہا گیا کہ اُسکو عبادت ہی کیلئے پیدا کیا گیا ہے کیونکہ گو آدمی کو ہر کام میں دخل ہے لیکن سوائے طاعت کے اور کوئی کام مقصود اصلی نہیں۔ اسکی دلیل یہ ہے کہ حق سبحانہ نے فرمایا ہے وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ۔ اس کلام میں حق سبحانہ نے مقصود خلقت انسان کو منحصر فرمایا ہے عبادت واطاعت میں۔ پس معلوم ہوا کہ انسان کی خلقت سے عبادت کے سوا اور کوئی امر مقصود نہیں اور توضیح اسکی اس مثال سے ہوگی کہ کتاب سے مقصود علم ہے مگر بااینہمہ وہ اور کام میں بھی آسکتی ہے مثلاً اگر تم اسکو تکیہ بنالو تو بنجائیگی اگر اُس سے روٹی پکاؤ تو پک جائیگی وغیرہ وغیرہ۔ لیکن مقصود اس سے یہ نہیں کہ اُسکو تکیہ بنایا جاوے بلکہ مقصود اصلی علم عقل ہدایت اور نفع خاص ہے۔ پس اگر کتاب سے وہ کام نہ لیا جاوے جسکے لئے وہ ہے بلکہ اُس سے دوسرے کام لئے جاویں تو سراسر حماقت ہے علی ہذا تلوار کا مقصود اصلی اپنی حفاظت ہے اور اُسکی ساتھ بھی کھونٹے کا کام بھی لیسکتی ہے۔ پس اگر تم اُسکو کھونٹا بنالو تو گویا کہ فتح کے مقابلہ میں تمنے بدبختی کو ترجیح دی اور اسکو اختیار کیا اس سے معلوم ہوگیا کہ انسان سے مقصود عبادت ہے اور مع ہذا وہ دوسرے کام بھی کرسکتا ہے لیکن اُس کا دوسرے کاموں میں منہمک ہونا اُسکی بدبختی ہے اب ہم کہتے ہیں کہ گو مقصود خلقت انسان سے معرفت حق سبحانہ اور اطاعت ہے لیکن ہر قسم کے آدمی کیلئے ایک

جُداگانہ معبد ہے پہلے آدمیوں کا معبد تو محل انعام واکرام ہے اور پاجیوں کا معبد محل تکلیف۔ کیونکہ یہ عام قاعدہ ہے کہ اگر پاجیوں سے اطاعت کرانا ہو تو اُنکو خوب مارنا چاہئے تاکہ وہ مطیع ہو جاویں اور اگر بھلے مانسوں سے کام لینا ہو تو اُنپر انعام واکرام کرنا چاہئے تاکہ وہ کام دین اسی اصول کی بنا پر حق سبحانہ نے دو مسجدین بنائی ہیں ایک دوزخ جو کافرون کیلئے ہے اور دوسری جنت جو مصداق ولدینا مزید اور عبادت گاہ مومنین ہے موسیٰ علیہ السلام نے بیت المقدس مین ایک کہڑکی بنائی تھی تاکہ ذلیل لوگ آمین جھکین کیونکہ یہ لوگ متکبر ومغرور تھے حق سبحانہ کے سامنے سر جھکانے سے اُنکو عار تھی اسلئے اُنکے سر یون جھکوائے گئے پس دوزخ کو بھی اسی کہڑکی مثل اور محل خضوع سمجھو وہ باب صغیر دوزخ ایسا ہی ہے جیسے کہ دنیا مین بادشاہون کے گوشت اور ہڈیوں کی اُنکے لئے کہڑکی بنائی گئی ہے کیونکہ جب اہل دنیا حق سبحانہ کو سجدہ کرنے کے مخالف ہین تو اُن سے بادشاہوں کے سامنے سجدہ کرا لیا گیا اور گوہ دانوں کو اُنکی محراب عبادت بنایا گیا جنکا لقب دنیا مین معزز اور بہادر وغیرہ ہے کیونکہ یہ کمبخت ناپاک اس درگاہ پاک کے قابل نہین ہین کہ وہان سجدہ کرین اسلئے اُن کی محراب بھی ویسی ہی تجویز کیگئی جیسے یہ خود تھے یعنی گوہ دان اور گوہ کے تھیلے یہ کتے اہل دنیا گدہوں کے سامنے تو ذلت اختیار کرتے ہین مگر حق سبحانہ کی اطاعت سے انکو عار آتی ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ چوہا بلی سے ڈرتا ہے اور شیر سے نہین ڈرتا حالانکہ دونون مین کوئی بھی نسبت نہین یونہی یہ لوگ بھی حق سبحانہ کے کتوں (اہل دنیا) سے تو ڈرتے ہین مگر حق سبحانہ سے جو کہ آفتاب حقیقی ہین نہین ڈرتے بلکہ ان سے اہل اللہ ڈرتے ہین چنانچہ وہ سردار تو ربی الاعلیٰ کہتے ہین یعنی جو سب سے اعلیٰ ہے وہ میرا پروردگار ہے اور یہ احمق اُن کی ضد ہین کہ بزبان حال ربی الادنیٰ کہتے ہین یعنی ذلیلون کو معبود بناتے اور اُن کی پرستش کرتے ہین اور ہر ایک کا طریق اُسکے موافق ہے کیونکہ کفار خست ودناءت مین چوہے کی مثل ہین اسلئے وہ حق سبحانہ سے نہیں ڈرتے جسطرح چوہا شیران جنگلی سے نہین ڈرتا اور اہل اللہ اپنی پاکیزگی اور عمدگی مین آہوئے مشک کے مثل ہین اسلئے وہ حق سبحانہ سے ڈرتے ہین جسطرح آہوئے مشک شیر سے ڈرتا ہے اب مولانا کفار کو مخاطب کیکے کہتے ہین کہ او پیالہ چاٹنے والون حق سبحانہ کے دربار مین تمہارا کچھ کام نہین تم ہانڈی چاٹنے والون ہی کے پاس جاؤ اور اُنہیں کو خداوند اور ولی نعمت لکھو وہ تمہارے مناسب اور تم اُنکے مناسب ۔ گوشت خردندان سگ اب مولانا متنبہ ہو کر فرماتے ہین کہ بس جی اُسکو ختم کرو کیونکہ اگر مین مفصل شرح کرون گا تو معزز حضرات خفا ہون گے کہ ہماری توہین کرتے ہین (یہ فقرہ بطور ظرافت کے

ہے نہ کہ بوجہ خوف کے) اور سمجھین گے کہ ہم بھی کچھ ہین تب ہی تو یہ ہماری طرف متوجہ ہین گو برائی ہی کیساتھ ہین خلاصہ مقصد یہ ہے کہ پاجیون کو مطیع کرنے کیلئے ضرورت ہے کہ انکی ساتھ برائی کیجاوے تاکہ وہ مطیع ہون پس نفس کیساتھ کبھی سکوت نہ کرنا چاہئے اسلئے کہ جب کوئی اس پاجی کیساتھ احسان کرتا ہے تو وہ پاجیون کی طرح ناشکری کرتا ہے یہی وجہ ہے کہ مبتلائے تکالیف لوگ شاکر ہین اور خوش عیش لوگ سرکش اور مکار ہین معزز طبقے کے خوش پوشاک لوگ سرکش ہیں اور کمبل پوش خستہ حال شکرگذار۔ کیونکہ ریاست اور نعمتون سے شکر پیدا نہین ہوتا بلکہ شکر سختی اور تکلیف سے پیدا ہوتا ہے (یاد رکھو کہ یہ حالت اہل نفس لوگون کی ہے نہ کہ اہل اللہ کی جو نفس کا خاتمہ کرچکے ہین چنانچہ خود ہماری تقریر سے واضح ہے پس اہل اللہ کے حال سے شبہ نہ ہونا چاہئے)

## شرح شبیری

**این بود خوئے لئیمان دنے — بدکند با تو چو نیکوئے کنے**

یعنی کمینہ لئیموں کی یہ عادت ہوتی ہے کہ تمہاری ساتھ برائی کرین جب تم نیکی کرو۔

**نفس را زین صبر می کن منحنیش — کہ لئیم ست ونسازد نیکوئیش**

یعنی نفس کو اس صبر سے منحنی کر کیونکہ وہ لئیم ہے اسکو نیکی موافق نہیں ہے مطلب یہ کہ جب لئیمون کی عادت معلوم ہوگئی اور نفس لئیم ہے لہذا اسکی ساتھ بھی برائی کرو اور اسکو مجاہدات وریاضات مین کھینچو تب باز رہے گا۔ آگے فرماتے ہین کہ

**با کریمے گر کنی احسان سزد — ہر یکے را او عوض ہفصد دہد**

یعنی اگر کسی کریم کے ساتھ احسان کرو تو لائق ہے کہ وہ ہر ایک کا سات سو بدلے دیگا یعنی ہمیشہ اس احسان کو مانے گا اور تمہارا شکرگذار ہوگا

**با لئیمے چون کنی قہر و جفا — بندۂ گردد ترا بس باوفا**

یعنی کسی لئیم کیساتھ جب تو قہر و جفا کرے تو وہ تیرا غلام بہت باوفا ہو جاوے۔ آگے اسکی ایک مثال ہے

**کافران کارند در نعمت جفا — باز در دوزخ نداشان ربنا**

یعنی کافر لوگ جوکہ نعمت میں تو جفا لاتے ہین اور پھر دوزخ مین انکی ندا یا ربنا ہوگی

کہ لئیمان در جفا صافی شوند ‌‌ ‌ ‌ چون وفا بینند خود جافی شوند

یعنی لئیم لوگ جفا مین صافی ہوجاتے ہین اور جب وفا دیکھتے ہین تو خود جفا کرنیوالے ہوجاتے ہین مطلب یہ کہ دیکھو کافر دنیا مین نعمت مین رہتے ہین تو ہمیشہ کفر مین رہتے ہین اور جب دوزخ مین جاوینگے تو وہان اللہ کو یاد کرین گے تو یہ اسی لئے ہے کہ چونکہ وہ لئیم ہین احسان کیساتھ تو کافر ہے مگر جب اُن پر جفا ہوئی تو درست ہوگئے آگے ایک نکتہ بیان فرماتے ہین کہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ما خلقت الجن والانس الا لیعبدون تو جب غایت خلق عبادت ہے تو اس غایت کو ہر فرد بشر پر مرتب ہونا ضروری ہے تو ان مین سے بعض افراد تو وہ ہین کہ جنہون نے طوعاً قبول کرلیا اور اُن پر یہ غایت مرتب ہوگئی جیسے کہ مؤمنین مگر بعض وہ ہین کہ جنہون نے یہان نہ مانا اور اس غایت کا مرتب ہونا ضروری تھا تو حق تعالیٰ نے اُن کیلئے دوزخ بنائی کہ وہ وہان جاکر خدا کی یاد کرینگے اور دوزخ مین اُنپر یہ غایت مرتب ہوگی اور اُن کا معبود بنےگی اب سنو کہ فرماتے ہین کہ۔

## حکمت دوزخ کے اُس جہان میں اور زندان کے اس جہاں میں پیدا کرنیکی یہ ہے کہ تاکہ وہ منکروں کا معبد بنے کیونکہ حکم ہوا تھا اُنتیا طوعاً و کرہاً تو جو طوعاً نہ آوے اُسکو اسکی ذریعہ سے کرہاً لایا جاویگا

مسجد طاعات شان خود دوزخ است ‌ ‌ ‌ پائے بند مرغ بیگانہ فخ است

یعنی اُن (لئیموں) کی طاعات کی مسجد دوزخ ہے (کیونکہ) مرغ بیگانہ کا پانے بند جال ہوتا ہے مطلب یہ کہ دیکھو پلا ہوا جانور تو مالک کے پاس خود آتا ہے اور جو بیگانہ ہوتا ہے اُسکو جال مین گرفتار کرکے لاتے ہین تو جو مؤمنین تھے وہ تو خود آگئے اور جو بیگانے تھے اُنکو دوزخ و زندان کے ذریعے سے لایا جاتا ہے کہ دیکھا گیا ہے کہ اکثر زندان خونی مین جاکر بھی خدا کی یاد آجاتی ہے تو کفار کو اس ذریعے سے عبادت مین لگایا جاتا ہے۔

ہست زندان صومعۂ دزد لئیم ‌ ‌ ‌ کاندران ذاکر شود حق را مقیم

یعنی قید خانہ دُزد لئیم کا عبادت خانہ ہے کیونکہ وہ اُسکے اندر ذاکر حق ہمیشہ کیلئے ہوجاتا ہے۔

چون عبادت بود مقصود از بشر ‌ ‌ ‌ شد عبادت گاہ گردنکش سقر

یعنی جبکہ عبادت ہی انسان سے مقصود تھی تو گردن کشوں کی عبادت گاہ دوزخ ہو گئی

آدمی را ہست در ہر کار دست　　لیک ز و مقصود این خدمت بدست

یعنی آدمی کو ہر کام کی استعداد ہے لیکن اُس سے مقصود یہی خدمت (عبادت) ہے

ما خلقت الجن والانس این بخوان　　جز عبادت نیست مقصود از جہان

یعنی ما خلقت الجن والانس کو پڑھو کہ سوائے عبادت کے جہان سے کچھ مقصود نہیں ہے مطلب یہ کہ انسان ویسے دنیا میں سارے کام کرتا ہے مگر اُسکی پیدائش سے اصل مقصود عبادت ہی کرنا ہے اب دوسری کام طبعی کرتا ہے اُسکی ایسی مثال ہے کہ

گرچہ مقصود از کتاب آن فن بود　　گر تو اش بالش کنی ہم می شود

یعنی اگرچہ مقصود کتاب سے وہی فن ہوتا ہے (جسکی وہ کتاب ہے) مگر جو تم اُسکو تکیہ کر لو تو ہو سکتا ہے۔

لیک از و مقصود این بالش نبود　　علم بود و دانش و ارشاد و سود

یعنی لیکن اُس کتاب سے یہ تکیہ بنانا مقصود نہ تھا (مقصود) علم اور دانش اور ارشاد اور نفع تھا (مگر تکیہ بنا لیا تو بن ہی گیا اسی طرح انسان اگر اور کام کرتا ہے تو وہ بھی ہو جاتے ہیں مگر اصل مقصود اسکو پیدا کرنے سے اُس سے عبادت کرانا ہی تھا) آگے دوسری مثال ہے کہ۔

گر تو میخے ساختی شمشیر را　　برگزیدی بر ظفر ادبیر را

یعنی اگر تو نے تلوار کو کھونٹا بنا لیا تو فتح پر ادبار کو قبول کیا یعنی جس سے کہ فتح ہوتی تھی اسکو ایسے کام میں لایا کہ اسکو بیکار کر دیا۔ گویا کہ ادبار کو خرید لیا آگے فرماتے ہیں کہ

گرچہ مقصود از بشر علم و ہدیست　　لیک ہر یک آدمی را معبدیست

یعنی اگرچہ مقصود انسان سے علم و ہدایت ہے لیکن ہر ایک آدمی کا ایک معبد ہے۔

معبد مرد کریم اکرمتہ　　معبد مرد لئیم اسقمتہ

یعنی مرد کریم کا معبد تو اکرمتہ ہے اور لئیم کا معبد اسقمتہ ہے یعنی کریم کا اکرام کرو تو وہ وفادار و شکرگذار ہو کر خوب کام کرے گا۔ اور لئیم کو اگر جوتے کے نیچے رکھو تب وہ کام کرتا ہے۔

مر لئیمان را بزن تا سر نہند　　مر کریمان را بدہ تا بر دہند

یعنی لئیموں کو مار تاکہ اطاعت کریں اور کریموں کو دے تاکہ پھل دیں تو جب ہر ایک کیلئے معبد دوسرا ہے

تو پھر حق تعالیٰ نے دونوں کیلئے الگ الگ معبد بھی بنایا ہے)۔

لاجرم حق ہر دو مسجد آفرید　　دوزخ آنہا را و اینہا را مزید

یعنی لامحالہ حق تعالیٰ نے دونوں مسجدیں پیدا فرمائیں دوزخ اُن کیلئے اور ان کیلئے مزید یعنی اشقیا کیلئے تو دوزخ کو مسجد بنایا کہ وہ تو وہاں جاکر عبادت کرینگے اور کریموں کیلئے جنت کہ جسمیں ہر دم نعمت زیادہ ہے کہ وہ نعمت پاکر شکر گذار ہوں گے اور پھر عبادت حق اچھی طرح کرینگے آگے اُسکی ایک نظیر بیان فرماتے ہیں کہ

ساخت موسیٰ قدس در باب صغیر　　تا فرود آرند سر قوم زحیر

یعنی موسیٰ علیہ السلام نے بیت المقدس میں ایک چھوٹا دروازہ بنایا تاکہ قوم کشر سر نیچا کریں۔

زانکہ جباران بدند و سر فراز　　دوزخ آن باب صغیر ست و نیاز

یعنی اسلئے کہ وہ لوگ جبار تھے اور بلند تھے تو دوزخ وہی باب صغیر اور نیاز ہے یعنی موسیٰ علیہ السلام نے بیت المقدس میں ایک چھوٹا سادہ دروازہ بنایا تھا تاکہ جو لوگ سجدہ نہیں کرتے وہ اسمیں آکر جھکیں اور اسطرح اُن کا سر جھکے تو اسی طرح حق تعالیٰ نے دوزخ کو بنایا ہے کہ جو لوگ یہاں خدا کی یاد نہیں کرتے وہ دوزخ میں جاکر خدا کو یاد کریں اور ما خلقت الجن والانس کی غایت اسطرح اُن پر مرتب ہو جاوے آگے ایک مضمون بیان فرماتے ہیں کہ حق تعالیٰ نے جو ظالم اور جابر سلاطین پیدا کئے ہیں وہ اسلئے ہیں کہ جو لوگ خدا کے سامنے سرنگوں نہیں وہ اُنکے سامنے سر جھکاویں اور اُنکو بڑا سمجھکر اُن کی تعظیم کریں تو اُن کا عجز معلوم ہو کہ خدا کے سامنے تو نہ جھکے بندوں کے آگے جھکنا پڑا۔

## بیان میں اسکے کہ حق تعالیٰ نے بادشاہوں کی صورت کو اُن جباروں کے مسخر ہونیکا سبب بنایا ہے جو کہ مسخر حق نہیں ہیں جیسا کہ نبی علیہ السلام نے باب صغیر بیت المقدس میں جباران بنی اسرائیل کے جھکنے کیواسطے بنایا تھا کہ جب اُسمیں آویں تو عاجزی کریں اور حکم ہوا تھا کہ ادخلوا الباب سجدا وقولوا حطة الی آخرہ

آنچنان کہ حق ز لحم و استخوان | از شہان باب صغیری ساخت ہان

یعنی اسیطرح حق تعالیٰ نے ہڈی اور گوشت کا بد بادشاہوں میں سے ایک باب صغیر بنایا ہے یعنی بادشاہونکو ہڈی اور گوشت کا ایک باب صغیر بنایا ہے کہ جسطرح باب صغیر موسوی مین جبارین کو جھکنا پڑتا تھا اسی طرح جو خدا کے آگے نہ جھکین اُنکو ان بادشاہون کے آگے جھکنا پڑتا ہے اب یہاں یہ شبہ نہو کہ بعض مرتبہ مقبولان حق اور مطیعین کو بھی تو بادشاہون کے سامنے جھکنا پڑتا ہے تو پھر یہ غایت کہاں رہی۔ بات یہ ہے کہ یہ جو جھکتے ہین تو کراہتہ کیسا تھ! انکو تعظیم مقصود نہیں ہوتی بخلاف اُن جبارین کے کہ وہ اُن کی تعظیم کے اعتبار سے جھکتے ہین۔

اہل دنیا سجدۂ ایشان کنند | چونکہ سجدہ کبریا را دشمنند

یعنی اہل دنیا اُنکو سجدہ کرتے ہین چونکہ وہ حق تعالیٰ کو سجدہ کرنے کے دشمن ہوتے ہین۔

ساختہ سرگین دانکے محرابشان | نام آن محراب میر و پہلوان

یعنی حق تعالیٰ نے ایک گوہ دان ہے اسکو ان اشقیا کیلئے محراب بنایا ہے کہ وہان جاکر یہ جھکتے ہین اور اُس گوہ دان کا نام امیر صاحب پہلوان صاحب وغیرہ وغیرہ ہے اور یہ سب اسلئے ہے کہ۔

لائق این حضرت پاکی نیند | نے شکرتے لیک در صورتے اند

یعنی وہ (اشقیا) اس درگاہ پاک کے لائق نہیں ہین نہ شکر نہیں ہیں لیکن صورتیں بنتے ہیں یعنی صورت تو انسانی ہے مگر حقیقت انسانی نہین ہے

آن سگان زاین خران خاضع شوند | شیر را عارست کو را بگروند

یعنی وہ کتے ان گدہوں کے مطیع ہوتے ہین اور شیر کو تو عار آتی ہے کہ اُسکے تابع ہون مطلب یہ کہ حق تعالیٰ کی اطاعت کیلئے یہ لوگ لائق نہ تھے تو ان سگان دنیا کے مطیع ہوئے۔

گربہ باشد شحنۂ ہر موش خو | موش کہ بود تا ز شیران ترسد او

یعنی بلی ہر موش خصلت کی کوتوال ہوتی ہے چوہا کون ہوتا ہے جو کہ شیرون سے ڈرے یعنی دیکھو چوہا بلی سے تو ڈرتا ہے مگر شیر سے نہیں ڈرتا تو اسی طرح یہ اشقیا شاہان دنیا سے تو ڈرتے ہین مگر حق تعالیٰ سے نہیں ڈرتے تو گویا موش خصلت ہین۔

خوف ایشان از کلاب حق بود | خوف شان کو ز آفتاب حق بود

گوہ دان ۱۹۶ گوہ دان (اشقیا) کی محراب بنایا ہے اور اسی محراب کا نام میر و پہلوان ہے یعنی انسان جو ایک

یعنی اُنکو حق کے کتوں سے خوف ہوتا ہے اور آفتاب حق سے کب خوف ہوتا ہے اِسلئے کہ وہ آفتاب حق کی معرفت ہی نہیں رکھتے اُس سے ڈرین کیا)

ربی الاعلیٰ ست ور دِ آن مہان　　　رب ادنیٰ در خور این ابلہان

یعنی اُن سرداروں کا تو ورد ربی الاعلیٰ ہے اور اُن بیوقوفوں کے لائق رب ادنیٰ ہے یعنی یہ توان شاہان دنیوی ہی کے مطیع ہوتے ہیں اور اہل اللہ اللہ کے مطیع ہوتے ہیں۔

موش کے ترسد ز شیران مصاف　　　بلکہ آن آہو تگان مشک ناف

یعنی چوہا شیران جنگ سے کب ڈرتا ہے بلکہ وہ آہو قدم مشک ناف (ڈرتے ہیں اسلئے کہ چوہے کو شیر کی معرفت ہی نہیں ہے اور آہو کو معرفت ہے اسی طرح عارفین حق تعالیٰ سے ڈرتے ہیں اور ان کی اطاعت کرتے ہیں اور غیر عارف نہیں ڈرتا اور نہ اطاعت کرے)

رو بہ پیش دیگ لیس ای کاسہ لیس　　　نُش خداوند و ولی نعمت نویس

یعنی اے کاسہ لیس تو دیگ لیس کے پاس جا۔ اور تو اُسکو خداوند اور ولی نعمت لکھ یعنی اے دنیادار تو دنیادار ہی کے پاس جا اور اُسکی خوشامد کر۔ آگے فرماتے ہیں کہ۔

بس کن ار شرحے بگویم دور دست　　　خشم گیرد میر دہم داند کہ ہست

یعنی بس کر اگر میں کوئی شرح طویل کہوں گا تو امیر غصہ ہو جاویگا۔ اور جانیگا کہ کچھ ہے۔ مطلب یہ کہ اگر میں بہت کچھ شاہان دنیا کی مذمت کروں گا تو امیر صاحب خفا ہو جاوینگے اور دوسری خرابی یہ ہوگی کہ اُنکو خیال ہوگا کہ ہم کچھ ہیں جب تو ہماری اس قدر ہجو کیجا رہی ہے اور ہماری شان کچھ ہے جب تو اُسکو توڑا جارہا ہے تو اُسکو اپنے اوپر کچھ گمان ہو جاویگا لہذا میں اسکو یہیں تک رکھتا ہوں اور آگے بیان نہیں کرتا۔

حاصل ایں آمد کہ بد کن ای کریم　　　با لئیمان تا نہد گردن لئیم

یعنی حاصل یہ ہے کہ اے کریم تم لئیموں کیساتھ سختی کرو تاکہ لئیم اطاعت قبول کرے

با لئیم نفس چون احسان کند　　　چون لئیمان نفس بد کفران کند

یعنی نفس لئیم کیساتھ جب (کوئی) احسان کرے تو لئیموں کی طرح نفس بد ناشکری کرتا ہے

زین سبب بُد کاہل محنت شاکرند　　　اہل نعمت طاغی اند و ماکرند

یعنی یہ سبب ہے کہ اہل محنت تو شاکر ہیں اور اہل نعمت طاغی ہیں اور ماکر ہیں یعنی چونکہ نفس لئیم مصیبت ہی میں درست رہتا ہے لہذا جو اہل مصیبت ہیں وہ تو شاکر ہیں اور جو اہل نعمت ہیں وہ طاغی ہیں اسلئے کہ۔

ہست طاغی بگلر زرین قبا ہست شاکر خستہ و صاحب عبا

یعنی طاغی تو بڑے اور زرین قبا ہیں اور شاکر خستہ اور صاحب عبا ہیں۔ یعنی اکثر ایسا ہے ورنہ بہت سے وہ لوگ بھی ہیں کہ جسقدر نعمت زیادہ ہوتی ہے اُسی قدر وہ زیادہ شکر کرتے ہیں اُنکو غرور وغیرہ نہیں ہوتا تو یہ حکم اکثری ہے کلی نہیں۔

شکر کے روید ز املاک و نعم شکر می روید ز بلوا و سقم

یعنی شکر املاک و نعم سے کب اُگتا ہے شکر تو بلاؤں اور بیماریوں سے جمتا ہے یعنی اکثر ایسا ہوتا ہے ورنہ بہت مرتبہ اسکے خلاف بھی ہوتا ہے کہ وہ نعمت کو دیکھکر شکر کرتے ہیں آگے ایک صوفی کی حکایت لاتے ہیں کہ اُسکو کھونٹی پر دسترخوان پڑا ہوا دیکھکر وجد ہوا تھا لوگوں نے دریافت کیا تو اُسنے کہا کہ مجھے اسکو دیکھکر یاد آیا کہ کبھی اسکے اندر روٹیاں ہونگی تو دیکھئے اوپر جو کہا تھا کہ اہل محنت شاکر ہوتے ہیں تو یہ صوفی چونکہ مجاہدہ و ریاضت کئے ہوئے تھا اُسکو تصور نعمت پر وجد ہوا اب حکایت سنئے۔

## شرح حبیبی

صوفئے بر میخ روزے سفرہ دید چرخ می زد جامہا را مے درید
بانگ میزد نک نوائے بینوا قحط ہا و دردہا را نک دوا
چونکہ دود و سوز او بسیار شد ہر کہ صوفی بود با او یار شد
کنخے و ہائے و ہوئے می زدند تا کہ چندین مست و بیخود می شدند
بو الفضولے گفت صوفی را کہ چیست سفرۂ آویختہ از نان تہی است
گفت رو رو نقش بے معنیستے بیخبر از خویش و عاشق نیستے

مولانا نے اوپر بیان کیا تھا کہ شکر ریاست اور نعمت سے پیدا نہیں ہوتا بلکہ مصیبت اور تکلیف سے

بیدا ہوتا ہے اسکی تائید مین ایک قصہ بیان فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ کسی صوفی نے کہونٹی پر دسترخوان پڑا ہوا دیکھا۔ اسکو دیکھتے ہی اُسپر وجد کی حالت طاری ہوگئی اور اُسنے ناچنا اور کپڑے پھاڑنا شروع کیا۔ اور کہنے لگا کہ ارے یہ مفلسوں کی دولت ہے اور بھوک اور تکلیف کا علاج ہے جبکہ اُسکا درد وسوز زیادہ بڑھا تو جو وہاں اور صوفی تھے اُنپر بھی وہی حالت طاری ہوگئی اور وہ بھی اُسکے ساتھ وجد مین شریک ہوگئے یہ قہقہے لگاتے اور ہاؤ ہو کرتے رہے حتے کہ بیحواس اور بیخود ہوگئے کسی بیہودہ پیٹ بھرے نے کہا کہ ارے بات کیا ہے جو تم اتنے خوش ہو رہے ہو ایک دسترخوان پڑا ہوا ہے جسمین روٹی وٹی کچھ بھی نہیں صوفی نے جواب دیا کہ جا الگ ہو تو ایک بے معنے تصویر ہے تو محض غافل ہے اور عاشق نہیں ہے۔ ہم تجھے اسکا راز کیونکر سمجھائین یہ تو اجمال ہے۔ اسکی تشریح دو طرح سے ہوسکتی ہے ایک تو یہ کہ صوفی لوگ بھوکے تھے اسلئے وہ روٹی کے طالب اور قدردان تھے اور شدت گرسنگی سے یہ کیفیت ان کی اسقدر ترقی کر گئی تھی کہ روٹی دیکھنا یا کھانا تو درکنار روٹی کے ظرف کو دیکھنے مین بھی لطف آتا تھا اور چونکہ نعمت الٰہی کے قدردان تھے اور نعمت کی قدر کرنا بھی شکر ہے اسلئے وہ شاکر تھے اور اس شکر کا منشا انکی تکلیف اور مصیبت تھی برخلاف اسکے دوسرا شخص چونکہ عیش مین تھا اسلئے وہ مبتلائے غفلت تھا اور روٹی کی قدر اُسکے دل مین نہ تھی اسلئے وہ انپر ہنستا تھا اور قدر نہ کرنیکے سبب ناشکر تھا وھذا ھو الظاھر۔ دوسری صورت یہ ہے کہ صوفی طالب حق تھا اور دسترخوان کے خالی ہونے سے اُسے اسلئے خوشی ہوئی کہ اُس کا خالی ہونا مناسب ہے۔ بھوک کے اور بھوک ذریعہ ہے حصول غذائے روحانی کا اور علاج ہے امراض روحانیہ کا اور تغذی وشفائی روحانی مطلوب ہے تو خلوی سفرہ ذریعہ ہوا مطلوب کا اور جسطرح مطلوب لذت بخش ہے اوسی ہی ذریعہ مطلوب بھی لذت بخش ہے اسلئے اُنکو خالی دسترخوان دیکھنے سے خوشی ہوئی اور معترض چونکہ غیر طالب حق تھا اسلئے اُسنے اُن کی حرکت کو لغو سمجھا اور اعتراض کردیا اُسپر صوفی نے جواب دیا کہ تو عاشق حق سچا نہیں ہے اسلئے تجھے دسترخوان کے خالی ہونے کی قدر نہین اور تو نہیں جانتا کہ یہ کس مطلوب کے حصول کا ذریعہ ہے اس واقعہ سے بھوک کی فضیلت اور اُسکا موصل الی اللہ ہونا ظاہر ہوا اور سیری کا نقص اور اس کا مانع وصول ہونا ثابت ہوا اور بھوک از جملہ مصائب ہے اور سیری از قبیل نعم پس ثابت ہوا کہ نعم مانع شکر نہین اور مصائب باعث شکر

# شرح شبیری

## ایک صوفی کا عشق خالی دستر خوان پر جو کہ کہانے سے خالی تھا

صوفئی بر میخ روزے سفرہ دید ۔۔۔ چرخ میزد جامہا را می درید

یعنی ایک صوفی نے کہونٹی پر ایک دستر خوان دیکھا تو چکر کرنے لگا اور کپڑے پہاڑنے لگا یعنی اسکو وجد ہو گیا۔

بانگ میزد نک نوائے بینوا ۔۔۔ قحط ہا و درد ہا را نک دوا

یعنی آواز دیتا تھا کہ یہ بے نوایوں کا توشہ ہے اور قحط اور دردوں کی یہ دوا ہے

چونکہ درد و سوز او بسیار شد ۔۔۔ ہر کہ صوفی بود با او یار شد

یعنی جبکہ درد و سوز اُسکا زیادہ ہوا اور جو کوئی صوفی تھا اُسکے ساتھ یار ہو گیا یعنی جسقدر صوفی تھے وہ بھی اُسکی حالت کو دیکھکر اُسکے شریک ہو گئے اور وہ بھی وجد کرنے لگے۔

کخ کخے و ہاو ہوئے می زدند ۔۔۔ تا کہ چندین مست و بیخود می شدند

یعنی قہقہہ اور ہائے ہو کر رہے تھے یہانتک کہ خوب مست و بیخود ہو گئے۔

بو الفضولے گفت صوفی را کہ چیست ۔۔۔ سفرہ آویختہ از نان تہی است

یعنی ایک بو الفضول نے صوفی سے کہا کہ کیا ہے ایک دستر خوان روٹی سے خالی لٹکا ہوا ہے

یعنی ایک آدمی نے کہا کہ میاں دستر خوان لٹکا ہوا ہے اسپر وجد کیسا ہے۔

گفت رو رو نقش بے معنیستے ۔۔۔ تو بجو ہستی کہ عاشق نیستی

یعنی صوفی نے کہا کہ جا جا کہ تو نقش بے معنی ہے تو ہستی کو تلاش کر اسلئے عاشق نہیں ہے۔

# شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| عشق نان بے نان غذائے عاشق است | بند ہستی نیست ہر کو صادق است |
| عاشقاں را کار نبود با وجود | عاشقاں را ہست بے سرمایہ سود |

| | |
|---|---|
| بال نے وگرد عالم می پرند | دست نے وگوز میدان می برند |
| آن فقیرے کوز معنی بوئی یافت | دست ببریده همی زنبیل بافت |
| عاشقان اندر عدم خیمه زدند | چون عدم یکرنگ ونفس واحدند |

یہان سے مولانا کا کلام شروع ہوتا ہے اور وجہ ربط یہ ہے کہ اوپر چونکہ عاشق کی ایک حیرت انگیز صفت بیان کی تھی جو غیر عاشقوں کے خلاف تھی یعنی دسترخوان مین باوجود روٹی نہ ہونے کے اُسکو دیکھکر خوش ہونا لہذا یہاں سے مولانا عاشق آپی کے حیرت انگیز اور اسکے ساتھ مخصوص صفات کو گناتے ہین اور کہتے ہیں کہ واقعی عاشقوں کے اوصاف غیر عاشقوں کی صفات سے ممتاز اور حیرت انگیز ہوتے ہین چنانچہ ایک صفت اُن کی یہ ہے جو دوسروں مین نہیں کہ اُن کی غذا عشق ہے جسکو غذا ہونیکے اعتبار سے روٹی اور نفس الامر کے لحاظ غیر نان کہا جاسکتا ہے (اس توجیہ پر عشق نان بے نان ترکیب اضافی نہ ہوگی اور نان بے نان کنایہ جوع سے نہ ہوگا بلکہ نان بے نان صفت ہوگی عشق کی۔ لے عشقے کہ او بوجہے نان است وباعتبارے غیر نان۔ اور اس توجیہ سے محشین کی توجیہ کا بے لطف بلکہ غیر صحیح ہونا ظاہر ہوجاویگا کیونکہ اسوقت معنے یہ ہونگے کہ عاشق خدا کی غذا بھوک کا عشق ہے ولا یخفی سخافتہ) اور دوسری صفت یہ کہ وہ صادق ہین اور جو صادق ہوتے ہین وہ ہستی بین محبوس نہین ہوتے لہذا انکو وجود سے خواہ اپنا ہو یا غیر کا کچھ کام نہیں وہ تو نیستی اور فنا چاہتے ہین اور نیستی ہی سے اُنکو دولت وصال ہاتھ آتی ہے تو گویا کہ اُنکو بے مال کے نفع ملتا ہے یہ ایک عجیب بات ہے اور دیکھو اُنکے بازو نہین ہوتے مگر عالم کا چکر لگاتے ہین یعنی اپنے کشف سے عالم کی حالت معلوم کرتے ہین نیز اُنکے ہاتھ نہین ہوتے مگر میدان سے گیند اُڑا لیجاتے ہین (یعنی وصال محبوب سے کامیاب ہوکر دوسروں پر سبقت لیجاتے ہین۔ اور کوئی حیلہ و تدبیر ذاتی نہیں رکھتے کیونکہ فانی ہوتے ہین اور خودی کو مٹا چکتے ہین یہ جو کچھ کہتے ہین اپنے کو حق سبحانہ کا تابع بنا کر کرتے ہین) عام محسوسات مین بھی تمکو اس کی نظیر ملیگی دیکھو وہ فقیر شیخ اقطع جنکو معنی اور حقیقت کا پتہ لگ گیا تھا بدون ہاتھ کے زنبیل بُنتے تھے پس بلا ہاتھ کے گیند اڑا لیجانا بہت ہی قریب بفہم ہوگیا اور دیکھو چونکہ عشاق ہستی کو فنا کرکے نیستی مین سکونت اور بود و باش اختیار کرتے ہین اسلئے

عدم کی صفت حاصل کر لیتے ہیں۔ اور جسطرح اعدام میں تمایز نہیں ہوتا یونہی یہ بھی سب ایک رنگ اور مثل ایک جان کے ہوتے ہیں۔ یعنی چونکہ انکے اغراض و مقاصد میں اختلاف نہیں ہوتا جو کہ منشا تفرق ہے اسلئے سب ایک جان دو قالب ہوتے ہیں (تنبیہ قولہ ؎ عشق نان بے نان غذائے عاشق است میں یہ بھی احتمال ہے کہ مقولہ صوفی ہو اُسوقت مطلب یہ ہوگا کہ ہم تو روٹی کے عاشق... ہیں اور ہماری غذا تو روٹی کا عشق ہے نہ کہ روٹی بس ہمکو اُسکے تصور میں بھی مزہ آتا ہے اور اُسکی ظرف کو دیکھکر بھی ہم آپ میں نہیں رہتے اسلئے تیری غذا روٹی ہے اور تو ہستی نان چاہتا ہے اور نیستی سے تجھپر کچھ اثر نہیں ہوتا۔ یہ تقریر صوفی بے مبیخ الخ جو ان اشعار کے متصل پیشتر شرح ہو چکے ہیں) کی مذکورۂ بالا دو توجیہوں میں سے پہلی توجیہ کی مؤید ہے)

# شرح شبیری

عشق نان بی نان غذائی عاشق است　　　　بند ہستی نیست ہر کو صادق است

یعنی عشق روٹی کا بے روٹی کے غذا عاشق کی ہے اور جو صادق ہے وہ مقید ہستی نہیں۔ مطلب یہ کہ چونکہ تو عاشق نہیں ہے لہذا تو اسکو ڈھونڈہ کہ روٹی ہے یا نہیں ہمکو تو تصور کافی ہے ہمکو اس محسوس کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ایسی نان محسوس کے ہمکو غذا ملتی ہے اصل میں معلوم یہ ہوتا ہے کہ اُس صوفی نے جو دسترخوان دیکھا اور اُس سے ذہن غذائے محسوس کی طرف منتقل ہوا اس غذائے محسوس سے غذائے معنوی کی طرف ذہن منتقل ہو گیا بس اسپر وجد کر رہا تھا اور صوفیہ معنویات کو عدم سے تعبیر کر دیا کرتے ہیں اور وہ عدم اضافی ہوتا ہے نہ کہ حقیقی تو اُن کا یہ کہنا کہ تم ہستی کو تلاش کرو اس کا مطلب یہ ہے کہ تم اس ہستی محسوس کو ڈھونڈو ہمکو اسکی ضرورت نہیں ہمکو ہستی معنوی جسکو عدم سے تعبیر کیا جاتا ہے کافی ہے آگے فرماتے ہیں کہ

عاشقاں را کار نبود از وجود　　　　عاشقاں راہست بے سرمایہ سود

یعنی عاشقوں کو وجود (محسوس) سے کام نہیں ہے عاشقوں کو بے سرمایہ (محسوس) کے نفع ہوتا ہے

بال نے و گرد عالم می پرند　　　　دست نے و گو ز میداں می برند

یعنی بازو (محسوس) نہیں ہے اور عالم کے گرد اُڑتے ہیں۔ ہاتھ (محسوس) نہیں ہیں اور گیند میدان سے لیجاتے ہیں (اسلئے کہ ان کی سیر اور ان کی ترقی تو معنوی ہوتی ہے اُسکے لئے ان محسوسات

کی ضرورت ہی نہیں ہوتی) آگے اسکی ایک نظیر لاتے ہیں کہ

آن فقیرے کو ز معنی بوی یافت    دست ببریدہ ہمی زنبیل بافت

یعنی وہ فقیر جسنے کہ بو معنی سے پائی ہاتھ کٹے ہوئے بھی زنبیل بنتا تھا۔ (تو دیکھئے انکو اس دست محسوس کی ضرورت نہ تھی انکے لئے دست معنوی موجود تھا)

عاشقان اندر عدم خیمہ زدند    چوں عدم یک رنگ و نفس واحدند

یعنی عاشق لوگ عدم میں خیمہ لگاتے ہیں اور مثل عدم کے یک رنگ اور نفس واحد ہیں۔ مطلب یہ کہ جو عاشق ہیں انکو اس ہستی محسوس کی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ وہ اس ہستی معنوی کے محتاج ہوتے ہیں جسکو کہ عدم سے تعبیر کرتے ہیں اور اسکے اعتبار سے وہ عدم کی طرح یک رنگ ہوتے ہیں کہ جسطرح عدم میں باعتبار وجود کے تشتت نہیں ہے بلکہ نسبتہ کم ہے اسیطرح انکے اندر بھی تشتت اور اختلاف نہیں رہتا اگرچہ تشخصات مختلف ہوتے ہیں مگر اختلاف اور تشتت نہیں ہوتا۔ اب یہاں کوئی کہتا ہے کہ آپکو ہی معلوم ہوتا ہوگا ہمکو تو کچھہ لطف نہیں آتا تو آگے مثالوں سے اس استبعاد کو دور فرماتے ہیں کہ

## شرح حبیبی

شیر خوارہ کے شناسد ذوق لوت    مر پری را بوئے باشد لوت پوت

آدمی کے بو برد از بوئے او    چونکہ خو اوست ضد خوی اوست

پیش قبطی خون بود آن آب نیل    آب باشد پیش سبطے جمیل

جادہ باشد بحر ز اسرائیلیان    غرقہ گہ باشد ز فرعون عوان

باد بُد بر عادیان گرز و بتر    لیک بر ہود و بر قومش ظفر

گلستان باشد بر ابراہیم نار    لیک بر نمرود باشد زہر مار

بر سمندر باشد آتش خاندان    لیک باشد بردگر مرغان زیان

| لیک حلوا بر خسان بلوا بود | نزدِ عاشق درد و غم حلوا بود |
|---|---|

یعنی مولانا عشاق کے احوال عجیبہ سے استبعاد کو دور فرماتے ہیں اور معترض کے اعتراض کی بیہودگی ظاہر کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔ ہر چیز اور ہر شخص کیلئے کچھ مناسبات ہوتے ہیں سو وہ اپنی مناسب اشیاء سے واقف ہوتا ہے اور دوسروں کے مناسبات سے ناواقف۔ اسی لئے وہ دوسرون کی باتون پر اعتراض کرتا ہے مثلاً بچہ کی غذا دودہ ہے اسلئے وہ نہین جانتا کہ لذیذ کہانون مین کیا مزہ ہے اور پری کی غذا محض بو ہے تو آدمی جسکی غذا اجسام ہین وہ کیسے جان سکتا ہے کہ بو بھی غذا ہو سکتی ہے کیونکہ اُسکی طبیعت اور ہے اور پری کی اور۔ اور دیکھو آب نیل قبطی کیلئے خون ہے اور سبطی کیلئے پانی۔ دریا اسرائیلیون کے لئے رہگذر ہے اور فرعون کیلئے محل غرق۔ آندھی عاد کیلئے گرز و تبر کی طرح مہلک ہے اور ہود اور اُن کی قوم کیلئے آلہ فتح۔ آگ ابراہیمؑ کیلئے گلستان ہے اور نمرود کے لئے سانپ کے زہر کی طرح مہلک۔ آگ سمندر کا گھر ہے اور دوسرے جانورون کیلئے موجب ضرر علی ہذا عاشق کیلئے درد و غم حلوا ہوتے ہین اور نالائقون کیلئے حلوا بھی مصیبت ہے کہ ان کا حلوا کہاتے منہ دُکہتا اور کہچڑی کہاتے پہنچا اُترتا ہے یا یون کہو کہ عشاق کیلئے مصائب بھی موجب راحت ہوتے ہین کیونکہ اُن کی بدولت وہ وصال محبوب سے متمتع ہوتے ہین اور نااہلون کیلئے نعمائے الٰہیہ بھی مصیبت ہوتے ہین کیونکہ وہ اُن مین مشغول ہو کر حق سبحانہ کو بھولجاتے ہین۔ ان واقعات سے معلوم ہوا کہ اشیاء کے احوال اختلاف اشخاص و طبائع سے مختلف ہوتے ہین جو شخص اس سے واقف ہے جو اسکے لئے حاصل ہے وہ اس اثر کا منکر ہے جو دوسرون کیلئے ہے حالانکہ وہ انکار اسکا بیہودہ ہے پس اسے تم معترض کے اعتراض کی لغویت اور عاشق کیلئے ان عجائبات مذکورہ کا غیر مستبعد ہونا بخوبی سمجھ سکتے ہو کیونکہ اعتراض اور استبعاد کی بنا دوسرون کی حالت کو اپنے اوپر قیاس کرنا ہے اور یہ باطل ہے جیسا کہ واضح ہو چکا اگر اسقدر بیان سے سیری نہوئی ہو تو اور سنو۔

## شرح شبیری

| مر پری را بوئے باشد لوت پوت | شیر خوارہ کے شناسد ذوق لوت |
|---|---|

یعنی شیر خوار بچہ غذا کا ذوق کب پہچانتا ہے اور جنکی بو ہی غذا ہوتی ہے (مشہور ہے کہ جنات کا غذاؤں کی بو سونگھہ کر پیٹ بھر جاتا ہے تو مولانا بناءً علے المشہور فرما رہے ہین) مطلب یہ ہے کہ دیکھو بچہ کو غذا کے مزہ کی خبر نہین ہوتی اسیطرح جن خوشبو سے غذا حاصل کر سکتا ہے اور تم نہین کر سکتے تو اسطرح اگر اسکو بھی تم نہ سمجھ سکو اور اہل اللہ سمجھ لین تو کیا استبعاد ہے آگے خود فرماتے ہین کہ۔

آدمی کے بو برد از بوئے او　　　چونکہ خوئے او ست غیر خوئے او

یعنی آدمی کب بو لیجاتا ہے اُسکی بو سے جبکہ اُسکی خو ہے اُسکی خو کی مطلب یہ کہ جسطرح کہ جن بو سے غذا حاصل کر لیتے ہین تو اُسکی تمکو ہوا بھی نہین لگ سکتی اسلئے کہ تمہاری خاصیت اور ہے اور ان کی خاصیت اور ہے۔

یا بد از بو آن پری بوئے کش　　　تو نیابی آن ز صد من لوت خوش

یعنی وہ جن بو کا کھینچنے والا بو سے وہ چیز پالیتا ہے کہ تم سو من عمدہ غذا سے بھی نہین پا سکتے (اسلئے کہ تم تو بے کہلائے ہوئے اسسے متمتع نہین ہو سکتے اور وہ صرف بو سونگھہ کر اُس سے متمتع ہو سکتے ہین اسی طرح اگر اہل اللہ ایک چیز سے غذا حاصل کر سکین اور تم نہ کر سکو تو اسمین استبعاد ہی کیا ہے) آگے ایک اور مثال فرماتے ہین کہ۔

پیش قبطی خون بود آن آب نیل　　　آب باشد پیش سبطی جمیل

یعنی قبطی کے آگے تو آب نیل خون ہو جاتا ہے اور سبطی جمیل کے سامنے وہ پانی ہوتا ہے (تو دیکھو ایک کیلئے خون اور ایک کیلئے پانی)

جادہ باشد بحر ز اسرائیلیان　　　غرقہ گہ باشد ز فرعون عوان

یعنی دریا اسرائیلیون کے لئے تو راستہ ہو جاتا ہے اور فرعون عوان کیلئے غرق کی جگہ ہو جاتی ہے

باد صرصر بر عادیان گرز و تبر　　　لیک بر ہود و بر قومش ظفر

یعنی ہوا عادیون کیلئے تو گرز و تبر ہو گئی تھی لیکن ہود اور اُن کی قوم کے لئے فتح ہو گئی (کہ ان کے اعداء کو ہلاک کیا)

گلستان باشد بر ابراہیم نار　　　لیک بر نمرود باشد زہر مار

یعنی آگ ابراہیم علیہ السلام پر تو گلستان ہو جاتی ہے لیکن نمرود پر زہر تار ہوتی ہے،

برسمندر باشد آتش خاندان | لیک باشد برد گر مرغان زیان

یعنی سمندر پر تو آگ گھر ہوتی ہے لیکن دوسرے جانوروں کیلئے نقصان دہ ہوتی ہے۔ (تو دیکھو ایک شے ایک کیلئے مضر اور دوسرے کو نافع تو اسیطرح اہل اللہ کو وہ اشیاء معنوی کار آمد ہوتے ہیں اور وہ اُن محسوسات کے محتاج نہیں ہوتے اور تمکو یہ میسر نہیں ہے)

نزد عاشق درد و غم حلوا بود | لیک حلوا بر خسان بلوا بود

یعنی عاشق کیلئے درد و غم حلوا ہوتا ہے لیکن خسوں پر یہی حلوا بلوا ہو جاتا ہے آگے اسی کی تائید میں ایک حکایت لاتے ہیں۔

## شرح حبیبی

انچہ یعقوب از رخ یوسف بدید | وانچہ او از بوئے او اندر کشید
وانچہ در روے بود و اندر روے بدید | خاص رو بد او با خوان کو رسید
این ز عشق نقش خویش در چہ میکند | وان یکین از بہر او چہ میکند
سفرۂ او پیش این از نان تہیست | پیش یعقوب است پر کو مشتہیست
روئ ناشستہ نہ بیند روی حور | لا صلوۃ گفت الا بالحضور
عشق باشد لوت پوت جانہا | جوع ازین رو لیست قوت جانہا
جوع یوسف بود مر یعقوب را | بوئے نان خوش می رسید از دور جا
آنکہ بستد پیرہن را می شتافت | بوئے پیراہان یوسف می نیافت
وانکہ صد فرسنگ رہ زانسو بد او | چونکہ بد یعقوب می بوئید بو

| | |
|---|---|
| ای بسا عالم ز دانش بی نصیب | حافظ علم است آنکس نی حبیب |
| مستمع از وی همی یابد مشام | گرچه باشد مستمع از جنس عام |
| زانکه پیراهن بدستش عاریہ است | چوں بدست آن نخاسی جاریہ است |
| جاریہ پیش نخاسے سرسری است | در کف او از برائے مشتری است |

دیکہو جو بات یعقوب علیہ السلام کو یوسف علیہ السلام کے چہرہ مین نظر آتی تھی اور جو سرور کہ اُنکو اُنکی بو سے حاصل ہوتا تھا اور جو خوبیان کہ یوسف علیہ السلام میں تھین اور جن کمالات کو یعقوب علیہ السلام اُن کی اندر دیکہتے تھے یہ سب باتین انہیں کیساتھ مخصوص تھیں۔ بھائیونکو انکی ہوا بھی نہ لگی تھی۔ نیز یعقوب علیہ السلام تو انکے غم مین اپنے کو ہلاک کئے دیتے تھے اور بھائی انکے لئے کنوان کہودتے اور اُنکو مارنے کی فکر مین تھے اُنکو تو وہ خالی دسترخوان کی طرح معرا عن الکمالات دکہلائی دیتے تھے اور یعقوب علیہ السلام کیلئے روٹیون سے پُر دسترخوان کی طرح کمالات سے لبریز تھے وجہ فرق کیا ہے وہ یہ کہ انکو طلب اور عشق تھا اور بھائی اس سے بے بہرہ تھے اصل بات یہ ہے کہ بدطینت اور نالائق لوگون کو حور کا چہرہ حسین نظر نہین آتا۔ جیسا کہ اخوان یوسف ع کو یوسف ع کا چہرہ نہ دکہلائی دیا۔ اسیلئے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ بلا حضور کے نماز ہی نہیں ہوتی کیونکہ حقیقت صلوۃ مشاہدہ محبوب حقیقی ہے اور یہ بدون حضور قلب کے نہین ہوتا۔ اور حضور قلب بدون صفائی باطن و ازالۂ صفات رذیلہ کے نہین ہوتا۔ اسلئے ضرورت ہوئی صفائی باطن اور ازالۂ صفات ذمیمہ کی (اس شعر کی دوسری توجیہ یہ ہے کہ کفار کو حور کا چہرہ نظر نہ آئیگا کیونکہ اُنکو اس سے مناسبت نہیں۔ علی ہذا نماز بدون حضور کے نہیں ہوتی کیونکہ نماز اور عدم حضور مین مناسبت نہین اس موقع پر یہ دو مستقل نظیرین ہونگی) اور چونکہ انکو روئے خوب اسلئے دکہلائی نہیں دیتا کہ اسپر صفات نفسانیہ کا غلبہ ہوتا ہے اسی لئے اُنکو اہل کمال سے عشق بھی نہیں ہوتا۔ کیونکہ عشق اہل کمال تو ارواح کی غذا ہے اور وہ سراپا نفس ہین تو انکو یہ دولت کیونکر حاصل ہوسکتی ہے لہذا یعقوب علیہ السلام کو یوسف علیہ السلام سے عشق تھا اور بھائیوں کو نہ تھا جبکہ ارواح کی غذا عشق ٹہیرا تو

اسی لئے کہا گیا ہے الجوع طعام الصدیقین یا یون کہو کہ بھوک ارواح کی غذا ہے (اسکی دو توجیہین ہو سکتی ہین اول یہ کہ جوع استعارہ ہو عشق سے تب تو واضح ہے دوسری یہ کہ جوع اپنے حقیقی معنے پر ہو اُس وقت اسکی توجیہ یہ ہوگی کہ بھوک سے سورۃ نفس منکسر ہوتی ہے اور نفس کی قوت جسقدر گھٹے گی اُتنی ہی روح کو قوت ہوگی اسلئے بھوک قوت روح کا سبب ہے لہذا اسکو روح کی غذا کہا گیا اور وجہ تفرع غذائیت جوع بر غذائیت عشق یہ ہوگی کہ جوع سبب عشق ہے کیونکہ بھوک سے نفس کی قوت ٹوٹے گی اُس سے صفات ذمیمہ زائل ہونگی اس سے روح کو صفائی اور قوت حاصل ہوگی اس سے اُسکو عشق حق سبحانہ حاصل ہوگا والاقرب ھو الاول کما یدل علیہ البیت الآتی) پس چونکہ یعقوب علیہ السلام کو یوسف علیہ السلام کی بھوک یعنی عشق اور طلب تھی اسی لئے اُنکو دور و دراز جگہ سے روٹی (یعنی اپنے مطلوب یوسف علیہ السلام) کی بو آتی تھی دیکھو جو شخص کرتہ لئے ہوئے آتا تھا چونکہ اُسکو بھوک (عشق) نہ تھی لہذا اُسکو بو نہ آتی تھی اور جو شخص کہ سو فرسنگ اُدھر تھا چونکہ وہ یعقوب (عاشق) تھا وہ اسکو سونگھتا تھا اسی طرح بہت سے عالم ایسے ہین جو علم باعمل سے بے بہرہ ہین اور اُنپر اُس کا کچھ اثر نہین لہذا گویا کہ اُنکو علم ہی حاصل نہین۔ ایسے لوگ علم کا صندوق ہین اور خود کوئی کمال نہیں رکھتے مگر سننے والا اُس سے متاثر ہوتا ہے گو وہ عامی ہو وجہ اسکی یہ ہے کہ وہ علم اُنکے لئے نہین ہے اُنکے پاس تو بطور عاریت کے ہے اور منتفع ہونیوالے اس سے مستمعین ہین جسطرح کہ بردہ فروش کے پاس جاریہ ہوتی ہے کہ وہ اُسکی پاس برائے چندے ہوتی ہے اور وہ اسپر مشتری تک پہونچا دینے تک قابض ہوتا ہے اور حقیقت مین وہ مشتری کیلئے ہوتی ہے اور وہی اُس سے منتفع ہوتا ہے

# شرح شبیری

## یعقوب علیہ السلام کا یوسفؑ کے چہرے سے جام حق کو پینے مین مخصوص ہونا اور بوئے یوسفؑ سے بوئے حق لینے مین اور بھائیون کا ان دونون سے محروم رہنا

انچہ یعقوبؑ از رخ یوسفؑ بدید — وانچہ او از بوئے او اندر کشید

یعنی یعقوب علیہ السلام نے یوسفؑ کے رخ سے جو دیکہا اور جو کچہہ کہ اُنہون نے اُنکی بوسے کھینچا

وانچہ دروے بود اندروی بدید — خاص او بُد او باخوان کی رسید

یعنی جو چیز کہ اُنکے اندر تھی اُنہوں نے اُن مین دیکھ لی اور وہ اُنہیں کا خاصہ تھا وہ بہائیون کو کب پہونچا مطلب یہ کہ دیکہو یعقوبؑ یوسفؑ سے بوئے حق پاوین اور اُنکے بھائی اُس سے محروم رہین۔

او ز عشقش خویش در چہ میکند — وان یکین از بہر او چہ میکند

یعقوب علیہ السلام تو اُن کے عشق کی وجہ سے اپنے کو کنوین مین کرتے ہین اور وہ بھائی اُن کے واسطے کنوان کہود رہے ہین۔

سفرۂ او پیش این از نان تہی است — پیش یعقوبؑ است پر کو مشتہی است

یعنی اُن (یوسفؑ) کا دستر خوان ان (بہائیوں) کے سامنے تو خالی ہے اور یعقوبؑ کے سامنے پُر ہے کیونکہ وہ اشتہار والے ہین۔ (تو دیکہئے یوسفؑ اور یعقوبؑ مین مناسبت ہے اور بھائیون مین اور ان مین مناسبت نہیں ہے)

روئے ناشستہ نہ بیند روئے حور — لاصلوٰۃ گفت الا بالحضور

یعنی نجس حور کا منہ نہ دیکہے گا اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لاصلوٰۃ الا بحضور القلب۔ نجس سے مُراد کافر مطلب یہ کہ حضورِ قلب اور صلوٰۃ مین اور مومن اور حور مین مناسبت ہے تو یہ تو انکی ساتھ جمع ہو جاوینگے اور دوسرون کے ساتھ جمع نہ ہونگے۔

عشق باشد لوت پوت جانہا — جوع ازین رو لیست قوت جانہا

یعنی ارواح کی غذا عشق ہوتی ہے اور اسی وجہ سے قوت ارواح جوع ہے مطلب یہ کہ بزرگون نے کہا ہے کہ الجوع طعام الصدیقین تو جو اہل اللہ ہین اُنکو اس غذائے ظاہری محسوس کی ضرورت نہین ہوتی بلکہ اُنکی غذا عشق اور غذائے معنوی ہو جاتی ہے۔

جوع یوسفؑ بود مر یعقوب را — بوئے نانش می رسید از دور جا

یعنی یعقوبؑ کو یوسفؑ کی جوع تھی تو اُنکو اُنکی نان کی بو دور جگہ سے پہونچتی تھی یعنی چونکہ وہ اُنکے

طالب تھے لہذا دور سے اُنہون نے بوئے پیراہن محسوس کرلی۔

آنکہ بستد پیرہن را می شتافت بوئے پیراہان یوسف می نیافت

یعنی جسنے کہ پیراہن (یوسفی) کو لیا اور وہ (اُسکو لئے ہوئے) دوڑ رہا تھا اُسنے بو پیراہان یوسف ؑ کی نہ پائے۔

وانکہ صد فرسنگ زاں سو بود او چونکہ بد یعقوب می بوئید او

یعنی اور وہ کہ وہ سو فرسنگ اُس طرف تھے چونکہ وہ یعقوب تھے وہ سونگھہ رہے تھے (تو دیکھو چونکہ وہ لانے والا تو طالب یوسف ؑ نہ تھا اسلئے وہ اُس سے متمتع نہو سکا اور یعقوب علیہ السلام طالب تھے وہ اُس سے متمتع ہوئے اب مولانا اسپر تفریع فرماتے ہین کہ)

اے بسا عالم ز دانش بی نصیب حافظ علم است آنکس نی حبیب

یعنی بہت سے عالم ہین جو عقل سے بے نصیب ہین وہ شخص حافظ علم ہے نہ کہ کوئی بڑا آدمی یعنی جو لوگ کہ عالم بے عمل ہین وہ علم کے محافظ ہین باقی خود کامل نہین اور چونکہ طالب حق نہین لہذا اس علم سے متمتع نہین ہوتے

مستمع از وے ہمی یابد مشام گرچہ باشد مستمع از جنس عام

یعنی سننے والا اُس سے خوشبو پاتا ہے اگرچہ وہ سننے والا عوام مین ہی سے ہو مطلب یہ کہ اس عالم سے جو اور لوگ سنتے ہین وہ اگرچہ عوام ہی ہین اُنکو نفع ہوتا ہے اسلئے کہ وہ طالب ہوتے ہین آگے اسکی وجہ فرماتے ہین کہ

زانکہ پیراہن بدستش عاریست چون بدست آن نخاسی جاریست

یعنی اسلئے کہ پیراہن اُسکے ہاتھ مین عاریت ہے جیسے کہ نخاسی کے ہاتھ مین جاریہ ہوتی ہے مطلب یہ ہے کہ جسطرح نخاسی کے پاس جاریہ ہوتی ہے کہ اُسکو اُسکے حسن وجمال سے کوئی واسطہ ہی نہین اُسکو اپنے ٹکون سے کام اسی طرح عالم بے عمل یادہ آیزندہ پیراہن ہے کہ اُسکو اسکی خوبی اور اُسکے صفات سے کوئی غرض ہی نہین وہ صرف اُسکی حفاظت کرتا ہے اور مثلاً جو خریدار جاریہ کا ہے وہ اسپر جان فدا کئے دیتا ہے اور سارا گہر بار اسپر سے نثار کرنے کو تیار ہے اسلئے کہ وہ اُسکی قدر جانتا ہے اسی طرح جو طالب علم ہے وہ بھی علم پر سے جان سے قربان ہوتا ہے

اور اُس سے متمتع ہوتا ہے آگے خود فرماتے ہین کہ

جاریہ پیش نخاسی سرسری است　　　　در کف او از برائے مشتری است

یعنی جاریہ نخاسی کے سامنے تو ایک سرسری چیز ہے اور اُسکے ہاتھ مین خریدار کیلئے ہے (چونکہ وہ اُس کے پاس عارضی طور پر ہے لہذا اُس سے متمتع بھی نہین ہوتا پس معلوم ہوا کہ ایک ہی شے ایک کیلئے کوئی اثر کرتی ہے اور دوسرے کیلئے دوسرا اثر کرتی ہے تو اگر اہل اللہ غذائے معنوی کو حاصل کرین اور تم نہ کر سکو تو اسمین استبعاد ہی کیا ہے) آگے فرماتے ہین کہ

## شرح حبیبی

قسمت حق است روزی خواہ نے　　　　ہر یکے را سوئے دیگر راہ نے

یک خیال نیک باغ آن شدہ　　　　یک خیال زشت راہ آن زدہ

آن خیالے از اثر باغے شدہ　　　　وان خیالے عالمے برہم زدہ

آن خدائے کز خیالے باغ ساخت　　　　وز خیالے دوزخ و جائے گداخت

پس کہ داند راہ گلشنہائے او　　　　پس کہ داند راہ گلخنہائے او

دیدہ بان دل نہ بیند در مجال　　　　کز کدامین رکن جان آید خیال

جز مگر آن دل کہ دارد عون حق　　　　کون او را نیست کردہ کون حق

گر بدیدی مطلعش از احتیال　　　　بند کردے راہ ہر ناخوش خیال

کے رسد جاسوس را آنجا قدم　　　　کہ بود مرصاد در بند عدم

دامن فضلش بکف کن کوروار　　　　قبض اعمی این بود اے شہریار

دامن او امر و فرمان ویست　　　　نیکبختے کہ تقی جان ویست

| | |
|---|---|
| آن یکے در مرغزاری جوئے آب | وان یکے پہلوئے او اندر عذاب |
| او عجب مانده که ذوق آن ز چیست | این عجب مانده که این در حبس کیست |
| ہین چرا خشکی که اینجا چشمہا است | ہین چرا زردی که اینجا صد دوا است |
| ہین بیا اے ہمنشین در انجمن | گوید اے جان من نیارم آمدن |
| ہین بیا جانان که پایت بستہ نیست | گویدش نے نے نتانم تو بالیست |
| این مثل آمد درین معنی بگفت | بو که یابی زین بیان سر نہفت |
| اندرین معنے بگویم قصہ | گوش بکشا تا بری زان حصہ |

اب رہی یہ بات کہ جو بات ایک کو حاصل ہوتی ہے دوسرے کو کیون نہیں ہوتی اُسکی وجہ یہ ہے کہ یہ تقسیم حق سبحانہ کی ہے جو اُسنے اپنی حکمت بالغہ کی بنا پر کی ہے خود لوگون کی نہیں کہ جو جس چیز کو چاہے حاصل کرے اسلئے کوئی شخص بطور خود دوسرے کی صفت کو حاصل نہین کر سکتا۔ دیکھو ایک خیال تو اچھا ہے جو صاحب خیال کیلئے باغ کی طرح فرحت افزا اور مسرت بخش ہے اور ایک خیال برا ہے جو صاحب خیال کو خوشی تک نہیں پہونچنے دیتا۔ اور ایک خیال تو اپنے اثر سے عالم کو گلشن بنا دیتا ہے (مثلاً خیال عدل) دوسرا خیال ہے کہ عالم کو تہ و بالا کر دیتا ہے (خیال جور) یہ کس کا پیدا کیا ہوا ہے وہ خدا ہی ہے جسنے ایک خیال کو باغ کی طرح مسرت بخش اور سرور افزا بنایا ہے اور دوسرے خیال کو دوزخ کی طرح موجب تکلیف اور گھلانے والا بنایا ہے جبکہ متصرف کرنیوالا خدا ہی ہے تو اب اُس کے باغون یعنی عمدہ خیالات اور اُسکی دوزخون یعنی برے خیالات کا رستہ کون جان سکتا ہے کہ وہ کہاں سے اور کیونکر آتے ہین۔ دل جو لانگاه روح مین چارون طرف دیکھتا ہے کہ انکا رستہ معلوم کرون کہ وہ کہان سے آتے ہین لیکن اُسکو معلوم نہیں ہو سکتا کہ وہ کس دیوار مین کو پھوٹ آتے ہین الا وہ دل جسکو حق سبحانہ کی تائید حاصل ہو اور مؤید بقوت قدسیہ ہو اور اپنی ہستی کو حق سبحانہ کی ہستی مین فنا کر کے متخلق باخلاق اللہ ہو گیا۔ اور خدا کے رنگ مین رنگ گیا ہو جیسے کہا ہے کہ ہر دل نہین دیکھ سکتا اُسکی وجہ

یہ ہے کہ اگر ہر دل دیکھ سکتا کہ وہ خیالات کہاں سے پھوٹتے ہیں تو وہ تدبیر سے ہر ناپسندیدہ خیال کا رستہ بند کر دیتا اور کبھی تکلیف دہ خیال دآنے دیتا۔ حالانکہ وہ ایسا نہیں کر سکتا نیز چونکہ یہ شخص حق سبحانہ کے تعلق نہیں رکھتا اسلئے اسکی یہ تلاش ایسی ہوگی جیسے جاسوسوں کی اور جاسوس کی وہاں رسائی ہو نہیں سکتی کیونکہ وہ کہات تو علام وفنا میں محبوس ہے اور عدم وفنا تک اس جاسوسی کی رسائی ہی نہیں کیونکہ یہ ہستی میں محبوس ہے پس یہ وہاں تک کیسے پہونچ سکتا ہے اور وہاں کی حالت کیونکر معلوم کر سکتا ہے پس ای جاسوس تو اس فکر کو چھوڑ دے اور حق سبحانہ کے فضل کا دامن پکڑ لے۔ کیونکہ اندھے کیلئے رستہ کو دیکھنے کی فکر لغو ہے اسکے لئے تو دامن پکڑ لینا ہی کافی ہے دامن فضل حق اسکے اوامر ہیں۔ یعنی بس تو احکام پر کاربند رہ اور زائد فکروں کو چھوڑ دے یہی بڑی سعادت ہے کہ آدمی کی جان سوزش عشق الٰہی سے جلتی ہو اور وہ طلب حق میں منہمک ہو اور انکشاف اسرار کوئی مقصود کمال نہیں جسکی فکر میں آدمی پڑ جائے۔ اب تقسیم حق کی ایک اور دلیل سنیئے ایک شخص ایک باغیچہ میں نہر کے کنارہ بیٹھا ہے۔ دوسرا اسکے قریب ہی مصیبت میں مبتلا ہے مصیبت زدہ تعجب کر رہا ہے کہ اسے کاہے کی خوشی ہے اور وہ تعجب کرتا ہے کہ کمبخت تکلیف میں کیوں مقید ہے یہ میرے پاس کیوں نہیں آجاتا کہ اسے راحت ہو یہ خیال کر کے وہ اس سے کہتا ہے کہ ارے تو پیاسا کیوں مر رہا ہے آجا یہاں بہت چشمے ہیں اور تو بیمار کیوں ہے میرے پاس آ یہاں تیرے مرض کا علاج موجود ہے۔ ارے یار تو بھی اس محفل عیش ونشاط میں آجا مصیبت کیوں جھیل رہا ہے وہ کہتا ہے میں تو نہیں آسکتا وہ پھر کہتا ہے کہ ارے آجا تیرے پاؤں میں بیڑیاں تو نہیں پڑیں وہ اسیر بھی یہی جواب دیتا ہے کہ بس کرو جی تمہیں معلوم نہیں میں آہی نہیں سکتا خلاصہ یہ کہ ایک شخص خوش وخرم ہے اور دوسرا تکلیف میں مبتلا ہے وہ بزبان حال کہتا ہے کہ تو بھی مجھ سا ہو جاوہ بزبان حال جواب دیتا ہے کہ میں ایسا نہیں کر سکتا اور قید حال بنا بر اغلب ہے ورنہ گفتگو میں بھی ایسا ہوتا ہے اب مولانا فرماتے ہیں کہ ہم اس مضمون کو ایک قصہ سے واضح کرتے ہیں شاید سمجھ میں آجاوے اچھا اب میں بیان کرتا ہوں تم غور سے سنو تاکہ تمکو اس سے کچھ ملجاوے۔

# شرح شبیری

قسمت حق است روزی خواہ نے　　　　ہر یکے را سوئے دیگر راہ نے

یعنی یہ تقسیم حق ہے روزی خواہ کی نہین ہے اور ہر ایک کو دوسری کی طرف راہ نہیں ہے مطلب یہ کہ کسی انسان نے تو تقسیم کیا نہین ہے کہ جو عمدہ عمدہ اپنے لئے رکھ لیتا یہ تو تقسیم حق ہے جو جسکی مناسب تھا ویسا اُسکو کر دیا کسی نے خوب کہا ہے کہ ؎ خالق نے ایک ایک سے بہتر کیا ہے خلق - دارا کوئی کسی کو سکندر بنا دیا تو ایک ہی شے ہے ایک کیلئے اور اثر ہے دوسرے کیلئے دوسرا اثر - آگے بھی اسیکو فرماتے ہین کہ

یک خیال نیک باغ آن شدہ　　　　یک خیال زشت راہ این زدہ

یعنی ایک خیال خوب اُسکے لئے تو وہ باغ ہو رہا ہے اور ایک بُرے خیال نے اُس (دوسری) کی رہزنی کی ہے

آن خیالے از اثر باغ شدہ　　　　وان خیالے عالمے برہم زدہ

یعنی وہ خیال تو اثر کی وجہ سے باغ ہو رہا ہے اور اُس (دوسرے) خیال نے ایک عالم کو درہم برہم کر دیا ہے

آن خدائے کز خیالے باغ ساخت　　　　وز خیالے دوزخ وجائے گداخت

یعنی وہ وہ خدا ہے کہ ایک خیال سے اُسنے باغ بنایا اور ایک خیال سے دوزخ اور جگہ گھُلنے کی بنائی

پس کہ داند راہ گلشنہای او　　　　پس کہ داند جائے گلخنہائے او

یعنی پس اُسکے گلشنون کی راہ کون جانتا ہے اور پھر اُسکے گلخنون کی راہ کاکسکو علم ہے -

دیدہ بان دل نہ بیند در مجال　　　　کز کدامین رکن جان آید خیال

یعنی دل کی آنکھ والا جولانگاہ مین نہین جانتا کہ کون سے رکن جان سے خیال آتا ہے یعنی دل کو بھی خبر نہین ہوتی کہ یہ خیال خوب و زشت کہاں سے آرہے ہین اور صاحب دل کو بھی خبر نہیں ہوتی کہ یہ میرے خیالات کہاں سے آرہے ہین -

جز مگر آن دل کہ دارد عون حق　　　　کون او را نیست کردہ کون حق

یعنی مگر سوائے اُس دل کے جو کہ حق تعالےٰ کی مدد رکھتا ہے اور اُسکی ہستی کو ہستی حق نے نیست کر دیا ہو مطلب یہ کہ جو فنا فی الحق ہو چکا ہو وہ تو سمجھ سکتا ہے ورنہ دوسرے کو تو خبر بھی نہین ہو سکتی - آگے اس خبر نہ ہونے کی مصلحت بیان فرماتے ہین کہ -

گر بدیدے مطلعش را ز احتیال　　　　بند کردے راہ ہر ناخوش خیال

یعنی اگر اُس خیال کے مطلع کو حیلہ سے دیکھ لیتا تو ہر بُرے خیال کی راہ کو بند کر دیتا - (مگر)

کے رسد جاسوس را آنجا قدم کو بود مرصاد در بند عدم

یعنی جاسوس (عقل) کا قدم وہان تک کب پہونچتا ہے جبکہ کمینگاہ بند عدم مین ہو مطلب یہ کہ اگر انسان کو معلوم ہو جایا کرتا کہ یہ میرا خیال کہان سے ناشی ہے اور کہان سے یہ خیالات آتے ہین تو جسقدر خیالات برے ہوتے اُنکو وہ آنے ہی نہ دیتا اور اُنکے مطلع کو بند کردیتا مگر جہان سے یہ خیال آتے ہین وہان تک عقل کی رسائی ہی نہیں ہے اسلئے کہ یہ خیالات تو حق تعالی کی طرف سے آتے ہین وہان کون جاسکتا ہے جو ان کے مطلع کو بند کرے ہان ایک تدبیر ہوسکتی ہے وہ یہ کہ

دامن فضلش بکف کن کور وار قبض اعمی این بود اے شہریار

یعنی اُسکی دامن فضل کو ہاتھ میں اندھے کی طرح لیلے اور اندھے کا پکڑنا اس وجہ سے ہوتا ہے اے شہریار۔ یعنی بس اُسکے فضل کا دامن پکڑ لو تو انشاءاللہ کبھی بھٹکو گے بس جدہر کو وہ چلے اُدہر کو تم چلو اور کہتے ہین کہ اندھا جو دامن پکڑتا ہے وہ بھی تو اسلئے تاکہ جدہر کو دامن والا چلے اُدھر ہی کو یہ بھی چلے تو بس تم دامن حق کو استوار پکڑ لو۔ اب کوئی کہتا ہے کہ کیا اللہ میان کے بھی دامن ہوتا ہے تو بتلاتے ہین کہ۔

دامن او امر و فرمان ویست نیکبختے کہ تقی جان ویست

یعنی اُن کا دامن اُنکے امر و فرمان ہین اور وہ نیکبخت ہے اُسکی جان گرمی والی ہے۔ مطلب یہ کہ اُنکے احکام پر چلنا اور فرمان کو بجالانا بھی دامن کو پکڑ کر چلنا ہے اور جسکو گرمی عشق حق نصیب ہے وہ شخص بڑا ہی خوش نصیب ہے۔

آن یکے را مرغزار و جوئے آب وان یکے پہلوئے او اندر عذاب

یعنی ایک کیلئے تو مرغزار اور جوئے آب ہے اور وہ ایک اُسکا پہلو عذاب مین ہے۔ مطلب یہ کہ ایک خیال ہوتا ہے مگر ایک شخص کیلئے جنت ہے اور دوسرے کے لئے وہی دوزخ ہے

او عجب مانده کہ ذوق آن ز چیست وین عجب مانده کہ این در حبس کیست

یعنی وہ تعجب میں رہا ہے کہ اسکو خوشی کسکی ہے اور اُسکو تعجب ہے کہ یہ کسکے حبس مین ہے (کہ جو غمگین ہے اور وہ اسکو غمگین دیکھکر کہتا ہے کہ)

ہین چرا خشکی کہ اینجا چشمہا است ہین چرا زردی کہ اینجا صد دوا است

یعنی ارے تو خشک کیون ہو رہا ہے اس جگہ تو چشمے ہین اور تو زرد کیون ہے یہاں تو سودائین ہین۔

ہین بیا اے ہمنشین در انجمن گوید اے جان من نیارم آمدن

یعنی (وہ کہتا ہے کہ) ارے اے ہمنشین انجمن مین آ تو وہ کہتا ہے کہ لے جان مین آ نہین سکتا۔ (تو وہ پھر کہتا ہے کہ)

ہین بیا جانان کہ پایت بستہ نیست گویدش رنے نے نتانم تو بالیست

یعنی اے جان آ جا تیرا پاؤن بندھا ہوا تو نہین ہے تو وہ اس سے کہتا ہے کہ مین نہیں آ سکتا تو کہارہ مطلب یہ کہ ایک شخص ذکر اللہ مین خوش ہے اور وہ دوسرے سے کہتا ہے کہ میان تم دنیا مین پھنسکر غمگین کیون ہوتے ہو یہان آ جاؤ دیکھو کیسی خوشی ہے وہ کہتا ہے کہ نہ مجھسے تو ہوتا ہی نہین وہ کہتا ہی کہ ارے اسمین بڑی لذت ہے اور یہ تو بڑا آسان ہے وہ کہتا ہے کہ ہوگا مگر مجھہ سے تو کچھ بھی نہین ہوتا تو دیکھو لیجئے ایک ہی شے ہے ایک کو آسان ایک کو مشکل ایک کو آرام دہ ایک کو سوہان روح ہی آگے فرماتے ہین کہ۔

یک مثل آمد درین معنی بگفت بو کہ یابی زین بیان سر نہفت

یعنی ایک مثال اسمین گفتگو مین آئی ہے شاید کہ تم اس بیان سے سر پوشیدہ کو پالو۔ آگے ایک حکایت لاتے ہین کہ ایک آقا اور ایک غلام جارہے تھے غلام نمازی تھا راستہ مین نماز کا وقت آیا تو غلام اجازت لیکر نماز کو چلا گیا اور وہان بہت دیر لگادی آقا نے کہا کہ ارے بھائی آتا کیون نہین اُسنے کہا کہ آنے نہیں دیتے۔ آقا نے کہا کون نہین آنے دیتے غلام بولا کہ جو آپکو اندر نہین آنے دیتے وہ مجھے باہر نہین آنے دیتے۔ یعنی حق تعالیٰ کہ مسجد کے دروازہ پر ہو اور اندر نہین آ سکتے اسی طرح وہ مجھے روکے ہوئے ہین تو دیکھئے ایک ہی شے نماز ہے ایک کو اسقدر آسان اور دوسرے کو اسقدر مشکل

اندرین معنی بگویم قصہ گوش بگشا تا بری زان حصہ

یعنی اس معنی مین میں ایک قصہ کہتا ہون تو کان کھول تاکہ اُس سے حصہ لیجا سکے (اب قصہ سنئے)

## شرح حبیبی

درزمانے بود امیرے از کرام بود سنقر نام اور ایک غلام

میر شد محتاج گرمابه سحر — بانگ زد سنقر هلا بردار سر

طاس و مندیل و گل از التون بگیر — تا بگرمابه رویم از ناگزیر

سنقر آمد طاس و مندیل نکو — برگرفت و رفت با او دو بدو

مسجدے در رہ بد و بانگ صلا — آمد اندر گوش سنقر بر ملا

بود سنقر سخت مولع در نماز — گفت اے میر من اے بندہ نواز

تو برین دکان زمانے صبر کن — تا گزارم فرض و خوانم لم یکن

رفت سنقر میر بر دکان نشست — منتظر از بادۂ پندار مست

میر از بهر دل آن زندہ جان — کرد یک ساعت توقف بر دکان

چون امام و قوم بیرون آمدند — از نماز و وردها فارغ شدند

سنقر آنجا ماند تا نزدیک چاشت — میر سنقر را زمانے چشم داشت

گفت اے سنقر چرا نائی برون — گفت می نگذاردم ای ذوفنون

صبر کن نک آمدم اے روشنی — نیستم غافل کہ در گوش منی

هفت نوبت صبر کرد و بانگ کرد — تا کہ عاجز گشت از تیباش مرد

پاسخش این بود می نگذاردم — تا برون آیم هنوز اے محترم

گفت آخر مسجد اندر کس نماند — کیست وا میدارد آنجات نشاند

گفت آنکہ بستہ استت از برون — بستہ است او ہم مرا از اندرون

آنکہ نگذارد ترا کائی درون — می نہ بگذارد مرا کایم برون

| آنکہ نگذارد کزین سو پا نہی | اوبدین سو بست پائے این رہی |
| --- | --- |

کسی زمانہ مین ایک شریف امیر تھے اور سنقر نام اُن کا ایک غلام تھا ایک روز صبح کیوقت اُن کو حمام کی ضرورت ہوئی تو اُنہون نے آواز دی سنقر اُٹھو۔ اور کنیزک سے طشت اور تولیہ اور سرد ہونے کی مٹی لو تاکہ حمام چلین سنقر آیا اور اُسنے طشت اور تولیہ وغیرہ پالیا اور ساتھ ہولیا۔ رستہ مین ایک مسجد پڑتی تھی اس مین سے نماز کی آواز آئی سنقر کو چونکہ نماز کا شوق تھا اسلیئے اس نے امیر سے کہا کہ حضور ذرا اس دکان پر تشریف فرما ہون تاکہ مین نماز پڑھ لون۔ مین چھوٹی چھوٹی سورتین لم یکن وغیرہ پڑہون گا۔ یہ کہکر سنقر روانہ ہوگیا۔ اور امیر دوکان پر اُسکے انتظار مین بادۂ پندار مین مست بیٹھ گئے کیونکہ نماز مین تو کسر شان تھی نماز کیلئے کیسے جاتے وہ امیر اس زندہ دل کی دلجوئی کیلئے کچھ دیر تک دوکان پر بیٹھے رہے جبکہ امام اور مقتدی نماز اور درود وظائف سے فارغ ہوکر نکلے تو سنقر نہ نکلا وہ چاشت (اشراق یا چاشت معروف) تک وہین رہا امیر نے ایک عرصہ تک تو انتظار کیا جب وہ نہ آیا تو آواز دی کہ اے سنقر تم آتے کیون نہین اُس نے جواب دیا کہ جناب مجھے آنے نہین دیتا ذرا توقف فرمائیے مین ابھی حاضر ہوا مجھے خود خیال ہے اور مین جناب کی طرف سے غافل نہین ہون۔ غرض یون ہی سات مرتبے اُسنے آوازین دین اور ساتون مرتبہ وہی جواب ملا۔ اور اُسنے صبر کیا۔ آخر وہ اُسکے غمزہ سے عاجز ہوگیا۔ کیونکہ اسکا جواب ہر مرتبہ یہی ہوتا تھا کہ حضور مجھے آنے نہین دیتا۔ بالآخر اُسنے مجبور ہوکر کہا کہ مسجد مین تو کوئی شخص بھی نہین رہا پھر تجھے کون روک رہا ہے اور کسنے بٹھلا رکھا ہے اُسنے جواب دیا کہ حضور جسنے جناب کو باہر روک رکھا ہے اُسی نے مجھے اندر روک رکھا ہے اور جو آپکو اندر آنے نہیں دیتا وہی مجھے باہر نہین آنے دیتا اور جو حضور کو اس طرف قدم نہین بڑہانے دیتا وہی اس غلام کو اُسطرف قدم نہین بڑہانے دیتا یعنی وہ حق سبحانہ ہین جو مقلب القلوب ہین اور جو لوگون کو مختلف خیالات مین محبوس کرتے ہین۔

## شرح شبیری

# حکایت ایک امیر کے غلام کی جو کہ نماز اور مناجات کا بہت شوق رکھتا تھا

در زمانے بود امیری از کرام — بود سنقر نام اور ایک غلام

یعنی ایک زمانہ مین ایک امیر کرام مین سے تھا اور اُس کا سنقر نامی ایک غلام تھا۔

میر شد محتاج گرمابہ سحر — بانگ زد سنقر ہلا بردار سر

یعنی امیر کو صبح کیوقت نہانے کی ضرورت ہوئی تو آواز دی کہ سنقر ہوشیار ہو جاؤ اور سر اُٹھا

طاس و مندیل و گل از التون بگیر — تا بگرمابہ رویم و نا گزیر

یعنی تشلہ اور رومال اور منجن لونڈی سے لیلے تاکہ ہم ضرورتًا گرمابہ کو جاوین

سنقر انگہ طاس و مندیل نکو — بر گرفت و رفت با او دو بدو

یعنی سنقر نے اُسی وقت تشلہ اور عمدہ رومال لے لیا اور اُسکے ساتھ چلا۔

مسجدے در رہ بد و بانگ صلا — آمد اندر گوش سنقر بر ملا

یعنی ایک مسجد راہ مین تھی اور آواز اذان کی سنقر کے کان مین ظاہر طور پر آئی۔

بود سنقر سخت مولع در نماز — گفت اے میر من ای بندہ نواز

یعنی سنقر نماز کا بہت حریص تھا تو بولا کہ میرے امیر اور اے بندہ نواز۔

تو برین دکان زمانے صبر کن — تا گذارم فرض و خوانم لم یکن

یعنی تم اس دوکان پر تھوڑی دیر ٹھیرو تاکہ مین فرض ادا کرلون اور لم یکن پڑھ لون (لم یکن پڑھنے سے یہ مُراد ہے کہ نماز مختصر ہی پڑھونگا زیادہ طول نہ دونگا۔)

رفت سنقر میر بر دکان نشست — منتظر از بادۂ پندار مست

یعنی سنقر تو چلا گیا اور امیر صاحب دوکان پر منتظر بیٹھ گئے اور غرور سے مست تھے

میر از بہر دل آن زندہ جان — کرد یک ساعت توقف بر دکان

یعنی امیر نے اُس زندہ جان کی خاطر سے ایک گھڑی دوکان پر توقف کیا۔

چون امام و قوم بیرون آمدند — از نماز و ورد با فارغ شدند

یعنی جب امام وقوم سب باہر نکل آئے اور نماز اور اوراد سے فارغ ہو گئے۔

سنقر آنجا ماند تا نزدیک چاشت — میر سنقر را زمانے چشم داشت

یعنی سنقر اُس جگہ اشراق کے قریب تک رہا تو امیر نے سنقر کا کچھ دیر تو انتظار کیا

گفت اے سنقر چرا نائی برون — گفت می نگذاردم اے ذو فنون

یعنی اُسنے کہا کہ اے سنقر تو باہر کیون نہین آتا تو وہ بولا کہ اے ذوفنون مجھے چھوڑتا نہین۔

صبر کن نک آمدم اے روشنی — نیستم غافل کہ در گوش منی

یعنی صبر کرو مین ابھی آیا اے (صاحب) روشنی مین غافل نہیں ہون آپ میرے کان مین ہین یعنی مجھے خود خیال ہے

ہفت نوبت صبر کرد و بانگ کرد — تا کہ عاجز گشت از تیباش مرد

یعنی سات مرتبہ آواز دی اور صبر کیا یہانتک کہ اُسکے انتظار سے یہ مرد عاجز ہو گیا

پاسخش این بود می نگذاردم — تا برون آیم ہنوز اے محترم

یعنی اُس کا جواب یہی تھا کہ مجھے چھوڑتا نہین تاکہ مین باہر آؤن اے محترم۔

گفت آخر مسجد اندر کس نماند — کیست وا میدارد آنجا کت نشاند

یعنی آقا نے کہا کہ آخر مسجد مین تو کوئی نہین رہا کون اُس جگہ ہے جسنے کہ تجھے ٹھالیا ہے

گفت آنکہ بستہ استت از برون — بستہ است او ہم مرا از اندرون

یعنی غلام نے کہا کہ جسنے کہ تجھے باہر باندہ رکہا ہے اُسی نے مجھے اندر سے باندہ رکہا ہے۔

آنکہ نگذارد ترا کائی درون — می نہ ہلذارد مرا کایم برون

یعنی وہ ذات کہ تجھے نہیں چھوڑتی کہ تو اندر آوے مجھے نہین چھوڑتی کہ مین باہر آؤن۔

آنکہ نگذارد کزین سو پا نہی — او بدین سو بست پائی این رہی

یعنی جو کہ نہین چھوڑتا کہ تم اُس طرف پاؤن رکھو اُسی نے اس غلام کے پاؤن اسطرف باندہ دئیے اور وہ ذات حق ہے تو دیکھو ایک ہی کام ایک کو مقبل ودوسرے کو ساقی) آگے مولانا اسکی مثال لاتے ہین کہ۔

**شرح حبیبی**

ماهیان را بحر بگذارد برون | خاکیان را بحر نگذارد درون
اصل ماهی زآب و حیوان از گل است | حیله و تدبیر اینجا باطل است
قفل زفت است و گشاینده خدا | دست در تسلیم زن و اندر رضا
ذره ذره گر شود مفتاحها | این گشایش نیست جز از کبریا
چون فراموشت شود تدبیر خویش | یابی آن بخت جوان از پیر خویش
چون فراموش خودی یادت کنند | بنده گشتی آنگه آزادت کنند
گر تو خواهی حری و دل زندگی | بندگی کن بندگی کن بندگی
از خودی بگذر که تا یابی خدا | فانی حق شو که تا یابی بقا
گر ترا باید وصال راستین | محو شو والله اعلم بالیقین۔

دیکھو سمندر ہے کہ مچھلیون کو باہر نہین آنے دیتا اور خاکیون کو اندر نہین آنے دیتا۔ وجہ اسکی یہ ہے کہ مچھلی کی اصل پانی ہے اور دیگر حیوانات کی مٹی۔ پس وہ اپنی جنس کو جاذب ہے اور غیر جنس کو مانع۔ اور لبقائے مغائرت کیساتھ کوئی تدبیر ایسی نہین جس سے سمندر مین رہنے کے قابل ہو سکے پس تم بھی مناسبت با حق سبحانہ پیدا کرو۔ اور مغائرت و تضادت کو دور کرو اسکی صورت یہ ہے کہ ہمہ تن منقاد حق سبحانہ اور راضی برضائے حق سبحانہ ہو جاؤ۔ تو گو قفل نہایت سخت ہے مگر خدا اُسکو کھول بھی سکتا ہے یہ قفل کھلجاویگا اور بدون حق سبحانہ کے کھولے ہوئے اگر ذرہ ذرہ کنجیان ہو جاوے اور کوشش اسکے کھولنے کی کرے تو ناممکن ہے بس اُسکو خدا ہی کھول سکتا ہے بشرطیکہ تم خودی کو مٹادو اور اپنی تدبیر کو بھول جاؤ۔ اور یہ بات کہ یہ کیونکر ہو اُس کا طریقہ بھی ہم بتاتے ہین اور اُس کا پتہ دیتے ہین دیکھو یہ خوش نصیبی تمکو اپنے شیخ سے حاصل ہوگی اُس کا دامن پکڑو پس جب تمکو اپنی شیخ کی بدولت یہ دولت حاصل ہو جائیگی اور تم اپنے کو بھولجاؤ گے

اُسوقت یہ قفل ٹوٹ جاویگا۔ اور وہ بھی تمکو یاد کرینگے اور جبکہ تم بندگی اختیار کر لوگے اُسوقت تمکو قید ناسوتی سے آزاد کردینگے پس اگر تم قید نفس سے آزادی اور زنج دلی چاہتے ہو تو ضرور ضرور بندگی کرو۔ اور خودی کو چھوڑ دو تاکہ خدا کو پاؤ۔ اور فنا فی الحق ہو جاؤ تاکہ لقا بالحق حاصل ہو اور اگر تمکو حقیقی محبوب کا وصال مطلوب ہے تو اپنے کو مٹاؤ واللہ اعلم۔

# شرح شبیری

ماهیان را بحر نگذارد برون　　　خاکیان را بحر نگذارد درون

یعنی مچھلیون کو تو دریا باہر نہیں آنے دیتا اور خاکیون کو بحر ہی اندر نہیں آنے دیتا۔ یعنی دیکھو دریا ایک شے ہے مگر مچھلیاں اُس سے نکلنے مین ہلاکت سمجھتی ہین اور مرغان خاکی اُسکے اندر جانے مین اپنی ہلاکت متصور کرتے ہین اور وجہ اسکی یہ ہے کہ

اصل ماہی زآب وحیوان از گل است　　　حیلہ و تدبیر اینجا باطل است

یعنی مچھلی کی اصل تو پانی سے ہے اور حیوان کی مٹی سے تو حیلہ و تدبیر اس جگہ باطل ہے مطلب یہ کہ چونکہ اصل فطرت سے اختلاف ہے لہذا نہ وہ دریا مین جاسکے اور نہ وہ دریا سے نکل سکے اور چونکہ اصل فطرت اس طرح ہے لہذا اس مین حیلہ و تدبیر بھی نہیں چلتی کہ حیلہ کرکے فطرت کو بدل کر خاکی دریا مین چلے جاوین یا مچھلیاں اُس سے باہر نکل آوین تو اسیطرح جو کہ فنا فی اللہ ہو چکے ہین وہ تو احکام حق مین خوش ہیں اُنکو تو وہان سے نکلنا موت ہے اور جو الگ ہین اُنکو اُنکی بجا آوری موت ہے نہ تو ادھر آسکتے ہین اور نہ وہ اُدھر جاسکتے ہین۔ اب یہان سننے والے کو یاس ہوسکتی تھی کہ بس پھر تو کوئی اُمید ہی نہیں رہی جیسی اصل ہوگی اُسیکے مطابق رہین گے اور کوئی تدبیر کارگر نہوگی لہذا آگے فرماتے ہین کہ

قفل زفت است و کشاینده خدا　　　دست در تسلیم زن واندر رضا

یعنی قفل تو عظیم ہے اور کھولنے والا خدا ہے تو تم ہاتھ تسلیم و رضا مین مارو مطلب یہ کہ اگر چہ قفل تو عظیم ہے مگر اُسکو کھولنے والے حق تعالیٰ ہین تم تسلیم و رضا حاصل کرلو اور راضی برضا رہو انشاء اللہ یہ قفل عظیم حق تعالےٰ کھولدینگے۔

ذرہ ذرہ گر شود مفتاحہا　　　　این کشایش نیست جز از کبریا

یعنی ذرہ ذرہ اگر کنجیان ہو جاوین تو یہ کہلنا سوائے حق تعالیٰ کے کسی سے نہین ہے یعنی اگر تمام ذرات عالم کنجیان بنجاوین تب بھی اس قفل کو سوائے خدا کے کوئی نہین کہول سکتا۔

چون فراموشت شود تدبیر خویش　　　　بخت یابی اے جوان از پیر خویش

یعنی جبکہ تجھے اپنی تدابیر فراموش ہوجاوین گی تو اے جوان اپنے شیخ سے بخت پاویگا۔ مطلب یہ کہ جب تم تدابیر کو فنا کردو گے تو تمکو کوئی رہبر مل جاوے گا اور وہ حق تعالیٰ تک پہونچا دیگا۔

چون فراموش خودی یادت کنند　　　　بندہ گشتی وآنگہ آزادت کنند

یعنی جب تو اپنے کو فراموش کرے تو وہ تجھے یاد کرین تو غلام ہو جاوے اسوقت تجھے آزاد کرین اسلئے کہ ارشاد ہے فاذکرونی اذکرکم یعنی مجھے یاد کرو مین تمکو یاد کرون گا۔ اور یاد کامل وہ ہے کہ اُسمین اپنی بھی خبر نہ رہے تو بس جب اپنے کو بہلادیا تو اُس طرف سے اذکرکم صادق آگیا۔ آگے فرماتے ہین کہ

ا　گر تو خواہی حرّی و دل زندگی　　　　بندگی کن بندگی کن بندگی

یعنی اگر تم آزادی اور دل زندگی کے طالب ہو تو بندگی کرو بندگی کرو بندگی (کہ اسی سے دل زندگی حاصل ہوگی)

از خودی بگذر کہ تا یابی خدا　　　　فانی حق شو کہ تا یابی بقا

یعنی خودی سے گذر جا تاکہ تو خدا کو پالے اور فانی حق ہو جا تاکہ تو بقا کو پالے۔

گر ترا باید وصال راستین　　　　محو شو واللّٰہ اعلم بالیقین

یعنی اگر تجھے وصال صدیق کی ضرورت ہے تو تو محو ہو جا۔ واللّٰہ اعلم بالیقین۔ تو بس فنا فی الحق ہو کر بقا حاصل ہوتی ہے اور اپنے کو مٹا کر خدا ملتا ہے خوب سمجھ لو آگے پھر اُن انبیاء علیہم السلام کا قصہ بیان فرماتے ہین کہ ۔

## شرح حبیبی

انبیا گفتند با خاطر کہ چند　　　　مید ہیم این را و آن را وعظ و پند

چند کوبیم آهن سردی بغی
در دمیدن در قفس هین تا بکی

جنبش خلق از قضا و وعده است
تیزی دندان ز سوز معده است

عقل اول راند بر عقل دوم
ماهی از سر گنده گردد نی ز دم

لیک هم میدان و خر میران چو تیر
چونکه بلغ گفت حق شد ناگزیر

تو نمیدانی که آخر کیستی
جهد کن چندانکه دانی چیستی

چون نهی بر پشت کشتی بار را
بر توکل میکنی آن کار را

تو نمیدانی که از هر دو کئی
غرقهٔ اندر سفر یا ناجئی

گر بگوئی تا ندانم من کیم
در نخواهم تاختن بر کشتی و یم

من درین ره ناجیم یا غرقه ام
کشف گردان کز کدامین فرقه ام

من نخواهم رفت این ره با گمان
بر امید خشک همچون دیگران

هیچ بازرگانئی ناید ز تو
زانکه در غیب ست سر این دو رو

تاجر ترسنده طبع شیشه جان
در طلب نی سود دارد نی زیان

بل زیان دارد که محروم ست و خوار
نور او یابد که باشد شعله خوار

چونکه بر بوک است جمله کارها
کار دین اولی کز آن یابی رها

نیست دستوری درینجا قرع باب
جز امید الله اعلم بالصواب

داعی هر پیشه امید است و بوک
گرچه گردنشان ز کوشش شد چو دوک

بامدادان چون سوی دکان رود
بر امید و بوک روزی می دود

بوک روزی نبودت چون میروی — خوف حرمان هست تو چون قوی

خوف حرمان ازل در کسب لوت — چون نکردت سست اندر جستجوت

گوئی از چه خوف حرمان هست پیش — هست اندر کاهلی این خوف بیش

هست در کوشش امیدم بیشتر — دارم اندر کاهلی افزون خطر

پس چرا در کار دین ای بدگمان — دامنت میگیرد این خوف زیان

یا ندیدی کاهل این بازار ما — در چه سودند انبیاء و اولیاء

زین دکان رفتن چه کان شان رو نمود — اندرین بازار چه بستند سود

آتش آن را رام چون خلخال شد — بحر این را رام چون حمال شد

از دم آن مردهٔ زنده شده — ابر آنرا سایه بانے آمده

آهن آنرا رام همچون موم شد — باد آنرا بنده و محکوم شد

شد روا در نعم و دشمن چوب مار — عنکبوتے شد مر آنرا پرده دار

قوم دیگر سخت پنهان می روند — شهرهٔ خلقان ظاهر کے شوند

اینهمه دارند و چشم هیچ کس — برنیفتد بر کیان شان یک نفس

هم کرامتشان هم ایشان در حرم — نامشان را نشنوند ابدال هم

یا نمیدانے کرمهاے خدا — کو ترا می خواند اینسو که بیا

شش جهت عالم همه اکرام اوست — هر طرف که بنگری اعلام اوست

گر کریمے گویدت آتش درا — اندر آ زود و مگو سوزد مرا

| | |
|---|---|
| کوز آتش نرگس و نسرین کند | وز میانش غنچها سر برزند |
| در حقیقت آتش از هیبت چه ماست | گا ذر دستار خوان انبیاست |

انبیاء علیہم السلام نے جب اُن لوگون کو بہت نصیحت کی اور اُنپر کچھہ اثر نہوا تو اُنہون نے اپنے دل مین کہا کہ ہمنے ہر ایک کو بہت کچھہ نصیحت مگر کچھہ بھی اثر نہوا۔ یہ لوگ جو اپنی بگراہی سے ٹہنڈا لوہا بنے ہوئے ہین آخر انکے ہم کب تک کوٹین اور سوراخ دار پنجرے مین کب تک پھونک بہرنے کی کوشش کرین۔ یہ ایک وسوسہ تہا جسکو اُنہون نے یون دفع کر دیا کہ ہر چند کہ مخلوق کی حرکات بحکم قضا و قدر ہین اور جب اُدہر ہی سے مدد ہو اور اُن کے اندر طلب پیدا ہو تب ہی کچھہ ہو سکتا ہے کیونکہ بدون طلب کے کچھہ نہین ہو سکتا۔ دانت اُسیوقت چلتے ہین جب پیٹ مین بھوک کی آگ لگی ہوئی ہو۔ اور چونکہ حق سبحانہ ان کی عقول پر حاکم اور متصرف ہین اور اُنکو منظور نہیں اسلئے کچھہ نہین ہوتا اور یہ فساد جو ان مین پیدا ہوا ہے اوپر ہی سے ہے جسمین کوئی حکمت مضمر ہے کیونکہ مچھلی سر ہی کی جانب سے سڑتی ہے دُم سے نہین سڑتی یہ سب کچھہ ہے لیکن ہمکو اسکو فقط علم ہی تک محدود رکھنا چاہئے اس کا اثر عمل پر نہ ہونا چاہئے اور کام برابر کرتے رہنا چاہئے کیونکہ جب حق سبحانہ نے یہ حکم تبلیغ فرمایا ہے تو اُسکی اطاعت ضروری ہے اب مولانا فرماتے ہین کہ جسطرح انبیاء نے قدر کا راز سمجھکر نصیحت کو نہین چھوڑا اسی طرح تم بھی نہ چھوڑو یہ مانا کہ تم نہین جانتے کہ تمہارا کیا حشر ہوگا لیکن تمکو اُسوقت تک کوشش کرتے رہنا چاہئے جب تک کہ تمکو نتیجہ معلوم ہو جاوے اور تم جان جاؤ کہ مقبول ہو یا مردود نیک ہو یا بد اور یہ مرنے کے بعد ہوگا۔ تو مرتے وقت تک کوشش سے دست بردار نہ ہونا چاہئے۔ دیکھو جب کشتی پر بوجھہ لادتے ہو تو یہ کام تمہارا محض توکل ہی پر ہوتا ہے تمکو یہ معلوم نہین ہوتا کہ تم دو فریق مین سے کس فریق مین ہو آیا ڈوب جاؤگے یا بچ جاؤگے۔ اب اگر تم یہ کہو کہ صاحب جب تک مین یہ نہ جان لون گا کہ مین ڈوبنے والا ہون یا بچنے والا اسوقت تک نہ کشتی پر سوار ہون گا نہ دریا مین چلون گا۔ پس پہلے تم مجھے بتا دو کہ مین کس فریق مین ہون آیا ڈوب جاؤن گا یا بچ جاؤن گا تب چلون گا۔ ورنہ مین اورون کی طرح خالی امید اور محض گمان پر نہ جاؤن گا تو اس صورت مین تم سے ہرگز سوداگری نہین ہو سکتی کیونکہ ان دونون پہلوؤن کی حقیقت پردہ غیب مین مستور ہے۔ دیکھو جو تاجر ڈرپوک اور نازک مزاج ہوتا ہے طلب دولت کے

بارہ مین نہ اُسکو فائدہ ہوگا نہ نقصان کیونکہ یہ دونون باتین تجارت کرنیکے بعد ہوتی ہیں اور وہ ڈر کے مارے تجارت ہی نہین کرتا - پس اُسے نفع یا نقصان کیونکر ہو بلکہ اگر نظر کو غائر کیا جاوے تو اس حالت مین اُسکو نقصان ہی ہوگا کیونکہ محروم اور ذلیل ہوگا نور اُسکو ملتا ہے جو آگ کہائے یعنی راحت جفاکش ہی اُٹھاتا ہے - پس چونکہ ہر کام کا مدار توقع اور اُمید پر ہے لہذا دین کا کام اس کا زیادہ مستحق ہے کہ احتمالات کی بنا پر اُسکو نہ چھوڑا جاوے اور یہی صورت رہائی کی ہے دین کے معاملہ مین بجز اُمید کے اور کسی طرح دروازہ کہٹکہٹانے کی اجازت ہی نہین صرف یہ اجازت ہے کہ اُمید رکہو اور کام کرو - نہ اسکی اجازت ہے کہ کام چھوڑو اور نہ اسکی کہ تم نتیجہ کے پیچھے پڑو - دیکہو اُمید ہی وہ شے ہے جو آدمی کو ہر کام پر آمادہ کرتی ہے خواہ اُس مین اُسکو کتنی ہی مشقت برداشت کرنی پڑے اور خواہ اُن کی گردن سوکہکر کانٹا ہو جاوے - مثلاً تاجر جب صبح کو دوکان پر جاتا ہے تو رزق کی ضرور اُمید ہوتی ہے کیونکہ اگر اُمید نہین ہوتی تو پھر کیون جاتے ہو اور اگر محرومی کا خوف ہے تو تم کیسے اس کام پر مضبوط ہو - اب ہم پوچھتے ہین کہ روٹی کمانے کے بارہ مین حرمان ازلی کا خوف تمکو جستجو مین کیون کمزور نہین کرتا وہان تو تم کہتے ہو کہ گو حرمان کا خوف بھی سامنے ہے مگر کاہلی مین یہ خوف اور بھی زیادہ ہے وہان اگر احتمال تھا تو یہان یقین ہے اور کوشش ہی مین کامیابی کی اُمید زیادہ ہے اور ترک سعی مین تو غلبہ حرمان ہی کو ہے پس دین کے کام مین خوف نقصان تمہارا دامنگیر کیون ہوتا ہے اسکی دو وجہین ہوسکتی ہین یا تو یہ کہ تم نہین دیکھتے کہ اس بازار کے تاجر انبیاء اور اولیاء سعی کی بدولت کیسے کیسے نفع اُٹھا رہے ہین اور دوکان پر جانے سے اُنکو کسقدر دولتین مل رہی ہین اور بازار مین اُنکو کسقدر نفع ہوا ہے کہ بعض کیلئے آگ (ابراہیم) خلخال کی طرح مطیع ہوگئی - بعض کا سمندر باربردار ہوا ہے (موسیٰ) - اور بعض کے ہاتھوں مُردے زندہ (عیسیٰ) ہوئے ہین اور بعض پر ابر سایہ کرتا تھا (جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم) - اور بعض کے ہاتھ مین لوہا موم ہوگیا (داود) - اور بعض کی ہوا محکوم تھی (سلیمان) - بعض کیلئے دفع دشمن کیواسطے لکڑی سانپ بن گئی (موسیٰ) - اور بعض کی حفاظت کیلئے مکڑی نے جالا بنا دیا (جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم) - اور کچھ ایسے ہین جو مخفی ہین اور مخلوق مین مشہور نہین - وہ دولت ہر قسم کی رکہتے ہین لیکن اُن کے کمال پر کسی کی نظر نہین پڑتی - اُنکو شرف بھی حاصل ہے اور قرب بھی مگر یا اینہمہ اب تک بھی اُن کا نام نہین سنتے یا یہ کہ تمہین حق سبحانہ کی عنایتین معلوم نہین - کہ وہ خود تمہین بُلا رہی ہین

کہ ارے ادھر آ تمام عالم اُسکے انعام سے پُر ہے اور ہر طرف اُسکے وجود اُسکی وحدانیت اُسکی عظمت وجلال اُسکے لطف وکرم کی شہادتین موجود ہین پس تمکو اُن باتو نپر غور کرنا چاہئیے اور اطاعت پر کمر بستہ ہونا چاہئیے اور اگر کوئی بھی کریم تمسے یہ بھی کہے کہ تم آگ مین کود پڑو تب بھی اندیشۂ ضرر کو پیش نظر نہ رکھنا چاہئیے بلکہ اُسمین فوراً کود پڑنا چاہئیے کیونکہ وہ آگ ہی سے نرگس ونسرین منافع دنیویہ واُخرویہ پیدا کر دیگا - اور اسی میں انواع واقسام کے پہول کہلینگے - آگ تمہارے نزدیک آگ ہے اُسکے سامنے تو مارے ڈر کے پانی ہے اور ممکن نہین کہ خلاف منشا کوئی تصرف کرسکے وہ تو انبیاء کے دستر خوان کا دھوبی ہے پس اُن کے حکم کے ہوتے ہوئے کیسے ضرر پہونچا سکتی ہے اب وہ قصہ سنو جس سے معلوم ہو کہ آگ انبیاء کے دستر خوان کا دھوبی ہے

# شرح شبیری

## انبیاء علیہم السلام کا منکروں کے حق کو قبول کرنے سے مایوس ہو جانا قولہ تعالیٰ حتیٰ اذا استیأس الرسل الخ

انبیاء گفتند در خاطر کہ چند — می دہیم این را و آنرا وعظ وپند

یعنی انبیاء علیہم السلام نے دل مین کہا کہ ہم کب تک اسکو اور اُسکو وعظ ونصیحت کرین -

چند کوبیم آہن سرد ز غے — در دمیدن در قفس ہین تا بکے

یعنی ایک آہن سرد کو ہم غلطی سے کب تک کوٹین اور قفس مین پہونکنا کب تک مطلب یہ کہ اگر کوئی قفس مین پہونکے تو بجز اسکے کہ ساری پہونک بیکار جاوے اور کیا فائدہ ہو سکتا ہے ہان اگر مشک وغیرہ مین پہونکین تو ہوا رُکے اسی طرح ان لوگون کے سمجہانے سے کوئی فائدہ نہیں ہے جبکہ یہ مانتے ہی نہیں - اور اس کا اثر یہ نہین ہوا کہ وہ تبلیغ ترک کر دیتے نہین بلکہ صرف اُنکو اُنکے راہ پر آنیسے مایوسی ہو گئی کہ اب یہ ہدایت نہ پاوینگے -

دُم خر پیمودن آخر تا بہ چند — چون نیفزاید جوے جز رشخند

یعنی گدہے کی دُم کو آخر ناپنا کب تک جبکہ وہ ایک جو بھی بجز مسخرہ پن کے نہین بڑھتے مطلب یہ کہ

گدھے کی دُم کو اگر ناپو تو وہ بڑہے گی تھوڑا جتنی تھی اُسی قدر رہے گی۔ ہان ایک مسخرہ پن زیادہ ہوتا ہے اسی طرح انکو سمجھانا فضول ہے اور فرماتے ہین کہ

جنبش خلق از قضا و وعدہ است　　　تیزیٔ دندان ز سوز معدہ است

یعنی مخلوق کی جنبش قضا وقدر کی وجہ سے ہے اور دانتون کی تیزی معدہ کی جلن سے ہوتی ہے یعنی جب خوب بھوک لگی ہو اُسوقت دانت خوب تیز چلتے ہین تو اسی طرح جب قضا وقدر سے توفیق ہوتی ہے اُسوقت انسان کام کرسکتا ہے ورنہ کچھہ بھی نہین کرسکتا۔

نفس اول راند بر نفس دوم　　　ماہی از سر گند باشد نے ز دُم

یعنی نفس اول نے نفس دوم پر حکمرانی کی اور مچھلی سر کی طرف سے سڑتی ہے نہ کہ دُم کی طرف سے۔ نفس اول سے مراد متصرف اول یعنی روح اور نفس دوم سے مراد انسان۔ مطلب یہ کہ اول روح ہی خراب ہے تو اُسنے جب انسان پر حکمرانی کی تو وہ بھی ویسی ہی ہوگی اور جسکی اصل فطرت اچھی ہوتی ہے اُسکے سب کام اچھے ہوتے ہین دوسرے مصرعہ مین مثال دیتے ہین کہ مچھلی سر کی طرف سے اول سڑتی ہے اسی طرح انسان ابتداو فطرت ہی سے خراب ہوتا ہے اور قضا و قدر نے جس طرح اصل مین بنادیا ویسا ہی رہتا ہے تو چونکہ کفار اصل فطرت سے منکر حق ہین لہذا اب بھی وہی حالت ہے

لیک ہم میدان و خر میران چو تیر　　　چونکہ بلغ گفت حق شد ناگزیر

یعنی لیکن جانتے بھی رہو اور گدہے کو تیر کی طرح چلاتے بھی رہو جبکہ حق نے بلغ فرمادیا ہے تو اب لاچاری ہے مطلب یہ کہ یہ بھی سمجھتے رہو کہ یہ مانین گے نہیں ان کی اصل فطرت ہی خراب ہے مگر تبلیغ بھی کرتے رہو اسلئے کہ حق تعالی نے بلغ کا حکم کردیا ہے آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

تو نمیدانی کزین دو کیستی　　　جہد کن چند انکہ بینی چیستی

یعنی تو نہین جانتا کہ ان دونوں مین سے تو کون ہے تو کوشش کر اتنی کہ تو دیکھہ لے کہ تو کون ہے مطلب یہ کہ ابھی تجھے خبر نہین ہے کہ آیا تو سعید ہے یا شقی ہے لہذا اتنی کوشش کر کہ تجھے یقیناً معلوم ہوجاوے کہ تو کون ہے اور علم یقینی موت کے بعد ہوگا لہذا مرنیکے وقت تک کوشش مین لگے رہو ممکن ہے کہ سعید ہی ہو ابھی سے شقی ہونیکا فیصلہ کس طرح کرتے ہو آگے اسکی ایک مثال فرماتے ہین کہ۔

چون نہی بر پشت کشتی بار را　　　بر توکل میکنی آن کار را

یعنی جب تم کشتی پر اسباب رکھتے ہو تو اُس کام کو توکل پر کرتے ہو (اسلئے کہ)

تو نمیدانی کزین ہر دو کئے — غرقہ اندر سفر یا ناجئے

یعنی تو نہین جانتا کہ تو ان دونون مین سے کون ہے سفر مین غرق ہونیوالا ہے یا ناجی ہے یعنی دونون احتمال ہین کہ ممکن ہے کہ کشتی ڈوب جاوے اور ممکن ہے کہ کنارہ لگے اور مال فروخت کر کے نفع ہو

گر بگوئی تا ندانم من کیم — در نخواہم تاختن بر کشتی و یم

یعنی اگر تو کہنے لگے کہ مین جب تک کہ معلوم نکرلون کہ مین کون ہون (اُسوقت تک) مین کشتی یا دریا مین سوار نہ ہون گا یعنی اگر تم کہو کہ جب تک مجھے خبر نہ ہوجاوے کہ آیا مین ڈوبون گا یا بچون گا اُسوقت تک مین تو کشتی مین سوار ہوتا نہین اور کہو کہ۔

من درین رہ ناجیم یا غرقہ ام — کشف گردان کز کدامین فرقہ ام

یعنی مین اس راہ مین ناجی ہون یا غرق ہونیوالا ہون مجھے بتادو کہ مین کس فرقہ سے ہون یعنی یا تو مجھے بتادو کہ مین ڈوبون گا یا بچون گا اور اگر نہین بتاتے تو سُن رکھو کہ۔

من نخواہم رفت این رہ با گمان — بر امید خشک ہمچون دیگران

یعنی مین تو اس راہ مین (صرف) شبہ پر اور اُمید خشک پر دوسرون کی طرح نہ چلون گا۔ یعنی اگر تم کہو کہ جس طرح کہ اور لوگ صرف احتمال نجات پر چل کھڑے ہوتے ہین بس ایسے احتمالات پر نہ چلون گا بلکہ مجھے بتادو یقیناً کہ مین بچون گا یا نہ بچون گا۔ تو اگر تم اس طرح کہنے لگو یہ ہوگا کہ

ہیچ بازرگانئے ناید ز تو — زانکہ در غیب ست سرّ این دو رو

یعنی تجھسے کوئی تجارت نہ ہوگی اسلئے کہ ان دونون پہلوون کا راز تو غیب مین ہے۔ یعنی کسیکو یقینی طور پر معلوم تو ہے نہین اور بے یقین کے آپ سفر نہین کرتے تو لس تجارت ہوچکی۔

تاجر ترسندہ طبع شیشہ جان — در طلب نے سود دارد نے زیان

یعنی تاجر ڈرنیوالا نازک جان طلب مین نہ نفع رکھیگا نہ نقصان یعنی اسکو نہ نفع ہوگا نہ نقصان آگے ترقی کر کے فرماتے ہین کہ

بل زیان دارد کہ محروم است و خوار — نور او یابد کہ باشد شعلہ خوار

یعنی بلکہ نقصان ہی رکھے گا۔ کیونکہ محروم و خوار ہے نور تو وہ رکھے جو شعلہ خوار ہو یعنی جفاکش ہو

اسکو نفع ہوتا ہے ورنہ ایسے نازک مزاجون سے کیا ہوگا۔ آگے فرماتے ہین کہ

چونکہ بر بوک است جملہ کارہا　　　کار دین اولےٰ کزین یابی رہا

یعنی جبکہ تمام کام احتمال پر ہین تو دین کے کام اولیٰ ہین کہ اُن سے رہائی پاؤ۔ مطلب یہ کہ جب معلوم ہوگیا کہ صرف احتمال نفع.... پر ہی کوشش کرتے ہین تو تمکو بھی تو سعید ہونیکا احتمال تو ہے اُسی احتمال پر دین کے کام کرو یہ کیا ضرور ہے کہ جب تم کو سعید ہونیکا یقین ہوجاوے جب ہی کام کرو اس احتمال پر کہ خدا کے یہان تم شاید سعید ہو کیون کام نہیں کرتے جیسا کہ وہ سوداگر صرف احتمال نفع پر تجارت کرتا ہے بلکہ اُسکو تو اُسمین احتمال ضرر بھی ہے اور کار دین مین تو احتمال ضرر ہے ہی نہین تو افسوس ہے کہ یہان تو یقین کے جویا ہو اور وہان احتمال پر بھی کام شروع کر دو۔ آگے فرماتے ہین کہ

نیست دستورے درینجا قرع باب　　　جز امید اللہ اعلم بالصواب

یعنی اس جگہ سوائے امید کے قرع باب کی اجازت نہین۔ واللہ اعلم بالصواب۔ مطلب یہ کہ باب حق کو کھٹکھٹانے مین سوائے اُمید کے یقین وغیرہ کی اجازت نہین ہے کہ جب یقین ہو اُسوقت تو کام کرو ورنہ نہین بس یہان تو کام امید کا ہے اُمید پر سب کام کرو۔

## بیان اس کا کہ ایمان مقلّد کا خوف و رجا میں ہے

داعی ہر پیشہ امید است و بوک　　　گرچہ گردن شان زکوشش شد چو دوک

یعنی ہر پیشہ کیلئے محرک اُمید و احتمال ہی ہے اگرچہ اُن کی گردن کوشش سے مثل تکلے کے ہوجاوے یعنی اگرچہ کوشش کے مارے گردن تکلے کی طرح ہو جاوے مگر وہ ساری کوشش صرف ایک احتمال پر ہوتی ہے کہ شاید نفع ہوجاوے۔

بامدادان چون سوئے دکان رود　　　بر اُمید و بوک روزی می دود

یعنی (تاجر) صبح کو جب دوکان کی طرف جاتا ہے تو اُمید اور احتمال روزی پر دوڑتا ہے

بوک روزی نبودت چون میروی　　　خوف حرمان است تو چونے قوی

یعنی شاید کہ تیرے لئے روزی نہو تو تو کیون جارہا ہے اور تجھے خوف حرمان ہے تو تو کس

طرح قوی ہے۔

خوف حرمان ازل در کسب لوت　　چون نکردت سست اندر جستجوت

یعنی کسب روزی مین خوف حرمان ازلی نے تجھے جستجو مین سست کیون نکر دیا۔ مطلب یہ کہ احتمال تو نقصان کا بھی ہے۔ پھر کس طرح قوی ہو کر کوشش کر رہے ہو اسمین اس احتمال پر چھوڑ نہین بیٹھے بلکہ

گوئی آرے خوف حرمان ہست بیش　　ہست اندر کاہلی این خوف بیش

یعنی کہتے ہو کہ ہان خوف حرمان تو سامنے ہے (مگر) کاہلی مین یہ خوف اور زیادہ ہے (اور کہتا ہے کہ)

ہست در کوشش امیدم بیشتر　　دارم اندر کاہلی افزون خطر

یعنی کوشش مین تو مجھے اُمید زیادہ ہے اور کاہلی مین خطرہ زیادہ رکھتا ہون یعنی کہتے ہو کوشش کرتا رہون گا تو غالب اُمید نفع کی ہے اور اگر کوشش چھوڑ دون گا تو پھر تو خطرہ زیادہ ہو جاویگا۔ اور اُمید نفع مغلوب ہو جاویگی۔ مولانا اسپر تفریع فرماتے ہین کہ

پس چرا در کار دین ای بدگمان　　دامنت می گیرد این خوف زیان

یعنی پھر اے بدگمان کار دین مین یہ نقصان کا خوف تیرا دامن کیون پکڑتا ہے مطلب یہ کہ جب کار دنیا مین خوف نقصان مانع کوشش نہین ہوتا تو کار دین مین خوف نقصان مانع کیون ہے دوسری شق پر کیون نظر نہین کرتے۔ نفع کا بھی تو احتمال ہے اُس احتمال کی بنا پر کام مین لگو کہ نفع ہو

یا ندیدی کاین این بازار ہا　　در چہ سودند انبیاء و اولیا

یعنی یا تو نے دیکھا نہیں کہ اس بازار والے کیسے نفع مین ہین انبیاء اور اولیاء یعنی آیا تجھے خوف نقصان مانع ہے یا کہ تجھے اُسکے اندر نفع ہی دکھائی نہین دیتا۔ اور جو اس بازار کے سوداگر ہین یعنی انبیاء اور اولیاء کیا تو نے اُنکو کبھی نہین دیکھا کہ وہ کیسے نفع مین ہین اور کیا تمکو اس کی خبر نہین ہے کہ۔

زین دکان رفتن چہ کان شان رو نمود　　اندرین بازار چون بستند سود

یعنی اس دوکان سے جانے سے اُنکو کیسی معدن نے منہ دکھایا۔ اور اس بازار مین اُنھون نے کس طرح نفع باندھا یعنی کیا تمنے اُنکے نفعون کو کبھی دیکھا نہین ہے آگے حضرات انبیاء علیہم السلام

کے کچھ معجزات بیان فرماتے ہین کہ دیکھو اُن حضرات کو یہ نفعے ہوئے اور دم ایسے ہو گئے۔

آتش آنرا رام چون خلخال شد　　بحر اینرا رام چون حمال شد

یعنی آگ اُنکے لئے خلخال کی طرح مطیع ہو گئی اور اُنکے لئے دریا حمال کی طرح مطیع ہو گیا۔ مطلب یہ کہ جسطرح کہ خلخال پاؤن مین پڑا رہتا ہے اور حمال صاحب مال کا مطیع ہوتا ہے اسی طرح آگ اور دریا حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت موسی علیہ السلام کے مطیع ہو گئے۔ یہ کیا تھا یہ اُسی بازار حب حق کا سودا ور نفع تھا۔

از دم آن مردۂ زندہ شدہ　　ابر آنرا سایہ بانے آمدہ

یعنی اُن کی پھونک سے مُردہ زندہ ہوتا تھا اور ابر اُن کیلئے سائبان آیا۔ یعنی عیسیٰ علیہ السلام کے دم سے مُردہ زندہ ہوتا تھا اور حضور مقبول صلے اللہ علیہ وسلم پر بعض مرتبہ ابر سایہ کرکے چلا ہے۔

آہن آنرا رام ہیچون موم شد　　باد آنرا بندہ و محکوم شد

یعنی لوہا اُن کیلئے مثل موم کے ہو گیا۔ اور ہوا اُن کیلئے غلام اور محکوم ہوئی یعنی داؤد علیہ السلام کے لئے لوہا موم نرم ہوتا تھا اور سلیمان علیہ السلام کیلئے ہوا مسخر تھی۔

شد ورا در دفع دشمن چوب مار　　عنکبوتے شد مر آنرا پردہ دار

یعنی دفع دشمن مین اُن کیلئے لکڑی سانپ بن گئی اور ایک مکڑی اُن کیلئے پردہ دار ہوئی۔ یعنی موسیٰ کیلئے دفع دشمن مین عصا اژدہا تھا اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی مکڑی سے حفاظت ہوئی کہ غار ثور میں جب آپ پوشیدہ ہوئے تو مکڑی نے جالا تن دیا تھا تو یہ سب اُسی یاد حق کا نفع اور اُسی کا سود تھا۔ آگے فرماتے ہین کہ یہ تو انبیاء ہین کہ جنکے معجزے ظاہر و باہر ہین حق تعالیٰ کے بہت سے اولیاء پوشیدہ ہین کہ نہ کسیکو اُن کی کرامات کی خبر اور نہ اُنکی بزرگی کی اطلاع مگر ہین سب مقبولان حق

## معنے اُس حدیث کے کہ ان للہ اولیاء اخفیاء

(حق تعالیٰ کے بہت سے اولیاء پوشیدہ ہین)

قوم دیگر سخت پنہاں آمدند　　شہرۂ خلقان ظاہر کے شوند

یعنی قوم دوسری سخت پوشیدہ آئی ہین اور مخلوق ظاہری مین کب مشہور ہوتی ہین۔

اینہمہ دارند و چشم ہیچکس　　بر نیفتد بر کیاشان یک نفس

یعنی یہ سب کچھ رکھتے ہین اور کسی کی نگاہ اُن کی بزرگی پر ایک گھڑی کو نہین پڑتی۔

ہم کرامت شان ہم ایشان درحرم　　　　نام شان را نشنود ابدال ہم

یعنی اُن کی کرامت بھی ہین اور وہ حرم (حق) مین بھی ہین (مگر) نام اُن کا ابدال بھی نہین سنتے (تو دیکھیے حق تعالیٰ کے اولیا ظاہر بھی ہین اور خفی بھی ہین اور یہ سب برکات وفیوض اُسی فیض حق کے ہین۔) آگے رجوع ہے ماقبل کی طرف اوپر کہا تھا۔ یا ندیدی کاہل این بازار ہا الخ کہ کیا تو نے اس بازار والون کو نہین دیکھا ہے اب آگے فرماتے ہین کہ،،

یا نمیدانی کرمہائے خدا　　　　کو ترا میخواند این سو کہ بیا

یعنی یا کہ تو حق تعالےٰ کے انعامات کو نہین جانتا کہ وہ تجھے بُلا رہے ہین کہ اس طرف آ مطلب یہ کہ حق تعالیٰ تجھے اپنے انعامات کی طرف بلا رہے ہین۔

شش جہت عالم ہمہ اکرام اوست　　　　ہر طرف کہ بنگری اعلام اوست

یعنی شش جہت عالم تمام اُسی کا اکرام ہے اور جس طرف تو دیکھیے اُسی کی نشانیان ہین

چون کریمے گویدت آتش درا　　　　اندر آ زود و مگو سوزد مرا

یعنی جیسا کوئی تمسے کہے کہ آگ مین چلے آؤ تو اُسکے اندر آ جاؤ اور یہ مت کہو کہ مجھے جلادیگی۔ کریم سے مُراد وہ ہے جسکو کہ وحی آتی ہو سو اگر ایسا شخص یہ بھی کہے کہ آگ مین گر پڑو تو وہ چونکہ من اللہ ہوگا اُس کا کہا مان لینا جائز ہے ورنہ کسی دوسرے کے کہنے سے اپنے کو ہلاک کرنا حرام ہی خوب یاد رکھو تو جب انبیا علیہم السلام کے کہنے سے اپنے کو ہلاک کرسکتے ہو تو حق تعالیٰ اگر احکام شاقہ کا حکم فرمادین جسمین کہ بظاہر تعب بھی ہو تو کیا حرج ہے اسلئے کہ اگر اُن کے احکام کو بجا لاؤ گے تو یہ ہوگا کہ۔

کو ز آتش نرگس ونسرین کند　　　　وز میانش غنچہا سر برزند

یعنی کیونکہ وہ آگ مین نرگس ونسرین کردین گے اور اُسکے درمیان سے غنچے سر نکالین گے یعنی وہ اگر احکام شاقہ کا بظاہر حکم بھی کرین تو وہ اُسکو آسان فرمادین گے۔

درحقیقت آتش از ہیبت چو ماست　　　　گاذر دستار خوان انبیا است

یعنی حقیقت مین آگ (اُن کریمون کی) ہیبت کی وجہ سے مثل پانی کے ہے اور حضرات انبیاء

علیہم السلام کے دستر خوان کی دھوبی ہے مطلب یہ کہ اگر وہ کریم آگ مین گرنے کو کہین تو گر جاؤ اسلئے کہ اُن کی نسبت سے آگ مضر نہین رہی ہے اور غیر مضر ہونے مین پانی کی طرح ہو گئی ہے اور انبیاء کی تو دھوبی ہے آگے حضرت انس بن مالک رض کی حکایت لاتے ہین کہ اُن کا دستر خوان میلا تھا اُنھوں نے آگ مین ڈال دیا تو جلا نہین بلکہ صاف ہو گیا تو دیکھو آگ غیر مضر اور گاذر ہو گئی اب حکایت سنو

# شرح حبیبی

از انس فرزند مالک آمده است
که بمهمانی او شخصی شده است

او حکایت کرد کز بعد طعام
دید انس دستار خوان را زرد فام

چرکن و آلوده گفت ای خادمه
اندر افگن در تنورش یکدمه

در تنور پر ز آتش در فگند
آنزمان دستار خوان را هوشمند

جمله مهمانان دران حیران شدند
انتظار دود کندوری بدند

بعد یک ساعت بر آورد از تنور
پاک و اسپید و ازان اوساخ دور

قوم گفتند ای صحابی عزیز
چون نه سوزید و منقی گشت نیز

گفت زانکه مصطفی دست و دهان
بس بمالید اندرین دستار خوان

ای دل ترسنده از نار و عذاب
با چنان دست و لبی کن اقتراب

چون جمادی را چنین تشریف داد
جان عاشق را چها خواهد کشاد

مر کلوخ کعبه را چون قبله کرد
خاک مردان باش ای جان در نبرد

بعد ازان گفتند با آن خادمه
تو نگوئی حال خود با اینهمه

| | |
|---|---|
| چون فگندی زود این از گفت وی | گیرم او بردست ورا بہر ازپے |
| این چنین دستار خوان قیمتے | چون فگندی اندر آتش ای ستی |
| گفت دارم از کریمان اعتمید | از عباد اللہ دارم بس اُمید |
| میزرے چہ بود اگر او گویدم | در رو اندر عین آتش بی ندم |
| اندر افتم از کمالِ اعتقید | نیستم ز اکرام ایشان نا امید |
| سر در اندازم نہ این دستار خوان | ز اعتماد ہر کریم اے رازدان |
| اے برادر خود برین اکسیر زن | کم نباید صدق مرد از صدق زن |
| آن دل مردے کہ از زن کم بود | آن دلے باشد کہ کم ز اشکم بود |

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے (واللہ اعلم بصحتہ) کہ اُنکے یہان ایک مہمان آئے۔ ان مہمان صاحب نے بیان کیا کہ کہانے سے فراغت پانیکے بعد انس رضہ نے دسترخوان کو شوربے مین زرد اور میلا اور سالن مین سنا ہوا دیکہا تو لونڈی سے فرمایا کہ اسکو تھوڑی دیر تنور مین ڈالدو اُسنے آگ سے لبریز تنور مین اُسکو ڈالدیا یہ دیکہکر تمام مہمان حیران ہوئے اور منتظر تھے کہ اب دسترخوان جلے گا اور اس سے دہوان نکلے گا تہوڑی دیر کے بعد جو دسترخوان نکالا تو پاک صاف اور سفید تھا میل کچیل کچہ بھی باقی نہ رہا تھا لوگون نے دریافت کیا اے صحابی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یہ صاف کیون کر ہو گیا جلا کیون نہیں اُنہون نے فرمایا کہ وجہ یہ ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس دسترخوان سے ہاتھ منہ پونچہا تھا یہ وجہ ہے نہ جلنے کی پس اس سے تم ہمارے بیان کی تصدیق کرو اور عبرت پکڑو اور واضح ہو کہ تمکو جو آگ اور عذاب کا ڈر ہے اس سے بچنے کی تدبیر یہ ہے کہ اس ہاتھ اور منہ سے تقرب حاصل کرو یعنی محبت اور اطاعت آنجناب پیدا کرو تم اس خوف سے مامون ہو جاؤ گے تم سمجھو کہ جنہون نے ایک

جماد کو صوری اتصال اور قرب کی بدولت یہ شرف بخشا کہ وہ ضررِ آتش سے محفوظ ہو گیا تو جان عاشق جسکو معنوی اتصال و قرب ہے اسپر کسقدر کرم کے دروازہ کہولیں گے اور اسپر کیا کیا عنایتین نہ ہون گی۔ دیکہو تو سہی آپنے کعبہ کے پتہرون کو کیونکر قبلہ بنا دیا اور اُسکو کسقدر شرف عطا کیا۔ پس ان واقعات سے عبرت حاصل کرو۔ اور مردان خدا کی خاک ہو جاؤ اپنے کو اُنکے سامنے فنا کر دو۔ دیکہو اُس خادمہ نے اپنے کو کیونکر فنا کر رکہا تہا چنانچہ جب لوگ حضرت انس سے جواب سُن چکے تو اُس خادمہ کی طرف متوجہ ہو کر کہا کہ تم اپنی حالت کیون نہین بیان کرتین کچھ تم بھی تو کہو ہمنے مانا کہ اُنکو راز معلوم تہا اسلئے اُنہون نے بے تکلف حکم دیدیا مگر تمکو تو راز معلوم نہ تہا تمنے ان کے کہنے سے اسقدر جلد دستر خوان کو آگ مین کیون ڈالدیا اور اسقدر قیمتی دستر خوان کو آگ کے حوالہ کیسے کر دیا اُسنے جواب دیا کہ مجہے اہل اللہ پر پورا بہروسہ ہے اور مجہے حق سبحانہ کے خاص بندون سے بڑی امیدین ہین ازار کیا چیز ہے اگر وہ مجہسے بہی کہین کہ بے ہٹکے آگ مین گہس جا۔ تو مجہے اُنسے اتنا اعتقاد ہے کہ فوراً آگ مین گر پڑون۔ مجہے ان حضرات کی عنایت سے بہت کچھہ اُمیدین ہین اور مین نا اُمید نہین ہون۔ اسلئے میں ہر اہل اللہ کے اعتماد پر صرف دستر خوان ہی نہین بلکہ سر تک آگ مین جہونکنے لئے تیار ہون۔ بس جب ایک عورت کے اعتقاد اور خلوص کی یہ حالت ہے تو تمکو عورت سے تو کم نہ ہونا چاہئے اور خود بہی کمال اعتقاد حاصل کر کے کندن ہو جانا چاہئے۔ یاد رکہو کہ جس مرد کا دل عورت کے دل سے بہی کم ہو وہ دل دل نہین بلکہ پیٹ سے بہی ادنی ہے کہ وہ جس کام کا ہے اُسکو انجام دے رہا ہے اور یہ اپنے فرض سے غافل ہے اسپر نظر کر کے تمکو اُن کے اکرام سے نا اُمید نہ ہونا چاہئے اور اعتماد کرنا چاہئے۔ اور اُن سے اتصال روحانی حاصل کرنا چاہئے۔ کیونکہ یہ بڑے کریم ہین اور ان کے ساتھ صوری اتصال مین بہی بڑی برکت ہے چہ جائیکہ معنوی۔ چنانچہ ان دونون باتون کی تصدیق تمکو قصہ ذیل سے ہوگی۔

## شرح شبیری

## حکایت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی رومال کو آگ مین ڈالدینے کی اور اُسکے نہ جلنے کی

از انس فرزند مالک آمده است — کہ بمہمانی او شخصے شدہ است

یعنی انس بن مالک رضؓ سے روایت ہے کہ اُن کی مہمانی مین ایک شخص ہوئے یعنی ایک شخص اُنکے مہمان ہوئے

او حکایت کرد کز بعد طعام — دید انس دستار خوانرا زرد فام

یعنی اُس مہمان نے بیان کیا کہ کہانے کے بعد انس رضؓ نے دستر خوان کو زرد فام دیکہا یعنی شوربا لگا ہوا دیکہا

چرکن و آلودہ گفت ای خادمہ — اندر افگن در تنورش یک دمہ

یعنی میلا اور آلودہ دیکہا تو فرمایا کہ اے خادمہ اسکو ایک دم کیلئے تنور مین ڈالدے۔

در تنور پُر ز آتش در فگند — آن زمان دستار خوانرا ہوشمند

یعنی تنور آگ کے بہرے ہوئے مین اُس ہوشمند نے اُسی وقت دستر خوانکو ڈالدیا۔

جملہ مہمانان دران حیران شدند — انتظار دود کندوری بُدند

یعنی سارے مہمان اس بات مین حیران تھے اور دستر خوان کے دہوین کے منتظر تھے یعنی منتظر تھے کہ وہ اب جلیگا اور دہوان اُٹھے گا۔

بعد یک ساعت برآورد از تنور — پاک اسپید و ازان اوساخ دور

یعنی بعد ایک گہڑی کے خادمہ نے تنور سے پاک اور سفید نکالا اور اُس سے تمام میل کچیل دور تھے

قوم گفتند ای صحابی عزیز — چون نہ سوزید و منقی گشت نیز

یعنی قوم نے کہا کہ اے صحابی عزیز یہ جلا کیون نہین (بلکہ) اور صاف بھی ہوگیا۔

گفت زانکہ مصطفےٰ دست و دہان — بس بمالید اندرین دستارخوان

یعنی فرمایا کہ اسلئے کہ مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم نے مُنہ اور ہاتھ اس دستر خوان مین بہت پونچہے ہین آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

ای دل ترسندہ از نار و عذاب — با چنان دست و لبے کن اقتراب

یعنی ای دل نار و عذاب سے ڈرتے والے تو ایسے دست و لب کیساتھ نزدیکی حاصل کرلے۔

چون جمادے را چنین تشریف داد — جان عاشق را چہا خواہد کشاد

یعنی جبکہ ایک جماد کو ایسی خلقت عطا فرمائی تو جان کو تو کتنی کشادگی دین گے (اور اب اس زمانہ مین اقتراب اُس دست و لب کیساتھ یہ ہے کہ دست سے افعال سرزد ہوئے ہین اور لب سے اقوال

لہذا افعال واقوال پر عمل کرنا یہی دست ولب کیساتھ اقتراب ہے۔

مر کلوخ کعبہ را چون قبلہ کرد　　خاک مردان باش ای جان در نبرد

یعنی کعبہ کے ڈھیلون کو جب قبلہ کردیا تو تو اے جان مردان (حق) کے مقابلہ (نفس) مین خاک ہو جا مطلب یہ کہ دیکھ لو کہ ابراہیم علیہ السلام کا دست مبارک لگنے سے کعبہ کے اینٹ پتھر قبلہ ہو گئے تو بس تو بھی خاک مردان حق ہو جا کہ اُس سے کام چلے گا اور نفس کے مقابلہ میں اُسی وقت تمکو کامیابی ہوگی۔

بعد ازان گفتند با آن خادمہ　　تو نگوئی حال خود با اینہمہ

یعنی بعد اسکے سب نے اُس خادمہ سے کہا کہ تو اپنا حال باوجود ان سب باتون کے نہین کہتی مطلب یہ کہ انکو تو اعتماد تھا اسوجہ سے اُنہون نے تو کہدیا مگر تجھے تو چاہئے تھا کہ پوچھ لیتی باوجود خوف جلنے کے پھر تو نے ڈالدیا تو تو ذرا اپنا حال بیان کر کہ تجھے کیا ہو گیا تھا۔

چون فگندی زود این از گفت وی　　گیرم او بردست در اسرار پے

یعنی اُن کے کہنے سے تو نے جلدی کس طرح ڈالدیا ہمنے فرض کیا کہ وہ اسرار میں قدم لیگئے ہین یعنی ہمنے فرض کیا کہ اُنکو تو اسرار پر اطلاع تھی لہذا اُنہون نے کہدیا تجھے کیا ہو گیا تھا کہ تو نے اُسکو آگ مین جھونک دیا۔

اینچنین دستار خوان قیمتے　　چون فگندی اندر آتش ای ستی

یعنی ایسا قیمتی دسترخوان اری بی تو نے آگ مین کیونکر ڈالدیا۔

گفت دارم بر کریمان اعتمید　　از عباد اللہ دارم بس اُمید

یعنی اُس خادمہ نے کہا کہ مجھے کریمون پر اعتماد ہے اور مین اللہ کے بندون سے بہت اُمید رکھتی ہون مطلب یہ کہ مجھے اعتماد تھا کہ اسمین کوئی مصلحت ہوگی اور مجھے تو اللہ کے بندون سے بڑی بڑی امیدین ہین یہ تو کوئی بات نہ تھی۔

میزرے چہ بود اگر او گویدم　　در رود اندر عین آتش بے ندم

اندر افتم از کمال اعتقید　　نیستم ز اکرام ایشان نا امید

یعنی کپڑا تو کیا اگر وہ مجھے فرمادین کہ عین آتش مین چلی جا تو بے پشیمانی کے مین کمال اعتقاد کی

وجہ سے چلی جاؤں ادہر میں اُن کے اکرام سے ناامید نہیں ہوں۔مطلب یہ کہ اُن پر مجہے اسقدر اعتماد اور اعتقاد ہے کہ اگر خود مجہے بہی آگ میں جانے کو کہیں تو میں خود بہی آگ میں چلی جاؤں اور اُس کا یہ کہنا چونکہ غلبۂ حال میں ہے لہذا بوجہ بیخودی معاف ہے ورنہ بے غلبۂ حال کے کسی غیر نبی کے کہنے سے ایسا کرنا اہلاک نفس ہے جوکہ حرام ہے اور کہتی ہے کہ۔

سر دراندازم نہ این دستار خوان ز اعتماد ہر کریم راز دان

یعنی میں تو سر ڈالدوں نہ کہ یہ دستر خوان بوجہ اعتماد ہر کریم راز دان کے یعنی چونکہ مجہ اعتماد ہے کہ یہ جو کر رہے ہیں اسمیں مصلحت ہی لہذا دستر خوان تو کیا میں تو سر ڈالنے کو موجود ہوں آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

اے برادر خود برین اکسیر زن کم نباید صدق مرد از صدق زن

یعنی اے بہائی اپنے کو اس اکسیر پر مارا اور مرد کا صدق صدق زن سے کم تو نہ ہونا چاہئے۔مطلب یہ کہ جس طرح کہ اُسکو اعتماد تہا اور اُسنے ان حضرات سے تعلق پیدا کرکے اپنے کو کامل بنالیا تہا اسی طرح تم بہی اولیاء اللہ اور کاملین سے تعلق پیدا کرو کہ تم بہی کام کے ہوجاؤ گے۔بہلا ایک عورت سی تو کم مت ہو۔

آن دل مردے کہ از زن کم بود آن دلے باشد کہ کم ز اشکم بود

یعنی وہ دل اُس مرد کا کہ جو عورت سے کم ہووے وہ وہ دل ہو جو شکم سے بہی (مرتبہ میں) کم ہے یعنی ذلیل وخوار ہونے میں وہ شکم سے گیا گذرا ہو چونکہ اوپر کہا تہا کہ ایسے حضرات کے دست ولب سے اقتراب حاصل کرو اُسکے مناسب آگے حکایت لاتے ہیں کہ ایک حبشی غلام نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا دست مبارک اپنے چہرہ پر پہیر لیا تو اُس کا چہرہ روشن ہوگیا۔تو اسی طرح اگر تم اُس سے اقتراب پیدا کروگے تو تمہارے قلوب اور چہرے سب روشن ہوجاوینگے اب حکایت سنو۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| اندران وادی گروہی از عرب | خشک شد از قحط باران شان قرب |
| درمیان آن بیابان ماندہٗ | کاروان مرگ بر خود خواندہٗ |

ناگہانے آن مغیث ہر دو کون | مصطفی پیدا شد از رہ بہر عون
دید کانجا کاروانے بس بزرگ | بر تف ریگ و رہ صعب و سترگ
اشتران شان را زبان آویختہ | خلق اندر ریگ ہر سو ریختہ
رحمش آمد گفت ہین زوتر روید | چند یارے سوئے آن کثبان دوید
کہ سیاہی بر شتر مشک آورد | سوئے میر خود بزودی می رود
آن شتربان سیہ را با شتر | سوئے من آرید با فرمان مر
سوئے کثبان آمدند آن طالبان | بعد یک ساعت بدیدند آنچنان
بندۂ می شد سیہ با اشترے | راویہ پر آب چون ہدیہ برے
پس بدو گفتند مے خواند ترا | این طرف خیر البشر فخر الورے
گفت من نشناسم او را کیست او | گفت او آن ماہ روئے قند خو
سید و سرور محمد نور جان | مہتر و بہتر شفیع مجرمان
نوعہا تعریف کردندش کہ ہست | گفت مانا او مگر آن ساحر ست
کہ گروہے را زبون کرد او بسحر | من نیایم جانب او نیم شبر
کشکشانش آوریدند آن طرف | او فغان برداشت بر تشنیع و تف
چون کشیدندش بہ پیش آن عزیز | گفت نوشید آب و بر دارید نیز
جملہ را زان مشک او سیراب کرد | اشتران و ہر کسے زان آب خورد
راویہ پر کرد و مشک از مشک او | ابر گردون خیرہ ماند از رشک او

این کسے دیده است کز یک راویه ‌ ‌ سرد گردد سوز چندین ہاویہ

این کسے دیده است کز یک مشک آب ‌ ‌ گشت چندین مشک پر بی اضطراب

مشک خود روپوش بود و موج فضل ‌ ‌ می رسید از امر او از بحر اصل

آب از جوشش ہمی گردد ہوا ‌ ‌ وان ہوا گردد ز سردی آبہا

بلکه بے اسباب بیرون زین حکم ‌ ‌ آب رویانید تکوین از عدم

تو ز طفلی چون سببہا دیدهٔ ‌ ‌ در سبب از جہل بر چفسیدهٔ

با سببہا از مسبب غافلے ‌ ‌ سوی این روپوشہا زان مائلے

چون سببہا رفت بر سر میزنے ‌ ‌ ربّنا و ربّنا ہا مے کنے

رب می گوید برو سوئے سبب ‌ ‌ چون ز صنعم یاد کردی ای عجب

گفت زین پس من ترا بینم ہمه ‌ ‌ ننگرم سوئے سبب وان دمدمه

گویدش رُدُّوا لَعَادُوا کار تست ‌ ‌ اے تو اندر توبه و میثاق سست

لیک من آن ننگرم رحمت کنم ‌ ‌ رحمتم پر است و بر رحمت تنم

ننگرم عہد بدت بدہم عطا ‌ ‌ از کرم این دم چو میخوانے مرا

از من آید جمله احسان و وفا ‌ ‌ وز تو بدعہدی و نسیان و خطا

حاصل آنکه در سبب پیچیدهٔ ‌ ‌ لیک معذورے ہمین را دیدهٔ

قافله حیران شدند از کار او ‌ ‌ یا محمدؐ چیست این اے بحر خو

گردهٔ روپوش مشک خورد را ‌ ‌ غرقه کردی ہم عرب ہم کرد را

ایک وادی مین عربون کی ایک جماعت کی یہ حالت تھی کہ بارش نہ ہونے اور پانی نہ ملنے کی سبب اُن کی مشکین خشک ہو گئی تھین اور اُس میدان مین ایک قافلہ پڑا ہوا تھا جو شدت مصیبت سے اپنی موت کی دعائین مانگ رہا تھا کہ دفعتہً اُن کی مدد کیلئے ہر دو عالم کے فریادرس (دنیا مین بذریعہ دعا و ہدایت اور عقبیٰ مین بذریعہ شفاعت) محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کہین سے آتے ہوئے وہان پھونچ گئے۔ یہان پھونچکر آپنے دیکھا کہ ایک بہت بڑا قافلہ گرم ریتا اور دور و دراز اور کٹھن رستہ پر پڑا ہوا ہے یہ دیکھکر آپکو رحم آیا اور فرمایا کہ تم مین سے چند آدمی اُن ٹیلون پر جاؤ دیکھو ایک حبشی مشک لا رہا ہے اور اپنے آقا کی طرف تیز جا رہا ہے تم اُس حبشی کو اونٹ سمیت میرے پاس جبرًا لے آؤ۔ وہ متلاشی ٹیلون پر آئے تھوڑی دیر کے بعد اُنہون نے ویسا ہی دیکھا جیسا آپنے فرمایا تھا کہ ایک حبشی غلام اونٹ پر سوار ہے اور اُسکے پاس ایک بڑی مشک پانی سے بہری ہوئی ہے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کسی کے واسطے ہدیہ لئے جاتا ہوا اُس سے اُنہون نے کہا کہ تمکو فخر البشر خیر الورے اُس طرف بلاتے ہین۔ اُسنے کہا مین نہین جانتا فخر البشر خیر الورے کون ہین اسیران مین سے کسی نے کہا کہ ماہرو شیرین خصال سرور سید بہتر دہتر شفیع مجرمان محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور ایسی ہی اور تعریفین کین کیونکہ آپ واقع مین ایسے ہی ہین اُسنے کہا ہونہو یہ وہی جادوگر ہے جسنے اپنے جادو سے ایک بڑی جماعت کو مغلوب کر لیا مین اُس کی طرف تو آدہ بالشت بھی نہ چلونگا۔ جب اُنہون نے دیکھا کہ وہ خوشی سے نہین آتا تو وہ کہینچتے ہوئے اُس طرف لائے اُسنے چلانا شروع کیا اور طعن و تشنیع اور جلی کٹی باتین کہنی شروع کین۔ مگر اُنہون نے اُسپر کچھہ توجہ نہ کی اور لے ہی آئے جبکہ اُسکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک مین حاضر کیا تو آپنے فرمایا اچھا تم سب اسمین سے پانی پیلو اور اپنی اپنی مشکین بہر لو آپنے اُسی مشک سے سب کو سیراب کر دیا۔ اور آدمیون اور اُونٹون سبنے اُس سے خوب اچھی طرح پانی پی لیا اور اُسکی ایک مشک سے چھوٹی بڑی مشکین بھی پُر کر لین وہ مشک یون ہی پانی دے رہی تھی کہ ابر آسمانی کو اُسپر رشک ہوتا تھا اور وہ بھی متحیر تھا کہ اتنا چھوٹا ظرف اور اس مین اسقدر پانی کسی نے ایسا دیکھا ہے کہ ایک مشک سے اتنی دوزخون کی آگ بجھہ جاوے یعنی اتنے پیٹون مین ٹھنڈک پڑ جاوے اور کسی نے یہ دیکھا ہے کہ ایک مشک سے بے زحمت اتنی مشکین بہر جائین۔ اصل بات یہ ہے کہ

کہ مشک تو ایک آڑ تھی ورنہ یہ موج فضل بحکم خداوندی بحر قدرت بے پایان سے آرہی تھی اُسکی قدرت نہایت وسیع ہے دیکھو پانی بخارات بنکر ہوا بنتا ہے اور ہوا سردی پاکر پھر پانی بنجاتی ہے بلکہ اُسنے نوع آب کو عدم محض سے پیدا کیا ہے جب اُسکی قدرت اتنی وسیع ہے تو اسمین کیا راز ہے کہ مشک آب کو حجاب بنایا گیا اس کا سبب یہ ہے کہ تمنے بچپن سے اسباب ہی کو دیکھا ہے اسلئے تم اسباب ہی کو لئے ہوئے ہو۔ اور بلا سبب کے کوئی بات تمہاری سمجھ مین نہین آتی۔ تمنے سبب مین مشغول ہوکر اُس مسبب کو بھلا دیا ہے جسنے خود اسباب کو بنایا اور اُس سے پھر کر ان حجابون کی طرف مائل ہو گئے ہو لیکن جب اسباب ختم ہو جاتے ہین اُسوقت تم بھی سر پیٹتے اور ربنا اللہ یہ کردے اے اللہ وہ کردے کہتے ہو اور حق سبحانہ کی قدرت کا اعتراف کرتے ہو اسوقت حق سبحانہ فرماتے ہین کہ اب تمہین میرا بلا اسباب کے فاعل ہونا کیسے یاد آیا تم تو اسباب ہی کو سب کچھ مانتے تھے بس جاؤ اسباب ہی کو ذریعہ مقصود بناؤ۔ اسپر تم کہتے ہو نہیں اے اللہ اب مین تجھی کو سب کچھ سمجھونگا اور اسباب جو کہ دھوکے کی ٹٹی ہین اُن پر کبھی نظر نہ کرون گا۔ اُسپر حق سبحانہ فرماتے ہین کہ ہم جانتے ہین کہ تم اپنے عہد و پیمان میں بڑے بودے ہو تمہاری تو یہ حالت ہے کہ دوزخ کو دیکھکر بھی معاصی مین مبتلا ہو لیکن ہم تمہارے پاجی پن پر نظر نہ کرینگے بلکہ تمپر رحمت کرین گے کیونکہ ہماری رحمت وسیع ہے اور ہم رحیم ہین ہم تمہارے جھوٹے عہد کو نہ دیکھین گے بلکہ جب اُسوقت تم ہم سے مانگ رہے ہو تو ہم اپنے کرم سے تمہیں دینگے ہمارا کام احسان و وفا ہے اور تمہارا کام بدعہدی بھول اور غلطی۔ خیر خلاصہ یہ کہ تم اسباب مین لپٹے ہوئے ہو مگر ایک حد تک معذور ہو کہ تمنے آنکھ کھولکر اسباب ہی دیکھے ہین اسلئے آڑ کی ضرورت ہوئی خیر جب یہ واقعہ ہوا تو قافلہ متحیر ہوا اور کہا کہ یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یہ کیا بات ہے کہ آپنے ایک چھوٹی سی مشک کو آڑ بنا کر اُس مین اتنا پانی نکالا کہ تمام عربون اور کردوں کو گویا کہ اسمین ڈبو دیا

## شرح شبیری

### رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک عرب کے قافلہ کی فریاد کو

## پہونچنا کہ تشنگی اور بے آبی کی وجہ سے عاجز ہو رہا تھا اور دل موت پر رکھے ہوئے تھا اور اُنکے جانور بھی قریب بہلاکت تھے

اندراں وادی گروہے از عرب — خشک شد از قحط باراں شاں قرب

یعنی اُس جنگل مین ایک عرب کے گروہ کے قحط بارش کی وجہ سے مشکیزے خشک ہو گئے تھے (چونکہ مشک مین پانی بہرنے سے وہ تر رہتی ہے ورنہ خشک ہوجاتی ہے تو چونکہ پانی تھا نہین لہذا ساری مشکین خشک ہو گئی تھین۔

درمیانِ آن بیابان ماندۂ — کاروانِ مرگ بر خود خواندۂ

یعنی اُس بیابان مین رہے ہوئے اور موت کے قافلہ کو اپنے اوپر بلائے ہوئے۔

ناگہانے آن مغیثِ ہر دو کون — مصطفےٰ پیدا شد از رہ بہرِ عون

یعنی ناگہان وہ دونون جہان کے فریادرس (یعنی) مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم راستہ سے مدد کیواسطے پیدا ہوگئے یعنی ناگہان اُس جنگل مین حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا بھی گذر ہوا

دید کانجا کاروانے بس بزرگ — بر تفِ ریگ و رہے صعب سترگ

یعنی آپنے ایک بہت بڑے قافلہ کو گرم ریت اور ایک بڑی سخت راہ پر دیکھا۔

اشتران شان را زبان آویختہ — خلق اندر ریگ ہر سو ریختہ

یعنی اُنکے اونٹ زبان ڈالے ہوئے تھے اور لوگ ریتے مین ہر طرف پڑے ہوئے تھے،،

رحمش آمد گفت ہین زوتر روید — چند یارے سوئے آن کثبان روید

یعنی آپکو رحم آیا تو فرمایا کہ ہان جلدی سے جاؤ چند آدمی اُن ٹیلون کی طرف جاؤ۔

کہ سیاہے بر شترِ مشک آورد — سوئے میرِ خود بزودی می برد

یعنی ایک حبشی اونٹ پر مشک لا رہا ہے اور اپنے امیر کی طرف جلدی سے لیجا رہا ہے

آن شتربان سیہ را با شتر — سوئے من آرید با فرمان مُر

یعنی اُس حبشی اونٹ والے کو معہ اونٹ کے میرے پاس حکم قطعی کی ساتھ لاؤ مطلب یہ کہ

اُسکی رضا لینے کی حاجت نہین ہے بس حکم قطعی ہے کہ اسکو میرے پاس لے آؤ۔

سوئے کنبان آمدند آن طالبان / بعد یک ساعت بدیدند آنچنان

یعنی وہ تلاش کرنیوالے ٹیلون کی طرف آئے تو ایک گھڑی کے بعد اُنہون نے ویسا ہی دیکھا

بندۂ می شد سیہ با اشترے / راویہ پُر آب چون ہدیہ برے

یعنی ایک غلام حبشی معہ ایک اونٹ کے مشک پانی سے بہری ہوئی ہدیہ لیجانیوالے کی طرح جارہا ہے
یعنی بہت اہتمام سے وہ اُس مشک کو لیجارہا ہے۔

پس بدو گفتند می خواند ترا / این طرف فخر البشر خیر الورے

یعنی پس اُن لوگون نے کہا کہ تجہے اس طرف فخر البشر اور خیر الورے بلا رہے ہین۔

گفت من نشناسم او را کیست او / گفت او آن ماہ روئے قند خو

یعنی اُسنے کہا کہ مین اُنکو نہین پہچانتا کہ وہ کون ہین تو صحابہ نے فرمایا کہ وہ ماہرو اور قندخو ہین۔

سید و سرور محمد نور جان / مہتر و بہتر شفیع مجرمان

یعنی سید اور سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم نور جان مہتر اور بہتر اور مجرمون کے شافع،،

نوعہا تعریف کردندش کہ ہست / گفت مانا او مگر آن ساحر است

یعنی اُن کی قسم قسم کی تعریفین کین کہ وہ (ایسے) ہین تو بولا کہ شاید وہ فلان ساحر ہین،

کہ گروہے را زبون کرد او بسحر / من نیایم جانب او نیم شبر

یعنی کہ ایک گروہ کو اُنہون نے جادو سے مغلوب کر رکہا ہے تو مین اُن کی طرف آدہی بالشت بھی نہ آؤن گا۔

کش کشانش آوریدند آن طرف / او فغان برداشت بر تشنیع و تف

یعنی اُسکو کہینچتے ہوئے اُس طرف کو لائے اور وہ تشنیع وطعن مین غل مچارہا تھا۔

چون کشیدندش بہ پیش آن عزیز / گفت نوشید آب و بردارید نیز

یعنی جبکہ وہ اسکو اُس عزیز کے سامنے لائے تو فرمایا کہ پانی پیو اور رکہ بھی لو

جملہ را زان مشک او سیراب کرد / اشتران و ہر کسے زان آب خورد

یعنی سبکو آپنے اُس مشک سے سیراب فرمایا۔ اونٹون نے اور ہر شخص نے اُس پانی سے پیا،،

راویہ پُر کرد و مشک از مشک او ابر گردوں خیرہ ماند از رشک او

یعنی بڑی اور چھوٹی سب مشکین اُسکی مشک سے بھرلیں اور ابر آسمانی بھی آپکے رشک سے حیران رگھیا یعنی اُسکو حیرت تھی کہ مین بھی اسقدر فیاض نہین ہون جیسے کہ آپ ہین۔ مولانا فرماتے ہین کہ

این کسے دیدہ است کز یک راویہ سرد گردد سوز چندین ہاویہ

یعنی یہ کسی نے دیکھا ہے کہ ایک مشک سے اتنی دوزخون کی آگ بجھہ گئی ہو۔

این کسے دیدست کز یک مشک آب گشت چندین مشک پر بے اضطراب

یعنی یہ کسی نے دیکھا ہے کہ پانی کی ایک مشک سے اتنی مشکین بے کسی اشکال کے بھر گئی ہون

مشک خود روپوش بود و موج فضل می رسید از امر او از بحر اصل

یعنی مشک خود ایک حجاب تھا (ورنہ) فضل کی موج حکم حق سے دریائے اصل سے پہونچ رہی تھی یعنی یہ مشک تو ایک درمیان مین واسطہ اور حجاب تھی ورنہ اصل مین تو پانی دریائے اصل اور بحر رحمت مین سے آرہا تھا آگے اُسکے استعجاب کو دور فرماتے ہین کہ۔

آب از جوشش ہمی گردد ہوا وان ہوا گردد ز سردی آبہا

یعنی پانی اپنے جوشش سے ہوا بنجاتا ہے اور وہ ہوا سردی کی وجہ سے پانی ہوجاتی ہے مطلب یہ کہ دیکھو اسباب ظاہری سے اکثر اوقات ہوا پانی بنجاتی ہے اور پانی ہوا بنجاتا ہے لیکن

بلکہ بے اسباب و بیروں زین حکم آب رویانید تکوین از عدم

یعنی بلکہ بے اسباب کے اور اُس حکم سے باہر تکوین عدم سے پانی اُگاتی ہے۔ مطلب یہ کہ اسباب ظاہری سے تو ہوا سے پانی اور پانی سے ہوا بنجاتے ہین لیکن بعض مرتبہ اُسکے خلاف بھی ہوتا ہے جیساکہ یہان ہو رہا تھا کہ بے اسباب ظاہری کے حکم تکوینی عدم سے اُس پانی کو پیدا کر رہا تھا اور یہ پانی آرہا تھا آگے فرماتے ہین کہ۔

تو ز طفلی چون سببہا دیدۂ در سبب از جہل بر چفسیدۂ

یعنی تو نے بچپن سے جب اسباب کو دیکھا ہے تو جہل کی وجہ سے سبب پر چپکا ہوا ہے

با سببہا از مسبب غافلی سوئے این روپوشہا زان مائلی

یعنی تو اسباب مین مسبب سے غافل ہے اور ان حجابات کی طرف اسوجہ سے مائل ہے

چون بنا اسبابہا رفت بہ سر میزنی ربنا و ربنا ہا می کنی

یعنی جب اسباب جاتے رہے تو سر پیٹتا ہے اور ربنا ربنا کرتا ہے مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہین کہ اے انسان تو نے چونکہ بچپن سے ان اسباب ہی کو دیکھا ہے اسلئے تیری نظر مین صرف اسباب ہی ہین اور تو مسبب سے غافل ہو رہا ہے اور تیری سمجھ مین بے اسباب ظاہری کے اس طرح پانی کا پیدا ہو جانا نہین آتا لیکن جب اسباب فنا ہو جاتے ہین اور قضا و قدر کی طرف سے کوئی امر واقع ہوتا ہے تو اسوقت دعائین کرتا ہے اور حق تعالیٰ کو پکارتا ہے کہ اے اللہ اسباب تو ہین نہین اب آپ ہی بچائیے۔ اور آپ ہی پناہ دیجئے جب یہ دعا کرتا ہے تو حق تعالیٰ فرماتے ہین کہ

رب ہمی گوید برو سوئے سبب چون ز صنعم یاد کردی ای عجب

یعنی حق تعالیٰ فرماتے ہین کہ اسباب ہی کی طرف جا تعجب ہے کہ تو نے مصنوع سے مجھے یاد کیا مطلب یہ کہ حق تعالیٰ فرماتے ہین کہ تو نے مصنوع کو چھوڑ کر مجھے یاد کیا تو تو ہمیشہ اسباب ہی کی طرف متوجہ رہتا تھا تو اب کیون اس طرف متوجہ ہوا جا اسباب ہی کی طرف جا جب اُدھر سے یہ ارشاد ہوتا ہے تو انسان کہتا ہے کہ

گفت زین پس من ترا بینم ہمہ ننگرم سوئے سبب وان دمدمہ

یعنی کہتا ہے کہ اسکے بعد مین بالکل تجھے ہی دیکھونگا۔ مین سبب اور مکر و فریب کی طرف نہ دیکھونگا یعنی انسان اس ارشاد حق کو سنکر عرض کرتا ہے کہ یا الٰہی اب آئندہ اسباب کی طرف نظر نکرونگا اور اب تو ہمیشہ تمام امور کو آپ ہی کی طرف سے سمجھونگا۔

گویدش رُدُّوا لَعَادُوا کار تست اے تو اندر توبہ و میثاق سُست

یعنی حق تعالیٰ اُس سے فرماتے ہین کہ تیرا کام ردوا لعادوا ہے ای وہ کہ تو توبہ اور عہد مین سست ہے (حق تعالیٰ قرآن شریف مین ارشاد فرماتے ہین ولو تری اذ وقفوا علی النار فقالوا یا لیتنا نرد ولا نکذب بآیات ربنا و نکون من المؤمنین بل بدا لہم ما کانوا یخفون من قبل ولو ردوا لعادوا لما نہوا عنہ و انہم لکذبون) مطلب یہ کہ حق تعالیٰ ارشاد فرماتے ہین کہ اے انسان تو جو وعدہ کرتا ہے کہ مین آئندہ اسباب کی طرف متوجہ نہونگا یہ وعدہ

اور تو بالکل سست اور تو اس وعدہ اور میثاق پر پورا رہنے والا نہین ہے اسلئے کہ تیری تو وہ حالت ہے اور تو تو ایسا بہولنے والا ہے کہ جب جہنم کو دیکھ لیگا اور اُسکے عذاب کا مشاہدہ کریگا تو اُس وقت کہیگا کہ اگر مین دنیا مین لوٹ جاؤن تو اس مرتبہ جا کر ضرور عبادت حق کرون اور ایمان لاؤن لیکن چونکہ ہم علیم ہین ہم جانتے ہین کہ تو وہان جا کر ہمین بہول جاویگا اور اُسی طرح شرک و معاصی مین مبتلا ہو جاویگا تو بالکل جہوٹا ہے اور ہم جانتے ہین کہ تو پہر اسباب کی طرف متوجہ ہوگا - اور تو اُن اسباب ہی مین لگے گا اور اپنے کامون کو اب بہی ہماری طرف سے نہ سمجہے گا اور یہ تیرا توبہ کرنا اور تیرے یہ عہد و میثاق سب سست ہین لیکن خیر سُنیے کہ

لیک من آن ننگرم رحمت کنم رحمتم پرست بر رحمت تنم

یعنی لیکن مین اُسکو نہین دیکہتا اور رحمت کرتا ہون میری رحمت زیادہ ہے مین رحمت پر تنتا ہون

ننگرم عہد بدت بدہم عطا از کرم این دم چو میخوانی مرا

یعنی مین تیرے عہد بد کو نہین دیکہتا بلکہ کرم کی وجہ سے تجہے عطا دیتا ہون جبکہ تو مجہے پکار رہا ہی

از من آید جملہ احسان و وفا وز تو بدعہدی و نسیان و خطا

یعنی مجہسے تو بالکل احسان اور وفا آتا ہے اور تجہسے بدعہدی اور نسیان اور خطا آتا ہے مطلب یہ کہ حق تعالیٰ فرماتے ہین کہ اے انسان اور اے بندہ اگرچہ تو سُست عہد اور توبہ شکن اور وعدہ فراموش ہے لیکن جب تو ہماری طرف متوجہ ہوا اور تونے ہمین پکارا تو اب ہماری رحمت اور کرم کا تقاضا یہ ہے کہ ہم تجہے بخشتے ہین اور تجہپر رحم کرتے ہین تونے ہمیشہ بدعہدی اور وعدہ فراموشی کی ہے اور ہمنے ہمیشہ کرم کیا ہے اور عطا کی ہے لہذا اُسی بنا پر ہم اب بہی تجہپر رحم کرتے ہین اور تیری اس بدعہدی پر جسکا کہ ہمین علم ہے کہ تو کرے گا نظر نہین کرتے سچ یہ ہے کہ رحمت حق بہانہ می جوید جو کچہ کی ہے اور بدعہدی وغیرہ غرض جو کی ہے وہ سب ہماری طرف سے ہے اور اُس طرف سے کرم اور انعامات ہی ہین خوب کہا ہے ؎ ترے کرم مین کمی کچہ نہین کریم ہے تو مرا قصور ہے جہوٹا اُمیدوار ہون مین - اور فرماتے ہین کہ ؎ نقصان ز قابل ہست وگرنہ علی الدوام + فیض سعادتش ہمہ کس را برابرست - غرضکہ انسان وہ وعدہ فراموش اور عہد شکن ہے کہ اُسپر جو کچہ بہی گذر جاوے یہ اُسکو فوراً ہی بہلا دینے والا ہے آگے خود انسان کی معذوری اسباب

مین بیان فرماتے ہین کہ

حاصل آنکہ در سبب پیچیدۂ　　　　لیک معذوری ہمین را دیدۂ

یعنی حاصل یہ کہ تو سبب مین لپٹا ہوا ہے لیکن تو معذور ہے کہ تو نے اُسیکو دیکھا ہے مطلب یہ کہ فرماتے ہین کہ اے انسان حاصل اس ساری گفتگو کا یہ ہے کہ تو بالکل اسباب مین لپٹا ہوا ہے اور تیری نظر اسباب ہی پر ہے لیکن تو اس مین کسی درجہ مین معذور بھی ہے اسلئے کہ ہوش سنبھالا تو اسباب ہی پر نظر پڑی اب تو مجاہدات و ریاضات کے بعد تو اس حالت کو رفع کر سکتا ہے اور نظر خالق اور صانع پر کر سکتا ہے غرضکہ اسوقت یہ پانی اسباب ظاہری کے خلاف بحر رحمت اور فضل حق سے آرہا تھا اور سبکو سیراب کر رہا تھا۔

قافلہ حیران شد انداز کار او　　　　یا محمدؐ چیست این اے بحر خو

یعنی قافلہ آپکے کام سے حیران رہ گیا (اور سب چیخ اُٹھے کہ) اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اے دریا خصلت یہ کیا ہے۔

کردۂ روپوش مشک خورد را　　　　غرقہ کردی ہم عرب ہم کرد را

یعنی آپنے ایک چھوٹی مشک کو حجاب کر لیا ہے اور عرب اور کرد سبکو غرق کر دیا ہے مطلب یہ کہ سارے قافلہ والے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اس معجزے سے حیران اور ششدر رہگئے اور بول اُٹھے کہ اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم آپنے بظاہر تو اس مشک خورد کو حجاب بنالیا ورنہ اپنے معجزے سے تمام عرب اور عجم کو سیراب کر دیا۔ اور پانی سب مین پہونچا دیا۔ عرب و کرد بطور مبالغہ کے کہدیا مطلب یہ کہ اسمین سے سیکڑون آدمیون کو سیراب کر دیا۔ غرض کہ سارے کے سارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے معجزے کے قائل ہوگئے اور مان گئے کہ ع الفضل ما شہدت بہ الاعداء غرض کہ اُس غلام کی مشک اُسی طرح بھری رہی اور قافلہ سارا کا سارا سیراب ہوگیا۔ آگے اُسکی مشک کے بھرے رہنے اور اس حبشی غلام کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزہ سے سپید ہو جانے کا قصہ بیان فرماتے ہین

# شرح حبیبی

ای غلام اکنون تو پر بین مشک خود ‌‌ ‌ تا نگویی در شکایت نیک و بد

آن سیه حیران شد از برهان او ‌ ‌ ‌ می دمید از لامکان ایمان او

چشمهٔ دید از هوا ریزان شده ‌ ‌ ‌ مشک او روپوش فیض آن شده

آن نظر روپوشها هم بر درید ‌ ‌ ‌ تا معین چشمهٔ غیبی رسید

چشمها پر آب کرد آندم غلام ‌ ‌ ‌ شد فراموشش ز خواجه وز مقام

دست و پایش ماند از رفتن براه ‌ ‌ ‌ زلزله افگند در جانش اله

باز بهر مصلحت بازش کشید ‌ ‌ ‌ که بخویش آ باز رو ای مستفید

وقت حیرت نیست حیرت پیش تست ‌ ‌ ‌ این زمان در ره درآ چالاک و چست

دستهای مصطفی بر رو نهاد ‌ ‌ ‌ بوسهای عاشقانه بس بداد

مصطفی دست مبارک بر رخش ‌ ‌ ‌ آنزمان مالید کرد او فرخش

شد سپید آن زنگی زاده حبش ‌ ‌ ‌ همچو بدر و روز روشن شد شبش

یوسفی شد در جمال و در دلال ‌ ‌ ‌ گفتش اکنون رو بده واگوی حال

او همی شد بی سر و بی پای و مست ‌ ‌ ‌ پای می نشناخت در رفتن ز دست

پس بیامد با دو مشک پر روان ‌ ‌ ‌ سوئے خواجه از نواحی کاروان

خواجه بر ره منتظر بنشسته بود ‌ ‌ ‌ کان غلامش دیر می آمد نه زود

خواجه از دورش بدید و خیره ماند ‌ ‌ ‌ از تحیر اهل آن ده را بخواند

راویه ما اشتر ما هست این ‌ ‌ ‌ پس کجا شد بنده زنگی جبین

آن یکے بدریست می آید ز دور | می زند بر نور روز از روش نور
گو غلامم مگر سرگشته شد | یا بد و گرگے رسید و کشته شد
یا مگر او را بکشت این بدگهر | اشترش آورد اینجا از قدر
چون بیامد پیش گفتش کیستے | از یمن زادی و یا ترکیستے
گو غلامم را چه کردی راست گو | گر بکشتی وا نما حیلت مجو
گفت اگر کشتم بتو چون آمدم | چون بپائے خود درین خون آمدم
گفت نے نے در نگیرد با منت | راست باید گفت سر دستان افینت
گو غلام من بگفت اینک منم | کز دست فضل یزدان روشنم
دیده ام صد رو بدری گشته ام | صاحب فضلے و قدرے گشته ام
ہے چه میگوئے غلام من کجاست | ہین نخواہی جست از من جز براست
گفت اسرار ترا با آن غلام | جمله وا گویم یکا یک من تمام
زان زمانیکه خریدی تو مرا | تا بکنون باز گویم ماجرا
تا بدانی که ہمانم در وجود | گرچه از شب بر من صبحے گشود
رنگ دیگر شد و لیکن جان پاک | فارغ از رنگ ست و از ارکان خاک

جب پانی پینے اور لینے سے لوگ فارغ ہو گئے تو آپ نے اس غلام سے فرمایا کہ اے میاں اپنی مشک پانی
سے بھری ہوئی دیکھو۔ لے ایسا ہو کہ تو ہمیں برا بھلا کہے۔ وہ حبشی آپ کا یہ معجزہ دیکھکر جہان رنگ
اور خدا کی طرف سے اسمیں ایمان پیدا ہو گیا صورت اس کی یہ ہوئی کہ اسنے دیکھا کہ میری

مشک محض آرہا ہے اور ہوا مین سے چشمہ بہ رہا ہے اس سے اُسکی نظر آگے بڑہی کہ ہوا مین کہان سے آرہا ہے اور اُسکی نظر چشمۂ غیبی یعنی قدرت آلہیہ تک پہونچی۔ اس سے وہ معتقد ہو گیا۔ اور ایمان لے آیا۔ اُسوقت اُسکی آنکھون مین آنسو ڈبڈبا آئے اور نہ اُسکو آقا کا خیال رہا نہ گہر کا اور اُسکی جان مین کو سناٹا نکل گیا۔ اُسکے ہاتھ پاؤن مین اتنی طاقت نہ رہی کہ وہ راستہ چل سکے۔ مصلحت کیلئے حق سبحانہ نے اُسکو پہر اس حالت سے نکالا اور حکم دیا کہ ہوش مین آ۔ اور اپنے گھر واپس جا۔ یہ وقت تحیر کا نہین ہے تحیر کا وقت آگے آئیگا۔ اسوقت تو تو تیزی کیساتھ راستہ پر ہولے خیر جب اُسکے حواس درست ہوئے تو اُسنے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک پر اپنا مُنہ رکہا اور عاشقون کی طرح بہت سے بوسے دئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی براہ شفقت اُسکے منہ پر ہاتھ پہیر کر اُسکو مبارک کیا اس سے وہ زنگی اور حبشی زادہ گورا چٹا ہو گیا اور اُس کا رات کی طرح تاریک چہرہ دن کی طرح روشن ہو گیا اور حُسن و ناز افزا مین یوسف وقت بن گیا۔ تب آپ نے فرمایا کہ اچھا اب گاؤن مین جاؤ اور یہ واقعہ بیان کرو جسکو ہے کہ اس معجزہ کو دیکہکر اور لوگ بھی ایمان لائین۔ یہ حکم سنکر وہ روانہ ہو گیا اور چلنے مین اُس کی یہ حالت تھی کہ بے سر و پا او رمست وار جا رہا تھا نہ اُسکو ہاتھ کا ہوش تھا نہ پاؤن کا بس وہ دوڑتا ہوا قافلہ سے آقا کے پاس آیا آقا رستہ مین منتظر بیٹھا ہوا تھا کیونکہ وہ جلد نہ آیا تھا بلکہ اُسکو دیر ہو گئی تھی۔ آقا نے اُسکو دور سے دیکہا اور متحیر رہگیا۔ اور متحیر ہو کر گاؤن کے لوگون کو بلا لیا وہ سوچتا تھا کہ مشک بھی ہماری ہے اور اونٹ بھی ہمارا ہے زنگی غلام کیا ہوا یہ جو آرہا ہے یہ تو ایک چودہوین رات کا چاند ہے اسکی چہرہ کی روشنی تو دن کی روشنی پر غالب آرہی ہے۔ ہمارا غلام کیا ہوا معلوم ہوتا رستہ بھول گیا۔ یا کوئی بہیڑیا پہو نچ گیا اُسنے کہا لیا۔ اور وہ مر ڈالا گیا ممکن ہے کہ اسی بدذات نے اُسے مار ڈالا ہو اور تقدیر سے اونٹ اُسے یہان لے آیا ہو وہ اسی طرح خیالات پکار رہا تھا کہ غلام اُسکے سامنے آگیا۔ جب وہ اُسکے سامنے آیا تو اُسنے کہا کہ تو کون ہے تو یمنی ہے یا ترکی میرا غلام کہان ہے سچ بتا تو نے اُسے کیا کیا۔ دیکہہ اگر تو نے اُسے مار ڈالا ہے تو دہوکا مت کرنا صاف صاف کہدینا اُسنے کہا کہ اگر مین اُسے مار ڈالتا تو آپکے پاس کیسے آتا اور مرنے کیلئے اپنے پاؤن کیون آتا اُسنے کہا کہ اس سے تو بچ نہین سکتا۔ یہ تیرا دہوکا بے فہرہے تو سچ سچ کہدے میرا غلام

کہان ہے اُسنے کہا مین ہی آپ کا غلام ہون۔ حق سبحانہ کے دست عنایت نے مجھے منور کردیا ہے اُسی کے ذریعے سے مجھے مرتبہ عالی نصیب ہوا ہے اور اسی سے مین چودھوین رات کا چاند ہوگیا ہون اور اُسی کے سبب مین صاحب فضیل اور عالی قدر ہوگیا ہون۔ آقا نے پھر کہا ارے تو کیا کہہ رہا ہی سچ بتا کہ میرا غلام کہان ہے دیکھہ اگر تو اپنی خیریت چاہتا ہے تو سچ سچ کہدے کیونکہ تجھکو میری ہاتھ سے سچ ہی چھڑا سکتا ہے اور جھوٹ سے تو بچ نہین سکتا اُسنے کہا آپکو یقین نہین آتا مین ہی آپ کا غلام ہون۔ اور اُس غلام اور آپکے درمیان جو راز ہین مین ایک ایک بتائے دیتا ہون۔ اور جسوقت سے آپنے مجھے خریدا ہے اسوقت تک کی ایک ایک بات بیان کئے دیتا ہون تاکہ آپکو معلوم ہوجاوے کہ میری ذات وہی ہے اگرچہ سیاہ رنگت جاکر گوری رنگت نکل آئی ہے میرا رنگ دوسرا ہوگیا ہے مگر جان وہی ہے کیونکہ جان رنگ کے تابع نہین۔ وہ تو رنگ عناصر اور خاک سب سے مبرا ہے پس رنگ کے بدل جانے سے اسپر کیا اثر پڑ سکتا ہے۔

# شرح شبیری

## رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزہ سے اُس غلام کی مشک کا غیب سے بھر جانا اور اُس حبشی غلام کا گورا چٹا ہوجانا

اے غلام اکنون تو پُر بین مشک خود ۔۔۔ تا نگوئی در شکایت نیک و بد

یعنی اے غلام تو اب اپنی مشک بھری ہوئی دیکھہ لے تاکہ تو شکایت مین برا بھلا نہ کہے مطلب یہ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ارے غلام اب دیکھہ لے کہ تیری مشک بھری ہوئی ہے کبھی تو پھر شکایت کرے کہ میرا پانی لیلیا۔ اور مجھے خالی چھوڑ دیا۔ ہمنے لیا ہے لیکن تیری مشک ویسی کی ویسی ہی بھری ہوئی ہے

آن سیہ حیران شد از برہان او ۔۔۔ می دمید از لامکان ایمان او

یعنی وہ حبشی آپکی برہان سے حیران رہگیا۔ اور اُس کا ایمان غیب سے اُگ رہا تھا۔ یعنی حبشی حضرت کا یہ معجزہ دیکھکر حیران رہگیا۔ اور اُسکے قلب مین ایمان آنا شروع ہوگیا۔ اور نور ایمان اُسکو

قلب مین چمکنے لگا۔

چشمۂ دید از ہوا ریزان شدہ　　مشک او روپوش فیض آن شدہ

یعنی اُسنے ایک چشمہ دیکھا جو کہ ہوا مین سے گر رہا ہے اور اُسکی مشک اُس فیض کیلئے حجاب ہو رہی ہے

زان نظر روپوشہا ہم بردرید　　تا معین چشمۂ غیبے رسید

یعنی اُس نظر سے حجابات کو بھی اُٹھا دیا۔ یہانتک کہ چشمۂ غیبی کے مقام اجرا تک پہونچ گئی۔ مطلب یہ کہ اُسے ایک چشمہ نظر آیا کہ جو ہوا مین گر رہا ہے اور اُس کی مشک اُس کیلئے حجاب ہو گئی ہے کہ لوگ سمجھتے ہین کہ اُس مشک مین سے یہ پانی آرہا ہے اُسکے بعد اُسکی نگاہ سے وہ حجاب مشک بھی اُٹھ گیا اور اُسنے خود اُس چشمہ کو دیکھ لیا کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے فیض سے ایک چشمۂ آب اُبل رہا ہے اُسکو دیکھکر اُس کی یہ حالت ہوئی کہ۔

چشمہا پر آب کرد آن دم غلام　　شد فراموشش ز خواجہ وز مقام

یعنی اسوقت غلام نے آنکھین پرآب کردین اور اُسکو آقا اور قیامگاہ فراموش ہوگئے۔ مطلب یہ کہ اُس معجزہ کو دیکھکر وہ غلام رونے لگا اور اُسے نہ آقا یاد رہا اور نہ اُسے قیامگاہ یاد رہی وہ سبکو بھول گیا اور حیرت مین رہ گیا۔

دست و پایش ماند از رفتن براہ　　زلزلہ افگند در جانش آلہ

یعنی اُسکے ہاتھ پاؤن راستہ مین چلنے سے رہ گئے۔ اور اُس کی جان مین حق تعالے نے زلزلہ ڈالدیا یعنی وہ اُس حالت کو دیکھکر ششدر ہوگیا اور کانپنے لگا۔ اور اس بات نے اُسے ایک مرتبہ ہلا ڈالا۔ اور اُسپر حالت سکر طاری ہوگئی۔

باز بہر مصلحت بازش کشید　　کہ بخویش آ باز رو ای مستفید

یعنی پھر مصلحت کی وجہ سے اُسے واپس کھینچ لیا کہ اے مستفید آپے مین آ اور پھر چل مطلب یہ کہ اس حالت کے بعد۔۔۔ حق تعالی نے اُسکو سکر سے صحو کی طرف کھینچا کہ خودی مین اور ہوش مین آ کر سلوک طے کر اسلئے کہ استغراق اور سکر کی حالت مین ترقی نہین ہوتی بلکہ سکون رہتا ہے سلوک نہین ہوتا اسلئے اُسکو حالت سکر سے حالت صحو کی طرف لائے تاکہ ترقی ہو۔

وقت حیرت نیست حیرت پیش تست　　این زمان در رہ درآ چالاک و چست

یعنی حیرت کا وقت نہین ہے حیرت تیرے آگے ہے اسوقت تو راہ مین چالاک وچست ہو کر آ-
مطلب یہ کہ سکر سے صحو کی طرف لاتے ہین گویا یہ ارشاد تھا کہ یہ وقت حیرت کا نہین ہے
بلکہ اسوقت تو وقت سلوک ہے مقام حیرت آگے آویگا- وہان حیران ہونا- یہان تو ہوشیار ہو کر
راستہ چلو یہان سے وہ حضرات جو کہ استغراق اور بیخودی کو بزرگی سمجھتے ہین سن لین کہ دیکھئے
مولانا روم رح جیسے صوفی اور شیخ کامل جنکو کہ ہر طبقہ مانتا ہے فرماتے ہین کہ سکر اور استغراق
مین سلوک طے نہیں ہوتا اسلئے حالت سکر کے بدلنے کی ضرورت واقع ہوئی اور اسکو ہوش مین
لایا گیا- غرضکہ جب اسکو حالت سکر سے افاقہ ہوا تو اسنے فرط جوش و محبت مین یہ کیا کہ

دستہائے مصطفے بر رو نہاد بوسہائے عاشقانہ بس بداد

یعنی مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم کے ہاتھون کو منہ پر رکہا اور عاشقانہ بوسے بہت سے دئے

مصطفے دست مبارک بر رخش آنزمان مالید و کرد او فرخش

یعنی مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم نے دست مبارک اسکے چہرہ پر اسوقت مل دیا تو اسنے اسکو فرخ
کر دیا- مطلب یہ کہ جب اسنے دست مبارک پر بوسے دئے تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
اپنا دست مبارک اسکے چہرہ پر پہیر دیا اور اس ہاتھ پہیرنے نے اسکو خوش نصیب اور نیک
نہاد کر دیا-

شد سپید آن زنگئے زادہ حبش ہمچو بدر و روز روشن شد شبش

یعنی وہ زنگی زادہ حبشی سفید ہو گیا اور اس کی رات روز روشن اور بدر کی طرح ہو گئی- مطلب یہ کہ
حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک پہیر دینے سے وہ حبشی حسین اور خوبصورت ہو گیا
اور اسکی صورت جو رات کی طرح کالی تھی وہ بدر اور روز روشن کی طرح ہو گئی-

یوسفے شد در جمال و در دلال گفتش اکنون رو بدہ وا گوئی حال

یعنی وہ جمال اور ناز مین ایک یوسف ہو گیا تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا کہ اب
گاؤن جا- اور حالت کو بیان کر مطلب یہ کہ اس کا حسن یوسفی ہو گیا اور اسکی حالت اور
اسکے ناز و کرشمے بہت زیادہ ہو گئے جب اس کی یہ حالت ہو گئی تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ اب گاؤن مین جا کر اس ساری قصہ کو بیان کر تا کہ اور لوگون کو بھی معلوم ہو اور کسیکو ہدایت

ہو جاوے

افتہ بیہوش بے سر و بے پای و دست | پای می نشناخت در رفتن ز دست

یعنی وہ بے سر و پا اور دست جا رہا تھا وہ چلنے مین ہاتھ سے پاؤن کو نہ پہچانتا تھا مطلب یہ کہ اس قصہ کو اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے اس معجزہ کو دیکھکر اُسکے اوپر ایک عجیب حالت ہو گئی کہ وہ مستون کی طرح جا رہا تھا اور اُسے اپنے وجود کی کچھہ خبر نہ تھی بس وہ اس حالت مین مست تھا غرضکہ وہ گاؤن کی طرف چلا۔

پس بیامد با دو مشک پُر روان | سوئے خواجہ از نواحی کاروان

یعنی پس اپنے خواجہ کے پاس قافلہ کی طرف سے دو بہری ہوئی اور چلتی ہوئی مشکون کے ساتھ آیا (یہان دو مشک سے مُراد دو آنکھین ہین) مطلب یہ ہے کہ قافلہ کے پاس سے روتا ہوا آیا اور اُس کا یہ رونا رنج کی وجہہ سے نہ تھا بلکہ حیرت اور تعجب اور خوشی کے وقت مین بھی انسان کو رونا آجاتا ہے پس ایسی حالت مین وہ بھی روتا ہوا آیا۔ اور آنکھون کو دو مشک سے بوجہ زیادتی گریہ کے تشبیہ دی یعنی وہ بہت ہی رو رہا تھا۔

خواجہ بر رہ منتظر بنشستہ بود | کان غلامش دیر می آمد نہ زود

یعنی آقا صاحب راستہ پر منتظر بیٹھے ہوئے تھے کہ اُس کا وہ غلام نہ جلدی آتا تھا نہ دیر مین یعنی وہ آقا منتظر تھا کہ آج میرے غلام کو کیا ہو گیا کہ ابھی نہین چکتا اُس بیچارہ کو اس ماجرے کی کیا خبر۔ اب آگے اُس غلام کے آقا کے پاس پہونچنے کو اور آقا کے نہ پہچان سکنے کو بیان فرماتے ہین۔

## آقا کا اپنے غلام کو حسین خوبصورت دیکھنا اور نہ پہچاننا اور اس سے کہنا کہ تو نے میری غلام کو قتل کر دیا ہے اور اسکا خون تجھپر سوار ہو گیا ہے جو تو آگیا ہے

خواجہ از دورش بدید و خیرہ ماند | از تحیر اہل آن دہ را بخواند

یعنی آقا صاحب نے اُسکو دور سے دیکھا تو حیران رہگئے اور حیرت کی وجہ سے گاؤن والون کو بلایا کہ

راویہ ما اشتر ما ہست این | پس کجا شد بندۂ زنگی جبین

یعنی مشک ہماری ہے اور اونٹ ہمارا ہے پھر وہ حبشی غلام کہان گیا -

آن یکے بدر یست می آید ز دور | می زند بر نور روز از روش نور

یعنی وہ ایک چاند ہی جو کہ دور سے چلا آرہا ہے کہ اُسکے چہرہ کا نور تو روز پر بڑھ گیا ہے

کو غلام ما مگر گشتہ شد | یا بدو گرگے رسید و کشتہ شد

یعنی ہمارا غلام کہان ہے شاید راستہ بہک گیا یا اُسکو کوئی بھیڑیا پھونچا اور مارا گیا -

یا مگر او را بکشت این بد گہر | اشترش آورد اینجا از قدر

یعنی یا شاید اُسکو اس بد ذات نے مار ڈالا ہے اور اسکو تقدیر کی وجہ سے اونٹ اس جگہ لے آیا ہے مطلب یہ کہ جب اُس آقا نے دور سے دیکھا کہ اونٹ اور مشک تو ہماری ہے اور غلام وہ ہے نہین تو اول تو خود حیرت مین ہوا پھر اور لوگون کو بُلایا تاکہ اور لوگ بھی دیکھہ لین شاید میری نظر کچھہ غلطی کر رہی ہو غرضکہ سبکو دکھلایا تو معلوم ہوا کہ بیشک وہ غلام نہین ہے تو اب احتمالات پیدا ہوئے کہ یا تو وہ کہین رستہ بھول گیا ہے یا اُسکو کہین بھیڑیون وغیرہ نے مار ڈالا ہے اور یہ کوئی اور شخص ہے باقی مشک وغیرہ ہماری مشک وغیرہ کے مثل ہے وہ نہین ہے پھر یہ احتمال ہوا کہ شاید اس شخص نے ہی جو آرہا ہے ہمارے غلام کو مار ڈالا ہے اور خود اونٹ اور مشک وغیرہ پر قبضہ کر کے کہین لیجانا چاہتا تھا مگر تقدیر الٰہی سے اونٹ اسکو یہان لے آیا اور یہ ہم تک پھونچ گیا ورنہ بھلا یہ کاہے کو یہان آنے لگا تھا غرضکہ دور سے دیکھہ دیکھہ کر طرح طرح کے احتمالات پیدا ہو رہے تھے

چون بیامد پیش گفتش کیستے | از یمن زادی و یا ترکیستے

یعنی جب وہ سامنے آیا تو اُس آقا نے اُس سے کہا کہ تو کون ہے یمنی ہے یا ترکی ہے

کو غلامم را چہ کردی راست گو | گر بکشتی وا نما حیلت مجو

یعنی کہ میرے اُس غلام کو تو نے کیا کیا سچ بتا اگر تو نے مار ڈالا ہو تو بتا دے حیلہ مت کر

گفت گر کشتم بتو چون آمدم | چون بپائے خود در این خون آمدم

یعنی اُس غلام نے کہا کہ اگر مین نے مار ڈالا ہے تو مین آ کس طرح گیا اور خود اپنے پاؤن سے اس خون مین کس طرح آگیا۔ مطلب کہ اُس غلام نے کہا کہ بہلا اگر مین نے تمہارے غلام کو مار ڈالا ہوتا تو مین یہہ یہان کیون آجاتا مین تو فوراً بہاگ جاتا اور تیرے پاس ہرگز نہ آتا بلکہ مین تو تیرا وہی غلام ہون ـ

گفت نے نے در نگیرد با منت　　　راست باید گفت سر دست این فنت

یعنی اُس آقا نے کہا کہ نہین نہین میرے اندر یہ بات اثر نہ کریگی۔ تیری یہ بات بالکل فضول ہے سچ کہنا چاہئے۔

کو غلام من بگفت اینک منم　　　کرد دست فضل یزدان روشنم

یعنی (آقا نے کہا کہ) میرا غلام کہان ہے تو غلام نے کہا کہ یہہ مین ہی تو ہون حق تعالیٰ کے دست فضل نے مجہے حسین کر دیا ہے۔

دیدہ ام صدری و بدری گشتہ ام　　　صاحب فضلی و قدری گشتہ ام

یعنی مین نے ایک صدر کو دیکہا ہے تو مین بدر ہو گیا ہون اور صاحب فضل اور صاحب قدر ہو گیا ہون مطلب یہ کہ غلام نے کہا کہ مین ہی آپ کا وہ غلام ہون لیکن مین نے ایک ایسی ذات کو دیکہا کہ جسکے دیکہنے سے میری یہ حالت ہو گئی ہے اور مجہے یہ فضیلت اور مقدرت ملی ہے جب اس آقا نے یہ سنا تو اُسنے کہا کہ۔

ہے چہ می گوئی غلام من کجاست　　　ہین نخواہی رست از من نیز راست

یعنی ارے تو کہہ کیا رہا ہے میرا غلام کہان ہے ارے تو مجہسے بجز سچائی کے چہوٹ نہین سکتا

گفت اسرار ترا با آن غلام　　　جملہ واگویم یکایک من تمام

یعنی اُس غلام نے کہا کہ تیرے تمام اسرار جو اُس غلام کی ساتہ تہے مین ایک ایک کرکے ساری تجہہ سے بیان کر دون۔

زان زمانے کہ خریدی تو مرا　　　تا بااکنون باز گویم ماجرا

یعنی جسوقت سے کہ تو نے مجہے خریدا ہے اب تک کا سارا قصہ بیان کر دون۔

تا بدانی کہ ہمانم در وجود　　　گرچہ از شبدیز من صبحے کشود

یعنی تاکہ تو جان لے کہ مین وجود مین وہی ہون اگرچہ میری تاریک رات مین سے ایک صبح

نکل آئی ہے۔

رنگ دیگر شد ولیکن جان پاک — فارغ از رنگ است واز ارکان خاک

یعنی رنگ دوسرا ہو گیا لیکن جان پاک سے اور ارکان خاک سے فارغ ہے مطلب یہ کہ اُس غلام نے کہا کہ دیکھو تم جو اُس غلام سے اپنے اسرار بیان کیا کرتے تھے ان سبکو مین بیان کر سکتا ہون اور جب سے تمنے مجھے خریدا ہے اُسوقت سے اسوقت تک کے کل قصے جو گذرے ہین مین بیان کرسکتا ہون جس سے تمکو صاف طور پر معلوم ہو جاویگا کہ مین تمہارا وہی غلام ہون اور میری صورت صرف بدل گئی ہے ورنہ میری اندرونی حالت اور میری روح سب وہی ہے اُسمین کسی قسم کا تغیر نہین آیا۔ آب آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

تن شناسان زود ما را گم کنند — آب نوشان ترک مشک و خم کنند

جان شناسان از عددہا فارغ اند — غرقۂ دریائے بیچون اند و چند

جان شو و از راہ جان جانرا شناس — یار بینش شو نہ فرزند قیاس

چون ملک با عقل یک سر رشتہ اند — بہر حکمت را دو صورت گشتہ اند

آن ملک با عقل از یک گوہر اند — در پئے ہم ہمچو دنبال و سر اند

آن ملک چون مرغ بال و پر گرفت — وین خرد بگذاشت پر و فر گرفت

لاجرم ہر دو مناصر آمدند — ہر دو خوش را ولپشت ہمدگر شدند

ہم ملک ہم عقل حق را واجدے — ہر دو آدم را معین و ساجدے

نفس و شیطان نیز ز اول واحدے — بودہ آدم را عدو و حاسدے

آنکہ آدم را بدن دید او رمید — وانکہ نور مؤتمن دید او خمید

آن دو دیده روشنان بوده ازین　　وین دو را دیده ندیده غیر طین

این بیان اکنون چو خر در یخ بماند　　چون نشاید بر جهود انجیل خواند

کی توان با شیعه گفتن از عمر　　کی توان بربط زدن در پیش کر

لیک گر در ده بگوشه یک کس است　　ها و هوئی که برآوردم بس است

مستحق شرح را سنگ و کلوخ　　ناطقی گردد مشرح با رسوخ

این نیاز مریمی بوده است و درد　　که چنان طفلی سخن آغاز کرد

جزو او بی او برائی او بگفت　　جزو جزوت گفت دارد در نهفت

دست و پا شاهد شوندت ای رهی　　منکری را چند دست و پا نهی

ور نباشی مستحق شرح و گفت　　ناطقه ناطق ترا دید و بخفت

هر چه روئید از پئی محتاج است　　تا بیابد طالبی چیزی که جست

حق تعالی کاین سموات آفرید　　از برائی دفع حاجات آفرید

هر که جویا شد بیابد عاقبت　　مایۂ دردست اصل مرحمت

هر کجا دردی دوا آنجا رود　　هر کجا فقری نوا آنجا رود

هر کجا مشکل جواب آنجا رود　　هر کجا پستی است آب آنجا رود

آب کم جو تشنگی آور بدست　　تا بجوشد آبت از بالا و پست

تا نزاید طفلک نازک گلو　　کی روان گردد ز پستان شیر او

رو بدین بالا و پستیها بدو　　تا شوی تشنه و حرارت را گرو

بعد ازان از بانگ زنبور هوا ۔ بانگ آب جو نیوشی اے کیا
حاجت تو کم نباشد از حشیش ۔ آب را گیری سوئے او می کشیش
گوش گیری آب را تو می کشی ۔ سوئے زرع خشک تا یابد خوشی
زرع جان را کش جواهر مضمر است ۔ ابر رحمت پُر ز آب کوثر است
تا سقاهم ربهم آید خطاب ۔ تشنه باش الله اعلم بالصواب

یہان سے مولانا ایک دوسرے مضمون کی طرف انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ جو حالت اُس آقا کی تھی وہی حالت ظاہر پرستون کی ہے کہ وہ بھی ہم اہل اللہ کی صورت کو دیکھکر ہماری حقیقت سے انکار کر دیتے ہین اور ہمکو نہین پہچان سکتے برخلاف طالبین معنے کے کہ وہ صورت پر نظر نہین کرتے بلکہ وہ معنی کو دیکھتے ہین جسطرح کہ پانی کا طالب مشک اور مٹکے کو نہین دیکھتا بلکہ وہ پانی کو دیکھتا ہے یہ لوگ تن شناس نہین ہوتے بلکہ روح شناس ہوتے ہین ان کو تشخصات سے بحث نہین ہوتی کیونکہ تعدد و تشخصات والبتہ کیف و کم ہین اور یہ لوگ دریائے بے کیف و کم مین غرق ہین اسلئے کیف و کم پر [illegible] نظر نہین ہوتی۔ پس تمکو چاہئے کہ صورت کو چھوڑو اور اپنی روح کے ذریعہ سے اہل اللہ کی روح کو پہچانو اور اُنکو اُس آقا کی طرح غیر نہ سمجھو بلکہ انکو اپنا یار جانو اور گمان کے پابند نہو کیونکہ تمہاری روح اور اہل اللہ کی روح دونون یون ہی ایک رشتہ مین منسلک ہین جس طرح فرشتہ عقل کیسا تھ لیکن بمقتضائے حکمت الٰہیہ دو صورتین اختیار کرلی ہین۔ فرشتہ اور عقل ہر دو بلحاظ ذات ایک ہی ہین ایک دوسرے سے یون ہی وابستہ ہین جیسے سر اور دم گو صورتین دونوں کی مختلف ہین کہ فرشتون نے پرندون کی طرح بازو و پر لیئے اور عقل نے پرون کو چھوڑ کر شوکت و شان لی۔ اسی لئے دونون ایک دوسرے کے یار و مددگار ہین اور آپس ہین ایسے متوافق ہین جیسے ایک چیز کی رو و پشت اور اُن کی تجانس و توافق ہی کی وجہ ہے کہ ہر دو حق سبحانہ کو پہچاننے والے اور آدم کو سجدہ کرنیوالے اور مدد دینے والے ہین

علی ہذا نفس و شیطان بھی اول ہی سے ایک ہین اسیلئے آدم کے دشمن اور حاسد ہین پس ان ہین
جسنے آدم کے جسم پر نظر کی وہ ان سے بھاگا اور جسنے اُس نور حق سبحانہ کو دیکھا جو اُن مین ودیعت کیا ہوا تھا
اُنہون نے اطاعت قبول کی اور اُسکے سامنے جھک گئے پس عقل و ملک نے تو نور کو دیکھکر آنکھہ روشن
کی اور نفس و شیطان نے بجز مٹی کے کچھہ بھی نہ دیکھا۔ لہذا تمکو صفات ملکیہ اختیار کرنی چاہئین۔ اور
عقل کو نفس پر غالب کرکے ارواح اہل اللہ کا موافق اور یار بننا چاہئے۔ اور نفس کو غالب کرکے
تن پرست اور ظاہر بین نہ بننا چاہئے اور اپنے کو اُن کا غیر اور دشمن اور حاسد نہ بنانا چاہئے
یہانتک پہونچکر بیان یون ٹہر گیا جیسے گدہا برف مین ٹہر جاوے کیونکہ مخاطب صحیح نہین ہے
یہود کے سامنے انجیل نہین پڑہی جاسکتی۔ روافض کے سامنے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے فضائل
نہیں بیان کئے جاسکتے۔ بہرے کے سامنے بربط نہین بجایا جاسکتا۔ بس جسطرح یہ سب بے جوڑ
ہین یون ہی راز بیان کرنا اور نااہل یہ بھی بے جوڑ ہین لیکن اگر یہ کہا جاوے کہ سب کے سب تو نااہل
ہین بھی نہیں کوئی تو اہل ہوہی گا تو ہم کہتے ہین کہ اسکے لئے یہی شور و فغان کافی ہے جو ہم کہہ
چکے ہین زائد کی ضرورت نہین پس اگر تم مستحق شرح ہو تب تو یہ گفتگو ہے کہ جو مستحق شرح
ہے اُسکے لئے تو پتھر اور ڈھیلے بھی ناطق اور مشرح کامل ہوجاتے ہین۔ دیکھو مریم علیہا السلام
کی بی کسی ہی تھی جسکی وجہ سے ذرا سے بچہ نے بولنا شروع کر دیا اُنکے جزو تے بدون اُن کی
فرمائش کے اُنکے حق مین گواہی دینی شروع کی پس تم بھی سمجھہ لو کہ یون ہی تمہارے اعضا بھی خفیہ
متکلم ہین تم اس کا انکار نہ کرنا کیونکہ تمہارا انکار چلے گا نہین اسلئے یہ امر ثابت ہے کہ ہاتھہ پاؤن
گواہی دینگے۔ پس اس سے معلوم ہوا کہ وہ پوشیدہ گفتار رکہتے ہین۔ جب وہ پوشیدہ گفتار
رکہتے ہین تو اگر تمکو بھی ضرورت ہوگی تو خود تمہارے اعضا ہی ساری تشریح کر دینگے۔ ہماری ضرورت
نہین۔ اور اگر تم مستحق شرح و گفتگو نہین ہو تو ناطق کی قوت گویائی بھی تمہین دیکھکر سوجاویگی پس
فضول فرمائشون مین نہ پڑو ضرورت پیدا کرو۔ ضرورت ہی وہ شے ہے جس سے کام بنتے ہین
جو چیز پیدا ہوتی ہے سب حاجتمند ہی کیلئے ہوتی ہے۔ تاکہ جو طالب حاجتمند جس چیز کو ڈہونڈے
اُسے ملجاوے۔ حق سبحانہ نے جو آسمان پیدا کئے ہین یہ بھی دفع حاجت محتاجین ہی کیلئے
کئے ہین جب یہ معلوم ہوگیا تو اب سمجھو کہ جسکو حاجت ہوگی اور طالب صادق ہوگا ضرور اُسکو

اُس کا مطلوب ملیگا۔ کیونکہ بنی رحم تکلیف ہے جہان تکلیف ہوتی ہے دوا وہین جاتی ہے
اور جہان محتاجی ہوتی ہے سامان وہین جاتا ہے اور جہان مشکل ہوتی ہے جواب وہین
جاتا ہے اور جہان پستی ہوتی ہے پانی وہین جاتا ہے پس تم پانی کو نہ ڈھونڈھو وہ تو گھر
بیٹھے آجائیگا بلکہ پیاس پیدا کرلو اُس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ہر طرف سے تمہارے لئے پانی
اُبل پڑے گا۔ یعنی مطلوب کی فکر مین نہ پڑو وہ تو گھر بیٹھے ملیگا تمہارا کام صرف اتنا ہے کہ
حاجت پیدا کرلو اور بلا حاجت پیدا کئے کچھہ نہین ہوسکتا۔ دیکھو جب تک بچہ نازک گلو پیدا
نہین ہوتا جسکو دودھ کی ضرورت ہوتی ہے اُسوقت تک چھاتیون سے دودھ جاری نہین
ہوتا۔ پس تم جاؤ اوپر نیچے دوڑو تاکہ تمہارے اندر حرارت پیدا ہو اور پیاس لگے اُسکے بعد
زنبور ہوا کی آواز سے تم پانی کی آواز خود سُن لوگے۔ مقصد یہ ہے کہ مطلوب کی فکر مین نہ
پڑو بلکہ مطلوب کی حاجت پیدا کرنے مین جد وجہد کرو مطلوب خود حاصل ہوجائیگا۔ تم غور تو کرو
جب گھاس کو پانی کی ضرورت ہوتی ہے تو پانی کو خود لیکر تم گھاس تک پھونچا دیتے ہو اور
اور جب کھیتی خشک ہوتی ہے تو پانی کا کان پکڑکے اُس تک پھونچا دیتے ہو پس تمہاری
حاجت آخر گھاس کی حاجت سے تو کم نہین ہے کہ حق سبحانہ اُس کی طرف التفات نہ
فرماوین۔ نہین بلکہ تمہاری جان کی کھیتی کیلئے جسمین جواہر مخفی ہین آب رحمت باری آب کوثر ہے
پس تم پیاس اور حاجت پیدا کرو تاکہ اُدھر سے سقاهم ربهم شرابا طهورا کا
خطاب آئے یعنی آب کوثر رحمت سے تمہاری جان کو سیراب کیا جاوے واللہ اعلم بالصواب

## شرح شبیری

تن شناسان زود مارا گم کنند　　آب نوشان ترک مشک و خم کنند

یعنی ظاہر بین لوگ ہمکو جلدی گُم کردیتے ہین اور پانی کے پینے والے مشک اور خم سبکو ترک کردیتے
ہین (آب نوش سے مراد حقیقت بین) مطلب یہ کہ جو ظاہر بین ہین وہ تو ذرا سے تغیر ظاہری
سے ہمکو پہچان نہین سکتے اور جو حقیقت شناس لوگ ہین وہ ان ظواہر کو ترک کردیتے ہین
اور حقیقت کو دیکھتے ہین اور جب اُس مین کوئی تغیر نہین ہوتا تو اُس شخص کو بھولتے نہین۔

جان شناسان از عددہا فارغ اند　　غرقہ دریائے بیچون اند و چند

یعنی حقیقت شناس لوگ عددون سے فارغ ہین اور وہ دریائے بیچون اور بے عددی مین غرق ہین یعنی اُنکو اعداد ظاہری پر نظر نہین ہے بلکہ وہ تو حقیقت پر نظر رکھتے ہین - اور اُسیکو دیکھتے ہین جو کہ بے کیف و کم ہے اُس مین تشخصات اور اعداد ہین ہی نہین - آگے مضمون ارشادی فرماتے ہین کہ

جان شو و از راہ جان جان را شناس　　یار بینش شو نہ فرزند قیاس

یعنی جان ہوجا اور جان کی راہ سے جان کو پہچان اور بصیرت کا ساتھی ہو نہ کہ قیاس کا تابع - مطلب یہ کہ حقیقت بین ہو اور قوی حسیہ کو چھوڑ کر قوی ملکیہ سے معرفت حق جو جان جان ہے حاصل کر اور بصیرت حاصل کر اس ظاہری قیاس کو ترک کر -

چون ملک با عقل یک سر رشتہ اند　　بہر حکمت را دو صورت گشتہ اند

یعنی جیسا کہ فرشتہ عقل کیساتھ ایک رشتہ ہین اور حکمت حق کی وجہ سے دو صورت پر ہو گئے ہین

آن ملک با عقل چون یک گوہر اند　　در پئے ہم ہمچو دنبال و سر اند

یعنی وہ فرشتہ عقل کیساتھ جب ایک ذات ہین تو ایک دوسرے کے پیچھے دُم اور سر کی طرح ہین -

آن ملک چون مُرغ بال و پر گرفت　　وین خرد بگذاشت پر و فر گرفت

یعنی اُس فرشتہ نے مُرغ کی طرح بال و پر اختیار کر لیا اور اس عقل نے پر کو چھوڑ دیا اور شوکت و شان اختیار کیا -

لاجرم ہر دو مناصر آمدند　　ہر دو خوش رو پشت یکدیگر شدند

یعنی آخر کار دونون ایک دوسرے کے مددگار آئے - اور دونون خوش خوش ایک دوسرے کی مدد ہو گئے - مطلب یہ ہے کہ دیکھو عقل اور فرشتہ جیسا ایک ذات اور ایک لڑی مین منسلک تھے اور صرف حکمت الٰہیہ کے اقتضا سے اُن کی صورتین دو تہین تو دیکھو ایکدوسرے کا مددگار ہوا اور صورت کے دو ہونے پر نظر نہ ہوئی بلکہ حقیقت پر نظر ہوئی کہ جب حقیقت ایک ہے تو وہ دونون ایک ہی ہوئے جس سے صاف معلوم ہوا کہ صورت بدلجانے سے حقیقت نہین بدلتی -

ہم ملک ہم عقل حق را واجدے　　ہر دو آدم را معین و ساجدے

یعنی فرشتہ اور عقل حق کو پہچاننے والے ہین تو دونون آدم کے مددگار اور ساجد ہوئے۔

نفس و شیطان بود ز اول واحدے　　بود آدم را عدو و حاسدے

یعنی نفس و شیطان اول ہی سے ایک تھے تو وہ آدم کے دشمن اور حاسد ہوئے۔ مطلب یہ کہ دیکھو عقل اور فرشتہ باوجود صورت کے اختلاف کے حق تعالے کے پہچاننے مین ساتھ ہے اور ایک دوسرے کے مددگار رہے کیونکہ ان دونون کی حقیقت تو ایک ہی تھی تو اُن دونون کی طبیعت کا مقتضا بھی یہی ہوا اور نفس و شیطان بھی اگرچہ صورت مین دو تھے لیکن حقیقت ایک ہونیکی وجہ سے دونوں کے دونوں آدمؑ کے دشمن اور نافرمان حق ہوئے تو دیکھئے اصل اعتبار حقیقت کا ہوا صورت کا نہوا۔

آنکہ آدمؑ را بدن دید او رمید　　وانکہ نور مؤتمن دید او خمید

یعنی جسنے کہ آدمؑ کے بدن کو دیکھا تو وہ تو فرنٹ ہوگیا اور جسنے کہ نور مؤتمن کو دیکھا تو وہ جھک گیا مطلب یہ کہ دیکھو جسنے آدم ؑکے صرف ظاہری بدن پر نظر کی وہ تو اُن سے فرنٹ ہوگیا اور ان کا مطیع نہوا اور جسنے کہ اُس نور کو دیکھا جو کہ اُن مین امانت رکھا گیا تھا اور وہی اُن کی حقیقت تھی تو وہ اُنکا مطیع و تابعدار ہوگیا۔

آن دو دیدہ روشنان بودہ ازین　　وین دو را دیدہ ندیدہ غیر طین

یعنی ان دونون کی آنکھین اسی وجہ سے روشن ہوگئین اور ان دونون کی آنکھون نے سوائے مٹی کے کسی شے کو نہین دیکھا۔ مطلب یہ کہ فرشتہ اور عقل نے جب حقیقت آدم کو دیکھ لیا تو سب منقاد ہوگئے اور اُن کی آنکھین روشن ہوگئین اور نفس و شیطان نے جب صرف ظاہر آدم ہی کو دیکھا اور کہا کہ خلقتہ من طین اسلئے وہ اندہے اور مردود ہوئے اور اُنہون نے اطاعت نہ کی۔ اب چونکہ یہان تقدیر کی بحث آگئی کیونکہ اُنہون نے سجدہ کیا تو بھی حکم حق ہی سے کیا اور دوسرون نے نہ کیا تو وہ بھی حکم حق ہی سے نہ کیا اور یہ مضمون ایسا ہے کہ اسکو نہ کوئی کماحقہ بیان کر سکا اور نہ بیان کر سکتا ہے اور نہ اسکے سننے کے لوگ اہل ہین۔ لہٰذا مولانا فرماتے ہین کہ

این بیان اکنون چو خر در یخ بماند　　چون نشاید بر جہود انجیل خواند

یعنی یہ بیان اب گدہے کی طرح برف مین رہ گیا جیسے کہ یہودی پر انجیل نہ پڑہنا چاہئے۔

کے توان با شیعہ گفتن از عمرؓ　　کے توان بر بربط زدن در پیش کر

یعنی شیعہ سے عمرؓ کے حالات کب کہہ سکتے ہین اور بہرے کے سامنے بربط کے اوپر کب مارتے ہین۔ مطلب یہ ہے کہ چونکہ کوئی اہل نہین ہے سب نااہل ہی ہین اسلئے یہ بیان آگے کو نہیں چلتا۔ اور گدھے کی طرح دھنس گیا ہے جیسے کہ یہودی کے سامنے انجیل پڑہنا بے سود ہے اور شیعہ کے سامنے حضرت عمرؓ کے حالات بیان کرنا بے سود ہین بس اسی طرح ان نااہلون کے سامنے اس قسم کے مضامین کا بیان کرنا بے سود ہے۔

لیک گر در دہ بگوشہ یک کس است　　ہائے ہوئے کہ برآوردم بس است

یعنی لیکن گاؤن کے گوشہ مین اگر کوئی شخص ہے تو جو مضامین کہ مینے بیان کئے ہین کافی ہین۔

مستحق شرح را سنگ و کلوخ　　ناطقے گردد مشرح بارسوخ

یعنی مستحق بیان کو تو پتھر اور ڈھیلا پورے پورے ناطق ہوجاتے ہین مطلب یہ ہے کہ مولانا نے جو اوپر فرمایا تھا کہ نااہلون کے سامنے اس قسم کے مضامین بیان نکرنا چاہئین تو اب شبہ ہوا کہ ممکن ہے کہ ان نااہلون ہی مین کوئی اہل بھی ہو تو اُس کی خاطر سے بیان کردینا چاہئے۔ لہذا فرماتے ہین کہ اگر کوئی اہل ہے تو اُسکو اسقدر بیان کردینا ہی کافی ہے اسلئے کہ جو طالب ہوتا ہے وہ ڈھیلے اور پتھرون تک سے اپنے مطلب کی بات نکال لیتا ہے تو مین نے تو کچھ بیان ہی کیا ہے اگرچہ نامکمل ہی سہی تو اس سے تو اُسکو پورے طور پر ہدایت ہوجاویگی۔ اور وہ اس سے سمجھ لیگا۔ آگے ایک دوسرے مضمون کی طرف منتقل ہوتے ہین کہ دیکھو طالب اپنے مطلب کی بات نکال ہی لیتا ہے تو سمجھ لو کہ حق تعالیٰ نے جو چیزین پیدا کی ہین وہ طالبین کی طلب ہی پر پیدا فرمائی ہین۔ لہذا طلب پیدا کرنی چاہئے۔ تاکہ اُس طرف سے عطا ہو

## بیان میں اسکے کہ حق تعالیٰ نے جو کچھ دیا اور پیدا فرمایا سب طلب پر اور حاجت کی بنا پر فرمایا تو اپنے کو کسی شے کا محتاج بنانا چاہئے تاکہ حق تعالیٰ عطا فرمادین کہ ارشاد ہے

امّن یجیب المضطر اذا دعاہ

آن نیاز مریمے بودہ است و درد — کہ چنان طفلے سخن آغاز کرد

یعنی وہ مریم علیہا السلام کا نیاز اور درد ہی تھا کہ جو ایک ایسے بچے نے باتین شروع کردین

جز و او بے او برائے او بگفت — جز و جزوت گفت دارد در نہفت

یعنی اُن ہی (مریم علیہا السلام) کے جزو نے اُن ہی کے واسطے کہا تو تیرا جز و جز و (بھی) پوشیدگی مین نطق رکھتا ہے مطلب یہ کہ عیسے علیہ السلام نے جو اسقدر بچہ تھے کہ ابھی تھوڑی ہی دیر کے پیدائش تھے لوگون سے باتین کین اُس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت مریمؑ نے جو آہ و زاری کی تھی اور دعا کی تھی کہ یا لیتنی مت قبل ھذا وکنت نسیا منسیا تو اُس کی برکت یہ ہوئی کہ اسقدر ذرا سے بچہ ہوکر وہ بولے تو جس طرح عیسی علیہ السلام اُنکے جزو تھے اور اُنہون نے اُن کی براءت کی شہادت دی پس اسیطرح تمہارے اندر بھی تمام اجزا ابدان ناطق ہین اور وہ ہمارے افعال حسن و قبیح پر گواہ ہین اور ایک روز صاف طور پر گواہی دینگے

دست و پا شاہد شوندت اے رہی — منکرے را چند دست و پا نہی

یعنی اے میان تیرے ہاتھ پاؤن گواہ ہوجاوینگے تو تو انکار کیلئے کہانتک ہاتھ پاؤن مار یگا - مطلب یہ کہ کہانتک انکار کروگے جبکہ خود تمہارے اجزا ہی تمہارے افعال پر گواہی دینگے غرضکہ جب طلب ہو تو سارے کام درست ہوجاتے ہین اور اگر طلب ہی نہو تو پھر کچھہ بھی نہین ہوتا

ور نباشی مستحق شرح و گفت — ناطقہ ناطق ترا دید و بخفت

یعنی اور اگر تو شرح اور گفتگو کا مستحق نہین ہے تو بولنے والیکے ناطقہ نے تجھے دیکھا اور سو گیا - مطلب یہ کہ دیکھو طلب کی برکت سے تو وہ بچہ جو بولنے کی قابل نہ تھا بولنے لگا اور اگر تمکو طلب نہین ہے تو جو بولنے کے قابل ہین وہ بھی تمہارے آگے آکر تمکو نااہل سمجھکر چپ ہوجاوین گے اور کوئی بات نکہین گی بس طلب پیدا کرو کہ جو سب چیزین تمکو حاصل ہوجاوین -

ہر چہ روئید از پے محتاج رست — تا بیابد طالبے چیزے کہ جست

یعنی کہ جو شے پیدا ہوئی محتاج کے واسطے پیدا ہوئی یہان تک کہ طالب نے اُس شے کو پالیا جسکو کہ اُسنے تلاش کیا مطلب یہ کہ جو شے پیدا ہوئی ہے وہ کسی طالب کی طلب پر اور کسی محتاج کی حاجت رواءی کیلئے پیدا ہوئی ہے -

حق تعالیٰ کاین سمٰوات آفرید　　　از برائے دفع حاجات آفرید

یعنی حق تعالےٰ نے جو یہ آسمان پیدا فرمائے ہین تو حاجتون کے دفع کرنے کیلئے پیدا فرمائے ہین (غرضکہ)

ہر کہ جویا ست بیابد عاقبت　　　مایہ اش درد ست واصل رحمت

یعنی جو شخص کہ طالب ہو وہ آخر کار پالے گا اُسکی پونجی اُسکے ہاتھ مین ہوگی اور رحمت کی جڑ مطلب یہ کہ جو طالب ہوتا ہے وہ اپنے مطلوب کو پا ہی لیتا ہے پھر اُسکی وہ پونجی اُس کے ہاتھ مین ہوتی ہے اور رحمت حق اُسکے ساتھ ہوتی ہے آگے بھی یہی فرماتے ہین کہ

ہر کجا دردے دوا آنجا رود　　　ہر کجا فقرے نوا آنجا رود

یعنی جس جگہ کہ درد ہوتا ہے دوا وہین جاتی ہے اور جہان فقر ہوتا ہے بخشش وہین جاتی ہے

ہر کجا مشکل جواب آنجا رود　　　ہر کجا پستی است آب آنجا رود

یعنی جس جگہ کہ مشکل ہوتی ہے جواب اُسی جگہ جاتا ہے اور جس جگہ پستی ہوتی ہے پانی وہین کو جاتا ہے حاصل یہ کہ جب طلب ہوتی ہے جب ہی کوئی چیز ملتی ہے لہذا چاہئے کہ

آب کم جو تشنگی آور بدست　　　تا بجوشد آبت از بالا و پست

یعنی پانی کم تلاش کرو اور پیاس پیدا کرو تاکہ پانی تمہارے اوپر نیچے سب جگہ سے اُبلے آگے اسکی نظائر پیش کرتے ہین کہ دیکھو بے طلب کے کوئی شے نہین ملتی۔ فرماتے ہیں کہ

تا نزاید طفلک نازک گلو　　　کے روان گردد ز پستان شیر او

یعنی جب تک کہ بچہ نازک گلو پیدا نہین ہوتا تو پستان سے اُس کا دودھ کب روان ہوتا ہے مطلب یہ کہ دیکھو جب تک بچہ پیدا نہین ہوتا اور وہ دودھ کو طلب نہین کرتا اُسوقت تک دودھ پستان سے جاری نہین ہوتا۔ اور جب دودھ کا طالب یعنی بچہ پیدا ہو جاتا ہے تو پھر دیکھو دودھ کس طرح اُبلتا ہے اور جوش مارتا ہے لہذا

رو بدین بالا و پستیہا بدو　　　تا شوی تشنہ و حرارت را گرو

یعنی جاؤ بلندیون اور پستیون مین دوڑ تاکہ تو پیاسا اور حرارت مین گروی ہو جاوے مطلب یہ کہ مجاہدات وریاضات سے طلب پیدا کرو تو اُسکے بعد یہ ہوگا کہ

بعد ازان از بانگ زنبور ہوا　　بانگ آب جو بنوشے اے کیا

یعنی اُسکے بعد ہوا کی مکھی کی آواز سے ندی کے پانی کی آواز سنوگے اے بزرگ. مطلب یہ کہ جب طلب پیدا ہو جاویگی تو اُسوقت ہر چیز مین سے تمکو اپنا مطلوب ہی دکہائی دیگا اور ہر شے سے تمکو اپنے مطلوب ہی کی طرف رسائی ہوگی۔

حاجت تو کم نباشد از حشیش　　آب را گیری سوئے او می کشیش

یعنی تیری حاجت گہاس سے کم تو نہین ہے کہ تو پانی کو پکڑتا ہے اور اُس کی طرف کہنچتا ہے

گوش گیری آب را تو می کشی　　سوئے زرع خشک تا یابد خوشی

یعنی تم پانی کا کان پکڑتے ہو اور سوکہی کہیتی کی طرف کہنچتے ہو تاکہ تری پاوے۔

زرع جان را کش جواہر مضمر است　　ابر رحمت پُر ز آب کوثر است

یعنی جان کی کہیتی کیلئے جسمین کہ جواہر مضمر ہین ابر رحمت آب کوثر سے پُر ہے۔ مطلب یہ ہے کہ دیکہو جب کہیتی سوکہ جاتی ہے تو وہ بزبان حال پانی کو طلب کرتی ہے لہذا تم اُسکی طلب پر پانی کو کوشش کرکے لاتے ہو اور اُس تک پہونچاتے ہو تو بہلا تم خیال کرو کہ جتنی اُس گہاس کو پانی کی حاجت تھی تمہاری حاجت اُس سے کم نہیں اور تم جتنے گہاس پر شفیق ہو اُس سے زیادہ حق تعالیٰ تمپر شفیق ہین اور اُس گہاس کے سوکہنے سے جن چیزون کے فوت ہونے کا خوف ہے اُس سے کہین زیادہ چیزون کے فوت ہونے کا تمہارے خراب ہونے سے خوف ہے لہذا جب تم گہاس کی طلب پر اُسے پانی دیتے ہو تو سوچو تو سہی کہ حق تعالیٰ تمہین خراب ہوتے دیکہکر اور باوجود تمہاری طلب کے تمہاری پیاس کو کیا نہ بجہاوینگے اور کیا تمہارا مطلوب تمکو حاصل نہ ہوگا ضرور بالضرور حاصل ہوگا پس طلب پیدا کرو کہ جو اصل چیز ہے اللہ تعالیٰ اپنی اور اپنی رضا کی طلب اپنے اس بندہ کو اور ہر مسلمان کو نصیب فرماوین آمین یارب العلمین آگے فرماتے ہین کہ

تا سَقَاهُمْ رَبُّهُمْ آید خطاب　　تشنہ باش اللہ اعلم بالصواب

یعنی تاکہ سقاہم ربہم خطاب آوے لہذا پیاسا رہ واللہ اعلم بالصواب۔ مطلب یہ کہ طلب پیدا کرو۔ تاکہ اُس طرف سے تمکو عطا ہو اور بحر رحمت جوش مین آکر تمکو تمہارے مطلوب تک پہونچادے

واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب۔ آگے ایک اور قصہ بیان فرماتے ہین کہ اُس غلام کی زبانی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا معجزہ سنکر اُسی گاؤن سے جس کہ وہ غلام آیا تھا ایک اور عورت آئی تاکہ وہ بھی حضور مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کے معجزات کا امتحان کرے اور اُس ذات بابرکات کے دیدار سے مشرف ہو۔ اب حکایت سنو۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ہم ازان دہ یک زنے از کافران | سوئے پیغمبر روان شد از امتحان |
| پیش پیغمبر در آمد با خمار | کودکے دو ماہہ زن را در کنار |
| گفت کودک سلم اللہ علیک | یا رسول اللہ قد جئنا الیک |
| مادرش از خشم گفتش ہین خموش | کیت افگند این شہادت را بگوش |
| این کیت آموخت ای طفل صغیر | کہ زبانت گشت در طفلی جریر |
| گفت حق آموخت وانگہ جبرئیل | در بیان با جبرئیلم من رسیل |
| گفت کو گفتا کہ بالائے سرت | می نہ بینی کن بیا لا منظرت |
| ایستادہ بر سر تو جبرئیل | مر مرا گفتہ بصد گونہ دلیل |
| گفت می بینی تو گفتا کہ بلے | بر سرت تابان چو بدر کاملے |
| می بیاموزد مرا وصف رسول | بر علوم می رہاند زین سفول |
| پس رسولش گفت ای طفل رضیع | چیست نامت باز گو و شو مطیع |
| گفت نامم پیش حق عبد العزیز | عبد عزے پیش این یکمشت حیز |
| من ز عزے پاک و بیزار و بری | حق آنکہ دادت این پیغمبری |

کودکے دو ماہہ ہمچون ماہ بدر ‏— درس ما لغ گفتہ چون اصحاب صدر

پس حنوط آندم زجنت در رسید ‏— تا دماغ طفل و مادر بو کشید

ہر دو می گفتند کز خوف سقوط ‏— جان سپردن بہ برین بوئے حنوط

آنکہ تعریفش شہنشہ خود کند ‏— جامد و نامیش صد مردق زند

آنکسے را کو معرف حق بود ‏— جامد و نامیش صد صدق بود

آنکسے راکش خدا حافظ بود ‏— مرغ و ماہی مر ورا حارس شود

اندرین بودند کا واز صلا ‏— مصطفےٰ بشنید از سوئے علا

خواست آبے و وضو را تازہ کرد ‏— دست و رو را شست و زان آب سرد

ہر دو پا شست و بموزہ کرد رائے ‏— موزہ را بربود یک موزہ ربائے

دست سوئے موزہ برد آن خوش خطاب ‏— موزہ را بربود از دستش عقاب

موزہ را اندر ہوا برد او چو باد ‏— پس نگون کرد و از ان مارے فتاد

در فتاد از موزہ یک مارے سیاہ ‏— زان عنایت شد عقابش نیکخواہ

پس عقاب آن موزہ را آورد باز ‏— گفت ہین بستان و رو سوئے نماز

از ضرورت کردم این گستاخیے ‏— من ز ادب دارم شکستہ شاخیے

وائے کو گستاخ پائے می نہد ‏— بے ضرورت کش ہوا فتوی دہد

پس رسولش شکر کرد و گفت ما ‏— این جفا دیدیم خود بود آن وفا

موزہ بربودی و من درہم شدم ‏— تو غمم بردی و من در غم شدم

گرچه هر غیبے خدا ما را نمود — دل دران لحظه بخود مشغول بود

گفت دور از تو که غفلت از تو رست — دیدنم آن غیب را هم عکس تست

مار در موزه به بینم در هوا — نیست از من عکس تست ای مصطفی

عکس نورانی همه روشن بود — عکس ظلمانی همه گلخن بود

عکس عبد الله همه نورے بود — عکس بیگانه همه کورے بود

عکس هر کس را بدان ای جان ببین — پهلوئے جنسے که میخواهی نشین

عبرتست این قصه اے جان مر ترا — تا شوی راضی تو در حکم خدا

تا که زیرک باشی و نیکو گمان — چون به بینی واقعه بد ناگهان

دیگران گردند زرد از بیم آن — تو چو گل خندان گه سود و زیان

زانکه گل گر برگ برگش می کنی — خنده نگذارد نه گردد منثنی

گوید از خارے چرا افتم بغم — خنده را من خود ز خار آورده ام

هر چه از تو یاوه گردد از قضا — تو یقین دان که خریدت از بلا

ما التصوف قال وجدان الفرح — فی الفواد عند اتیان الترح

آن عقابش را عقابے دان که او — در ربود آن موزه را زان نیکخو

تا رهاند پاش را از زخم مار — اے خنک عقلے که باشد بے عثار

گفت لاتاسوا علی ما فاتکم — ان اتی السرحان اردے شاتکم

لیک هر چه فوت شد غمگین مشو — زانکه گر شد کهنه آید باز نو

| | |
|---|---|
| اگر بلا آید ترا اندہ مبر | ور زیان بینی غم او را مخور |
| کان بلا دفع بلا ہائے بزرگ | وان زیان منع زیانہای سترگ |
| راحت جان آمد ایجان فوت مال | مال چون جمع آمد ایجان شد وبال |

نیز ایک کافر عورت گاؤن سے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے امتحان کیلئے آئی اور اس ہیئت سے آئی کہ اوڑھنی اوڑھے ہوئے تھی اور دو مہینہ کا بچہ بغل مین لئے ہوئی تھی بچہ نے کہا یا رسول اللہ آپ پر خدا کا سلام ہو ہم حضور کی خدمت مین حاضر ہوئی ہیں جب ماں نے یہ سُنا تو غصہ سے کہا چپ رہ ارے یہ گواہی تیرے کان مین کسنے ڈالدی اور یہ تجھے کسنے سکھلایا کہ تیری زبان بچپن ہی مین چلنے لگی (اتنی سی جان ہاتھ بھر کی زبان) اُسنے کہا اوّلاً تو مجھے خدا نے یہ شہادت تعلیم فرمائی ہے اور اُسکے بعد جبرئیل علیہ السلام نے اور مین جبرئیل علیہ السلام کے ساتھ ساتھ بول رہا ہون اُسنے کہا جبرئیل کہان ہین بچہ نے کہا اماں تم دیکھتی نہین آپکے سر پر ہین ذرا نظر تو اُٹھا و جبرئیل آپکے سر پر کھڑے ہوئے میری رہنمائی فرما رہے ہین اُسنے کہا تجھے دکھلائی دیتے ہین بچہ نے کہا ہان مین دیکھ رہا ہون کہ آپکے سر پر چودھوین رات کے چاند کی طرح چمک رہے ہین وہ مجھے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعریف سکھلا رہے ہین اور وہی مجھکو اس حضیض سے اوج پر پہونچا رہے ہین اس گفتگو کے بعد جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے شیرخوار بچے تیرا نام کیا ہے بیان کر دیکھ میرے حکم کی نافرمانی نہ کرنا کہ بیان نہ کرے اُسنے عرض کیا کہ خدا کے نزدیک تو میرا نام عبد العزیز ہے مگر یہ پست ہمت اور محقر لوگ مجھے عبد العزیٰ کہتے ہین مگر مجھے عزے سے کوئی واسطہ نہین مین اُس سے بیزار اور بری ہون اور اقرار کرتا ہون کہ حق نے آپکو پیغمبری عطا فرمائی ہے غرض دو مہینہ کے بچے نے اسقدر اعلیٰ گفتگو کی جیسے اولیاء اللہ اور صاحب قوۃ قدسیہ کرتے ہون۔ اُسکے بعد جنت کی خوشبو آئی جو لڑکے نے بھی سونگھی اور اُسکی ماں نے بھی اسکو سونگھکر دونون کہتے تھے کہ چونکہ اس خوشبو کے زوال کا اندیشہ ہے اسلئے اسی خوشبو مین ہماری جان نکلجائے تو بہتر ہے کہ ہمسے یہ خوشبو جدا ہی نہو۔ واقعی بات یہ ہے کہ جسکی تعریف حق سبحانہ

فرماتے ہین کیا جمادات کیا نباتات کیا حیوانات سب اُسکی تعریف کرتے ہین اور جس کی تعریف خداتعالیٰ فرماتے ہین جمادات نباتات وحیوانات سب اُس کی تصدیق کرتے ہین اور جس کا خدا نگہبان ہوتا ہے مرغ وماہی اُسکی حفاظت کرتے ہین چنانچہ یہی واقعہ ہورہا تھا کہ اتنے مین بلندی سے اذان کی آواز آئی اور جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سنکر پانی منگایا کو وضو آپکو پیشتر سے تھا مگر آپنے تازہ دھنو کیا اور ٹھنڈے پانی سے ہاتھ منہ دھویا۔ (مسح کرکے) پاؤن دہوئے اور جی مین آیا کہ موزہ پہنین ایک اچکنے والا جانور موزہ اُچک لیگیا۔ یعنی آپنے موزہ اُٹھانے کیلئے ہاتھ بڑہایا اور عقاب آپکے ہاتھ مین سے اُچک لیگیا۔ اور ہوا کی طرح ہوا مین لے اُڑا اور وہان جاکر اُسکو الٹا تو اس مین سے سانپ گرا۔ دیکھو خدا کی عنایت تھی کہ عقاب خیرخواہ ہوگیا اور وہ کالا سانپ جو موزہ مین بیٹھا ہوا تھا گرپڑا اور موزہ پہننے کے قابل ہوگیا۔ اُسکے بعد وہ عقاب موزہ کو واپس لایا۔ اور کہا لیجئے اور نماز کو تشریف لیجائیے مین نے یہ گستاخی محض ضرورت کیلئے کی تھی ورنہ مین بے ادب نہین ہون بلکہ مین تو ادب کی وجہ سے حضور کے سامنے بہت ہی منکسر ہون ہان اُسکی حالت نہایت قابل افسوس ہی جو بلا ضرورت محض خواہش نفسانی سے گستاخانہ قدم اُٹھائے مگر الحمد للہ کہ مین ایسا نہین ہون جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اُس کا شکر ادا کیا۔ اور فرمایا کہ ہمنے تو اُسکو زیادتی سمجھا تھا لیکن یہ تو واقع مین خیرخواہی تھی تم میرا موزہ لیگئے اور مجھے ناگوار ہوا کہ دیکھو اُسنے نماز کیلئے جانے مین مزاحمت کی تمنے میرا غم کھویا اور مین مغموم ہوا یہ میری غلطی تھی اگرچہ حق سبحانہ نے اکثر مغیبات ضرور ہمپر ظاہر فرمائے ہین اور ان مین سے یہ بھی تھا لیکن دل اپنی حالت مین مشغول تھا اسلئے التفات نہوا عقاب نے کہا کہ خدا نہ کرے کہ آپکو غفلت ہو مین نے جو دیکھا تو یہ بھی حضور ہی کا پرتو تھا میرا کوئی ذاتی کمال نہ تھا مین ہوا کے اندر اڑتا ہوا موزہ کے اندر سانپ دیکھ لون یہ میرا کام نہین بلکہ حضور ہی کا عکس ہے اب مولانا فرماتے ہین کہ نورانی چیز کا عکس بھی نورانی ہی ہوتا ہے اور ظلمانی چیز کا عکس تاریک ہی ہوتا ہے اسلئے اہل اللہ کا پرتو بھی نورانی ہوتا ہے لہذا اس سے معرفت بڑہتی ہے اور اغیار کا عکس بالکل ظلمت ہوتا ہے کہ جو صفائی اور تنور پہلے سے ہوتا ہے وہ بھی یا زائل ہوجاتا ہے یا اُس مین تکدر آجاتا ہے علی تفاوت الاحوال پس اول تمکو ہر شخص کا عکس اُسکی حالت سے جان لینا چاہئے پھر جسکے پہلو مین چاہو بیٹھو نیز اس قصہ سے تمکو عبرت حاصل کرنی چاہئے تاکہ تم

حق سبحانہ کے حکم پر رضا مند ہو۔ اور جب اچانک کوئی ناگوار واقعہ پیش آئے تو عقل سے کام لو
اور خدا کے ساتھ حُسن ظن رکھو کہ اسمین بھی کوئی مصلحت ہوگی اور جبکہ دوسرے لوگونکی مارے
خوف کے رنگت زرد ہو اسوقت تمکو اصلا ہراس نہو بلکہ تم نفع اور نقصان ہر دو حالت مین پہول
کی طرح کہلے رہو اسلئے کہ پہول کو کچہہ بھی ملال نہین ہوتا اگر تم اُسکی پنکہڑی پنکہڑی الگ کر دو
تب بھی وہ کہلا ہی رہتا ہے نہ ہنسنا چہوڑتا ہے اور نہ پژمردہ ہوتا ہے وہ کہتا ہے کہ مین معدوم
ہونے سے ملول کیون ہون آخر یہ ہنسی جو مجھے ملی ہے یہ بھی تو عدم ہی سے ملی ہے اور عدم تو میرا
وطن اصلی ہے پس اگر میرے اجزا اپنے اصلی وطن کو چلے جاوین تو رنج کی کیا بات ہے پس
تمکو بھی ایسا ہی ہونا چاہئے اور جو کچہہ بحکم الٰہی تم سے جاتا ہے تمکو اُسپر غم نکرنا چاہئے بلکہ
سمجہنا چاہئے کہ یہ کسی بلا کا دفعیہ ہے کسی نے کسی درویش سے پوچھا کہ تصوف کیا ہے اُنہون
نے فرمایا کہ ناگوار واقعہ پیش آنیکے وقت بھی دل مین خوشی پانا پس تم سختی کو اُسی عقاب کی
مثل غم رُبا سمجہنا جو جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا موزہ اڑا لیگیا تھا اور وہ اسلئے آتی ہے
کہ تمکو تکلیف شدید سے بچا دے پس تمکو عقل سے کام لینا چاہئے اور غلطی مین نہ پڑنا چاہئے
جو عقل غلطی سے بچے بڑی مبارک ہے۔ دیکھو حق سبحانہ نے فرمایا ہے کہ جو چیز تمسے فوت ہوجائے
تم اُس کا غم نکرو کیونکہ وہ حقیقت مین ایک بہیڑیا تھی اور بہیڑیے کا قاعدہ ہے کہ جب آتا ہے تو
تمہاری بکری لیجاتا ہے پس اُسکے بھی تمکو کوئی ضرر ہوتا ہم نے تمکو اُس ضرر سے بچا دیا۔
مانا کہ ایک چیز تم سے جاتی رہی اُسپر غم فضول ہے پس تم ہرگز غم نکرو کیونکہ اگر پورانی ضائع
ہوگئی بلا سے اور نئی ملجاویگی خواہ اُسی قسم کی یا اُس سے بھی بڑہکر پس اگر کوئی بلا آئے تو اُسپر
مغموم نہ ہونا چاہئے اور اگر نقصان ہو تو اُس کا غم نہ کرنا چاہئے کیونکہ وہ بلا اور بڑی بلاؤن کا دفعیہ ہے
اور یہ نقصان دیگر بڑے نقصانون کا مانع ہے چنانچہ مال کے ضائع ہونے سے جان کو راحت ہوتی ہے
اور جب مال جمع ہوجاتا ہے تو وبال جان ہوتا ہے کہین اسکی حفاظت کی فکر ہے کہین اُسکے لئے
لوگون سے لڑائی ہے کہین کچہہ ہے کہین کچہہ ہے غرضکہ ایک مصیبت ہے اور جبکہ وہ نہ رہا سارے
جہگڑون سے نجات ہوگئی

# شرح شبیری

## ایک کافر عورت کا مع ایک شیر خوار بچے کے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین آنا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی معجزہ کی وجہ سے بچہ کا گویا ہو جانا

ہم ازان دہ یک زنے از کافران　　سوئے پیغمبر دوان شد زامتحان

یعنی اُسی گاؤن مین سے ایک عورت کافرون مین سے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف امتحان کے لئے دوڑی۔

پیش پیغمبر در آمد با خمار　　کودکے دو ماہہ زن را در کنار

یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اوڑھنی اوڑھے اس طرح آئی کہ ایک دو مہینہ کا بچہ عورت کی گود مین تھا۔

گفت کودک سلم اللہ علیک　　یا رسول اللہ قد جئنا الیک

یعنی بچے نے کہا کہ یا رسول اللہ آپ پر خدا کا سلام ہو ہم آپ کے حضور مین حاضر ہوئے ہین۔

مادرش از خشم گفتش ہین خموش　　کیت افگند این شہادت را بگوش

یعنی اُس کی ماں نے غصہ سے اُس بچہ کو کہا کہ ارے چپ تیرے کان مین اس گواہی کو کسنے ڈال دیا

این کیت آموخت ای طفل صغیر　　کہ زبانت گشت در طفلی جریر

یعنی ارے ذرا سے بچے تجھے یہ کسنے سکھا دیا کہ تیری زبان بچپن ہی مین چلنے لگی ہے۔

گفت حق آموخت وانگہ جبرئیل　　در بیان با جبرئیلم من رسیل

یعنی اُس بچہ نے کہا کہ خدا تعالیٰ نے سکھلایا ہے اور اسوقت جبرئیل نے۔ اور مین بیان مین جبریل کے ساتھ ہمزبان ہون۔ مطلب یہ کہ اُس بچے نے کہا کہ اول تو خدا نے سکھلایا ہے یعنی اُس نے میرے دل مین ڈالا۔ اُسنے حکم دیا کہ اسکو یہ سکھلا دیا جائے تو اب جبریل علیہ السلام مجھے سکھلا رہے ہین اور مین اب بولنے مین اُن ہی کا ہمزبان ہون۔ وہ جو کہتے ہین وہی مین کہتا ہون۔

گفت کو گفتا کہ بالائے سرت   می نہ بینی کن ہبالا منظرت

یعنی ماں نے کہا کہ (جبریل) کہاں ہین تو بچہ نے کہا کہ تیرے سر پر ہین کیا تجھے نظر نہین آتے اپنی نظر اوپر کو کر۔

ایستادہ بر سر تو جبرئیل   مر مرا گشتہ بصد گونہ دلیل

یعنی تیرے سر پر جبریل کھڑے ہوئے ہین اور میرے لئے سو طرح سے راہبر ہو رہے ہین

گفت می بینی تو گفتا کہ بلے   بر سرت تابان چو بدر کاملے

یعنی ماں نے کہا کہ کیا تو دیکھ رہا ہے تو بچے نے کہا کہ ہان (وہ تو) تیرے سر پر ایک بدر کامل کی طرح تابان ہین۔

می بیاموزد مرا وصف رسول   زان علوم می رہاند زین سفول

یعنی وہ جبرئیل مجھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اوصاف سکھلا رہے ہین اور اُس بلندی کی وجہ سے مجھے اِس پستی سے چھڑا رہے ہین۔ مطلب یہ کہ اوصاف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے علم سے جو بلند مرتبہ حاصل ہوتا ہے اُسکے ذریعے سے مجھے وہ اِس پستی اور جہل سے چھڑا رہے ہین۔ اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے اوصاف مجھے سکھلا رہے ہین۔ یہ باتین تو اُس بچہ نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی برکت سے اپنی ماں سے کہین اب آگے حضور صلے اللہ علیہ وسلم خود اُس سے سوالات فرماتے ہین اور وہ جواب دیتا ہے۔

پس رسولش گفت ای طفل رضیع   چیست نامت باز گو و شو مطیع

یعنی پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس بچے سے کہا کہ اے شیر خوار بچے تیرا نام کیا ہے بتا اور مطیع ہو جا۔

گفت نامم پیش حق عبد العزیز   عبد عزے پیش این یکمشت حیز

یعنی اُس بچہ نے کہا کہ خدا کے نزدیک تو میرا نام عبد العزیز ہے اور ان تھوڑے سے نامردون کے نزدیک عبد عزے ہے مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ میرا نام خدا کے نزدیک تو عبد العزیز ہے لیکن یہ کافر لوگ جو نامرد اور پست ہمت اور حقیر ہین مجھے عبد عزّی کہتے ہین (عزّی ایک بُت کا نام ہے جسکو اہل عرب پوجتے تھے)

من ز عزیٰ پاک و بیزار و بری　　حق آنکه دادت این پیغمبری

یعنی میں تو عزیٰ سے پاک اور بیزار اور بری ہوں۔ قسم ہے اُس کی جسنے آپکو پیغمبری دی ہے

کودک دو ماہہ ہمچون ماہ بدر　　درس بالغ گفتہ چون اصحاب صدر

یعنی دو مہینہ کے بچہ نے جو کہ ماہ کامل کی طرح تھا کامل سبق دیا بڑے لوگوں کی طرح۔ مطلب یہ کہ اُس دو مہینہ کے بچہ نے جو کہ رہبری اور ہدایت دینے میں بدر کامل کی طرح تھا بڑے لوگوں کی طرح گفتگو کی یہ سب اُسی ذات والاصفات کے برکات ہیں۔

پس حنوط آندم ز جنت در رسید　　تا دماغ طفل و مادر بو کشید

یعنی پھر اسوقت جنت کی خوشبو آئی۔ یہانتک کہ ماں اور بیٹے کے دماغ نے خوشبو کھینچی۔ مطلب یہ کہ ان باتوں کی بعد جنت کی خوشبو آئی اور ماں نے بھی سونگھی اور اُس لڑکے کو بھی محسوس ہوئی۔ پھر تو یہ حالت ہوئی کہ۔

ہر دو می گفتند کز خوف سقوط　　جان سپردن بہ برین بوئی حنوط

یعنی دونوں کہتے تھے کہ زوال کے خوف سے جان دیدینا بہتر ہے اس خوشبو پر۔ مطلب یہ کہ اُن کو خوف ہوا کہ کہیں یہ خوشبو جاتی نہ رہے تو کہتے تھے کہ بس سونگھتے ہی سونگھتے جان نکل جائے تو کیسی اچھی بات ہے۔ آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

آنکہ تعریفش شہنشہ خود کند　　جامد و نامیش صد مرد ق زند

یعنی جس کی تعریف کہ خود بادشاہ کرے تو اشیاء جامد اور نامی سب سیکڑوں تعریفیں کریں۔

آن کسے راکش معرف حق بود　　جامد و نامیش صد صدق زند

یعنی جسکا تعریف کرنے والا حق تعالیٰ ہو تو جامد اور نامی اُس کی سیکڑوں تصدیقیں کریں۔ مطلب یہ کہ جسکا کہ خدا تعریف کرنے والا اور ثناگو ہو اُس کی تو نباتات اور حیوانات سب کے سب ثناگو ہونگے۔ تو چونکہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے تعریف کرنیوالے حق تعالیٰ ہیں اسلئے اُن کی ثناگوئی میں ہر شے رطب اللسان ہے۔ اور اُس بچہ کا بول پڑنا اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے اوصاف بیان کرنا کوئی محل تعجب نہیں ہے آگے فرماتے ہیں کہ۔

آن کسے راکش خدا حافظ بود　　مرغ و ماہی مر ورا حارس بود

یعنی جس شخص کا کہ خدا محافظ ہو مرغ و ماہی سب اُس کے نگہبان ہوتے ہین آگے اسپر ایک حکایت لاتے ہین کہ دیکھو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے محافظ چونکہ حق تعالےٰ تھے اسلئے جانور تک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کرتے تھے اور آپکے نگہبان تھے۔ اب حکایت سنو۔

## عقاب کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی موزہ کو لیکر اُڑ جانا اور اوپر جاکر اوندہا کر دینا تو اُس سے ایک سیاہ سانپ کا گرنا

اندریں بودند کاواز صلا　　مصطفےٰ بشنید از سوئے علا

یعنی سب لوگ اسی گفتگو مین تھے کہ نماز کی آواز مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم نے بلندی کی طرف سے سنی (صلا مخفف صلوۃ ہے)

خواست آبے و وضو را تازہ کرد　　دست و رو را شست او زان آب سرد

یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے پانی منگایا اور وضو کو تازہ کیا اور اُس ٹھنڈے پانی سے ہاتھ مُنہ دہویا مطلب یہ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا وضو اگرچہ پہلے سے تھا لیکن آپنے دوبارہ تازہ وضو کرنا چاہا۔

ہر دو پا شست و بموزہ کرد رائے　　موزہ را بربود یک موزہ ربائے

یعنی دونون پاؤن دہوکر موزہ کی طرف رائے فرمائی تو موزہ کو ایک موزہ کا اُچکنے والا لے گیا۔ مطلب یہ کہ وضو فرماکر موزہ پہننے کا ارادہ کیا تو موزہ کو ایک جانور اُچک کرلے اُٹھا

دست سوئے موزہ برد آن خوش خطاب　　موزہ را بر بود از دستش عقاب

یعنی وہ خوش خطاب (یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم) موزہ کی طرف ہاتھ لیگئے تو آپکے دست مبارک مین سے عقاب موزہ کو لے گیا۔

موزہ را اندر ہوا برد او چو باد　　پس نگون کرد و ازاں مارے فتاد

یعنی وہ ہوا کی طرح موزہ کو لے اُڑا پھر اُسے اوندہا کر دیا تو اس میں سے ایک سانپ گرا۔

در فتاد از موزہ یک مارے سیاہ　　زاں عنایت شد عقابش نیکخواہ

یعنی موزہ مین سے ایک کالا سانپ گر پڑا اس عنایت خداوندی کی وجہ سے عقاب آپ کا خیر خواہ ہوگیا

پس عقاب آن موزہ را آورد باز　　　گفت ہین بستان و رو سوئے نماز

یعنی پھر عقاب اُس موزہ کو واپس لے آیا۔ اور عرض کیا کہ یہ لیجئے اور نماز کیلئے تشریف لیجائیے
اور (عرض کرنے لگا کہ)

از ضرورت کردم این گستاخئے　　　من ز ادب دارم شکستہ شاخئے

یعنی مین نے یہ ایک گستاخی بضرورت کی تھی (ورنہ) مین تو ادب کی وجہ سے بہت ہی منکسر ہون۔
مطلب یہ کہ اُس عقاب نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مین نے جو یہ گستاخی کی کہ آپ کے
دست مبارک مین سے موزہ اُچک لیا تو اُس کی وجہ صرف ضرورت تھی ورنہ مین ہرگز ایسی گستاخی نکرتا
مین تو حضور کے سامنے بہت ہی متواضع اور منکسر ہون۔

وائے کو گستاخ پائے می نہد　　　بے ضرورت کش ہوا فتوے دہد

یعنی افسوس ہے اُس شخص پر جو کہ بے ضرورت گستاخانہ قدم رکھتا ہے (صرف اسلئے) کہ اُسکو
ہوائے نفسانی فتویٰ دیتی ہے۔ مطلب یہ کہ اُسنے عرض کیا کہ مین تو بہت ہی متواضع اور منکسر ہون اور
مین نے جو کیا وہ حقیقت مین گستاخی نہ تھی بلکہ ایک ضروری کام تھا۔ لیکن اُن لوگون پر سخت افسوس
ہے جو بلا ضرورت صرف خواہشات نفسانی کی وجہ سے حقیقۃً گستاخیان کرتے ہین،

پس رسولش شکر گفت و گفت ما　　　این جفا دیدیم و بود آن خود وفا

یعنی پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اُس (عقاب) کا شکر ادا فرمایا اور فرمایا کہ ہمتو اُسکو جفا
سمجھے تھے اور یہ تو وفا تھی۔ مطلب یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس کا شکریہ ادا کیا اور فرمایا میان
ہم تو سمجھے تھے کہ تم نے ایک ظلم کیا کہ موزہ نہ پہننے دیا لیکن یہ تو سراسر وفاداری تھی۔

موزہ بر بودی و من در ہم شدم　　　تو غم بردی و من در غم شدم

یعنی تو موزہ لے گیا اور مین پریشان ہوا تو میرا غم لے گیا اور مین غم مین مبتلا ہوا (اور فرمایا کہ)

گرچہ ہر غیبے خدا ما را نمود　　　دل دران لحظہ بخود مشغول بود

یعنی اگرچہ تمام مغیبات (ضروریہ) خدا نے ہمکو دکھلا دئے ہین لیکن اسوقت مین دل اپنی طرف
مشغول تھا مطلب یہ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حق تعالیٰ نے ضروری غیبیات
ہمکو بتلا دی ہین اور ہم اُنپر مطلع ہین۔ لیکن اسوقت چونکہ دوسری طرف توجہ تھی لہذا موزہ مین

سانپ کے ہونے کی خبر نہ ہوئی۔ اسکو سنکر عقاب نے یہ جواب دیا کہ

گفت دور از تو کہ غفلت از تو رست — دیدنم آن غیب را ہم عکس تست

یعنی عقاب نے کہا کہ یہ آپ سے یہ دور ہے کہ آپ سے غفلت پیدا ہو (بلکہ) یہ میرا دیکھنا بھی آپ ہی کا عکس تھا
مطلب یہ کہ اُسنے عرض کیا کہ آپ کی شان سے یہ بہت ہی بعید ہے کہ آپ سے غفلت ہو آپ سے خدا نکرے
غفلت کیون ہوتی آپ تو ایسے ہوشیار اور بیدار ہین کہ دوسرون پر بھی اُس ہوشیاری کا عکس
پڑتا ہے کہ مین نے جو اس سانپ کو دیکھ لیا اور مجھے معلوم ہو گیا۔ یہ بھی صرف آپ ہی کی برکت تھی
ورنہ بھلا میں اور اُڑتا ہوا موزہ مین سانپ کیسے دیکھ سکتا تھا۔

مار در موزہ بہ بینم در ہوا — نیست از من عکس تست ای مصطفٰے

یعنی مین سانپ کو موزہ مین اڑتے ہوئے دیکھ لون یہ مجھسے نہین ہے بلکہ اے مصطفٰے صلی اللہ
علیہ وسلم آپ کا ہی عکس ہے۔ مطلب یہ کہ اُسنے عرض کیا کہ میرا یہ دیکھ لینا بھی کوئی ذاتی کمال نہ تھا بلکہ
یہ بھی آپ ہی کا پرتو اور عکس تھا کہ جسکی بدولت میری آنکھ نے اسکو دیکھ لیا۔ ورنہ کہان مین اور
کہان یہ ادراک۔ ع ببین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ

عکس نورانی ہمہ روشن بود — عکس ظلمانی ہمہ گلخن بود

یعنی نورانی شے کا عکس بالکل روشن ہی ہوتا ہے اور ظلمانی شے کا عکس بالکل سیاہ ہوتا ہے

عکس عبد اللہ ہمہ نوری بود — عکس بیگانہ ہمہ کوری بود

یعنی عبد اللہ کا عکس بالکل نورانی ہوتا ہے اور بیگانہ کا عکس بالکل اندھا پن ہوتا ہے مطلب
یہ کہ جو حضرات اولیاء اللہ ہین اور اُن کے قلوب نورانی ہین اُن کا تو عکس بھی نورانی ہی ہوتا ہے اور
جو لوگ کہ محجوب اور غیر اولیاء اللہ ہین اُن کا عکس بھی ظلمت اور حجاب ہی ہوتا ہے آگے ایک مضمون
ارشادی فرماتے ہین کہ۔

عکس ہر کس را بدان ای جان ببین — پہلوئے جنسے کہ میخواہی نشین

یعنی ہر شخص کے عکس کو اے جان اُس سے جانچ لے (اور پھر) جسکے پہلو مین چاہے بیٹھ مطلب
یہ کہ جب ہر شخص کا عکس مختلف پڑتا ہے اور ہر ایک کا اثر جدا گانہ ہوتا ہے تو تمکو چاہئے کہ اول
ہر شخص کی حالت کو اُسکے عکس سے جانچ لو کہ اُسکے ہمنشینون پر اُس کا کیا اثر اور کیا عکس ہے

جب تم اسکو پہچان لو پھر جسکے پاس چاہو بیٹھو اُٹھو۔ پھر تمکو ضرر نہیں ہو سکتا اسلئے کہ جب اس امر کی شناخت ہو گئی تو اب تو کوئی بات رہی ہی نہیں جس سے ضرر ہو سکے آگے اس قصہ کا وجہ عبرت ہونا بیان فرماتے ہیں

## اس حکایت سے عبرت حاصل کرنیکی وجہ اور آیۃ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا کے معنے

عبرت ست این قصه اے جان مر ترا　　　تا شوی راضی تو در حکم قضا

یعنی اے جان یہ قصہ تمہارے لئے عبرت کے قابل ہے تاکہ تم حکم قضا میں راضی رہو۔

تاکه زیرک باشی و نیکو گمان　　　چون به بینی واقعهٔ بد ناگهان

یعنی تاکہ تم ہوشیار اور نیک گمان رہو جسوقت کہ ناگہان کوئی ناگوار واقعہ کو دیکھو۔ مطلب یہ کہ یہ قصہ بالا اسلئے تمہارے لئے عبرت کے قابل ہے کہ تمہیں معلوم ہو جاوے کہ جو واقعہ قضا و قدر سے پیش آتا ہے اُس میں کوئی نہ کوئی مصلحت ضرور ہوتی ہے اور جب یہ معلوم ہو جاویگا تو پھر تم اُسپر راضی رہوگے اور تمکو راضی رہنا آسان ہو جاوے گا۔

دیگران گردند زرد از بیم آن　　　تو چو گل خندان گه سود و زیان

یعنی دوسرے لوگ تو اُسکے خوف سے زرد ہو جاویں اور تم پھول کی طرح نفع نقصان کے وقت ہنستے رہو۔

زانکه از گل گر تو برگش می کنی　　　خنده نگذارد و نه گردد منثنی

یعنی اسلئے کہ اگر تم پھول کی پنکھڑیاں اُکھاڑ دو تو وہ ہنسی کو چھوڑتا نہیں اور مرجھاتا نہیں۔

گو ید از خارے چرا افتم بغم　　　خنده را من خود ز خار آورده ام

یعنی وہ پھول کہتا ہے کہ میں خار عدم سے کیوں غم میں پڑوں میں تو ہنسی کو عدم ہی سے لایا ہوں مطلب یہ کہ دیکھو پھول کی اگر تم پنکھڑی پنکھڑی الگ کر ڈالو تب بھی وہ ہنستا ہی رہتا ہے اور پژمردہ نہیں ہوتا بلکہ وہ بزبان حال کہتا ہے کہ بھلا میں جو معدوم ہونے سے ملول اور پژمردہ ہوں تو مجھے اس کی کیا غرض ہے اسلئے کہ میری یہ ہنسی تو عدم ہی سے وجود میں آئی ہے تو اگر مجھپر دوبارہ عدم طاری ہوگا تو اسوقت بھی یہ ہنسی رہے گی پس اسی طرح تمکو چاہئے کہ جو ناگواری پیش آوے

یہ سمجھو کہ ہم خود قضا و قدر سے آئے ہیں۔ اور یہ بلا و مصیبت بھی قضا و قدر ہی سے آئی ہے لہذا پریشان ہونا سخت غلطی ہے

ہر چہ از تو یاوہ گردد از قضا　　　تو یقین دان کہ خریدت از بلا

یعنی جو شئے کہ قضا کی وجہ سے تیرے پاس سے جاتی رہے تو تو یقیناً جان لے کہ تجھے بلا سے خرید لیا مطلب یہ کہ اگر تمہاری کوئی شے جاتی رہے اور تقدیر سے کسی چیز کا نقصان ہو جاوے تو اُسپر راضی رہو۔ اور یوں سمجھو کہ کوئی بلا خود ہماری ذات پر آنیوالی تھی جو کہ چلو مال ہی پر ٹل گئی۔ فالحمد للہ۔

ما التصوف قال وجد ان الفرح　　　فی الفواد عند اتیان الترح

یعنی (کسی شخص نے کسی سے پوچھا کہ) تصوف کیا ہے تو اُسنے کہا کہ دل میں مصیبت کے آنیکے وقت خوشی پانا۔ مطلب یہ کہ جسوقت کوئی مصیبت آوے تو اُسپر راضی رہنا اصل تصوف ہے اب رہا رنج طبعی تو نہ تو وہ ممنوع ہے اور نہ مذموم بلکہ اصل مقصود یہ ہے کہ مصیبت کیوقت راضی رہے اور کوئی کلمہ خدا کی شکایت وغیرہ کا نہ کہے اور اگر رنج طبعی ہو تو مضائقہ نہیں ہے اور اسکی علامت کہ رنج طبعی ہے اور دل سے راضی ہیں یا اصل سے راضی ہی نہیں ہیں یہ ہے کہ اگر ایسے وقت میں شکوہ و شکایت کرتا ہے تب تو راضی نہیں ہے اور اگر شکایت نہیں ہے بلکہ صبر کیا تو معلوم ہوا کہ راضی ہے اور اسکو اصل تصوف حاصل ہے اور شکوہ و شکایت زبان ہی سے نہیں بلکہ دل میں بھی خدا کی شکایت پیدا نہ ہو۔

آن عقابش را عقابے دان کہ او　　　در ربود آن موزہ را زان نیکخو

یعنی اُس شخص کی مصیبت کو وہ عقاب جانو جو کہ موزہ کو اُس نیک خصلت صلے اللہ علیہ وسلم سے اُچک لے گیا تھا۔

تا رہاند پاش را از زخم مار　　　اے خنک عقلے کہ باشد بے غبار

یعنی تاکہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے پاؤں مبارک کو سانپ کے زخم سے بچا دے۔ ٹھنڈی ہو وہ عقل جو کہ بے غبار ہے۔ مطلب یہ کہ جو مصیبت کسی پر آوے تو اُس مصیبت کو اُس عقاب کی طرح جانو جو کہ موزہ لیگیا تھا کہ دیکھو اُسمیں کیسی مصلحت تھی حالانکہ بظاہر ناگوار معلوم ہوتا تھا تو بس تم بھی یہی سمجھو کہ جو واقعہ پیش آیا ہے اس میں بھی کوئی مصلحت ہے جیسا کہ خود ارشاد حق ہے کہ عسی ان تکرھوا

فنیئا وھو خیر لکم وعسی ان تحبوا شیئا وھو شر لکم -

گفت لا تاسوا علی ما فاتکم　　ان اتی السرحان اردی شاتکم

یعنی حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شے جاتی رہے اُسپر غمگین مت ہو اگرچہ بھیڑیا آوے اور تمہاری بکریون کو خراب کردے ۔ مطلب یہ کہ جو چیز بھی جاتی رہے اُسکو اُسی طرف سے سمجھو اور اُسکے مصالح پر غور کرو - اور اُسپر غمگین مت ہو -

گفت ہر چہ آن فوت شد غمگین مشو　　زانکہ گر شد کہنہ آید باز نو

یعنی فرمایا ہے کہ جو کچھہ فوت ہو جاوے تو غمگین مت ہو اسلئے کہ اگر پُرانا جاتا رہا تو نیا آجاویگا -

گر بلا آید ترا اندہ مبر　　ور زیان بینی غم آن ہم مخور

یعنی اگر تجہپر کوئی بلا آوے تو رنجیدہ مت ہو - اور اگر تو کوئی نقصان دیکھے تب بھی غم مت کہا اسلئے کہ

کان بلا دفع بلا ہائے بزرگ　　وان زیان منع زیانہائی سترگ

یعنی کیونکہ وہ بلا بہت سی بڑی بلاؤن کا دفعیہ ہے اور وہ نقصان بہت سے بڑے نقصانون کی روک ہے مطلب یہ کہ اگر کوئی بلا آوے یا کوئی نقصان ہو جاوے تو یون سمجھو کہ نہ معلوم یہ کتنی بڑی بڑی بلاؤن اور نقصانون کا دفعیہ ہے کہ اُسکے آجانے سے وہ سب ٹل گئے ورنہ نہ معلوم کیا سے کیا ہو جاتا -

راحت جان آمد اے جان فوت مال　　مال چون جمع آمد ای جان شد وبال

یعنی مال کا جاتا رہنا اے پیارے راحت جان ہے اور جب مال جمع ہو جاتا ہے تو پیارے وہ وبال ہو جاتا ہے - مطلب یہ کہ مال کے جاتے رہنے سے رنجیدہ نہ ہو اسلئے کہ مال کا فوت ہو جانا ہی اچھا ہے ورنہ جب یہ جمع ہو جاتا ہے تو وبال جان ہو جاتا ہے اب آگے ایک حکایت لاتے ہین جس سے کہ معلوم ہوگا کہ مال کے فوت ہو جانے مین کسقدر بلاؤن کا دفعیہ ہے ورنہ نہ معلوم جان پر پڑے یا ایمان پر پڑے - غرض کہ فوت مال مین بیحد مصالح ہین لیکن اسکو سنکر کوئی عاقل صاحب یہ نہ سمجھین کہ پھر جسقدر مال ہے اُسکو فوت کر دیا جاوے - بات یہ ہے کہ مال کے فوت ہو جانے مین مصالح ہین فوت کر دینے مین کوئی مصلحت نہین ہے اگر مال ہو اور شریعت کے مطابق ہو تو خدا کی نعمت ہے اُس مین اسراف سے بچے اور اگر جاتا رہے تو صبر کرے -

اب حکایت سنو

# شرح حبیبی

گفت موسی را یکے مرد جوان / کہ بیاموزم زبان جانوران
تا بود کز بانگ حیوانات و دد / عبرتے حاصل کنم در دین خود
چون زبانہائے بنی آدم ہمہ / در پئے آب است و نان و دمدمہ
بوکہ حیوانات را درد دگر / باشد از تدبیر ہنگام گذر
گفت موسی رو گذر کن زین ہوس / کاین خطر دارد بسے در پیش و پس
عبرت و بیداری از یزدان طلب / نہ از کتاب و از مقال و حرف و لب
گرم تر شد مرد زان منعش کہ کرد / گرم تر گردد ہمے از منع مرد
گفت اے موسی چو نور تو بتافت / ہر چہ چیزے بود از تو چیز یافت
مر مرا محروم کردن زین مراد / لائق لطفت نباشد اے جواد
این زمان قائم مقام حق توئی / یاس باشد گر مرا مانع شوی
گفت موسیٰ یارب این مرد سلیم / سخرہ کردستش مگر دیو رجیم
گر بیاموزم زیان کارش بود / ور نیاموزم دلش بد مے شود
گفت اے موسے بیاموزی کہ ما / رد نکردیم از کرم ہرگز دعا
گفت یارب او پشیمانی خورد / دست خاید جامہ ہا را بر درد
نیست قدرت ہر کسے را سازوار / عجز بہتر مایۂ پرہیزگار
فقر زین رو فخر آمد جاودان / کہ بتقوے ماند دستش نارسان

زان غنا و زان غنی مردود شد — کہ ز قدرت صبرہا بدرود شد
آدمی را عجز و فقر آمد امان — از بلائے نفس پر حرص و غمان
آن غم آید ز آرزو ہائے فضول — کہ بدان خو کردہ است آن صید غول
آرزوئے گل بود گلخوارہ را — گل شکر نگوارد آن بیچارہ را

موسیٰ علیہ السلام سے ایک شخص نے درخواست کی کہ مجھے جانورون کی زبان سکھلا دیجئے تاکہ درندون اور دیگر جانورون سے مین دین کے متعلق نصیحت حاصل کرون کیونکہ آدمیون کی گفتگو تو علی العموم روٹی پانی مکروفریب سے تعلق رکھتی ہے ممکن ہے کہ جانورون کو کوئی اور ہی درد ہو۔ اور انکو اس جہان فانی کو چھوڑنے کی فکر ہو۔ اور وہ اسکی تدابیر مین مصروف ہون۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اس خیال کو چھوڑ دو اس مین ہر پہلو مین بہت سے خطرے ہین۔ رہی عبرت اور تیقظ سو خدا سے دعا کرو وہ عطا فرماوینگے۔ یہ بات نہ کتاب سے حاصل ہوتی ہے نہ گفتگو سے نہ الفاظ و لب سے اُنہون نے جو منع کیا تو اسکو اور ہی زیادہ شوق ہوا کیونکہ منع کرنے سے آدمی کی حرص اور بڑھتی ہے اُسنے عرض کیا کہ یا حضرت جب آپکے نور نے عالم کو منور کیا تو جو بھی کوئی چیز تھی سبکو آپکے دربار سے کچھ نہ کچھ مل گیا۔ اور کوئی محروم نہیں رہا پس مجھے اپنے کرم سے محروم کرنا آپکے الطاف فراوان کے شایان شان نہین اسوقت حضور ہی خلیفۃ اللہ فی الارض ہین اگر حضور کے یہان سے مین محروم ہو گیا تو پھر کوئی امید حصول مدعا کی نہین حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حق سبحانہ سے دعا کی کہ اے اللہ معلوم ہوتا ہے کہ شیطان نے اس احمق کو مسخر کر لیا ہے اور میری نصیحت نہین مانتا۔ اگر مین اسکو سکھلاتا ہون تو اس کا نقصان ہے۔ اور اگر نہین سکھلاتا ہون تو بد دل ہوتا ہے مجھے کیا کرنا چاہئے۔ حق سبحانہ نے فرمایا کہ تم سکھلا دو کیونکہ ہم دعا کو اپنے کرم سے رد نہین کرتے! اسپر اُنہوں نے عرض کیا کہ اے اللہ وہ احمق پشیمان ہو گا۔ اور افسوس سے اپنے ہاتھ کاٹے گا اور کپڑے پھاڑے گا۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ ہر ایک کیلئے قدرت موافق نہین طالب اتقا کیلئے عجز ہی بہتر سرمایہ ہے۔ فقر اسی لئے ہمیشہ موجب فخر رہا ہے کہ محتاج کا معاصی تک نہ پہنچنے والا ہاتھ ہمیشہ تقوے ہی تک رہتا ہے اور دولتمندی

اور دولتمند بالعموم اسی لئے مردود ہے ہیں کہ حصول قدرت کے سبب معاصی سے صبر نہو سکا پس عجز و فقر آدمی کو نفس حریص کی بلا اور طرح طرح کے آلام سے بچاتا ہے کیونکہ غم تو ان فضول آرزوؤں سے پیدا ہوتا ہے جن کا شیطان کے پھندے میں پھنسا ہوا آدمی خوگر ہوتا ہے چنانچہ جو شخص مٹی کھانے کا عادی ہے اُسکو مٹی کی آرزو ہوتی ہے اور گل شکر اُسکو ہضم نہیں ہوتی اور عادت ہوتی ہے قدرت و سامان و دولت سے تو تمام غموم کی جڑ یہی چیزیں ہیں جب یہ نہ ہونگی تو پھر کوئی غم نہ ہوگا اور نہ کوئی آرزو ہوگی۔

# شرح شبیری

## ایک شخص کا موسیٰ علیہ السلام سے جانوروں کی زبان سیکھنے کی استدعا کرنا

گفت موسیٰ را یکے مرد جوان — کہ بیاموزم زبان جانوران

یعنی موسیٰ علیہ السلام سے ایک مرد جوان نے عرض کیا کہ مجھے جانوروں کی بولی سکھا دیجئے۔

تا بود کز بانگ حیوانات و دد — عبرتے حاصل کنم در دین خود

یعنی تاکہ ایسا ہو کہ درندوں اور چرندوں کی باتوں سے میں اپنے دین میں کوئی عبرت حاصل کروں۔

چوں زبانہائے بنی آدم ہمہ — در پئے آبست و ناں و دمدمہ

یعنی چونکہ سب آدمیوں کی زبانیں پانی اور روٹی اور مکر و فریب کے واسطے ہیں۔

بو کہ حیوانات را درد دگر — باشد از تدبیر ہنگام گذر

یعنی شاید کہ حیوانات کیلئے کوئی دوسرا مشغلہ موت کی تدبیر (وغیرہ کے متعلق) ہو۔ مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ مجھے حیوانات کی بولی سکھا دیجئے اسلئے کہ آدمی کی زبان تو دن رات اسی مشغلہ میں رہتی ہے کہ روٹی کا فکر کر لیا۔ پانی کا فکر کر لیا۔ مکر و فریب کر لیا۔ ان کی بولیاں سنکر تو اسی طرف طبیعت کو میلان ہوتا ہے اور اگر حیوانات کی بولیاں معلوم ہو جاوینگی تو ممکن ہے کہ وہ کچھ اُس طرف کے متعلق گفتگو کرتے ہوں اور سوچتے ہوں کہ موت کیواسطے تدابیر کرنا چاہئے۔ تو اُن کی باتوں سے ہمیں بھی اُس طرف توجہ ہو جاوے۔

گفت موسیٰ رو گذر کن زین ہوس　　　　کاین خطر دارد بسے در پیش و پس

یعنی موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ جا اس ہوس سے درگذر ۔ کیونکہ یہ بات آگے پیچھے بہت سے خطرے رکھتی ہے۔ مطلب یہ کہ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اس مین بہت سے خطرے ہین تو اس ہوس کو دل سے نکال دے ۔

عبرت و بیداری از یزدان طلب　　　　نہ از کتاب و از مقال و حرف و لب

یعنی عبرت اور بیداری خدا سے مانگ نہ کہ کتاب سے اور باتون سے اور حرفون سے اور لب سے مطلب یہ کہ میان ان باتون سے کہین عبرت اور بیداری ہوا کرتی ہے ۔ عبرت تو ہوا کرتی ہے توفیق حق سے تو خدا سے دعا کر بھلا ان باتون مین کیا رکھا ہے ۔

گرم تر شد مرد زان منعش کہ کرد　　　　گرم تر گردد ہمے از منع مرد

یعنی وہ آدمی اُس منع کرنے سے اور بھی مصر ہوا ۔ اور منع کرنے سے آدمی زیادہ مصر ہوا ہی کرتا ہے مطلب یہ کہ موسیٰ علیہ السلام نے جو منع کیا تو اسکو اور زیادہ اشتیاق ہوا اور وہ اور بھی اصرار کرنے لگا کہ نہین مجھے ضرور سکھا دیجئے ۔ دوسرے مصرع مین ایک قاعدہ کلیہ فرماتے ہین کہ بھائی منع کرنے سے تو ضد زیادہ ہوا ہی کرتی ہے جیسے کہ مشہور ہے کہ الانسان حریص لما منع ۔ غرضکہ اُس کا اصرار اسلئے اور بھی زیادہ ہوا ۔

گفت اے موسیٰ چو نور تو بتافت　　　　ہر چہ چیزے بود از تو چیز یافت

یعنی اُسنے عرض کیا کہ اے موسیٰ جبکہ آپ کا نور چمکا تو جو موجودات تھین سبنے آپسے کوئی چیز حاصل کی ہے

مر مرا محروم کردن زین مراد　　　　لائق لطفت نباشد اے جواد

یعنی اے کریم مجھے اس مراد سے محروم کرنا آپکے لطف کے لائق نہیں ہے ۔

این زمان قائم مقام حق توئی　　　　یاس باشد گر مرا مانع شوی

یعنی اس زمانہ مین خدا کے نائب آپ ہی ہین تو اگر آپ مجھے اس امر مین مانع ہونگے تو مجھے یاس ہوجاویگی ۔ مطلب یہ کہ اُسنے عرض کیا کہ اے موسیٰ علیک السلام جب سے آپکو نبوت ملی ہے تمام موجودات علیٰ فرق مراتب آپسے فیضیاب ہوئے ہین اور سب کو کچھہ نہ کچھہ فیض پہونچا ہے تو آپ بھلا مجھے جو میری مراد تک نہین پہونچاتے یہ آپکے لطف و کرم سے تو بہت ہی بعید ہے اسوقت آپ نائب حق ہین اور

حق تعالےٰ کے یہان سے حکم ہے کہ لا تقنطوا ناامید مت ہو اور مجھے آپ ناامید کئے دیتے ہین نائب حق ہو کر ناامید نہ کیجئے بلکہ میری مراد کو پورا فرما دیجئے۔

گفت موسے یارب این مرد سلیم　　سخرہ کرد ستش مگر دیو رجیم

یعنی موسی علیہ السلام نے جناب باری مین عرض کیا کہ اے اللہ یہ آدمی تو بہولا ہے شاید اس کو شیطان ملعون نے مسخر کر لیا ہے۔

گر بیاموزم زیان کارش بود　　ور نیاموزم دلش بد مے شود

یعنی اگر سکہاتا ہون تو اسکے کام کا نقصان ہوتا ہے اور اگر نہین سکہاتا ہون تو اُس کا جی برا ہوتا ہے۔ مطلب یہ کہ جب اُسنے بہت ہی اصرار کیا اور موسیٰ علیہ السلام جانتے تھے کہ اسکو سیکہنے سے نقصان ہوگا۔ اور وہ مانتا نہ تھا تو موسی علیہ السلام نے جناب باری مین دعا کی کہ اے اللہ یہ آدمی ویسے تو بہولا معلوم ہوتا ہے۔ مگر شیطان نے شاید اسکو خوب اچہی طرح بہکا دیا ہے جو یہ اسقدر اصرار کر رہا ہے اب مشکل یہ ہے کہ اگر سکہاتا ہون تو اس کا نقصان ہوتا ہے اور نہ سکہاؤن تو اس کی دل شکنی ہوتی ہے اب کرون تو کیا کرون۔

گفت ای موسےٰ بیاموزش کہ ما　　رد نکردیم از کرم ہرگز دعا

یعنی ارشاد باری ہوا کہ اے موسیٰؑ آپ اسکو سکہا دیجئے اسلئے کہ ہمنے کرم کی وجہ سے کبہی دعا کو رد نہین کیا۔

گفت یارب او پشیمانی خورد　　دست خاید جامہ ہارا بر درد

یعنی موسی علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے اللہ وہ (بعد مین) پشیمان ہوگا۔ ہاتھ کاٹے گا اور کپڑون کو پہاڑے گا۔ مطلب یہ کہ جب ارشاد حق سکہا دینے کا ہوا تو موسی علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے اللہ اسکو اس بولی کے سیکہنے سے نقصان ہوگا جو کہ اسکو اسوقت معلوم نہین ہوتا۔ اُسوقت روتا پہرےگا اور پریشان اور پشیمان ہوکر ہاتھ کاٹے گا اور کپڑے پہاڑے گا۔ اور افسوس کرے گا۔ تو بہتر ہے کہ ابہی نہ سکہایا جاوے آگے مولانا فرماتے ہین کہ:

نیست قدرت ہر کسے را سازوار　　عجز بہتر مایۂ پرہیزگار

یعنی ہر شخص کیلئے قدرت ہونا مناسب نہیں ہے پرہیزگار کا سرمایہ تو عجز ہی بہتر ہے۔

فقر زین رو فخر آمد جاودان　　که بتقوے ماند دست نارسان

یعنی فقر ہمیشہ اسی لئے مایۂ فخر رہا ہے کہ محتاج کا ہاتھ تقوے ہی مین بند رہتا ہے۔

زاں غنا وزاں غنی مردود شد　　که ز قدرت صبرہا مدرونہ شد

یعنی غنا اور غنی اسیلئے مردود ہوئے کہ قدرت کی وجہ سے صبر جاتے رہے۔

آدمی را عجز و فقر آمد اماں　　از بلائے نفس پُر حرص و غماں

یعنی آدمی کیلئے نفس پر حرص وغم کی بلاؤں سے عجز و فقر جائے امن ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ہر شخص کیلئے صاحب مقدرت اور غنی ہونا مناسب نہیں ہے اور ہر شخص کو دولت موافق نہیں ہوتی بلکہ بہت سے لوگ ایسے ہین کہ جنکو فقر ہی کی بدولت تقوے نصیب ہے کہ چونکہ انکو کسی شئے پر قدرت نہیں ہے اور وہ کچھہ کرہی نہیں سکتے اسلئے اُن کا تقوے درست ہے اور اگر کہین خدانخواستہ ایسے طبیعت والے صاحب قدرت ہوتے تو پھر تو خدا جانے کیا غضب ڈہاتے۔ کسی نے کہا ہے کہ ؎ زاہد نہ داشت تاب جمال پری رُخان + کُنجے گرفت و ترس خدا را بہانہ ساخت۔

غرضکہ یہی وجہ ہے کہ اکثر مواقع مین فقر کو مایۂ فخر کہا جاتا ہے کہ طبائع ضعیف ہین تو اکثر جگہ فقر ہی بہتر ہی کہ نہ قدرت ہوگی اور نہ کوئی حرکت کرسکینگے اور یہی وجہ ہے کہ بہت سے غنی مردود ہوچکے ہین کہ اُن کو قدرت تھی اور پھر نہ سنبھل سکے نہ صبر کرسکے اور بلاہائے نفس میں مبتلا ہوگئے پس نفس و شیطان کی بلاؤن اور اُن کے پہندون سے امن تو فقر ہی مین ملتا ہے اسلئے کہ

آن غم آید ز آرزوہائے فضول　　که بدان خو کردہ است آن صید غول

یعنی وہ غم فضول آرزوون ہی سے آتا ہے جسکا کہ یہ شیطان کا شکار عادی ہوتا ہے

آرزوئے گِل بود گلخوارہ را　　گل شکر نگوارد آن بیچارہ را

یعنی مٹی کہانیوالیکو مٹی ہی کی آرزو ہوتی ہے اُس بیچارہ کے گل شکر ہضم ہی نہیں ہوتی۔ مطلب یہ کہ غموم و بلاہائے شیطانی و نفسانی تو فضول فضول آرزوؤں بیہودہ باتون ہی سے پیدا ہوتے ہین اور فضول آرزوئین پیدا ہوتی ہین مال و دولت کے ہونے سے۔ لہذا اصل جڑ سب چیزون کی یہی حضرت مال و دولت ہی ہوئے۔ تو مال و دولت اگرچہ کیسی ہی نعمت ہو لیکن بعض آدمی کے موافق نہیں آتی۔ اس کی ایسی مثال ہے کہ دیکھو جسکو مٹی کہانے کی عادت ہوتی ہے وہ مٹی ہی کہاتا ہے اسکو

گل شکر ہضم ہی نہین ہوتی حالانکہ گل شکر ظاہر ہے کہ کیسی عمدہ اور لطیف اور نفیس چیز ہے تو اسی طرح دولت اگرچہ کیسی ہی نفیس ولطیف کیون نہو لیکن ہر شخص کے مناسب نہین ہے ۔ بس اسی طرح جانورون کی بولی سمجھنا اور اُس سے عبرت حاصل کرنا کیسا ہی اچھا کیون نہو لیکن اس شخص کے مناسب نہ تھا مگر اسکو جتنا منع کیا جاتا تھا اُس کا اصرار اُسیقدر زیادہ ہوتا تھا ۔ آخر حضرت موسی علیہ السلام کے پاس حضرت حق کی طرف سے دوسری مرتبہ وحی آئی جسکو آگے بیان فرماتے ہین ۔

## شرح حبیبی

بعد ازان وحی آمد از حضرت که رو ‌ ‌ ‌ هرچه می گوید به لطف خود شنو

گفت یزدان که بده بالیست او ‌ ‌ ‌ برگشا در اختیار آن دست او

اختیار آمد عبادت را نمک ‌ ‌ ‌ ورنه می گردد بناخواه این فلک

گردش او را نه اجر و نی عقاب ‌ ‌ ‌ کاختیار آمد هنر وقت حساب

جمله عالم خود مسبّح آمدند ‌ ‌ ‌ نیست آن تسبیح جبری سودمند

تیغ در دستش نه از عجزش بکن ‌ ‌ ‌ تا که غازی گردد او یا راه زن

زانکه کرّمنا شد آدم ز اختیار ‌ ‌ ‌ نیم زنبور عسل شد نیم مار

مومنان کانِ عسل زنبور وار ‌ ‌ ‌ کافران خود کانِ زهرے همچو مار

زانکه مومن خورد بگزیده نبات ‌ ‌ ‌ تا چو نحلے گشت ریق او حیات

باز کافر خورد شربت از صدید ‌ ‌ ‌ هم ز قوتش زهر شد در وے پدید

اهل الهام خدا عین الحیات ‌ ‌ ‌ اهل تسویل هوا سم الممات

در جهان این مدح و شاباش و زهے ‌ ‌ ‌ ز اختیارست و حفاظ و آگهے

جملہ رندان چونکہ در زندان روند | متقی و زاہد و حق خوان شوند

چونکہ قدرت رفت کاسد شد عمل | ہین کہ تا سرمایہ نستاند اجل

قدرتت سرمایۂ سود ست ہین | وقت قدرت را نگہدار و ببین

آدمی بر خنگ کرّمنا سوار | در کف درکش عنان اختیار

باز موسیٰ داد پند او را بمہر | کہ مرادت زود خواہد کرد چہر

ترک این سودا بگو وز خود بترس | دیو دادستت برائے مکر درس

ہین برو در سر خود کم طلب | کاین مرادت افگند در صد تعب

گفت بارے نطق سگ کو بر درست | نطق مرغ خانگی کاہل پرست

گفت موسیٰ ہین تو دانی در رسید | نطق این ہر دو شود بر تو پدید

اُسکے بعد حضرت حق سبحانہ کی طرف سے وحی آئی کہ جائیے جو کچھ وہ کہے اُسکو مہربانی سے سنئے اور اس کی خواہش پوری کرکے اُسکو عاجز سے مختار بنائیے تاکہ وہ امتحان کے قابل ہو سکے۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ اختیار عبادت کیلئے ایسا ہے جیسا کہ کھانیکے لئے نمک۔ کیونکہ جس طرح کھانا نمک سے پسندیدہ ہوتا ہے یونہی عبادت اختیار سے مرغوب ہوتی ہے ورنہ اضطرارًا تو آسمان بھی چکر کھاتا ہے لیکن اُس کی گردش پر نہ سزا ہے نہ جزا کیونکہ محاسبہ کیوقت اختیار ہی کو ایک اعلی وصف سمجھا گیا اور یہی مبنی ہے جزا و سزا کا اور اختیار فلک مین معدوم ہے علے ہذا تمام عالم تسبیح قہری کرتا ہے لیکن اُس جبری تسبیح سے کیا فائدہ۔ طریقہ امتحان تو یہ ہے کہ تلوار ہاتھ مین دیدو اور عجز کو رفع کردو پھر دیکھو کہ وہ غازی ہوتا ہے یا ڈکیتی کرتا ہے چونکہ آدمی اختیار ہی کے سبب مکرم بنا ہے اور اُسکو اختیار عطا کیا گیا ہے اسی لئے کچھ ان مین شہد کی مکھی ہو گئے اور کچھ سانپ۔ یا یون کہو کہ ہر ایک من وجہ شہد کی مکھی ہو گیا اور من وجہ سانپ لیس مومن

توشہد کی مکھی کی طرح کان شہد ہین اور کافر معدن زہر جیسا کہ سانپ ہوتا ہے کیونکہ مومن اپنے
اختیار کو کام مین لائے اور جہتہ محمودہ کو غالب کیا توشہد کی مکھی کی طرح کانِ عسل ہو گئے اور کفار
نے اپنے اختیار سے جہت مذمومہ کو غالب کیا تو وہ معدن زہر ہو گئے۔ مومنین کی کانِ عسل ہونیکی
وجہ یہ ہے کہ اُنہون نے عمدہ نباتات کہائے ہین اور معارف سے غذا حاصل کی ہے۔ اُس کا نتیجہ یہ
ہوا کہ شہد کی طرح اُن کا تھوک مایۂ حیات بن گیا (لعلہ اشارۃ الی ما ھو المشہور من انہ قال
صلی اللہ علیہ وسلم سور المومن شفاء) اسکے خلاف کفار نے صدید کفر سے غذا حاصل کی تو اس
کی غذا سے اُسکے اندر زہر پیدا ہو گیا۔ پس ملہم من الحق چشمۂ آب حیات بن گئے۔ اور جو خواہشات
نفسانیہ کی تلمیعات مین مبتلا ہین وہ زہر ہلاہل ہو گئے۔ غرضکہ عالم مین تعریف اور شاباش اور واہ
واہ سب اختیار اور محافظت حدود و تیقظ ہی کی بناء پر ہے ورنہ جو قیدی جیلخانہ مین جاتے ہین
سب متقی اور پارسا اور خدا کو پکارنے والے ہو جاتے ہین مگر کچھہ بھی تعریف کی بات نہین کیونکہ
جب قدرت معصیت نہ رہی تو عمل بھی خراب ہو جاتا ہے تمکو متنبہ ہونا چاہئے کہ موت اس دولت
کو تم سے نہ چھین لے کیونکہ قدرت ہی منفعت کا سرمایہ ہے پس تمکو وقت قدرت کی حفاظت کرنی
چاہئے اور اسے ضائع نکرنا چاہئے کیونکہ آدمی اسپ کرامت پر اسی لئے سوار ہے کہ اُسکے ادراک
کے ہاتھ مین اختیار کی باگ ہے ورنہ اُس مین اور اوروں مین کیا فرق ہے یہ مضمون اضطراری تو ہو چکا۔
اب اصل قصہ سنو۔ موسے علیہ السلام نے شفقت سے پھر اُسے نصیحت فرمائی اور کہا کہ تمہاری مراد
تو بہت جلدی حاصل ہو جاویگی مگر بہتر یہ ہے کہ تم اس خیال کو چھوڑ دو اور اپنے نفس سے ڈرو۔
دیکھو شیطان نے دغا کیلئے تمکو یہ فریب دیا ہے جاؤ اور دردسری مول نہ لو کیونکہ اس مقصد سے
بہت تکلیف ہوگی اُسنے کہا اچھا زیادہ نہین صرف ایک کُتے کی زبان سکھلا دو جو میرے دروازہ پر پڑے
اور ایک مرغ خانگی کی جو بازو رکھتا ہے۔ موسی علیہ السلام نے فرمایا اچھا تو جان اور جا تیرا مدعا
حاصل ہو گیا۔ اور پھر ان دونوں کا نطق منکشف ہو گیا۔

## شرح شبیری

حق تعالی کی جانب سے موسی علیہ السلام کی طرف وحی آئی کہ اُسکو جو چیز وہ چاہتا ہے سکھلا دو

بعد ازاں وحی آمد از حضرت کہ رَو　　　ہر چہ می گوید بہ لطف خود شنو

یعنی اُسکے بعد حضرت حق سے وحی آئی کہ (اے موسیٰ ع) جاؤ اور وہ جو کچھ کہے لطف و مہربانی سے اُسکو سنو۔

گفت یزدان کہ بدہ بالیست او　　　برکشا در اختیار آن دست او

یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا کہ اُس کا مطلوب دیدو اور اختیار مین اُس کا ہاتھ کہولدو۔ مطلب یہ کہ اُسکے ہاتھ جو اب عجز کی وجہ سے بندہ رہے ہین اُسکو کہول کر اُسکو با اختیار کردو۔ اور وہ جو چاہتا ہی اُسکو بتادو تاکہ ہم امتحان کرسکین اسلئے کہ اجر و مواخذہ تو اُسی وقت ہوسکتا ہے جبکہ انسان کو اختیار بھی ہو اور اگر اختیار ہی نہیں تو پہر اجر و مواخذہ ہی کیا ہوگا۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

اختیار آمد عبادت را نمک　　　ورنہ می گردد بناخواہ این فلک

یعنی عبادت کیلئے اختیار نمک ہے ورنہ اضطراراً تو یہ آسمان بھی گردش مین ہے۔

گردش او را نہ اجر و نے عقاب　　　کاختیار آمد ہنر وقت حساب

یعنی اُس کی گردش کیلئے نہ اجر ہے اور نہ عذاب ہے کیونکہ حساب کے وقت تو اختیار ہی ہنر ہے مطلب یہ کہ جسطرح نمک سے کہانا پسندیدہ ہوجاتا ہے اسی طرح اختیار سے عبادت پسندیدہ ہوجاتی ہے ورنہ آخر بے اختیار کے تو آسمان و زمین سب گردش مین ہین اضطراراً یہ سب کام مین ہین لیکن چونکہ اُنکو اختیار نہین ہے اسلئے ان کے کام کا نہ کوئی اجر ہے اور نہ کوئی انکو اُس میں عذاب ہے بلکہ ایک کام ہے جو کہ سپرد کردیا گیا ہے اور یہ بیچارے اُس میں لگے ہوئے ہین آگے فرماتے ہین کہ۔

جملہ عالم خود مسبح آمدند　　　نیست زان تسبیح جبری سودمند

یعنی تمام عالم خود مسبح ہے لیکن اُس اضطراری تسبیح سے کوئی نفع نہیں ہے۔ غرضکہ اصل شے ہر کام مین اختیار ہے اسی کی وجہ سے اجر ملتا ہے اور یہی وہ شے ہے جو کہ فعل عبد کو موجب عقاب کردیتی ہی آگے پہر ارشاد باری ہے کہ

تیغ در دستش نہ از عجزش بکن　　　تاکہ غازی گردد او یا راہ زن

یعنی اُسکے ہاتھ مین تلوار رکھدو اور عجز سے اُسکو برطرف کردو تاکہ (معلوم ہوکہ) غازی ہوتا ہے یا ڈاکو

مطلب یہ کہ ارشاد ہوا کہ اسکو سکھا دو تاکہ اُسکے بعد معلوم ہو کہ اُسکو اچھی جگہ استعمال کرتا ہے یا بُری جگہ استعمال کرتا ہے اور جب تک اسنے سیکھا ہی نہیں اُسوقت تو اس کا امتحان ہو ہی نہین سکتا۔ اور ارشاد ہے کہ

زانکہ کرمنا شد آدم زاختیار　　　نیم زنبور عسل نیمش مار

یعنی اسلئے کہ آدم اختیار ہی کی وجہ سے کرمنا ہوا ہے کہ وہ اختیار آدھا تو شہد کی مکھی ہے اور آدھا سانپ ہے۔

مومنان کان عسل زنبور دار　　　کافران خود کان زہرے ہمچو مار

یعنی مومن لوگ تو شہد کی مکھی کی طرح شہد کی کان ہین اور کافر لوگ سانپ کی طرح زہر کی کان ہین

زانکہ مومن خورد بگزیدہ نبات　　　تا چو نحلے گشت ریق او حیات

یعنی اسلئے کہ مومن نے تو چھٹی ہوئی شکر کھائی یہانتک کہ شہد کی طرح اُس کا تھوک موجب حیات ہوا۔

باز کافر خورد شربت از صدید　　　ہم ز قوتش زہر شد در وے پدید

یعنی پھر کافر نے شربت پیپ کا کھایا تو اُس کی روزی سے اُس مین زہر ہی ظاہر ہوا۔ مطلب کہ انسان کو جو خلعت ولقد کرمنا بنی آدم عطا ہوا ہے اُس کا سبب یہ اختیار ہی تو ہے کہ چونکہ یہ عبادت حق باختیار خود کرتا ہے لہذا اس کا اکرام ہوا اور نہ اُسکو دیگر اشیاء پر کیا فضیلت ہے صرف اس اختیار ہی نے اس کا یہ مرتبہ کر دیا ہے اب اس اختیار کے دو پہلو ہین ایک تو اچھا مثل شہد کے اور ایک بُرا مثل سانپ کے مومنین نے چونکہ اس اختیار کو عبادت حق مین خرچ کیا تو اُن کو مراتب عالیہ نصیب ہوئے۔ اور کفار نے چونکہ ان کو دوسری طرف خرچ کیا لہذا اُنکو اُس کا بدلہ ویسا ہی ملا۔ غرضکہ جیسا جسنے کیا ویسا بھرا۔ آگے فرماتے ہین کہ۔

اہل الہام خدا عین الحیات　　　اہل تسویل ہوا سم الممات

یعنی الہام خداوندی والے تو چشمہ حیات ہین اور ہوا اسنے نفسانی کو سنوارنے والے موت کے زہر ہین مطلب یہ کہ جو لوگ اولیاء اللہ ہین وہ تو چشمہ حیات ہین کہ اُن کے ذریعہ سے حیات ابدی اور حیات روحانی نصیب ہوتی ہے۔ اور جو لوگ خواہشات نفسانی کے متبع ہین وہ گویا کہ زہر قاتل ہین۔

در جہان این مدح و شاباش و زہے　　　ز اختیار است و حفاظ و آگہے

یعنی دنیا مین یہ تعریف اور شاباش اور واہ واہ اختیار و حفاظت اور آگاہی ہی کی وجہہ سے ہے مطلب یہ کہ دنیا مین دیکھ لو کہ جسکی کوئی تعریف کرتا ہے وہ اسی وجہ سے کہ اُس شخص نے کوئی کام اپنے اختیار سے اچھا کیا ہو۔ اور اگر کسی سے کسی نے زبردستی کوئی اچھا کام کرالیا تو اُس کی کوئی بھی تعریف نہین کرتا تو معلوم ہو گیا کہ اچھائی اور بُرائی سب اختیار ہی کی بدولت ہے آگے ایک مثال دیتے ہین کہ۔

جملہ رندان چونکہ در زندان روند　　　متقی و زاہد و حق خوان شوند

یعنی سارے بدمعاش جبکہ قیدخانہ مین جاتے ہین تو متقی اور زاہد اور خدا کی یاد کرنے والے ہو جاتے ہیں۔ مطلب یہ کہ دیکھو دنیا مین جب بدمعاش لوگ قیدخانہ مین جاتے ہین تو کیسے نیک بنجاتے ہین۔ اس کی وجہ کیا ہے۔ وجہ صرف یہی ہے کہ وہان افعال بد پر قدرت تو ہوتی نہین اور اختیار باطل ہو جاتا ہے۔ پس نیک ہو جاتے ہین۔ لیکن اُس وقت کی نیکی قابل اعتبار نہیں اسلئے کہ دیکھو اگر کوئی شخص کہے کہ مین (خدانخواستہ) اسقدر مدت جیل مین رہا اور مین نے اُس مین رہتے ہوئی کسی کی چوری نہین کی تو پھر سننے والا یہی کہے گا کہ یہ تو کوئی کمال نہین۔ کمال جب ہے کہ تو شہر میں ہو اور تجھے چوری کا موقعہ بھی ملے اور پھر چوری نہ کرے پس اسیطرح اگر بعد مرنے کے دوزخ مین جاتے وقت (نعوذ باللہ منہ) کوئی توبہ کرے کہ اب گناہ نہ کرون گا وہ توبہ کار آمد نہین ہے جیسا کہ ظاہر ہے تو یہ تو اب ہے کہ گناہ کر سکتے ہین تمام سامان موجود ہین اور پھر ایک خوف حق ہے جو اُس گناہ کی طرف رُخ بھی نہین کرنے دیتا۔ یہ ہے اُس اختیار سے اچھا کام لینا اور یہی ہے وہ اختیار جسکی وجہہ سے کہ انسان کا اکرام ہوا ہے۔ ربنا لاتزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب آگے خود اسی کو فرماتے ہین کہ۔

چونکہ قدرت رفت کاسد شد عمل　　　ہین کہ تا سرمایہ نستاند اجل

یعنی جبکہ قدرت جاتی رہی تو عمل بیکار ہو گیا۔ ہوشیار رہنا کہ کہین سرمایہ کو موت نہ لے لے مطلب یہ کہ ذرا ہوشیار رہو کہین موت آجاوے اور یہ اختیار بالکل باطل ہو جاوے موت کے آنے سے پہلے پہلے عمل کر لو ورنہ اُسکے بعد تو سارے اعمال بیکار ہو جاوین گے۔

قدرتت سرمایہ سود ست ہین　　　وقت قدرت را نگہدار و بہ بین

یعنی تمہارا اختیار ہی نفع کی پونجی ہے اختیار کے وقت کی حفاظت کرو اور دیکھتے بھالتے رہو مطلب یہ کہ اس وقت فرصت کو غنیمت جانو اور اس حالت مین جبکہ حق تعالیٰ نے اختیار دے رکھا ہے اس سے کام لو ورنہ اس کے بعد اسکو تلاش کروگے اور اس کا کہین پتہ نہ ہوگا۔

آدمی بر خنگ کرمنا سوار　　　در کف درکش عنان اختیار

یعنی آدمی کرمنا کے گھوڑے پر سوار ہے۔ اور اُسکے ادراک کے ہاتھ مین اختیار کی باگ ہے مطلب یہ کہ انسان اکرام حق کے گھوڑے پر سوار ہے اور باگ اُسکے ہاتھ مین اختیار کی ہے اگر اُسنے اُس باگ اختیار کو سیدہا رکہا اور راہ راست پر لیچلا تو وہ گھوڑا یعنی اکرام صحیح وسالم رہا اور یہ صاحب اکرام اور مکرم رہے اور اگر اُس باگ اختیار کو ٹیڑہا رکہا اور کہین بے راہ چلا تو نتیجہ یہ ہوا کہ وہ گھوڑا کہین گڈہے وغیرہ مین جا پڑا اور اُسکے ہاتھ پاؤن ٹوٹ گئے اور بیکار ہوگیا اور یہ شخص بھی صاحب اسپ صاحب اکرام نہ رہا۔ غرضکہ جو اکرام ہے اور جو ذلت ہے جو اجر ہے اور جو عذاب ہے وہ سب اس اختیار ہی کی بدولت ہے۔ لہذا ارشاد حق ہوا کہ اسکو جو یہ کہتا ہے سکہا دو تاکہ یہ عاجز نہ رہے اُسکے بعد دیکھینگے کہ یہ اُس اختیار کو کس جگہ استعمال کرتا ہے آیا اچھی جگہ استعمال کرتا ہے یا بُری جگہ اُس طرف سے یہ ارشاد ہوا لیکن نبی کو جو امت پر رحمت ہوتی ہے اُس کی بنا پر حضرت موسی علیہ السلام نے اُس شخص کو ایک مرتبہ اور سمجہانا چاہا اور فرمایا کہ۔

باز موسی داد پند او را بہ مہر　　　کہ مرادت زرد خواہد کرد چہر

یعنی پہر موسیٰ علیہ السلام نے اُسکو محبت سے نصیحت کی کہ ارے تیری مراد تیرا چہرہ زرد کردے گی مطلب یہ کہ حضرت موسی علیہ السلام نے فرمایا کہ دیکھ تیری یہ آرزو اور یہ مراد تجھے بعد مین شرمندہ اور زرد رو کریگی تو خوب سمجھہ لے۔

ترک این سودا بگو وز حق بترس　　　دیو دادستت برائے مکر درس

یعنی اس خیال کو چہوڑ اور خدا سے ڈر کہ تجھے شیطان نے مکر کی وجہ سے یہ سبق دیا ہے

ہین بر و در د سر خود کم طلب　　　کاین مرادت افگند در صد تعب

یعنی ارے جا اپنا درد سر مت ڈہونڈہو کہ یہ مراد تجھے سیکڑون مصیبتون مین ڈالدیگی۔

مطلب یہ کہ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ دیکھ اس خیال سے درگذر یہ خیال شیطانی ہے تو بہت مصیبت مین پڑیگا۔ غرضکہ جب بہت سمجھایا تو ذرا تھوڑی سی کچھہ سمجھہ آئی لیکن رہی وہی مرغی کی ایک ٹانگ صرف اس قدر کمی ہوئی کہ پہلے تو تمام جانورون کی بولی سیکھنے کی تمنا تھی اب صرف اپنے گھر کے پلے ہوئے کتے اور مرغ کی بولی سیکھنے کی آرزو رہگئی جسکو مولانا آگے بیان فرماتے ہین کہ۔

## اُس طالب کا صرف مُرغ خانگی اور کُتّے کی زبان سیکھ لینے پر قانع ہوجانا اور موسیٰ علیہ السلام کا اسکو قبول فرمالینا

گفت بارے نطق سگ کو بر درست	نطق مرغ خانگی کاہل پرست

یعنی اُس شخص نے کہا کہ اچھا اُس کتّے کی بولی جو کہ دروازہ پر ہے اور اُس مرغ خانگی کی بولی جو کہ پرندہ ہے مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ اچھا ایک کتے کی اور ایک مرغ کی جو کہ میرے یہاں پلے ہوئے ہیں بولی سکھادیجئے کہ ایک چوپایہ ہے اور ایک پرندہ ہے اور پہر رات دن میرے سامنے رہتے ہین۔ باتین کرتے ہین تو مین یہی سمجھا کرون اور سنا کرون۔ غرضکہ جب اُسنے نہ مانا تو موسیٰ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ۔

گفت موسیٰ ہین تو دانی در رسید	نطق این ہر دو شود بر تو پدید

یعنی موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اچھا تو جان لیگا اور ان دونون کی بولی تجھپر ظاہر ہو جاویگی لے اب تو مقصود مل گیا۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| بامداداں آں برائے امتحان | ایستاد او منتظر بر آستان |
| خادمہ سفرہ بیفشاند و فتاد | پارۂ نانِ بیات آثار زاد |
| در ربود آنرا خروسے چون گرو | گفت سگ کردی تو بر ما ظلم رو |
| دانۂ گندم تو دانی خورد و من | عاجزم در دانہ خوردن در وطن |

گندم و جو را و باقی حبوب — تو توانی خورد من نی ای طروب

این لب نانی که قسم ماست آن — می ربائی اینقدر را از سگان

پس خروسش گفت تن زن غم مخور — که عوض بدهد خدا زین به دگر

اسپ این خواجه سقط خواهد شدن — روز فردا سیر خور کم کن حزن

مر سگان را عید باشد مرگ اسپ — روزئ وافر بود بی جهد و کسب

اسپ را بفروخت چون بشنید مرد — پیش سگ شد آن خروس روی زرد

روز دیگر همچنان نان را ربود — آن خروس و سگ بر و لب برکشود

کای خروس عشوه ده چندین دروغ — ظالمی و کاذبی و بی فروغ

اسپش گفتی سقط گردد کجاست — کور اختر گوئی محروم ز راست

گفت او را آن خروس با خبر — که سقط شد اسپ او جای دگر

اسپ را بفروخت جست او از زیان — آن زیان انداخت او بر دیگران

لیک فردا اشترش گردد سقط — مر سگان را باشد این نعمت فقط

زود اشتر را فروشید آن حریص — یافت از غم وز زیان آندم محیص

روز ثالث گفت سگ با آن خروس — ای امیر کاذبان با طبل و کوس

تا بکی گوئی دروغ ای بی فروغ — دروغی ای نااهل دروغی دروغ

گفت او بفروخت اشتر را شتاب — لیک فردایش غلام آید مصاب

چون غلام او بمیرد نانها — بر سگ و خواهنده ریزند اقربا

این شنید و آن غلامش را فروخت — رست از خسران و رخ را بر فروخت

شکرها می‌کرد و شادیها که من — رستم از سه واقعه اندر زمن

تا زبانِ مرغ و سگ آموختم — دیدهٔ سوء القضا را دوختم

روز دیگر آن سگِ محروم گفت — کای خروس ژاژ خا کو طاق و جفت

چند چند آخر دروغ و مکرِ تو — خود نپرد جز دروغ از وکرِ تو

گفت حاشا از من و از جنس من — که بگردیم از دروغی ممتحن

ما خروسان چون مؤذن راست گو — هم رقیب آفتاب و وقت جو

پاسبان آفتابیم از درون — گر کنی بالای ما طشتی نگون

پاسبانِ آفتاب اند اولیا — در بشر واقف ز اسرارِ خدا

اصل ما را حق پی بانگ نماز — داد هدیه آدمی را در جهاز

گر به ناهنگام سهو از ما رود — در اذان آن مقتل ما می‌شود

گفت ناهنگام حی علی الفلاح — خونِ ما را می‌کند خوار و مباح

آنکه معصوم آمد و پاک از غلط — آن خروسِ وحی جان آمد فقط

آن غلامش مرد پیش مشتری — شد زیانِ مشتری آن یکسری

او گریزانید مالش را ولیک — خونِ خود را ریخت اندر یاب نیک

یک زیان دفع زیانها می‌شدی — جسم و مال ماست جانها را فدی

پیش شاهان در سیاست گستری — می‌دهی تو مال و سر را می‌خری

اعجمی چون گشتهٔ اندر قضا — می گریزانی ز داور مال را

لیک فردا خواهد او مردن یقین — گاو خواهد گشت وارث در حنین

صاحب خانه بخواهد مرد و رفت — روز فردا نک رسیده لوت زفت

پارهای نان و لالنگ و طعام — درمیان گوئی یا بد خاص و عام

گاو قربانی و نانهائی تنک — بر سگان و سائلان ریزد سبک

مرگ اسپ و اشتر و مرگ غلام — بد قضا گردان این مغرور خام

از زیان مال و درد آن گریخت — مال افزون کرد و خون خویش ریخت

این ریاضتهای درویشان چراست — کان بلا بر تن بقای جانهاست

تا بقای خود نیابد سالکی — چون کند تن را سقیم و هالکی

دست کی جنبد بایثار و عمل — تا نه بیند داده را جانش بدل

آنکه بدهد بی امید سودها — آن خدایست آن خدایست آن خدا

آن ولی حق که خوی حق گرفت — نور گشت و تابش مطلق گرفت

او غنی است و جز او جمله فقیر — کی فقیری بی عوض گوید که گیر

تا نه بیند کودکی که سیب هست — او پیاز گنده را ندهد ز دست

این همه بازار بهر این غرض — برد دکانها شسته بهر این عوض

صد متاع خوب عرضه می کنند — واندرون دل عوضها می تنند

یک سلامی نشنوی ای مرد دین — که نگیرد آخرت آن آستین

| | |
|---|---|
| بے طمع نشنیدہ ام از خاص و عام | من سلامے اے برادر والسلام |
| جز سلام حق تو ہین آنرا بجو | خانہ خانہ جا بجا و کو بکو |
| از دہانِ آدمے خوش مشام | ہم پیام حق شنیدم ہم سلام |
| وین سلام باقیان بر بوئے آن | من ہمی نوشم بدل خوشتر ز جان |
| زان سلام او سلام حق شدہ است | کاتش اندر دودمان خود زدہ است |
| مردہ است از خود شدہ زندہ برب | زان بود اسرار حقش در دو لب |
| مردن تن در ریاضت زندگیست | رنج این تن روح را پائندگیست |

وہ درخواست کنندہ موسیٰ علیہ السلام سے رخصت ہوکر اپنے مکان پر آیا اور اگلے دن صبح کو وقت امتحان کیلئے دروازہ پر منتظر ہوکر کھڑا ہوا کہ دیکھون مین کتے اور مرغے کی زبان سمجھتا ہون یا نہین۔ اتنے مین خادمہ آئی اور اُسنے دسترخوان جھاڑا اس مین سے رات کے کہانے کے بچے کچھے ٹکڑے نیچے گرے اُن کے گرتے ہی اُنکو مرغا اس طرح لے اڑا اسطرح وہ اُسکے پاس گروہون یہ دیکھکر کتے نے کہا کہ جاؤ جی تمنے تو ہمپر بڑا ظلم کیا تو تو غلہ بھی کہا لیتا ہے اور مین مکان مین غلہ کہا نہین سکتا تو تو گیہون جو اور ہر قسم کا اناج کہا لیتا ہے اور مین نہین کہا سکتا۔ ہمارا حقہ تو یہی روٹی کا کنارہ تھا سو اسکو بھی اُڑا لیجاتا ہے اور اتنا بھی ہمین نہین دیتا اسپر مرغ نے اُس سے کہا کہ ذرا خاموش رہ رنج مت کر خدا تجھے اس کا عوض اس سے بہتر دیگا کل کو میان کا گھوڑا مریگا تو خوب پیٹ بھر کر کہانا رنجیدہ مت ہو جب گھوڑا مریگا تو کتون کی عید ہوگی اور بے زحمت و مشقت بہت سا رزق ملیگا۔ یہ سنکر اُسنے گھوڑے کو بیچ دیا اور مرغ کو کتے سے سخت ندامت ہوئی۔ دوسرے دن بھی اُسی طرح مرغ نے روٹی اُڑالی اور کتے نے پھر شکایت کی اور کہا کہ او فریبی مُرغے اتنا جھوٹ۔ تو ظالم ہے تو بڑا جھوٹا ہے۔ تیری بات بالکل قابل اعتبار نہیں تو نے جو کہا تھا کہ گھوڑا مرے گا بتا تو سہی کہان مرا تو اپنی پیشین گوئیون کے سبب سچ سے بالکل محروم ہے واقف کار مُرغے نے

جواب دیا کہ مرا تھے مگر دوسری جگہ مرا ہے۔ میاں نے اُسکو بیچ دیا اور خود نقصان سے بچ گئے اور وہ نقصان دوسرے کے سر ڈالدیا لیکن تو گھبرا نہین کل کو اونٹ مرے گا اور وہ صرف کتون ہی کا حصہ ہوگا۔ یہ سنکر اُس حریص نے اونٹ کو بھی بیچدیا اور رنج اور نقصان سے چھوٹ گیا۔ تیسرے روز کتے نے پھر مرغے سے کہا کہ او جھوٹون کے صاحب نوبت و نشان بادشاہ تو کب تک جھوٹ بولکر مجھے فریب دیگا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تو سراسر فریب بالکل دہوکا اور مجسّم دغا ہے اُسنے کہا مین کیا کرون اُسنے فوراً ہی اونٹ کو بیچدیا۔ اچھا تو صبر کر کل کو اس کا غلام مریگا اور جب غلام مریگا تو عزیز و اقارب کتون اور فقیرون کو روٹیان دین گے اُسنے یہ سنا اور غلام کو بھی بیچڈالا۔ اور اس طرح نقصان سے بچ گیا اور بہت خوش ہوا اور بڑے شکر کئے اور بہت خوشیان منائین کہ مین فی الحال تین واقعون سے بچ گیا جب کہ مین نے جانورون کی زبان سیکھی ہے سوء القضاء کی آنکھ بند کر دی کہ وہ مجھے نقصان نہ پہونچا سکی۔ دوسرے دن پھر اُس محروم کتے نے کہا کہ او فضول گو مرغے وہ تیری بیہودہ پیشین گوئیان کہان ہین۔ تیرے مکر اور جھوٹ کی بھی کوئی انتہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تیرے آشیانہ مین بالکل جھوٹ ہی جھوٹ بھرا ہوا ہے اور اُس سے جھوٹ ہی نکلتا ہے یعنی تو مجسّم جھوٹ ہی۔ اُسنے کہا کہ مین اور میری جنس اس سے منزہ ہے کہ وہ جھوٹ بول کر ذلیل ہو۔ ہم مرغے موذن کی طرح سچے ہین ہم آفتاب کے نگران اور وقت کے متلاشی رہتے ہین اگر ہم پر طشت بھی ڈھانپ دیا جاوے تب بھی ہم اندر ہی سے آفتاب کی نگرانی کرتے ہین۔ اب مولانا جملہ معترضہ کے طور پر فرماتے ہین کہ جسطرح جانورون مین مرغ آفتاب کا نگران ہے یون ہی آدمیون مین اہل اللہ آفتاب حقیقی کے نگران اور اُسکے اسرار سے واقف ہین۔ اسکو ختم کر کے پھر مرغ کا بیان شروع کرتے ہین اُسکے بعد مرغ نے کہا کہ حق سبحانہ نے ہمارے جد امجد کو نماز کی اطلاع کیلئے آدم علیہ السلام کو منجملہ دیگر سامان کے عطا فرمایا تھا اگر کسی دن بیوقت اذان دینے مین ہم سے سہو ہو جاتا ہے اور ہم سہواً ایسا کر بیٹھتے ہین تو وہ ہمارے قتل کا ذریعہ ہو جاتا ہے اور ہمارے بیوقت حی علی الفلاح کہنے سے ہمارا خون ناقابل وقعت اور مباح ہو جاتا ہے اور ہمکو ذبح کر ڈالا جاتا ہے۔ اب مولانا استطراداً فرماتے ہین کہ غلطی سے جو محفوظ ہین وہ وہی مرغ حق سبحانہ ہین جن کی ارواح ملہم من اللہ ہین۔ یعنی اہل اللہ خواہ بالعموم کما ہو مذہب البعض ہو علی الخصوص یعنی انبیاء کما ہو المذہب المشہور۔ یہ مضمون استطراداً بیان کر کے پھر مقولہ مرغ

بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ مرغ نے کہا کہ مین نے جھوٹ نہین بولا بلکہ غلام مشتری کے یہان مرا ہے اور اُس سے مشتری کا سراسر نقصان ہوا ہے۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ اُسنے اپنا مال ہلاکت سے بچا لیا لیکن خوب سمجھ لو کہ اسنے اپنا خون کیا۔ اگر وہ ایسا نہ کرتا تو ایک نقصان اور بہت سے نقصانون کا دفعیہ ہوجاتا کیونکہ ہمارا مال ہمارا جسم ہماری جانون کا فدیہ ہے ان پر آفت آنے سے جان کی آفت ٹل جاتی ہے مقدمات مین حکام کے یہان تو تم مال صرف کر کے جان بچا لیتے ہو لیکن قضائے الٰہی کے بارہ مین تم نادان کیون ہو گئے ہو اور خدا سے مال کو کیون بچاتے ہو۔ یہ مضمون استطرادی ختم کر کے پھر مرغ کا مقولہ بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ مرغ نے کہا کہ یہ سب کچھ ہوا لیکن کل کو وہ خود مر یگا اور وارث اُسکے ماتم مین گائے ذبح کرینگے کل جب میان مرین گے اُسوقت تجھ سے جتنا کھایا جاوے کھانا۔ روٹیوں کے ٹکڑے لنگر اور کھانے خوب تقسیم ہونگے ہر گلی مین کیا عام کیا خاص سب کو حصہ ملیگا اور قربانی کی گائے اور چپاتیان کتون اور سائلون سب کو خوب ملین گی۔ یہانتک مرغ کا مقولہ ختم ہو گیا۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ گھوڑی اونٹ اور غلام کا مرنا اس احمق دھوکہ کھانیوالے شخص کی جان سے بلا کو دفع کرنیوالا تھا لیکن اُسنے مال کے نقصان اور اُس کی تکلیف کو گوارا نہ کیا اور مال کو بڑھا کر اپنی جان دی۔ تم سمجھتے ہو کہ سالکین ریاضتین کیون کرتے ہین اس کا راز یہی ہے کہ جسم پر مصیبت اُٹھا کر جان کو بچاتے ہین کیونکہ جسمانی مصیبت جان کی بقا کا ذریعہ ہے سمجھو تو یہی جب تک کوئی سالک اپنی جان بچتے ہوئے نہ دیکھیگا اسوقت تک وہ اپنے جسم کو کیسے مریض اور فنا کر سکتا ہے کیونکہ جب تک آدمی اپنے ایثار اور اپنے بخل کا بدل نہین دیکھ لیتا اُسوقت تک ایثار وعمل کیلئے اُس کا ہاتھ ہل نہین سکتا۔ جو بلا توقع نفع دیتا ہے وہ صرف خدا ہے صرف خدا ہی اور اسکے بعد وہ ولی حق جو متخلق باخلاق اللہ ہو گیا۔ اور سراسر نور بن گیا اور تابش مطلق حاصل کر لی وہ غنی اور بیغرض ہے اُسکے علاوہ جتنے ہین سب محتاج غرض ہین اور جو خود محتاج ہو وہ دوسرے کو کیا دے سکتا ہے۔ بچون ہی کو دیکھ لو کہ جب تک وہ سیب نہین دیکھ لیتے اور یہ نہین سمجھ لیتے کہ پیاز دیکر ہمکو سیب ملیگا اس وقت تک وہ سڑے ہوئے پیاز کو بھی ہاتھ سے نہین چھوڑتے یہ جتنے بازار ہین سب غرض ہی کیلئے ہین اور جو کوئی دوکان پر بیٹھتا ہے صرف عوض کی خاطر گو ہر قسم کا اعلیٰ سے اعلیٰ سامان خریدار کے سامنے رکھتے ہین مگر دل مین غرض رکھتے ہین تم کوئی سلام ایسا نہ سنو گے جو آخر مین کسی نہ کسی وقت تمہاری آستین نہ پکڑے اور جس سے کوئی غرض مقصود نہ ہو۔ بھائی مین نے تو نہ کسی خاص سے بے غرض سلام

سنا ہے نہ عام سے۔ سب کی اغراض پوشیدہ ہوتی ہین جو اپنے وقت پر ظاہر ہوتی ہے بجز حق سبحانہ کے سلام کے وہ ضرور بے غرض ہوتا ہے۔ بس اسکو گہر گہر گلی گلی جگہ جگہ ڈہونڈہو۔ بعض خوش دماغ آدمیون (اہل اللہ) کے منہ سے مین نے پیام حق سنا ہے بس اورون کا سلام مین اسی توقع پر بدل بلکہ جان سے زیادہ محبت کیساتھ سنتا ہون کہ شاید ان مین کوئی سلام حق بھی سنائی دیجاوے یا یہ کہ یہ سلام اس سے مناسبت صوری رکہتے ہین اسلئے مین انہین سنتا ہون اب اس کی وجہ سنو کہ اہل اللہ کا سلام سلام حق کیون ہوا اس کی وجہ یہ ہے کہ اُنہون نے اپنا سامان ہستی جلادیا۔ اور فانی فی الحق ہو گئے وہ اپنے سے مردہ اور خدا کیساتھ زندہ ہین یعنی فانی فی الحق اور باقی بالحق ہین اسلئے اُن کی زبان پر اسرار خداوندی ہوتے ہین۔ بس یاد رکھو کہ ریاضت مین جسم کا فنا ہو جانا یہ مرنا نہین ہے بلکہ سراسر حیات طیبہ ہے اور اس جسم کے تکالیف بقائے روح کا ذریعہ ہین۔

# شرح شبیری

بامداد آن آن برائے امتحان　　　ایستاد او منتظر بر آستان

یعنی صبح کو وہ شخص امتحان کیواسطے چوکہٹ پر منتظر کہڑا ہو گیا۔

خادمہ سفرہ بیفشاند و فتاد　　　پارۂ نانِ بیات آثار زاد

یعنی خادمہ نے دسترخوان جہاڑا تو رات کے روٹی کے ٹکڑے جو کہ کہانیکے آثار تھے گرے

در ربود آنرا خروسے چون گرو　　　گفت سگ کردی تو بر ما ظلم رو

یعنی اُسکو مرغا گروی شے کی طرح لے بہاگا تو کتے نے کہا کہ ارے جا تو نے ہمپر (بہت) ظلم کیا۔ مطلب یہ کہ مرغا اس ٹکڑہ کو اس طرح لے اُڑا جیسا کہ کوئی اپنی گروی شے کو چہوڑا کر لیکر بہاگتا ہے

دانۂ گندم تو دانی خوردہ من　　　عاجزم در دانہ خوردن در وطن

یعنی تو تو گیہون کا دانہ کہانا جانتا ہے اور مین گہر مین دانہ کہانے سے عاجز ہون۔

گندم و جو را و باقی حبوب　　　می توانی خورد و نے من ای طروب

یعنی ارے مسخرے گیہون کو اور جَو کو اور باقی دانون کو تو تو کہا سکتا ہے اور مین نہین (کہا سکتا)۔

این لب نانے کہ قسمت آن ما | می ربائی اینقدر را از سگان
یعنی یہ ٹکڑہ روٹی کا جو کہ ہماری قسمت کا ہے تو اتنے کو بھی کتون سے اُچک لیتا ہے یعنی تو ہمکو یہ بھی نہیں کہانے دیتا۔

## مُرغے کا کتے کو جواب

پس خروسش گفت تن زن غم مخور | کہ خدا بدہد عوض زین بہ دگر
یعنی تب مرغے نے اُس کتے سے کہا کہ چپ رہ غم مت کہا کہ خدا اس سے بہتر دوسرا عوض دیگا
اسپ این خواجہ سقط خواہد شدن | روز فردا سیر خور کم کن حزن
یعنی کل کو اس آقا کا گھوڑا مریگا تو تو خوب سیر ہو کر کہانا غم کو کم کر۔
مرسگان را عید باشد مرگ اسپ | روزی وافر بود بے جہد و کسب
یعنی کتون کو تو گھوڑے کا مرنا عید ہے کیونکہ بے مشقت اور کمائی کے بہر پور روزی ملتی ہے۔
اسپ را بفروخت چون بشنید مرد | پیش سگ شد آن خروس روے زرد
یعنی اُس نے جو سنا تو گھوڑے کو فروخت کر دیا۔ تب تو کتے کے آگے وہ مرغا شرمندہ ہوا کہ بات غلط نکلی۔
روز دیگر ہمچنان نان را ربود | آن خروس و سگ بر و لب برگشود
یعنی دوسرے دن بھی اُسی طرح روٹی کو وہ مرغا لے بھاگا تو کتے نے اُس سے کہا۔
کاے خروس عشوہ دہ چندین دروغ | ظالمی و کاذبی و بے فروغ
یعنی کہ اے مرغے مکار اتنا جھوٹ تو ظالم ہے اور کاذب ہے اور بے فیض ہے۔
اسپ کش گفتی سقط گردد کجاست | کور اختر گوئی محروم از راست
یعنی جس گھوڑے کو کہ تو نے کہا تھا کہ مرے گا وہ کہان ہے تو اندھا ستارون کا بتانیوالا ہے اور تو سچ سے محروم ہے۔ مطلب یہ کہ کتے نے کہا کہ ارے مُرغ تو بڑا جھوٹا ہے تو اُس اندھے کی مثل ہے جو کہ باوجود اندہے ہونے کے کہے کہ مین ستارون کو دیکھ رہا ہون بہلا تجھے کیا خبر تھی کہ گھوڑا مریگا تو نے فضول علی الشپ ہی ہانک دیا کہ وہ مرے گا تو تو کہا لینا

گفت او را آن خروس با خبر  کہ سقط شد اسپ او جائے دگر

یعنی اُس مرغ باخبر نے کہا اس کا گھوڑا دوسری جگہ جاکر مرگیا ہے ۔

اسپ را بفروخت جست او از زیان  آن زیان انداخت او بر دیگران

یعنی گھوڑے کو اُسنے فروخت کردیا اور نقصان سے (بظاہر) بچ گیا (لیکن) اُسنے اُس نقصان کو دوسرون پر ڈالدیا۔ یعنی جس بیچارہ نے گھوڑا خریدا ہے اسنے اپنا نقصان اُسپر ڈالا کہ اب اُسے نقصان ہوا۔

لیک فردا استرش گردد سقط  مر سگان را باشد این نعمت فقط

یعنی لیکن کل کو اُس کا خچر مرے گا تو یہ نعمت تو صرف کتون ہی کے لئے ہو گی مطلب یہ کہ اُس مرغ نے کہا کہ اگرچہ یہ گھوڑے کو فروخت کر آیا تو اس سے کیا ہوتا ہے اب اس کا خچر مرجاویگا تو تو اُسکو خوب کھانا۔

زود استر را فروشید آن حریص  یافت از غم وز زیان آندم محیص

یعنی اُس حریص نے جلدی سے خچر کو بھی فروخت کردیا اور غم اور نقصان سے اُس وقت چھٹکارا پالیا۔ مطلب یہ کہ اسکو سنکر وہ آقا صاحب اُس خچر کو بھی فروخت کر آئے اور اسوقت اس نقصان سے چھوٹ گئے کہ جو وہ مرتا توان کا نقصان ہوتا تو اپنے نزدیک تو اُسوقت نقصان سے خلاصی پائی۔ لیکن یہ خبر نہیں کہ یہ خلاصی صرف اسی وقت کی ہے پھر اچھی طرح پھنسے گی

روز ثالث گفت سگ با آن خروس  اے امیر کاذبان باطبل و کوس

یعنی تیسرے دن کتے نے مرغے سے کہا کہ اے جھوٹون کے بادشاہ مع طبل و کوس کے یعنی تو ڈنکے کی چوٹ جھوٹ بولتا ہے۔ یہ نہیں کہ کوئی پوشیدہ بات ہو اور بولا کہ۔

تا بکے گوئی دروغے بے فروغ  در دغی اے نااہل دروغی در دروغ

یعنی یہ بے رونق جھوٹ تو کب تک بولے گا۔ اے نالایق تو جھوٹا ہے اور جھوٹا ہے اور جھوٹا ہے اور جھوٹا ہے (دروغ سے مراد جھوٹا اور مکر کرنیوالا ہے درنہ اصل معنے تو اسکے چھپا چھپے کے ہین)

گفت او بفروخت استر را شتاب  لیک فردایش غلام آید مصاب

یعنی مرغ نے کہا کہ اُسنے خچر کو تو جلدی سے فروخت کردیا لیکن کل کو اُس کا غلام مصیبت زدہ ہوگا

یعنی کل کو اُس کا غلام مرے گا۔

چون غلام او بمیرد نان ہا　　　　بر سگ و خواہندہ ریزند اقربا

یعنی جب اُس کا غلام مرے گا تو عزیز و اقارب کتون اور فقیرون کو روٹیان دین گے۔

این شنید و آن غلامش را فروخت　　　　رست از خسران و رخ را بر فروخت

یعنی (اُس کسان نے) یہ سنا اور اپنے اُس غلام کو فروخت کر دیا (اور بظاہر) نقصان سے چھوٹ گیا اور چہرہ کو روشن کر لیا۔ مطلب یہ کہ اُس غلام کو فروخت کر کے بہت ہی خوش ہوئے کہ خوب نقصانون سے بچے لیکن ابھی خبر نہین ہے۔ آگے آگے دیکھنا ہوتا ہے کیا۔

شکرہا می کرد و شادیہا کہ من　　　　رستم از سہ واقعہ اندر زمن

یعنی شکر کرتا تھا اور خوشیان کرتا تھا کہ مین زمانہ مین تین واقعون سے چھوٹ گیا۔

تا زبان مرغ و سگ آموختم　　　　دیدۂ سوء القضا را دوختم

یعنی جبکہ مین نے مرغ اور کتے کی بولی سیکھ لی تو مین نے سوء القضا کی آنکھ کو سی دیا۔ مطلب یہ کہ بہت ہی خوش ہو رہا تھا کہ مین نے جو مرغ اور کتے کی بولی سیکھ لی ہے تو مین دیکھو تین نقصانون سے بچ گیا اور اب مجھپر سوء القضا کا داؤ نہین چل سکتا۔ مین نے اسکو قضا و قدر سکو ہرا دیا۔ اب مین کسی سے دب نہین سکتا اسلئے کہ میرا جو نقصان ہونیوالا ہوگا اُسکو فوراً ہی الگ کر دیا کرون گا۔ غرضکہ وہ اس مین خوش ہوتا تھا۔ نہ یہ خبر نہ تھی کہ اب کی باری مجھپر ہی ہے غرضکہ اب بیچارہ مرغ کو کتے سے بہت ہی شرمندگی ہوئی کہ اُس سے اسقدر وعدے کئے اور ایک بھی پورا نہوا تو آگے اُسکے شرمندہ ہونے کو اور پھر خود آقا صاحب کی موت کی خبر دینے کے واقعہ کو بیان فرماتے ہین۔

## مرغ کا کتے کے آگے تین وعدون کے غلط ہو جانیسے شرمندہ ہونا

روز دیگر آن سگ محروم گفت　　　　کای خروس ژاژ خا کو طاق و جفت

یعنی دوسرے دن اُس محروم کتے نے کہا کہ اے مرغ بیہودہ گو وہ طاق و جفت (وعدے) کہان ہین یعنی تو نے جو مختلف وعدے مجھسے کئے تھے بتا وہ کہان ہین۔

چند چند آخر دروغ و مکر تو خود نپرد جز دروغ از وکر تو

یعنی تیرا مکر اور جھوٹ آخر کہانتک اور تیرے آشیانہ سے سوائے جھوٹ کے کچھ اڑتا ہی نہین مطلب یہ کہ تو ہمیشہ جھوٹ ہی بولتا ہے۔

گفت حاشا از من و از جنس من که بگردیم از دروغے ممتهن

یعنی اُسنے کہا کہ مجھ سے اور میری جنس سے یہ دور ہے کہ ہم ایک جھوٹ کی وجہ سے ذلیل ہون

ما خروسان چون مؤذن راست گو هم رقیب آفتاب و وقت جو

یعنی ہم مرغے مثل موذن کے راست گو ہین۔ ہم آفتاب کے پاسبان ہین اور وقت کے تلاش کرنے والے یعنی ہم کو وقت کی پہچان ہے اور ہم ٹھیک وقت پہ اذان دیتے ہین تو پھر ہم جھوٹ کیسے بولتے۔

پاسبان آفتابیم از درون گر کنی بالائے ما طشتے نگون

یعنی ہم پاسبانِ آفتاب اندر سے ہیں۔ اگر تم کوئی طشت ہمارے اوپر اوندھا کر دو۔ مطلب یہ کہ اگر تم ہمین کسی چیز کے اندر بند بھی کر دو تب بھی ہم اندر سے ٹھیک وقت کو پہچان لینگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

پاسبان آفتاب اند اولیا در بشر واقف ز اسرار خدا

یعنی اولیاء اللہ آفتاب (حقیقی) کے پاسبان ہین اور (صورت) بشر مین اسرار خدا سے واقف ہین مطلب یہ کہ جسطرح کہ مرغ باوجود طشت کے اندر بند ہونیکے آفتاب ظاہری کے نکلنے اور غروب ہونیکو معلوم کر لیتا ہے۔ اسی طرح اولیاء اللہ صورت بشری مین جو کہ حجاب ہے مشاہدہ اسرار حق اور حق کا مشاہدہ کرتے ہین۔ آگے پھر مرغے کا قول ہے کہ۔

اصل ما را حق پئے بانگ نماز داد ہدیہ آدمی را در جہاز

یعنی ہمارے آباؤ اجداد کو بانگ نماز کیلئے حق تعالیٰ نے آدمی کو جہیز مین دیا ہے۔ مطلب یہ کہ مرغا بولا کہ ہم ایسے راست گو ہین کہ حق تعالیٰ نے جب آدم کو سب چیزین عنایت فرمائین تو منجملہ ان کی ایک مرغ جو ہمارے آباؤ اجداد مین سے تھا نماز کا وقت بتانیکو عنایت فرمایا تھا۔ اس سے ہماری راست گوئی پر دلیل ملتی ہے اور ہماری راست گوئی یہانتک بڑھ گئی ہے کہ۔

گر بہ ناہنگام سہوے از ما رود    در اذان آن مقتل ما می شود

یعنی اگر نا وقت مین ہم سے اذان مین سہو ہو جاوے تو وہ ہمارے قتل کا سبب ہو جاتا ہے (پہلے یہ قاعدہ تھا کہ جو مرغ بے وقت اذان دے اُسکو منحوس سمجھکر ذبح کر دیتے تھے) تو اُس مُرغ نے کہا کہ ہماری راست گوئی اس حد تک ہے کہ اگر کبھی سہو بھی ہو تو گردن ماری جاوے پھر ہم جھوٹ کیسے بولین۔

گفت ناہنگام حی علی الفلاح    خون ما را می کند خوار و مباح

یعنی نا وقت حی علی الفلاح کہنا ہمارے خون کو خوار و مباح کر دیتا ہے۔

آنکہ معصوم آمد و پاک از غلط    آن خروس وحی جان آمد فقط

یعنی وہ کہ معصوم و پاک غلطی سے آیا ہے وہ خروس وحی جان ہے فقط مطلب یہ کہ معصوم غلطی سے وہ حضرات ہی ہین جو کہ ملہم من اللہ ہین۔ باقی ہم سے بھی غلطی ہو جاتی ہے مگر جب غلطی کرتے ہین مارے جاتے ہین۔ لہذا معلوم ہوا کہ ہم اکثر امور مین سچے ہی ہین

آن غلامش مُرد پیش مشتری    شد زیان مشتری آن یکسری

یعنی وہ اُس کا غلام خریدار کے پاس مر گیا۔ اور خریدار کیلئے سراسر نقصان ہوا

او گریزانید مالش را ولیک    خون خود را ریخت اندر یاب نیک

یعنی اُسنے اپنے مال کو الگ کر دیا لیکن اپنے خون کو ریختہ کر لیا۔ اسکو خوب سمجھ لے۔ مطلب یہ کہ اُسپر ایک بلا آنیوالی تھی سو اول اُسکے مال پر آئی اُسنے اسکو فروخت کرنا شروع کر دیا تو اب خود اسپر پڑے گی۔ اور اُس مال کے علیحدہ کرنے سے اسنے اپنا خون ریختہ کر لیا۔ مولانا فرماتے ہین کہ

یک زیان دفع زیانہا می شدی    جسم و مال ماست جانہا را فدے

یعنی ایک نقصان بہت سے نقصانات کا دفعیہ ہو جاتا ہے اور ہمارا جسم و مال جان کا فدیہ ہے

پیش شاہان در سیاست گستری    می دہی تو مال و سر را می خری

یعنی بادشاہون کے سامنے سیاست گستری مین تم مال دیتے ہو اور سر کو خرید لیتے ہو۔

اعجمی چون گشتۂ اندر قضا    می گریزانی ز داور مال را

یعنی تو قضا مین کیا انجان بن گیا ہے کہ حق تعالی سے مال کو الگ کرتا ہے۔ مطلب یہ کہ دنیا مین

اگر کہین پھنس جاتے ہو۔ اور خوف جان ہوتا ہے تو مال دیکر جانکو چھڑا لیتے ہو تو اگر قضاء حق مین تمہاری جان پر کوئی بلا آوے تو کیا وجہ ہے کہ وہان مال کو الگ کرتے ہو اور جان کو خطرہ مین ڈالتے ہو۔

زانکہ مالت بر تو گر صدقہ شود　　آن زیانے نیست سود تو بود

یعنی اسلئے کہ اگر تیرا مال تجھپر صدقہ ہو جاوے تو وہ نقصان نہیں ہے تیرا تو نفع ہوگا۔ (اسلئے کہ مال دیکر جان بچ جاویگی)

## مرغے کا مالک کی موت کی خبر دینا

لیک فردا خواہد او مردن یقین　　گاؤ خواہد گشت وارث در حنین

یعنی لیکن کل کو یقیناً وہ خود مریگا۔ اور غم مین وارث لوگ گائے کاٹین گے۔

صاحب خانہ بخواہد مرد و رفت　　روز فردا نک رسیدت لوت زفت

یعنی صاحبخانہ مریگا اور جاویگا تو کل کو یہ تجھے غذائے عظیم ملیگی۔ (اور وہ غذا یہ ہے کہ)

پارہائے نان و لا لنگ طعام　　درمیان کوئے یابد خاص و عام

یعنی روٹی کے ٹکڑے اور کہانے کا لنگر محلہ مین خاص و عام سبکو ملیگا۔

گاؤ قربانی و نانہائے تنک　　بر سگان و سائلان ریزد سبک

یعنی قربانی کی گائے اور پہلکے کتون اور سائلون پر جلدی جلدی گرینگے۔

مرگ اسپ و اشتر و مرگ غلام　　بد قضا گردان این مغرور خام

یعنی گہوڑے اور اونٹ اور غلام کی موت اس مغرور خام کی قضا گردان تھی۔ یعنی ان کی موت سے اسپر سے قضا ٹلجاتی اور یہ بچ جاتا۔

از زیان مال و درد آن گریخت　　مال افزون کرد و خون خویش ریخت

یعنی مال کے نقصان اور اسکے درد سے بہاگا مال تو زیادہ کر لیا اور اپنا خون ریختہ کیا مولانا فرماتی ہین کہ۔

این ریاضتہائے درویشان چراست　　کاین بلا بر تن بقائے جانہاست

یعنی یہ درویشوں کی ریاضتیں کس لئے ہیں اسلئے ہیں کہ بدن پر بلا کا ہونا جان کیلئے بقا ہے۔ یعنی اولیاء اللہ جو ریاضتیں کرتے ہیں اس میں یہی مصلحت ہے کہ بدن پر امور شاقہ برداشت کرکے جان کی حفاظت کرتے ہیں اور بعفناء اس تن کی بقاء ابدی حاصل کرتے ہیں۔

تا بقائے خود نہ بیند سالکے　　چون کند تن را سقیم و ہالکے

یعنی جب تک کہ کوئی سالک اپنی بقا نہ دیکھ لے تو اپنے بدن کو سقیم و ہالک کس طرح کرے یعنی اگر سالک یہ نہ دیکھے کہ بعد فناء اس تن کے مجھے بقائے ابدی حاصل ہوگی تو وہ کیوں مجاہدات کرے۔ مجاہدات کی وجہ یہی ہے کہ ان حضرات نے افناء تن میں ابقاء جان کو مشاہدہ کرلیا ہے

دست کی جنبد بایثار و عمل　　تا نہ بیند دادہ را جانش بدل

یعنی ہاتھ ایثار و عمل میں کب ہلتا ہے جب تک کہ اس (معطی) کی جان بدل نہ دیکھ لے یعنی بے اسکے کہ انسان اپنی کوئی غرض نہ دیکھ لے کوئی کام نہیں کرتا۔

آنکہ بدہد بے امید و سود ہا　　آن خدا یست آن خدایست آن خدا

یعنی جو کہ بے کسی امید اور نفع کے دیتا ہے وہ خدا ہے اور خدا ہے اور خدا۔ مطلب یہ ہے کہ حق تعالیٰ کے افعال معلل بالاغراض والعلل نہیں ہوتے اُن میں حکم ضرور ہوتی ہیں مگر اُن سے کسی اپنی غرض کا حصول مقصود نہیں ہوتا۔ بلکہ سراسر عبد ہی کی غرض ہوتی ہے جیسا کہ ظاہر ہے

یا ولی حق کہ خوئے حق گرفت　　نور گشت و تابش مطلق گرفت

یعنی یا ولی حق جس نے کہ خوئے حق اختیار کرلی اور نور ہوگیا اور تابش مطلق لیلی مطلب یہ کہ یا تو حق تعالیٰ بلا کسی غرض کے عطا فرماتے ہیں اور یا اولیاء اللہ جو کہ فنا فی الحق ہوگئے ہیں مگر فرق اسقدر ہے کہ حق تعالیٰ کے عطا میں تو بالکلیہ غرض عبد ہی کی ہوتی ہے غرض حق ہے ہی نہیں اور اولیاء اللہ میں غرض دوسری کی غالب ہوتی ہے اور اپنی مغلوب۔ تو گویا کہ اپنی غرض ہے ہی نہیں مثلاً وہ ارشاد و ہدایت کرتے ہیں تو اس میں اُنکو دوسروں کی مصالح پر زیادہ نظر ہوتی ہے بہ نسبت اپنی مصالح کے اور یہ امر شاہد ہے اور یہ اسلئے ہے کہ۔

کو غنی است و جز او جملہ فقیر　　کے فقیرے بے عوض گوید کہ گیر

یعنی اسلئے کہ وہ غنی ہے اور سوا اُسکے سب فقیر ہیں تو کوئی فقیر بے عوض کے کب کہتا ہے کہ لے۔

یعنی اگر کسی فقیر کے پاس کوئی شے ہو تو وہ دوسرے کو کب دیگا جب تک کہ اسکو اُس کا کوئی بدلا نہ ملے اسی طرح یہ اہل دنیا بھی ہین کہ اُنکو جب تک کسی عوض کی اُمید نہین ہوتی اور کوئی غرض ان کی حاصل نہین ہوتی اُس وقت تک یہ بھی کوئی کام نہین کرتے اور اولیاء اللہ بلا اپنی کسی غرض غالب کے نفع پہنچاتے ہین سا آگے اہل دنیا کی مثال ہے کہ۔

این ہمہ بازار بہر این غرض ۔۔۔ بر دُکانہا شستہ بر بوئے عوض

یعنی یہ سب (اہل) بازار اُسی غرض کیواسطے دوکانون پر عوض کی طلب مین بیٹھے ہوئے ہین

صد متاع خوب عرضہ میکنند ۔۔۔ واندرون دل عوضہا می تنند

یعنی سیکڑون عمدہ اسباب پیش کرتے ہین اور دل مین عوض کو تن رہے ہین یعنی اہل بازار خوب چیزین پیش کرتے ہین جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بڑے ہی خیرخواہ ہین مگر دل مین روپیون کا حساب لگا رہے ہین تو دیکھئے بے عوض کے کوئی کام نہین کرتے ۔

یک سلامی نشنوی ای مرد دین ۔۔۔ کہ نگیرد آخرت آن آستین

یعنی اے مرد دین تو ایک سلام نہ سنے گا کہ جو آخر مین وہ آستین نہ پکڑے یعنی جو کوئی سلام بھی کرتا ہے وہ بھی بے غرض نہین آخر مین ضرور کوئی اپنی غرض پیش کرے گا۔

بے طمع نشنیدہ ام از خاص وعام ۔۔۔ من سلامے اے برادر والسلام

یعنی بے طمع کے مین نے خاص وعام سے اے بہائی کوئی سلام نہین سنا ہے والسلام یعنی اگر کسی نے سلام بھی کیا اُس مین بھی اُس کی کوئی نہ کوئی غرض ہوتی ہے۔

جز سلام حق تو ہان آنرا بجو ۔۔۔ خانہ خانہ جا بجا و کو بہ کو

یعنی سوائے سلام حق کے (کہ وہ بے غرض ہے) ہان تو اُسی کو گہر گہر اور جگہ جگہ اور کوچہ کوچہ تلاش کر اب یہان کسیکو تلاش ہوئی کہ وہ سلام حق کہان سے ملیگا تو بتاتے ہین کہ

از دہان آدمی خوش مشام ۔۔۔ ہم پیام حق شنیدم ہم سلام

یعنی آدمی خوش مشام کے مُنہ سے مین نے پیام حق بھی سنا ہے اور سلام (حق) یہی مطلب یہ ہے کہ ان حضرات سے جو کلمات اور سلام و پیام جو سنو وہ گویا کہ پیام و سلام حق ہے تو حق کے سلام کو ان حضرات کے پاس تلاش کرو انشاء اللہ یہین ملیگا۔

وین سلام باقیان بر بوی آن　　من ہمی نوشم بدل خوشتر زجان

یعنی اور یہ سلام باقیون کا اُسی کی اُمید مین دل و جان سے سنتا ہون یعنی اور لوگون کی سلام جو سنتا ہون یہ بھی صرف اسلئے کہ ان ہی مین بعض اہل اللہ بھی ہوتے ہین۔ تو شاید کسی ولی کا سلام نصیب ہو جاوے۔

زان سلام او سلام حق شدہ است　　کاتش اندر دودمان خود زدست

یعنی اسلئے کہ اس کا سلام سلام حق ہے کیونکہ اُسنے اپنے خاندان مین آگ لگالی ہے یعنی چونکہ یہ فانی فی الحق ہو چکا ہے لہذا اس کا سلام گویا سلام حق ہے۔

مردہ است از خود شدہ زندہ برب　　زان بود اسرار حقش در دو لب

یعنی اپنے سے تو مُردہ ہے اور حق سے زندہ ہے اسلئے اسرار حق اُسکے دونون لبون مین ہین یعنی چونکہ فانی بحق ہو چکا ہے لہذا اسرار حق اُسکو معلوم ہونے لگے ہین۔

مردن تن در ریاضت زندگیست　　رنج این تن روح را پایندگیست

یعنی تن کا ریاضت مین فنا ہونا زندگی (جان) ہے اور اس بدن کی تکلیف روح کیلئے بقا ہے

## شرح حبیبی

گوش بنہادہ بُد آن مرد خبیث　　می شنود او از خر و کشش این حدیث

چون شنید اینہا رواں شد تیز و تفت　　بر در موسیٰ کلیم اللہ رفت

رو ہمی مالید بر خاک او ز بیم　　کہ مرا فریاد رس زین ای کلیم

گفت رو بفروش خود را و برہ　　چونکہ استا گشتۂ بر جہ ز چہ

بر مسلمانان زیان انداز تو　　کیسہ ہمیانہا را کن د و تو

من درون خشت دیدم این قضا　　کہ در آئینہ عیان شد مر ترا

عاقل اول بیند آخر را بدل ‌ ‌ ‌ اندر آخر بیند از دانش مقل

باز زاری کرد کای نیکو خصال ‌ ‌ ‌ مر مرا در سر مزن در رو ممال

از من آن آمد که بودم ناسزا ‌ ‌ ‌ ناسزایم را تو ده حسن الجزا

گفت تیری جست از شست ای پسر ‌ ‌ ‌ نیست سنت کاید او واپس ز سر

لیک درخواهم ز نیکو داوری ‌ ‌ ‌ تا که ایمان آن زمان با خود بری

چونکه ایمان برده باشی زنده ‌ ‌ ‌ چونکه با ایمان روی پاینده

هم در آن دم حال بر خواجه بگشت ‌ ‌ ‌ تا دلش شوریده آوردند طشت

شورش مرگ است نی هیضه طعام ‌ ‌ ‌ قی چه سودت دارد ای بدبخت خام

چار کس بردند تا سوی وثاق ‌ ‌ ‌ ساق می مالید او بر پشت ساق

پند موسی نشنوی شوخی کنی ‌ ‌ ‌ خویشتن بر تیغ فولادی زنی

شرم ناید تیغ را از جان تو ‌ ‌ ‌ آن تست این ای برادر آن تو

موسی آمد در مناجات آن سحر ‌ ‌ ‌ کای خدا ایمان از و مستان مبر

پادشاهی کن برو بخشا که او ‌ ‌ ‌ سهو کرد و خیره رویی و غلو

گفتمش این علم نی درخورد تست ‌ ‌ ‌ دفع پندارید قولم را و سست

دست را بر اژدها آن کس زند ‌ ‌ ‌ که عصا را دستش اژدرها کند

سر غیب آن را سزد آموختن ‌ ‌ ‌ که ز گفتن لب تواند دوختن

درخور دریا نشد جز مرغ آب ‌ ‌ ‌ فهم کن والله اعلم بالصواب

او بدر یار رفت و مرغابی نبود / گشت غمگین دستگیرش آن ودود

کرد اجابت آن دعا را کردگار / رحم فرمودش بعجز و افتقار

گفت بخشیدم بما و ایمان نعم / ور تو خواهی این زمان زنده اش کنم

بلکه جمله مُردگان خاک را / زنده سازیم این زمان بهر ترا

گفت موسی این جهانِ مُردنیست / آنجهان انگیز کانجا روشنیست

این فنا جا چون جهان بود نیست / بازگشت عاریت بس سود نیست

رحمتے افشان بر ایشان هم کنون / در نهانخانه لدینا محضرون

تا بدانی که زیانِ جسم و مال / سودِ جان باشد رهاند از وبال

پس ریاضت را بجان شو مشتری / چون سپردی تن بخدمت جان بری

ور ریاضت آیدت بی اختیار / سر بنه شکرانه ده ای کامیار

چون حقت داد این ریاضت شکر کن / تو نکردی او کشیدت زامر کن

این حکایت بشنو و عظے شمر / تا نگردی خسته از نقص و ضرر

جب مُرغابیہ باتین کر رہا تھا تو آقا کان لگائے ہوئے اُسکی یہ باتین سُن رہا تھا جب اُسنے اپنا مرنا سُنا تو بہت گھبرایا۔ اور موسیٰ علیہ السلام کے دولت خانہ کی طرف دوڑا خوف کے مارے منہ کو خاک پر ملتا تھا اور کہتا تھا کہ اے کلیم مجھے اس بلا سے بچائیے۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا جا اب اپنے کو بیچکر اس مصیبت سے چھوٹ جا آخر تو تو رد قضا مین بڑا ماہر ہو گیا ہے کنوئین سے کیون نہین نکلجاتا تا کہ بچ جا اور مسلمانون کو نقصان پہونچا کر اپنی تھیلی اور ہمیانی بھر۔ ارے احمق جس وقت تک اس آئینہ کو جلا نہین ہوئی تھی مین تو اُسی وقت اس قضا کو دیکھ رہا تھا تو نے تو اسے آئینہ

صیقل ہونے پر ہی دیکھا ہے یعنی مین نے ابتدا ہی مین سوچ لیا تھا کہ اس کا یہ انجام ہوگا اور تو نے اس وقت دیکھا جبکہ بالکل تیرے سامنے آگیا عاقل جو ہوتے ہین وہ انجام کو اول ہی مین دیکھ لیتے ہین اور عقل سے بے بہرہ لوگ آخر مین دیکھتے ہین وہ پھر رویا اور کہا کہ حضور بھگو بھگو کر میرے سر مین جوتیان نہ مارین اور مجھے شرمندہ نہ کرین واقعی مجھ نالائق سے نالائقی ہوگئی۔ آپ میری نالائقی کا معاوضہ بھلائی سے فرماوین۔ فرمایا کہ اب تو تیر کمان سے نکل گیا ہے اور یہ طریقہ نہین کہ وہ واپس ہو لیکن حق سبحانہ کی بہتر حکومت سے اس کی درخواست کرون گا کہ تیرا ایمان پر خاتمہ ہو جب تیرا ایمان پر خاتمہ ہوگا تو تو نافع مین زندہ ہی ہے اور جبکہ تو ایمان اپنے ساتھ لیگیا تو تو حقیقت مین باقی ہی ہے حضرت موسے علیہ السلام نے یہ فرمایا اور اس کی حالت بگڑنی شروع ہوئی حتے کہ اس کا جی متلایا اور لوگ قے کے لئے طشت لائے کوئی اس سے کہے کہ یہ موت کا ہیجان ہے یہ بدہضمی کی قے نہین ہے کہ اس سے طبیعت ہلکی ہوجاوے اور بدنصیب احمق تجھے اس سے کچھ نفع نہ ہوگا۔ غرضکہ چار شخص اسے چارپائی پر لٹا کر اسکے گھر لیگئے اور وہ نزع کی حالت مین پنڈلی سے پنڈلی رگڑ رہا تھا اس سے کوئی کہے کہ احمق تو موسیٰ کی نصیحت نہین سنتا اور ضد کرتا ہے اور اپنے کو فولادی تلوار سے بھڑاتا ہے تجھے خیال نہین ہوتا کہ تلوار تیری جان کا کچھ لحاظ نہ کریگی۔ اب اپنے کئے کی سزا بھگت۔ تیری یہی سزا ہے خیر جب وہ چلا گیا تو موسیٰ علیہ السلام نے حق سبحانہ سے دعا فرمائی کہ اے اللہ اس کا ایمان سلب نہ کرنا اور اسکو با ایمان مارنا آپ مراحم خسروانہ کو کام فرماوین اور اسکو معاف فرماوین اُسنے بڑی غلطی کی۔ بڑی نالائقی کی اور بہت زیادتی کی مین نے تو اُس سے کہا تھا کہ یہ علم تیرے موافق نہین ہے مگر اُسنے میری بات کو معمولی سمجھا اور سمجھا کہ ٹالنے کیلئے کہتے ہین۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ خطرات مین پڑنا ہر شخص کا کام نہین بلکہ وہ صرف اہل السر کا کام ہے کیونکہ اژدہے پر وہی ہاتھ ڈال سکتا ہے جسکے ہاتھ مین یہ کمال ہو کہ وہ لاٹھی کو اژدہا بنادے اور راز غیب اُسیکو جاننا زیبا ہے جو اُسکو افشا نہ کرسکے۔ دیکھو ہر جانور دریا مین نہین جاسکتا۔ اُس مین صرف دریائی جانور ہی جاسکتا ہے۔ ویسی ہی تم سمجھ لو کہ راز غیب کا جاننا مقربین بارگاہ علام الغیوب ہی کو زیبا ہے خیر تو حضرت موسی علیہ السلام نے فرمایا کہ اے اللہ یہ دریائی جانور نہ تھا اور دریا مین گھس گیا۔ اور ڈوب گیا۔ آپ اسکی دستگیری فرمائیے حق سبحانہ نے دعا کو

قبول فرمایا اور اُسکے عجز و افتقار پر رحم فرمایا اور کہا کہ اچھا میں نے اسے ایمان بخشا اور اگر تم کہو تو میں
اسے زندہ بھی کردوں بلکہ ایک وہ کیا اگر تم کہو تو تمہاری خاطر میں تمام مردوں کو زندہ کردوں۔
موسی علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ جہان تو فانی ہے اس کی زندگی تو کوئی معتد بہ چیز نہیں ہے ہاں
آپ اسے اُس عالم میں زندہ فرمائیے جو روشن ہے اور یہ جہان تو کوئی رہنے کی جگہ نہیں ہے
واپسی اگر ہوگی بھی تو برائے چندے ہے لہذا بے سود ہے اور اسکے ساتھ اُن لوگوں پر بھی رحم فرمائیے
جو عدم کے تہخانہ میں مستور اور آپکے سامنے حاضر ہیں۔ اس سے تمکو سمجھنا چاہیئے کہ جسم و مال کا
نقصان جان کا نفع ہے کہ وہ جان بکھیڑے سے چھوٹتا ہے اور یہ سمجھکر ریاضت کا جان و دل سے خریدار
ہونا چاہیئے۔ جب تم جسم کو حق سبحانہ کے سپرد کردوگے تو جان ہلاکت سے بچالوگے اور اگر کوئی
ریاضت بلا اختیار تمکو پیش آجاوے تو اُسکے سامنے سر جھکا دو اور شکر کرو اور جب حق سبحانہ
کی طرف سے کوئی تکلیف پہونچے تو شکر کرو کیونکہ تمنے ریاضت نہ کی تھی حق سبحانہ نے اپنے حکم سے
تمسے ریاضت لی۔ دیکھو یہ قصہ سنو مگر قصہ کی طرح نہ سننا بلکہ اسکو ایک وعظ اور نصیحت سمجھنا تاکہ
اگر تمکو کوئی نقصان یا ضرر پہونچے تو اُس سے تم کبیدہ خاطر نہ ہو۔

## شرح شبیری

گوش بنہادہ بُد آن مرد خبیث ۔۔۔ می شنید او از خروسش این حدیث

یعنی وہ مرد خبیث کان لگائے ہوئے تھا اور اپنے مرغے سے اس بات کو سُن رہا تھا (کہ کل کو
ہم خود نہیں ہوں گے)۔

## اُس شخص کا موسی علیہ السلام کی طرف جلدی سے دوڑنا جبکہ اپنے مرنے کی خبر سُنی

چون شنید اینہا روان شد تیز و تفت ۔۔۔ بر در موسیٰ کلیم اللہ رفت

یعنی جب ان باتوں کو سنا تو خوب تیز روانہ ہوکر دروازہ موسیٰ کلیم اللہ پر گیا۔

رو ہمی مالید بر خاک او ز بیم ۔۔۔ کہ مرا فریاد رس زین اے کلیم

یعنی وہ خاک پر خوف (موت) سے منہ ملتا تھا کہ اے کلیم اس کی میری فریاد رسی کیجئے یعنی مجھے موت سے بچائیے۔

گفت رو بفروش خود را و برہ چونکہ استا گشتہ بر جہ زچہ

یعنی موسی علیہ السلام نے فرمایا کہ جا اپنے کو بیچ کر اور چھوٹ جا جبکہ تو استاد ہو گیا ہے تو کنوین سے کود جا۔

بر مسلمانان زیان انداز تو کیسہ و ہمیانہا را کن دو تو

یعنی مسلمانوں پر نقصان ڈال دے اور تھیلی اور ہمیانیوں کو دوگنا کر لے

من درون خشت دیدم این قضا کہ در آئینہ عیان شد مر ترا

یعنی مین نے اس قضا کو اینٹ ہی مین دیکھ لیا تھا جو کہ آئینہ مین تجھے ظاہر ہوا ہے (خشت کہتے ہین بے صیقل کے لوہے کو) مطلب یہ کہ تجھے تو بعد وقوع کے مشاہدہ ہوا اور مین پہلے ہی سمجھ گیا تھا۔

عاقل اول بیند آخر را بدل اندر آخر بیند از دانش مقل

یعنی عاقل تو انجام کو اول ہی دل سے دیکھ لیتا ہے اور عقل سے مفلس آخر مین دیکھتا ہے

باز زاری کرد کای نیکو خصال مر مرا بر سر مزن بر رو ممال

یعنی اس نے پھر آہ و زاری کی کہ اے نیکو خصال مجھے سر پر مت مار اور منہ پر مت مل یعنی مجھے بچالو

از من آن آمد کہ بودم ناسزا ناسزایم را تو دہ حسن الجزا

یعنی مجھسے تو وہ آیا اسلئے کہ مین نالائق تھا تو میری نالائقی کی آپ اچھی جزا دیجئے۔

گفت تیرے جست از شست اے پسر نیست سنت کاید آن واپس دگر

یعنی فرمایا کہ اے صاحبزادہ تیر کمان سے نکل گیا اب قاعدہ نہین کہ وہ پھر واپس آوے۔

لیک در خواہم ز نیکو داورے تا کہ ایمان آن زمان با خود برے

یعنی لیکن مین اچھی عدالت سے یہ مانگونگا کہ تو اس (موت کے) وقت ایمان اپنی ساتھ لیجاوے۔

چونکہ ایمان بردہ باشی زندۂ چونکہ با ایمان روی پایندۂ

یعنی جبکہ تو ایمان کو لے گیا ہو تو تو زندہ ہے اور جبکہ تو با ایمان جاوے تو تو باقی ہے (اب

آثار مرگ شروع ہوتے ہین)

ہم در آندم حال بر خواجہ بگشت — تا دلش شورید آوردند طشت

یعنی اُسی وقت میان کی حالت بدلی یہانتک کہ دل اُس کا متلایا اور لوگ طشت (سبیلا بچی وغیرہ) لائے (لوگ سمجھے کہ قے ہو نیسے دل ہلکا ہوا۔ مولانا فرماتے ہین کہ)

شورش مرگ است نی ہیضہ طعام — قے چہ سودت دارد ای بدبخت خام

یعنی یہ جوش موت ہے نہ کہ کہانیکا ہیضہ تو قے تجھے کیا فائدہ دیگی اے بدبخت خام یعنی اگر بدہضمی وغیرہ ہو تو قے سے کچھہ تسکین ہو۔ مگر یہ تو شورش مرگ ہے قے سے کیا تسکین ہو سکتی ہے۔

چار کس بُردند تا سوئے وثاق — ساق می مالید او بر پشت ساق

یعنی چار آدمی گھر تک لیگئے اور (کرب کی وجہ سے) پنڈلی پر پنڈلی مل رہا تھا۔ مولانا فرماتے ہین کہ

پندِ موسی نشنوی شوخی کنی — خویشتن بر تیغ فولادی زنی

یعنی موسی کی نصیحت کو تو سُنتا نہین اور شوخی کرتا ہے تو اپنے کو تیغ فولادی پر مارتا ہے۔

شرم ناید تیغ را از جانِ تو — آن تست این اے برادر آن تو

یعنی تلوار کو تیری جان سے شرم نہ آوے گی اے بہائی یہی تیرے مناسب ہے یہی ہے۔ یعنی جب تو تلوار پر اپنے کو مار رہا ہے تو یاد رکہہ کہ تلوار تو کاٹ ہی دیگی اُسکو شرم نہ آویگی کہ وہ تجھے نکاٹے اور بس تمہارے مناسب یہی ہے کہ تمہاری ساتھ وہ ایسا کرے۔

## موسی علیہ السلام کا اُس شخص کی ایمان کی سلامتی کیلئے دعا کرنا

گفت موسیٰ در مناجات آن سحر — کائے خدا ایمان از و مستان مبر

یعنی موسی علیہ السلام نے اُس صبح کو مناجات مین فرمایا کہ اے خدا ایمان اُس سے مت لیجئے اور مت لیجا۔

بادشاہی کن بر و بخشا کہ او — سہو کرد و خیرہ روئی و غلو

یعنی آپ مرحمت خسروانہ کیجئے اور بخش دیجئے کہ اُسنے سہو اور خیرہ روئی اور غلو کیا ہے۔

گفتمش این علم نے درخورد تست — دفع پندارید قولم را و سست

یعنی مین نے اُس سے کہا کہ یہ علم تیرے لائق نہین ہے تو اُسنے میرے قول کو ٹالنا اور سست سمجھا۔

دست را بر اژدہا آنکس زند　　کہ عصا را دستش اژدرہا کند

یعنی اژدہا پر تو ہاتھ وہ مارے جو کہ عصا کو اُس کا ہاتھ اژدہا بنا لے۔

سر غیب آنرا سزد آموختن　　کہ تواند لب ز گفتن دوختن

یعنی اسرار غیب کا سیکھنا اُس شخص کی لائق ہے جو کہ لب کو کہنے سے سی سکے یعنی جو اُن کو چھپا سکے اُسکو سیکھ لینا بھی مناسب ہے

در خور دریا نشد جز مرغ آب　　فہم کن واللہ اعلم بالصواب

یعنی دریا کے لائق کوئی نہین ہے سوائے مرغ آبی کے ذرا سمجھ لو واللہ اعلم بالصواب۔

او بدریا رفت مرغ آبی نبود　　گشت غرق دست گیرش ای ودود

یعنی وہ دریا مین چلا گیا اور مرغ آبی نہ تھا اب وہ غرق ہو گیا ہے اے اللہ آپ اُسکی دستگیری کیجئے۔
یعنی اُسنے یہ حرکت کر لی جو کہ اُسکی لائق نہ تھی اب اے اللہ آپ دستگیری فرماوین۔

## حق تعالیٰ کا موسیٰ علیہ السلام کی دعا کو قبول فرمانا

کرد اجابت آن دعا را کردگار　　رحم فرمودش بعجز و افتقار

یعنی اُس دعا کو حق تعالےٰ نے قبول فرما لیا اور اُسپر بسبب اُسکے عجز و افتقار کے رحم فرمایا۔

گفت بخشیدم بدو ایمان منم　　ور تو خواہی این زمان زندش کنم

یعنی فرمایا حق تعالیٰ نے کہ مین نے اُسکو ایمان بخشا اور اگر تم چاہو تو مین اسیوقت اُسکو زندہ کر دون

بلکہ جملہ مردگان خاک را　　زندہ سازیم این زمان بہر تو ما

یعنی بلکہ تمام زمین کے مردون کو ہم اسوقت آپ کی خاطر سے زندہ کر دین۔

گفت موسیٰ این جہان مُردنست　　آن جہان انگیز کانجا روشن است

یعنی موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ جہان تو مرنے کا ہے اُس جہان مین اُٹھائیے کہ وہ جگہ روشن ہی

این فنا جا چون جہان بود نیست　　باز گشت عاریت بس سود نیست

یعنی یہ فنا کی جگہ جب رہنے کی جگہ نہین ہے تو عاریت کا واپس دینا فائدہ نہین ہے یعنی اگر اس وقت اُسکو زندگی مستعار واپس بھی ملگئی تو پھر چھین جائیگی لہذا اس سے بہتر ہے کہ اُس عالم کی

راحت نصیب فرمائیے اب جو وقت رحمت دیکھا تو اورون کی شفاعت بھی فرماتے ہین کہ۔

رحمتے افشان بر ایشان ہم کنون  در نہانخانہ لدینا محضرون

یعنی اب اُن پر بھی رحم فرمائیے نہانخانہ مین اور لدینا محضرون مین یعنی ملک عدم مین اپنے پاس اورون پر بھی رحم فرمائیے۔ اب آگے مولانا فرماتے ہین کہ ہمنے جو قصہ بیان کیا ہے اسلئے ہے کہ۔

تا بدانی کہ زیان جسم و مال  سود جان باشد رہاند از وبال

یعنی تاکہ تم جان لو کہ جسم و مال کا نقصان جان کا نفع رکھتا ہے اور وبال سے چھڑاتا ہے۔

پس ریاضت را بجان شو مشتری  چون سپردی تن بخدمت جان بری

یعنی پس ریاضت کے جان و دل سے خریدار ہو جاؤ جبکہ تمنے تن خدمت مین سپرد کر دیا تو تم تو جانبر ہو جاؤگے

ور ریاضت آمدت بے اختیار  سر بنہ شکرانہ دہ اے کامیار

یعنی اور اگر تمہارے پاس ریاضت بے اختیار آوے تو سر رکھ اور شکر کر اے کامیاب۔ مطلب یہ کہ ریاضت کی دو قسمین ہین ایک اختیاری۔ ایک اضطراری۔ اختیاری تو یہ کہ اپنے اختیار سے نفس پر جبر کرے اور ریاضت مین مشغول ہو اور اضطراری مجاہدہ یہ ہے کہ جب حق تعالیٰ دیکھتے ہین کہ یہ خود تو باز رہتا نہین تو وہ اس شخص کو کسی مرض یا مصیبت مین مبتلا کر دیتے ہین کہ جس سے یہ اُس کام کو کر ہی نہین سکتا تو اسکو مجاہدہ اضطراری کہتے ہین اور جب حق تعالےٰ ایسا کرتے ہین تو اُس شخص کو اُن مصائب پر صبر دیتے ہین اور اس صبر سے اُسکے درجات مین ترقی ہوتی ہے تو اس سے پہلے شعر مین تو فرمایا تھا کہ خود مجاہدہ کرو اور اس مین فرماتے ہین کہ اگر مجاہدہ اضطراری مین مبتلا ہو جاؤ تو صبر کرو اور اطاعت کرو۔ آگے بھی یہی فرماتے ہین کہ

چون حقت داوت ریاضت شکر کن  تو نکردی او کشیدت ز امر کن

یعنی جب حق تعالےٰ نے تجھے ریاضت دی تو تو شکر کر تو نے نہین کیا تو حق تعالیٰ نے امر کن سے تجھے کھینچ لیا یعنی تکوینًا تجھے کام مین لگا دیا۔ مگر یہ حکم تکوینی مثل جمادات کے نہیں ہے کہ وہ اس طرح کام مین لگ رہے ہین کہ اُنکو شعور نہین بلکہ یہان امر تکوینی مع شعور کے ہے کہ کام سے رہے ہین اور اُس شخص کو معلوم ہے کہ ہان اس سے یہ مقصود ہے لہذا اُسپر صبر کرتا ہے۔ آگے ایک عورت کی حکایت لاتے ہین کہ اُسکے بچے زندہ نہ رہتے تھے وہ بہت غمگین تھی کہ خواب مین ایک باغ دیکھا کہ وہ اُسکو

لئے تیار رہے اور اسکے سارے بچے اُسکے اندر موجود ہیں اور اس سے کہا گیا کہ تو خود تو کام کرتی نہ تھی
ہمنے یہ مصائب تجھپر مسلط کر کے تجھے صبر دیا اور پھر تیرے درجات رفیع کئے اور یہ باغ وغیرہ دیا تو
دیکھو یہ عورت مجاہدہ اضطراری مین تھی اور اُسنے صبر کیا تو درجات عطا ہوئے اسی طرح تم بلاؤں اور
مصائب پر صبر کرو تو تمکو بھی درجات عالیہ عطا ہون گے۔ اب حکایت سنو۔

## حکایت اس عورت کی کہ بچے اُسکے زندہ نہ رہتے تھے تو وہ حق تعالیٰ کے آگے روئی تو جواب ملا کہ یہ تیری ریاضت اور مجاہدہ کی عوض مین ہے

این حکایت بشنو و دو عظے شمر ۔ تا نگردی خستہ از نقص و ضرر

یعنی یہ حکایت سن اور (اسکو) ایک وعظ شمار کر تا کہ تو نقص و ضرر سے خستہ نہ ہو۔ یعنی اگر کوئی ضرر ہو
یا کوئی مرض وغیرہ آوے تو تو اُس سے غمگین مت ہونا۔ اور اس حکایت کو پیش نظر رکھنا کہ جسطرح کہ اُسکو
درجات عالیہ ملے اسی طرح تمکو بھی ملین گے۔

## شرح حبیبی

آن زنے ہر سال زائیدی پسر ۔ بیش از شش مہ نبودے عمر ور
یا سہ یا چار مہ گشتے تباہ ۔ نالہ کرد آن زن کہ افغان اے الہ
نہ مہم بارست و ماہم فرح ۔ نعمتم زوتر رواز قوس قزح
پیش مردان خدا کردے نفیر ۔ این شکایت آن زن از درد نذیر
بیست فرزندش چنین در گور رفت ۔ آتشے در جان او افتاد تفت
تا شبے بنمود او را جنتے ۔ باغ سبزے خوش بے خنتے
باغ گفتم نعمت بے کیف را ۔ کاصل نعمتہاست مجمع باغہا

ورنہ لاعین رأت چہ جائے باغ — گفت نور غیب را یزدان چراغ
مثل نبود آن مثال آن بود — تا برد بو آنکہ او حیران بود
حاصل آن زاد بد آن زن مست شد — زان تجلی آن ضعیف از دست شد
دید در قصرے نبشتہ نام خویش — آن خود دانست آن محجوب کیش
بعد ازان گفتند کاین نعمت وراست — کو بجان بازی بجز صادق نخواست
خدمت بسیار می بایست کرد — مر ترا تا بر خوری زین چاشت خورد
چون تو کاہل بودی اندر التجا — آن مصیبتہا عوض دادت خدا
گفت یارب تا بصد سال و فزون — اینچنینم دہ بریز از من تو خون
اندر آن باغ او چو آمد پیش پیش — دید روئے جملہ فرزندان خویش
گفت از من گم شد از تو گم نشد — بے دو چشم غیب کس مردم نشد
تو نکردی فصد از بینی دوید — خون افزون تا ز تب جانت رہید
مغز ہر میوہ بہ است از پوستش — پوست تن را دان و مغز ان دوستش
مغز نغزے دارد آخر آدمی — یکدمے آنرا طلب گر زآدمی

ایک عورت کے ہر سال بچہ پیدا ہوتا تھا لیکن چھ مہینے سے زیادہ نہ جیتا تھا یا تین مہینے کا ہو کر مرجاتا تھا۔ یا چار مہینے کا۔ بالآخر وہ رو پڑی اور کہا کہ اے اللہ نو مہینے تک تو میں حمل کی مصیبت میں رہتی ہوں اور تین مہینے کیلئے مجھے خوشی حاصل ہوتی ہے۔ میری نعمت تو قوس قزح سے بھی جلدی زائل ہو جاتی ہے اس میں کیا راز ہے اہل اللہ کے سامنے بھی وہ عورت اس ڈرانیوالی تکلیف کی شکایت کرتی تھی کیونکہ بیس بچے اس بیچاری کے مرکر قبر میں جا چکے تھے اسلئے اسکے بدن میں

غم کی آگ شعلہ زن تھی۔ اُس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک روز خواب مین اسے جنت دکہلائی دی۔ اور اُسنے دیکھا کہ ایک سرسبز اور نہایت عمدہ باغ ہے جسمین کسی چیز کی کمی نہین۔ اب مولانا استطرادًا فرماتے ہین کہ جنت تو بے کیف متعارف ہے اور ان باغون کی مثل نہین۔ مگر مین نے اسلئے باغ کہدیا کہ دنیا مین باغات تمام نعمتون کی جڑ سمجھے جاتے ہین ورنہ اُسکی صفت تو یہ ہے لا عین رأت ولا اذن سمعت ولا خطرت علی قلب بشر۔ ان متعارف باغون کی اُسکے سامنے کوئی بھی حقیقت نہین۔ یہ جو مین نے کہا ہے تمثیلاً وتقریبًا الی الافہام کہا ہے اور تمثیل مین کوئی مضائقہ نہین کیونکہ حق سبحانہ خود اپنے نور کو چراغ سے تشبیہ دیتے ہین اور فرمایا ہے مثل نورہ کمشکوٰۃ فیہا مصباح۔ یہ محض تقریب فہم اور تمثیل کیلئے ہے ورنہ کجا نورحق کجا چراغ۔ پس باغ اُس کی مثل نہین ہے بلکہ مثال ہو اور یہ تمثیل اسلئے اختیار کی گئی تاکہ ناواقفون کو بھی اس کا پتہ لگ جاوے ورنہ اصل کیفیت تو اُس کی مشاہدہ ہی سے معلوم ہوتی ہے (اس سے کسی ناواقف کو یہ شبہ نہ ہونا چاہئے کہ مولانا جنت و دوزخ جسمانی کا انکار کررہے ہین۔ اور ان کے نزدیک جنت ودوزخ ایک روحانی چیز اور صرف خیالات خوشکن ورنجدہ کا نام ہے جیساکہ اس زمانہ کے روشن خیال لوگون کا خیال ہے کیونکہ یہ تو نصوص صریحہ کے خلاف ہے بلکہ مولانا کا مقصود یہ ہے کہ حقیقۃً اُس مین درخت بھی ہین اُس مین نہرین بھی ہین۔ اُس مین شراب بھی ہے اُس مین محلات بھی ہین اور یہ سب امور حقیقتًا ہین نہ کہ تشبیہًا چنانچہ مولانا اسی مضمون مین اس کی طرف اشارہ بھی کرینگے۔ اور آیندہ اُسکو تفصیلاً بھی بیان کرینگے لیکن وہ اسقدر عجیب اور نفیس ولطیف ہین کہ اُن کی واقعی نفاست ولطافت کسی کے وہم وگمان مین بھی نہین آسکتی اور اسلئے ان باغات وغیرہ سے اُسکو کچھہ بھی مناسبت نہین پس تم اُسکو اپنے باغات وغیرہ کی مثل نہ سمجھہ بیٹھنا) خلاصہ یہ کہ وہ عورت اسکو دیکھکر مست ہوگئی۔ اور اُس کا نور دیکھکر وہ بیچاری آپ مین نہ رہی اُسنے دیکھا کہ ایک محل مین میرا نام لکھا ہوا ہے اُسنے سمجھا کہ یہ میرے لئے ہے۔ غیب سے ندا آئی کہ یہ محل حقیقت مین اُسکے لئے تھا جو جانبازی مین خالص ثابت ہوا ہو اور اُس غذائی چاشت کو کہانیکے لئے بہت بڑی خدمت کی ضرورت تھی لیکن چونکہ تم حق سبحانہ کی طرف رجوع کرنے مین کاہل تھین اسلئے تمہاری خدمتون کی عوض تمکو تکلیفین دی گئین تاکہ تم اسکے مستحق ہوسکو یہ سمجھکر اُسنے کہا کہ اے اللہ سینکڑون سال تک بلکہ اس سے بھی زیادہ مجھے تکلیف دیجئے اور یون ہی مجھے زار ونزار کیجئے

مین بخوشی رضامند ہون اُسکے بعد جب اور آگے بڑھی تو اُسنے اپنے سب بچوں کی صورتین دیکھین اُسنے کہا کہ اے اللہ اب معلوم ہوا کہ یہ مجھسے گم ہوگئے تھے مگر تجھہ سے گم نہ ہوئے۔ تیرے پاس تو یہ نہایت حفاظت اور آرام سے ہین۔ اب مجھے صبر آگیا۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ دیکھو جب تک حالت غیبیہ اسپر منکشف نہین ہوئی پریشان رہی اور رضا و تسلیم اس کے اندر پیدا نہ ہوئی مگر جب حالت غیبیہ کا مشاہدہ ہوگیا اُسوقت سکون ہوگیا۔ واقعی بات یہ ہے کہ جسکو غیب بین آنکھین عطا نہین ہوئیں وہ آدمی نہیں۔ خیر یہ تو استطرادی گفتگو تھی اب اصل مقصد سنو۔ وہ یہ کہ حق سبحانہ جو کچھہ تکلیف دیتے ہیں اُس مین مصلحتین ہوتی ہین۔ پس تمکو صابر و شاکر رہنا چاہئے۔ مثلاً تمہارے جسم مین خون کی زیادتی ہوگئی ہے اور اندیشہ ہے کہ بخار چڑھہ جاوے یا بخار چڑھہ بھی گیا ہے مگر تم فصد نہین کراتے پس وہ اپنی رحمت سے نکسیر چلا دیتا ہے جس سے تمہاری جان بخار کی زحمت سے چھوٹ جاتی ہے۔ یاد رکھو کہ ہر میوہ مین مغز اُسکے پوست سے اچھا ہوتا ہے پس تمہارے اندر بھی دو چیزین ہین ایک پوست دوسرا مغز۔ پوست تو تن ہے اور روح مغز ہے آخر آدمی کے اندر بھی تو عمدہ مغز موجود ہے پس اگر تو نسل آدم علیہ السلام سے ہے اور الولد سر لابیہ کا مصداق ہے تو اسے طلب کر یعنی اس کی فکر کر اور جسم کے پیچھے نہ پڑ۔

# شرح شبیری

آن زنے ہر سال زائیدے پسر ۔۔۔ بیش از شش مہ نبودے عمر در

یعنی ایک عورت ہر سال ایک لڑکا جنتی تھی اور وہ بچہ چھہ ماہ سے زائد عمر والا نہ ہوتا تھا

یا سہ مہ یا چار مہ گشتے تباہ ۔۔۔ نالہ کرد آن زن کہ افغان اے الٰہ

یعنی یا تین ماہ یا چار ماہ (زندہ رہتا پھر) تباہ ہوجاتا تو اُس عورت نے نالہ کیا کہ اے اللہ

نہ مہم بارست و سہ ماہم فرح ۔۔۔ نعمتم زوتر رواز قوس قزح

یعنی میرے لئے نو ماہ تو بوجھ ہے اور تین ماہ فرحت ہے میری نعمت تو قوس قزح سے بھی جلدی جانی والی ہے

پیش مردان خدا کردے نفیر ۔۔۔ این شکایت آن زن از درد نذیر

یعنی مردان حق کے آگے اس شکایت کی وہ عورت درد ڈالنے والے کی فریاد کرتی -

بیست فرزندش چنین در گور رفت　　آتشے در جان او افتاد و تفت

یعنی بیس بچے اُسکے اسی طرح گور مین گئے تو اُس کی جان مین ایک آگ اور جلن پڑ گئی -

تا شبے بنمود او را جنتے　　باغکے سبزی خوشی بی خنتے

یعنی یہانتک کہ حق تعالے نے اُسے ایک رات ایک جنت دکہلائی - ایک باغ سرسبز عمدہ بے محنت کے مولانا فرماتے ہین کہ

باغ گفتم نعمت بے کیف را　　گفتہ ام سبزی خلد دار الضیف را

یعنی مین نے نعمت بے کیف کو باغ کہدیا - اور خلد دار الضیف کو سرسبز کہدیا -

ورنہ لا عین رأت چہ جائے باغ　　گفت نور غیب را یزدان چراغ

یعنی ورنہ (وہ تو) لا عین رأت ہے چہ جائیکہ باغ اور فرمایا ہے نور غیب کو حق تعالیٰ نے چراغ

مثل نبود آن مثال آن بود　　تا برد بو آنکہ او حیران بود

یعنی یہ مثل نہیں ہے اُس کی مثال ہے تا کہ بو لیجاوے وہ شخص کہ وہ حیران ہے مطلب یہ کہ اگر مین نے جنت کو سرسبز وغیرہ کہدیا تو کیا ہے حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ مثل نورہ کمشکوۃ فیہا مصباح تو یہ مثل (بکسر المیم) نہیں بلکہ مثالین تقریب فہم کیلئے ہین آگے پہر قصہ فرماتے ہین

حاصل آن زن دید آنرا مست شد　　زان تجلی آن ضعیف از دست شد

یعنی حاصل یہ کہ اُس عورت نے اُسکو دیکہا اور مست ہوگئی اور اُس تجلی سے وہ ضعیف از خود رفتہ ہوگئی -

دید در قصرے نبشتہ نام خویش　　آن خود دانستش آن محبوب کیش

یعنی اُسنے ایک محل مین اپنا نام لکہا دیکہا تو اُسکو اُس محبوب کیش نے اپنی ملک جانا -

بعد از ان گفتند کاین نعمت وراست　　کو بجان بازی بجز صادق نخاست

یعنی اُسکے بعد فرشتون نے کہا کہ یہ نعمت اُسکے لئے ہے جو کہ جانبازی سے سوائے صادق کے نہ اُٹہا یعنی جسنے کہ ہمیشہ طلب صادق ہی کی اُسکے لئے یہ نعمتین ہین -

خدمت بسیار می بایست کرد　　مر ترا تا بر خوری زین چاشت خورد

یعنی تجھے خدمت بسیار کرنی چاہئے تھی تاکہ تو اس چاشت سے پہل کہاتی۔

چون تو کاہل بودی اندر التجا　　آن مصیبتہا عوض دادت خدا

یعنی جبکہ تو دعا مین کاہل تھی تو خدا نے یہ مصیبتین (اُس مجاہدہ کے) عوض مین دیدین۔ مطلب یہ ہے کہ حق تعالیٰ کو تجھے مراتب عُلیا پر فائز فرمانا تھا اور اُسکے لئے مجاہدات شاقہ کی ضرورت تھی اور اُس مین تو کاہل تھی لہذا حق تعالیٰ نے ان مصائب کو تیرے لئے عوض بنادیا کہ اُنپر تو نے صبر کیا تو یہ درجات ملگئے جب اُسنے یہ سُنا تو بولی کہ

گفت یارب تا بصد سال و فزون　　این چنینم ده بہر یزاز من تو خون

یعنی اُسنے کہا کہ اے اللہ سو برس بلکہ زیادہ تک تو اسی طرح مجھے عطا فرما اور خون گرا یعنی اسی طرح اولاد کو عنایت فرما اور مار۔ تاکہ درجات علیہ نصیب ہون

اندر آن باغ او چو آمد پیش پیش　　دید در وے جملہ فرزندان خویش

یعنی اُس باغ مین جو وہ آگے آگے آئی تو اُسنے اُسمین اپنے سارے بچون کو دیکھا۔

گفت از من گم شد از تو گم نشد　　بے دو چشم غیب کس مردم نشد

یعنی بولی کہ (اے خدایا) مجھسے تو گم ہوگئے تھے آپسے گم نہ ہوئے تھے (آپکے پاس موجود تھے مولانا فرماتے ہیں کہ) بے غیب کی دو آنکھون کے کوئی آدمی نہین ہوا۔

تو نکردی فصد و از بینی دوید　　خون افزون تا ز تب جانت رہید

یعنی تو نے فصد نہ کی تو ناک سے خون زائد دوڑ گیا۔ یہانتک کہ جان تیری تپ سے چھوٹ گئی۔ مطلب یہ کہ تم مجاہدہ اختیاری مین مشغول نہ ہوئے تو خدا نے تمکو اضطراری مین لگادیا۔ یہانتک کہ تم اُس عذاب سے بچ گئے اور درجات تمکو ملگئے۔

مغز ہر میوہ بہ است از پوستش　　پوست تن را دان و مغز آن دوستش

یعنی ہر میوہ کا مغز اُسکے پوست سے بہتر ہے تو تم تن کو تو پوست جانو اور مغز اُسکے اُس دوست کو یعنی روح کو۔

مغز نغزے دارد آخر آدمی　　یکدمے آنرا طلب گر زان دمی

یعنی آخر آدمی تو ایک مغز نفیس رکہتا ہے تو تو اگر اُس دم سے ہے تو ایک دم اُسکو طلب کر یعنی اگر آدمی ہے

تو تو اُس مغز نغز یعنی روح کو طلب کر اور اُس کی پرورش کر۔ اور پرورش تن کو چھوڑ۔ آگے حضرت حمزہ رضؓ کی حکایت لاتے ہیں کہ وہ آخر میں بے زرہ کے لڑائی میں آیا کرتے تھے کسی نے پوچھا تو فرمایا کہ یہ جسم چونکہ کوئی حفاظت کی شے نہیں ہے لہذا اس کی حفاظت کو ترک کر دیا۔ تو دیکھو تم بھی ایسا ہی کرو۔ اب حکایت سنو

# شرح حبیبی

در جوانی حمزہؓ عم مُصطفےٰ — با زرہ می شد مدام اندر دغا
اندر آخر حمزہ رضؓ چون در صف شدی — بے زرہ سرمست در غزو آمدے
سینہ باز و تن برہنہ پیش پیش — در فگندے در صف شمشیر خویش
خلق پرسیدند کائے عم رسول — وے ہزبر صف شکن شاہ فحول
نے کہ لاتلقوا بایدیکم الے — تہلکہ خواندے ز پیغام خدا
پس چرا تو خویش را در تہلکہ — می در اندازی چنین در معرکہ
چون جوان بودی و زفت و سخت زہ — تو نمی رفتی سوئے صف بے زرہ
چون شدی پیر و ضعیف و منحنی — پردہائے لااُبالی می تنی
لااُبالی وار با تیغ و سنان — می نمائی دار و گیر و امتحان
تیغ حرمت می ندارد پیر را — کے بود تمیز تیغ و تیر را
کے روا باشد کہ شیرے ہمچو تو — کُشتہ گردد راست بر دست عدو
زین نسق غمخوارگانِ بیخبر — پند می دادند او را از عبر
گفت حمزہ چونکہ بودم من جوان — مرگ میدیدم وداع اینجہان

| | |
|---|---|
| سوی مردن کس برغبت کے رود | پیش اژدرہا برہنہ کے شود |
| لیک از نور محمد من کنون | نیستم این شہر فانی را زبون |
| از برون حس زلشکرگاہ شاہ | پر ہمی بینم ز نور حق سپاہ |
| خیمہ در خیمہ طناب اندر طناب | شکر آنکہ کرد بیدارم زخواب |
| آنکہ مردن پیش چشمش تہلکہ است | امر لاتلقوا بگیرد او بدست |
| آنکہ مردن پیش او شد فتح باب | سارعوا آید مراورا در خطاب |

جوانی مین حضرت حمزہ رض جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے چچا ہمیشہ لڑائی مین زرہ پہنکر جاتے تھے مگر اخیر عمر مین جب وہ صف جنگ مین جاتے تھے تو نشہ حب حق مین چور ہوتے تھے اور جہاد مین بدون زرہ کے شریک ہوتے تھے اور حالت یہ ہوتی تھی کہ سینہ بھی کھلا ہوتا تھا جسم بھی برہنہ ہوتا تھا اور آگے آگے ہوتے تھے اور اپنے کو تلوارون مین ڈالدیتے تھے لوگون نے دریافت کیا کہ اے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے چچا اور اے شیر خدا اور صف شکن شاہ مردان کیا آپنے حکم خداوندی لاتلقوا بایدیکم الی التھلکۃ نہین پڑھا۔ جب بڑھاپے تو پھر کیا بات ہے کہ آپ ایسے معرکہ مین گھسکر اپنے کو ہلاکت مین ڈالتے ہین جبکہ آپ جوان بھی تھے موٹے تازے بھی تھے قوی بھی تھے اُسوقت تو آپ صف جنگ مین بلا زرہ کے نہ جاتے تھے اور جب بڈھے ضعیف ونحیف ہوئے اُسوقت آپ لاپروائی کے پردے اپنے اوپر ڈالتے ہین اور نہایت بیباکانہ تیغ دشمنان سے مزاحمت اور زور آزمائی کرتے ہین آپ خیال فرمائین کہ تلوار بڑھاپے کی کچھ وقعت نہین کرتی۔ بھلا تیغ وتبر کو کیا تمیز کہ کون قابل وقعت ہے اور کون نہین پس یہ جائز نہین کہ آپسا بہادر دشمن کے ہاتھ سے مارا جائے آپ اپنی حفاظت کیجئے۔ غرض اسی طرح اُن کے نادان دوست اُنکو مصائب سے ڈراتے اور نصیحت کرتے تھے مگر حمزہ رضی اللہ عنہ نے اُنکو یہ جواب دیا کہ صاحبو جب مین جوان تھا اُسوقت اس جہان سے رخصت ہونے کو موت سمجھتا تھا اور یہ یقینی امر ہے کہ موت کی طرف آدمی رغبت سے نہین جاتا اور اژدہے کے

سامنے ننگا نہیں جاتا اسلئے یہ سب احتیاطیں کرتا تھا لیکن اب جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نور سے مجہپر حقیقت حال منکشف ہو گئی ہے اور اب جب دنیا مجہپر غالب نہیں رہی مین عالم محسوسات سے باہر حق سبحانہ کی چہاونی دیکھ رہا ہون اور نور حق کی سپاہ سے اُسے لبریز پاتا ہون. خیمہ پر خیمہ اور طنابوں پر طنابین قائم ہین مین اُن کا نہایت شکور ہون جنہون نے مجہپر حقیقت حال کو منکشف کر کے جہل مرکب سے رہائی دی۔ اور گویا کہ مین سوتا تھا اُنہون نے مجھے جگا دیا اور یہ جو تمنے کہا ہے کہ حق سبحانہ نے لا تلقوا بایدیکم الی التہلکہ فرمایا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ جو موت کو ہلاکت سمجھے وہ اسپر کاربند ہو۔ اور جو مرنے کو وصال حق سبحانہ کا دروازہ کہلنا سمجھتا ہے اسکے لئے تو سارعوا الی مغفرۃ من ربکم وجنۃ الخ خطاب ہے اور اُسکو تو موت کیلئے ترغیب ہے۔

# شرح شبیری

## حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا لڑائی میں بے زرہ کے تشریف لانا

در جوانی حمزہ عم مصطفی　　با زرہ مے شد مدام اندر وغا

یعنی جوانی مین حمزہؓ عم مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم لڑائی مین ہمیشہ مع زرہ کے جاتے تھے۔

اندر آخر چونکہ در غزو آمدے　　بے زرہ خود را بر صفہا بر زدے

یعنی اخیر عمر مین جبکہ لڑائی مین آتے تو بے زرہ کے اپنے کو صفوں مین ڈالتے۔

اندر آخر حمزہ چون در صف شدی　　بے زرہ سرمست در غزو آمدے

یعنی اخیر مین حمزہؓ جب صف مین آتے تو بے زرہ کے مست کی طرح غزو مین آ جاتے۔

سینہ باز و تن برہنہ پیش پیش　　در فگندے در صف شمشیر خویش

یعنی سینہ کہلا ہوا اور تن برہنہ آگے آگے صف شمشیر مین اپنے کو ڈالدیتے۔

خلق پرسیدند کاے عم رسول　　اے ہزبر صف شکن شاہ فحول

یعنی لوگون نے پوچھا کہ اے عم رسول اور اے شیر صف شکن اور شاہ مرداں

نے تو لا تلقوا بایدیکم الے　　تہلکہ خواندے ز پیغام خدا

یعنی آپنے لا تلقوا بایدیکم الے التہلکہ پیغام خدا سے پڑہا نہیں ہے۔ کیا

پس چرا تو خویش را در تہلکہ　　می در اندازی چنین در معرکہ

یعنی پس آپ کیوں اپنے کو ہلاکت میں اور اس طرح معرکہ میں ڈالتے ہیں۔

چون جوان بودی و زفت و سخت زہ　　تو نمی رفتی سوئے صف بی زرہ

یعنی جب آپ جوان اور مضبوط اور سخت زہ والے تھے تو آپ صف کی طرف بے زرہ نہیں جاتے تھے۔

چون شدی پیر و ضعیف و منحنی　　پردہائے لاأبالی می زنی

یعنی جبکہ آپ بوڑھے اور ضعیف اور منحنی ہوگئے تو اب بے پروائی کے پردہ کو مارتے ہو۔

لاأبالی وار با تیغ و سنان　　می نمائی دار و گیر و امتحان

یعنی لاأبالی کی طرح مع تیغ و سنان کے آپ امتحان میں دار و گیر دکھاتے ہیں۔

تیغ حرمت می ندارد پیر را　　کے بود تمیز تیغ و تیر را

یعنی تلوار کسی بوڑھے کی عزت نہیں کرتی اور تیغ و تیر کو کب تمیز ہوتی ہے (کہ یہ بزرگ ہیں اور یہ نہیں ہیں اُسکے آگے جو پڑے گا وہ اُسکو کاٹے گی)

کے روا باشد کہ شیری ہمچو تو　　کشتہ گردد زار بر دست عدو

یعنی کب مناسب ہے کہ ایک آپ جیسا شیر دست عدو سے مارا جائے یعنی اگر آپ فرمادیں کہ میں مرنے کو ایسا کرتا ہوں تو ہمیں یہ گوارا نہیں ہے کہ آپ ایسا کریں۔

زین نسق غمخوارگان بیخبر　　پند می دادند او را از عبر

یعنی اس طرح سے غمخوار لوگ (حقیقت سے) بے خبر انکو عبرتوں سے نصیحت کر رہے تھے یعنی وہ اُن کو ڈراتے تھے اور کہتے تھے کہ دیکھو ایسا مت کرو ورنہ نقصان اُٹھاؤ گے۔

## حضرت حمزہ رض کا جواب

گفت حمزہ رض چونکہ بودم من جوان　　مرگ می دیدم وداع این جہان

یعنی حضرت حمزہ رض نے فرمایا کہ جبکہ میں جوان تھا تو اس جہان کے رخصت کرنے کو موت سمجھتا تھا۔

سوئے مُردن کس برغبت کے رود　　پیش اژدرہا برہنہ کے شود

یعنی کوئی شخص مرنے کی طرف رغبت سے کب جاتا ہے اور اژدہا کے آگے برہنہ کب ہوتا ہے۔

لیک از نور محمد من کنون　　نیستم این شہر فانی را زبون

یعنی لیکن اب مین نور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی وجہ سے اس دنیائے فانی سے عاجز نہین ہون۔

از برون حس ز لشکرگاہ شاہ　　پر ہمی بینم ز نور حق سپاہ

یعنی اس حس سے خارج لشکر شاہ (حق تعالیٰ) کی مین نور حق سے سپاہ پر دیکھتا ہون یعنی مجھے حواس باطنیہ سے جنود غیبیہ نظر آرہے ہین اور مین اُنکو دیکھہ رہا ہون۔

خیمہ در خیمہ طناب اندر طناب　　شکر آنکہ کرد بیدارم ز خواب

یعنی خیمہ در خیمہ اور طناب در طناب ہین اور شکر اُس کا کہ اُسنے مجھے خواب سے بیدار کر دیا۔

آنکہ مردن پیش چشمش تہلکہ است　　امر لا تلقوا بگیرد او بدست

یعنی وہ شخص کہ اُس کی نگاہ مین مرنا ہلاکت ہے وہ امر لا تلقوا الخ کو ہاتھ مین لیگا۔

آنکہ مردن پیش او شد فتح باب　　سارعوا آید مراو را در خطاب

یعنی وہ شخص کہ اُسکے آگے مرنا فتح باب (عیب) ہے تو اُسکو خطاب مین سارعوا آیا ہے یعنی اُنکے لئے تو یہ خطاب ہے کہ ایسے کامون مین جلدی اور مسارعت کرو اُن کیلئے خطاب لا تلقوا نہیں ہے اسلئے کہ وہ اسکو ہلاکت سمجھتے ہی نہین ہین۔ اور فرماتے ہیں کہ۔

## شرح حبیبی

الحذر اے مرگ بینان دارعوا　　العجل ای حشر بینان سارعوا

الصلا ای لطف بینان افرحوا　　البلاء اے قہر بینان اترحوا

ہر کہ یوسف دید جان کردش فدا　　ہر کہ گرگش دید بر گشت از ہدا

مرگ ہر یک ای پسر ہم رنگ اوست　　آئینہ صافی یقین ہم رنگ روست

پیش ترک آئینہ را خوش رنگی است　　پیش زنگی آئینہ ہم زنگی است

ایکہ می ترسی ز مرگ اندر فرار　　آنکہ خود ترسانی ای جان ہوشدار

زشت روئی تست نی رخسار مرگ ‌‌ جان تو همچون درخت و مرگ برگ

از تو رستست ار نکویست ار بدست ‌‌ ناخوش و خوش هر ضمیرت از خودست

گر بخاری خسته خود کشته ‌‌ در حریر و قز دری خود رشته

لیک نبود فعل همرنگ جزا ‌‌ هیچ خدمت نیست همرنگ عطا

مزد مزدوران نمی ماند بکار ‌‌ کان عرض وین جوهرست و پایدار

آن همه سختی و زورست و عرق ‌‌ این همه سیمست و زر و پر طبق

گر ترا آید ز جائی تهمتی ‌‌ کرده مظلومت دعا در محنتی

تو همی گوئی که من آزاده ام ‌‌ بر کسی من تهمتی ننهاده ام

تو گناهی کرده شکل دگر ‌‌ دانه کشتی دانه کی ماند به بر

او زنا کرده جزا صد چوب بود ‌‌ گوید او من کی زدم کس را بعود

نی جزای آن زنا بود این بلا ‌‌ چوب کی ماند زنا را در جزا

مار کی ماند عصا را ای کلیم ‌‌ درد کی ماند دوا را ای حکیم

تو بجای آن عصا آب منی ‌‌ چون بیفگندی شد آن شخص سنی

یار شد یا مار شد آن آب تو ‌‌ زان عصا چون است این اعجاب تو

هیچ ماند آب آن فرزند را ‌‌ هیچ ماند نیشکر مر قند را

چون سجودی یا رکوعی مرد کشت ‌‌ شد در آن عالم سجود او بهشت

چونکه پرید از دهانش حمد حق ‌‌ مرغ جنت ساختش رب الفلق

حمد و تسبیحت نماند مرغ را — گرچه نطفهٔ مرغ باد است و هوا

چون ز دستت رفت ایثار و زکات — گشت این دست آن طرف نخل و نبات

آب صبرت آب جوی خلد شد — جوی شیر خلد مهر تست و ود

ذوق طاعت گشت جوی انگبین — مستی و شوق تو جوی خمر بین

این سببها آن اثرها را نماند — کس نداند چونش جای آن نشاند

این سببها چون بفرمان تو بود — چاره جو هم مر ترا فرمان نمود

هر طرف خواهی روانش میکنی — آن صفت چون بد چنانش میکنی

چون منی تو که در فرمان تست — نسل تو در امر تو آیند چیست

می دود در امر تو فرزند تو — که منم جزوت که کردیش گرو

آن صفت در امر تو بود این جهان — هم در امر تست آن جوها روان

آن درختان مر ترا فرمان برند — کان درختان از صفاتت با برند

چون بامر تست اینجا این صفات — پس در امر تست آنجا آن جزات

چون ز دستت زخم بر مظلوم رست — آن درختی گشت ازان زقوم رست

چون ز خشم آتش تو در دلها زدی — مایهٔ نار جهنم آمدی

آتشت اینجا چو آدم سوز بود — آنچه از وی زاد مرد افروز بود

آتش تو قصد مردم می کند — مار کز وی زاد بر مردم زند

آن سخنهای چو مار و کژدمت — مار و کژدم گشت و می گیرد دمت

اولیا را داشتے در انتظار ۔۔۔ انتظار رستخیزت گشت یار

وعدهٔ فردا و پس فردائے تو ۔۔۔ انتظار حشر آمد وائے تو

منتظر مانی دران روز دراز ۔۔۔ در حساب و آفتاب جان گداز

کاسمان را منتظر می داشتے ۔۔۔ تخم فردا رہ روم مے کاشتے

خشم تو تخم سعیر دوزخ است ۔۔۔ ہین بکش این دوزخت را کان فخ است

کشتن این نار نبود جز بنور ۔۔۔ نورک اطفا نارنا نحن الشکور

گر تو بے نور آوری حلمے بدست ۔۔۔ آتشت زنده است در خاکستر است

آن تکلف باشد و روپوش ہین ۔۔۔ نار را نہ کشد بغیر نور دین

تا نہ بینی نور دین ایمن مباش ۔۔۔ کاتش پنہان بود یک روز فاش

نور آبے دان و ہم بر آب چفش ۔۔۔ چونکہ داری آب از آتش مترس

آب آتش را کشد آتش بخو ۔۔۔ می بسوزد نسل فرزندان او

سوئے آن مرغابیان رو روز چند ۔۔۔ تا ترا در آب حیوانے کشند

مرغ خاکی مرغ آبی ہم تن اند ۔۔۔ لیک ضد انند و آب و روغن اند

ہر یکے بر اصل خود رانندہ اند ۔۔۔ احتیاطے کن بہم مانندہ اند

ہمچنان کہ وسوسہ و وحے الست ۔۔۔ ہر دو معقول اند لیکن فرق ہست

ہر دو دلالان بازار ضمیر ۔۔۔ رختہا را می ستانند اے امیر

گر تو صراف دلی فکرت شناس ۔۔۔ فرق کن سر دو فکرت چون نخاس

| | |
|---|---|
| ورنہ دانی این دو فکرت را گمان<br>تا نماند در تفکر جان تو | لاخلابہ گوئی و مشتاب و مران<br>غبن ناید بر تو و بر خوان تو |

اب مولانا فرماتے ہیں (اور یہ بھی ممکن ہے کہ حضرت حمزہ رضؓ کے مقولہ کا تتمہ ہو) کہ اے وہ لوگو جو موت کو موت سمجھتے ہو تم بچو ایسا نہو مر جاؤ۔ اور اے وہ لوگو جو اسکو حیات ابدی سمجھتے ہو جلدی کرو۔ اور اُس کی طرف دوڑو۔ بڑی دولت ہے اور اے موت کو عنایت حق سمجھنے والو تمہین اطلاع کیجاتی ہے تم خوش ہو کہ ایک دن تمکو یہ لطف عزور میسر ہوگا اور اے وہ لوگو جو اسکو قہر سمجھتے ہو تمہارے لئے مصیبت ہی تم ملول اور رنجیدہ ہو۔ اب مولانا عنوان بدلتے ہین اور خطاب کو چھوڑ کر فرماتے ہین کہ جو لوگ موت کو یوسف سمجھتے ہین وہ تو اسپر جان فدا کرتے ہین اور مرنیکے لئے مرتے ہین اور جو اسکو بھیڑیا سمجھتے ہین وہ راہ راست سے بھٹکے ہوئے ہین اور منشا اختلاف یہ ہے کہ ہر شخص کی موت اُسکے مناسب ہے۔ کیونکہ اُسکی مثال ایسی ہے جیسے شفاف آئینہ تو جو آئینہ شفاف ہوگا وہ چہرہ کی رنگت اختیار کر لیگا۔ پس اگر وہ ترک ہے تو آئینہ بھی خوش رنگ ہوگا اور اگر زنگی ہے تو آئینہ بھی زنگی ہی ہوگا۔ اسیطرح موت بھی ہے کہ جو لوگ خود اچھے ہین اُن کی موت بھی اچھی ہے اور جو بُرے ہین اُن کی موت بھی بُری ہے پس جو لوگ موت سے ڈر کر بھاگتے ہین اُن سے کوئی کہے کہ ارے احمق تو جو موت سے ڈر کر بھاگتا ہے یہ تیری حماقت ہے تو درحقیقت موت سے نہین بھاگتا بلکہ خوب سمجھ لے کہ تو اپنے سے بھاگ رہا ہے کیونکہ تو جو موت سے بھاگتا ہے تو اُسکو بُرا سمجھکر مگر موت بدرو نہین ہے بلکہ تو خود بدرو ہے تیری جان بمنزلہ درخت کے ہے اور موت بمنزلہ پتون کے اور قاعدہ ہے کہ جیسا درخت ہوگا ویسے ہی پتے ہونگے۔ علے ہذا جیسی تیری جان ہوگی ویسی ہی تیری موت ہوگی اور چونکہ یہ تجھی سے پیدا ہوئی ہے خواہ اچھی ہو یا بُری اسلئے اگر تو اچھا ہے تو موت بھی اچھی ہے اور اگر تو بُرا ہے تو موت بھی بُری ہے یون ہی جو خوشی یا ناخوشی تیرے دل پر طاری ہوتی ہے وہ بھی تجھی سے پیدا ہوتی ہے چنانچہ اگر تمکو کانٹا لگتا ہے تو وہ بھی تمہارا ہی بویا ہوا ہے اور اگر تم حریر اور ریشم ہو تو وہ بھی تمہارا ہی کاتا ہوا ہے لیکن کوئی فعل جزا کے مشابہ نہین ہوتا اور کوئی خدمت عطا کی مماثل نہین ہوتی۔ مزدورون کی مزدوری کام کے مشابہ نہین ہوتی۔ کیونکہ محنت عرض ہے اور مزدوری جوہر وہ غیر باقی ہے اور یہ باقی وہ تکلیف اور مشقت ہے یہ طباق بھر چاندی سونا اگر تم پر کہین سی تہمت لگے

تو وہ اسلئے ہے کہ تمہارے مظلوم نے کسی تکلیف مین بددعا کی ہے تم کہتے ہو کہ مین تو بالکل آزاد ہون اور
مین نے کسی پر تہمت نہین لگائی ہے۔ یہ سچ ہے مگر تمنے گناہ دوسری صورت مین کیا ہے اور ایک
دانہ بویا ہے۔ یہ اُس کا پھل ہے اور قاعدہ ہے کہ دانہ پھل کے مشابہ نہین ہوتا۔ پس لازم ہے کہ
یہ بھی تمہارے فعل کے مشابہ نہو۔ دیکھو آدمی زنا کرتا ہے تو سَو دُرّہ اسکو سزا ملتی ہے وہ کہتا ہے
کہ مین نے تو کسیکو لکڑی سے نہین مارا تھا مجھے کس بات کا بدلا ملا۔ لیکن کیا تم سمجھتے ہو کہ یہ خیال
صحیح ہے اور کیا یہ زنا کا بدلا نہین ہے ضرور ہے حالانکہ دُرّون کو زنا سے کچھ مشابہت نہین بلس معلوم
ہوا کہ ترتب جزا علی الفعل کیلئے مماثلت ضرور نہین بلکہ مطلق ترتب شئی علی الشئی کیلئے بھی مماثلت شرط نہین
دیکھو موسی علیہ السلام کی لاٹھی سانپ بن گئی تھی اور صورت خشبیہ پر صورت ثعبانیہ مرتب ہوئی تھی۔ ان
دونون مین کونسی مماثلت ہے علی ہذا درد پر دوا مرتب ہوتی ہے۔ ان دونون مین کونسی مشابہت ہے
اگر تمکو لاٹھی کے سانپ بننے مین کچھ تعجب ہو تو تم بجائے لاٹھی کے منی کو سمجھو۔ دیکھو جب تم منی کو
رحم مین ڈالتے ہو تو اُس سے آدمی بنجاتا ہے اُسکے بعد یا سانپ کی طرح موذی بنجاتا ہے یا خیر خواہ
دوست بنجاتا ہے پس دیکھو منی سے سانپ بنگیا۔ اب لاٹھی سے سانپ بنجانا کونسی تعجب کی بات ہے
کہ تمکو تعجب ہو۔ اچھا لکڑی اور سانپ کو جانے دو۔ یہ تو ہے کہ منی سے بچہ بنتا ہے اچھا یہی
بتلاؤ کہ منی اور لڑکے مین کونسی مشابہت ہے اور دیکھو گنے سے شکر پیدا ہوتی ہے بھلا دیکھو
کہ گنے اور شکر مین کوئی مشابہت ہے جبکہ یہ ثابت ہو گیا کہ فعل اور اس کی جزا مین اور ایک شئے اور
اُس سے پیدا ہونیوالی چیز مین مماثلت اور مشابہت لازم نہین تو اب سمجھو کہ جب آدمی دنیا مین رکوع
وسجود ودیگر طاعات کرتا ہے تو اُس سے آخرت مین اُسکو بہشت ملتی ہے تو گویا کہ اُسکی طاعات
بیج تھین اور بہشت اُس کا ثمرہ ہے اور جبکہ اُسکے مُنہ سے حمد حق سبحانہ نکلتی ہے تو اس سے
بحکم حق سبحانہ جنت مین جانور پیدا ہوتے ہین (اس مقام پر یہ تنبیہ کردینا ضروری ہے
کہ جنت بجمیع اجزائہا آدمی کو اُس کی طاعات کے صلہ مین ملتی ہے۔ پس مولانا نے اولاً مطلق
طاعات کے صلہ مین جنت کے ملنے کو بتلایا اب اُس کی مجموعہ طاعات کے اجزا اور جنت کے
اجزا مین مناسبت دکھلاتے ہین مولانا کا یہ مطلب نہیں ہے کہ افعال وطاعات مادہ جنت مین
جیسا کہ سرسری نظر سے مفہوم ہوتا ہے۔ پس چونکہ حمد کا مُنہ سے نکلنا مناسبت رکھتا تھا

پرندکے اڑنے سے اسلئے فرمادیا کہ حمد جانور ہو گئی ورنہ حقیقت مین ایسا نہیں ہے باقی آئندہ مضامین کو بھی ایسا ہی سمجھو) پس دیکھو کہ اگرچہ پرند کا مادہ ہوا ہوتی ہے اور تسبیح کا مادہ بھی ہوا ہے مگر تاہم پرند اور تسبیح مین کوئی مشابہت نہین اور جب تمہارے ہاتھ سے کوئی خیرات یا زکوۃ نکلتی ہے تو اس سے جنت مین درخت اور سبزہ پیدا ہوتا ہے - اور تمہارے صبر کے پانی سے جنت کی نہر کا پانی پیدا ہوتا ہے اور تمہاری محبت سے جوئے شیر پیدا ہوتی ہے اور ذوق طاعات سے جوئے شہد پیدا ہوتی ہے اور تمہاری مستی و شوق سے جوئے شراب بنتی ہے یہ تمام اسباب اپنے آثار کے مماثل نہیں ہین اور کوئی نہین جانتا کہ ان افعال کی جزا انکو کیون قرار دیا گیا - اور کیسے اُن آثار کو ان اسباب پر مرتّب کیا گیا - دلیل ثانی اس امر کی کہ نعمتے جنت تمہارے افعال کے آثار ہین یہ بھی ہے کہ جس طرح یہ اسباب تمہارے اختیار مین تھے اسی طرح وہ چارون نہرین وغیرہ بھی تمہارے قبضہ مین ہونگی اور جسطرف تم انکو لیجاؤگے اُسی طرف جائینگے اور جس صفت پر تمہاری صفات تھین کہ اُن مین تمکو ہر طرح تصرّف کا اختیار حاصل تھا یہی حالت اُن نہرون کی بھی ہوگی کہ تم جیسا چاہوگے اُنکو ویسا ہی بنا لوگے دنیا میں بھی اُسکی نظیر موجود ہے دیکھو چونکہ منی تمہارے اختیار مین ہوتی ہے اسیطرح اُس سے جو اولاد پیدا ہوتی ہے وہ بھی تمہارے اختیار مین ہوتی ہے اور تمہارا بچہ تمہارے اشارہ پر چلتا ہے اور گویا کہ وہ زبان حال سے کہتا ہے کہ مین آپکا وہی جزو ہون جسکو آپنے رحم مادر مین محفوظ کیا تھا لہذا آپکو مجھپر وہی اختیار حاصل ہے جو اُسپر تھا جس طرح تمہاری صفات دنیا مین تمہارے قبضہ مین تھین یون ہی جنت کی نہرین بھی تمہارے کہنے مین ہونگی - علی ہذا درخت بھی تمہارے مطیع ہونگے کیونکہ وہ بھی پھل والے تمہاری صفات و افعال ہی سے ہوئے ہین پس خلاصہ یہ کہ جب تمہارے صفات و افعال تمہارے کہنے مین ہین تو آخرت مین جو انکی جزا ہوگی وہ بھی تمہارے کہنے مین ہوگی - اب سنو کہ جسطرح افعال حسنہ سے نتائج حسنہ پیدا ہوتے تھے یون ہی افعال سیئہ سے بُرے نتائج پیدا ہوتے ہین - مثلاً جب تمہارے ہاتھ سے کسی کو زخم پہونچتا ہے تو اُس سے دوزخ مین زقوم کا درخت پیدا ہوتا ہے اور جب بیجا غصہ سے تم دوسرون کے دل جلاتے ہو تو اسکے تم دوزخ کا ایندھن بنتے ہو اور چونکہ دنیا مین تمہارے غصہ کی آگ لوگون کے دلوں کو جلاتی تھی اسلئے دوزخ کی آگ جو اُس سے پیدا ہوئی ہے - تمہین جلائیگی - اور جبکہ تمہارے غصہ کی آگ لوگون پر حملہ کرتی ہی

تو اُس سے جو آگ پیدا ہوگی وہ خود تم پر حملہ کریگی اور تمہاری باتیں جو سانپ بچھو کی طرح نکلتی تھین ایک
وہ سانپ بچھو بنکر تمہارا گلا دبائین گی اور چونکہ تم اولیاء اللہ یا عام اہل حقوق کو انتظار مین رکھتے ہو
اسلئے انتظار قیامت کا بار تمپر پڑیگا۔ اور یہ آجکل کے وعدے انتظار قیامت کی صورت مین ظاہر ہونگے
اور تمکو اُس طول طویل دن مین دہوپ اور حساب مین رہکر آخری نتیجہ کا اسلئے انتظار کرنا پڑیگا کہ تم
آسمان کو بھی منتظر رکھتے تھے اور کل چلون گا کل چلون گا کا بیج بوتے تھے مطلب یہ ہے کہ تم اہل اللہ کی
نصیحتونپر آجکل آجکل کرتے تھے لہذا تم اُنکو بھی منتظر رکھتے تھے اور آسمان کو بھی کیونکہ آسمان کو بھی صعود
عمل نیک کا انتظار رہتا تھا اور دیگر اہل حقوق کا منتظر ہونا تو ظاہر ہے پس تم ان سبکو منتظر رکھنے کی
کی جزا مین اس انتظار مین مبتلا ہوگے اب سنو کہ تمکو یہ معلوم ہو چکا ہے کہ تمہارا غصہ دوزخ
کا بیج ہے پس تمکو اس دوزخ کو ٹھنڈا کرنا چاہئے کیونکہ یہ مصائب کا جال ہے اگر بے احتیاطی
کروگے تو ضرور مصائب مین پھنسوگے اور یہ آگ اُسی وقت بجھ سکتی ہے جبکہ نور دین حاصل ہو کیونکہ
نور دین ہی مین آتش دوزخ کے بجھانیکی خاصیت ہے چنانچہ حدیث مین آیا ہے جب تو پُل صراط سے
گذرے گا اُس وقت دوزخ کہے گی جز یا مومن فان نورک اطفا ناری واللہ اعلم بصحتہ
اور ہم خدا کا شکر کرتے ہین کہ ہمکو یہ نور حاصل ہے پس تمکو نور دین حاصل کرنا چاہئے یہ بھی یاد رکھو
کہ اگر نور دین حاصل نہو اور کسی اور طرح سے تم حلم حاصل کرلو تو یہ سمجھنا کہ آگ بجھی نہین ہے بلکہ راکھ مین
چھپی ہوئی ہے جہان راکھ ہٹی وہ چمکی یہ تکلیف اور تستر ہے نہ کہ بجھنا۔ کیونکہ نور دین کے علاوہ
کوئی چیز اس آگ کو بجھانیوالی ہے ہی نہین پس جب تک تم اپنے دل مین نور دین نہ دیکھ لو
اُسوقت تک بیخوف نہونا کیونکہ یہ چھپی ہوئی آگ ایک روز ضرور ظاہر ہوگی پس نور دین کو اس آگ
کا پانی سمجھو۔ اور اسے لپٹو اور جب تمہارے پاس پانی ہو اُسوقت تمکو آگ سے ڈرنے کی ضرورت
نہین۔ کیونکہ پانی آگ کو فنا کردیتا ہے۔ اور وجہ یہ ہے کہ آگ پانی کی اولاد کو فنا کرتی ہے یعنی
اُن مرکبات کو جلاتی پھونکتی ہے جن مین پانی کو دخل ہے مثلاً نباتات اثمار وغیرہ۔ اب تمکو یہ فکر
ہوگی کہ وہ پانی کیونکر ملے جس سے یہ آگ فنا ہو تو اُسکی تدبیر یہ ہے کہ تم اُس بحر کی مرغابیون
(اہل اللہ) کے پاس چند روز رہو وہ تمکو اس آب حیات مین غوطہ دینگے اور اسکے بعد پھر اُس
آگ سے تمکو کچھ بھی خطرہ نہوگا۔ یاد رکھو کہ بعض مرغ خاکی اور مرغ آبی صورت مین یکسان نظر

آتے ہین مگر حقیقت کے لحاظ سے اُن مین تباین ہوتا ہے اور ان کی مثال ایسی ہوتی ہے جیسے پانی اور تیل کہ دونون سائل ہین مگر ایک آتش کش ہے اور ایک آگ کو زندہ کرنیوالا اور ہر ایک اپنی اصل پر چل رہا ہے پس تمکو بہت احتیاط کرنی چاہئے اور دہوکے بازون سے بچنا چاہئے اسلئے کہ دونون صورت مین بہت ملتے جلتے ہین جس سے غلطی کا قوی احتمال ہے اور اُن مین وہی نسبت ہو کہ وسوسہ اور الہام مین کہ دونون امر عقلی وغیر محسوس ہین مگر پھر بھی باہم فرق ہے وسوسہ اور الہام دونون بازار باطن کے دلال ہین اور ہر ایک اُس مین سے کچھہ کچھہ لیتا ہے پس اگر تم صراف دل ہو تو تم اپنے خیال کو خود ہی پہچان لو کہ یہ وسوسہ ہے یا الہام اور جسطرح بردہ فروش اچھے بُرے مال مین تمیز کرتا ہے اسیطرح تم ان دونون فکرون مین تمیز کرلو اور اگر تم خود ان دونون کو نہیں پہچان سکتے توکہدو لا خلابۃ اور اس خیال پر عمل کرنے مین جلدی مت کرو اور کسی صرف نما کو دکھلا لو جب وہ ایک شق متعین کردے اُسوقت اُسپر عمل کرو اور بلا دکہلائے نکرو تاکہ تمہاری جان تردد مین پھنسے اور نیز اور تمہاری غذا پر نقصان واقع نہ ہو۔

# شرح شبیری

الحذر ای مرگ بینان دارعوا　　　العجل ای حشر بینان سارعوا

یعنی اے موت دیکھنے والو بچو اور اے حشر دیکھنے والو جلدی کرو مطلب یہ کہ اے وہ لوگو جو کہ موت سے ڈرتے ہو الگ ہو جاؤ اور موت سے بچ جاؤ۔ اور جو لوگ کہ موت کی اور حشر کی حالت اُنکے پیش نظر ہے اور وہ موت سے نہیں ڈرتے وہ آگے بڑہین اور جلدی کرین اور فرماتے ہین کہ۔

الصلا ای لطف بینان افرحوا　　　البلا اے قہر بینان اترحوا

یعنی اعلان ہے اے لطف کے دیکھنے والو خوش ہو اور بلا ہے اے قہر کر دیکھنے والو ہلاک ہو جاؤ یعنی اے وہ لوگو جو کہ موت کو لطف جانتے ہو وہ تو اُس سے خوش رہو اور جو کہ اسکو قہر سمجھتے ہو وہ اس سے ڈرو اور ہلاک ہو۔

ہر کہ یوسف دید جان کردش فدا　　　ہر کہ گرگش دید برگشت از ہدا۔

یعنی جسنے کہ (موت کو) یوسف دیکھا تو اُسپر جان فدا کردی اور جسنے اُسکو گرگ دیکھا وہ ہدایت سے برگشتہ ہوگیا۔

مرگ ہر یک ای پسر ہم رنگ اوست　　پیش دشمن دشمن و بر دوست دوست

یعنی اے لڑکے ہر ایک کی موت اُسکے ہم رنگ ہے دشمن کے آگے دشمن ہے اور دوست پر دوست ہے یعنی جیسے اُسکے حالات ہوتے ہین اُسیکے موافق اُس کی موت بھی ہوتی ہے آگے مثال ہے کہ

پیش ترک آئینہ را خوش رنگی است　　پیش زنگی آئینہ ہم زنگی ست

یعنی ترک کے آگے آئینہ خوش رنگ ہے اور زنگی کے سامنے آئینہ بھی زنگی ہے یعنی دیکھو آئینہ ایک ہی شئے ہے مگر جو ترک اُس مین دیکھے تو وہ خوش رنگ معلوم ہوتا ہے اور اگر کوئی زنگی اُس مین دیکھے تو وہ آئینہ بھی سیاہ ہو جاتا ہے تو اُس آئینہ مین تو کوئی خرابی نہین ہے بلکہ اُس رائی ہی مین خرابی ہے تو اسی طرح موت فی نفسہ تو ایک عمدہ اور خوش صورت ہے مگر خود انسان ہی مین خرابی ہوتی ہے تو یہ ناگوار معلوم ہوتی ہے اور اگر وہ اچھا ہوتا ہے تو یہ بھی اچھی معلوم ہوتی ہے آگے فرماتے ہین کہ۔

آنکہ می ترسی ز مرگ اندر فرار　　ترست از خویشست ای جان ہوشدار

یعنی وہ کہ تو بھاگنے مین موت سے ڈرتا ہے تو یہ تیرا خوف اپنے ہی سے ہے اے جان ہوش رکھیہ مطلب یہ کہ تو جو موت کی ڈراونی صورت سے ڈر رہا ہے یہ موت سے خوف نہین بلکہ یہ خوف اپنی ہی ذات سے ہے اسلئے کہ یہ زشتی اور یہ خرابی جو موت مین پیدا ہوئی ہے یہ تمہارے ہی حالات ہین تو گویا کہ اپنی ہی سے ڈر رہے ہو۔

زشت روی تست نی رخسار مرگ　　جان تو ہمچون درخت و مرگ برگ

یعنی زشت تو تیرا منہ ہے نہ کہ رخسار موت کا اور تیری جان مثل درخت کے ہے اور موت پتے ہین۔ (تو جیسا درخت ہوگا ویسے ہی پتے ہونگے۔ علی ہذا جیسی تمہاری حالت ہوگی ویسی ہی تمہاری موت ہوگی)

از تو رستست ار نکویست ار بدست　　ناخوش و خوش ہر ضمیرت از خودست

یعنی اگر نیکی ہے اور اگر بدی ہے (سب) تجھسے ہی پیدا ہوئی ہین اور اچھا اور بُرا تیرے دل پر تیری ہی طرف سے ہے۔

گر بخارے خستۂ خود کشتۂ　　در حریر و قز دری خود رشتۂ

یعنی اگر کسی کانٹے سے تو زخمی ہوا ہے تو نے خود بویا ہے اور اگر حریر و قز مین ہے تو تو نے خود ہی کاتا ہی مطلب یہ کہ جو حالت ہے وہ تمہاری حالت کا عکس اور اثر ہے اب یہان کسیکو شبہ ہوا کہ اگر یکو

دوزخ مین جلایا جاویگا (نعوذ باللہ منہ) تو ہمنے تو دنیا مین کسیکو آگ مین نہ جلایا تھا پھر یہ اُسکے ہمرنگ کہان ہوا
اس کا جواب فرماتے ہین کہ۔

لیک نبود فعل ہمرنگ جزا ہیچ خدمت نیست ہمرنگ عطا

یعنی لیکن کوئی فعل ہمرنگ جزا کے نہین ہوتا اور کوئی خدمت ہمرنگ عطا کے نہین ہے مطلب یہ کہ اعمال پر جو جزا ملتی ہے وہ اُنکے ہمرنگ نہین ہوتی۔ کہ جیسا عمل ہو بعینہ ویسی ہی جزا بھی ہو بلکہ اُس کا اثر ہوتا ہے بعینہ ویسی ہی نہین آتی آگے اُس کی مثال فرماتے ہین کہ۔

مزد مزدوران نمی ماند بکار کان عرض وین جوہر ست پایدار

یعنی مزدورون کی مزدوری کام کے مشابہ نہین کیونکہ وہ (کام) تو عرض ہے اور یہ (مزدوری) جوہر اور پائدار ہے (پھر دونون یکسان کہان ہوئے دونون الگ الگ ہین)

آن ہمہ سختی و زور ست و عرق وین ہمہ سیم ست و زر ست و طبق

یعنی وہ (کام) تو بالکل سختی اور زور ہے اور پسینہ ہے اور یہ (مزدوری) بالکل چاندی ہے اور سونا ہے اور طبق ہے (تو دیکھو عمل کے ہمرنگ جزا نہین ہے) آگے فرماتے ہین کہ

گر ترا آید ز جائے تہمتے کرد مظلومت دعا در محنتے

یعنی اگر تجھے کسی جگہ سے کوئی تہمت لگے تو تیرے مظلوم نے مصیبت مین دعا کی ہے۔

تو ہمی گوئی کہ من آزادہ ام بر کسے من تہمتے ننہادہ ام

یعنی تو کہتا ہے کہ مین تو آزاد ہون مین نے کسی پر تہمت نہین لگائی ہے

تو گناہے کردۂ شکل دگر دانہ کشتی دانہ کے ماند بہ بر

یعنی تو نے ایک گناہ دوسری شکل کا کیا ہے تو نے دانہ بویا تو دانہ پھل کے کب مشابہ ہوتا ہے مطلب یہ کہ مثلاً تمکو کسی نے تہمت لگائی تو تم اس فکر مین پڑے کہ مین نے تو کسیکو تہمت لگائی نہین ہے جسکے بدلہ مین مجھے تہمت لگی مولانا فرماتے ہین کہ یہ ضرور نہین ہے کہ تم کسیکو تہمت ہی لگایا کرو بلکہ تمنے کوئی اور گناہ کیا ہے اُس کا یہ بدلا ہے۔

او زنا کرد و جزا صد چوب بود گوید او من کے زدم کس را بعود

یعنی اُسنے زنا کیا اور جزا سو لکڑیان تھین تو وہ کہتا ہے کہ مین نے کسیکو کب لکڑی سے مارا ہے

نے جزاے آن زنا بود این بلا　　　چوب کے مانند زنا را در جزا

یعنی کیا اُس زنا کی جزا یہ بلا نہ تھی تو لکڑی جزا ہونے مین زنا کے کب مشابہ ہے۔ تو مطلب یہ ہے کہ جزا افعال کے مشابہ اور مماثل نہین ہوتی مگر اُن دونون مین تناسب ہوتا ہے کہ اُس تناسب کی بدولت وہ جزا جزا ہوئی آگے اُسکی نظائر بیان فرماتے ہین کہ۔

مار کے ماند عصا را اے کلیم　　　درد کے ماند دوا را اے حکیم

یعنی سانپ لکڑی کے کب مشابہ ہے اے کلیم اور درد دوا کے کب مشابہ ہے اے حکیم یعنی دیکھو عصا اور مار مین کوئی تماثل نہین مگر مناسبت ہے دوا اور مرض مین کوئی تشابہ نہین مگر مماثلت ہے۔

تو بجاے آن عصا آب منی　　　چون بیفگندی شد آن شخص سنی

یعنی تو نے بجاے اُس عصا کے آب منی کو جب ڈال دیا تو وہ ایک شخص مضبوط ہو گیا۔

یار شد یا مار شد آن آب تو　　　زآن عصا چونست این اعجاب تو

یعنی وہ تیرا آب منی یار ہو گیا یا مار ہو گیا تو اُس عصا سے یہ تیرا اعجاب کیا ہے مطلب یہ کہ اُس آب منی کا یہ اثر اور بدلا ہے مگر اُس مین اور اس مین کیا مشابہت ہے خود فرماتے ہین کہ۔

ہیچ ماند آب آن فرزند را　　　ہیچ ماند نے شکر مر قند را

یعنی کیا لڑکا اُس پانی کے کچھ مشابہ ہے اور کیا نیشکر قند کے مشابہ ہے (تو دیکھو جزائین اپنے اصل اعمال کے مشابہ نہین ہین) آگے ایک اور مثال ہے کہ۔

چون سجودے یا رکوعے مرد کشت　　　شد دران عالم سجود او بہشت

یعنی جب کوئی سجدہ یا رکوع کسی نے بویا تو اُس عالم مین اُس کا سجود بہشت ہو گیا،

چونکہ پرید از دہانش حمد حق　　　مرغ جنت ساختش رب الفلق

یعنی جبکہ اُسکے منہ سے حمد حق نکلی تو اُسکو رب الفلق نے مرغ جنت بنا دیا۔

حمد و تسبیحش نماند مرغ را　　　گرچہ نطفہ مرغ باد ست و ہوا

یعنی اُسکی حمد و تسبیح مرغ کے مشابہ نہین ہین اگرچہ نطفہ مرغ کا باد ہے اور ہوا (بعض جانورون کو سُنا ہے کہ کسی نے جفتی کرتے نہین دیکھا بلکہ وہ صرف منہ سے منہ ملاتے ہین اُسی سے نطفہ قرار پاتا ہے۔ تو اسیطرح فرماتے ہین کہ اگرچہ اُس کا نطفہ باد و ہوا ہے مگر پھر بھی تسبیح و تحمید اُس

مرغ جنت کے مشابہ نہین ہے

چون ز دستت رست ایثار و زکوة — کشت این دست آن طرف نخل و نبات

یعنی جبکہ تمہارے ہاتھ سے ایثار و زکوة اُگا تو اُس ہاتھ نے اُس طرف نخل و نباتات بو دئے

آب صبرت آب جوئے خلد شد — جوئے شیر خلد مہر تست و ود

یعنی تمہارا آب صبر جنت کی ندی کا پانی ہو گیا اور خلد کی جوئی شیر تمہاری محبت اور الفت ہے (تو دیکھو تماثل تو نہین مگر مناسبت سب مین ہے)

ذوق طاعت گشت جوئی انگبین — مستی و شوق تو جوئے خمر بین

یعنی ذوق طاعت تو جوئے انگبین ہو گئی اور تم اپنی مستی اور شوق جوئے خمر دیکھو۔ مطلب یہ کہ دیکھو چونکہ انگبین مین اور ذوق طاعت مین ایک مناسبت تھی اور مستی اور جوش مین اور شراب مین مناسبت تھی تو جنت ہر شے کی جزا اور اُسکے مناسب ہوئی کہ جوئے خمر تو مستی اور جوش کے بدلے مین ملی اور جوئے انگبین ذوق طاعت کے جزا مین ملی اور صبر کے بدلے مین جوئے آب اور محبت اور الفت کے بدلے مین جوئے شیر ملی غرضکہ ہر شے کی جزا مین اُسکے ساتھ ایک مناسبت ضرور ہے لیکن تماثل نہین ہے اسیکو فرماتے ہین کہ

این سببہا آن اثرہا را نماند — کس نداند چونش جائے آن نشاند

یعنی یہ اسباب اُن اثرات کے مشابہ نہین ہین اور کوئی نہین جانتا کہ اُس (اثر) کو اُس (سبب) کی جگہ کس طرح بٹھا دیا۔ مطلب یہ کہ ان اسباب و اثرات مین چونکہ تماثل اور تشابہ نہین تھا اسلئے کوئی نہین سمجھ سکتا کہ اُس سبب کا یہ اثر کس طرح ہو گیا۔ لیکن جب دیکھا جاتا ہے تو مناسبت ضرور نکلتی ہے آگے فرماتے ہین کہ

این سببہا چون بفرمان تو بود — چار جو ہم مر ترا فرمان نمود

یعنی یہ اسباب جب تیرے اختیار مین تھے تو چارون ندیوں نے بھی تیری فرمانبرداری کی۔ مطلب یہ کہ اسباب دنیاوی مثل صبر و مہر وغیرہ کے جب تمہارے اختیار مین تھے اور تم اُنکو اپنے اختیار سے بجالاتے تھے تو جو ندیان کہ ان اسباب کے اثرات تھین وہ بھی جنت مین تمہارے اختیار اور تمہارے کہنے مین ہوئین کہ جہان چاہو اُنکو لیجاؤ۔

ہر طرف خواہی روانش می کنی　　　آن صفت چون بد چنانش میکنی

یعنی تم جس طرف چاہو اُنکو روانہ کر لیتے ہو جسطرح کہ وہ صفت تمہی اُسی طرح اسکو کر لیتے ہو مطلب یہ کہ جسطرح وہ سبب اور صفت تمہارے کہنے مین تھی اور تمکو انپر اختیار تھا پس اسیطرح وہ اثرات بھی تمہارے اختیار مین ہونگے کہ جہان چاہو اُنکو لیجا سکو گے آگے اُسکی ایک مثال دیتے ہین کہ

چون منی تو کہ در فرمانِ تست　　　نسل آن در امر تو آید چست

یعنی جیسے کہ تیری منی کہ تیرے حکم مین ہے تو اس کی نسل تیرے کہنے مین چست و چالاک ہوتی ہے

می دود بر امر تو فرزند تو　　　کہ منم جزو تو کہ کردیش گرو

یعنی تیرے حکم پر تیرا لڑکا دوڑتا ہے اور (بزبان حال کہتا ہے) کہ مین تیرا جزو ہون جسکو کہ تونے گرو کیا تھا مطلب یہ کہ دیکھو تمہاری منی تمہارے کہنے مین ہوتی ہے کہ اُسکو جسوقت چاہو جہان چاہو ڈال دو تو اُس منی سے آئندہ جو اولاد تمہاری پیدا ہوتی ہے وہ بھی تمہارے کہنے مین ہوتی ہے کہ تمنے پکارا بیٹا وہ دوڑا ہوا آتا ہے کہ جی ابا تو اُس کا اسطرح تمہارے تابع ہونا اسی لئے ہے کہ جس شے کا کہ وہ اثر اور نتیجہ ہے وہ شے تمہاری حکم اور کہنے مین تھی تو بس چونکہ یہ افعال سب تمہارے اختیار مین تھے اسلئے اُنکی جزائین بھی تمہارے اختیار مین ہوئین۔

آن صفت در امر تو بود این جہان　　　ہم در امرِ تست آن جوہا رواں

یعنی وہ صفت اس جہان مین تمہارے کہنے مین تھی تو وہ ندیان بھی تمہارے حکم کے موافق روانہ ہوئین۔

آن درختان مر ترا فرمان برند　　　کان درختان از صفاتت با برند

یعنی وہ درخت (جنت بھی) تیری فرمانبرداری کرتے ہین کیونکہ وہ درخت تیرے اعمال کی وجہ سے باثمر ہین۔

چون بامرِ تست اینجا این صفات　　　پس در امرِ تست آنجا آن جزات

یعنی جب تیرے حکم مین اس جگہ یہ صفات ہین تو اُس جگہ وہ تیری جزائین (بھی) تیرے حکم مین ہین مطلب یہ کہ یہ اعمال حسنہ جب تیرے اختیار مین تھے اور تو انکو باختیار خود بجالاتا تھا تو جنت کی وہ جزائین اور انکے بدلے بھی تیرے کہنے مین اور تیرے حکم کے موافق ہوئے۔

چون ز دستت زخم بر مظلوم رست — آن درختے گشت ازان زقوم رست

یعنی جب تیرے ہاتھ سے زخم مظلوم پر ہوا تو وہ ایک درخت ہوگیا اور اُس سے زقوم اگا۔

چون ز خشم آتش تو در دلہا زدی — مایۂ نار جہنم آمدے

یعنی جبکہ تو نے غصہ سے آگ دلون مین لگائی تو تو نار جہنم کا پونجی ہوا۔

آتشت اینجا چو آدم سوز بود — انچہ از وے زاد مرد افروز بود

یعنی تیری آگ جو اُس جگہ آدمی کی جلانے والی تھی تو جو کچھہ اُس سے پیدا ہوا وہ انسان کا جلانیوالا ہوا

آتش تو قصد مردم می کند — نار کز وے زاد بر مردم زند

یعنی تیری آگ آدمی کا قصد کرتی ہے اور جو آگ اُس سے پیدا ہوئی وہ آدمی پر لگتی ہے۔

آن سخنہائے چو مار و کزدمت — مار و کزدم گشت می گیرد دمت

یعنی وہ تیری سانپ بچھو جیسی باتین سانپ بچھو ہوگئین اور تیرا دم پکڑنے لگین۔ مطلب یہ کہ نیک کامون کی جزا تو ویسی ہی ملی کہ جو سب تمہارے بہشت مین ہوئی اور سب اشیا عمدہ اور آرام دہ تھین اور جو اعمال تمنے برے کئے اُن کی جزا بھی ویسی ہی ملی جیسے کہ تمنے کسی پر ظلم کیا تو اُس سے آخرت مین ایک درخت پیدا ہوا جس کا پہل زقوم جیسی بُری چیز تھا علے ہذا تمکو غصہ آیا تو وہ چونکہ ایک آگ تھی لہذا اُس سے آتش دوزخ مین تمہارے لئے اشتعال پیدا ہوگیا۔ کہ وہ آتش غضب اور دل کو جلاتی تھی تو اب اُسکی جو جزا ہے یعنی آتش دوزخ وہ تمکو جلانے لگی۔ علی ہذا تم جو لوگون کو سخت و سست باتین کہا کرتے تھے جو کہ تکلیف رسانی مین سانپ بچھو کی طرح تھین تو ان کی جزا بھی سانپ بچھو کی طرح ہوئین جو کہ تمکو ڈسنے لگین اور تمکو اُنہون نے خوب درست کردیا آگے بھی اسکو بیان فرماتے ہین کہ۔

اولیا را داشتے در انتظار — انتظار رستخیزت گشت یار

یعنی تو دوستون کو انتظار مین رکہا کرتا تھا تو وہ قیامت کا انتظار تیرے لئے یار ہوگیا۔

وعدۂ فردا و پس فردائے تو — انتظار حشرت آمد وائے تو

یعنی تیرا کل کا اور پرسون کا وعدہ تیرے لئے انتظار حشر ہوگیا۔ افسوس ہے تجھہ پر۔

منتظر مانی دران روز دراز — در حساب و آفتاب جان گداز

یعنی تو اُس روز دراز مین حساب اور آفتاب جانگداز مین منتظر رہے گا کیونکہ

کاسمان را منتظر می داشتی     تخم فردا رہ روم می کاشتی

یعنی کہ (اہل) آسمان کو تو منتظر رکہا کرتا تھا اور فردا رہ روم کا بیج بویا کرتا تھا (آسمان سے مراد اہل آسمان ہین ظرف بولکر مظروف مراد لیا ہے) مطلب یہ کہ تو اہل حقوق سے اُنکے حقوق ادا کرنے مین دعدۂ کل اور پرسون کے کیا کرتا تھا اور انکو ٹلایا کرتا تھا اور منتظر رکہا کرتا تہا اب اسیطرح تم قیامت کے روز آفتاب تیز اور حساب کے وقت مین منتظر کہڑے رہوگے اور اس وقت اس انتظار مین رکہنے کا بدلا تم کو ملے گا۔

خشم تو تخم سعیر دوزخ است     ہین بکش این دوزخت را کاین فخ است

یعنی تیرا غصہ دوزخ کا بیج ہے ارے تو اس دوزخ کو مار کیونکہ یہ پہونک ہے مطلب یہ کہ تیرا غصہ جزا کے اعتبار سے آتش دوزخ ہے تو تو اس آتش غضب کو بجہا کیونکہ یہ آتش غضب اُس دوزخ کیلیئے پہونک ہے کہ جیسے کوئی آگ کو دھونکا کرتا ہے تو اسیطرح تمہارا یہ غصہ آتش دوزخ کو بڑہا اور زیادہ کر رہا ہے اب آگے اس آتش غضب کی بجہانے کی تدبیر بتاتے ہین کہ۔

کشتن این نار نبود جز بنور     نورک اطفا نارنا نحن الشکور

یعنی اس آگ کو بجہانا بجز نور کے نہین ہوسکتا۔ (کہ دوزخ بھی کہتی ہے کہ اے مومن) تیری نور نے میری آگ کو بجہادیا۔ (تو گذر جا) ہم مشکور ہین۔ مطلب یہ کہ اس نار کے بجہانے کیلیئے نور باطن کی ضرورت ہے جب تمکو نور باطن حاصل ہوجاویگا اسوقت یہ نار جاتی رہیگی اور دلیل اسکی کہ نور سے یہ نار بجہہ جاویگی یہ ہے کہ دیکہو حدیث مین ہے کہ جب مومن دوزخ کے اوپر ہوکر پلصراط پر سے گذریگا تو دوزخ پکاریگی کہ جز یا مؤمن فان نورک اطفا ناری کہ اے مومن جلدی گذر جا کہ تیرے نور نے میری نار کو بجہادیا۔ تو اب دیکہیئے کہ نور باطن مومن کی وجہ سے نار دوزخ بجہنے لگی تو اسیطرح اگر تم نور باطن حاصل کرلوگے تو تمہاری نار غضب بھی بجہہ جاویگی۔ آگے فرماتے ہین کہ خدا کا شکر ہے ہمکو وہ نور باطن حاصل ہے ہم اُسکے اثر سے گذر گئے ہین اور اس حدیث کی سند ضعیف ہے

گر تو بے نور آوری حلمے بدست — آتشت زندہ است و در خاکستر است

یعنی اگر تو بے نور کے حلم حاصل کریگا تو تیری آگ زندہ ہے اور راکھہ مین ہے

آن تکلف باشد و روپوش ہین — نار را نکشد بغیر نور دین

یعنی ہان وہ تو تکلف اور روپوش ہوگا اور نار کو تو سوائے نور دین کے کوئی بجھاتا نہین مطلب یہ کہ اگر نور دین تمکو حاصل نہین ہے اور تمنے بہ تکلف حلم اپنے اندر پیدا کر بھی لیا تب بھی سمجھہ لو کہ وہ قابل اعتبار نہین ہے، کیونکہ تکلف کب تک رہیگا۔ آخر ایک دفعہ وہ تکلف ٹوٹیگا اور پھر وہ نار غضب ظاہر ہوجاویگی یہ تو ایسا ہے کہ جیسے راکھہ مین آگ دبا دو کہ بظاہر تو آگ معلوم نہین ہوتی لیکن ذرا ہوا سے بھی اگر راکھہ ہٹ گئی تو فوراً آگ ظاہر ہوجاویگی بس وہ حلم تکلفی اگر ذرا بھی کوئی ٹھیس لگی تو ٹوٹ جاویگا اور پھر وہ نار ظاہر ہوجاویگی۔ لہذا معلوم ہوگیا کہ بجز نور دین کے اور کوئی شے اس آگ کی فرد کرنیوالی نہین ہے اسی لئے آگے فرماتے ہین کہ۔

تا نہ بینی نور دین ایمن مباش — کاتش پنہان بود یک روز فاش

یعنی جب تک تم نور دین نہ دیکھ لو بیخوف مت ہو کیونکہ (وہ) پوشیدہ آگ ایک دن ظاہر ہوگی مطلب یہ کہ جب تک نور دین حاصل نہو اُسوقت تک اُس نار غضب سے بیخوف مت ہو کیونکہ جو حلم کہ بہ تکلف حاصل کیا گیا ہے یہ ایک دن زائل ہوگا اور آتش غضب پھر ظاہر ہوگی لہذا نور دین ہی حاصل کرو۔

نور آب دان و ہم بر آب چفس — چونکہ داری آب از آتش مترس

یعنی نور تو ایک پانی جانو اور پانی ہی پر چپک جاؤ۔ اور جبکہ تم پانی رکھتے ہو تو آگ سے مت ڈرو مطلب یہ کہ نور ایمانی کو پانی سمجھو جیسے کہ پانی آگ کو بجھادیتا ہے اسیطرح یہ نور ایمانی آتش غضب کو بجھادیتا ہے تو اگر تمہارے پاس نور ایمانی ہے تو پھر تم کسی آگ سے بھی مت ڈرو کیونکہ

آب آتش را کشد آتش بخو — می بسوزد نسل فرزندان او

یعنی پانی تو آگ کو بجھاتا ہے اور آگ (اپنی) خصلت مین اُس پانی کے لڑکوں کی نسل کو جلادیتی ہے۔ مطلب یہ کہ آگ اور پانی مین تو ضد ہے۔ پانی تو آگ کو بجھاتا ہے اور آگ اُس پانی کی لڑکون کی نسل کو جو کہ درخت ہین جلادیتی ہے اسیطرح وہ نور ایمانی اُس آتش غضب کو بجھادیتا ہے

اور جہان غضب ہوتا ہے وہ اُس نور ایمانی کے اثرات کو جن سے کہ وہ نور پیدا ہوتا ہے جلا دیتا ہے لہذا تم نور ایمانی کامل حاصل کرو کہ جس سے وہ غضب کی آگ بالکلیہ فنا ہو جاوے آگے اُس نور کے حصول اور اُس آگ کے بجھنے کی تدبیر بتاتے ہین کہ۔

سوئے آن مرغابیان رو روز چند　　تا ترا در آب حیوانی کشند

یعنی اُن مرغابیون کی طرف چند دن کیلئے جا تاکہ تجھے آب حیوانی مین کھینچین (مرغابیون سے مراد اولیاء اللہ ہین کیونکہ اسکے قبل نور ایمانی کو پانی سے تشبیہ دی تھی تو اولیاء اللہ کو جنکہ وہ نور ایمانی حاصل ہے مرغابیوں سے تشبیہ دیتے ہین) مطلب یہ کہ چند روز اولیاء اللہ کی خدمت مین جاکر رہو تاکہ وہ تمکو آب حیات پلا دین اور اس آگ کو بجھا دین آگے فرماتے ہین کہ۔

مرغ خاکی مرغ آبی ہم تن اند　　لیک ضد انند و آب و روغن اند

یعنی مرغ خاکی اور مرغ آبی ایک طرح کے ہین لیکن (آپس مین) ضد ہین اور آب و روغن (کی طرح) ہین مطلب یہ کہ اولیاء اللہ اور غیر اولیاء اللہ صورت اور ظاہر مین سب ایک طرح کے ہین لیکن دہوکہ نہ کہا جانا کہ غیر اولیاء اللہ کے پہندے مین جا پڑو کیونکہ ظاہر مین تو دونون ایک مین لیکن حقیقت مین اور اصل مین دونون ضدین ہین ایک دوسرے کے بالکل مخالف ہین۔

ہر یکے بر اصل خود رانندہ اند　　احتیاطے کن بہم مانندہ اند

یعنی ہر ایک اپنے قاعدہ پر چلتے ہین تو تو احتیاط کر کہ سب آپس مین متشابہ ہین۔ مطلب یہ کہ اولیاء اللہ اور غیر اولیاء اللہ جو گمراہ ہین سب بظاہر صورت یکسان ہین اور ہر ایک کا طریق اور مشرب علیحدہ ہے لہذا ذرا احتیاط ہی رکہنا کہین اولیاء اللہ کے دہوکہ مین غیر اولیاء اللہ اور گمراہون کے پہندے مین نہ پھنس جانا آگے ایک مثال دیتے ہین کہ

ہمچنان کہ وسوسہ و وحی ہست　　ہر دو معقول اند لیکن فرق ہست

یعنی جسطرح کہ وسوسہ اور وحی کہ دونون عقلی ہین لیکن (باہم) فرق ہے (وحی سے مراد الہام) مطلب یہ کہ دیکہو الہام اور وسوسہ دونون امور باطنیہ اور احوال قلب مین سے ہین لیکن پھر ایک دوسرے مین زمین و آسمان کا فرق ہے کہ ایک قابل عمل ہے اور دوسرا بالکل غیر قابل عمل ہے تو اسیطرح اولیاء اللہ اور غیر اولیاء اللہ مین بھی فرق ہے لیکن بظاہر دونون یکسان معلوم ہوتے ہین جیسے کہ بظاہر شی

اور وسوسہ بھی یکسان ہی معلوم ہوتے ہین۔

هردو دلالانِ بازار ضمیر　　رختها را می ستانند اے امیر

یعنی دونون بازار قلب کے دلال ہین اور اے امیر اسبابون کو لے لیتے ہین۔ مطلب یہ کہ دونون دل کے بازار کے دلال اور دونون اسباب کو چھین لیتے ہین لیکن فرق اسقدر ہے ایک تو عمدہ اسباب کو چھین لیتے ہین اور دوسرے خراب کو چھین لیتے ہین لہذا احتیاط ضروری ہے۔

گر تو صراف دلی فکرت شناس　　فرق کن سر دو فکرت چون نخاس

یعنی اگر تو صراف دل ہے تو اپنے فکر کو پہچان اور بردہ فروش کی طرح اپنے دو فکر مین فرق کرے مطلب یہ کہ اگر تم خود کھوٹے کھرے کو پہچان سکتے ہو تو خود پہچان لو کہ آیا کونسا فکر تمہارا از قبیل الہام اور قابل عمل ہے۔ اور کونسا از قبیل وسوسہ اور غیر قابل عمل ہے۔

ور ندانی این دو فکرت از گمان　　لاخلابہ گوئی و مشتاب و مران

یعنی اگر تم ان دونون فکرون کو تردد کی وجہ سے نہ جانو تو لاخلابہ کہدو اور نہ دوڑو اور چلاؤ مت۔

تا نماند در تفکر جان تو　　غبن ناید بر تو و بر خوان تو

یعنی تاکہ تیری جان تفکر مین نہ رہے اور تجھ پر اور تیرے اسباب پر غبن نہ آوے مطلب یہ کہ اگر تم خود نہ جانتے ہو اپنا وسوسہ اور الہام مین فرق نہین کر سکتے ہو تو اُسوقت خود رستہ سلوک کا طے نہ کرو بلکہ لاخلابہ (یعنی دہوکہ نہین ہے) کہدو تاکہ پھر غبن وغیرہ مین تم مبتلا نہو اور نفس و شیطان تمکو دہوکہ اور غبن نہ دے سکین۔ اوپر جو کہا ہے کہ لاخلابہ کہدو آگے اس لاخلابہ کے قصہ کو بیان فرماتے ہین۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| آن یکے یارے پیمبر را بگفت | کہ منم در بیعہا با غبن جفت |
| مکر ہر کس کو فروشد یا خرد | ہمچو سحر ست و زراہم می برد |
| گفت در بیعے کہ ترسے از غرار | شرط کن سہ روز خود را اختیار |

کہ تأنی ہست از یزدان یقین   ہست تعجیل از شیطان لعین

پیش سگ چون لقمۂ نان افگنی   بو کند وان را خورد اے معتنی

او ببینی بو کند ما با خرد   ہم ببوئیمش بعقل منتقد

با تأنی گشت موجود از خدا   تا بشش روز این زمین و چرخہا

ورنہ قادر بود کز کن فیکون   صد زمین و چرخ آوردے برون

آدمی را اندک اندک آن ہمام   تا چہل سالش کند مرد تمام

گرچہ قادر بود کاندر یک نفس   از عدم پران کند پنجاہ کس

بود عیسے را دمے کز یک دعا   بے توقف بر جہاندی مردہ را

خالق عیسے نہ بتواند کہ او   بے توقف مردم آرد تو بتو

این تأنی از پئے تعلیم تست   کہ طلب آہستہ باید بے شکست

جویکے کوچک کہ دائم می رود   نے نجس گردد نہ گندہ می شود

زین تأنی زائد اقبال و سرور   این تأنی بیضہ دولت چون طیور

باش تا اعضائے تو چون بیضہا   مرغہا زایند اندر انتہا

بیضۂ مار ارچہ ماند در شبہ   بیضۂ گنجشک را دورست رہ

دانی اے عاقل کہ ماند سین و شین   در نوشتن لیک اندر لفظ بین

دانۂ آبے بدانہ سیب نیز   گرچہ ماند فرقہا دان اے عزیز

برگہا ہمرنگ باشد در نظر   میوہا ہر یک بود نوع دگر

| | |
|---|---|
| بر کہت ٹے جسمہا مانندہ اند | لیک ہر جانے بہ ریعے زندہ اند |
| خلق در بازار یکسان می روند | آن یکے در ذوق دیگر دردمند |
| ہمچنان در مرگ یکسان می رویم | نیم در خسران و نیمے خسرویم |
| این سخن پایان ندارد باز گو | از بلال واز ہلال و کابر او |

دیکھو ایک صحابی نے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا تھا کہ حضور مین خرید و فروخت مین بہت نقصان اُٹھاتا ہون جو شخص کچھ خریدتا یا بیچتا ہے وہ کچھ ایسا جادو کرتا ہے کہ مجھے مغالطہ مین آجانا پڑتا ہے آپنے فرمایا کہ جس بیع مین تمکو دھوکہ کا اندیشہ ہو اُس مین دوسرے شخص سے یہ کہدیا کرو کہ بھائی دھوکہ نہین ہمین تین دن کا اختیار ہے اور راز اس کا یہ ہے کہ جن معاملات مین شبہ ہو اُن مین توقف کرنا اچھا ہے اور جلدی کرنا بُرا دیکھو جب تم کتے کے آگے لقمہ ڈالتے ہو تو وہ اسے سونگھتا ہے اور پھر کہاتا ہے پس وہ تو ناک سے سونگھتا ہے اور ہمکو پرکھی ہوئی اور کھری عقل سے سونگھنا چاہئے اور دیکھو حق تعالے نے توقف کیساتھ چھ دن مین زمین اور آسمانون کو پیدا کیا ہے ؛ ورنہ وہ قادر تھا کہ ایک کن سے سو زمین و آسمان بنادیتا علے ہذا وہ آدمی کو رفتہ رفتہ چالیس سال کی مدت مین کامل آدمی کرتا ہے اگرچہ وہ قادر ہے کہ ایک دم مین پچاس مکمل انسان عدم سے وجود مین لے آئے چنانچہ عیسیٰ علیہ السلام کو ایک پھونک عطا ہوئی تھی یعنی وہ ایک دعا سے بے تامل مردہ کو زندہ کر دیتے تھے تو کیا خالق عیسے ایسا نہین کرسکتا کہ بے تامل بہت سے انسانون کو عدم سے وجود مین لے آئے۔ ضرور کرسکتا ہے پھر اس توقف کا کیا سبب ہے وہ یہی ہے کہ تم اس سے سبق حاصل کرو کہ طلب مین آہستگی چاہئے مگر سلسلہ منقطع نہونا چاہئے قید عدم انقطاع کا راز یہ ہے کہ دیکھو چھوٹی نہر آہستہ چلتی ہے اور منقطع نہین ہوتی اسلئے نہ وہ ناپاک ہوتی ہے نہ سڑتی ہے لیکن اگر جریان رک جاوے تو نجس بھی ہوسکتی ہے اور گندہ بھی تو سمجھو کہ تانی سے خوشی اقبالی اور خوشی پیدا ہوتی ہے۔ تانی گویا کہ ایک بیضہ ہے اور دولت اُس کا بچہ تم تانی کرو اور

آہستہ آہستہ کام کرتے رہو پھر دیکھنا کہ آخر مین بیضون کی طرح تمہارے اعضا سے کیسے کیسے بچے پیدا ہوتے ہین لیکن اتنی بات یاد رکھو کہ گو اعضا صورت مین سب یکسان ہین مگر ان سے نتائج مختلف پیدا ہوتے ہین اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اس تشابہ کیسا تھ ان مین فرق بھی ہے مثلاً سانپ کا انڈا صورت مین چڑیا کے انڈے سے ملتا ہوا ہے مگر با این ہمہ ان مین یون لعب ہے اور ہر ایک کی استعداد مین زمین و آسمان کا تفاوت ہے علی ہذا تم سمجھو کہ سین و شین مین صورت مین تشابہ ہے مگر نقطون کا فرق بھی ہے اور دیکھو بعض مختلف درختون کے پتے ہمشکل ہوتے ہین مگر انکے میوے مختلف ہوتے ہین پس یون ہی اجسام بھی متشابہ ہین لیکن ان کی ارواحین مختلف پیدا وار ون کیسا تھ زندہ ہین کسی مین کچھہ پیداوار ہوتی ہے کسی مین کچھہ اور دیکھو لوگ بازار مین چلتے پھرتے ہین مگر باوجود تماثل صوری کے معنوی تفاوت بھی ان مین بہت کچھہ ہوتا ہے مثلاً ایک خوش اور شگفتہ ہوتا ہے - دوسرا ملول اور رنجیدہ اسی طریقہ سے تم موتوں کا تفاوت بھی سمجھ سکتے ہو حالانکہ ہم سب ایک ہی طرح مرتے ہین مگر پھر بھی بہت فرق ہوتا ہے بعض لوگ تو خسارہ مین ہوتے ہین اور بعض بادشاہون کی طرح راحت و عیش مین خیر یہ گفتگو تو ختم نہ ہوگی اب بلال کی حالت اور ان کا واقعہ بیان کرنا چاہیئے -

# شرح شبیری

## خرید و فروخت مین غبن سے بچنے کا حیلہ

آن یکے یاری پیمبر را بگفت | کہ منم در بیعہا با غبن جفت

یعنی اُس ایک صحابی نے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ مین بیوع مین غبن کیسا تھ ہون مطلب یہ کہ انہون نے عرض کیا کہ مجھے خرید و فروخت مین اکثر لوگ دھوکہ دیدیتے ہین -

مکر ہر کس کو فروشد یا خرد | ہمچو سحر است و ز راہم می برد

یعنی ہر اُس شخص کا مکر جو کہ خریدے یا بیچے جادو کی طرح ہے کہ مجھے بے راہ کر دیتا ہے یعنی ہر شخص کا مکر مجھہ پر چل جاتا ہے اور لوگ مجھے دھوکہ دیدیتے ہین -

گفت در بیعے کہ ترسی از غرار　　　شرط کن سہ روز خود را اختیار

یعنی حضور مقبول صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس بیع مین تمکو دہوکہ کا خوف ہو تو تم اپنے لئے تین روز کیلئے خیار شرط کر لیا کرو۔

کہ تانی ہست از رحمان یقین　　　ہست تعجیلت ز شیطان لعین

یعنی کہ اطمینان یقیناً حق تعالیٰ کی طرف سے ہے اور تمہاری جلدی شیطان ملعون کی طرف سے ہے مطلب یہ ہے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میان جب خرید و فروخت کیا کرو اور اُس مین تمہین خوف ہو کہ اس مین دھوکہ کیا جاویگا تو اُس مین خیار شرط کر لیا کرو تو پھر تین دن مین اپنے نفع نقصان کو تم خوب سوچ سمجھ سکو گے اور اطمینان سے کام ہوگا کیونکہ اطمینان سے کام کرنا تو حق تعالیٰ کی طرف سے ہوتا ہے اور جلدی کرنا شیطان کا کام ہے لہذا اطمینان سے خوب سوچ سمجھکر کام کیا کرو۔ حدیث مین یہ قصہ اس طرح ہے کہ قال رجل للنبی صلی اللہ علیہ وسلم انی اخدع فی البیوع فقال اذا بایعت فقل لاخلابۃ ولی الخیار ثلثۃ ایام تو دیکھئے کہ یہان حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دھوکہ سے بچنے کیلئے فرمایا کہ لاخلابۃ کہہ لیا کرو تو اسیطرح مولانا فرماتے ہین کہ دہوکہ سے بچنے کیلئے لاخلابۃ کہہ لیا کرو۔ آگے اطمینان سے کام کرنے والون کی مثالین اور فائدے بیان کرتے ہین کہ

پیش سگ چون لقمۂ نان افگنی　　　بو کند آنگہ خورد اے معتنی

یعنی کتے کے آگے جب تم روٹی کا ٹکڑہ ڈالوگے تو وہ (اول) سونگھے گا اور اسوقت اسکو کہا دیگا اے خوش چین۔

او بہ بینی بو کند ما با خرد　　　رو ببویش خوش بعقل منتقد

یعنی وہ تو ناک سے سونگھتا ہے اور ہم عقل سے تو تو اُسکے سونگھنے سے پرکھنے والی عقل تک جا مطلب یہ کہ دیکھو جب تم کتے کو ٹکڑہ ڈالتے ہو تو وہ اسکو سونگھ لیتا ہے جب کہاتا ہے کیونکہ وہ سونگھنے سے اُسکے اندر اگر زہر وغیرہ ہو تو اُسکو معلوم کر لیتا ہے لہذا ڈالتے ہی کہا نہین جاتا بلکہ اطمینان سے کہاتا ہے۔ بس اسیطرح تمکو چاہئے کہ جسطرح وہ ناک سے سونگھتا ہے اور ہر شے کے عیب و صواب کو معلوم کر لیتا ہے اسیطرح تم ہر شے کے عیب و صواب کو عقل سے معلوم کر لو۔ اور

خوب اطمینان سے سوچ سمجھکر کام کرو جلدی مت کرو آگے فرماتے ہین کہ

باتانی گشت موجود از خدا　　　تا بہ شش روز این زمین و چرخہا

یعنی حق تعالیٰ سے یہ زمین و آسمان چھ دن مین اطمینان سے ہی موجود ہوئے (ورنہ)

ورنہ قادر بود او از کن فکون　　　صد زمین و چرخ آوردی برون

یعنی ورنہ حق تعالیٰ قادر تھے کہ (حکم) کن فیکون سے سیکڑون زمین و آسمان باہر آتے مطلب یہ کہ حق تعالیٰ کو باوجودیکہ اس امر پر قدرت تھی کہ ایک کن کے حکم سے ایسے ایسے سیکڑون آسمان و زمین پیدا فرمادیتے لیکن حق تعالیٰ نے آسمان و زمین کو چھ روز مین جو پیدا کیا تو بظاہر اسکی ایک مصلحت یہ بھی ہے کہ بندون کو اطمینان سے کام کرنا سکھلایا جاوے۔

آدمی را اندک اندک آن ہمام　　　تا چہل سالش کند مرد تمام

یعنی آدمی کو وہ بادشاہ چالیس برس تک تھوڑا تھوڑا کرکے پورا آدمی کرتا ہے۔

گرچہ قادر بود کاندر یک نفس　　　از عدم پران کند پنجاہ کس

یعنی اگرچہ حق تعالیٰ قادر تھے کہ ایک دم مین عدم سے پچاس آدمی اڑادیتے مطلب یہ کہ دیکھو حق تعالیٰ انسان کو چالیس برس تک تھوڑا تھوڑا بناتے ہین اور اسکے بعد اُسکو انسان کامل بناتے ہین اور چالیس برس کے بعد پورا آدمی ہوتا ہے ورنہ وہ تو اسپر بھی قادر تھے کہ ایک دم مین اور ایک حکم کن مین پچاس آدمی کو پیدا فرمادین۔

بود عیسے را دمے کز یک دعا　　　بے توقف زندہ کردے مردہ را

یعنی عیسیٰ علیہ السلام کیلئے ایک پھونک تھی کہ وہ دعا کی وجہ سے بلا توقف مردہ کو زندہ کردیا کرتے تھے

خالق عیسی نہ بتواند کہ او　　　بے توقف مردم آرد تو بتو

یعنی کیا عیسیٰ علیہ السلام کے خالق تعالیٰ شانہ بلا توقف تہ بتہ آدمی نہین کرسکتے (لیکن)

این تانی از پئے تعلیم تست　　　کہ طلب آہستہ باید بے شکست

یعنی یہ اطمینان تمہاری تعلیم کیواسطے ہے کہ طلب آہستہ اور بے انقطاع کے چاہئے مطلب یہ کہ دیکھو عیسے علیہ السلام ایک پھونک مین مردہ کو باذن حق زندہ فرمادیتے تھے تو کیا خالق عیسیٰ علیہ السلام کو اتنی بھی قدرت نہ ہوگی کہ وہ ایکدم مین کسیکو پیدا فرمادے ضرور اس سے بھی کہین بڑہ

قدرت ہے لیکن یہ اطمینان سے کام کرنا اور دیر لگانا صرف بندون کی تعلیم کیلئے ہے ورنہ حق تعالیٰ کو اس طرح کام کرنے کی کیا ضرورت ہے اُنکے تو حکم کن مین کل کام ہوتے ہین لہذا انسان کو چاہئے کہ آہستگی سے بلا انقطاع کے طلب مین لگا رہے آگے اس اطمینان سے کام کرنیکی وجہ سے پاک رہنے اور مقصود کے حاصل ہونیکی ایک مثال دیتے ہین کہ

**جوئیکے کوچک کہ دائم می رود　　نے نجس گردد نہ گندہ می شود**

یعنی وہ نالہ جو کہ ہمیشہ چلتا ہے نہ تو نجس ہوتا ہے اور نہ گندہ ہوتا ہے۔ مطلب یہ کہ دیکھو چھوٹا نالہ جو کہ آہستہ آہستہ برابر چلتا رہے وہ نجاست کے پڑ جانے سے بھی نجس اور گندہ نہین ہوتا۔ اسی طرح تم آہستہ آہستہ طلب مین لگے رہوگے اور طلب چھوڑو گے نہین تو ہمیشہ آرام سے پاک وصاف رہوگے۔

**زین تانی زاید اقبال وسرور　　این تانی بیضہ دولت چون طیور**

یعنی اس اطمینان سے اقبال اور سرور پیدا ہوتا ہے اور یہ اطمینان بیضہ ہے اور دولت پرندون کی طرح ہے مطلب یہ کہ اس اطمینان کی مثال تو انڈے جیسی ہے اور دولت واقبال پرندوں کی طرح ہین تو جسطرح انڈے سے جانور نکلتا اور پیدا ہوتا ہے اسیطرح اس اطمینان سے کام کرنیکی برکت سے دولت وسرور پیدا ہوتا ہے اب یہان کوئی اعتراض کرتا ہے کہ بھلا اطمینان کا اور دولت کا کیا جوڑ ہے تو آگے اس کا جواب دیتے ہین کہ۔

**مرغ کے ماند بہ بیضہ ای عنید　　گرچہ از بیضہ ہمی آید پدید**

یعنی ارے معاند جانور بیضہ کے کب مشابہ ہوتا ہے اگرچہ بیضہ ہی سے نکلتا ہے۔ مطلب یہ کہ جسطرح مرغ اور بیضہ مین کوئی تماثل اور تشابہ نہین ہوتا لیکن مرغ نکلتا اسی بیضہ ہی سے ہے تو اسی طرح دولت پیدا تو اس تانی ہی سے ہوتی ہے اگرچہ بظاہر کوئی ان مین جوڑ نہو۔

**باش تا اعضائے تو چون بیضہا　　مرغہا زایند اندر انتہا**

یعنی ٹھہر تاکہ تیرے اعضا وبیضون کی طرح آخر مین بہت سے مرغ جنیں۔ مطلب یہ کہ جلدی مت کر ذرا ٹھیرا رہ کہ تیرے یہی اعضاء آخر مین دولت واقبال کو جمع کر لینگے جیسے کہ آخر مین انڈون مین سے جانور نکل آتا ہے اب یہان یہ شبہ ہوتا ہے کہ بہت سے لوگ اطمینان سے

کام کرتے ہین لیکن اُنکو اقبال و سرور حاصل نہیں ہوتا۔ تو اس کا جواب دیتے ہین کہ۔

بیضۂ مار ارچہ ماند در شبہ  بیضۂ کنجشک را دور ست رہ

یعنی سانپ کا انڈا اگرچہ صورت مین چڑیا کے انڈے کے مشابہ ہے (مگر) راہ بہت دور ہے

دانی اے عاقل کہ ماند سین بشین  در نوشتن لیک در نقطہ بہ بین

یعنی اے عاقل تو جانتا ہے کہ سین و شین لکھنے مین مشابہ ہوتے ہین لیکن نقطہ مین دیکھ۔

دانہ آبی بدانہ سیب نیز  گرچہ ماند فرقہا دان ای عزیز

یعنی بہی کا دانہ بھی سیب کے دانہ کے اگرچہ مشابہ ہوتا ہے (لیکن) اے عزیز فرق جانو۔

برگہا ہمرنگ باشد در نظر  میوہا ہر یک بود نوع دگر

یعنی پتے دیکھنے مین ہمرنگ ہوتے ہین (لیکن) میوے ہر ایک کے دوسری قسم کے ہوتے ہین

برگہائے جسمہا مانندہ اند  لیک ہر جانے بربعے زندہ اند

یعنی جسمون کے پتے (بھی) مشابہ ہین لیکن ہر جان اپنی آمدنی سے زندہ ہے

خلق در بازار یکسان می روند  آن یکے در ذوق و دیگر دردمند

یعنی مخلوق بازار مین یکسان چلتی ہین وہ ایک تو مزہ مین اور دوسرے دردمند ہین۔

ہمچنان در مرگ یکسان می رویم  نیم در خسران و نیمے خسرویم

یعنی اسیطرح موت مین ہم سب ایک طرح جاتے ہین (لیکن) آدھے خسران مین ہین اور آدھے خوش ہین۔ مطلب یہ کہ بات یہ ہے کہ تمام چیزون مین ایسا تفاوت ہے کہ جسکی وجہ سے ہر شخص کیلئے باوجود مشابہت کے اثرات مختلف پیدا ہوتے ہین اسکی مثال ایسی ہے کہ جیسے سانپ اور چڑیا کے انڈے تو مشابہ ہوتے ہین لیکن بچے مختلف نکلتے ہین۔ علی ہذا بہی اور سیب کے دانے صورت مین مشابہ ہوتے ہین لیکن ایک سے بہی پیدا ہوتی ہے اور دوسرے سے سیب پیدا ہوتا ہے غرضکہ ہر شخص کیلئے اثرات یکسان ظاہر ہونا ضروری نہیں ہے اسیطرح اور سب مثالون کو منطبق کر لیا جاوے کہ دیکھو سارے آدمی ایک ہی طرح مرتے ہین کہ روح کے نکلنے سے سب مرجاتے ہین لیکن کوئی وہان جاکر خوش رہتا ہے اور کوئی خاسر و نامراد رہتا ہے۔

این سخن پایان ندارد بازگو  از بلال و از ہلال و کار او

یعنی یہ بات تو انتہا نہین رکھتی تو پھر بلال اور بلال اور اُسکے کام سے بیان کرو مطلب یہ کہ اس امر کا بیان کہ کون موت کے بعد خوش رہتا ہے اور کون خاسر رہتا ہے تو یہ بیان تو بہت طویل ہے لہذا تم اس بیان کو چھوڑ کر حضرت بلال رض کی وفات کا قصہ بیان کرو کہ جس سے اُن کا خوشی سے جان دینا معلوم ہو۔ اب آگے قصہ سنو۔

## شرح حبیبی

چون بلال از ضعف شد ہمچون ہلال ‏ ‏ رنگ مرگ افتاد بر روئے بلال

جفت او دیدش بگفتا واحرب ‏ ‏ پس بلالش گفت نے نے واطرب

تاکنون اندر حرب بودم ز زیست ‏ ‏ تو چہ دانی مرگ چہ عیش ست چیست

این ہمی گفت و رخش در عین گفت ‏ ‏ نرگس و گل برگ و لالہ می شگفت

تاب رو و چشم پر انوار او ‏ ‏ می گواہی داد بر گفتار او

ہر سیہ دل خود سیہ دیدے ورا ‏ ‏ مردم دیدہ سیہ آمد چرا

مردم نادیدہ آمد روسیاہ ‏ ‏ مردم دیدہ بود مرأت ماہ

خود کہ بیند مردم دیدہ ترا ‏ ‏ در جہان جز مردم دیدہ فزا

چون بغیر مردم دیدہ اش ندید ‏ ‏ پس بغیر او کہ در رنگش رسید

پس جز او جملہ مقلد آمدند ‏ ‏ در صفات مردم دیدہ بلند

گفت جفتش الفراق اے خوش خصال ‏ ‏ گفت نے نے الوصال است این وصال

گفت جفت امشب غریبی می روی ‏ ‏ از تبار و خویش غائب می شوی

گفت نی نی بلکه امشب جان من — می رسد خود از غریبی در وطن

گفت ای جان و دلم وا حسرتا — گفت نی نی جان من وا دولتا

گفت رویت را کجا بینیم ما — گفت اندر حلقهٔ خاص خدا

حلقهٔ خاصش بتو پیوسته است — گر نظر بالا کنی نی سوی پست

اندران حلقه ز رب العالمین — نور می تابد چو در حلقه نگین

گفت ویران گشت اینخانه دریغ — گفت اندر مه نگر منگر به میغ

کرد ویران تا کند معمور تر — قوم انبه بود خانه مختصر

من چو آدم بودم اول حبس کرب — پر شد اکنون نسل جانم شرق و غرب

من گدا بودم درین خانه چو چاه — شاه گشتم قصر باید بهر شاه

قصرها خود مر شهان را مانس ست — مرده را خانه و مکان گوری بس ست

انبیا را تنگ آمد این جهان — چون شهان رفتند اندر لامکان

مردگان را این جهان بنمود فر — ظاهرش زفت و بمعنی تنگ تر

گر نبودی تنگ این افغان چیست — چون دو تا شد هر که در وی بیش زیست

در زمان خواب چون آزاد شد — زان مکان بنگر که جان چون شاد شد

روح از ظلم طبیعت باز رست — مرد زندانی ز فکر حبس جست

این زمین و آسمان بس فراخ — سخت تنگ آمد به هنگام مناخ

چشم بند آمد فراخ و سخت تنگ — خندهٔ او گریه فخرش جمله ننگ

همچو گرمابه که تفسیده بود — اندر آئی جانت پخسیده بود

گرچه گرمابه عریض است و طویل — زان تپش تنگ آیدت جان و کلیل

تا برون نائی نه بکشاید دلت — پس چه سود آمد فراخی منزلت

یا که کفش تنگ پوشی ای غوی — در بیابان فراخی می روی

آن فراخی بیابان تنگ گشت — بر تو زندان آمد آن صحرا و دشت

هر که دید او مر ترا از دور گفت — کو دران صحرا چو لاله بر شگفت

او نمیداند که تو چون ظالمان — از برون در گلشنی جان در فغان

خواب تو آن کفش بیرون کردنست — که زمانی جانت آزاد از تن است

اولیا را خواب ملک است ای فلان — همچو آن اصحاب کهف اندر زمان

خواب می بینند و آنجا خواب نی — در عدم در می روند و باب نی

خانهٔ تنگ و درون جان چنگلوک — کرد ویران تا کند قصر ملوک

چنگلوکم چون جنین اندر رحم — نه مهه گشتم شد این نقلان مهم

گر نباشد درد زه بر مادرم — من درین زندان میان آذرم

مادر طبعم ز درد مرگ خویش — میکند زه تا رهد بره ز میش

تا چرد آن بره در صحرای سبز — هین رحم بکشا که گشت این بره گبز

درد زه گر رنج آبستان بود — بر جنین اشکستن زندان بود

حامله گریان ز زه کاین المناص — وان جنین خندان که پیش آمد خلاص

| | |
|---|---|
| ہر چہ زیر چرخ ہستند امہات | از جماد و از بہیمہ وز نبات |
| ہر یکے از درد غیرے غافل اند | جز کسے کہ نبیہ و عاقل اند |
| انچہ کوسہ داند از خانہ کسان | بمہ از خانہ خودش کے داند آن |
| انچہ صاحبدل بداند حال تو | تو ز حال خود ندانی اے عمو |
| انچہ بیند در جبینت اہل دل | کے بہ بینی در خود ائی از خود خجل |

جبکہ بلال رضی اللہ عنہ ضعف سے مانند ہلال ہو گئے تو آپکے چہرہ پر موت کی زردی چھاگئی اور آثار وفات نمایاں ہو گئے اُنکی بیوی نے جب یہ حالت دیکھی تو کہا ارے ہم تو لُٹ گئے اسپر حضرت بلال نے فرمایا کہ نہین نہین یہ بڑی خوشی کا وقت ہے اتبک تو مین اس زندگی کے ہاتھ سے مصیبت مین تھا مگر اب عیش کا زمانہ آیا ہے تم اسسے گھبراتی ہو۔ تمہین کیا معلوم کہ موت مین کیسی راحت ہے اور موت کیا چیز ہے وہ یہ کہہ رہے تھے اور اسوقت ان کا چہرہ نرگس اور گل برگ اور لالہ کی طرح شگفتہ ہو رہا تھا اُنکے چہرہ اور پُرانوار آنکھون کی رونق اُنکے اس بیان کی شہادت دے رہے تھے اب مولانا فرماتے ہین کہ سنگدل لوگ انکو رو سیاہ رنگ حبشی دیکھتے تھے اسلئے اُنکو خاطر مین نہ لاتے تھے مگر ہم ان احمقون سے پوچھتے ہین کہ اگر سیاہ ہونا ہی دلیل حقارت ہے تو آنکھ کی پتلی سی شریف اور عزیز چیز کیون سیاہ ہے پس معلوم ہوا کہ رنگ ظاہری کوئی چیز نہین بلکہ مدار شرف و عزت کمال ہے پس بلال کو کیون محقر سمجھا جاتا ہے جب معلوم ہوا کہ مدار تعظیم و تحقیر ذلت و عزت کمال پر ہے نہ کہ رنگ پر تو جو لوگ کوربا طن ہین وہ گو گورے رنگ کے ہون مگر حقیقت مین سیاہ ہین اور صاحب بصیرت گو سیاہ رنگ ہون مگر حقیقت مین وہ حق سبحانہ کا آئینہ ہین اب حضرت بلال کو خطاب فرماکر کہتے ہین کہ اے صاحب بصیرت یا اے آنکھ کی پتلی بلال تمہین بجز اہل کمال کے جو دوسرون کی بصیرت بڑھانیوالے یا خود کامل بصیرت رکھنے والے ہین دوسرا کون دیکھ سکتا ہے اور اُسکو آپکی حقیقت کیا معلوم ہو سکتی ہے۔ اب خطاب سے غیبت کی طرف التفات فرماکر کہتے ہین کہ جب اُنکو بجز ارباب بصیرت کے کوئی نہین دیکھ سکتا تو اُنکی رنگت کی تہ کو بھی دوسرا نہین پہونچ سکتا۔ اور اُسکی قدر نہین کر سکتا۔ دیکھنے والے تو

ارباب بصیرت ہی ہین لیکن اگر اُنکے علاوہ کوئی اور کسی عالی نظر شخص کے صفات کا معترف اور اُسکے کمالات کا معتقد ہو تو غلط ہوگا۔ نہ کہ محقق اُس استطرادی مضمون کو ختم فرماکر پھر قصہ کی طرف عود فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اُنکی بیوی نے کہا کہ اب کوئی دم مین جدائی ہونیوالی ہے اُنہون نے جواب دیا کہ نہین یہ اصلی جدائی نہین بلکہ یہ جدائی حق سبحانہ کیساتھ وصال ہے اُنکی بیوی نے کہا کہ آج کی رات آپ گھر سے بے گھر ہونگے اور اپنے کنبہ اور اپنے عزیزون سے غائب ہو جائینگے اُنہون نے جواب دیا کہ نہین نہین بلکہ آج کی رات تک میری روح گھر سے بے گھر تھی اب وہ اپنے اصلی وطن مین پہونچ گئی اُن کی بیوی نے کہا کہ اے میری پیارے سخت افسوس ہے کہ آپ انتقال فرمانے کو ہین اُنہون نے جواب دیا کہ نہین نہین افسوس کی کوئی بات نہین یہ تو بڑی دولت ہے اُنکی بیوی نے کہا کہ ہم اب آپکا چہرہ کہان دیکھین گے اُنہون نے فرمایا کہ خدا کے حلقۂ خاص اور اُسکی آغوش رحمت مین اگر تم یہکہو کہ وہانتک ہماری رسائی کیونکر ہو سکتی ہے تو یاد رکھو کہ اگر تم عالی نظری اختیار کرو اور پست ہمت نہ بنو دنیا پر لات مارو تو وہ حلقہ تمسے بہت ہی قریب ہے اور تم بہت جلد وہان تک پہونچ سکتے ہو اُس حلقہ رحمت مین حق سبحانہ کا نور یون چمکتا ہے جیسے انگوٹھی کی حلقہ مین اُس کا نگینہ۔ پس وہ نور میرے دیکھنے کا ذریعہ بنجائیگا۔ (اور یہ بھی ممکن ہے کہ حلقہ خاص خدا سے مراد گروہِ اہل اللہ ہو اسوقت گروہ اہل اللہ مین حضرت بلال کو دیکھنے کی یہ توجیہ ہو سکتی ہے کہ تمام اہل اللہ چونکہ صفات مین متشابہ ہوتے ہین اسلئے انکا دیکھنا گویا کہ حضرت بلال ہی کا دیکھنا ہے اور یہ توجیہ بھی ہو سکتی ہے کہ اُس حلقہ مین تمکو قوت کشفیہ حاصل ہوگی اور تم اُس سے مجھے دیکھ سکتی ہو) اُنکی بیوی نے کہا کہ ہائے ہمارا گھر اُجڑ گیا۔ اُنہون نے جواب دیا کہ چاند کو دیکھو ابر کو نہ دیکھو یعنی جسم کی حالت دیکھنے کے قابل نہیں ہے بلکہ روح کی حالت قابل لحاظ ہے یاد رکھو کہ بیوی کے سوال مین ایک لفظ مین او معنی ہوتے ہین اور حضرت بلال کے جواب مین اُسکے دوسرے معنے یا بیوی کے گفتگو کا منشا اور ہوتا ہے اور حضرت بلال کے جواب کا مبنی دوسرا۔ اور یہ اُس قبیل سے ہے جیسے یسئلونک عن الاھلۃ قل ھی مواقیت للناس والحج۔ یا مثل سوال لاحملنک علی الادھم وجواب مثل الامیر یحمل علی الادھم والاشھب اور اول سے یہی روش چلی آرہی ہے چنانچہ یہان بیوی نے گھر سے مکان متعارف مراد لیا اور حضرت بلال نے اُسکو خانہ تن پر محمول کر کے جواب دیا فتنبہ لہ) حق سبحانہ نے میرے خانہ تن کو اسلئے ویران کیا ہے کہ اُسکو دوبارہ آباد کرے کیونکہ آدمی (واردات) زیادہ ہو گئے تھے اور گھر

چھوٹا تھا۔ اسمین اُنکی گنجایش تھی پہلے تو مین حضرت آدم علیہ السلام کی طرح تنہائی کی تکلیف مین مقید تھا اب جبکہ حق سبحانہ نے میری نسل بڑہائی اور میری روح سے علوم ومعارف کے چشمے اُبلے تو اُنکی کثرت کی یہانتک نوبت پہونچی کہ مشرق ومغرب اُن سے پُر ہو گئی پس یہ جہان مجہپر تنگ ہو گیا اور نقل مکان کی ضرورت ہوئی۔ نیز پہلے تو مین مفلس تھا اور اس کنوین کی طرح تنگ مکان دنیا مین رہتا تھا اب مین بادشاہ ہو گیا ہون۔ لہذا مین اس تنگ مکان مین نہین رہ سکتا میرے لئے قصر شاہی سے وسیع مکان کی ضرورت ہے بادشاہون کا جی تو محلات ہی مین لگتا ہے رہے مردے اُنکے رہنے کیلئے گور کافی ہے پس اس عالم مین اہل دنیا ہی رہ سکتے ہین ہم نہین رہسکتا۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ چونکہ انبیا علیہم السلام اور ورثۂ انبیاء پر یہ مکان دنیا تنگ ہوا اسلئے اُنہون نے جیتے جی ہی اس عالم کو چھوڑ دیا اور بادشاہونکی طرح قصر لا مکان مین رہنے لگے۔ رہے مردے اہل دنیا سو انکو یہی جہان باشوکت وشان نظر آیا جو بظاہر نہایت عالیشان ہے اور حقیقت مین نہایت تنگ اسلئے اُنہون نے یہین رہنا پسند کیا۔ ہمنے اس جہان کو حقیقت مین تنگ اسلئے کہا کہ اگر یہ فی الواقع تنگ نہوتا تو یہ پریشانی۔ شور وشیون نالہ وفغان جو رات دن ہم اس مکان کے رہنے والون مین دیکھتے ہین کیون ہوتا اور یہ کیون ہوتا کہ جقدر زیادہ کوئی اس مکان مین رہتا ہے اُسیقدر اُسکی کمر جہکتی جاتی ہے کیونکہ فراخی تو مستلزم راحت ومسرت ہے نہ کہ موجب آلام وہموم۔ پس معلوم ہوا کہ یہ جہان واقع مین تنگ ہے اور اسکی تائید اس سے ہوسکتی ہے کہ جب آدمی سوتا ہے اور اس عالم سے چہوٹکر اُسکو عالم غیب سے تعلق ہوتا ہے تو اُسکی ساری کدورتین مٹجاتی ہین اور وہ تروتازہ اور خوش وخرم ہو جاتا ہے نہ اسے کوئی رنج ہوتا ہے نہ تکلیف۔ اور روح طبیعت ونفس کے ظلم سے چہوٹ جاتی ہے اور قیدی جیلخانہ کی فکر سے رہائی پاتا ہے اور یہی حالت اور رونکی ہوتی ہے پس ثابت ہوا کہ زمانۂ اقامت دنیا مین یہ بظاہر نہایت کشادہ آسمان وزمین فی الحقیقت نہایت تنگ ہین اور نکی ظاہری فراخی اور واقعی تنگی ایک نظربندی ہے اور اُس کا رونا حقیقت مین ہنسی ہے اور اسکا فخر حقیقت مین ننگ۔ اب بھی اگر سمجھہ مین نہ آیا ہو تو اسی مضمون کو ہم اور مثالون سے سمجھاتے ہین۔ سنو یہ عالم ایسا ہے جیسا حمام کہ نہایت فراخ اور عالی شان ہوتا ہے اور گرم بھی ہوتا ہے جسمین تم داخل ہوتے ہو تو تمہاری جان اکڑ جاتی ہے۔ جیسے گرم ہو کر پوستین اکڑ جاتا ہے۔ دیکھو باوجودیکہ وہ حمام خوب لمبا چوڑا ہے لیکن اُسکی

گرمی سے تمہاری جان تنگ اور زچ ہوتی ہے اور حالت یہ ہوتی ہے کہ جب تک تم وہان سے نکلتے نہین
تمہارا جی خوش نہین ہوتا - اور تمہاری طبیعت نہین کھلتی - پس جب یہ حالت ہے تو وہ ظاہری فراخی کس
کام کی لہذا وہ کالعدم ہے اور تنگی اُسکی قابل اعتبار و لحاظ ہے لہذا اگر اُسکو یون کہا جاوے کہ حمام
فراخ نہین بلکہ تنگ ہے تو اس اعتبار سے صحیح ہے یا یون کہو کہ تم تنگ جوتا پہنکر ایک وسیع میدان مین
چل رہے ہو پس وہ بیابان کی فراخی تمہارے لئے تنگی ہو جاتی ہے اور وہ لق و دق جنگل تمہارے
لئے جیلخانہ ہو جاتا ہے مگر جو شخص تمکو دور سے دیکھتا ہے وہ اپنے دل مین کہتا ہے کہ یہ تو لالہ کی طرح شگفتہ
اور نہایت راحت مین ہے لیکن اُسے یہ معلوم نہین کہ تم ظالمون کی طرح بظاہر تو خوش و خورم ہو مگر تمہاری
روح مصیبت مین گرفتار ہے پس جبکہ تم جاگتے ہوتے ہو اُسوقت تمہاری حالت ویسی ہی ہوتی ہے
جیسے کہ وہ شخص جو میدان مین تنگ جوتا پہنکر چلتا ہے اور جب تم سو جاتے ہو تو ایسی حالت ہوتی ہے
جیساکہ وہ جوتا نکالدیا گیا کیونکہ اسوقت تمہاری جان آلام و ہموم دنیاوی سے نجات پاتی ہے اب سمجھو جو
حالت تمہاری خواب مین ہوتی ہے وہی اہل اللہ کی اس عالم مین ہوتی ہے لہذا یہ دنیا ہی اُنکے لئے
خواب ہے - اُنکی حالت ایسی ہے جیسے کہ اصحاب کہف کہ وہ دنیا مین ہین مگر سوتے ہین مگر فرق یہ ہے کہ وہ
حقیقۃً سوتے ہین اور یہ حقیقۃً نہین سوتے بلکہ بیداری ہی مین عالم غیب کا مشاہدہ کرتے ہین اور بدون ورود
موت و خواب کے عالم غیب مین پہونچ جاتے ہین جبکہ یہ استطرادی مضمون معلوم ہو چکا تو پھر حضرت بلال رضی اللہ عنہ
کی گفتگو سنو اُنہون نے فرمایا کہ یہ مکان تنگ ہے اور میری جان اس مین اسیر ہو رہی ہے اسلئے
حق سبحانہ نے اسے ویران کیا تاکہ میرے لئے محل شاہی تیار کرے مین اس مکان مین یون اسیر
ہو رہا ہون جیسے کہ رحم مین بچہ اب چونکہ مین نو مہینہ کے بچہ کی طرح اس مکان کو چھوڑنے کے قابل
ہو گیا ہون اسلئے نقل مکانی میرے لئے ضروری ہوئی اگر میری ماں کو دردزہ نہو تو مین لامحالہ اسی جیلخانہ
مین بیقرار رہونگا پس ضرور ہوا کہ میری ماں یعنی طبیعت کو دردزہ کی تکلیف ہو لہذا وہ اپنی موت کی تکلیف
سے گویا کہ دردزہ مین مبتلا ہے تاکہ میری روح اُس سے جدا ہو - اور تاکہ وہ اُس سے جدا ہو کر عالم غیب کے
فیوض سے متغذی ہو پس اسکو حکم ہوا کہ اپنے رحم کا منہ کھول کہ بچہ بڑا ہو گیا ہے اُسکو ضرورت ہے کہ یہ تجھسے
جدا ہو جاوے تاکہ میری طبیعت کو نزع کی تکلیف ہے لیکن میری روح کا فائدہ ہے جسطرح کہ حاملہ کو دردزہ
کی تکلیف ہوتی ہے اور بچہ کیلئے وہ جیلخانہ کا ٹوٹنا ہوتا ہے حاملہ تو دردزہ کی تکلیف مین مبتلا ہو کر روتی

اور ہائے اللہ مین کیا کرون ہائے اللہ مین کہان جاؤن کہتی ہے اور یہ حالاً خوش ہوتا ہے کہ اُسکو قید خانہ
سے رہائی ہوتی ہے اس پورے مضمون سے تین باتین مستفاد ہوئین اول یہ کہ اہل عالم تنگی مین ہین
اور اہل اللہ اپنی تکلیف کو محسوس کرتے ہین۔ مگر اہل دنیا انکی تکلیف کا احساس نہین کرتے دوم یہ کہ اہل اللہ
اہل دنیا کی تکلیف کا احساس کرتے ہین۔ تیسرے یہ کہ اہل دنیا اپنی تکلیف کا احساس نہین کرتے چونکہ
یہ تینون امر مستبعد ہین اسلئے مولانا کلام آئندہ سے اُس استبعاد کو دور فرماتے ہین کہ جسقدر ما ئین کیا
جمادات کیا حیوانات کیا نباتات آسمان کے نیچے ہین علی العموم دوسرے کی تکلیف کا احساس نہین
رکھتین بجز اُنکے جو عاقل اور بیدار مغز ہین اور بے ریش لڑکا جسقدر دوسرے لوگون کے گھرون کی اندرونی
حالت سے واقف ہوتا ہے کیونکہ اُس سے نہ شرم ہوتی ہے نہ پردہ۔ اُتنا لمبی ڈاڑہی والا احمق خود اپنے
گھر کی حالت نہین جانتا۔ اس سے تینون استبعاد دفع ہوگئے اُسکے بعد ایک ضروری امر کو تفریع
کے طور پر تصریحاً بیان کیا جاتا ہے اور فرماتے ہین کہ اس سے تم سمجھو کہ اہل اللہ جسقدر تمہاری حالت سے
واقف ہوسکتے ہین اسقدر تم خود اپنی حالت نہین جان سکتے اور تمہارے بشرہ وغیرہ سے جو حالت وہ
جان سکتے ہین تم اُسکو اپنے اندر نہین دیکھ سکتے پس تمکو اُن کی تقلید کرنی چاہئے اور اُن کی ہدایات
پر کاربند ہونا چاہئے۔ اپنی رائے کو دخل نہ دینا چاہئے۔

# شرح شبیری

## حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا خوشی کیساتھ وفات پانا

چون بلال از ضعف شد ہمچون ہلال　　رنگ مرگ افتاد بر روئے بلال

یعنی بلال رض جب ضعف کی وجہ سے ہلال کی طرح ہوگئے اور بلال کے چہرہ پر موت کا رنگ پڑا۔

جفت او دیدش بگفتا واحرب　　پس بلالش گفت نے نے واطرب

یعنی اُنکی بیوی نے دیکھا تو بولین کہ افسوس ہے تو بلال نے اُن سے کہا کہ نہین نہین خوشی ہے۔

تاکنون اندر حرب بودم ز زیست　　تو چہ دانی مرگ چہ عیش است چیست

یعنی اُسوقت تک مین زندگی کی وجہ سے افسوس مین تھا اور تو کیا جانے کہ موت کیسی عیش ہے اور کیا ہے۔

این ہمی گفت و رخش در عین گفت　　نرگس و گل برگ و لالہ می شگفت

یعنی یہ فرماتے تھے اور اُن کا چہرۂ مبارک عین گفتگو کیوقت نرگس اور گل برگ اور لالہ کو کہلا رہا تھا۔

تاب رو و چشم پُر انوار او	می گواہی داد بر گفتار او

یعنی اُنکی چہرۂ پُر نور کی اور آنکھون کی رونق اُن کی باتون پر گواہی دے رہی تھی مطلب یہ کہ جب حضرت بلال رضہ کے چہرہ پر آثار موت ظاہر ہوئے تو اُن کی بیوی صاحبہ افسوس کرنے لگین کہ اب یہ انتقال فرماجاوینگے تو حضرت بلال رضہ فرمانے لگے کہ نہین نہین خوشی کا مقام ہے اور فرحت کا وقت ہے کیونکہ مین تو اِس زندگی کی وجہ سے مصیبت مین تھا کہ یہ جسم ناسوتی مجھے چارون طرف سے گھیرے ہوئی تھی اب مین روح ہوکر اور اِس جسم ناسوتی کو ترک کرکے قرب حق مین زیادہ ہو جاؤنگا۔ اور فرمانے لگے کہ تمھین کیا خبر ہے کہ موت مین کیا عیش ہے اور کیسے مزے ہین وہ تو ایک بہت ہی عمدہ شے ہے جو کہ محبوب و محب مین از دیاد قرب کا باعث ہوتی ہے مولانا فرماتے ہین کہ یہ اُن کا کہنا صرف زبان ہی سے نہ تھا بلکہ وہ ان باتون کو دل سے کہہ رہے تھے اور اِس گفتگو کیوقت اُنکے چہرہ پر جو ایک رونق تھی وہ اِس امر کو بتا رہی تھی کہ یہ ساری باتین سچی ہین اور یہ دل سے کہہ رہے ہین۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

ہر سیہ دل خود سیہ بیند ورا	مردم دیدہ سیہ آمد چرا

یعنی ہر سیہ دل اُنکو (صرف) سیاہ ہی دیکھتا ہے تو (بھلا) آنکھ کی پتلی کیون سیاہ ہے مطلب یہ کہ جو لوگ سیاہ دل ہین اُنکو حضرت بلال رضہ کے اندر کا نور نظر نہین آتا تھا وہ صرف یہ دیکھتے تھے کہ وہ ایک حبشی ہین اور اُنکے اندر جبکہ وہ سیاہ ہین نور کہان سے آیا تو بھلا ہم یہ پوچھتے ہین کہ آنکھ کی پتلی مین باوجود اُسکے سیاہ ہونیکے نور کیون ہے معلوم ہوا کہ سیاہ ہونا نور ہونیکے منافی نہین ہے بلکہ

مردم نادیدہ آمد روسیاہ	مردم دیدہ بود مرآت ماہ

یعنی بے پتلی کے آدمی روسیاہ ہے اور پتلی والا آدمی چاند کا آئینہ ہے مطلب یہ کہ دیکھو جس شخص مین وہ سیاہ پتلی نہین ہوتی وہ روسیاہ اور اندھا کہلاتا ہے اور جسمین وہ ہوتی ہے اُسکو بینا اور روشن چشم کہتے ہین غرضکہ سیاہ منافی نورانی ہونیکے نہین ہے۔ آگے مولانا حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو مخاطب کرتے ہین کہ۔

خود کہ بیند مردم دیدہ ترا	در جہان جز مردم دیدہ فزا

یعنی اے آنکھ کی پتلی تمکو خود جہان مین کون دیکھ سکتا ہے سوائے نگاہ کے بڑھا نیوالے آدمی کے۔ مطلب یہ کہ اے بلال تمہاری اصلی حالت کو سوائے اُس شخص کے جو کہ مبصر ہوا اور آنکھ والا ہو اور نورانی ہو وہی معلوم کر سکتا ہے ورنہ دوسرے کسی شخص کو تو خبر بھی نہین ہو سکتی۔ اور وہ تمکو صرف ایک حبشی غلام ہی خیال کرے گا۔ آگے فرماتے ہین کہ

چون بغیر مردم دیدہ اش ندید　　　پس بغیر او کہ در رنگش رسید

یعنی جب سوائے آنکھ کی پتلی کے اُسکو کسی نے نہین دیکھا تو پھر اُسکے سوا اور کون ہوگا جو اُسکے رنگ مین پہونچا۔

پس جز او جملہ مقلد آمدند　　　در صفات مردم دیدہ بلند

یعنی سوا اُسکے سب مقلد ہین صفات مین مردمک دیدہ کے بلند۔ مطلب یہ کہ جب حضرت بلال رضہ کی حقیقت کو بجز اُس بصیرت والیکے اور کوئی پہچان ہی نہین سکتا تو پھر اُس بصیرت والیکے سوا جسنے بھی اُسکو دیکھا اُسنے صرف رنگ ہی رنگ دیکھا اور اُسکو کچھ بھی نظر نہ آیا آگے پھر حضرت بلال رضہ کی بیوی کا مقولہ ہے۔

گفت جفتش الفراق ای خوش خصال　　　گفت نے نے الوصال است این وصال

یعنی اُن کی بیوی نے کہا کہ اے خوشخصال فراق ہے تو آپنے فرمایا کہ نہین نہین یہ جُدائی تو عین وصل ہے (کیونکہ یہانسے جُدا ہوکر قرب حق اور وصل نصیب ہوگا جو کہ عین مقصود اور وصل حقیقی ہے)

گفت جفت امشب غریبے میروی　　　از تبار و خویش غائب می شوی

یعنی بیوی صاحبہ نے کہا کہ آجکی رات تم سفر مین جا رہے ہو اور عزیز و اقارب سے غائب ہو رہے ہو۔

گفت نے نے بلکہ امشب جان من　　　می رسد خود از غریبی در وطن

یعنی حضرت بلال رضہ نے فرمایا کہ نہیں نہین بلکہ آج کی رات تو میری جان سفر سے وطن مین پہونچ رہی ہے مطلب یہ کہ آج تو اُسکو دار فانی سے علیحدگی کے بعد وطن اصلی مین جگہ ملیگی اور یہ وہان جا دے گی پھر سفر مین جانا کہان ہوا بلکہ مین تو وطن اصلی مین جا رہا ہون پھر کیا غم ہے اور اُس کا وطن اصلی ہونا ظاہر ہے

گفت ای جان ودلم وا حسرتاہ　　　گفت نے نے جان من وا دولتاہ

یعنی بیوی صاحبہ نے فرمایا کہ اے میری جان ودل افسوس ہے تو حضرت بلال رضہ نے فرمایا کہ نہین نہین میری جان خوب دولت ہے۔ مطلب یہ کہ جب اُن کی بیوی صاحبہ انکے انتقال پر افسوس کرنے لگین

تو حضرت بلال رضؓ نے فرمایا کہ افسوس مت کرو۔ کیونکہ مجھے تو ایک دولت مل رہی ہے اور وہ قرب وصل حق تھا۔

گفت رویت را کجا بینیم ما　　　　گفت اندر حلقۂ خاص خدا

یعنی بیوی صاحبہ نے فرمایا کہ آپ کے چہرۂ (مبارک) کو کہاں دیکھین گے تو حضرت بلال رضؓ نے فرمایا کہ خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ خدا تعالیٰ کے حلقۂ خاص مین۔ مطلب یہ کہ جب بیوی صاحبہ افسوس کرنے لگین کہ اب یہ چہرہ کہان نظر آویگا اور کس طرح اسکو دیکھ سکین گے تو آپ نے فرمایا کہ جب متوجہ بحق ہوگی اُسی وقت تمکو میرا چہرہ نظر آجاویگا چہرہ نظر آنے سے مراد قرب ہے۔ مقصود یہ ہوا کہ چونکہ مین اب خدا تعالیٰ کے پاس جا رہا ہون لہٰذا تم جب متوجہ بحق ہوگی تو تمکو میرا قرب حاصل ہوجاویگا۔ اور تمکو تسلی ہو جایا کریگی۔ آگے فرماتے ہین کہ

حلقۂ خاصش بتو پیوستہ است　　　　گر نظر بالا کنی نے سوئے پست

یعنی حق تعالیٰ کا حلقۂ خاص تمسے ملا ہوا ہے اگر تم بلند نظری کرو نہ کہ پستی کی طرف۔ مطلب یہ کہ اگر تم متوجہ بحق ہو اور اُس طرف اپنی توجہ کروگی اور اس دنیائے دنی پر لات ماروگی تو انشاء اللہ تمکو میرا قرب اور تسلی جو کہ مقصود قرب ہے حاصل ہوجایا کریگی کیونکہ

اندران حلقہ ز رب العالمین　　　　نور می تابد چو در حلقہ نگین

یعنی اُس حلقہ مین رب العلمین کا نور چمکتا ہے جیسے کہ انگوٹھی مین نگینہ مطلب یہ کہ حضرت بلال رضؓ نے فرمایا کہ تم جب متوجہ بحق ہوگی تو تمہارے قلب مین نورانیت پیدا ہوگی اور اُس نورانیت سے تمکو تسلی حاصل ہوگی یا یہ کہا جاوے کہ اُس نور سے تمہارے قلب مین صفائی پیدا ہوگی اور اس صفائی سے تمکو کشف ہونے لگے گا اور تم مجھے دیکھ لیا کروگے۔ بغرضکہ حاصل یہ کہ توجہ بحق کرنے سے تمکو قرب یا قرب سے جو مقصود ہے یعنی تسلی حاصل ہوجایا کریگی۔ آگے پھر بیوی صاحبہ کا مقولہ ہے۔

گفت ویران گشت این خانہ دریغ　　　　گفت اندر مہ نگر منگر بہ میغ

یعنی بیوی صاحبہ نے فرمایا کہ افسوس یہ گھر اُجڑ گیا تو حضرت بلال رضؓ نے فرمایا کہ چاند کو دیکھو ابر کو مت دیکھو۔ مطلب یہ کہ جب بیوی صاحبہ نے فرمایا کہ افسوس یہ گھر اُجڑ گیا اور ویران ہوگیا تو اُنہون نے تو ظاہری گھر کو مراد لیا تھا جیسا کہ محاورہ ہے اور جیسا کہ اوپر سے اُنکے کلام سے تمام

یہی ظاہری اشیاء مراد ہین لیکن اوپر سے بھی اور یہان بھی حضرت بلال رضؓ اُنکے الفاظ کو دوسرے
معنی کی طرف لیگئے یعنی اُنہون نے مکان سے مراد تن لیا تو اُنکے جواب مین فرمایا کہ تم چاند کو دیکھو
ابر کو مت دیکھو۔ مطلب یہ کہ روح کو دیکھو اور اس تن ظاہری کو مت دیکھو کہ یہ خراب ہو رہا ہے
یا ویران ہو رہا ہے بلکہ اسپر نظر کرو کہ میری روح کو اس سے کیا کچھ ارام اور راحت اور
چین نصیب ہو رہا ہے لہذا اب افسوس کرنا فضول ہے اب آگے مولانا اس تن ظاہری
کے موت سے ویران کر دینے کی حکمت بیان فرماتے ہین کہ موت کے ذریعہ سے اس تن
ظاہر کو کیون ویران کر دیا جاتا ہے۔ خلاصہ اُسکا یہ ہے کہ چونکہ روح کے کیفیات و حالات زیادہ
تھے جو اس تن ظاہر کے اندر نہ سما سکتے تھے اسلئے روح کو اس تن سے جو کہ اُسکے بجائے گھر کے
تھا الگ کر دیا گیا تاکہ وہ اپنے تمام اسباب یعنی علوم و معارف کو بڑھا سکے اور اُن کو ترقی دے سکے
اور اس تن کی کوٹھری مین مقید نہ رہنا پڑے یہ تو خلاصہ تھا اب اصل کو سنئے

## بدن کے موت سے ویران ہو جانیکی حکمت

کرد ویران تا کند معمور تر		قوم انبہ بود و خانہ مختصر

یعنی ویران کر دیا تاکہ خوب عمدہ کر دین کیونکہ قوم زیادہ تھی اور گھر چھوٹا تھا (قوم سے مراد علوم
و معارف ہین) مطلب یہ کہ قاعدہ ہے کہ جب گھر چھوٹا ہو اور آدمی زیادہ ہون تو اُس مکان کو توڑکر
دوسرا مکان اُس سے بڑا بنایا کرتے ہین تاکہ سارے آدمی اُس مین سما سکین۔ الغرض اسیطرح
چونکہ علوم و معارف زیادہ تھے اور یہ بدن اُنکے لئے مکان تنگ تھا تو اس مکان تن کو ویران کر کے
دوسرا مکان بنایا گیا تاکہ وہ سب علوم اُس مین رہ سکین۔ اور روح اُن مین اور ترقی کر سکے تو
اس بدن کے ویران کرنے مین یہ حکمت ہوئی کہ روح کیلئے دوسرا مکان اس سے زیادہ وسیع اور
خوبصورت اور عمدہ بنایا جاویگا آگے پھر مقولہ حضرت بلال رضؓ کا ہے فرماتے ہین کہ۔

من چو آدم بودم اول حبس کرب		پر شد اکنون نسل جانم شرق و غرب

یعنی مین آدم کی طرح اول محبوس کرب تھا اور اب میری جان کی نسل شرقاً غرباً پر ہو گئی۔ مطلب
یہ ہے کہ جسطرح کہ حضرت آدم علیہ السلام اول تو آب و گل مین محبوس رہے اور اُنکو جسم عطا نہ ہوا تو وہ

اُس حالت میں تنگ ہو رہے تھے اسیطرح میں بھی اس دنیا میں رہکر تکلیف میں تھا اور تنگ ہو رہا تھا پھر بعد میں جسطرح کہ آدم علیہ السلام کو جسم عنصری عطا ہوا اور اُسکے ذریعہ سے اُنکی اولاد شرقاً غرباً پھیل گئی اسیطرح اب میں اس دنیا سے نکلکر جو روح ہو گیا ہوں تو میرے علوم و معارف بھی بہت زیادہ ہو گئے ہیں اور تمام میں پھیل گئے ہیں اور فرماتے ہیں کہ۔

من گدا بودم درین خانہ چو چاہ　　　شاہ گشتم قصر باید بہر شاہ

یعنی کہ میں اس کنوئیں جیسے گھر میں فقیر تھا اور اب میں بادشاہ ہو گیا ہوں تو بادشاہ کیلئے تو محل کی ضرورت ہی۔ مطلب یہ کہ چونکہ میں اس دنیا میں تو علوم و معارف سے خالی اور ان کا محتاج تھا تو میرا دل اس ویرانہ میں اور تنگ جھونپڑی میں یعنی دنیا میں لگتا تھا لیکن اب جو میں بادشاہ ہو گیا ہوں اور مجھے علوم و معارف کا مال و دولت ملگیا ہے تو اب مجھکو ضرورت ہے کہ میں محل میں رہوں اور میری لائق محل یہاں ہے نہیں لہذا ضروری ہوا کہ میں کسی ایسے مقام پر جاؤں جہاں وہ محل مجھے ملے اور وہ مقام عدم ہے۔ لہذا اب وہیں جانا ضروری ہوا۔

قصرہا خود مر شہان را مانس است　　　مردہ را خانہ و مکان گوری لبس ست

یعنی محلات خود بادشاہوں کے اُنس کی جگہ ہے اور مُردہ کیلئے گھر اور مکان ایک گور کافی ہے۔ مطلب یہ کہ دیکھو بادشاہوں کا دل تو محلات ہی میں لگتا ہے اور مردوں کیلئے ایک گور کافی ہے وہی اُن کا مکان اور وہی اُنکے لئے محل ہے تو چونکہ اہل دنیا بالکل مردوں کی مثل ہیں لہذا انکو یہ دنیا ہی کی مکان اچھے معلوم ہوتے ہیں۔

انبیا را تنگ آمد این جہان　　　چون شہان گشتند اندر لامکان

یعنی یہ جہان انبیاء علیہم السلام کیلئے تنگ معلوم ہوا تو وہ بادشاہوں کی طرح لامکان میں چلے گئے

مردگان را این جہان بنمود فر　　　ظاہرش زفت و بہ معنی تنگ تر

یعنی مردوں کیلئے اس جہان نے شوکت دکھلائی تو اُس کا ظاہر تو بڑا ہے اور اندر سے بالکل تنگ ہی مطلب یہ کہ دیکھو انبیاء علیہم السلام چونکہ بادشاہ تھے اُن کا دل اس دنیا کے تنگ جھونپڑے میں نہ لگا اور وہ یہاں جب تک رہے پریشان ہی رہے لہذا وہ یہاں سے نکلکر عدم میں چلے گئے اور وہاں اپنے محلات میں رہے اور چونکہ اہل دنیا مردہ ہیں لہذا انکو اسی میں راحت و آرام ہے اور یہ

اسی کو وسیع و فراخ خیال کرتے ہین حالانکہ اسکی حالت یہ ہے کہ ظاہر مین تو خوب بڑا ہے اور اصل مین
بالکل تنگ ہے۔ اب آگے اُسکے تنگ ہونیکو ایک دلیل سے بیان فرماتے ہین کہ:۔

گر نبودے تنگ این افغان زچیست　　چون دوتا شد ہر کہ روزی بیش زیست

یعنی اگر یہ تنگ نہوتا تو یہ شور و غل کسلئے ہے اور جو شخص کہ کچھہ روز زیادہ زندہ رہا وہ دوہرا کیون ہوجاتا ہے
مطلب یہ کہ دیکھو اگر یہ دنیا مکان تنگ نہوتی تو اسکے رہنے والے گھبرایا کیون کرتے کہ جسے دیکھو پریشان
ہے جسے دیکھو تفکرات مین غلطان و پیچان ہے اور پہر یہ کہ جہان کسیکو ذرا زیادہ دن زندہ رہنا پڑا اور
وہ بیچارہ دوہرا ہوا کمر جہک گئی تو آخر یہ کمر کیون جہک جاتی ہے۔ یہ صاف اس امر کی دلیل ہے کہ یہ مکان
بہت ہی تنگ ہے کہ جسکی تنگی کی وجہ سے انسان زیادہ روز تک اس مین سیدہا کہڑا بہی نہین ہو سکتا
بلکہ تہوڑے دنون مین اسکے حالات سے تنگ آکر اور تہک کر جُہک جاتا ہے جس سے اسکی تنگی
صاف طور پر واضح ہوتی ہے۔

در زمانِ خواب چون آزاد شد　　زان مکان بنگر کہ جان چون شاد شد

یعنی خواب کے وقت مین کیسا آزاد ہوگیا اور اس مکان سے دیکھو کہ جان کس طرح خوش ہوئی
مطلب یہ کہ دیکھو خواب کہ ایک نمونہ ہے عدم کا اور اس دنیا سے تہوڑا سا تغافل ہے لیکن اسمین جاکر
انسان کیا کچھہ خوش ہوتا ہے اور کیسا آزاد ہوجاتا ہے کیونکہ اس دنیا سے تو غفلت ہوتی ہے
تو اُسکو بالکل راحت و آرام ہی ہوتا ہے تو جب بالکل اس دنیا سے علیحدگی ہوجاوے تو پہر ظاہر ہے کہ
کیسا کچھہ عیش حاصل ہوگا آگے بہی اسی راحت و آرام کی تشریح فرماتے ہین کہ دیکھو خواب مین یہ نفع ہی کہ

ظالم از ظلم طبیعت باز رست　　مرد زندانی ز فکر حبس جست

یعنی ظالم تو طبعی ظلم سے چھوٹ گیا اور قیدی آدمی قید کی فکر سے نکل گیا۔ یعنی خواب مین جاکر ظالم تو اپنی
اُس ظلم طبعی سے چھوٹ گیا اور اتنی مدت کیلئے وہ ظلم سے باز آگیا اور جو قیدی ہے اُسکو اپنی قید کی فکر نہ
رہی بلکہ وہ خواب مین جاتے ہی ایسا ہوگیا گویا کہ بالکل ہی آزاد تہا۔

این زمین و آسمان بس فراخ　　سخت تنگ آمد بہنگام مناخ

یعنی یہ زمین و آسمان بہت فراخ سونیکے وقت بیحد تنگ معلوم ہوتا ہے مطلب یہ کہ انسان
جب سو جاتا ہے تو اُسکو زمین و آسمان جو کہ ایسے فراخ اور وسیع مین بالکل تنگ معلوم ہوتے ہین

جیسا کہ اکثر خواب مین ہوتا ہے تو جب نمونۂ عدم مین جا کر یہ آسمان وزمین تنگ معلوم ہوتے ہین تو اصل عدم کے مقابلہ مین تو کیون تنگ نہ ہونگے۔ ظاہر ہے کہ اُسکے سامنے یہ سب بالکل تنگ و تاریک جھوپڑا معلوم ہوگا

چشم بند آمد فراخ و سخت تنگ — خندۂ او گریہ فخرش جملہ ننگ

یعنی یہ ایک نظربندی ہے کہ وسیع ہے اور بیحد تنگ ہے اسکی ہنسی رونا ہے اور اس کا فخر بالکل ننگ ہے مطلب یہ کہ اس جہان مین عجب ایک نظربندی ہے کہ ظاہر مین وسیع معلوم ہوتا ہے اور اصل مین بیحد تنگ ہے۔ اور اس کی ہنسی انجام کے اعتبار سے بالکل رونا ہی رونا ہے اور اس مین جو چیزین کہ مایۂ فخر ہین وہ اصل مین بالکل شرم اور ننگ کی باتین ہین۔ آگے دنیا کے ظاہر مین وسیع اور باطن مین تنگ ہونیکو مثالون سے واضح فرماتے ہین

## دنیا کی مثال جو کہ ظاہر مین وسیع ہے اور باطن مین تنگ ہے اور خواب کی تشبیہ موت سے جو کہ اس تنگی سے چھوٹنا ہے

ہمچو گرمابہ کہ تفسیدہ بود — اندر آئی جانت بخسیدہ بود

یعنی مثل حمام کے جو کہ گرم کیا گیا ہو تو اندر آوے تو تیری جان گھٹنے لگے۔

گرچہ گرمابہ عریض است و طویل — زان تپش تنگ آیدت جان و کلیل

یعنی اگرچہ حمام لمبا چوڑا ہے (لیکن) اُس تپش سے تیری جان تنگ اور پریشان ہوتی ہے

تا برون نائی نہ بکشاید دلت — پس چہ سود آمد فراخی منزلت

یعنی جب تک کہ تو باہر نہ آوے تیرا دل نہ کُھلے پھر گھر کی فراخی تیرے کیا کام آئی۔ مطلب یہ کہ دیکھو ایک حمام ہے جو کہ بہت لمبا چوڑا ہے لیکن اُسکو خوب گرم کیا گیا ہے جس سے کہ تمہارا دل اُس مین گھبرانے لگا ہے اور جب تک تم باہر نہ آؤ گے تمہارا دل ٹھکانے نہ لگے گا۔ اور اُس مین رہتے ہوئے تم پریشان ہی رہو گے حالانکہ اُس حمام کا مکان خوب وسیع و فراخ ہے تو اسی طرح جو حضرات کہ اس دنیا کی برائیون پر نظر رکھتے ہین اُن کا دل بھی باوجود اسکی ظاہری ٹیپ ٹاپ کے نہین لگتا اور وہ اس مین پریشان ہی رہتے ہین آگے اسی کی ایک دوسری مثال بیان فرماتے ہین کہ

یا کہ کفش تنگ پوشی اے غوی　　در بیابان فراخے می روی

یعنی یا کہ تو اے گمراہ تنگ جوتا پہنے اور ایک وسیع جنگل مین تو چلے۔

آن فراخی بیابان تنگ گشت　　بر تو زندان آمد آن صحرا و دشت

یعنی وہ بیابان کی وسعت تنگ ہو گئی اور وہ جنگل اور میدان تجھپر قید خانہ ہو گیا۔

ہر کہ دید او مر ترا از دور گفت　　کو دران صحرا چو لالہ بر شگفت

یعنی جسنے تجھے دور سے دیکھا تو وہ بولا کہ وہ اس جنگل مین لالہ کی طرح کھل رہا ہے۔

او نمی داند کہ تو چون ظالمان　　از برون در گلشنے جان در فغان

یعنی وہ (دیکھنے والا) نہین جانتا کہ تو ظالمون کی طرح باہر سے تو گلشن مین ہے اور جان مصیبت مین ہے مطلب یہ کہ دوسری مثال ... یون سمجھو کہ تم ایک تنگ جوتا پہنکر ایک وسیع جنگل مین چلو تو دیکھنے والا تو یون سمجھتا ہے کہ تم خوب آرام کی ساتھ اس لق و دق جنگل مین بے رکاوٹ کے چلے جا رہے ہو لیکن تمہاری حالت یہ ہے کہ سخت مصیبت مین ہو۔ اور وہ لق و دق لمبا چوڑا جنگل تمہارے لئے کچھ بھی فرحت بخش نہین ہے بلکہ سخت تکلیف دہ ہو رہا ہے۔ اسیطرح دنیا مین رہنے والون کو یون سمجھا جاتا ہے کہ بہت عیش و آرام مین ہین لیکن سچ یہ ہے کہ جسے دیکھو وہ مصیبت مین ہے جسے دیکھو کسی نہ کسی آفت مین مبتلا ہے اب آگے موت کو خواب سے مثال دیتے ہین کہ۔

خواب تو آن کفش بیرون کردنست　　کہ زمانے جانت آزاد از تن است

یعنی تمہاری نیند اس جوتہ کو نکال ڈالنا ہے کہ ایک زمانہ کیلئے تیری جان تن سے آزاد ہے مطلب یہ کہ تمہارا سو جانا ایسا ہے جیسا کہ وہ چلنے والا اس جوتہ کو اتار دے کہ چونکہ کچھ دیر کیلئے تن سے اور اس عالم سے غفلت ہو گئی ہے اسلئے راحت و آرام مین ہو تو جب دنیا سے بالکل ہی علیحدگی ہو جاویگی اس وقت کو خیال کرو اور اس راحت و آرام پر قیاس کر لو کہ کیسا کچھ آرام اور کیسی کچھ راحت ہوگی۔ آگے فرماتے ہین کہ

اولیا را خواب ملک است اے فلان　　ہمچو آن اصحاب کہف اندر جہان

یعنی نیند اولیاء اللہ کیلئے بادشاہی ہے اے فلان جیسے کہ وہ اصحاب کہف کیلئے جہان مین مطلب یہ کہ اولیاء اللہ کو نیند بجائے بادشاہی کے ہے اسلئے کہ انکو نیند مین چونکہ اس جہان سی علیحدگی

ہوجاتی ہے گویا کہ اُنکو بادشاہی ملگئی۔ انکو ایسی خوشی ہوتی ہے۔

خواب می بیند و آنجا خواب نے　　در عدم در میرود نے در و باب نے

یعنی خواب دیکھتے ہین اور اُس جگہ خواب نہین ہے عدم مین جاتے ہین اور دروازہ نہین ہے مطلب یہ کہ بے سوئے ہوئے عالم عدم کا مشاہدہ کرتے ہین اور لوگ جن امور کو سوکر دیکھتے ہین وہ بے سوئے ہوئے اُن کا مشاہدہ کر لیتے ہین۔ اور عالم عدم مین چلے جاتے ہین حالانکہ ظاہر مین کوئی دروازہ نہین بلکہ بذریعہ کشف کے اُنکو اُس عالم کا مشاہدہ ہوجاتا ہے۔ اور وہ سب چیزون کو دیکھ لیتے ہین غرضکہ ثابت ہوگیا کہ یہ دنیا تنگ ہے اور اسمین اہل اللہ کا دل گھبراتا ہے۔ اب آگے پھر حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا مقولہ نقل فرماتے ہین کہ۔

خانۂ تنگ و درون جان چنگلوک　　کرد ویران تا کند قصر ملوک

یعنی گھر تنگ تھا اور اندر جان اٹیرن ہورہی تھی۔ تو ویران کردیا تاکہ بادشاہی محل بنادے مطلب یہ کہ اُنھون نے فرمایا کہ میری جان اُس تنگ بدن کے مکان مین گھٹ رہی تھی تو اب اُس بدن کو حق تعالیٰ نے ویران کردیا تاکہ اُسکو محل شاہی بنادے۔ اور فرماتے ہین کہ۔

چنگلوکم چون جنین اندر رحم　　نہ مہہ گشتم شد این نقلان مہم

یعنی مین ایسا اٹیرن ہورہا ہون جیسے کہ پیٹ مین بچہ اور مین نو مہینے کا ہوگیا ہون تو یہ منتقل ہونا ضروری ہوا مطلب یہ کہ اب مین علوم و معارف حاصل کرکے کامل ہوچکا ہون جیسے کہ بچہ پیٹ مین گوشت پوست حاصل کرکے پورا ہوجاتا ہے تو جسطرح کامل ہوجانیکے بعد وہ نکلنا چاہتا ہے اور اُس رحم کو جو اُس عالم کی نسبت کر تنگ ہے چھوڑکر اُس عالم مین آنا چاہتا ہے اسیطرح مین بھی اب کامل ہوگیا ہون، مین بھی اُس عالم کو ترک کرنا چاہتا ہون۔ کیونکہ یہ عالم اُس عالم اُخروی کے مقابلہ مین رحم سے بھی چھوٹا ہے لہذا یہان سے نکلنا ضروری ہوا۔

گر نباشد درد زہ بر مادرم　　من درین زندان میان آذرم

یعنی اگر میری مان کو دردزہ نہو تو مین اُس قیدخانہ مین آگ مین ہون۔

مادر طبعم ز درد مرگ خویش　　می کند زہ تا رہد برہ ز میش

یعنی میری مادر طبع اپنی موت کے درد سے دردزہ کرتی ہے تاکہ بچہ بھیڑ سے چھوٹ جاوے۔

تا چرد آن برہ در صحرائے سبز | ہین رحم بکشا کہ گشت آن برہ گبز

یعنی تاکہ وہ بچہ سرسبز جنگل مین چرے ارے رحم کھول دو کہ بچہ خوب ڈابل ہوگیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ دیکھو اگر مان کو دردزہ کی تکلیف نہو تو وہ بیچارہ بچہ پیٹ مین سے کس طرح باہر آوے بلکہ وہ تو وہین گھٹ گھٹکر مرجاوے تو جب اسکو دردزہ کی تکلیف ہوتی ہے جب ہی تو وہ بچہ نکلکر سرسبز جنگل مین چرتا ہے اور پھر کامل ہوتا ہے۔ اسیطرح اگر اس بدن کو اور روح کو نزع کی ذراسی کلفت نہو تو پھر یہ روح جو اس مین پھنسی ہوئی ہے کس طرح نکلے۔ اور کسطرح علوم ومعارف کو حاصل کرے یہ تو جب ہی حاصل کرسکتی ہے جبکہ اس تن عنصری کو تکلیف ہو اور پھر یہ روح اس سے الگ ہو پھر اسکا کمال اور جمال دیکھو۔

دردزہ گر رنج آبستان بود | بر جنین اشکستن زندان بود

یعنی دردزہ اگرچہ حاملہ کیلئے تکلیف ہوتی ہے (لیکن) بچہ پر قیدخانہ کا ٹوٹنا ہوتا ہے۔

حاملہ گریان ززہ کاین المناص | وان جنین خندان کہ پیش آمد خلاص

یعنی حاملہ تو دردزہ سے رو رہی ہے کہ چھٹکارا کہان ہے اور وہ بچہ خوش ہے کہ چھٹکارا سامنے آگیا مطلب یہ کہ حاملہ کیلئے تو دردزہ مصیبت کا سامنا ہوتا ہے اور وہ اس سے چھوٹنا چاہتی ہے لیکن بچہ کو اس سے بیحد خوشی ہوتی ہے کہ خدا کا شکر ہے کہ چھٹکارے کا وقت آگیا۔ اور اب اس قیدخانہ سے چھٹکارا ہوگا تو اسیطرح جو حضرات کہ کامل ہوگئے ہین وہ اس دنیا مین گھبراتے ہین اور جب نزع ہوتی ہے اور نزع کی تکلیف ہوتی ہے تو انکی روح خوش ہوتی ہے کہ خدا کا شکر ہے کہ اس سے چھٹکارا ہوا آگے فرماتے ہین کہ۔

ہر چہ زیر چرخ ہستند امہات | از جماد و از بہیمہ وز نبات

یعنی آسمان کے نیچے جو مائین ہین جمادات سے اور جانورون مین سے اور نباتات مین سے

ہر یکے از درد غیرے غافل اند | جز کسانیکہ نبیہ و عاقل اند

یعنی کہ ہر ایک دوسرے کے درد سے غافل ہین سوائے اُن لوگون کے جوکہ سمجھدار اور عاقل ہین مطلب یہ کہ دنیا مین جسقدر مائین ہین انکو صرف اپنے درد کی خبر ہوتی ہے اور وہ اپنے درد کی مصیبت سے چھوٹنا چاہتی ہین۔ باقی اُنکو دوسرےکے درد اور مصیبت سے کوئی سروکار نہین ہوتا۔ بس وہ تو یہ

چاہتی ہین کہ ہمیر جو مصیبت ہے وہ جاتی رہے اگرچہ بچہ کو اندر کیسی ہی مصیبت ہو ہان جو حضرات کہ عاقل ہین اُنکو دوسرون کے درد کا بھی احساس ہوتا ہے۔ اور وہ اُسکا بھی خیال کرتے ہین۔

انچہ کوسہ داند از خانہ کسان　　　بلمہ از خانہ خود کش کے داند آن

یعنی بے ڈاڑھی والا آدمی دوسرے لوگونکے گھر کی جن چیزون کو جانتا ہے داڑھی نالا آدمی خود اپنے گھر کی چیزون کو کب جانتا ہے مطلب یہ کہ بے داڑھی والا آدمی چونکہ گھرون کے اندر جاتا ہے اُسکو تو دوسرون کے گھرون کی بھی خبر ہوتی ہے اور جو بڑا داڑھی والا آدمی ہو جاتا ہے اسکو اپنے گھر کی بھی بعض چیزون کی خبر نہین ہوتی۔ لیکن یہان بے ریش سے مراد عقلمند ہے اور باریش سے مراد بیوقوف ہے کیونکہ زیادہ عمر ہونے سے آدمی سٹھیا ہی جاتا ہے تو مقصود یہ ہوا کہ عاقل آدمی (یعنی اہل اللہ کہ اصلی عاقل وہی ہین) تو دوسرون کے درد کی اور تکلیف کی بھی خبر رکھتے ہین۔ اور جو بیوقوف ہین (یعنی اہل دنیا) انکو خود اپنی ہی پڑی رہتی ہے اور اپنی بھی خبر اچھی طرح اور پوری طرح نہین ہوتی۔

انچہ صاحبدل بداند حال تو　　　تو ز حال خود ندانی اے عمو

یعنی صاحبدل جو بات تیری حالت کی جانتا ہے چچا تو اپنے حال کو نہین جانتا۔

انچہ بیند در جبینت اہل دل　　　کے بہ بینی در خود ای از خود خجل

یعنی جو بات تیری پیشانی مین اہل دل دیکھتا ہے اے وہ کہ اپنے سے شرمندہ ہے تو اپنے اندر کب دیکھیگا۔ مطلب یہ کہ تیری حالت کو جسقدر کہ اہل دل جانتے ہین اور وہ پہچان لیتے ہین تو اُسقدر بھی اپنی حالت کو پہچان نہین سکتا کیونکہ تجھے اس قدر سمجھ اور عقل ہی نہین ہے آگے اُسکی وجہ بتاتے ہین کہ اہل دل کیون سمجھ لیتے ہین اور غیر اہل کو کیون خبر نہین ہوتی۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| غفلت از تن بود چون تن روح شد | بیند او اسرار را بے ھیچ بلد |
| چون زمین برخاست از جو فلک | نے شب و نے سایہ باشد نے نلک |

هر کجا سایہ است و شب یا سایگہ | از زمین باشد نہ از افلاک و مہ
دود پیوستہ ہم از ہیزم بود | نے ز آتشہای مستنجم بود
وہم افتد در خطا و در غلط | عقل باشد در اصابتہا فقط
ہر گرانی و کسل خود از تن است | جان ز خفت جملہ در پریدن است
روی سرخ از کثرت خونہا بود | روی زرد از جنبش صفرا بود
رو سفید از قوت بلغم بود | باشد از سودا کہ رو ادہم بود
در حقیقت خالق آثار اوست | لیک جز علت نہ بیند اہل پوست
مغز کو از پوستہا آوارہ نیست | از طبیب علت او را چارہ نیست
چون دوم بار آدمی زادہ بزاد | پائے خود بر فرق علتہا نہاد
علت اولی نباشد دین او | علت اخری نداند کین او
می پرد چون آفتاب اندر افق | با عروس صدق و صفوت در نتق
بلکہ بیرون از افق وز چرخہا | بے مکان باشد چو ارواح و نہی
پس عقول ماست سایہ ای عمو | می فتد چون سایہ در پائے او

یہان سے مولانا اس امر کی وجہ بتلانا چاہتے ہین کہ اہل اللہ کو دوسرے لوگون کے احوال کیون معلوم ہوجاتے ہین اور کہتے ہین کہ منشا جہل وغفلت تن ہے نہ کہ روح چونکہ یہ لوگ تن کو فنا کرکے سراسر روح ہوگئے ہین اسلئے لامحالہ یہ لوگ اسرار پر مطلع ہوتے ہین دیکھو اگر وسط فلک سے زمین علیحدہ ہوجاوے تو نہ رات رہے گی نہ سایہ نہ زوال بلکہ تمام جو نور سے ہر وقت معمور رہے گا پس یہی حالت بالکل جسم وروح کی ہے اگر جسم فنا ہوجاوے تو تاریکی جہل کا نام نہ رہے گا

اور سراسر نور علم ہی ہوگا۔ اگر اس سے کسیکو یہ شبہ ہو کہ جب تاریکی جہل نہ رہیگی تو لازم ہے کہ روح کو کل اشیاء کا بحیث لا یعزب عنہ مثقال ذرۃ علم ہو جاوے حالانکہ یہ باطل ہے۔ کیونکہ اس سے مقصود اُس جہل کی نفی ہے جسکا منشا جسم تھا ورنہ تاریکی ظلمت امکان ہنوز موجود ہے جو علم محیط سے مانع ہے۔ اور کُل اہل اللہ وانبیاء حتے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی جو اشیاء مخفی رہین اسکا منشا یہی ظلمت امکان تھی نہ کہ تاریکی جسم اُمید ہے کہ اس تقریر سے وہ تمام شبہے رفع ہو جائینگے۔ جو مولانا کے بیان سے اہل اللہ کے علم محیط کے متعلق ناواقفین کو واقع ہوتے ہین۔ خلاصہ یہ کہ روح انسانی کیلئے دو قسم کی تاریکیاں ہین ایک ظلمت جسم جو کہ عارضی اور قابل زوال ہے۔ دوسری ظلمت امکان جو اصلی اور ناممکن الزوال ہے پس جس جہل کا منشا ظلمت جسمانی ہو وہ جہل فنائے جسم سے مرتفع ہو جائیگا۔ اور جس جہل کا منشاء ظلمت امکان ہو وہ فنائے جسم سے مرتفع نہ ہوگا لیکن چونکہ ظلمت قابل شدت وضعف ہے اسلئے اس مین بانارۂ حق وافاضۂ علوم کمی ہوتی رہتی ہے مگر بالکلیہ زائل نہین ہو سکتی۔ پس انبیاء علیہم السلام اور کمل عرفاء کو جو باوجود فناء تن کے بعض اشیاء کا علم نہین ہوتا اُسکا سبب وہ ظلمت امکان ہوتی ہے جس مین بعد انارۂ حق وافاضۂ علم کمی آتی جاتی ہے۔ اس مضمون کو ہم تقریب فہم کیلئے ایک حسّی مثال سے سمجھاتے ہین۔ ایک شخص ہے کہ اُسکے سامنے لوہے کی چادر کھڑی ہوئی ہے جو کہ اسکو چارون طرف سے گھیرے ہوئے ہے اُسوقت وہ شخص بیرونی اشیاء کو نہین دیکھ سکتا۔ اب چادر کو الگ کر دیا جاوے یا اُسے جالی دار بنا دیا جاوے تو اب وہ اُن اشیاء کو دیکھنے لگیگا جنکو وہ لوہے کی کثافت کے باعث نہ دیکھ سکتا تھا مگر اُن اشیاء کو اب بھی نہین دیکھ سکتا جنکو اُسکی محدود قوت بصری دیکھنے سے قاصر ہے اب وہ دوربین یا خوردبین یا مجلی بصر دواؤن کا استعمال کرے تو اس سے اُسکی نظر اور زیادہ ہوگی اور جو چیزین پہلے نہ دکھلائی دیتی تھین اب دکھلائی دینے لگینگی۔ مگر اب بھی وہ قوت محدود ہی رہے گی اور بہت سی اشیاء اب بھی اُسکو نہ دکھلائی دینگی۔ لیکن جب وہ پہلے سے زیادہ قوی دوربین یا خوردبین یا مجلی بصر دواؤن کا استعمال کریگا تو اُسکی نظر اور تیز ہوگی مگر پھر بھی وہ محدود ہی رہے گی اور بہت سی اشیاء اب

بھی اُسکو دِکھلائی نہ دیگی غرضکہ اُسکی نظر بڑھتی تو ضرور رہے گی مگر ہر مرتبہ محدود ہی رہیگی کسی وقت بھی اُسکی قوت بینائی غیر محدود نہیں ہو سکتی۔ پس یہی حالت تم اہل اللہ کی سمجھو کہ فنائے جسم یعنی تجلیۂ جسم کے بعد بھی اُنکی قوت مدرکہ محدود ہی رہتی ہے اور افاضۂ علوم و معارف سے اُس میں ترقی ضرور ہوتی ہے مگر ترقی پر بھی وہ محدود ہی رہتی ہے۔ واللہ اعلم ) پس جہاں کہیں سایہ ہے یا رات ہے یا محل سایہ ہے اسکا منشا زمین ہی ہے نہ کہ افلاک اور چاند دھواں جو ایک تاریک چیز ہے ہمیشہ لکڑی ہی سے پیدا ہوتا ہے جو کہ جسم کثیف ہے آگ سے پیدا نہیں ہوتا۔ پس جہل عارضی بھی جسم ہی سے پیدا ہوگا۔ نہ کہ روح سے اور غلطی وہم کرتا ہے جو ایک جسمانی قوت ہے نہ کہ عقل جو ایک قوت روحانی ہے مگر اپنی قوت کے محدود ہونے سے تمام اشیاء کا ادراک نہیں کر سکتی جو گرانی اور کسل ہے وہ جسم ہی کے سبب سے۔ رہی جان سو وہ تو اپنی خفت کے سبب عروج ہی میں ہے یہ اسباب مذکورہ مسببات مزبورہ کا یوں ہی سبب ہیں جسطرح کہ کثرت خون سے چہرہ سُرخ ہو جاتا ہے اور ہیجان صفرا سے چہرہ زرد ہو جاتا ہے قوت بلغم سے مُنہ سفید ہو جاتا ہے اور سودا سے مُنہ سیاہ ہو جاتا ہے لیکن یہ اسباب ان آثار کے پیدا کرنیوالے نہیں پیدا کرنیوالے حق سبحانہ ہی ہیں ہاں عادۃً ان اسباب کو خلق آثار میں دخل ضرور ہے۔ لیکن ظاہر بین لوگ غلطی یہ کرتے ہیں کہ وہ مؤثر حقیقی کو نہیں دیکھتے بلکہ اعتقاداً یا عملاً علل ظاہرہ و اسباب عادیہ ہی پر نظر رکھتے ہیں اور جو ارواح کہ اجسام سے علیحدہ نہیں ہیں اور اجسام کو ہنوز فنا نہیں کر چکی ہیں اُنکے لئے امراض یعنی حاجات بھی ضروری ہیں۔ اور انکے دفع کیلئے طبیب یعنی اسباب عادیہ بھی لابدی ہیں مگر جبکہ آدمی ایک مرتبہ اپنے کو فنا کر کے پھر بقا حاصل کرتا ہے اسوقت وہ علتوں کو بے حقیقت سمجھتا ہے نہ وہ علل بعیدہ کا معتقد ہوتا ہے اور نہ علل قریبہ اسکو ضرر پہونچاتی ہیں بلکہ وہ تو یوں بلند پرواز ہوتا ہے جیسے کہ آفتاب افق میں اور وہ تو پردہ کے اندر عروس صدق و صفا کیساتھ ہم آغوش ہوتا ہے بلکہ وہ تو افق اور آسمانوں سے بھی اوپر اور عقول و افہام کی طرح لامکانی ہوتا ہے یعنی اُسکی نظر بالذات غیر اللہ پر نہیں ہوتی بلکہ اسکا مطمح نظر صرف حق سبحانہ ہوتے ہیں وہ حقیقۃً اُنھی کو مؤثر جانتا ہے اور اسباب کا جو کسیقدر دخل مانتا ہے وہ بھی اسطرح کہ ان کا دخل بھی بحکم حق سبحانہ ہی ہے ورنہ یہ فی نفسہا کوئی

چیز نہین جبکہ اُسکی رفعت شان کی یہ حالت ہے تو ہماری عقول اُسکے سامنے یون ہی بے حقیقت اور ضعیف اور اُسکے یون ہی تابع ہین جیسے آفتاب کے لئے سایہ۔

## شرح شبیری

### بیان مین اسکے کہ جو کچھہ غفلت اور کاہلی اور تاریکی ہو سب تن سے ہے

غفلت از تن بود چون تن روح شد　　بیند او اسرار را بے ہیچ بُد

یعنی غفلت تو بدن سے تھی جب بدن روح ہوگیا تو وہ اسرار کو بے کسی علاج کے دیکھہ لیگا مطلب یہ کہ یہ غفلت تو اس جسم عنصری کی وجہ سے ہے کہ اُس عالم کیلئے پردہ اور حجاب ہو رہا ہے لیکن جب اولیاء اللہ کے جسم مین بھی صفات روح پیدا ہو گئے تو اُنہون نے جسم ہی سے آن اشیاء کو دیکھہ لیا اور اُن کا مشاہدہ کر لیا جیسا کہ روح کر سکتی ہے۔ بس یہ وجہ ہے کہ اولیاء اللہ کے تو جسم پر بھی صفات روح غالب ہوتے ہین اور ہماری روح پر بھی صفات جسم غالب ہوتے ہین لہذا وہ تو مشاہدہ کر لیتے ہین اور ہمکو نظر نہین آتا۔ آگے اسکو ایک مثال سے واضح فرماتے ہین کہ

چون زمین برخاست از جو فلک　　نے شب و نے سایہ باشد نے دلک

یعنی جب زمین جو فلک سے اُٹھ جاوے تو نہ رات ہو نہ سایہ ہو نہ غروب آفتاب ہو (جو کہتے ہین زمین وآسمان کے درمیانی میدان کو)

ہر کجا سایہ است و شب یا سایگہ　　از زمین باشد نہ از افلاک و مہ

یعنی جہان کہین سایہ ہے اور رات ہے یا سایہ کی جگہ ہے زمین ہی کی وجہ سے ہے نہ کہ افلاک اور چاند کی وجہ سے مطلب یہ کہ دیکھو اگر آسمان کے بیچ مین سے زمین ہٹجاوے تو کل اشیاء مشاہد ہو جاوین نہ تو رات رہے نہ آفتاب غروب ہو بلکہ سب چیزین سامنے رہین اسیطرح اگر یہ صفات جسم نہ رہین تو پھر سب چیزین سامنے ہی رہین اور روح کو علوم و معارف کا مشاہدہ ہوتا رہے کوئی ضروری شئے اُس سے غائب نہو۔ یہ غیبوبت تو جسم کی وجہ سے ہے کہ جو اُس عالم کے اشیاء کے مشاہدہ کے اور اُس شخص کے درمیان مین حائل ہو رہا ہے۔ آگے ایک دوسری مثال ہے کہ۔

دود پیوستہ ہم از ہیزم بود　　　کے ز آتشہای مستنجم بود

یعنی دھواں لکڑی سے ملا ہوا ہوتا ہے دہکتی ہوئی آگ میں کب ہوتا ہے۔ (تو جس طرح جو حضرات روشن ہو گئے ہیں اُن میں یہ کثیف چیزوں نہیں ہیں اور جو ابھی لکڑی کی طرح ہیں اور منور نہیں ہوئے اُنکے اندر یہ کثیف چیزیں موجود ہیں۔)

وہم افتد در خطا و در غلط　　　عقل باشد در اصابتہا فقط

یعنی وہم تو خطا میں اور غلطی میں پڑتا ہے اور عقل فقط صواب میں پہونچنے کیلئے ہوتی ہے۔ مطلب یہ کہ وہم جو کہ عکس عقل ہے وہ تو اکثر غلطی میں رہتا ہے ہاں عقل ہمیشہ ٹھیک ہی چلتی ہے تو جو حضرات عاقل ہیں وہ تو ہمیشہ ہر شے کو درست طرح پر سمجھیں گے اور دوسرے لوگ وہم ہی میں رہینگے۔

ہر گرانی و کسل خود از تن است　　　جان ز خفت جملہ در پریدن است

یعنی تمام گرانی اور کسل تن کی وجہ سے ہے اور جان ان سب کے سو جانے سے اُڑنے میں ہے مطلب یہ کہ گرانی اور کسل وغیرہ تو آثار تن میں سے ہے اور جب یہ آثار جاتے رہتے ہیں اور آثار تن ضعیف ہو جاتے ہیں تو پھر روح عالم بالا کی طرف پرواز کرتی ہے۔

روئے سرخ از کثرت خونہا بود　　　روئے زرد از کثرت صفرا بود

یعنی سرخ منہ تو خون کی کثرت سے ہوتا ہے اور زرد منہ صفرا کی زیادتی کی وجہ سے ہوتا ہے۔

رو سفید از قوت بلغم بود　　　باشد از سودا کہ رو ادہم بود

یعنی سفید منہ بلغم کی زیادتی کی وجہ سے ہوتا ہے اور یہ بات سودا کی وجہ سے ہوتی ہے کہ منہ کالا ہو مطلب یہ ہے کہ دیکھو آثار کے اختلاف سے صورت میں اختلاف ہوا کہ خون کی زیادتی کی وجہ سے تو سرخ چہرہ ہوا اور علی ہذا تو اسی طرح اختلاف آثار سے اور اختلاف بھی واقع ہوتا ہے کہ اگر دنیاوی اثر پڑے گا تو ویسا حال ہوگا اور اگر دینی اثر ہوگا تو ایسا حال ہوگا۔

در حقیقت خالق آثار اوست　　　لیک جز علت نہ بیند اہل پوست

یعنی حقیقت میں آثار کا خالق تو وہ ہے لیکن اہل ظاہر سوائے علت کے اور کچھ نہیں دیکھتے مطلب یہ ہے کہ تمام احوال پیدا تو ہوتے ہیں آثار سے لیکن وہ آثار خالق تعالی شانہ کے

حلم سے پیدا ہوتے ہین۔ تو جو اہل ظاہر ہین اُن کی نظر تو صرف اُن آثار اور علل ہی پر رہتی ہے اور جو اولیاء اللہ ہین وہ اُس خالق کو دیکھتے ہین اور اُن آثار سے اُسکے وجود باجود پر استدلال کرتے ہین آگے فرماتے ہین کہ۔

مغز کو از پوست تنہا آوارہ نیست — از طبیب و علت او را چارہ نیست

یعنی جو مغز کہ پوست سے علیحدہ نہین ہے طبیب اور مرض سے اُسکے لئے علاج نہین ہے۔ مطلب یہ کہ جو عقل کہ اوصاف بشری سے خالی نہین ہے اور جسمین کہ اوصاف بشری غالب ہین اُس عقل کو طبیب اور مرض سے چھٹکارا نہین ہے یعنی وہ عقل مریض ہے اور اسکو طبیب کی ضرورت ہے۔

چون دوم بار آدمی زادہ بزاد — پائے خود بر فرق علتہا نہاد

یعنی جب آدمی دوسری مرتبہ پیدا ہوا تو اُسنے اپنا پاؤن علتون کے سر پر رکھا۔

علت اولی نباشد دین او — علت آخری ندارد کین او

یعنی علت اولی اُس کا دین نہین ہوتا۔ اور علت اُخری اُس کا کین نہین رکھتا۔ (علت اولی سے مراد علت بعیدہ ہے کیونکہ اُس شخص کی نسبت تو وہ اولی ہے لیکن اصل مین بعید ہے اور علت اُخری سے مراد علت قریبہ ہے) مطلب یہ ہے کہ جب آدمی دوسری مرتبہ پیدا ہوتا ہے یعنی اوصاف بشریہ سے نکلکر اُسکے اندر اوصاف روح غالب ہوتے ہین تو اُسکی نظر علت بعیدہ پر نہین رہتی بلکہ علت قریبہ پر اُس کی نظر ہوتی ہے اور وہ اصل علت اسیکو سمجھتا ہے اور وہ خالق تعالے شانہ ہے کہ وہی اصل مین ہر شی کی علت ہے اور وہی علت قریبہ ہین اور جب اُسکی نظر اُس علت قریبہ پر ہوتی ہے تو اُسکی یہ حالت ہو جاتی ہے کہ۔

می پرد چون آفتاب اندر افق — با عروس صدق و صفوت از تتق

یعنی وہ آفتاب کی طرح افق مین اُڑتا ہے صدق و صفا کی عروس کیساتھ پردۂ عروسی مین (تتق اُس پردہ کو کہتے ہین جو کہ عروس کے آگے سب سے قریب کا پردہ ہوتا ہے) مطلب یہ کہ یہ شخص بہر پرواز کرتا ہی اور صدق و صفا کیساتھ قرین رہتا ہے اور بہت ہی عالی حوصلہ ہو جاتا ہے اور اسکی پرواز بہت ہی عالی ہو جاتی ہے۔

بلکہ بیرون از افق وز چرخہا — بے مکان باشد چو ارواح و نہی

یعنی بلکہ افق سے اور آسمانوں سے باہر بے مکان عقول اور ارواح کی طرح ہو جاتا ہے مطلب یہ کہ اُس شخص کا عروج ان آسمانوں سے بھی بلند ہو جاتا ہے اور عقول اور ارواح کی طرح لامکانی ہو جاتا ہے کیونکہ اُسکے اندر صفات روح وعقل ہی غالب ہوتے ہیں لہذا اسکی پرواز کل مکانات سے بلند ہو کر لامکان تک پہونچتی ہے لیکن ہمکو جو یہ عروج نہیں ہوتا باوجودیکہ عقل تو ہمارے اندر بھی ہے اسکی وجہ بتاتے ہیں کہ

پس عقول ماست سایہ ای عمو　　　　می فتد چون سایہ در پاہائے او

یعنی عزیز من چچا ہماری عقول سایہ ہیں اور اُسکے پاؤں میں سایہ کی طرح پڑے رہتے ہیں مطلب یہ کہ چونکہ ہماری عقلیں اُنکی عقول کی سایہ ہیں اسلئے جہاں تک خود اُنکی عقل کی رسائی ہوتی ہے وہاں تک ہماری رسائی نہیں ہوتی بلکہ جہاں اُنکی عقل ہوتی ہے وہاں عقل پہونچ ہی نہیں سکتی۔ آگے اسکی ایک مثال دیتے ہیں خلاصہ اُس کا یہ ہے کہ دیکھو اصل احکام کے ثبوت کیلئے نص ہے اور اُسکے بعد قیاس مجتہد ہے تو جہاں نص ہوتی ہے وہاں قیاس کرنا مجتہد کو جائز نہیں ہے اور وہاں تک قیاس کی رسائی نہیں ہے اسیطرح چونکہ ہماری عقول کا درجہ اُن کی عقول کے بعد ہے لہذا ہماری عقول کی رسائی وہانتک نہیں ہوتی جہانتک کہ اُنکی عقول کی رسائی ہوتی ہے یہ تو خلاصہ تھا اب اصل بیان کو سنو۔

# شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| مجتہد ہرگہ کہ باشد نص شناس | اندران صورت نیندیشد قیاس |
| چون نیابد نص اندر صورتے | از قیاس آنجا نماید عبرتے |
| نص وحی روح قدسی دان یقین | وان قیاس عقل جزوی تحت این |
| عقل از جان گشت با ادراک وفر | روح او را کے شود زیر نظر |
| لیک جان در عقل تاثیرے کند | زان اثر آن عقل تدبیرے کند |
| نوح وار ار صدمتے زد بر تو روح | کو یم و کو کشتی و طوفان نوح |

عقل ترا از روح پندارد ولیک
نور خور از قرص خور دورست نیک

زان بقرصے سالکے خورسند شد
تا ز نورش سوئے قرص افگنده شد

زانکه این نوری که اندر سافل است
نیست دائم روز و شب او آفل است

وانکه اندر قرص دارد باش و جا
غرقهٔ آن نور باشد دائما

نے سحابش ره زند نے خود غروب
وارهید او از فراق سینه کوب

این چنین کس اصلش از افلاک بود
یا مبدل گشت گر از خاک بود

زانکه خاکے را نباشد تاب آن
که زند بروے شعاعش جاودان

گر زند بر خاک دائم تاب خور
آنچنان سوزد که ناید زو ثمر

دائم اندر آب کار ماهی است
مار را با او کجا همراهی است

لیک در که مارهائے پُرفن اند
اندرین یم ماهیها می کنند

مکرشان گر خلق را شیدا کند
هم ز دریا تاششان رسوا کند

واندرین یم ماهیانِ پُرفن اند
مار را از سحر ماهے می کنند

گر تو ماری شو قرین ماهیان
تا شوی چون ماهیان در یم روان

ماهیان قعر دریائے جلال
بحرشان آموخته سحر حلال

پس محال از تابشان حال شد
نحس آنجا رفت و نیکوفال شد

زهر آنجا رفت و شکر شد یقین
سنگ آنجا رفت و گوهر شد ثمین

خاک زر شد سنگ گوهر پائے سر
می نه بیند جسد شد چشم بشر

| تا قیامت گر بگویم زین کلام | صد قیامت بگذرد وین ناتمام |
| --- | --- |

اب مولانا عقول ناقصہ کا ادنی اور روح کا اعلیٰ ہونا دوسرے انداز سے بیان فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اوّلاً مقدمہ کے طور پر یہ سمجھو کہ جب مجتہد کے پاس نص ہوتی ہے تو اس صورت مین وہ قیاس نہین کرتا۔ اور جبکہ اُسکو نص نہین ملتی اُسوقت قیاس سے ایک شے کا حکم دوسرے کیلئے ثابت کرتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ نص قیاس سے فائق اور مجتہد اُس حالت مین جبکہ وہ نص رکھتا ہو خود اپنے سے اعلیٰ ہے بحالیکہ وہ قیاس کرے جب یہ معلوم ہوگیا تو اب سمجھو کہ نص وہ الہام ہے جو ارواح کاملہ کو ہوتا ہے پس لامحالہ عقل جزوی کا استنباط اس سے ادنیٰ ہوگا اور روح کامل عقل ناقص سے اعلیٰ ہوگی۔ وہذا ہو المدعی۔ نیز عقل کو جو کچھ ادراک و شوکت حاصل ہے وہ روح ہی کی بدولت ہے۔ پس روح اُسکی محکوم کیسے ہوسکتی ہے اور جبکہ عقل روح کی محکوم ہے تو اُسکو روح سے کیا نسبت۔ اس سے بھی ارواح کاملہ کا تفوّق برعقول ناقصہ واضح ہوگیا۔ عقل روح مین تصرف نہین کرتی بلکہ روح خود عقل مین تاثیر کرتی ہے جسکے باعث عقل تدبیر کرتی ہے۔ اب مولانا عقل کو مخاطب کرکے اُسکی کمی کو ظاہر فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اے عقل اگر روح نے جو کہ مثل نوح ع ہے نوح ع کی طرح تیری اندر تاثیر کی ہے اور تجھے کسیقدر اپنے رنگ مین رنگا ہے تو اس سے تو اُسکی ہمسری کا دعویٰ نہ کرنا۔ کیونکہ دریا کشتی اور طوفان نوح یعنی وہ اسباب و علامات کہان ہین جن سے تو نوح و روح کی ہمسری کی مستحق ہو۔ یہان ایک اور بات بتلا دینا بھی مناسب معلوم ہوتا ہے وہ یہ کہ جب روح عقل مین تاثیر کرتی ہے تو وہ اُس اثر ہی کو روح سمجھہ جاتی ہے لیکن یہ اُسکی غلطی ہے اثر اور شے ہے مؤثر دوسری شے۔ نور آفتاب اور قرص آفتاب مین بہت فرق ہے۔ اب مولانا ایک دوسرے مضمون کی طرف انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ جب تمہین معلوم ہوگیا کہ اثر اور چیز ہے اور مؤثر اور۔ اور آفتاب اور ہے اور اُس کا نور اور۔ اسی وجہ سے سالک نے آثار قدرت حق پر قناعت نہین کی اور ذات کا طالب ہوا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ آثار قدرت سے ذات تک پہونچ گیا کیونکہ یہ نور یعنی آثار قدرت جو عالم مین ہین فانی ہین اور ہمیشہ رہنے والے نہین ہین

نیز جو شخص کہ قرص خورشید مین اپنا مسکن بنالیتا ہے اور فنا فی اللہ ہو جاتا ہے وہ ہمیشہ نور مین غرق رہتا ہے نہ ابر اُسکی رہزنی کر کے اُسے اُس نور سے جدا کر سکتا ہے نہ غروب۔ غرضکہ وہ مفارقت سے جس کا نتیجہ سینہ کوبی ہے چھوٹ جاتا ہے یعنی کوئی مانع اُسکو حق سبحانہ سے محجوب نہین کر سکتا۔ لہٰذا وہ وصال ابدی سے متمتع ہوتا ہے۔ ایسا شخص یا تو وہ ابتداءً ہی ملکوتی الاصل ہوتا ہے یا کسب سے اُسکو یہ کمال حاصل ہوتا ہے اور ابتداءً وہ ناسوتی الاصل ہوتا ہے پھر کایا پلٹ ہوجاتی ہے اور یہ ہمنے کیون کہا کہ اُس کی کایا پلٹ ہوجاتی ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ خاک رہکر اُسکو یہ صفت حاصل نہین ہوسکتی۔ کیونکہ خاک مین اتنی قوت نہین ہے کہ ہمیشہ آفتاب حقیقی کی شعاعوں کو برداشت کر سکے۔ آفتاب حقیقی کی تو شان ارفع واعلے ہے اگر یہ آفتاب ظاہری بھی اُسپر ہمیشہ اپنی شعاعین ڈالتا رہے تو وہ یون بھسم ہو جاوے کہ اُس سے قابلیت انبات جاتی رہے نیز حق سبحانہ گویا کہ ایک بحر ہین اور سمندر مین ہمیشہ مچھلی ہی رہ سکتی ہے جو کہ مائی الاصل ہے سانپ جو کہ خاکی الاصل ہے اُس مین نہین ٹھیر سکتا۔ یہ بھی ایک دلیل ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ خاکی اپنی اصل پر رہکر کمال مذکور حاصل نہین کر سکتا تمکو یہ تو معلوم ہوگیا کہ سانپ جو کہ خاکی الاصل ہے سمندر مین نہین رہ سکتا جسکا مطلب یہ تھا کہ خاکی الاصل مین جب تک کہ اُسکی کایا پلٹ نہو وصال حق سبحانہ کی قابلیت نہین لیکن اتنا اور معلوم کر لینا چاہیئے کہ گو وہ عالم مین بڑے بڑے چالاک سانپ پڑے ہوئے ہین جو اس بحر حقیقی کی مچھلی ہونا ظاہر کرتے ہین یعنی بہت سے بنے ہوئے لوگ ہین جو اپنے کو مقرب حق سبحانہ ظاہر کرتے ہین مگر اُن کا دھوکہ چل نہین سکتا۔ کیونکہ اگر وہ مخلوق کو اپنے پھندے مین لے بھی آئینگے تو کیا ہے پانی سے انکی وحشت ان کی حقیقت کھولدیگی۔ یعنی اُن سے افعال واقوال واحوال ایسے صادر ہونگے جنسے ارباب بصیرت اُن کی بناوٹ کو سمجھ جاوینگے اور اسکی ساتھ ہی یہ بھی جان لو کہ جہان یہ بنے ہوئے لوگ ہین دیسی حقیقی اور سچے اہل اللہ بھی ہین تم سبکو ایک لکڑی سے نہ ہانکنا۔ یہ لوگ ایسے کامل ہین کہ اپنے اثر سے نااہلونکو اہل مچھلیون کو عارف سانپونکو مچھلی بنا سکتے ہین پس اگر تو سانپ یعنی محجوب ہے تو ان مچھلیون (اہل اللہ) سے قریب ہو تاکہ تو بھی انکی فیض صحبت سے دریا مین چلنے کے قابل اور وصل حق سبحانہ کے لائق ہو سکے۔ یہ لوگ جو بحر جلال کی تہ تک پہونچنے والی مچھلیان ہین انکو بحر حقیقی (حق سبحانہ)

نے حلال جادو تعلیم فرمایا ہے جس سے وہ قلب ماہیت کر سکتے ہین۔ پس انکے پرتو سے وہ چیز جو بادی النظر مین محال معلوم ہوتی ہے متحقق بالفعل ہو جاتی ہے اور وہان منحوس بھی جاکر سعید ہو جاتا ہے وہان زہر شکر ہو جاتا ہے پتھر وہان پہونچکر ایک قیمتی موتی ہو جاتا ہے وہان مٹی سونا اور پتھر موتی اور پاؤن سر ہو جاتا ہے غرضکہ کامل کا یا پلٹ ہو جاتی ہے باوجودیکہ یہ لوگ ایسے صاحب کمال ہین مگر عوام انکو اپنی ہی مثل سمجھتے ہین اور کہتے ہین ان هٰذا الا بشر مثلنا خیر یہ گفتگو تو کبھی ختم ہی نہ ہوگی اگر قیامت تک بھی مین تفصیل کرتا رہونگا۔ تب بھی ناتمام ہی رہیگی لہٰذا اسکو ختم کرنا چاہیئے۔

# شرح شبیری

## نص مطلق کو جو کہ بے قید ہوتی ہے قیاس سے تشبیہ دینا

مجتہد ہرگہ کہ باشد نص شناس — اندران صورت نیندیشد قیاس

یعنی مجتہد جسوقت کہ نص شناس ہوتا ہے تو اُس صورت مین قیاس کو نہین سوچتا مطلب یہ کہ جب مجتہد کو کسی صورت مین نص ملجاتی ہے تو وہ اُس صورت مین قیاس سوچتا ہی نہین بلکہ اُسی نص پر عمل کرتا ہے۔

چون نیابد نص اندر صورتے — از قیاس آنجا نماید عبرتے

یعنی جب کسی صورت مین نص نہین پاتا تو قیاس سے اُس جگہ اعتبار کرتا ہے یعنی جب کسی صورت مین نص نہین ملتی تو اُسوقت قیاس پر عمل کرتا ہے۔ آگے فرماتے ہین کہ۔

نص وحی روح قدسی دان یقین — وان قیاس عقل جزوی تحت این

یعنی نص کو یقیناً روح قدسی کی وحی جانو اور وہ عقل جزوی کا قیاس اُسکے نیچے ہے (وحی روح قدسی سے مراد علوم ذوقیہ ہین اور قیاس عقل جزوی سے مراد کسبیہ ہین) مطلب یہ ہے کہ علوم ذوقیہ تو مثل نص کے ہین اور علوم کسبیہ قیاس کی طرح ہین تو جہان علوم ذوقیہ کی رسائی ہوتی ہے وہان علوم کسبیہ کی رسائی نہین ہو سکتی کیونکہ۔

عقل از جان گشت با ادراک و فر — روح او را کے شود زیر نظر

یعنی عقل جان سے ہی تو با ادراک و فہم ہوئی ہے تو روح اسکے زیر نظر کب ہو سکتی ہے مطلب یہ کہ عقل کو جو کچھ حاصل ہوا ہے یہ روح ہی کا تو طفیل ہے اور اُسی کا تو اثر ہے پھر بھلا عقل روح کو کب احاطہ کر سکتی ہے کیونکہ جس ادراک سے اُس کا احاطہ کرنا چاہیئے وہ تو خود اُسیکا فیضان ہے۔

لیک جان در عقل تاثیری کند　　　زان اثر آن عقل تدبیری کند

یعنی لیکن جان عقل مین کوئی تاثیر کرتی ہے تو اُس اثر سے وہ عقل کوئی تدبیر کرتی ہے۔ مطلب یہ کہ جب عقل پر روح اپنا پرتو ڈالتی ہے اور کچھ اثر اُس مین کرتی ہے تو وہ عقل بھی کچھ تدبیر کرنے لگتی ہے۔

نوح وار ار صدمتے زد در قو روح　　　کو یم و کو کشتی و طوفان نوح

یعنی نوح کی طرح اگرچہ کوئی اثر روح نے تمہارے اندر کیا بھی تو کہان دریا اور کہان کشتی اور کہان طوفان نوح۔ مطلب یہ ہے کہ اگر عقل مین روح نے کچھ اثر کر بھی دیا لیکن بھلا وہ افعال روح کہانسے آوینگے۔ یعنی اُس اثر سے وہ اصلی افعال روح تو پیدا نہین ہو سکتے۔ تو پھر بھلا کہان وہان تک رسائی ہو سکتی ہے۔

عقل اثر را روح پندارد ولیک　　　نور خور از قرص خور دور است نیک

یعنی عقل اثر کو روح خیال کرتی ہے لیکن خورشید کا نور خورشید کی ٹکیا سے بہت دور ہے مطلب یہ کہ عقل کی رسائی اُن آثار تک تو ہو جاتی ہے اور وہ اُن آثار روح ہی کو روح سمجھنے لگتی ہے لیکن بھلا کہان وہ آثار اور کہان وہ روح اسکی ایسی مثال ہے کہ جیسے کوئی دہوپ کو اور آفتاب کو ایک سمجھے تو بھلا کہان خود آفتاب اور کہان اُسکی شعاع یعنی دھوپ آگے فرماتے ہین کہ۔

زان بقرصے سالکے خورسند شد　　　تا ز نورش سوی قرص افگند شد

یعنی ایک سالک اسلئے قرص پر راضی ہو گیا تا کہ اُسکے نور سے ٹکیا کیطرف پھینکا گیا ہو جاوے (قرص اول سے مراد افعال و مجاہدات اور قرص ثانی سے مراد ذات حق) مطلب یہ ہے سالک جو افعال اور مجاہدات پر راضی ہو گیا اسکی وجہ صرف یہ ہے کہ تا کہ یہ نور قرص خود اُس قرص تک اُسکو پہنچا دے یعنی یہ افعال حق ذات حق تک رسائی کرا دے اور یہ راہبر ہو جاوے۔

زانکہ این نورے کہ اندر سافل است      نیست دایم روز و شب او آفل است

یعنی اسلئے کہ یہ نور جو کہ سافل مین ہے دایم نہین ہے رات دن غروب ہونیوالا ہے۔ مطلب یہ کہ نور خورشید جو کہ زمین پر پڑ رہا ہے یہ تو ہمیشہ رہنے والا نہین ہے۔ بلکہ ہر گھڑی غروب اور زائل ہونیوالا ہے اور وہ قرص خورشید ہمیشہ رہنے والی ہے۔ اُسکو غروب نہین ہے بلکہ وہ کسی نہ کسی جگہ ظاہر ہی رہتی ہے تو جو شخص کہ ان افعال کے مشاہدہ مین ہو گا جو کہ نور خورشید کی مانند ہین وہ تو ہمیشہ زوال مین رہیگا۔

وانکہ اندر قرص دارد باش و جا      غرقۂ آن نور باشد دائما

یعنی اور جو شخص کہ قرص مین ٹھکانہ اور جگہ رکھتا ہے تو وہ اُس نور مین ہمیشہ غرق رہتا ہے۔

نے سحابش رہ زند نے خود غروب      وارہید او از فراق سینہ کوب

یعنی نہ بادل اُسکے لئے رہزن ہو اور نہ خود غروب وہ فراق سینہ کوب سے چھوٹ گیا۔ مطلب یہ ہے کہ جو شخص افعال سے گذر کر خود ذات باری تعالے کے قرب مین آگیا اُسکو اب افعال سے استدلال کی ضرورت نہین رہی بلکہ وہ تو ہمیشہ اور ہر وقت نور ہی نور مین غرق رہے گا اُسکو کبھی بھی ذہول نہ ہو گا۔ اور جو صرف آثار ہی پر رہا اور اُس مؤثر پر اُس کی نظر نہ ہوئی وہ ہمیشہ زوال مین رہے گا خوب سمجھ لو۔ آگے فرماتے ہین کہ

این چنین کس اصلش از افلاک بود      یا مبدل گشت گر از خاک بود

یعنی ایسے شخص کی اصل یا تو افلاک سے تھی یا اگر خاک سے تھی تو بدل گئی۔

زانکہ خاکے را نباشد تاب آن      کہ زند بر وے شعاعش جاودان

یعنی اسلئے کہ خاکی کو اسکی تاب نہین ہوتی کہ اُسپر اُس خورشید کی شعاع ہمیشہ پڑتی رہے مطلب یہ کہ ایسا شخص یا تو اصل ہی سے اُسپر صفات روح کا غلبہ ہوتا ہے اور یا یہ کہ تھا تو غلبہ عناصری کا لیکن اُس کی حالت بدل گئی اور غلبہ صفات روح کا ہو گیا۔ اب اُسکے اندر یہ بات پیدا ہو سکتی ہے ورنہ اگر صفات روح کا غلبہ نہ ہو تو اُس نور افگنی کی تو وہ تاب بھی نہین لا سکتا۔ آگے اُسکی ایک مثال دیتے ہین کہ۔

گر زند بر خاک دائم تاب خور      آنچنان سوزد کہ ناید زو ثمر

یعنی اگر خاک پر ہمیشہ خورشید تپش ڈالے تو وہ اسطرح جلجاوے کہ اُس سے پھل نہ آوے مطلب یہ کہ اگر زمین پر ہمیشہ دھوپ ہی پڑتی رہے تو ظاہر ہے کہ تمام زمین جلکر سیاہ ہوجاوے اور پھر نہ اُس مین کوئی درخت ہوسکے اور نہ کوئی پھل پیدا ہوسکے۔ تو اسیطرح اگر ہر گھڑی اور ہر وقت تجلی ہی مین رہے تو وہ بھی جلجاوے اور پھنک جاوے۔ اور وہ بھی اُسکی تاب نہین لاسکتا۔ آگے ایک دوسری مثال ہے کہ۔

دائم اندر آب کار ماہی است ۔ مار را با او کجا ہمراہی است

یعنی ہمیشہ پانی مین رہنا مچھلی کا کام ہے سانپ کو اُسکی ساتھ کب ہمراہی ہے۔ مطلب یہ کہ جو اولیاء اللہ ہین وہ ہر وقت مورد تجلی رہ سکتے ہین اور اُنکے اندر اسقدر تحمل ہوسکتا ہے ورنہ جو عوام ہین وہ اُس تجلی کو ہر وقت برداشت نہین کرسکتے۔ آگے مکارون کے مکر کو کھولتے ہین کہ۔

لیک در کہ مارہائے پرفن اند ۔ اندرین یم ماہیہا می کنند

یعنی لیکن پہاڑ مین بہت سے مکار سانپ ہین جو کہ اُس دریا مین مچھلی پن کرتے ہین۔

مکر شان گر خلق را شیدا کند ۔ ہم ز دریا تاسشان رسوا کند

یعنی اُن کا مکر اگر مخلوق کو شیدا کرے تو اُن کا دریا سے گھبرانا اُنکو رسوا کردے گا۔ مطلب یہ کہ بہت سے مکار ایسے ہین جو کہ ظاہر مین صوفی صافی اور زاہد و متقی بنتے ہین اور ہوتے ہین مکار تو اگر ان کا مکر ایک دفعہ لوگون کو اپنے جال مین پھنسا بھی لیگا لیکن جب شریعت کی کسوٹی پر رکھکر اُنکو پرکھا جاویگا تو آخر ان کی قلعی کھل جاویگی۔ اور معلوم ہوجاویگا کہ اُن کی کیا حالت ہے کیونکہ شریعت پر ہر وقت عمل کرنے سے اُن کا دل گھبراویگا اس سے صاف معلوم ہوجاویگا کہ ان کا تقوے اور زہد سب بناوٹ کا تھا۔

واندرین یم ماہیان توسن اند ۔ مار را از سحر ماہی می کنند

یعنی اور اُس دریا مین بڑی زبردست مچھلیان ہین جو کہ سانپ کو جادو سے مچھلی بنا لیتی ہین۔

گر تو ماری شو قرین ماہیاں ۔ تا شوی چو ماہیان در یم روان

یعنی اگر تو سانپ ہے تو تو مچھلیون کے قریب رہ تاکہ تو مچھلیون کی طرح دریا مین روانہ ہو

یعنی اگر تم کہو کہ میں نوح علیہ السلام کو نہیں جانتا یہ بھی صحیح ہے اسلئے کہ تم اُن کی ماہیت سے بیخبر ہو تو دیکھو لو ایک شے کو امثلہ سے اور تقلیداً تو جانتے ہو اور اُسکی ماہیت کی خبر نہیں۔ اسیطرح حق تعالیٰ کی کنہ ذات کو تو کوئی نہیں جانتا ہاں امثلہ سے اور تقلیداً کچھ معلوم کر لیتے ہیں۔

عجز از ادراک ماہیت عمو حالت عامہ بود در یاب تو

یعنی ادراک ماہیت سے عاجز ہونا یہ حالت عوام کی ہے تو اسکو خوب سمجھ لے۔

زانکہ ماہیات و سر سر آن پیش چشم کاملان باشد عیان

یعنی اسلئے کہ ماہیات اور سر سر اُن کاملوں کی آنکھ کے سامنے ظاہر ہوتے ہیں (ماہیات سے مراد ماہیات حوادث اور سر سر سے مراد صفات) مطلب یہ ہے کہ اشیاء کی ماہیات و صفات اولیاء اللہ کے سامنے سب منکشف ہیں آگے اُسکے استبعاد کو دور فرماتے ہیں کہ۔

در وجود از سر حق و ذات او دور تر از فہم و استبصار کو

یعنی موجودات میں صفات حق اور اُسکی ذات سے زیادہ فہم و استبصار سے کون بعید ہے

چونکہ او مخفی نماند از محرمان ذات وصفے چیست کان ماند نہان

یعنی جبکہ وہ (ذات) ہی محرموں سے مخفی نہ رہی تو ذات وصفی تو کیا ہے جو پوشیدہ رہے گی۔

(شعر عجز از ادراک الخ سے شعر چونکہ او مخفی نماند تک کی شرح خود حضرت والا صاحب ادراک نے تحریر فرما کر دی ہے اُسکو بعینہ درج ذیل کیا جاتا ہے وہو ہذا)

**ف** شرح اس مقام کی یہ ہے کہ یہ امر تو مقرر ہے کہ حق تعالیٰ کی ذات و صفات کی کنہ کسی ممکن کو معلوم نہیں پس ان اشعار میں انکشاف کنہ ذات عند العارف کا حکم کرنا مقصود نہیں بلکہ مطلب یہ ہے کہ ہر چند کہ ذات و صفات حق کیساتھ جو علم متعلق ہوتا ہے وہ بوجہ انکشاف بواسطہ صورت ذہنیہ کے علم حصولی ہے عامہ کو بھی خواص کو بھی۔ مگر دونوں میں یہ فرق ہے کہ خواص کا یہ علم حصولی تو مشابہ علم حضوری کے ہے اور عامہ کا اُسکے مشابہ نہیں وجہ مشابہت یہ کہ علم حضوری میں خود ذات مدرک کی بلا واسطہ صورت کے حاضر عند المدرک ہوتی ہے جیسے نفس کو اپنے ذات و صفات کا علم۔ پس خواص کی ذات و صفات کو بوجہ فناء کے چونکہ ذات و صفات حق کیساتھ ایک گونہ اتحاد اصطلاحی ہے اسلئے ذات و صفات حق اُسکے نزدیک گویا اس طرح حاضر ہیں جیسے اپنی ذات و صفات۔ اور اپنی ذات

وصفات اُسکے نزدیک بذواتہا وحقائقہا حاضر ہین پس ذات وصفات حق بھی اُسکے نزدیک گویا بذواتہا وحقائقہا حاضر ہین اسکو مولانا نے مجازاً انکشاف ذات سے تعبیر کر دیا بخلاف عامہ کے کہ اُنکو یہ اتحاد حاصل نہین پس اُن کا علم حصولی مشابہ علم حضوری کے نہین بلکہ اُس مین محض صورت حاضر ہے حقیقت حاضر نہین اور خود علم حضوری مین بھی مدرک کی کنہ معلوم ہونا لازم نہین چنانچہ نفس کو اپنی کنہ معلوم نہین۔ چنانچہ عقلاء کا اختلاف اُس کی حقیقت مین معلوم ہے سو اُسکے مشابہ مین تو انکشاف کنہ کا کیسے لازم ہوگا پس محذور انکشاف کنہ کا بھی لازم نہ آیا اور توجیہ انکشاف ذات کی بھی ہو گئی اور اُس کم کے مجاز ہونیکا قرینہ سباق مین ہے کہ شعر زانکہ ماہیات الخ مین ماہیات کے انکشاف کا حکم کیا ہے حالانکہ یقینی ہے کہ بہت اشیاء حادثہ کا ماہیت یعنی جنس وفصل حقیقی عارفین کو معلوم نہین چنانچہ ظاہر ہے پس یہان بھی اُن کا امتیاز عامہ سے بیان کرنا مقصود ہے کہ خواص کو ان اشیاء کا مظاہر اسماء ہونا معلوم ہے جو عامہ کو معلوم نہین۔ پس دونون جگہ صرف امتیاز عوام وخواص کا حکم کرنا مقصود ہے۔ نہ کہ انکشاف تام بالمعنی المتبادر اور ایک قرینہ سیاق مین ہے قطب گوید الخ کہ اُس مین اس انکشاف کو حال قرار دیا ہے اور جس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ انکشاف عقلی نہین ہے حال ہے اور یہ وہی حال ہے جسکو فناء کہتے ہین۔ اور یہ بھی ظاہر ہے کہ حال مین انکشاف تام ضروری نہین۔ البتہ غیر اہل حال سے اُس مین امتیاز لازم ہے اور مراد اس حال سے وہی فناء ہے جسمین اصطلاحاً اتحاد کا حکم کیا جاتا ہے انتہی بلفظہ سلمہ اللہ تعالیٰ۔ آگے فرماتے ہین کہ۔

عقل بحثی گوید این دور است وگو ۔۔۔ بے ز تاویلے محالے کم شنو

یعنی عقل بحثی کہتی ہے کہ یہ دور ہے اور کہان ہے۔ بے کسی تاویل اور محال کے کم سنو۔ یعنی عقل ظاہر کہتی ہے کہ ماہیت حق کا انکشاف تو بالکل محال ہے۔ یہ تو ممکن ہی نہین ہے

قطب گوید مر ترا اے سست حال ۔۔۔ انچہ فوق حال تست آید محال

یعنی قطب کہتا ہے کہ اے سست حال جو شئے کہ تیرے حال سے زیادہ ہے تجھے محال معلوم ہوتی ہے۔ آگے اُسکو اور قریب فہم فرماتے ہین کہ۔

واقعاتے کہ کنونت برکشود ۔۔۔ نے کہ اول ہم محالت می نمود

یعنی جو واقعات کہ اب تمپر کھل گئے ہین کیا اول محال نہ معلوم ہوتے تھے۔ مطلب یہ کہ بہت

سی باتون کو تم اول محال سمجھتے تھے اور اب وہی باتین ممکن الوقوع ہین تو اسیطرح تم ماہیت ذات کے انکشاف کو محال سمجھتے ہو مگر جو تمپر یہ حال ہو جاوے تو تم اُسکو ممکن سمجھنے لگو گے آگے فرماتے ہین کہ

چون رہانیدت ز دہ زندان کرم      تیہ را بر خود مکن حبس از ستم

یعنی جبکہ سخت زندان سے تمکو کرم نے چھڑا دیا ہے تو تم جنگل کو اپنے لئے ستم کی وجہ سے حبس مت کرو یعنی جبکہ حق تعالیٰ نے تمکو مشکلات سے چھڑا دیا ہے تو اب تم اُس فراخی کی قدر کرو اور اُسکو اپنے لئے تو خونہ مت بناؤ۔

چون خلاصی یافتی از صد بلا      فقر را بر خود مکن رنج و عنا

یعنی جبکہ تو نے سیکڑون بلاؤن سے خلاصی پالی تو فقر کو اپنے اوپر رنج و مصیبت مت کرو یعنی جبکہ حق تعالےٰ نے تجھکو خلاصی عنایت فرمائی ہے تو پھر تو کیون خود مصیبت مین پڑتا ہے

سہل گیرش تا نگردد مشکلت      ورنہ شد شکر چو زہر قاتلت

یعنی تو اسکو سہل فرض کر تاکہ تجھے مشکل نہ ہو جاوے ورنہ شکر تیرے لئے زہر قاتل ہو جاویگی یعنی یہی کشف ذات جو کہ اسقدر سہل ہے اور شکر کی طرح شیرین و گوارا ہے اگر تو اسکو مشکل سمجھے گا تو یہی سخت مشکل ہو جاویگا آگے فرماتے ہین کہ۔

سوئے بحث خویش تاز ای بوالحسن      کاین سخن پایان ندارد جان من

یعنی اے بوالحسن اپنی بحث کی طرف چلو کہ یہ بات کہین انتہا نہین رکھتی اے جانمن یعنی تمنے جو شروع مین کہا تھا کہ ایک شئے کو ایک وقت مین موجود اور معلوم اور غیر موجود اور غیر معلوم کہہ سکتے ہین اُس بحث کو دوبارہ بیان کرو اسلئے کہ ذات حق کا بیان تو کہین انتہا ہی نہین رکھتا تو اسکو یہیں تک رہنے دو۔

نسبت اثبات با نفی از نخست      گر بیانش میکنی بر گو درست

یعنی اثبات کی نفی کیساتھ اول سے جو نسبت ہے اگر تم اُسکو بیان کرو تو پھر ٹھیک کردو یعنی پوری طرح بیان کردو کہ وہ کیا ہے۔ اب آگے اُسکو بیان فرماتے ہین کہ۔

## ایک چیز مین از روئے نسبت کے اختلاف کے نفی و اثبات مین تفریق ہونا

نفی آن یک چیز و اثباتش رواست — چون جہت شد مختلف نسبت دو تاست

یعنی ایک شئے کی نفی اور اثبات (دونون) جائز ہین جبکہ جہت مختلف ہو گئی تو نسبت دو ہو گئیں۔ مطلب یہ کہ جہت کے اختلاف سے احکام بدلجاتے ہین اسکو منطقیون نے بھی تناقض کی وحدات ثمانیہ مین سے ایک بیان کیا ہے بلکہ بعض نے تو آٹھ کی جگہ اسکو ہی کہا ہے کہ اگر صرف نسبت اور جہت مختلف ہو تو محقق تناقض کا ہو جاویگا تو فرماتے ہین کہ نسبت اور جہت کے اختلاف سے نفی و اثبات شئے کا بدلجاتا ہے۔ آگے ایک مثال فرماتے ہین۔

مارمیت اذرمیت نسبت است — نفی اثبات است ہر دو مثبت است

یعنی مارمیت اذرمیت نسبت کی وجہ سے ہے۔ نفی اور اثبات دونون ثابت ہین یعنی دیکھو مارمیت بھی فرماتے ہین اور اذرمیت بھی تو یہ دونون نفی و اثبات نسبت سے ہین کہ نسبت کے بدل جانے سے نفی بھی ثابت اور اثبات بھی آگے اس کی تشریح فرماتے ہین کہ

آن تو افگندی کہ در دست تو بود — تو نیفگندی کہ قوت حق نمود

یعنی آپنے وہ تو پھینکدیا جو کہ آپکے دست مبارک مین تھا (یہ معنی تو رمیت کے ہو گئے) اور آپنے نہین پھینکا اسلئے کہ قوت تو حق تعالیٰ نے ہی دی (یہ معنے مارمیت کے ہین)

زور آدم زادہ را حدے بود — مشت خاک اشکست لشکر کے شود

یعنی آدم زادہ کے زور کی تو ایک حد ہوتی ہے تو ایک مٹھی خاک ایک لشکر کی شکست کب ہو سکتی ہے مطلب یہ کہ قوت حق اس سے ظاہر ہوتی ہے کہ آدمی کی قوت تو یہ بھی کہ بہت سے بہت دو تین چار پانچ بس اتنے آدمیون پر وہ خاک پڑ سکتی تھی یہ جو ایک لشکر کا لشکر اندھا ہو گیا یہ کسنے کر دیا معلوم ہوا کہ قوت حق تھی تو بس معلوم ہوا کہ باعتبار ظاہر کے تو رمی حضور سے ہوئی اور قوت حق تعالیٰ کی تھی تو نسبت کی وجہ سے حکم بدل گیا۔ آگے اور تشریح فرماتے ہین کہ۔

مشت مشت تست افگندن زماست — زین دو نسبت نفی و اثباتش رواست

یعنی مٹھی تو آپکی مٹھی تھی اور پھینکنا ہماری طرف سے تھا تو ان دونون نسبتون کی وجہ سے
اُس کا نفی و اثبات (دونون) جائز ہین۔ آگے دوسری مثال ہے کہ

یعرفون الانبیاء اضدادہم　　　　مثل ما لا یشتبہ اولادہم

یعنی انبیاء کو اُنکے اضداد ایسا پہچانتے ہین جیسے کہ نہین مشتبہ ہوئین اولاد اُن کی یعنی جسطرح
کہ اُن پر اُن کی اولاد کبھی متشابہ نہین ہوتی اسیطرح انبیاء علیہم السلام بھی کبھی متشابہ نہین
ہوتے بلکہ بالکل صاف طور پر پہچانتے ہین۔

ہمچو فرزندان خود دانند شان　　　　منکران با صد دلیل و صد نشان

یعنی منکر لوگ انکو اپنے بچون کی طرح سو علامتون اور نشانیون سے پہچانتے ہین۔

لیک از رشک و حسد پنہان کنند　　　　خویشتن را بر ندانم می زنند

یعنی لیکن رشک و حسد کی وجہ سے چھپاتے ہین اور اپنے کو ندانم پر مارتے ہین۔ یعنی باوجود
پہچاننے کے جاہل اور انجان بنتے ہین۔

پس چو یعرف گفت چون جائے دگر　　　　گفت لا یعرفہم غیری فذر

یعنی پس جبکہ یعرف فرمایا تو کیون دوسری جگہ لا یعرفہم غیری فرمایا ہے۔ پس چھوڑ دے۔
مطلب یہ کہ حق تعالیٰ فرماتے ہین یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم اور دوسری جگہ حدیث
مین ہے کہ اولیائی تحت قبائی لا یعرفھم سوائی۔ تو دیکھو معرفت کو ثابت بھی فرما رہے ہین
اور اُس کی نفی بھی فرماتے ہین۔ اور فرماتے ہین کہ

انہم تحت قبائی کامنون　　　　جز کہ یزدان شان نداند ز آزمون

یعنی وہ اولیاء میری قبا کے نیچے پوشیدہ ہین اور سوائے حق تعالیٰ کے اُنکو کوئی آزمایش
سے نہین جانتا یعنی دیکھو یہان اُنکے پہچاننے کی نفی فرما رہے ہین تو بس معلوم ہوا کہ نفی ہے
اُن کی حقیقت کے پہچاننے سے اور اثبات اُن کی صورت کے پہچاننے کا ہے۔ آگے
فرماتے ہین کہ۔

ہم بہ نسبت گیر این مفتوح را　　　　کہ بدانی و ندانی نوح را

یعنی اس مفتوح کو بھی نسبت ہی سے فرض کرو کہ تم نوح کو جانتے بھی ہو اور نہین بھی جانتے

یعنی اوپر جو کہا تھا کہ ایک صورت ہی کہ تم نوح کو جانتے بھی ہو اور جانتے بھی نہیں ہو تو یہ معرفت اور عدم معرفت بھی نسبت ہی کی وجہ سے ہے۔ آگے فرماتے ہین کہ

زین نسق بسیار آمد در خبر　　　کان بہ نسبت باشد ای جان معتبر

یعنی اسی طریق سے خبر مین بہت آیا ہے کہ وہ نسبت سے ہی معتبر ہوتا ہے یعنی ایسا بہت ہوتا ہے کہ تبدل نسبت سے حکم بدلجاوے۔ آگے اسی مضمون سے فناء وبقاء کے مسئلہ کو بیان فرماتے ہین کہ ایک ہی شخص کو ایک حیثیت سے فانی اور دوسری حیثیت سے باقی کہہ سکتے ہین۔

## درویش کامل کے فناء وبقاء کا مسئلہ

گفت قائل در جہان درویش نیست　　　ور بود درویش آن درویش نیست

یعنی ایک کہنے والے نے کہا کہ جہان مین درویش نہین ہے اور اگر کوئی درویش ہے تو وہ درویش نہین ہے (اسلئے کہ)

ہست از روئے بقائے ذات او　　　نیست گشتہ وصف او در وصف ہو

یعنی ہست تو از روئے بقائے ذات کے ہے اور اُس کا وصف وصف حق مین نیست ہوگیا ہے۔ مطلب یہ کہ درویش کامل اپنی ذات کے اعتبار سے تو باقی ہے کہ اُسکی ذات اور اُس کا جثہ جسم موجود ہے لیکن اوصاف کے اعتبار سے وہ فانی ہے اسلئے کہ اُسکے اوصاف اوصاف حق مین فنا ہو چکے ہین۔ لہذا ایک حیثیت سے موجود اور باقی ہے اور دوسری حیثیت سے معدوم وفانی ہے۔ آگے اس کی مثال فرماتے ہین کہ۔

چون زبانہ شمع پیش آفتاب　　　نیست باشد ہست باشد در حساب

یعنی جیسے کہ شمع کی لو آفتاب کے سامنے کہ نیست ہوتی ہے اور حساب مین ہست ہوتی ہے۔ یعنی آفتاب کے سامنے روشنی کے اعتبار سے تو نیست ہے مگر جو حساب لگاؤ تو کہو کہ ایک یا دو یا تین مثلاً شمعین جل رہی ہین تو ہست و نیست دونون ہین۔

ہست باشد ذات او تا تو اگر　　　بر نہی پنبہ بسوزد زان شرر

یعنی اُس کی ذات تو ہست ہوتی ہے یہانتک کہ تو اگر روئی رکہے تو وہ اُس شرر سے جلجاوے (لیکن)

نیست باشد روشنی ندہد ترا — کردہ باشد آفتاب او را فنا

یعنی نیست ہوتی ہے کہ تجہے روشنی نہین دیتی آفتاب اُسکو فنا کئے ہوئے ہوتا ہے آگے اُسکی ایک مثال ہے کہ

در دو صد من شہد یک اوقیہ خل — چون در افگندی و در وی گشت حل

یعنی دو سو من شہد مین ایک اوقیہ سرکہ جب تمنے ڈالدیا اور وہ اسمین حل ہو گیا۔

نیست باشد طعم خل چون می چشی — ہست یک وقیہ فزون چون میکشی

یعنی جب تم چکہو تو سرکہ کا مزہ نیست ہے اور جب (ترازو مین) کہنچو تو ایک اوقیہ زیادہ ہے (تو یہ ہست و نیست ایک ہی جگہ دونون موجود ہین کہ ایک حیثیت سے ہست اور دوسری سے نیست و معدوم ہے۔)

پیش شیرے آہوئے بیہوش شد — ہستیش در ہست او روپوش شد

یعنی کسی شیر کے سامنے کوئی آہو بیہوش ہو گیا اور اُسکی ہستی اُس شیر کی ہستی مین روپوش ہوگئی۔ (تو دیکہو ظاہر جثہ موجود مگر پہر اسکو نیست کہتے ہین) آگے فرماتے ہین کہ

## شرح حبیبی

این قیاس ناقصان بر کار رب — جوشش عشقست نے از ترک ادب

نبض عاشق بے ادب بر می جہد — خویش را در کفۂ شہ می نہد

بے ادب تر نیست زو کس در جہان — با ادب تر نیست زو کس در نہان

ہم بہ نسبت دان وفاق اے منتخب — این دو ضد با ادب با بے ادب

بے ادب باشد چو ظاہر بنگری — کہ بود دعوے عشقش ہمسری

| | |
|---|---|
| چون بباطن بنگری دعوی کجاست | او و دعوی پیش آن سلطان فناست |
| مَاتَ زَیْدٌ زید اگر فاعل بود | لیک فاعل نیست کو عاطل بود |
| او زروئے لفظ نحوی فاعل است | ورنہ او مقتول و موتش قاتل است |
| فاعلے چہ کو چنان مقہور شد | فاعلیہا جملہ از وے دور شد |

ان ناقصین شیر وہرن وغیرہ کی حالت کو حق سبحانہ کی حالت پر قیاس کرنیکو کوئی گستاخی نہ سمجھے بلکہ یہ جوشش عشق ہے۔ عاشق کی بعض گستاخانہ ہوا کرتی ہے کیونکہ اُسکا دعوئے عشق بظاہر حق سبحانہ کی گونہ ہمسریکا دعوی کرنا ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ بظاہر حال تو اُس سے زیادہ گستاخ کوئی نہین اور باطن مین اُس سے زیادہ باادب کوئی نہین یہ موافقت ضدین یعنی باادب اور بے ادب کا جمع ہونا بھی اختلاف جہت سے ہے۔ جب تم اس کی ظاہری حالت کو دیکھو تو تم اُسے بے ادب کہوگے کیونکہ وہ حق سبحانہ کے عشق کا دعوے کرتا ہے اور یہ چھوٹا منہ بڑی بات ہے مگر جب تم اُسکے باطن پر نظر کرو تو تمکو معلوم ہوگا کہ کیسا دعوئے وہ خود اور اس کا دعوے دونون حق سبحانہ کے سامنے فنا ہین اُس کی مثال ہے جیسے کہا جاتا ہے کہ مات زید مین زید فاعل ہے لیکن وہ حقیقت مین فاعل نہین ہے کیونکہ وہ تو معطل ہے وہ نحویون کے اعتبار سے فاعل ہے ورنہ حقیقت کے لحاظ سے دیکھو تو وہ مقتول و مفعول ہے اور موت اُسکی قاتل اور فاعلِ موثر بھلا وہ کیا فاعل ہوسکتا ہے جو اس قدر مغلوب ہو کہ ساری فاعلیتین اُس سے منفک ہوجائین

## شرح شبیری

این قیاس ناقصان برکار رب ۔ جوشش عشقست نہ ترک ادب

یعنی یہ ناقصونکو کار رب پر قیاس کرنا جوشش عشق ہے نہ کہ ترک ادب کی وجہ سے ہو مطلب یہ کہ حق تعالی کی صفات کو اور خود ذات کو جو ہم امثلہ ناقصہ سے بیان کرتے ہین یہ صرف جوشش عشق ہے کہ دل چاہتا ہے معلوم کرنیکو اور کنہ معلوم ہونا محال ہی لہذا اسی طرح کام چلاتے ہین ورنہ یہ اسطرح مثالین دینا خدانخواستہ ترک ادب کی وجہ سے نہین ہے۔

نبض عاشق بے ادب بر می جہد　　خویش را در کفہ شہ می نہد

یعنی عاشق کی نبض بے ادب کودتی ہے اور اپنے کو دست شاہ میں رکھتی ہے۔ یعنی عاشق ظاہر حالت میں بے ادب معلوم ہوتا ہے اور اُسکی ظاہری حرکات وکلمات سے معلوم ہوتا ہے کہ سخت بے ادب ہو مگر اصل اور باطن میں اُس سے زیادہ باادب کوئی نہیں ہوتا آگے خود فرماتے ہیں۔

بے ادب تر نیست زوکس در جہاں　　با ادب تر نیست زوکس در نہان

یعنی اُس سے زیادہ کوئی جہان میں بے ادب نہیں ہے اور اُس سے زیادہ باادب باطن میں کوئی نہیں ہے مطلب یہ کہ ظاہر آتو وہ بے ادب ہوتا ہے مگر باطن میں بے حد باادب ہوتا ہے۔

ہم بہ نسبت دان وفاق اے منتخب　　ایں دو ضد با ادب با بے ادب

یعنی اے منتخب اس موافقت ضدین باادب اور بے ادب کو بھی نسبت ہی سے جانو مطلب یہ کہ ایک شخص میں جو ہمنے دو حیثیتیں بتائی ہیں کہ وہ باادب بھی ہے اور بے ادب بھی ہے یہہ بھی اُسی نسبت اور حیثیت کے لحاظ سے ہے۔

بے ادب باشد چو ظاہر بنگری　　کہ بود دعوی عشقش ہمسری

یعنی بے ادب ہوتا ہے جبکہ تم ظاہر کو دیکھو کیونکہ اُسکے عشق کا دعویٰ کرنا تو ہمسری ہے یعنی عشق خدا کا دعویٰ کرنا بھی تو بہت بڑی بات ہے تو اگر اسکو دیکھو کہ دعویٰ عشق حق کرتا ہے تو یہہ عاشق سخت گستاخ معلوم ہوتا ہے۔

چوں بباطن بنگری دعویٰ کجاست　　او و دعویٰ پیش آں سلطاں فناست

یعنی جب باطن کو دیکھو تو دعوے کہاں ہے وہ اور دعویٰ اُس سلطان کے سامنے فنا ہے یعنی ظاہر اُتو مدعی عشق حق ہوتا ہے لہذا گستاخ معلوم ہوتا ہے اور باطن میں اگر دیکھا جاوے تو دعویٰ عشق تو کہاں خود اُسکی ہستی بھی حق تعالےٰ کے سامنے فنا ہو چکی ہے۔ اس حیثیت سے باادب بدرجۂ اکمل معلوم ہوتا ہے۔ آگے ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

مَاتَ زَیدٌ زید اگر فاعل بود　　لیک فاعل نیست کو عاطل بود

یعنی مَاتَ زَیدٌ (میں) زید اگرچہ فاعل ہے لیکن فاعل نہیں کیونکہ وہ تو عاطل ہے۔

او ز روئے لفظ نحوی فاعل است　　ورنہ او مقتول وموتش قاتل است

یعنی وہ لفظ نحوی کے اعتبار سے تو فاعل ہے ورنہ وہ مقتول ہے اور موت اُسکی قاتل ہے مطلب یہ کہ مات زید میں زید کو فاعل کہتے ہیں مگر وہ فاعل تو کیا وہ تو خود معطل ہو چکا ہے وہ تو اصل میں مقتول موت ہے مگر ظاہری الفاظ کے اعتبار سے فاعل ہے تو اسی طرح ظاہر حالت کے اعتبار سے یہہ عاشق گستاخ و بے ادب ہے ورنہ اصل میں نہایت باادب ہے۔

فاعلی چہ کو چناں مقہور شد　　　فاعلیہا جملہ از وے دور شد

یعنی فاعلی تو کیا وہ تو ایسا مقہور ہوا ہے کہ تمام فاعلیتیں اُس سے دور ہو گئی ہیں یعنی زید فاعل کیا بن سکتا ہے وہ تو ایسا مفعول بنا ہے کہ ساری فاعلیت ختم ہو گئی مگر ظاہر الفاظ کے اعتبار سے فاعل ہی ہے تو ایک شے ایک حیثیت سے مفعول اور دوسری سے فاعل۔ آگے ایک حکایت لاتے ہیں کہ بخارا میں غلام سے کوئی خطا سرزد ہوئی تو آقا اُس سے سخت ناراض ہوا وہ غلام خوف جان کی وجہ سے وہاں سے بھاگ گیا لیکن آقا سے اُسکو محبت زیادہ تھی اسلئے اُس سے جدا نہ رہ سکا لہٰذا پھر بے باکانہ آکر سامنے کھڑا ہو گیا ؎

قتل کر ڈالو ہمیں یا جرم الفت بخشدو　　　لو کھڑے ہیں ہاتھ باندھے ہم تمہارے سامنے

تو اُسکا یہ کھڑا ہونا ظاہرا تو سخت گستاخی پر دال ہے مگر اندر دیکھو کہ اُسکے دل میں اُس آقا کی کسقدر وقعت تھی چونکہ یہاں اس مضمون کو بیان کیا تھا اس مناسبت سے آگے اُس حکایت کو لاتے ہیں

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| در بخارا بندۂ صدر جہان | متہم شد گشت از صدرش نہان |
| مدت دہ سال سرگرداں بگشت | گہ خراساں گہ قہستاں گاہ دشت |
| از پس دہ سال او از اشتیاق | گشت بیطاقت ز ایام فراق |
| گفت تاب فرقتم زیں پس نماند | صبر کے داند خلاعت را نشاند |
| از فراق ایں خاکہا شورہ بود | آب زرد و گندہ و تیرہ بود |

باد جان افزا وخم گردد وبا ‌‌ ‌‌ آتشے خاکستر ے گردد ہبا

باغ چوں جنت شود دار المرض ‌‌ ‌‌ زرد و ریزاں برگ او اندر حرض

عقل دراک از فراق دوستاں ‌‌ ‌‌ ہمچو تیر انداز بشکستہ کماں

دوزخ از فرقت چناں سوزاں شدہ است ‌‌ ‌‌ پیر از فرقت چناں لرزاں بدہ است

گر بگویم از فراق چوں شرار ‌‌ ‌‌ تا قیامت یک بود از صد ہزار

پس ز شرح سوز او کم زن نفس ‌‌ ‌‌ رب سلم رب سلم گوی و بس

ہر چہ از وے شاد گشتی در جہاں ‌‌ ‌‌ از فراق او بیندیش آں زماں

زانچہ گشتی شاد بس کس شاد شد ‌‌ ‌‌ آخر از وے جست ہمچوں باد شد

از تو ہم بجہد تو دل بر وے منہ ‌‌ ‌‌ پیش ازاں کو بجہد از تو تو بجہ

ہمچو مریم گوئے پیش از فوت ملک ‌‌ ‌‌ نفس را کاعوذ بالرحمن منک

دیکھو بخارا میں صدر جہان کا ایک غلام تھا وہ کسی معاملہ میں متہم ہوا اور اپنے آقا سے چھپ گیا دس برس تک سرگرداں پھرا کیا کبھی خراسان میں کبھی قہستان میں اور کبھی جنگل میں۔ دس سال کے بعد فرط اشتیاق اور طول زمانۂ فراق سے بے طاقت ہو گیا اور کہا کہ اب مجھ میں جدائی کی طاقت نہیں واقعی بات یہی ہے کہ صبر مفارقت کو کب پاس بیٹھنے دیتا ہے اور صبر و فراق کہاں جمع ہو سکتے ہیں۔ مفارقت ہی سے خاک شورہ بنجاتی ہو کیونکہ جب قوی نامیہ وغیرہ اس سے جدا ہو جاتی ہیں تو شورہ بنجاتی ہے اور مفارقت ہی سے آب گندہ زرد اور میلا ہوتا ہے کیونکہ جب صفائی اور خلوص اس سے جدا ہوا یہ باتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ مفارقت ہی سے روح افزا ہوا گندہ اور وبا کا سبب بنجاتی ہے اسلئے کہ

جب صرافت اسکی جدا ہوگئی یہہ خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور مفارقت ہی سے آگ خاکستر اور فنا ہو جاتے ہیں کیونکہ جب ہوا وغیرہ اشیاء مشعلہ سے اُسے انفکاک ہوتا ہے تو وہ بجھ جاتی ہے مفارقت ہی سے بہشت کی مانند سرسبز و شاداب باغ دار المرض بنجاتا ہے کیونکہ جب بہار چلی گئی تو پتے زرد ہوکر گرنے لگتے ہیں غرض میں فراق کے مصائب کہانتک بیان کروں اگر اس چنگاری کی مانند فراق کے اوصاف بیان کروں تو قیامت تک بیان کرنے پر بھی لاکھواں حصہ نہ بیان ہو لہذا اُسکی شورش کے بیان کو چھوڑکر یہہ دعا کرنی چاہیئے کہ اے اللہ تو ہمیں اس مصیبت سے بچا اب سنو کہ جس چیز سے تمکو خوشی ہو اُسکی مفارقت کے رنج کا بھی خیال کر لیا کرو کیونکہ جس چیز سے تم خوش ہو تم سے پہلے بھی بہت خوش ہو چکے ہیں لیکن آخر وہ شئے اُن سے بھی ہوا کی طرح جدا ہو گئی پھر تمہارے پاس کیسے رہ سکتی ہے ضرور تم سے بھی علیحدہ ہوگی لہذا تم اُس سے دل ہی نہ لگاؤ اور قبل اسکے کہ وہ تم سے جدا ہو تمہیں اُس سے جدا ہو جاؤ اور اُس اپنے ملک کے زوال سے پہلے ہی تم مریم علیہا السلام کی طرح اعوذ بالرحمٰن منک کہدو۔ تفصیل واقعہ مریم حسب ذیل ہے۔

# شرح شبیری

## قصّہ صدر جہان کے وکیل کا کہ متہم ہوا تھا اور بخارا سے خوف جانکی وجہ سے بھاگ گیا تھا پھر عشق نے اُس کا گریبان پکڑا (اور بخارا میں آگیا) کیونکہ جانبازی کرنا جانان کے لئے سہل ہوتی ہے

در بخارا بندۂ صدر جہاں متہم شد گشت از صدرش نہاں

یعنی بخارا میں صدر جہاں کا غلام متہم ہوگیا تو اپنے صدر سے پوشیدہ ہوگیا۔

مدت دہ سال سرگرداں بگشت گہ خراساں گہ قہستاں گاہ دشت

یعنی دس برس کی مدت تک وہ سرگردان پھرا کبھی خراسان میں اور کبھی قہستان میں اور کبھی جنگل میں۔

از پس دہ سال او از اشتیاق　　گشت بے طاقت ز ایام فراق

یعنی بعد دس برس کے وہ اشتیاق کیوجہ سے ایام فراق سے بے طاقت ہو گیا۔

گفت تاب فرقتم زیں پس نماند　　صبر کے داند خلاعت را نشاند

یعنی کہنے لگا کہ اسکے بعد مجھے فرقت کی تاب نہ رہی اور صبر کب جانے خلاعت کو بٹھلانا۔ (خلاعت مرض وغیرہ سے گھلنا) مطلب یہ کہ صبر اور غم خوری یکجا کب جمع ہو سکتے ہیں جب اُس کو اُسکی فرقت میں اندوہ والم تھا تو پھر صبر کہاں ہو سکتا تھا آگے فراق سے اشیاء کے خراب ہونیکی نظائر فرماتے ہیں کہ۔

از فراق ایں خاکہا شورہ شود　　آب زرد و گندہ و تیرہ شود

یعنی فراق کی وجہ سے یہ خاک شورہ ہو جاتی ہیں اور پانی زرد اور گندہ اور تیرہ ہو جاتا ہے یعنی خاک کو اگر پانی سے مفارقت ہو۔ یا پانی کو پانی سے مفارقت ہو تو وہ خراب ہو جاتے ہیں۔

باد جان افزا وخم گردد وبا　　آتشے خاکسترے گردد ہبا

یعنی ہوا جو جان افزا ہو وہ ناگوار اور وبا ہو جاتی ہے اور آگ خاکستر اور ہبا ہو جاتی ہے یعنی جب ہوا بند ہو جاوے اور دوسری ہوا اُس تک نہ پہنچے تو وہ خراب ہو جاتی ہے علی ہذا آگ بھی بجھ جاتی ہے۔

باغ چوں جنت شود دار المرض　　زرد و ریزاں برگ او اندر حرض

یعنی جنت جیسا باغ (بارش کی مفارقت سے) دار المرض ہو جاتا ہے زرد اور اُسکے پتے گر نیوالے مرض میں (مبتلا ہو جاتے ہیں) یعنی اگر باغ کو بارش نہ پہونچے تو وہ سوکھ ساکھ کر خراب وخستہ ہو جاتا ہے۔

عقل دراک از فراق دوستان　　ہمچو تیر انداز اشکستہ کمان

یعنی عقل مدرک دوستوں کے فراق کی وجہ سے مثل اُس تیر انداز کے ہے جو شکستہ کمان ہو یعنی فراق دوستاں میں عقل انسان بیکار ہو جاتی ہے

دوزخ از فرقت چناں سوزاں شدست　　بید از فرقت چناں لرزاں شدہ است

یعنی دوزخ فرقت کیوجہ سے اسقدر سوزاں ہو رہی ہے اور بید فرقت کی وجہ سے اسقدر کانپ رہا ہے یعنی دوزخ میں جو اسقدر شورش ہے یہ اُس فرقت کی وجہ سے ہے جو کہ اُس کو بظاہر

حق تعالیٰ سے ہے علیٰ ہذا بید بھی اپنے معشوق کی یاد میں کانپ رہا ہے یہہ مضامین اکثر شاعرانہ ہیں جیسے کہ مشہور ہے۔ مطلب یہ ہے کہ فرقت میں اکثر اشیاء خراب ہو جاتی ہیں تو اسی طرح فرقت صدر جہان میں وہ غلام خراب وخستہ تھا آگے فرماتے ہیں۔

گر بگویم از فراق چوں شرار  تا قیامت یک بود از صد ہزار

یعنی اگر میں فراق کو جو مثل شرر کے ہے بیان کروں تو قیامت تک لاکھ میں سے ایک ہو گا۔ یعنی لاکھواں حصہ بھی اسکے خواص اور اسکے افعال کا قیامت تک بیان نہیں ہو سکتا۔

پس ز شرح سوز او کم زن نفس  رب سلم رب سلم گوئے بس

یعنی پس اسکی سوز کی شرح سے کم دم مارو بس رب سلم رب سلم کہتے رہو یعنی اسکی سوز کو زیادہ مت بیان کرو اور رب سلم رب سلم کہتے رہو اسکا بیان کرنا مناسب نہیں ہے۔

ہر چہ از وے شاد گردی در جہاں  از فراق او بیندیش آں زماں

یعنی جہان میں جس چیز سے کہ تم شاد ہو تو اس وقت اسکے فراق سے بھی ڈرو۔

زانچہ گشتی شاد بس کس شاد شد  آخر از وے جست ہمچوں باد شد

یعنی جس چیز سے تم شاد ہوئے بہت لوگ شاد ہو چکے ہیں آخر اس سے نکلکر ہوا کی طرح چلی گئی۔

از تو ہم بجہد تو دل بر وے منہ  پیش ازاں کو بجہد از تو تو بجہ

یعنی تجھ سے بھی نکل جاوے گی تو اسپر دل مت رکھہ اس سے قبل کہ وہ نکلے تو اس سے نکلجا یعنی قبل ازیں کہ وہ تمہیں چھوڑے تم ہی اسکو چھوڑ دو۔

ہمچو مریم گوی پیش از فوت ملک  نفس را کہ اعوذ بالرحمٰن منک

یعنی ملک کے فوت ہونے سے پہلے مریمؑ کی طرح نفس سے کہدو کہ اعوذ بالرحمٰن منک۔ مطلب یہ کہ اس سے قبل کہ نفس تم پر قابو پاوے اور تمہارے ملک کو تباہ وبرباد کرے تم مریمؑ کی طرح اس سے پناہ مانگو کہ جب ان کے پاس جبرئیلؑ آتے تو انہوں نے بوجہ عدم شناخت کے کوئی مفسدہ سمجھ کر اعوذ بالرحمٰن منک کہا تھا تو یہاں تو مفسدہ ظاہر ہے تم اس نفس سے پناہ مانگو آگے جبرئیلؑ کا مریمؑ کے پاس آنے اور ان کے پناہ مانگنے کا قصہ بیان فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

دید مریم صورتے بس جانفزا | جانفزائے دلربائے در خلا

پیش او بررُست از روئے زمیں | چوں مہ و خورشید آں روح الامیں

از زمیں بررُست خوبے بے نقاب | آنچناں کز شرق روید آفتاب

لرزہ بر اعضائے مریم اوفتاد | کو برہنہ بود ترسید از فساد

صورتے کہ یوسف ار دیدے عیاں | دست از حیرت بریدے چوں زناں

ہمچو گُل پیشش بروئید او ز گِل | چوں خیالے کہ برآرد سر ز دل

گشت مریم بیخود و بے خویش او | گفت بجہم در پناہ لطف ہو

زانکہ عادت کردہ بود آں پاک جیب | وز ہزیمت رخت بردن سوئے غیب

چوں جہاں را دید ملکے بے قرار | حازمانہ ساخت ز آنحضرت حصار

تا بگاہ مرگ حصنے باشدش | کہ نیابد خصم راہ مقصدش

از پناہ حق حصارے بہ ندید | یورتگہ نزدیک آن دژ برگزید

چوں بدید آں غمزہائے عقل سوز | کہ ازو می شد جگرہا تیر دوز

شاہ و لشکر حلقہ در گوشش ہمہ | خسروان عقل بے ہوشش ہمہ

صد ہزاراں شاہ مملوکش برق | صد ہزاراں بدر را دادہ بدق

زہرہ نے مر زہرہ را تا دم زند | عقل کلش چوں بہ بیند کم زند

من چہ گویم چوں مرا بر دوختست | دمگہم را دمگہ او سوخت است

| | |
|---|---|
| دودِ آن نار و دلیلم من برو | دور ازاں شہ باطل ما عبروا |
| خود نباشد آفتابے را دلیل | غیر نورِ آفتابِ مستطیل |
| سایہ کہ بود تا دلیل او بود | ایں بسستش کہ ذلیل او بود |

مریم علیہا السلام نے خلوت میں ایک نہایت جانفزا اور دلربا صورت دیکھی یعنی جبرئیل علیہ السلام اُنکے سامنے ہی زمین میں سے پیدا ہوئے اور انہوں نے دیکھا کہ زمین سے ایک بے نقاب خوبصورت شخص یوں برآمد ہوا جیسے کہ مشرق سے آفتاب نکلتا ہے اُن کو دیکھتے ہی مریم علیہ السلام کا جسم تھرتھر کانپنے لگا کیونکہ وہ برہنہ تھیں اور اُنکو اندیشہ ہوا کہ ایسا نہو کوئی خرابی واقع ہو کیونکہ انہوں نے دیکھا کہ ایک ایسا خوبصورت شخص جسکو اگر یوسف علیہ السلام بھی دیکھ لیتے تو زنانِ مصر کی طرح وہ بھی حیرت سے اپنے ہاتھ کاٹ لیتے۔ پھول کی طرح اُنکے سامنے زمین سے یوں پیدا ہوا جیسے کہ دل سے خیال ظاہر ہوتا ہے یہہ دیکھکر مریم علیہا السلام بدحواس ہوگئیں اور کہا کہ اب کوئی چارہ نہیں بجز اِسکے کہ میں حق سبحانہ سے پناہ لوں کیونکہ اُن عفیفہ کی یہہ عادت تھی کہ جب کبھی کسی مصیبت سے مغلوب ہوتی تھیں تو اپنے کو حق سبحانہ کے حوالہ کردیتی تھیں اور اُن سے پناہ لیتی تھیں کیونکہ جب انہوں نے دیکھا کہ یہ عالم فانی ہے تو غایت حزم سے انہوں نے حضرت حق کو اپنا پناہ دہندہ بنایا اور بہت ہی خوب کیا کیونکہ وہ اُنکے انتقال کے وقت تک اُن کا یوں پناہ دہندہ رہے گا کہ کوئی دشمن اُن پر قابو نہ پاسکے گا۔ پس جب انہوں نے دیکھا کہ اُس شخص کے غمزے عقل کو فنا کردینے والے اور جگر کے پار ہوجانیوالے ہیں گو اب تک مجھ پر اُنکا کچھ اثر نہیں ہوا لیکن نفس و شیطان انسان کے دشمن ہیں کیا عجب ہے کہ مجھ پر نفس و شیطان کا جادو چل جاوے۔ تو انہوں نے خدا کی پناہ سے بہتر کوئی قلعہ نہ دیکھا لہذا اُسی کے قریب چوکی بنالی اور اُسکی پناہ میں آگئیں۔ اور سمجھا کہ یہاں کسی کا قابو نہیں چل سکتا۔ اسلئے کہ شاہان دنیا اور اُن کے لشکر سب اُسکے حلقہ بگوش ہیں اور بڑے بڑے عقلاء اُسکے سامنے بے ہوش ہیں لاکھوں بادشاہ اُسکے غلام ہیں اور لاکھوں حسین اُسکے فراق میں مدقوق ہیں زہرہ کی کیا طاقت ہے کہ اُسکے سامنے دم مار سکے اُسکی تو یہہ حالت ہے کہ عقل کل بھی اُسے دیکھ کر

اپنے نقص کا اعتراف کرتی ہے۔ پس نہ وہاں کسی کا زور چل سکتا ہے نہ تدبیر اور نہ وہ حسن سے متاثر ہو سکتا ہے لہٰذا کوئی تدبیر نہیں جس سے کوئی مجھ پر قبضہ حاصل کر سکے۔ یہ توجیہ تو اُس وقت ہے جبکہ چون شرط مؤخر ہو اور از پناہِ حق الخ جزائے مقدم اور شاہ و لشکر الخ علت مضمون مستنبط از جزا اور یہ بھی ممکن ہے کہ چوں بدید اور اشعار مابعد شرط موخر ہوں اور از پناہ حق الخ جزائے مقدم اُس وقت حاصل یہ ہوگا کہ حضرت مریم علیہا السلام نے جب دیکھا کہ حضرت حق خود محبوب حقیقی اور شہنشاہ حقیقی ہیں نہ اُنکے سامنے کسی کا زور چل سکتا ہے نہ تدبیر نہ حسن اسلئے اُنکے پناہ میں آگئیں۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ میں اُسکے کمالات کیا بیان کروں اُسنے تو میرا منہ سی دیا ہے اور اُسکی گویائی نے میرے بیان کو فنا کر دیا ہے کیونکہ میں ہوں ہی کیا چیز میں تو اُس آگ کا دھواں اور اُس علت کا معلول اور اُسکی وجود کی دلیل ہوں توبہ توبہ حاشا عن ذلک میں نے جو کچھ کہا سب غلط ہے۔ آفتاب کی دلیل تو خود اُسکا پھیلنے والا نور ہے۔ سایہ کی کیا مجال ہے کہ وہ اُسکی دلیل بن سکے اُس کے لئے تو یہ ہی کافی ہے کہ وہ اُسکا ایک ذلیل وابستہ ہو۔

# شرح شبیری

## روح القدس کا آدمی کیصورت میں مریمؑ کے سامنے اُنکے غسل اور برہنگی کیحالت میں ظاہر ہونا اور اُنکا خدائیتعالیٰ سے پناہ مانگنا

دید مریمؑ صورتے بس جانفزا　　　جانفزائے دلربائے در خلا

یعنی مریمؑ نے خلوت میں ایک صورت بہت ہی جانفزا اور دلربا دیکھی۔

پیش او بر رست از روے زمین　　　چون مہ و خورشید آں روح الامیں

یعنی مریمؑ کے سامنے وہ روح الامین مثل ماہ و خورشید کے نکل آئے۔ یعنی زمین میں سے پیدا ہوگئے۔

از زمیں بر رست خوبے بے نقاب　　　آں چناں کز شرق روید آفتاب

یعنی زمین سے ایک خوبصورت بے نقاب نکلے جیسے شرق سے آفتاب نکلتا ہے۔

لرزہ بر اعضائے مریم اوفتاد　　　کو برہنہ بود و ترسید از فساد

یعنی اعضائے مریمؑ پر لرزہ پڑگیا کیونکہ وہ برہنہ تھیں اور فساد سے ڈریں۔ یعنی چونکہ وہ برہنہ تھیں تو انہوں نے انکو پہچانا نہیں لہذا سمجھیں کہ کوئی مفسد ہے لہذا وہ کانپنے لگیں۔

صورتے کہ یوسف ار دیدی عیاں　　　دست از حیرت بریدی چوں زناں

یعنی ایسی صورت کہ اگر یوسفؑ بھی عیاناً دیکھ لیں تو نساء (مصر) کی طرح حیرت سے ہاتھ کاٹ لیں۔

ہمچو گل پیشش بروئید او زگل　　　چوں خیالے کہ برآرد سر ز دل

یعنی پھول کی طرح انکے سامنے وہ مٹی سے پیدا ہو گئے مثل ایک خیال کے جو کہ دل سے سر نکالے۔ یعنی وہ اس طرح نکل آئے جیسے کہ پھول مٹی سے نکل آتا ہے اسی طرح وہ زمین سے نکل آئے۔

گشت مریم بیخود و در بیخودی　　　گفت بجہم در پناہ ایزدی

یعنی مریمؑ (انکو دیکھکر) بیخود ہو گئیں اور بیخودی میں بولیں کہ میں تو پناہ حق میں جاتی ہوں یعنی میں خدا کی پناہ مانگتی ہوں۔

زانکہ عادت کردہ بود آں پاک جیب　　　در ہزیمت رخت بردن سوئے غیب

یعنی چونکہ وہ پاک دامن ہزیمت میں رخت کو غیب کیطرف لیجانیکی عادت ڈالے ہوئے تھیں یعنی انکی عادت تھی کہ جب کوئی ایسی بات ہوتی تھی تو غیب کیطرف متوجہ ہوتی تھیں اُس حالت میں بھی وہ اسطرف متوجہ ہوئیں اور بولیں کہ اعوذ بالرحمٰن منک۔

چوں جہاں را دید ملکے بے قرار　　　حازمانہ ساخت آنحضرت حصار

یعنی جبکہ مریمؑ نے (اس) جہان کو ایک ملک بیقرار (وزائل و فانی) دیکھا تو حازم کی طرح اُس درگاہ میں قلعہ بنالیا۔ یعنی جب اس دنیا کو فانی دیکھا تو بس وہ ہر کام میں حضرت حق کی طرف متوجہ ہوتی تھیں۔

تا بگاہ مرگ حصنے باشدش　　　کہ نیابد خصم راہ مقصدش

یعنی وقت موت تک انکے لئے ایک حصن ہوگا کہ کوئی خصم انکے مقصد پر نہ آوے گا۔ مطلب یہ کہ یہ وہ حصن ہے کہ اُس حصن میں اُنکے مقصد تک کسی دشمن کی رسائی ہو ہی نہیں سکتی۔

از پناہ حق حصارے بہ نہ دید　　　یورتگہ نزدیک آں دژ برگزید

یعنی پناہ حق سے کوئی حصار بہتر نہ دیکھا تو گھر اُس قلعہ کے نزدیک اختیار کرلیا۔ یعنی انہوں نے

حق تعالیٰ سے پناہ مانگی اور کہا کہ اعوذ بالرحمن منک۔

چوں بدید آں غمزہائے عقل سوز  که ازو می شد جگرہا تیر دوز

یعنی جب کہ اُن غمزہائے عقل سوز کو دیکھا جن سے کہ جگر تیر دوز ہوتے تھے (تو اُن ہی کی پناہ میں چلی گئیں اور غمزوں سے مراد افعال ہیں)۔ یعنی جب انہوں نے حق تعالیٰ کے افعال و قدرۃ کو ایسا دیکھا کہ وہ تمام عقول پر غالب ہیں اور اُن پر کسی کا بس نہیں چلتا۔ تو بس وہ اُن ہی کی پناہ میں آگئیں اور اُن کی تو یہ قدرت اور وہ شان ہے کہ۔

شاہ و لشکر حلقہ در گوشش شدہ  خسروان ہوش بیہوشش شدہ

یعنی شاہ اور لشکر سب اُسکے حلقہ بگوش ہیں اور خسرواں ہوش اُسکے بے ہوش ہیں یعنی تمام شاہان دنیا اور اُنکے لشکر اور بڑے بڑے عقلاء سب اُسکے سامنے زبون ہیں اُسکے آگے کسیکی نہیں چلتی لہذا اُس ہی کی پناہ ایسی ہے کہ جہاں کوئی گزند نہیں پہنچ سکتا۔

صد ہزاراں شاہ مملوکش برق  صد ہزاراں بدر را دادہ بدق

یعنی لاکھوں بادشاہ غلامی کی وجہ سے اُسکے مملوک اور لاکھوں بدر کو وہ گھٹنے میں دئے ہوئے ہیں یعنی اُسکے سامنے سب زبون اور کم ہیں کوئی اُسکی برابر کا نہیں۔

زہرہ نے مر زہرہ را تا دم زند  عقل کلش چوں بہ بیند گم زند

یعنی زہرہ کو طاقت نہیں ہے کہ دم مارے اور عقل کل اُسکو جب دیکھ لے تو پوشیدہ ہو جاوے یعنی اُسکی قدرت اور اُسکے جمال کے آگے سب ہیچ ہیں اسلئے حضرت مریمؑ اُنکی پناہ میں آگئیں۔ آگے مولانا فرماتے ہیں۔

من چہ گویم چوں مرا بر دوخت است  دمغہم را دمگہ او سوخت است

یعنی میں کیا بیان کروں جبکہ مجھے اُسنے سی دیا ہے اور میرے نطق کو اُسکے نطق نے جلا دیا ہے یعنی میں حق تعالیٰ کی شان کیا بیان کر سکتا ہوں مجھے تو حق تعالیٰ کے جلال نے چپ کر دیا ہے اور میں اُس میں فنا ہو چکا ہوں۔

دود آں نارم دلیلم من برو  دور ازان شہ باطل ما عبروا

یعنی میں اُسی آگ کا دھواں ہوں اور میں اُسپر دلیل ہوں اُس شاہ سے دور اور باطل ہے جو لوگ

تعبیر کرتے ہیں یعنی میں تو اُسیکا ظل ہوں اور اُس پر دال ہوں تو میری ہستی ہی اُسکے وجود پر دلیل ہوسکتی ہے اسلئے کہ مصنوع سے صانع پر استدلال ہوتا ہے باقی جو صفات کہ لوگ بیان کرتے ہیں وہ بالکل باطل ہیں اور اُسکی شان سے بیحد بعید ہیں۔

خود نباشد آفتابے را دلیل | جز کہ نور آفتاب مستطیل

یعنی خود آفتاب کی کوئی دلیل سوائے نور آفتاب کے جو کہ مستطیل ہو نہیں ہوتی یعنی آفتاب کے وجود کی دلیل خود اُسکا وہ نور ہی ہے اُسپر کسی دوسری دلیل کے قایم کرنے کی کوئی حاجت نہیں ہے۔ تو اسی طرح حق تعالےٰ کے وجود پر کسی دوسری دلیل کی ضرورت نہیں ہے بلکہ وہ خود ہی دلیل ہے۔

سایہ کہ بود تا دلیل او بود | این بستش کہ ذلیل او بود

یعنی سایہ کون ہے کہ اُسکی دلیل ہوگا یہی کافی ہے کہ وہ اُسکا ذلیل ہو جاوے۔ یعنی سایہ بھلا اصل کی دلیل کیا بن سکتا ہے وہ اگر اُسکا عاجز اور اُسکا ذلیل رہے یہی کافی ہے ورنہ کہاں سایہ اور کہاں اصل تو ہمارا وجود وجود حق پر کیا دلیل ہوسکتا ہے کہاں ہم اور کہاں وہ

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ایں جلالت در دلالت صادق است | جملہ ادراکات پس او سابق است |
| جملہ ادراکات بر خر ہائے لنگ | او سوار باد پراں چوں خدنگ |
| گر گریزد کس نیابد گرد شہ | ور گریزد او بگیرد پیش رہ |
| جملہ ادراکات را آرام نے | وقت می دانست وقت جام نے |
| آں یکے وہمے چو بازے می پرد | واں یکے چوں تیغ مغفر می درد |
| واں دگر چوں کشتئے با بادباں | واں دگر اندر تراجع ہر زماں |
| چوں شکارے می نماید شاں ز دور | جملہ حملہ می نمایند آں طیور |

چونکه ناپیدا شود حیران شوند   همچو چغدان سوی هر ویران روند

منتظر چشمی بهم یک چشم باز   تا که پیدا گردد آن صید نیاز

چون بماند دیر گویند از ملال   صید بود آن خود عجب یا بد خیال

مصلحت آنست تا یک ساعتی   قوتی گیرند و زور از راحتی

گر نبودی شب همه خلقان ز آز   خویشتن را سوختندی ز اهتزاز

از هوس وز حرص سود اندوختن   هر کسی دادی بدن را سوختن

شب پدید آید چو گنج رحمتی   تا رهند از حرص خود یک ساعتی

چونکه قبضی آیدت ای راهرو   آن صلاح تست آیس دل مشو

زانکه در خرجی از آن بسط و کشاد   خرج را دخلی بباید ز اعتداد

گر هماره فصل تابستان بدی   سوزش خورشید در بستان زدی

منبتش را سوختی از بیخ و بن   که دگر تازه نه گشتی آن کهن

گر ترش روی است آن دی مشفق است   صیف خندانست اما محرق است

چونکه قبض آمد تو در وی بسط بین   تازه باش و چین میفگن بر جبین

کودکان خندان و دانایان ترش   غم جگر را باشد و شادی ز شش

چشم کودک همچو خر در آخر است   چشم عاقل در حساب آخر است

او در آخر چرب می بیند علف   وین ز قصاب آخرش بیند تلف

آن علف تلخ است کان قصاب داد   بهر لحم او ترازوئی نهاد

روز حکمت خور علف کاں را خدا — بے عوض دادست از محض عطا

فہم ناں کردی نہ حکمت ای رہی — چونکہ حق گفتست کلوا من رزقہ

رزق حق حکمت بود در مرتبت — کاں گلوگیرت نگردد عاقبت

ایں دہاں بستی دہانے باز شد — کو خورندہ لقمہائے راز شد

گر ز شیر دیو تن را وابرے — در فطام او بسے حلوا خوری

ترک جوشے کردہ ام من نیم خام — از حکیم غزنوی بشنو تمام

در الہی نامہ گوید شرح ایں — آں حکیم غیب فخر العارفیں

غم خور و نانِ غم افزایاں مخور — زانکہ عاقل غم خورد کودک شکر

قند شادی میوۂ باغ غم است — ایں فرح زخم است آں غم مرہم است

غم چو بینی در کنارش کش بعشق — از سر ربوہ نظر کن در دمشق

عاقل از انگور می بیند ہمی — عاشق از معدوم شے بیند ہمی

جنگ می کردند حمالاں پریر — تو مکش تا من کشم حملش چو شیر

زانکہ در آں رنج میدیدند سود — حمل را ہر یک ز دیگر مے ربود

مزد حق کو مزدِ آں بیمایہ کو — ایں دہد گنجیت مزد و آں تسو

گنج زرے کہ چو خسپی زیر ریگ — با تو باشد آں نماند مردہ ریگ

پیش پیش آں جنازہ ات میرود — مونس گور و غریبی مے شود

بہر روز مرگ ایں دم مردہ باش — تا شوی با عشق سرمد خواجہ تاش

صبر می بیند ز پردہ اجتہاد / روئے چوں گلنار و زلفیں مراد

غم چو آئینہ است پیش مجتہد / کاندراں ضد می نماید روئے ضد

بعد ضد رنج آں ضد دگر / رو دہد یعنی کشاد و کر و فر

ایں دو وصف از پنجہ دستت ببیں / بعد قبض مشت بسط آید یقیں

پنجہ را گر قبض باشد دائما / یا ہمہ بسط او بود چوں مبتلا

زیں دو وصفش کار و مکسب منتظم / چوں پر مرغ ایں دو حال او را مہم

پس اسکی عظمت ہی اُسکی سچی دلیل ہے رہے ادراکات و مدرکات سو اُن میں سے اُس تک کسی کی بھی رسائی نہیں لہذا وہ پیچھے ہیں اور حق سبحانہ ورا، بلکہ ورا الورا، تمام ادراکات اُس تک پہنچنے سے یوں عاجز ہیں جس طرح کہ کوئی لنگڑے گدھے پر سوار ہو اور حق سبحانہ اُن سے یوں ورا الورا ہیں جیسے کوئی تیر کی طرح ہوا کے گھوڑے پر سوار ہو اور سوار خر لنگ سے آگے ہو اگر حق سبحانہ چاہیں کہ کسی ادراک کی رسائی ان تک نہ ہو تو کسی کو بھی ان کی معرفت نہیں ہو سکتی۔ اور اگر ممکنات چاہیں کہ حق سبحانہ کے علم و قدرت وغیرہ کی رسائی ہم تک نہو۔ تو ناممکن ہے جس طرح کہ سوار خر لنگ تو سوار باد کو نہیں پکڑ سکتا۔ لیکن اگر سوار خر لنگ بھاگے تو سوار باد اُسکا آگا روک سکتا ہے جبکہ سلسلۂ گفتگو ادراکات کی حالت تک پہنچا تو مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اُسکے مناسب ایک اور مضمون بھی بیان کر دیا جاوے وہ یہ کہ تمام ادراکات کچھ نہ کچھ کام کرتے رہتے ہیں۔ وقت اُن کیلئے وقت میدان یعنی دوڑ دھوپ کا وقت ہے وقت جام یعنی وقت راحت و آرام نہیں اسلئے ایک ادراک تو باز کیطرح تیز جاتا ہے اور بہت جلد مقصد تک پہنچ جاتا ہے اور دوسرا تلوار کی طرح خود کو توڑتا اور عقد ہائے لاینحل کو حل کرتا ہے دان دونوں میں فرق یہ ہے کہ اول سے سرعت انتقال ظاہر ہوتی ہے اور دوسرے سے دقیقہ رسی وبینہما فرق) تیسرا بادبان والی کشتی کی طرح ہے یعنی اُسکی رفتار اول کی رفتار سے کم ہے۔ چوتھا ان تینوں کے خلاف آگے سے پیچھے کو ہٹتا ہے علیٰ ہذا القیاس علی حسب مراتب تمام ادراکات اپنے کام میں مصروف رہتے ہیں اور جب کسی مقصد کی جھلک

اُنکو نظر آتی ہے تو اُس تک پہنچنے کے لئے شکاری جانوروں کی طرح اُسپر حملہ کرتے ہیں اور جب کہ وہ اُنکی نظر سے غائب ہوجاتا ہے تو حیران رہجاتے ہیں اور الووں کی طرح ہر طرف ٹاملک ٹوئے مارتے پھرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کہاں گیا۔ اور سب ایک آنکھ کھولے شکاری کی طرح منتظر ہوتے ہیں کہ کسی طرح وہ پھر نظر آجائے۔ جب دیر تک اسی حالت میں رہتے ہیں اور اُنکو کچھ پتہ نہیں چلتا تو تھک کر کہتے ہیں کہ ارے وہ کوئی واقعی شکار تھا یا کوئی خیال اور بے اصل شئے تھا۔ اچھا اسوقت یہی بہتر ہے کہ کچھ دیر آرام کریں اور دم لیں نئے سرے سے قوت حاصل کرکے پھر ڈھونڈیں گے۔ اس سے معلوم ہوا کہ حواس پر کلال و ملال طاری ہوتا ہے اور اُنکو آرام کرنے کی ضرورت ہوتی ہے پس اس مقصد کیلئے حق سبحانہ نے رات بنائی۔ کیونکہ اگر رات نہ ہوتی تو تمام مخلوق اپنی حرص کے سبب حرکات جسمانیہ و دماغیہ میں مصروف رہ کر اپنے کو فنا کر ڈالتے اور منفعت حاصل کرنیکی ہوس اور حرص سے ہر شخص اپنے جسم کو فنا کر ڈالتا۔ اسلئے رات خزانہ رحمت کی طرح مخلوق پر طاری ہوتی ہے تاکہ وہ کچھ دیر کیلئے اپنی حرص سے چھوٹ جاویں۔ اس سے تم کو ایک ضروری نتیجہ بھی نکالنا چاہیئے وہ یہ کہ جب تم کو قبض پیش آوے تو اُس سے تمکو نا اُمید نہ ہونا چاہیئے۔ کیونکہ بسط و کشاد میں قویٰ و ادراکات وغیرہ کا صرف ہوتا ہے۔ اور خرچ کیلئے معتد بہ آمدنی کی ضرورت ہے۔ پس اس آمدنی کیلئے قبض طاری کیا گیا۔ دیکھو گرمی کا زمانہ درختوں کیلئے بہار کا زمانہ ہے لیکن اگر یہی زمانہ ہمیشہ رہے و آفتاب کی تابش درختوں کو پھونک ڈالے اور اُسکی جڑ تک کو یوں بھون ڈالے کہ پھر وہ کبھی تازہ ہی نہ ہوسکے اور سردی کا زمانہ گو درختوں کیلئے ناگوار ہے لیکن ایک اعتبار سے وہ مشفق بھی ہے کیونکہ اُنکو ہلاک عارضی میں مبتلا کرکے ہلاک ابدی سے بچاتا ہے اور گرمی گو بہار کا زمانہ ہے لیکن بصورت دوام پھونکدینے والی ہے پس نہ گرمی سراسر مفید ہے اور نہ سردی سراسر مضر بلکہ دونوں میں منفعتیں ہیں پس قبض کو بھی تم سردی ہی کی مثل سمجھو اور جبکہ تم کو قبض پیش آئے تو اُسمیں بسط مآلی کو دیکھ کر خوش رہو اور پیشانی پر بل نہ ڈالو۔ اب ہم اسکے مناسب ایک اور مضمون سناتے ہیں وہ یہ کہ خوشی لڑکوں کا کام ہے۔ اور حزن عقلاء کا۔ نیز غم کا تعلق جگر سے ہے جو ایک عضو رئیس ہے اور خوشی کا پھیپڑے سے جو اُسکا خادم ہے۔ پس اس سے بھی تم کو قبض و بسط کا تفاوت معلوم ہوسکتا ہے۔

اچھا اب یہ سنو کہ لڑکوں کو خوشی اور عقلاء کو حزن کیوں ہوتا ہے۔ بات یہ ہے کہ لڑکے کی نظر تو گدھے کی طرح صرف کہانے اور کہیلنے مین ہے اور عاقل کی نظر حساب آخرت مین ہے اُسکو یہ کھٹکا لگا ہوتا ہے کہ ہمارا مقدمہ حق سبحانہ کی عدالت مین پیش ہوگا دیکھئے اُس کا کیا نتیجہ ہوا سلئے لڑکا خوش رہتا ہے اور عاقل محزون۔ کیونکہ لڑکے کو تو صرف اپنے سامنے مزیدار کہانے ہی دکھلائی دیتے ہین پھر اُسکو رنجیدہ ہونے کی کیا ضرورت ہے اور عاقل کو تو نفس وشیطان کے ہلاک کرنیکا خطرہ ہوتا ہے پھر وہ کیونکر مطمئن ہوسکتا ہے۔ اب سمجھو کہ جو غذائین نفس وشیطان دیتے ہین وہ حقیقت مین تلخ ہین گو تمکو فساد مزاج کے باعث تلخ نہین معلوم ہوتین۔ کیونکہ ان کا نتیجہ نہایت تلخ ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ وہ ہمکو یہ غذائین کہلا کر مارنا چاہتا ہے۔ اور اسپر وہ یون تیار ہے جیسے کہ قصائی نے گوشت تولنے کیلئے ترازو بھی تیار کر رکہی ہو۔ پس اس غذا کو چھوڑو۔ اور غذائے حکمت کہاؤ۔ جو خدا تمکو بلامعاوضہ اور محض عنایت سے دیتا ہے۔ اور اُس مین اُس کی کوئی ذاتی غرض نہیں ہوتی بلکہ صرف تمہارا نفع مدنظر ہوتا ہے۔ اس مقام پر ایک غلطی کا ازالہ بھی ضروری معلوم ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ جب حق سبحانہ نے کلوا من رزقہ فرمایا تو تم اُس سے یہ سمجھ بیٹھے کہ صرف یہ ہی روٹیان مراد ہین نہ کہ حکمت۔ حالانکہ یہ غلط ہے بلکہ ان روٹیون کے کہانیکی اجازت بھی محض غذائے حکمت ہی کیلئے ہے۔ کیونکہ وہ لقا کا سبب عادی ہین۔ اور اصل مقصود غذائے حکمت ہے۔ پس اجازت کو صرف روٹیون تک محدود کرنا سخت غلطی ہے۔ اس کی وجہ یہی ہے کہ رزق حکمت روٹیون سے بہتر ہے اور وجہ بہتری یہ کہ رزق حکمت تمہارے گلے کا پھندا بنکر تمکو ہلاک نہین کرسکتا۔ اور متعارف روٹیان جسطرح من وجہ مفید ہین (جبکہ اُنکو عبادت کا ذریعہ بنایا جاوے) یون ہی مہلک بھی ہین (جبکہ انکو خواہشات نفسانیہ کا آلہ بنایا جاوے) پس جبکہ ایک ایسی شئے کا حکم کیا گیا جو من وجہ مفید اور من وجہ مضر ہے گو بنائے حکمت جہت افادہ ہی ہے تو ایک ایسی شئے جو سراسر مفید ہے اور جسمین مضرت ہے ہی نہین کیونکر مامور بہ نہ ہوگی۔ جب یہ ثابت ہوا کہ غذائے حکمت اصالۃً مامور بہ ہے اور غذائے نان بوجہ اُس کا وسیلہ ہونیکے تو اسی سے معلوم ہوا کہ تمکو بقدر ضرورت غذائے جسمانی پر اکتفا کرنا لازم ہے لان الضرورۃ یتقدر بقدر الضرورۃ۔ پس جبکہ تم غذائے ضروری

پر اکتفا کرکے زیادہ سے منہ بند کر لوگے اُسوقت ایک دوسرا منہ غذائے روحانی کیلئے کہلیگا
جوکہ اسرار الٰہیہ کا لقمہ کہانیوالا ہے - اور اگر شیطان کے دودہ سے تم جسم کو علیحدہ کردوگ
تو اُس دودہ چہڑانے کی صورت مین تمکو بہت سی مٹھائیان کہانے کو ملین گی - اب مولانا اس
مضمون کو ختم کرکے پہر مضمون سابق کو شروع کرتے ہین - اور فرماتے ہین کہ مجھ ناقص نے خوشی
وغم کے مضمون کو ناتمام بیان کیا ہے اور ایسا کردیا ہے جیسا کچھ کچا اور کچھ پکا گوشت مگر حکیم سنائی
غزنوی سے اسکو پورا سنو - وہ قطب العارفین اور حکیم غیب اپنے الٰہی نامہ مین اس کی یون شرح
فرماتے ہین کہ تم غم کہاؤ اور غم افزاؤن کی روٹیان نہ کہاؤ اسلیئے کہ عاقل کی غذا تو غم ہے - اور
نادانون کی غذا لزت - یاد رکہو کہ باغ غم کا میوہ قند خوشی ہے اور خوشی ایک زخم ہے اور غم اُسکا
مرہم (اور راز اُس کا یہ ہے کہ یہ تو مسلم ہے کہ آدمی کیلئے نفع ونقصان دونون ہین چونکہ خوشی
مین صرف منافع پر نظر ہوتی ہے اور مضرتون سے غفلت ہوتی ہے اسلیئے اسکو ان کا خمیازہ
بھگتنا پڑتا ہے اور غم مین مضرتون پر نظر ہوتی ہے - لہذا وہ ان سے بچنے کی امکانی کوشش
کرتا ہے اور بچنے کے بعد وہ خوشی حاصل کرتا ہے واللہ اعلم)
پس جب تم غم دیکہو تو اُسکو نہایت محبت سے آغوش مین لیلو - اور ٹیلون پر سے دمشق کو دیکہو
یعنی غم مین خوشی کو دیکہو - کیونکہ مآل اس کا خوشی ہے - عقلاء کی نظر مآل پر ہوتی ہے چنانچہ
وہ انگور مین شراب دیکہتے ہین - نیز عاشق شئے معدوم مین اپنے مطلوب کو دیکہتا ہے - دیکہو
پرسون پلہ دار بوجھ کیلئے لڑ رہے تھے ایک کہتا تھا کہ اس کا بوجھ مین لیجاؤن گا دوسرا کہتا تھا کہ
مین لیجاؤن گا اس کی وجہ کیا تھی وہ یہی کہ اُنکو تکلیف مین منفعت دکہلائی دیتی تھی اور اسی مالی
منفعت کیلئے ایک دوسرے سے بوجھ چھینتا تھا - اب تم خیال کرو کہ کہان حق سبحانہ کی فردوری
اور کہان اُس مفلس بوجھ والے کی مزدوری حق سبحانہ تمکو اس تکلیف کے معاوضہ مین خزانہ دینگے
اور وہ مالک یار چند پیسے - اور خزانہ بھی ایسا نہین جیسا کہ دنیا کا خزانہ ہوتا ہے بلکہ وہ خزانۂ زر
جو اُسوقت جبکہ تم مرجاؤ تمہارے ساتھ رہے اور وارثون کی ملک ہو جاوے - اور تمہارے جنازہ
کے آگے آگے چلے - اور قبر اور بیکسی کی حالت مین تمہارا مونس اور تمہارا مددگار ہو - پس جبکہ معمولی منفعت
کیلئے تم بخوشی اور رغبت کیساتھ تکالیف برداشت کرتے ہو تو ایسے عظیم الشان نفع کیلئے تو

بالاولی تمکو تکالیف برداشت کرنی چاہئین جبکہ یہ امر محقق ہوگیا تو تمکو چاہئے کہ موت کے دن کی راحت کیلئے ابھی مرجاؤ۔ تاکہ عشق ابدی تمکو حاصل ہو۔ یاد رکہو کہ تمہارا صبر مجاہدہ کی آڑ مین مقصود کا چہرہ گلگون اور اُس کی زلفین دیکھ رہا ہے صاحب مجاہدہ کے سامنے غم ایک آئینہ کی مثل ہے کہ اُسی مین اُسکو خوشی نظر آتی ہے۔ جب غم کا زمانہ گذر جاتا ہے اُسوقت انبساط اور شان وشوکت حاصل ہوتی ہے۔ اگر آپ بھی تسکین نہوئی ہو تو اپنے ہاتھ کے قبض وبسط کو دیکہو اور دیکہو کہ قبض کے بعد بسط یقیناً ہوتا ہے اور اُسکے لئے ان دونون وصفون کی ضرورت ہے کیونکہ ہاتھ کیلئے ہمیشہ قبض ہو یا ہمیشہ بسط تو وہ بیمار ہوگا اور اُسکے کامون مین خلل آجائیگا۔ اُسکی کمائی اور اُسکے کام ان ہی دونون صفتون سے باقاعدہ ہین اور اسکے لئے یہ دونون وصف یون ہی ضروری ہین جسطرح جانور کے بازو کیلئے ان کی ضرورت ہے۔ اچھا اس مضمون کو ختم کرکے اب اصل قصہ کو پورا کرنا چاہئے۔

# شرح شبیری

این جلالت در دلالت صادق است — جملہ ادراکات پس او سابق است

یعنی یہ جلیل ہونا دلالت کرنے مین صادق ہے۔ تمام قویٰ مدرکہ پیچھے ہین اور وہ سابق ہے یعنی اُس کا جلیل وعظیم ہونا ہی اُسکے وجود پر دلیل کافی ہے ورنہ جسقدر قویٰ مدرکہ ہین سارے اُسکے کنہ کے دریافت کرنے مین پس ہین اور وہ سب سے سابق ہے۔

جملہ ادراکات بر خرہائے لنگ — او سوار باد پرّان چون خدنگ

یعنی تمام قویٰ مدرکہ خرہائے لنگ پر (سوار) ہین اور وہ باد پرّان پر جو مثل خدنگ کے ہے سوار ہو

گر گریزد کس نیابد گرد شہ — ور گریزد او بگیرد پیش رہ

یعنی اگر بہاگے تو کوئی شخص گرد شاہ کو پا نہین سکتا۔ اور وہ بہاگے تو راستہ کا آگا روک لے یعنی اور قویٰ مدرکہ اگر اُس کا ادراک کرنا چاہین تو اُس تک کیا اُس کی گرد تک رسائی نہین ہوسکتی۔ اور اگر وہ ادراک کرنا چاہے تو کوئی نکلکر جا نہین سکتا۔ قرآن شریف مین موجود ہے ولا یحیطون بشیٔ من علمہ الا بما شاء۔ تو جب تمام قویٰ مدرکہ اُسکے آگے عاجز ہین تو پھر اُس کی کنہ کو کیا ن بیان کرسکتے ہین سآگے قویٰ کے افعال کو کہ یہ ہر وقت کسی نہ کسی کام مین رہتے ہین اور کسی وقت بیکار

نہین رہتے مگر بعض مرتبہ بعض اشیاء کے ادراک مین تھک جاتے ہین تو بس جب اس دنیاوی مدرکات کے ادراک مین اُن کا یہ حال ہے تو پھر ادراک حق مین تو کیون نہ تھکین گے۔ فرماتے ہین کہ

جملہ ادراکات را آرام نے ۔۔۔ وقت میدانست وقت جام نے

یعنی تمام قوی مدرکہ کو آرام نہیں ہے (بلکہ اُنکے لئے) وقت میدان ہے وقت جام نہین ہے۔ یعنی جس طرح کہ میدان مین ہر وقت کام مین رہتے ہین اسیطرح یہ بھی کام مین لگے رہتے ہین اور جام نوشی بیکاری مین ہوتی ہے تو یہ بیکار ہی نہین ہین کہ جو جام نوشی کرین بلکہ یہ حالت ہے کہ۔

آن یکے وہمے چو بازے می پرد ۔۔۔ وان یکے چون تیر مغفر می درد

یعنی وہ ایک وہم تو باز کی طرح اُڑتا ہے اور وہ ایک (نگاہ) تیر کی طرح مغفر کو پھاڑتی ہے یعنی جسطرح کہ تیر خود کو پھاڑ دیتا ہے اسیطرح نگاہ اجسام کو چیرتی ہوئی نکل جاتی ہے

وان دگر چون کشتئ با بادبان ۔۔۔ وان دگر اندر تراجع ہر زمان

یعنی اور وہ دوسرا (شامہ وسامعہ) مثل کشتی کے مع بادبان کے ہے اور وہ دوسرا (عقلیہ) تراجع مین ہے ہر وقت۔ یعنی ایک بات کو سوچا پھر اُسکو سوچتا ہے تو یہ ہر وقت تراجع مین ہے کہ اُلٹ پھیر کرتی رہتی ہے۔

چون شکارے می نماید شان زدور ۔۔۔ جملہ حملہ می فزایند آن طیور

یعنی انکو جب دور سے کوئی شکار دکھائی دیتا ہے تو یہ سارے طیور حملہ کرتے ہین یعنی جب کوئی مدرک انکو معلوم ہوتا ہے تو یہ سارے اُس طرف کو اُسکے ادراک کیلئے چلتے ہین

چونکہ ناپیدا شود حیران شوند ۔۔۔ ہمچو جغدان سوئے ہر ویران روند

یعنی جب وہ مدرک غائب ہو جاتا ہے تو سارے حیران رہجاتے ہین اور جغدون کی طرح ویرانے کی طرف جاتے ہین یعنی بس پھر ان کی کچھ نہین چلتی اور حیران رہجاتے ہین

منتظر چشمے بہم یک چشم باز ۔۔۔ تاکہ پیدا گردد آن صید نیاز

یعنی منتظر ہین ایک آنکھ کھلی ہوئی اور ایک بند تاکہ وہ صید نیاز ظاہر ہو جاوے (چشمے بہم یک چشم باز کنایہ ہے غایت انتظار سے) یعنی بے انتہا اُسکے ظہور کے منتظر رہتے ہین۔

چون بماند دیر گویند از ملال ۔۔۔ صید بود آن خود عجب یا خود خیال

یعنی جب وہ دیر تک (غائب) رہتا ہے تو ملال کی وجہ سے کہتے ہین کہ وہ صید تھا یا کوئی خیال تھا یعنی اُکتا کر کہتے ہین کہ میان یہ مدرک صرف وہم ہی تھا یا کوئی واقع مین شئی بھی اب مولانا فرماتے ہین کہ

مصلحت آنست تا یکساعتے　　　قوتے گیرند و زور از راحتے

یعنی مصلحت وہ ہے کہ ایک گہڑی کیلئے قوت اور زور راحت سے لیلین۔ یعنی وہ تہک جاتے ہین اور آگے کام نہین دیتے اس مین بھی مصلحت ہے اور وہ یہ ہے کہ اس ادراک سے اُن مین جو ملال پیدا ہو گیا ہے اور وہ تہک گئے ہین اس راحت سے سب زائل ہو جاوے اور وہ پہر تازہ دم ہو کر ادراک مین مشغول ہون۔ لہذا اُنکو ایک حد پر پہونچا کر بیکار کر دیتے ہین کہ جس سے وہ راحت حاصل کرتے ہین۔ اس مضمون سے مولانا کو رات کی مصلحت کی طرف انتقال ہوا کہ جیسے اُنکو راحت دیجاتی ہے اسیطرح رات سے بھی سب اعضاء کو راحت ملتی ہے لہذا آگے رات کے مصالح ہی کو بیان فرمانا شروع کر دیا۔ فرماتے ہین کہ۔

گر نبودے شب ہمہ خلقان ز آز　　　خویشتن را سوختندے ز اہتزاز

یعنی اگر رات نہوتی تو تمام مخلوق حرص کی وجہ سے اپنے کو ہلنے سے جلا لیتے۔ یعنی اگر رات نہ آیا کرتی تو حرص مال کی وجہ سے چوبیس گہنٹہ کمانے ہی مین لگے رہتے تو آخر ہلاک ہو جاتے تو رات کے ہونے مین یہ مصلحت ہے کہ دن بہر کے کام کے تہکے ہوئے آرام کرتے ہین اور پہر کام کیلئے تازہ دم ہو جاتے ہین۔

از ہوس وز حرص سود اندوختن　　　ہر کسے دادی بدن را سوختن

یعنی نفع کی جمع کرنے کی ہوس اور حرص کی وجہ سے ہر شخص بدن کو جلا لیتا۔ یعنی اپنے کو ہلاک کر لیتا اور کسی وقت آرام نکرتا۔ مگر اب یہ ہوتا ہے کہ۔

شب پدید آید چو گنج رحمتے　　　تا رہند از حرص خود یکساعتے

یعنی رات ایک گنج رحمت کی طرح ظاہر ہو جاتی ہے تاکہ یہ اپنی حرص سے ایک گہڑی کیلئے چہوٹ جاوین۔ اب رات کے مصالح کو بیان کرنے سے مولانا کا ذہن قبض باطن کی طرف منتقل ہوا کہ جسطرح کہ رات مین ایک قسم کی بے نوری اور ظلمت ہوتی ہے اسیطرح قبض مین بھی احوال

وغیرہ نہین ہوتے - اور واردات بند ہوجاتے ہین جو مشابہ ظلمت کے ہے لیکن جس طرح کہ رات کے بعد دن ہوتا ہے اور رات دن کے کام کرنیکے لئے نہین ہوتی ہے اور دن مین جو کسل ہوگیا تھا اُس کی مزیل ہوتی ہے - اسیطرح بسط مین جو بعض مرتبہ کسل ہوجاتا ہے اور انسان حقائق و معارف کے بیان سے تھک جاتا ہے تو قبض سے وہ کسل دور ہوجاتا ہے اور علوم و معارف و واردات خود کر آتے ہین بلکہ اور زیادتی کی ساتھ عود کرتے ہین - لہذا آگے قبض کے فوائد بیان فرماتے ہین کہ

چونکہ قبضے آیدت ای راہرو      آن صلاح تست آلیس دل مشو

یعنی اے سالک جبکہ تجھے قبض ہو تو وہ تیری صلاح ہے تو نا امید مت ہو یعنی اُس مین تیرے لئے بہت سے منافع ہین - تو اس قبض سے محرومی مت سمجھ اور ناامید مت ہو بلکہ کام مین لگا رہ

زانکہ در خرچے دران بسط و کشاد      خرچ را دخلے ببا یدز اعتداد

یعنی اسلئے کہ تو بسط و کشادگی مین تو خرچ مین ہے اور خرچ کیلئے ایک معتبر آمدنی کی ضرورت ہے مطلب یہ کہ سالک کو جب بسط ہوتا ہے تو قاعدہ ہے کہ علوم و معارف کو زیادہ بیان کرتا ہے تو فرماتے ہین کہ بسط مین تو معارف و حقائق کا خرچ ہی خرچ ہے آمدنی نہین ہے تو اگر آمدنی نہو تو سب فنا ہوجاوین - لہذا بعد بسط کے قبض ہوتا ہے تاکہ اُس خرچ کی جگہ آب آمدنی ہو - اور پھر آمدنی اور خرچ سب برابر ہوجاوے اور یکسان حالت رہنے مین نقصان ہے آگے یکسان حالت سے نقصان ہونیکی نظیر فرماتے ہین کہ -

گر ہمارہ فصل تابستان بدے      سوزش خورشید در بستان زدے

یعنی اگر تمام فصل گرمی کی ہوتی تو خورشید کی سوزش باغ مین اثر کرتی -

منبتش را سوختے از بیخ و بُن      کہ دگر تازہ نہ گشتے آن کہن

یعنی اُس (باغ) کی نبت کو بیخ و بُن سے جلا دیتی کہ وہ پُرانا پھر تازہ نہوتا -

گر ترش رولیست آن دے مشفق است      صیف خندانست واما محرق است

یعنی خزان اگرچہ ترش رو ہے لیکن مشفق ہے اور گرمی خندان ہے مگر جلانے والی ہے - مطلب یہ کہ دیکھو اگر تمام فصلوں مین گرمی رہا کرتی جو کہ موسم بہار ہے تو نتیجہ ہوتا کہ تمام درخت اور

اور تمام پودے جل بھنکر خاک ہو جاتے لیکن اب سردی آجاتی ہے اور وہ سرسبزی اور وہ موسم بہار نہیں رہتا جو کہ ظاہرًا ناگوار معلوم ہوتا ہے مگر یہ تو دیکھو کہ یہ خزان اور یہ سردی ان تمام چیزونکو سرسبزی کے قابل بنا رہی ہے کہ ان اشیاء مین جو حرارت آفتاب سرایت کر گئی تھی سردی نے آکر اُسکو معتدل کر دیا تو اسیطرح بسط کے بعد جو قبض ہوتا ہے وہ بھی تمکو علوم و معارف کے قابل بنا رہا ہے اور تمہارے اندر ایک ملال اور کسل ہو گیا ہے اُسکو دور کر کے تازہ بناتا ہے کہ پھر جو بسط ہو تو پہلے سے زیادہ علوم و معارف حاصل ہون گے خود فرماتے ہین کہ۔

چونکہ قبض آمد تو در وی بسط بین   تازہ باش و چین میفگن بر جبین

یعنی جبکہ قبض آیا تم اُس مین بسط دیکھو اور تازہ رہو جبین پر شکن مت ڈالو۔ یعنی قبض سے پریشان مت ہو بلکہ اُسکے اندر بھی تم بسط کو دیکھو۔ اور یہی سمجھو کہ انشاءاللہ یہ قبض خود آلہ ہے بسط کا تو اس سے تنگدل مت ہو اسلئے کہ۔

کودکان خندان و دانایان ترش   غم جگر را باشد و شادی زشُش

یعنی بچے جو خوش ہوتے ہین اور دانا لوگ ترش ہوتے ہین اور غم جگر مین ہوتا ہے اور خوشی پھیپڑے مین۔ مطلب یہ کہ دیکھو بچے تو ہمیشہ خوش رہتے ہین اُنکو کوئی غم ہی نہین ہے اسلئے کہ نادان ہین اور جو دانا ہین وہ ہمیشہ متفکر اور غمگین رہتے ہین اور دیکھو جگر جو ایک عضو رئیس ہے اُس سے تو تعلق غم کو ہے اور پھیپڑہ جو ایک عضو مرؤس ہے اُس کا تعلق خوشی سے ہے تو اسیطرح تمکو اگر قبض کا غم ہو تو یہ خوش ہونیکی بات ہے کہ معلوم ہو کہ تم دانا اور رئیس ہو۔

چشم کودک ہمچو خر در آخُراست   چشم عاقل در حساب آخر است

یعنی لڑکے کی نگاہ تو گدھے کی طرح آخور مین ہے اور عاقل کی نگاہ حساب آخر مین ہے یعنی بچہ کا تو صرف یہ کام ہے کہ کھا لیا اور کھیل لیا اُسے کچھ بھی غم نہین اور جو عاقل و دانا ہین وہ سیکڑون تفکرات مین رہتے ہین تو تمہارا رنج اور قبض کی حالت مین رہنا بتا رہا ہے کہ تم عاقل ہو پھر پریشان ہونیکی کونسی بات ہے۔

او در آخور چرب می بیند علف   وین ز قصاب آخرش بیند تلف

یعنی وہ (بچہ) تو آخور مین غذا کو چرب دیکھ رہا ہے اور یہ آخر کار قصاب سے اُس کا تلف ہونا

دیکھ رہا ہے۔ یعنی نادان تو عمدہ غذائین دیکھکر خوب کہاتا ہے اور عاقل سمجھتا ہے کہ انکو کہا کر قصائی کے ہاتھون ذبح ہوتا ہے تو وہ انکو نہین کہاتا۔ اسیطرح بسط مین نادان تو خوش رہتا ہے اور جو دانا ہین وہ جانتے ہین کہ صرف بسط کا انجام بہتر نہین ہے لہذا وہ قبض سے بھی خوش ہوتی ہین

آن علف تلخ است کین قصاب داد　　بہر لحم ما ترازوئے نہاد

یعنی وہ غذا تلخ ہے جو کہ اس قصاب نے دی اُسنے ہمارے گوشت کیلئے ترازو رکھی ہے یعنی چونکہ اس غذا سے اُسکو ہمارا گوشت کہانا مقصود ہے کہ وہ موٹا کر کے کاٹے لہذا اُسکی یہ غذا عاقل کیلئے تو تلخ اور ناگوار ہوگی اور جو نادان ہے وہ خوب مزہ اڑاویگا تو اسیطرح بسط کی جو ضرر ہین عاقل تو اُنکو سمجھکر قبض سے خوش ہوگا اور جو نادان ہے وہ اس بسط ہی مین رہکر اپنے اوقات ضائع کریگا۔ آگے فرماتے ہین کہ۔

روز حکمت خور علف کانرا خدا　　بے عوض دادست واز محض عطا

یعنی جا حکمت کی غذا کہا کہ اُسکو خدا نے بے عوض کے دیا ہے اور محض عطا سے (دیا ہے تو بس غذائے حکمت کو حاصل کرو کہ وہی اصل غذا ہے) آگے فرماتے ہین کہ

چونکہ حق گفتت کلوا من رزقہ　　فہم نان کردی نہ حکمت اے رہی

یعنی جبکہ حق تعالےٰ نے تمسے کہا کلوا من رزقہ تو تمنے روٹی سمجھی نہ کہ حکمت ای آزاد یعنی حق تعالےٰ جو کلوا من رزقہ فرمایا تو تم سمجھے کہ روٹی کے کہانیکا حکم ہے۔ مولانا فرماتے ہین کہ روٹی ہی کے کہانے کا صرف حکم نہین ہے بلکہ اس سے اکل حکمت بھی مراد ہے اور اسی بنا پر بیضاوی نے ومما رزقناھم ینفقون کی تفسیر مین کہا ہے کہ من انوار المعرفۃ یفیضون تو دیکھو ایک تفسیر کی بنا پر رزق مین انوار معرفت بھی داخل ہین تو اُنکے حصول اور اکل کا بھی حکم ہے

رزق حق حکمت بود در مرتبت　　تا گلوگیرت نباشد عاقبت

یعنی مرتبہ مین رزق حق حکمت ہے کہ وہ انجام مین تمہاری گلوگیر نہ ہوگی مطلب یہ کہ رزق دنیاوی تو بعض مرتبہ گلوگیر ہو جاتا ہے مگر حکمت وہ رزق حق ہے کہ یہ کبھی تمہاری گلوگیر نہ ہوگی۔

این دہان بستی دہانے باز شد　　کہ خورندہ لقمہائے راز شد

یعنی تمنے اس منہ کو بند کر لیا تو ایک (اور) منہ کہل گیا کہ وہ لقمہائے راز کا کہانیوالا ہوگیا مطلب یہ کہ اگر تمنے اس منہ کو لذات دنیاوی سے بند کر لیا تو ایک اور منہ جو کہ غذائے روحانی اور حکمت کا کہانیوالا تھا وہ کہلگیا اور یہ چیز حاصل ہوگئین

گر ز شیر ایں دیوتن را وابری　　　در فطام او بسے نعمت خوری

یعنی اگر دودھ سے اس دیوتن کو تم قطع کر دو تو اس دودھ چھڑانے سے تم بہت نعمتیں کھاؤ گے (شیر سے مراد لذات دنیاوی) یعنی اگر تم لذات دنیاوی کو ترک کر دو تو اس ترک سے تم کو آخرت کی نعمتیں میسر ہونگی۔ آگے مولانا فرماتے ہیں کہ

ترک جوشے کردہ ام من نیم خام　　　از حکیم غزنوی بشنو تمام

یعنی مجھ نیم خام نے تو ادھ کچرا بیان کیا ہے حکیم غزنوی سے تم پوری طرح شنو (ترک لوگوں کا قاعدہ ہے کہ وہ گوشت کو پوری طرح نہیں پکاتے بلکہ نیم پخت کر کے کھاتے ہیں لہٰذا ادھ کچری بات کو ترک جوش کہنے لگتے ہیں) مطلب یہ ہو کہ میں نے تو اس مضمون بالا کو ادھورا بیان کیا ہے پوری طرح بیان نہ کر سکا تم حکیم غزنوی (یعنی حکیم سنائی رح) سے شنو وہ پوری طرح سے بیان کرتے ہیں۔

در الٰہی نامہ گوید شرح ایں　　　آں حکیم غیب فخر العارفین

یعنی الٰہی نامہ میں اسکی شرح وہ حکیم غیب فخر العارفین فرماتے ہیں (الٰہی نامہ حکیم سنائی کی ایک کتاب کا نام ہو) اسمیں اُنہوں نے اس مضمون کو پوری طرح بیان کیا ہو جس کو مولانا نقل فرماتے ہیں کہ

غم خور و نان غم افزایاں مخور　　　زانکہ عاقل غم خورد کودک شکر

یعنی غم کھاؤ اور غم افزایوں کی روٹی مت کھاؤ۔ اسلئے کہ عاقل غم کھاتا ہے اور بچہ شکر۔ یعنی غم دین کھاؤ اور دنیا کی فرحت کو حقیر و ذلیل سمجھو اسلئے کہ جو دانا ہیں وہ تو ہمیشہ تفکرات و غموم ہی میں رہتے ہیں اور جو نادان ہیں وہ بیشک اسمیں ہوتے ہیں کہ ہر وقت خوشی ہی رہے مگر یاد رکھو کہ

قند شادی میوۂ باغ غم ست　　　ایں فرح زخم ست آں غم مرہم ست

یعنی قند شادی باغ غم کا میوہ ہے اور یہ فرح زخم ہو اور وہ غم مرہم ہے یعنی اول غم ہوتا ہے تب سرور و فرحت دائمی میسر ہوتی ہے یاد رکھو کہ باغ غم کا میوہ خوشی ہی ہے اور یہاں غم سے مراد قبض اور خوشی سے مراد بسط ہے تو مطلب یہ ہو کہ بعد قبض کے بسط ہوتا ہے اور اس بسط میں جو بعد قبض کے ہو زیادہ سرور اور فرحت ہوتی ہے لہٰذا فرماتے ہیں کہ

غم چو بینی در کنارش کش بعشق　　　از سر ربوہ نظر کن در دمشق

یعنی جب غم کو دیکھو تو اُسکو محبت سے کنار میں لیلو اور ٹیلہ سے دمشق میں نظر کرو (چونکہ دمشق اونچائی

ظہر ۱۲ ماں ۱۹۰۰

پر ہے اسلئے کہا کہ از سر ربوہ نظر کن) مطلب یہ ہے کہ جب قبض وارد ہو تو اُس سے متنفر مت ہو بلکہ اُسکو شوق محبت سے قبول کرو۔ اور پھر اس مجاہدہ سے جو تمکو اسکے قبول کرنے میں ہوگا علوم ومعارف حاصل کرو۔ جیساکہ دمشق میں علوم وفنون بہت زیادہ ہیں مگر چونکہ بلندی پر ہے تھوڑی تکلیف کرکے اوپر چڑھنے کی ضرورت ہی پھر جب چڑھ جاؤ گے تو انشاء اللہ علوم ومعارف کے دروازے کھل جاویں گے۔

عاقل از انگور می بیند ہمے  عاشق از معدوم شے بیند ہمے

یعنی عاقل انگور میں شراب کو دیکھتا ہے اور عاشق معدوم میں سے شئے کو دیکھتا ہے مطلب یہہ کہ جو عاقل ہیں وہ تو انجام کو سوچ لیتے ہیں تو جس امر کا انجام اچھا ہوتا ہے اگرچہ اُسمیں بالفعل کلفت ہو اُسکو اختیار کرتے ہیں اور جو عاشق ہیں وہ معدوم میں سے شئے کو دیکھ رہے ہیں کہ ابھی تک محبوب کی طرف سے بظاہر کچھ ملا نہیں ہے مگر وہ اُس نہ ملنے کو بھی ملنا کہہ رہے ہیں تو بس جب قبض ہو تو عقل وعشق دونوں کا مقتضا اُسکو قبول کرنا اور اُس سے متوحش نہ ہونا ہے کیونکہ اُسکا انجام بخیر ہے اور اگرچہ بظاہر سلب علوم ہے مگر اس عدم میں اشیاء کا مشاہدہ کرنا چاہئے اسلئے کہ اسکا انجام بہتر ہوگا۔ انشاء اللہ آگے اسپر مثال کے طور ایک چھوٹی سی حکایت لاتے ہیں کہ۔

جنگ میکردند حمالاں پریر  تو مکش تا من کشم حملش چو شیر

یعنی پرسوں حمال لڑ رہے تھے کہ تو مت کھینچ تاکہ میں اُسکا بوجھ مثل شیر کے کھینچوں۔ یعنی حمال کسی اسباب پر لڑ رہے تھے کہ تو مت اُٹھا اُسکو تو میں اُٹھاؤنگا۔ تو دیکھو باوجودیکہ اُس بوجھ کا اُٹھانا ایک مشقت تھی مگر ہر ایک اُس مشقت کے برداشت کرنیکو موجود تھا اسلئے کہ

زانکہ زاں رنجش ہمے دیدند سود  حمل را ہر یک زدیگر می ربود

یعنی اسلئے کہ اس تکلیف سے وہ نفع دیکھ رہے تھے تو ہر ایک بوجھ کو دوسرے سے اچکتا تھا یعنی چونکہ وہ دیکھ رہے تھے کہ اسوقت مشقت ہے مگر انجام میں پیسے ملیں گے لہذا ہر شخص متمنی تھا کہ اس بوجھ کو میں اُٹھاؤں اور اس مشقت کو میں برداشت کروں اب فرماتے ہیں کہ۔

مزد حق کو مزد آں بے مایہ کو  ایں دہد گنجیت مزد و آں تسو

یعنی مزدوری حق کہاں اور اُس بے مایہ کی مزدوری کہاں یہ (حق تعالیٰ) تجھے مزدوری ایک خزانہ

دیں گے اور وہ ایک تسو۔ مطلب یہ کہ جبکہ حمال ایک انسان بے مایہ کی مزدوری پر اسقدر بوجھ کے متحمل ہونیکو گوارا کرتے ہیں حالانکہ پیسہ دو پیسہ ہی ملیں گے تو بھلا جہاں کہ مزد حق تعالیٰ کی امید ہو جو کہ ذرا سے کام پر ایک عظیم الشان خزانہ عطا فرماویں گے وہاں تو کیوں طلب نہ کرنا چاہئے تو جب قبض میں علوم و معارف حاصل ہوتے ہیں تو اس تھوڑی سی مشقت کو گوارا کر لینا کیا مشکل ہے۔

گنج زرے کہ چو خسپی زیر ریگ　　　با تو باشد آں نماند مردہ ریگ

یعنی ایسا گنج زر کہ جب تو زیر خاک سوویگا تو وہ تیری ساتھ ہوگا۔ وہ میراث میں نہ رہے گا۔ یعنی جو خزانہ کہ مزدوری میں خدا تعالیٰ کیطرف سے ملیگا وہ خزانہ ہوگا کہ قبر میں بھی تمہاری ساتھ ہوگا اور دوسری چیزوں کی طرح دنیا میں مال میراثی ہو کر نہ رہیگا۔

پیش پیش آں جنازت می رود　　　مونس گور غریبی مے شود

یعنی تمہارے جنازہ کے آگے آگے چلے گا اور مونس گور اور مسافرت کا ہوگا یعنی جنازہ کی ساتھ ساتھ بھی وہی چلے گا قبر میں اور اس جہاں سے سفر کرتے بھی وہی ساتھ ہوگا۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ انسان کے ساتھ اُنکے اعمال ہی جاویں گے۔ اور اعمال ہی پر جزا ملتی ہے تو بس انسان کیساتھ اصل میں تو وہ انعامات حق ہی ہیں لہذا چاہئے کہ اس نعمت کو حاصل کرو اور اس قبض سے دل پریشان نہ ہو کہ اس سے انعامات حق تم پر فائض ہونگے آگے فرماتے ہیں کہ۔

بہر روز مرگ این دم مردہ باش　　　تا شوی با عشق سرمد خواجہ تاش

یعنی روز مرگ کیواسطے اسدم مردہ ہو جا تا کہ عشق دائمی کیساتھ تو خواجہ تاش ہو۔ یعنی موت سے پہلے فنا حاصل کر و تا کہ پھر وہ عشق دائمی اور حیات دائمی تمکو نصیب ہو۔

صبر می بیند ز پردہ اجتہاد　　　روئے چوں گلنار و زلفین مراد

یعنی صبر پردۂ مجاہدہ سے دیکھ رہا ہے۔ رو مثل گلنار کے ہے اور زلفیں مراد ہیں مطلب یہ کہ صبر مجاہدہ وریاضت سے حاصل ہوتا ہے اور پھر اسکے پھل بے حد شیریں اور لذیذ ہوتے ہیں لہذا اگر کوئی مشکل یا مجاہدہ ہو تو اُس سے غمگین مت ہو اسلئے کہ

غم چو آئینہ است پیش مجتہد　　　کاندران ضد می نماید روئے ضد

یعنی غم مجاہدہ کرنیوالے کے آگے مثل آئینہ کے ہے کہ اُسمیں ایک ضد روئے ضد کو دکھا دیتی ہے یعنی

جسطرح کہ آئینہ میں جیسی شے ہوتی ہے ویسی نظر آجاتی ہے اور اضداد سب ممتاز ہوجاتے ہیں لہذا اسی طرح غم سے بھی پوری حالت و کیفیت معلوم ہوجاتی ہے۔

بعد ضد رنج آں ضد دگر — رو دہد یعنی کشاد و کروفر

یعنی ضد رنج کے بعد وہ دوسری ضد منہ دکھاتی ہے یعنی کشادگی اور کروفر یعنی اس رنج اور غم کے بعد کشادگی اور کروفر سامنے ہوتا ہے۔ اور اس قبض کے بعد بسط نصیب ہوتا ہے آگے اس قبض و بسط کے مفید ہونیکی اور صرف قبض یا صرف بسط رہنے کی مضرت بیان فرماتے ہیں کہ

ایں دو وصف از پنجہ دستت ببیں — بعد قبض مشت بسط آید یقیں

یعنی ان دونوں وصف (قبض و بسط) کو اپنے پنجہ اور ہاتھ سے دیکھ لو کہ بعد مٹھی بند کرنے کے یقیناً بسط آتا ہے یعنی جب مٹھی بند کرلیتے ہو تو اُسکے بعد پھر مٹھی کھُلتی ہے۔

پنجہ را گر قبض باشد دائما — یا ہمہ بسط او بود چوں مبتلا

یعنی مٹھی کو اگر قبض دائمی ہوجائے یا بالکل اُسکو بسط ہوجاوے تو وہ مثل مبتلا کے ہوجاوے یعنی اگر ہمیشہ مٹھی بند ہی رہے یا کھلی ہی رہے تو دیکھو علامت مرض ہے یا نہیں اسکے لئے بسط و قبض دونوں ہوتے رہیں جب ہی صحت معلوم ہوتی ہے۔

ایں دو وصفش کار و کسب منتظم — چوں پر مرغ ایں دو حال اورا مہم

یعنی یہ اسکے دونوں وصف کام اور کسب منتظم کیلئے مثل جانور کے پروں کے دونوں حال ضروری ہیں یعنی کاروبار کرنے کیلئے ان دونوں حالتوں کی ضرورت ہے کہ کبھی کھُلیں اور کبھی بند ہوں جیسے کہ جانور کہ اگر اُسکے بازو کھُلے رہیں تو وہ کسی جگہ بیٹھکر آرام نہیں کرسکتا۔ ہر وقت اُڑا کرے اور اگر بند رہیں تو اُڑ نہیں سکتا ایک جگہ پڑا پڑا سڑ جاوے۔ تو دونوں حالتیں ضروری ہیں تو پس پرواز باطنی اور کاروبار باطن کیلئے بھی دونوں حالتوں کی ضرورت ہے کہ کبھی بسط ہے تو کبھی قبض ہے اور جب دونوں حالتیں ضروری ہیں تو جس طرح کہ بسط سے خوش ہوتے ہو قبض سے بھی خوش ہونا ضروری ہے۔ اور اُس سے دل تنگ ہونا سخت غلطی ہے لیکن طبعی تنگی تو یقیناً ہوگی کہ دل گھبراویگا مگر تنگی نہ ہونیسے مراد یہ ہے کہ اُس سے پریشان ہوکر شکایت و حکایت نہ شروع کردے یا اُسکی وجہ سے کام نہ چھوڑ بیٹھے کہ جب حالات و واردات ہی نہیں تو پھر کام ہی چھوڑ دو ورنہ اگر طبعی تنگی بھی

نہ ہوتی تو بھلا وہ قبض ہی کیا ہوا لہذا اگر طبعی تنگی ہو اسکا مضائقہ نہیں اس سے پریشان نہ ہو۔ بلکہ کام میں لگا رہے کہ یہی مطلوب ہے۔ انشاء اللہ یہ سب حالات موصل الی المقصود ہونگے قبض ہو یا بسط سب اُسی طرف سے ہے یاد رکھو کہ اسمیں لاکھوں مصلحتیں ہیں جن میں سے کچھ بیان کیگئی ہیں اور باقی بعض معلوم ہیں اور بعض معلوم بھی نہیں ہیں۔ پس تم اپنا شعار تفویض کر لو جس حال میں رکھیں رہو۔ خوب کہا ہے ؎

فراق و وصل چہ باشد رضائے دوست طلب　　کہ حیف باشد از و غیر او تمنائے

بس اصل مقصود قرب ہے وہ جس حال میں بھی میسر ہو اور جس طرح بھی حاصل ہو اُسی میں لگے رہو انشاء اللہ کامیاب ہو گے۔ آگے پھر قصۂ مریم کیطرف عود ہے۔

## شرح حبیبی

چونکہ مریمؑ مضطرب شد یک زماں　　ہمچنانکہ بر زمین آں ماہیاں

بانگ بر وے زد نمودار کرم　　کہ امین حضرتم از من مرم

از سر افرازان عزت سر مکش　　از چنین خوش مہرباں دم درمکش

ایں ہمی گفت و ذبالہ نور پاک　　از لبش می شد پیاپے بر سماک

از وجودم می گریزی در عدم　　در عدم من شاہم و صاحب علم

خود بنہ و بنگاہ من در نیستی است　　یک سوارہ نقش من پیش ستی است

مریما بنگر کہ نقش مشکلم　　ہم ہلالم ہم خیال اندر دلم

چوں خیالے در دلت آمد نشست　　ہر کجا کہ میگریزی با تو ہست

جز خیال عارضے باطلے　　کہ بود چوں صبح کاذب آفلے

من چو صبح صادقم از نور رب　　کہ نگردد گرد روزم ہیچ شب

ہین مگو لاحول عمراں زادہ ام　　من ز لاحول اینطرف افتادہ ام
مر مرا اصل و غذا لاحول بود　　نور لاحولے کہ پیش از قول بود
تو ہمی گیری پناہ از من بحق　　من نگاریدہ پناہم در سبق
آن پناہم من کہ مخلصہات بود　　تو اعوذ آری و من خود آں اعوذ

جب مریم علیہا السلام کچھ دیر تک یوں مضطرب رہیں جس طرح زمین پر مچھلیاں بے قرار رہتی ہیں تو اُس نمونہ کرم حق سبحانہ نے آواز دی کہ آپ پریشان نہ ہوں اور مجھ سے بھاگیں نہیں میں امین خدا جبریلؑ ہوں آپ مجھ سے بھاگ کر عالم غیب میں پناہ لیتی ہیں حالانکہ عالم غیب میں تو میری سلطنت ہے اور میں وہاں نہایت شان و شوکت رکھتا ہوں۔ آپ کے سامنے تو صرف میرا وجود ہی ہے باقی سارا ساز و سامان تو میرا عالم غیب ہی میں ہے۔ آپ خیال رکھیں کہ میں ایک نقش مشکل ہوں اور میری مثال ایسی ہے جیسے چاند یا دل کا خیال یعنی جس طرح چاند آدمی کیساتھ ساتھ رہتا ہے اور اس سے جدا نہیں ہو سکتا۔ اور جس طرح خیال کا قاعدہ ہے کہ جب دل میں آتا ہے تو بس گھر ہی کر لیتا ہے۔ اور جہاں تم جاتے ہو تمہاری ساتھ جاتا ہے یوں ہی میں بھی تم سے الگ نہیں ہو سکتا۔ یہ جو ہمنے کہا ہے کہ خیال جُدا نہیں ہوتا اس سے وہ خیال مستثنے ہے جو عارضی اور باطل ہو اور جو صبح کاذب کیطرح فنا ہو جانیوالا ہو۔ مگر میں صبح کاذب کیطرح آفل نہیں ہوں۔ بلکہ حق سبحانہ کے نور سے صبح صادق کیطرح ہوں کہ کوئی تاریکی میرے پاس نہیں پھٹک سکتی پس اے عمران زادی آپ مجھ پر لاحول نہ پڑھیں کیونکہ میں آپ کی لاحول ہی کی بدولت یہاں آیا ہوں کیونکہ جب آپ نے خدا پر بھروسہ کیا تو مجھے حق سبحانہ نے آپ کے پاس بھیجا نیز لاحول اور اعتماد بر حق تو میری اصل غذا ہے اور تکلم لاحول سے پہلے سے میں نور لاحول کھا رہا ہوں۔ آپ اعوذ بالرحمٰن منک فرماتی ہیں اور مجھ سے بھاگ کر پناہ حق میں جانا چاہتی ہیں لیکن میں آپ کو مطلع کرتا ہوں کہ میں پیشتر ہی سے حق سبحانہ کی پناہ کی زندہ تصویر ہوں اور میں وہی پناہ ہوں جس کو آپ رہائی کا ذریعہ بنانا چاہتی ہیں۔ آپ اعوذ بالرحمٰن منک کہتی ہیں حالانکہ میں خود اعوذ (پناہ) ہوں۔

# شرح شبیری

## جبریل علیہ السلام کا مریم علیہا السلام سے کہنا کہ میں رسول حق ہوں مجھ سے پریشان اور پوشیدہ مت ہو

چونکہ مریم مضطرب شد یک زماں ہمچنانکہ برزمین آں ماہیاں

یعنی مریم علیہا السلام جبکہ کچھ دیر اسطرح مضطرب ہوئیں جیسا کہ خشکی پر مچھلیاں۔

بانگ بر وے زد نمودار کرم کہ امین حضرتم از من مرم

یعنی انکو نمودار کرم نے آواز دی کہ میں امین حضرت حق ہوں مجھ سے بھاگو مت یعنی جو کہ کریم تھے انہوں نے کہا کہ میں امین اللہ یعنی جبریل ہوں مجھ سے بھاگو مت اور پریشان مت ہو اور کہا کہ

از سرافرازان عزت سر مکش از چنیں خوش محرماں دم در مکش

یعنی حضرت حق کے سر بلندوں سے سرکشی مت کرو اور ایسے اچھے محرموں سے دم مت کھینچو۔ مطلب یہ ہے کہ میں تو اُس عالم سے ہوں اور درگاہِ الٰہی کا مقرب ہوں تو مجھ سے فساد و فتنہ کا خوف نہیں نہیں ہے لہذا تم ڈرو مت اب یہاں شبہ ہوتا ہے کہ جب مریم علیہا السلام کو شبہ ہوا اور اُسکے بعد حضرت جبریل علیہ السلام نے خود ہی یہ کہا کہ میں فرشتہ ہوں تو انکو صرف انکے کہنے سے کیسے یقین آیا انکو یہ شبہ کیوں نہ ہوا کہ ممکن ہے کہ یہ غلط کہتے ہوں اور کوئی مفسد ہو مولانا آگے اُنکے اس قول کے صدق پر ایک علامت بیان فرماتے ہیں کہ

ایں ہمی گفت و ذبالہ نور پاک از لبش می شد پیاپے بر سماک

یعنی وہ (جبریل یہ فرما رہے تھے اور نور پاک کی لو اُنکے لب سے برابر سماک پر جا رہی تھی مطلب یہ کہ وہ جو یہ گفتگو کر رہے تھے تو اُنکے ان الفاظ کیساتھ برابر ایک نور اُنکے منہ سے ظاہر ہوتا تھا جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ بیشک ملکوتے ہیں ناسوتے اور مفسد نہیں ہیں اور بات یہ ہے کہ مریمؑ کو انکو دیکھکر درجۂ علم ضروری میں تو معلوم ہو گیا تھا کہ یہ کوئی مفسد وغیرہ نہیں ہیں باقی جب اُنہوں نے کہا اور بتایا کہ میں فرشتہ ہوں اُسوقت اُنکو پوری طرح معلوم ہو گیا اور یہ سمجھ گئیں کہ بیشک یہ فرشتہ ہیں اور کوئی مفسد

نہیں ہیں آگے پھر حضرت جبریل ؑ کا قول ہے فرماتے ہیں کہ

از وجودم مے گریزی در عدم　　　در عدم من شاہم و صاحب علم

یعنی میرے وجود سے تم عدم میں بھاگتی ہو اور عدم میں تو میں بادشاہ اور صاحب علم ہوں (عدم سے مراد عدم اضافی یعنی عالم غیب ہے) مطلب یہ کہ تم مجھسے پناہ مانگتی ہو اور عالم غیب کیطرف متوجہ ہوتی ہو تو وہاں تو میری اور خوب سلطنت ہے وہاں تو تم مجھ سے بچ ہی نہیں سکتیں۔

خود بنہ و بنگاہ من در نیستی است　　　یک سوارہ نقش من پیش ستی است۔

یعنی خود سامان اور خیمہ میرا نیستی میں ہے اور ایک تنہا نقش میرا بی بی کے سامنے ہے۔ مطلب یہ کہ یہاں تو میں صرف ایک تنہا ہوں باقی عالم غیب میں تو میری سلطنت ہے فوج پلٹن ہے لہذا تمہارا مجھ سے پناہ مانگ کر اسطرف متوجہ ہونا فضول ہے کہ وہاں تو میں موجود ہوں۔

مریما بنگر کہ نقش مشکلم　　　ہم ہلالم ہم خیال اندر دلم

یعنی اے مریم دیکھ کہ میں نقش مشکل ہوں میں ہلال ہوں اور دلمیں خیال بھی ہوں مطلب یہ کہ میں ایک عجیب نقش ہوں۔ کہ دو جگہ اور دو طرح میرا وجود ہو سکتا ہے کہ میں ظاہر میں بھی موجود ہوں کہ مجسم تمہارے سامنے کھڑا ہوا ہوں اور تمہارے دل میں بھی موجود ہوں کیونکہ ناسوتے نہیں ہوں بلکہ ملکوتے ہوں کہ جسکا ادراک خیال سے ہوتا ہے۔

چوں خیالے در دلت آمد نشست　　　ہر کجا کہ میگریزی با تو ہست

یعنی جیسے کہ کوئی خیال تمہارے دل میں آیا اور بیٹھ گیا تو تم جہاں کہیں جاؤگی وہ تمہارے ساتھ ہوگا اسی طرح میں بھی چونکہ خیال میں ہوں لہذا جہاں تم ہوگی وہیں میں بھی ہوں گا اگر عالم غیب میں جاؤگی تو وہاں موجود ہوں گا اور اگر دنیا میں رہوگی تو یہاں ساتھ ہوں۔

جز خیالے عارضی باطلے　　　کو بود چوں صبح کاذب آفلے

یعنی سوائے اس خیال کے کہ جو عارضی اور باطل ہو کہ وہ مثل صبح کاذب کے آفل ہوتا ہے (مگر)

من چو صبح صادقم از نور رب　　　کہ نگردد گرد روزم ہیچ شب

یعنی میں نور رب سے مثل صبح صادق کے ہوں کہ میرے دن کے گرد کوئی شب نہیں پھرتی۔ یعنی میں ان لوگوں کی طرح نہیں ہوں جو کاذب ہوتے ہیں اور جن کا خیال کاذب آتا ہے بلکہ میں مثل صبح صادق کے ہوں کہ میرے پاس کوئی کمی یا نقصان بھٹکنے نہیں پاتا

ہین مگو لاحول عمران زادہ ام    کہ زلاحول اینطرف افتادہ ام

یعنی اے عمران زادی مجھ سے لاحول مت کہو کہ لاحول سے مین اس طرف پڑا ہوا ہون۔

مر مرا اصل و غذا لاحول بود    نور لاحولے کہ پیش از قول بود

یعنی میری اصل اور غذا لاحول ہی تھی۔ نور اُس لاحول کا جو پہلے قول کے تھی۔ مطلب یہ ہے کہ تم جو لاحول پڑھتی ہو اور تعوذ کرتی ہو تو یہ چیزین تو میری غذا اور اصل ہے اسلئے کہ فرشتون کی غذا تو تسبیح و تحمید ہی ہے تو پھر جب ہماری غذا ہے تو ہمکو اُس سے کیا خوف ہوگا۔ تم شوق سے تعوذ وغیرہ کرو۔ ہمکو اس سے کوئی گزند وغیرہ نہین ہے

تو ہمی گیری پناہ از من بحق    من نگارید پناہم از سبق

یعنی تم مجھسے حق تعالیٰ سے پناہ مانگتی ہو اور مین سابق سے نگارید پناہ کا ہون۔ یعنی جس سے کہ تم پناہ مانگ رہی ہو مین تو خود وہ پناہ ہون اور جس سے کہ پناہ مانگ رہی ہو اُسی کا بنایا ہوا ہون۔ پھر مجھسے کہاں پناہ مانگتی ہو۔

آن پناہم من کہ مخلصہات بود    تو اعوذ آری و من خود آن اعوذ

یعنی مین وہ پناہ ہون جو تیری مخلص تھی تو اعوذ لاتی ہے اور مین خود وہ اعوذ ہون۔ مطلب یہ کہ تم جو مجھ سے پناہ مانگتی ہو اور اعوذ پڑھ رہی ہو تو مین خود وہ اعوذ ہون جو کہ تمکو شر شیاطین الانس والجن سے بچاتا تھا اسلئے کہ حق تعالیٰ جو کام لیتے ہین وہ فرشتون ہی کے ذریعہ سے لیتے ہین تو وہ بولے کہ تم جن چیزون سے پناہ مانگا کرتی ہو اُنسے نجات دینے والا تو مین ہی ہون پھر مجھسے کیا پناہ مانگتی ہو۔ غرضکہ جبرئیل ؑ نے فرمایا کہ تمہارا پناہ مانگنا بیسود ہے اسلئے کہ مین کوئی مفسد وغیرہ تو ہون نہین جس سے کہ تمکو خوف ہے۔ مین تو ایک ملک ہون۔ آگے آگے مولانا ایک عام مضمون فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| آفتے نبود بتر از ناشناخت | تو بر یار و ندانے عشق باخت |
| یار را اغیار پنداری ہمے | شادی را نام بنہادہ غمی |

این چنین لطفے کہ دارد یار ما — تو گریزانی ازو واے بیوفا

این چنین نخلے کہ قد یار ماست — چونکہ ما دُزدیم نخلش دار ماست

این چنین مشکین کہ زلف میر ماست — چونکہ بے عقلیم آن زنجیر ماست

این چنین لطفے کہ نیلے می رود — چونکہ فرعونیم بر ما خون شود

خون ہمی گوید من آبم ہین مریز — یوسفم گرگ از توام اے پُرستیز

تو نمی بینی کہ یارے بُردبار — چونکہ با او ضد شوی گردد چو مار

لحم او و شحم او دیگر نہ شد — بر قرار اول ست آن سان کہ بُد

شمع مریم را بہل افروختہ — کہ بخارا می رود آن سوختہ

اب مولانا انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ مریم علیہا السلام کو جسقدر پریشانی لاحق ہوئی وہ جبریل علیہ السلام کو نہ پہچاننے سے پس سمجھو کہ کوئی آفت اپنے دوست کو نہ پہچاننے سے بڑھکر نہین ہے غضب کی بات ہے کہ تم اپنے محبوب کے پاس ہو اور اُس سے عاشقانہ برتاؤ نہین کر سکتے بلکہ یار کو غیر سمجھتے ہو اور تمنے اُس شئے کا نام جو حقیقت مین خوشی ہے غم رکھ چھوڑا ہے محبوب حقیقی اسقدر تو عنایت کرتے ہین پھر بھی تم اُس سے بیوفایانہ بہلگتے ہو خلاصہ یہ کہ مولانا اُن لوگوں کی شکایت اور اُن کی حالت سے تعجب کرتے ہین جن کا تعلق حق سبحانہ کیساتھ اچھا نہین ہے اور فرماتے ہین کہ حق سبحانہ قریب اور مہربان اور محبوب حقیقی ہین مگر تم اُس سے فائدہ نہین اُٹھاتے بلکہ اُسکے ساتھ غیرون کا سا معاملہ کرتے ہو آگے ایک شبہ کا جواب دیتے ہین تقریر شبہ یہ ہے کہ تم تو حق سبحانہ کو مہربان کہتے ہو مگر ہم تو دیکھتے ہین کہ وہ تکلیفین دیتا ہے اور حاصل جواب یہ کہ وہ تو مہربان ہی ہے مگر ہماری نالائقی سے ہمکو نقصان پہونچ رہا ہے چنانچہ حق سبحانہ خود فرماتے ہین ما اصابکم من مصیبۃ فبما کسبت ایدیکم ویعفو عن کثیر۔ جب یہ امر معلوم ہوگیا تو اب حل اشعار سنو۔ فرماتے ہین کہ باوجودیکہ ہمارے محبوب کا قد ایسا اعلےٰ درجہ کا درخت خرما یعنی عشاق کو بہت کچھ نفع پہونچانیوالا ہے لیکن چونکہ ہم لوگ چورون کی طرح مجرم ہین اسلئے وہ بجائے اسکے

کہ ہمارے لئے نافع ہوتا سو الٹی طرح ہماری بلا کا ذریعہ بن گیا ہے۔ اور باوجودیکہ ہمارے محبوب کی زلف اسقدر مشکین اور مشام عشاق کو معطر کرنیوالی ہے مگر ہماری بے عقلی کے سبب ہمارے لئے زنجیر ہوگئی ہے اور باوجودیکہ اُسکا دریائے لطف نیل کی طرح بہہ رہا ہے مگر چونکہ ہم فرعون ہیں اسلئے وہ ہمارے لئے دریائے خون ہوگیا ہے وہ خون کہتا ہے کہ میں حقیقت میں خون نہیں بلکہ پانی ہوں تیرے لئے خون ہوگیا ہوں۔ پس تو مجھے مت گرا اور مجھسے نفرت مت کر دیکھ اپنی حالت کو بدل دے اور میں واقع میں یوسف کی طرح مرغوب ہوں۔ تیری نالائقی سے تیرے لئے بھیڑئے کی طرح قابل نفرت ہوگیا ہوں۔ پس تو مجھسے مت بھاگ بلکہ اپنی اصلاح کر۔ اب اگر کوئی شبہ کرے کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ ایک شئے واقع میں پانی یا یوسف ہو اور دوسرے کیلئے وہ خون یا بھیڑیا ہو جاوے۔ تو یہ شبہ یوں دور ہو سکتا ہے کہ دیکھو ایک دوست ہوتا ہے لیکن جبکہ تم اُس سے مخالفت کر لیتے ہو تو وہ تمہاری نظر میں سانپ ہو جاتا ہے۔ اب دیکھو کہ باوجودیکہ نہ اُس کا گوشت بدلا ہے نہ چربی اور وہی آدمی ہے جو پہلے تھا مگر تمہاری نسبت سے بدل گیا ہے۔ اسیطرح خون اور بھیڑئے کو سمجھ لو۔ اچھا اب مریم علیہا السلام کی شمع کو تو روشن چھوڑ دو اور یہ بیان کرو کہ وہ جلا بھنا عاشق بخارا روانہ ہوتا ہے۔

# شرح شبیری

آفتے نبود بتر از ناشناخت　　　　تو بر یار و ندانے عشق باخت

یعنی ناشناسی سے زیادہ کوئی آفت نہیں ہوتی۔ کہ تم یار کے نزدیک ہو اور عشق بازی کرنا نہیں جانتے یعنی تم دوست کے پاس ہو اور وہ تمہارے پاس موجود ہے مگر چونکہ پہچانتے نہیں ہو لہذا اُس سے بالکل الگ ہو۔ تم اُس سے محبت کرنا جانتے ہو نہ کچھ جانتے ہو تو پھر بھلا ناشناسی سے زیادہ بتر اور کیا شئے ہوگی اور مریم ؑ نے پناہ وغیرہ مانگی یہ بھی سب ناشناسی کی وجہ سے تھا اور ناشناسی کے وقت یہ حالت ہوتی ہے کہ

یار را اغیار پنداری ہمے　　　　شادے را نام بنہادی غمے

یعنی یار کو اغیار سمجھتا ہے اور خوشی کا نام غم رکھتا ہے (اسلئے کہ تمکو یہ خبر ہی نہیں ہوتی کہ یہ خوشی ہے لہذا اُسکو غم سمجھتے ہو اور یار کو بوجہ ناشناسی کے غیر سمجھکر اُس سے فائدہ نہیں اُٹھا سکتے)

این چنین لطفے کہ دارد یار ما　　　　تو گریزانی از وائے بیوفا

یعنی ایسا لطف کہ جو ہمارا یار رکھتا ہے تو اُس سے بھاگتا ہے اے بیوفا۔ یعنی ہمارا یار تو ایسے ایسے الطاف کرتا ہے اور تو بوجہ ناشناسی کے اُس سے بھاگ رہا ہے اور اُن الطاف کی قدر نہین کرتا۔

**این چنین نخلے کہ لطفِ یار ماست　　چونکہ ما دزدیم نخلش دار ماست**

یعنی ایسا نخل کہ ہمارے یار کا لطف ہے جبکہ ہم چور ہین تو اُس کا نخل ہماری دار ہے۔ مطلب یہ کہ لطف دوست جو مثل نخل کے ہے کہ اُس سے سب پھل کہاتے ہین مگر چونکہ ہم چور ہین تو ہمکو اُس مین پھانسی مل جاتی ہے تو اسیطرح وہ لطف ہمارے لئے عذاب جان ہو جاتا ہے

**این چنین مشکین کہ زلف میر ماست　　چونکہ بے عقلیم آن زنجیر ماست**

یعنی ایسی مشکین کہ ہمارے میر کی زلف ہے جبکہ ہم بیعقل ہین تو وہ ہماری زنجیر ہے یعنی ایک یار کی زلف مشکین ہو مگر جبکہ انسان اُس کی قدر نہ جانے تو وہی اُسکے لئے زنجیر ہو جاتی ہے۔ یہ ساری باتین اپنی ناشناسی اور ناقابلیت کی بدولت ہین۔

**این چنین لطفے چو نیلے می رود　　چونکہ فرعونیم بر ماخون شود**

یعنی ایسا لطف جو کہ مثل دریائے نیل کے چلتا ہے جبکہ ہم فرعون ہین تو وہ ہمپر خون ہو جاتا ہے یعنی بوجہ ہماری بیقدری اور ناشناسی کے وہی شئے جو کہ بہت لطیف اور عمدہ تھی وہی ہمارے لئے خراب ہو جاتی ہے جیسا کہ فرعونیون پر آب دریائے نیل خون ہو جاتا تھا۔ تو دیکھو وہ شئے جو کہ ایسی لطیف اور پاک وصاف تھی وہی اُن پر آفت جان ہو گئی تو یہ خرابی اُس کی طرف سے نہیں ہے بلکہ یہ کمی اور خرابی خود ہماری طرف سے ہے۔

**خون ہمی گوید من آبم ہین مریز　　یوسفم گرگ از توام ای پر ستیز**

یعنی خون کہتا ہے کہ ارے مین تو پانی ہون گرامت + میں یوسف ہون گرگ تو تیری وجہ سی ہو گیا ہون اے پرستیز یعنی وہ چیز کہتی ہے کہ میرے اندر جو خرابی آگئی ہے یہ تو صرف تمہارے اندر خرابی ہونے کی وجہ سے ہے کہ مین تمکو ایسی معلوم ہوتی ہون ورنہ مین تو اچھی خاصی ہون تو یہ بھی اُسی ناشناسی کی وجہ سے ہے بلکہ ناشناسی مین یہ حالت ہوتی ہے کہ۔

**تو نمی بینی کہ یار بردبار　　چونکہ با او ضد شدی گردد چو مار**

یعنی کیا تو دیکھتا نہین ہے کہ یار بردبار جبکہ اُس کی ساتھ تو ضد ہوا تو وہ سانپ کی طرح ہو جاتا ہے

لحم او و شحم او دیگر نشد — او چنان بد جز که از منظر نشد

یعنی اُس کا لحم و شحم تو دوسرا نہین ہوا وہ تو اُسی طرح ہے (مگر اُس کا مثل مار ہو جانا) بجز تمہاری نظرگاہ کے نہین ہوا۔ یعنی وہ جو تمہارے لئے مثل مار کے ہو گیا ہے یہ صرف اسلئے کہ تم اُس کی ضد ہو گئے ہو اور تمہاری نظر مین ایسا ہو گیا ہے ورنہ اُس کی طرف سے کسی قسم کی کوئی بات نہین ہے تو دیکھو یہ بھی اُسی ناشناسی کی وجہ سے ہے کہ تمنے اُس کی قدر نہ جانی۔ آگے اُسی نوکر عاشق بخاری اور صدر جہان کے قصہ کی طرف رجوع فرماتے ہین کہ۔

## اُس وکیل کا عشق کی وجہ سے قصد کرنا کہ بخارا کو رجوع ہو

شمع مریم را بہل افروختہ — کہ بخارا می رود آن سوختہ

یعنی شمع مریم کو جلتی ہوئی چھوڑ دو اسلئے کہ وہ سوختہ بخارا کی طرف جا رہا ہے (شمع را افروختہ گذاشتن کنایہ از چیزے را ناتمام گذاشتن) مطلب یہ کہ مریمؑ کے قصہ کو یہین تک رہنے دو اسکو ناتمام ہی رہنے دو چونکہ وہ جلا بھنا عاشق بخارا کو جاتا ہے تو اُس کا قصہ بیان کرو اُس کی یہ حالت تھی کہ

## شرح حبیبی

سخت بی صبر و در آتشدان تیز — رو سوئے صدر جہان کن می گریز

این بخارا منبع دانش بود — پس بخارائیست ہر کانش بود

پیش شیخے در بخارا اندرے — تا بخواری در بخارا ننگرے

اے خنک آنرا کہ ذلت نفسہ — وائے آنکس را کہ یردی رفسہ

فرقت صدر جہان در جان او — پارہ پارہ کردہ بود ارکان او

گفت برخیزم ہمانجا وا روم — کافر ار گشتم دگر رہ بگروم

وارد م آنجا بیفتم پیش او — پیش آن صدر نکو اندیش او
گویم افگندم بہ پیشت جان خویش — زندہ کن یا سر ببر مارا چہ بیش
کشتہ و مردہ بہ پیشت ای قمر — بہ کہ شاہ زندگان جائے دگر
آزمودم صد ہزاران بار بیش — بے تو شیرین می نہ بینم کار خویش
غنّ لی یا منیتی لحن النشور — ابرکی یا ناقتی تم السرور
ابلعی یا ارض دمعی قد کفیٰ — اشربی یا نفس وردا قد صفا
عدت یا عیدی الینا مرحبا — نعم ما روحت یا ریح الصبا
گفت ای یاران روان گشتم وداع — سوی آن صدری کہ میرست و مطاع
دمبدم در سوز بریان می شوم — ہرچہ بادا باد آنجا می روم
گرچہ دل چون سنگ خارا می کند — جان من عزم بخارا می کند
مسکن یارست و شہر شاہ من — پیش عاشق این بود حب الوطن

اچھا اے عاشق تم نہایت بے صبری اور اضطرار کیساتھ بھاگو اور صدر جہان کے پاس چلو۔ یہ فرماکر مولانا انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ دیکھو بخارا علم کا چشمہ ہے پس جو شخص صاحب علم ہوگا وہ بھی بخارا ہی ہے لہذا جبکہ تم اپنے شیخ کے پاس ہو تو بخارا ہی میں ہو پس دیکھو اس بخارا کی نہایت وقعت کرنا اور اسکو بنظر حقارت نہ دیکھنا اور اپنے کو اُسکے سامنے ذلیل کرنا کیونکہ اُس کی شکل جزر و مد تمکو اُسکے بخارائے دل مین نہ پہونچنے دیگی اور بدون ذلت کے تم اُسکے دل مین گھر نہ کر سکوگے وہ شخص نہایت مزہ مین ہے جبکا نفس اپنے شیخ کے سامنے ذلیل ہو۔ اور اُس کی حالت نہایت قابل افسوس ہے جو ٹھوکر مار کر یعنی گستاخی کر کے ہلاک ہوجاوے۔ یہانتک اس مضمون کو بیان کر کے پھر مضمون سابق کی طرف عود کرتے ہین اور فرماتے ہین کہ اُسکی جان مین جو صدر جہانکی فرقت کا رنج جاگزین تھا اُسنے اُسکے ارکان جسم کو پارہ پارہ کر رکھا تھا اُسنے کہا کہ مین تو اُٹھکر وہین جاتا ہون

اور اگر مین اُس سے بھاگ کر کافرِ عشق ہو گیا ہون تو پھر نئے سرے سے مسلمان ہوتا ہون۔ ابتو مین وہین جاتا ہون اور اُسکے سامنے پڑ رہتا ہون یعنی اپنے نیک خیال صدرجہان کے سامنے اور وہان جا کر کہونگا کہ مین نے تو اپنے کو حضور کے قدمون مین لا ڈالا ہے اب حضور کو اختیار ہے خواہ مجھے زندہ کرین یا ذبح کر ڈالیں۔ میرا آپکے سامنے مرجانا اور مارا جانا اس سے بہتر ہے کہ کہین اور بیکم مین زندوں کا بادشاہ ہون۔ مین اس سے قبل لاکھون مرتبہ تجربہ کر چکا ہون کہ آپکی بجز کسی کام مین لطف نہین۔ پس لے میری آرزو میرے لئے زندہ کن گیت گا اور لے میری ناقہ خوشی تمام ہو چکی اور مین منزل مقصود تک پہونچ گیا۔ اب تو بیٹھ جا۔ اور لے زمین رونا ہو چکا اب تو آنسو پی لے۔ اور لے نفس اب پن گھٹ صاف ہے تو پی لے۔ اور لے عید مرحبا کہ تو واپس آئی اور لے بادصبا تونے مجھے نہایت ہی خوش کیا۔ اُسنے اپنے دل سے یہ گفتگو کی اور کہا کہ اے دوستو اچھا لو رخصت مین تو اُس صدرجہان کی طرف چلدیا جو میرا آقا اور واجب الاطاعت ہے کیونکہ مین ہر وقت سوزِ فراق سے کباب ہوتا ہون مجھسے یہ تکلیف برداشت نہین ہوتی پس کچھ بھی ہو مین تو وہین جاتا ہون اگرچہ میری طبیعت مجھے پتھر بنائے دیتی اور جانے سے مانع ہوتی ہے مگر میری جان بخارا ہی کا عزم کرتی ہے کیونکہ وہ میرے یار کی رہنے کی جگہ اور میرے بادشاہ کا شہر ہے اور عاشق کیلئے حب وطن یہی ہے کہ وہ وطن محبوب سے محبت کرے۔

## شرح شبیری

سخت بیصبر و در آتشدان تیز　　　رو سوئے صدرجہان کن میگریز

یعنی سخت بے صبر تھا اور آتشدان تیز مین صدرجہان کی طرف مُنہ کئے ہوئے بھاگ رہا تھا مطلب یہ کہ وہ بیحد بیصبری کیساتھ تیزی سے صدرجہان کی طرف کو جا رہا تھا۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ

این بخارا منبع دانش بود　　　پس بخارائیست ہر کانش بود

یعنی یہ بخارا منبع دانش ہوتا ہے پس بخاری ہے جو کہ وہ (یعنی صاحب دانش) ہو مطلب یہ ہے کہ بخارا سے مراد شیخ کامل ہے جو کہ منبع دانش ہوتا ہے تو مولانا فرماتے ہین کہ یہ شخص بخارا کی طلب مین تھا تو جسطرح کہ بخارا منبع علوم و فنون تھا اسی طرح اصل بخارا وہ ہے جو کہ منبع علوم و فنون ہوتا ہے

یعنی شیخ کامل تو مستفیدین اُسکو اسی طرح تلاش کرتے اور اُس کی طرف اسی طرح دوڑتے ہیں بخارا سے شیخ کو صرف اسلئے تشبیہ دی ہے کہ جسطرح کہ بخارا مین علوم وفنون کا زور ہے اسی طرح شیخ کامل بھی منبع علوم وفنون ہوتا ہے تو بس جو اُس کا متلاشی ہے وہی بخاری ہے یعنی وہی طالب صادق ہے آگے فرماتے ہین کہ۔

پیش شیخے در بخارا اندرے　　تا بخواری در بخارا ننگرے

یعنی تم بخارا مین ایک شیخ کے آگے ہو تو بخارا مین خواری سے ہرگز نگاہ مت کرنا۔ یعنی بخارا جو کہ منبع علوم ہے ایسی جگہ پر تم کسی شیخ کامل کے پاس ہو تو اُسکے بخارائے دل میں خواری سے نظر مت کرو اور اُسکو حقیر و ذلیل مت سمجھو اسلئے کہ یہ علامت خسران کی ہے۔

جز بخواری در بخارائے دلش　　راہ ندہد جزر و مد مشکلش

یعنی بجز خواری کے اُسکے بخارائے دل میں اُس کی مشکل کا جزر و مد راہ نہین دیتا ہے۔ مطلب یہ کہ جب تک کہ تم خواری اور تواضع اور عجز اختیار نہ کروگے اُسوقت تک تمکو شیخ کے دل مین راہ نہوگی اور اُس کا جو اُتار چڑھاؤ ہے اُس سے کبھی بھی واقف نہوگے تو بس اُسکو حقیر نہ سمجھو اور اپنے کو حقیر بنالو تب اُسکے قلب کے اسرار تک رسائی ہو سکتی ہے آگے فرماتے ہین کہ۔

اے خنک آنرا کہ ذلت نفسہ　　وائے آنکس را کہ یردی رفسہ

یعنی خوش ہے وہ کہ ذلیل ہو گیا نفس اُس کا اور افسوس ہے اُس شخص پر کہ اُسکے قدم رکھنے نے اُسکو ہلاک کیا (یہاں قدم رکھنے سے مراد بے ادبی کرنا ہے) مطلب یہ ہے کہ جسنے کہ اپنے نفس کو ذلیل بنالیا اور شیخ کامل کی قدر کی وہ تو فائض المرام ہو گیا اور جسنے کہ شیخ کی بے ادبی کی اور اُس کی قدر نہ جانی اُسنے اپنے کو ہلاک کر لیا تو بس شیخ کامل کی تلاش اور اُسکے بعد اُس کی قدر اور اُس کا ادب ضروری ہے کہ اُس سے فلاح دارین میسر ہوگی۔ اب آگے پھر اُسی غلام کا قصہ بیان فرماتے ہین کہ۔

فرقت صدر جہان در جان او　　پارہ پارہ کردہ بود ارکان او

یعنی صدر جہان کی فرقت نے اُس کی جان مین اُسکے اعضاء کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا تھا یعنی اُسکی اعضاء ظاہر و باطن دونون خراب ہو چکے تھے اور قریب بہلاک تھے۔

گفت برخیزم ہمانجا وا روم　　کافرار گشتم دگر رہ بگروم

یعنی کہنے لگا کہ مین اُٹھتا ہون اور وہین جاتا ہون اگرچہ مین نافرمان ہوگیا ہون (مگر) دوبارہ پھر مطیع ہوتا ہون

وا روم آنجا بیفتم پیش او　　پیش آن صدر نکو اندیش او

یعنی مین جاتا ہون اور اُسکے سامنے جاپڑتا ہون۔ سامنے اُس صدر نکو اندیش کے یعنی بس جاکر اُسکے سامنے جاپڑونگا جو کچھ بھی کرے

گویم افگندم بہ پیشت جان خویش　　زندہ کن یا سر ببر ماراچو میش

یعنی کہونگا کہ مین نے اپنی جان کو تیرے سامنے ڈال دیا (اب تو) زندہ کر یا بھیڑ کی طرح سرکاٹ دے یعنی وہ غلام بولا کہ بس اُسکے سامنے جاکر کہدونگا کہ قتل کرڈالو ہمین یا جرم الفت بخشدو۔ لو کھڑے ہیں ہاتھ باندھے ہم تمہارے سامنے۔ اور بولا یون کہونگا کہ۔

کشتہ و مردہ بہ پیشت اے قمر　　بہ کہ شاہ زندگان جائے دگر

یعنی اے قمر تیرے آگے مردہ اور مقتول بہتر ہے کہ دوسری جگہ زندون کا بادشاہ ہون۔ (اور بولا کہونگا کہ)

آزمودم من ہزاران بار بیش　　بے تو شیرین می نہ بینم عیش خویش

یعنی مین نے پہلے ہزارون بار آزمالیا ہے کہ بے تیرے اپنی زندگی شیرین نہیں دیکھتا (اب آگے جوش مین آکر کہتا ہے کہ)

غن لی یا منیتی لحن النشور　　ابرکے یا ناقتی تم السرور

یعنی اے میری آرزو میرے لئے لحن نشور کو گا + اور اے میری ناقہ بیٹھ جا کہ سرور کامل ہوگیا مطلب یہ کہ وہ کہتا ہے کہ جب مین وہان پہونچون گا تو اُسوقت کہونگا کہ اے میری آرزو جاگ اُٹھ اور ایسا لحن (راگ) گا کہ جس سے حیات ابدی حاصل ہو اور اے میری ناقہ اب بیٹھ جا اسلئے کہ سرور وصل محبوب کا تو پورا ہوچکا ہے۔ لہذا اب تلاش سے بیٹھ جا اسلئے کہ اب تلاش کی ضرورت نہیں ہے اور کہتا ہے کہ۔

ابلعی یا ارض دمعی قد کفی　　اشربی یا نفس دوا قد صفا

یعنی اے زمین میرے اشک کو پی لے کہ وہ سو کہہ گیا اور اے نفس محبت کو پی لے کہ وہ صاف ہوگیا

یعنی اب تو جبکہ میرے آنسو بھی بند ہوگئے ہین تو اب ائے زمین تو اُن آنسوؤن کو خشک کرے اور ائے نفس اس دوستی مصفا کو پی لے اسلئے کہ ابتو اُسکے اندر سے تمام کدورات ختم ہوچکی ہین۔

عدت یا عیدی الینا مرحبا نعم ما روحت یا ریح الصبا

یعنی اے میری عید تو ہماری طرف لوٹ آئی ہے مرحبا ہے اور اچھی ہے وہ شئے کہ جو اے ریح صبا تو نے چلائی ہے مطلب یہ کہ وہ جوش مین آکر کہہ رہا ہے کہ مین وہان جاکر اس طرح عرض کرونگا اپ پھر اُن عاذلون سے مخاطب ہوتا ہے کہ۔

گفت اے یاران روان گشتم وداع سوئے آن صدرے کہ میرست و مطاع

یعنی کہنے لگا اے یارو مین روانہ ہوتا ہون رخصت طرف اُس صدر کے جو کہ میر ہے اور مطاع ہے یعنی لوگون سے کہا کہ لو اب رخصت مین تو وہان صدر جہاں کے پاس جاتا ہون۔

دمبدم در سوز بریان می شوم ہرچہ بادا باد آنجا می روم

یعنی مین دمبدم سوز مین جل رہا ہون اب جو کچھ بھی ہو مین تو وہان جاتا ہون۔

گرچہ دل چون سنگ خارا می کند جانِ من عزم بخارا می کند

یعنی اگر چہ (وہ صدر جہاں) دل کو سنگ خارا کی طرح کرتا ہے (لیکن) میری جان بخارا کا ارادہ کرتی ہے مطلب یہ کہ اگرچہ وہ میری طرف مائل نہیں ہے بلکہ اُسنے مجھے مردود کر رکھا ہے مگر مین تو اب بخارا کا ارادہ کرتا ہون اور وہان جاتا ہون۔ میرا تو دل نہین مانتا اسلئے کہ۔

مسکن یار است و شہر یار من پیش عاشق این بود حب الوطن

یعنی (وہ بخارا) میرے یار کا مسکن ہے اور میرے دوست کا شہر ہے۔ اور عاشق کے آگے یہی حب الوطن ہوتی ہے۔ مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ مین بخارا جاؤنگا اسلئے کہ وہ میرے محبوب کا مسکن اور شہر ہے اور عاشق کے نزدیک حب الوطن یہی ہوتی ہے کہ جہان اُس کا محبوب ہو۔ پس جہان کہین وہ ہوگا اُسی جگہ سے اُسکو محبت ہوگی آگے ایک عاشق و معشوق کی حکایت لاتے ہین کہ معشوق نے پوچھا کہ کونسا شہر سب مین اچھا ہے تو عاشق بولا کہ وہ شہر حسین کہ تو موجود ہو تو دیکھو عاشق کیلئے حب الوطن یہی ہے کہ اُس کا محبوب وہان رہتا ہو۔ ایک حکایت سنو۔ فرماتے ہین کہ۔

شرح حبیبی

گفت معشوقی بعاشق کای فتی — تو بغربت دیدۂ بس شہرہا
پس کدامین شہر ازانہا خوشتر است — گفت آن شہری کہ در وی دلبر است
ہر کجا باشد شہ مارا بساط — ہست صحرا گر بود سم الخیاط
ہر کجا یوسف رخی باشد چو ماہ — جنت است آن گرچہ باشد قعر چاہ
با تو دوزخ جنت است ای جانفزا — با تو زندان گلشن است اے دلربا
شد جہنم با تو رضوان و نعیم — بے تو شد ریحان و گل نار جحیم
ہر کجا تو با منے من خوشدلم — ور بود در قعر گورے منزلم
خوشتر از ہر دو جہان آنجا بود — کہ مرا با تو سر و سودا بود
پس دراز است این سخن در انتظار — عاشق صدر جہان شد اشکبار

کسی معشوق نے اپنے عاشق سے کہا کہ آپنے سفر مین بہت سے شہر دیکھے ہین اُن مین کونسا شہر سب سے اچھا ہے اُسنے جواب دیا کہ وہ شہر سب سے اچھا ہے کہ جسمین دلبر ہے۔ جہان کہیں ہمارے بادشاہ کی بساط ہو وہ اگر سوئی کا ناکا بھی ہو تب بھی وہ صحرا ہی ہے اور جہان کہین یوسف رخ اور ماہ تابان کی مثل حسین ہو وہ اگر قعر چاہ بھی ہو تب بھی وہ جنت ہے (یہ مقولہ یا تو اسی عاشق کا ہے اور مراد معشوق مجازی ہے اور یا مولانا کا مقولہ ہے اور مراد معشوق حقیقی ہے علیٰ ہذا اشعار آئندہ مین بھی ہر دو احتمال ہیں) تیرے ہوتے دوزخ بھی جنت ہے اور قید خانہ بھی گلشن ہے اور جہنم بھی مرغوب اور نعمت ہے اور تیرے بغیر گل و ریحان بھی آتش دوزخ ہے۔ جہاں تو میرے ساتھ ہو مین نہایت خوش ہون خواہ گور ہی مین میرا مسکن ہو۔ دونوں عالم سے میرے لئے وہ جگہ بہتر ہے جہان مجھے تجھسے واسطہ ہو۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ یہ گفتگو تو بہت طویل ہے اسکو چھوڑو کیونکہ صدر جہان کا عاشق انتظار کرتے کرتے رونے لگا ہے اُسے اُسکے معشوق تک پھونچانا چاہئے۔

## شرح شبیری

### ایک معشوق کا عاشق سے دریافت کرنا کہ شہروں میں سے کونسا شہر بہتر ہے

گفت معشوقے بعاشق کاے فتی　　تو بغربت دیدۂ بس شہرہا

یعنی ایک معشوق نے عاشق سے کہا کہ ارے میاں تمنے سفر مین بہت سے شہر دیکھے ہین۔

پس کدامین شہر زانہا خوشتراست　　گفت آن شہرے کہ در وی دلبراست

یعنی پس کونسا شہر اُن مین زیادہ عمدہ ہے اُس عاشق نے کہا کہ وہ شہر جسمین کہ دلبر ہو۔

ہر کجا باشد شہ مارا بساط　　ہست صحرا گر بود سم الخیاط

یعنی جس جگہ کہ ہمارے بادشاہ کی بود وباش ہو وہ صحرا ہے اگرچہ سوئی کا ناکہ ہو یعنی اگرچہ وہ کتنی ہی تنگ وتاریک جگہ ہو مگر جب وہان محبوب ہو وہ بھی کشادہ اور فراخ صحرا معلوم ہوگا۔

ہر کجا یوسف رخے باشد چو ماہ　　جنت است آن ارچہ باشد قعر چاہ

یعنی جہان کہین ایک یوسف رخ مثل ماہ کے ہو وہ جنت ہے اگرچہ قعر چاہ ہو مطلب یہ کہ اگرچہ وہ کیسی ہی تکلیف دہ شئے ہو مگر جب محبوب دہان ہوگا تو اُسکی معیت کی وجہ سے ساری کلفت خوشی سے مبدل ہوجاویگی اور وہ ہی عاشق کہتا ہے کہ۔

با تو دوزخ جنت است ای جانفزا　　با تو زندان گلشن ست اے دلربا

یعنی اے جانفزا تیری ساتھ تو دوزخ جنت ہے اور اے دلربا تیری ساتھ زندان گلشن ہے۔

شد جہنم با تو رضوان ونعیم　　بے تو شد ریحان وگل نار جحیم

یعنی تیری ساتھ تو جہنم رضوان اور نعیم ہوگیا اور بے تیرے ریحان وگل نار جحیم ہوگیا ہے۔

ہر کجا تو با منی من خوشدلم　　ور بود در قعر گورے منزلم

یعنی تو جہان کہین میری ساتھ ہو مین خوشدل ہون۔ اگرچہ قعر گور مین میری منزل ہو۔

خوشتر از ہر دو جہاں آنجا بود　　کہ مرا با تو سر وسودا بود

یعنی وہ جگہ دونوں جہان سے خوشتر ہوتی ہے کہ مجھے تیری ساتھ راز داری اور خیال ہو حاصل یہ کہ عاشق نے کہا کہ اے محبوب اگر تو ساتھ ہے تو ساری کلفتین راحتیں ہین اور اگر تیری جدائی ہی تو ساری راحتین کلفتین ہین تو اسیطرح وہ غلام کہتا ہے کہ مجھے تو بس بخارا ہی پسند ہے اگرچہ مجھے وہاں جان کا خطرہ ہے مگر محبوب کی معیت تو حاصل ہوگی۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ

بس دراز ست این سخن از انتظار　　عاشق صدر جہان شد بیقرار

یعنی یہ بات تو بہت دراز ہے اور انتظار کی وجہ سے صبحِ جہان کا عاشق بیقرار ہو رہا ہے۔ مطلب یہ کہ اب وہ عاشق چونکہ بیقرار ہو رہا ہے لہٰذا ان باتوں کو ترک کر کے اُس کا قصہ بیان کرو۔ آگے لوگوں کا اسکو سمجھانے کا قصہ بیان فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

گفت او را ناصحے کاے بیخبر — عاقبت اندیش اگر داری ہنر

درنگر پس را بعقل و پیش را — ہمچو پروانہ مسوزان خویش را

چون بخارا می روی دیوانۂ — لائق زنجیر و زندان خانۂ

او ز تو آہن ہمی خاید ز خشم — او ہمی جوید ترا با بیست چشم

می کند او تیز از بہر تو کارد — او سگ قحط است و تو انبان آرد

چون رہیدی و خدایت راہ داد — سوئے زندان می روی چونت فتاد

بر تو گر دہ گون موکل آمدے — عقل بایستے کز ایشان کم زدے

چون موکل نیست بر تو ہیچکس — از چہ بستہ گشت بر تو پیش و پس

عشق پنہان کردہ بود او را اسیر — آن موکل را نمی دید آن نذیر

ہر موکل را موکل مختفے است — ورنہ او در بند سگ طبعی ز چیست

خشم شاہ عشق بر جانش نشست — بر عوانے و سیہ رُوئیش بست

می زند آنرا کہ ہین این را بزن — زان عوانان نہان افغان من

ہر کہ بینی در زیانے مے رود — گر چہ تنہا با عوانے مے رود

گر از و واقف بُدے افغان زدے — پیش آن سلطان سلطانان شدے

| | |
|---|---|
| ریختی بر سر بہ پیش شاہ خاک | تا امان دیدے ز دیو سہمناک |
| میر دیدے خویش را اے کم ز مور | زان ندیدے آن موکل را تو کور |
| غرہ گشتی زین دروغین پر و بال | پر و بالے کو کشد سوئے وبال |
| پر سبک دارد رہ بالا کند | چون گل آلو شد گرانیہا کند |
| جہد کن پر را گل آلودہ مکن | لیک گوشت کر شد و پندم کہن |

ایک نصیحت گرنے اُس سے کہا کہ بیوقوف اگر تجھ مین کچھ بھی لیاقت ہے تو نتیجہ کو سوچ اور عقل سے آگا پیچھا دیکھ پروانہ کی طرح دیدہ ودانستہ اپنے کو مت جلا۔ ارے تو بخارا کیون جاتا ہے تو پاگل ہوا ہے اور اس قابل ہے کہ تجھے پاگل خانہ بھیجدیا جاوے۔ وہ تجھپر نہایت ہی غضبناک ہے اور بہت ہوشیاری سے تیرا متلاشی ہے۔ وہ تیرے لئے چھری تیز کر رہا ہے اور تیری ضرر رسانی پر اس درجہ حریص ہے کہ اُس کی مثال بھوکے کتے کی ہے اور تو اُسکے لئے آٹے کا تھیلا ہے جبکہ خدانے تجھے اُسکے پنجے سے رہائی دی ہے تو تجھپر کیا مصیبت پڑی کہ تو اپنے پانون جیلخانہ جاتا ہی اگر دس طرح کے پہرہ تجھپر مسلط ہوتے تو بھی عقل کا یہ مقتضےٰ تھا کہ اُن سے بچتا۔ پھر جبکہ کوئی پہرہ بھی نہیں ہے تو پھر تیری اگاڑی پچھاڑی کیون بندھ گئی۔ اور تو کیونکر صدر جہان کے پاس حاضری کیلئے مجبور ہوگیا۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ یہ دھمکیان دینے والا اُس پہرہ دار کو نہیں دیکھتا اسلئے اُسے ملامت کر رہا ہے ورنہ واقع مین اسپر پہرہ دار مسلط ہے اور وہ عشق ہے پہرہ دار کچھہ ظاہری ہی نہین بلکہ خفیہ بھی ہین۔ اور ہر ظاہری پہرہ دار پر ایک خفیہ پہرہ دار مقرر ہے کیونکہ اگر ایسا نہ ہوتا تو یہ ظاہری پہرہ دار حرص اور ایذاء خلق مین کیون محبوس ہوتے۔ اصل بات یہ ہے کہ اُس حاکم کا غضب اُس کی جان پر مسلط ہے جو عشق پر بھی حکومت کرتا ہے اور اُسنے اُسکو پہرہ داری اور دن رات اپنا مُنہ کالا کرنے مین محبوس کر رکھا ہے جب سپاہی کسیکو مارتا ہے تو وجہ یہی ہے کہ وہ خفیہ پہرہ دار اُسے مار رہا ہے اور کہہ رہا ہے کہ اسے مار۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ یہ خفیہ پہرہ دار بڑے سخت ہین ان سے خدا کی پناہ۔ یہ مضمون بطور جملہ معترضہ کے بیان کرکے پھر اصل مقصد کی

طرف عود کرتے ہین اور کہتے ہین کہ جسکو تم دیکھو کہ نقصان کی طرف جا رہا ہے گو بظاہر تنہا معلوم ہو مگر حقیقت مین کوئی خفیہ پہرہ دار اُسپر مسلط ہے اور وہ اسے لئے جا رہا ہے مگر یہ جانے والا اس سے واقف نہین ہے کیونکہ اگر واقف ہوتا تو فریاد کرتا اور شہنشاہ حقیقی کے دربار مین فریاد کرتا کہ اے اللہ مجھے اس پہرہ دار سے چھڑا اور خدا کے سامنے سر پر خاک ڈالتا جسکا نتیجہ یہ ہوتا کہ وہ اس خوفناک دیو کے پنجے سے چھوٹ جاتا اب ہم یہ دکھلاتے ہین کہ تم اُس خفیہ پہرہ دار کو کیون نہین دیکھتے اسکی وجہ یہ ہے کہ تمنے با وجود نہایت ضعیف ہونیکے اپنے کو خود مختار سمجھ رکھا ہے اور تم اس جھوٹے پر و باز (یعنی قدرت و اختیار) ضعیف سے جو کہ تمکو مصیبت مین پھنسانیوالے ہین دہوکہ کھائے ہوئے ہو۔ قاعدہ ہے کہ جب کسی جانور کے بازو ہلکے ہوتے ہین تو وہ اوپر اُڑتا ہے اور جب گارے مین لتھڑ جاتے ہین اُسوقت وہ بھاری ہوکر کاہل ہوجاتا ہے اور اوپر نہین اُڑ سکتا پس اسیطرح تمنے اپنے اُن ضعیف پر و بازو کو علائق ناسوتی مین پھنسا رکھا ہے اسلئے عروج روحانی سے محروم ہو پس اگر عروج روحانی چاہتے ہو تو کوشش کرو اور اپنے پرون کو گارے مین نہ سانو۔ مگر کیا کیجئے کہ تمہارے کان تو بہرے ہوگئے اور میری نصیحت پُرانی ہوگئی ہے۔

## شرح شبیری

## دوستوں کا اُسکو بخارا مین لوٹنے سے منع کرنا

گفت او را ناصحے کائے بیخبر          عاقبت اندیش اگر داری ہنر

یعنی ایک ناصح نے اُس سے کہا کہ اے بیخبر اگر تو کچھ ہنر رکھتا ہے تو انجام کو سوچ۔

در نگر پس را بعقل و پیش را          ہمچو پروانہ مسوزاں خویش را

یعنی عقل سے پس و پیش کو دیکھ لے اور پروانہ کی طرح اپنے کو جلا مت۔ یعنی بے سوچے سمجھے جانا ٹھیک نہین ذرا سوچ سمجھ لو کہ وہان جانیکا کیا انجام ہوگا۔

چون بخارا می روی دیوانۂ          لایق زنجیر و زندان خانۂ

یعنی تو بخارا کیون جاتا ہے کیا دیوانہ ہے تو خود زنجیر اور جیلخانہ کے لایق ہے یعنی تو جو بخارا جا رہا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ عقل مین کچھ فتور آگیا ہے۔ لہذا ضرور ہے کہ تجھے بند کرکے رکھین اسلئے کہ وہان

جا اگر بچ نہ سکے کہ تو اپنی جان کھو دیگا اور کیا ہوگا کیونکہ اُس کی یہ حالت ہے کہ۔

او ز تو آہن ہمی خاید ز خشم　　　او ہمی جوید ترا با بیست چشم

یعنی وہ تیری وجہ سے غصہ سے لوہا چباتا ہے اور وہ تجھے بیس آنکھوں سے ڈھونڈھ رہا ہے مطلب یہ کہ بس وہ تیرا منتظر ہی بیٹھا ہے اور مارے غصہ کے دانت پیستا ہے تو گیا اور اُسنے مروایا۔

می کند او تیز از بہر تو کارد　　　او سگ قحط است و تو انبان آرد

یعنی وہ تیرے لئے چھری تیز کر رہا ہے اور وہ قحط کا (بھوکا) کتا ہے اور تو آٹے کا ڈھیر ہے یعنی تم دونوں کی ایسی مثال ہے لہذا وہ تجھے دیکھتے ہی کھا جاویگا۔

چون رہیدی و خدایت راہ داد　　　سوئے زندان می روی چونت فتاد

یعنی جبکہ تو چھوٹ گیا اور خدا نے تجھے راہ دیدی تو (اب) زندان کی طرف جاتا ہے۔ تجھے کیا پڑا ہے یعنی سب نے کہا کہ تو بھاگ آیا اُسکے بندگران سے چھوٹ گیا اب خود وہان پھنسنے کو جا رہا ہے۔ تو بھلا تجھے ہو کیا گیا ہے۔ کیون پھر جاتا ہے بلکہ تیری تو یہ حالت ہونی چاہئے تھی کہ۔

بر تو گر دہ گون مؤکل آمدے　　　عقل بایستے کز ایشان کم زدے

یعنی تجھپر اگر دس قسم کے سپاہی آتے تو عقل کو بھی چاہئے کہ تو اُن سے کم مارتا۔ مطلب یہ کہ اگر تجھے پکڑنیکو سپاہی بھی آتے تب بھی عقل کا مقتضا تو یہ تھا کہ اُنکو بھی پتہ نہ دیتا اور اُن سے بھی الگ رہتا اور اب جبکہ کوئی سپاہی بھی نہین ہے پھر کیا ہو گیا کہ موت کے منہ مین جاتا ہے۔

چون مؤکل نیست بر تو ہیچ کس　　　از چہ بستہ گشتہ بر تو پیش و پس

یعنی جبکہ تجھپر کوئی موکل نہین ہے تو تجھپر پیش و پس کیون بستہ ہو گیا یعنی تجھے انجام کیون نہین سوجھتا تجھپر آخر کون زبردستی کر رہا ہے کہ تو وہان چل رہا ہے انجام کو سوچ کہ وہان جانا خطرہ ہی لہذا وہان مت جا۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ

عشق پنہان کردہ بود او را اسیر　　　آن موکل را نمی دید آن نذیر

یعنی عشق پوشیدہ نے اُسکو قید کر رکھا تھا تو وہ ڈرانیوالا اُس موکل کو نہ دیکھتا تھا یعنی وہ ملامت گر جو کہتا تھا کہ تجھپر کوئی موکل وغیرہ بھی مسلط نہین ہے پھر تو کیون اپنے کو ہلاکت مین ڈالتا ہے تو مولانا فرماتے ہین کہ اُسکے اوپر عشق نہفتہ مسلط تھا کہ وہ اسکو کشان کشان دیار محبوب کی طرف لے جا رہا تھا مگر اُس ملامت گر کو اُس موکل کی خبر نہ تھی وہ تو صرف ظاہر کو دیکھ رہا تھا کہ بظاہر اُسپر کوئی سپاہی وغیرہ مسلط نہین ہے آگے مولانا اور ترقی کر کے فرماتے ہین کہ۔

ہر موکل را موکل مختفی است　　　ورنہ او در بند سگ طبعی ز چیست

یعنی سپاہی کیلئے ایک پوشیدہ سپاہی ہے ورنہ وہ سگ طبعی کی قید مین کسلئے ہے یعنی یہ سپاہی وغیرہ جو ظلم کرتے ہیں تو یہ اسلئے ظلم کے اندر پھنسے ہوئے ہین کہ اُنپر ایک اور پوشیدہ سپاہی ہے جو کہ ان سے یہ کام لے رہا ہے ورنہ کون شخص اس خباثت کو اپنے لئے گوارا کرتا ہے یہ سارے اُس موکل نہفتہ کے تقاضے ہین۔

خشم شاہ عشق بر جانش نشست　　　بر عوانی و سیہ روئیش ببست

یعنی شاہ عشق کا غصہ اُس کی جان پر بیٹھ گیا تو اُسکو ظلم و سیہ روئی پر باندھ دیا یعنی خشم حق ظالم پر مسلط ہے پس اُسنے اُس سے ظلم کرا رکھا ہے اور اسنے اُسکو اس ظلم و سیہ روئی مین لگا رکھا ہے ورنہ اور کون شئے ہے کہ جو اسکو اس طرح کھینچ رہی ہے۔

می زند آنرا کہ ہین او را بزن　　　زان عوانان نہان افغان من

یعنی وہ اُس (ظالم) کو مارتا ہے کہ ہاں اُس (مظلوم) کو مار تو ان پوشیدہ سپاہیوں سے میرا افغان ہے۔ مطلب یہ کہ وہ پوشیدہ سپاہی تقاضا کرتا ہے کہ اسپر ظلم کر اسکو مار تب یہ ظالم کچھ کام کرتا ہے مولانا فرماتے ہین کہ اس پوشیدہ سپاہی سے اللہ بچاوے اور خدا اپناہ مین رکھے اسلئے کہ یہ ایک ایسی شے ہے کہ جو چاہے کرا لے۔ آگے فرماتے ہین کہ

ہر کہ بینی در زیانے می رود　　　گرچہ تنہا با عوانے می رود

یعنی تم جسکو دیکھو کہ کسی نقصان مین چل رہا ہے تو اگرچہ وہ تنہا ہے (مگر) ایک سپاہی کیساتھ جا رہا ہے یعنی اُس کی ساتھ ایک سپاہی ہے کہ جو اُسکے اندر تقاضا پیدا کر رہا ہے کہ اس کام کو کر ورنہ کون ایسا ہے کہ جو اپنے نقصان کا طالب ہوگا لہذا جب کسیکو دیکھو کہ وہ اپنے نقصان کے کام کا مرتکب ہوتا ہے تو سمجھ لو کہ اسپر ایک سپاہی پوشیدہ مسلط ہے کہ اُسکو کشاں کشاں اس طرف لا رہا ہے

گر ازو واقف شدے افغان زدے　　　پیش آن سلطان سلطانان شدے

یعنی اگر یہ شخص اُس سے واقف ہوتا تو فغان کرتا اور اُس سلطان سلطانان کے پاس جاتا یعنی اگر اُس ظالم کو یا نقصان کرنیوالیکو یہ خبر ہو جاتی کہ ایک سپاہی پوشیدہ مجھپر مسلط ہے

وہ مجھے لے جا رہا ہے تو اُس سے پناہ مانگتا اور حق تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو کر اُس سے بچتا مگر اُسکو
تو خبر ہی نہین ہے اور وہ اُسپر مسلّط ہے اور سوار ہے اور اگر اُسکو خبر ہوتی تو اُسکی یہ حالت ہو جاتی کہ

ریختے بر سر بہ پیش شاہ خاک ۔ تا اماں دیدے ز دیو سہمناک

یعنی بادشاہ (حق تعالیٰ) کے سامنے سر پر خاک ڈالتا تاکہ اُس دیو سہمناک سے امن دیکھتا
یعنی حق تعالیٰ کے سامنے تضرع و زاری کرتا تاکہ حق تعالیٰ اُس عوان مسلط سے اُسکو امن دیتے

میر دیدے خویش را ای کم ز مور ۔ زان ندیدے آن موکل را تو کور

یعنی اے چیونٹی سے کم تو نے اپنے کو امیر دیکھا اسلئے تجھ اندھے نے اُس موکل کو نہ دیکھا
یعنی تو نے چونکہ اپنے کو بڑا سمجھا ہے اور سمجھتا ہے کہ جب ہم اتنے بڑے ہین تو پھر کون مسلّط ہوگا
اسلئے تو نے اُس موکل کو نہیں دیکھا ورنہ اگر تو اپنی حقیقت اور اُس کی حالت کو دیکھتا تو ضرور تجھے
معلوم ہو جاتا کہ تیرے اوپر بھی کوئی ہے مگر تیری تو یہ حالت ہے کہ۔

غرہ گشتی زین دروغین پر و بال ۔ پر و بالے کو کشد سوی وبال

یعنی تو ان جھوٹے پر و بال پر مغرور ہو گیا ہے ایسے پر و بال جو کہ وبال کی طرف کھینچتے ہین یعنی تجھکو
جو قدرت حاصل ہو گئی ہے اور تھوڑا سا کام چل جاتا ہے بس اسپر مغرور ہو رہا ہے حالانکہ یہ
جھوٹے پر و بال ایسے ہین کہ جو تجھے وبال مین ڈال دینگے اور جال مین پھنسا دینگے۔ یہ تیری قدرت
تیرے کچھ کام نہ آویگی بلکہ اور مقید کر دیگی۔ اسلئے کہ۔

پر سبک دارد رہ بالا کند ۔ چون گل آلو شد گرانیہا کند

یعنی جو پرون کو ہلکا رکھتا ہے وہ راستہ اوپر کی طرف کو کرتا ہے اور جب (وہ پر) گل آلودہ ہو گئے
تو گرانیان کرتا ہے۔ مطلب یہ کہ دیکھو جب تک پر ہلکے رہین اُس وقت تک تو جانور اوپر کو اُڑتا ہے
مگر جبکہ اُسکے پرون میں مٹی لگ جاتی ہے تو اُسکے پر بھاری ہو جاتے ہین اور وہ اوپر کی جانب
کو اُڑ نہین سکتا تو اسی طرح جب تک انسان دنیا مین ملوث نہیں ہوتا اُس وقت تک تو وہ عالم
بالا کی طرف عروج کرتا ہے لیکن جب دنیا مین پھنس جاتا ہے تو پھر عالم بالا کی طرف عروج نہیں کر سکتا
ہے تو ہمارے قوی اور ہمارے پر و بال تو دنیا میں پھنسے ہوئے ہین اور اُس مین آلودہ ہو گئے ہین
اسلئے ہمارے یہ پر و بال تو سوائے اسکے کہ ہمیں قعر مذلت میں لیجا ڈالین اور کیا ہو گا۔ اب آگے

ارشاد فرماتے ہین کہ

جہد کن پر را اگل آلودہ مکن ۔ لیک گوشت کر شد و پندم کہن

یعنی کوشش کر اور پر کو گل آلودہ مت کر لیکن تیرے کان تو بہرے ہو گئے ہین اور میری نصیحت پرانی ہو گئی ہے یعنی اول تو فرماتے ہیں کہ کوشش کرو اور اس دنیا کے تعلقات سے الگ ہو کر اپنے قوی باطنیہ کو برباد مت کرو لیکن پھر فرماتے ہین کہ تو نصیحت کو کیا سنے گا جبکہ تیری یہ حالت ہے کہ تیرے کان تو بہرے ہین اور میری نصیحت پرانی ہو چکی ہے تو تو کیا سنے گا آگے پھر اس غلام کے قصہ کی طرف رجوع فرماتے ہین کہ

پند داد القصہ عاشق را بسے ۔ عاذل بے درد ہمچون ققنسے

یعنی القصہ وہ بے درد ققنس جیسا ملامت گر عاشق کو بہت نصیحت کرتا تھا یعنی اُس عاذل نے بہت سمجھایا کہ اے صدر جہان کے پاس جانا ہر گز مناسب نہین ہے اپنے کو خطرہ مین مت ڈالو آگے اُس عاشق کا جواب نقل فرماتے ہین کہ اُسنے اُس ملامت گر کی باتون کو سنکر یہ کہا کہ ۔

## شرح حبیبی

گفت اے ناصح خمش کن چند پند ۔ پند کم دہ زانکہ بس سخت است بند

سخت تر شد بند من از پند تو ۔ عشق را نشناخت دانشمند تو

آنطرف کہ عشق می افزود درد ۔ بو حنیفہ شافعی درسے نکرد

تو مکن تہدیدم از کشتن کہ من ۔ تشنہ زارم بخون خویشتن

عاشقانرا ہر زمانے مردنیست ۔ مردن عشاق خود یک نوع نیست

او دو صد جان دارد از نور ہدی ۔ وان دو صد را می کند ہر دم فدا

ہر یکے جانرا ستاند دہ بہا ۔ از نبی خوان عشرۃ امثالہا

گر بریزد خون من آن دوست رو ۔ پائے کوبان جان برافشانم برو

| | |
|---|---|
| آزمودم مرگ من در زندگیست | چون رهم زین زندگی پایندگیست |
| اقتلونی اقتلونی یا ثقات | ان فی قتلی حیاةً فی حیات |
| یا منیر الخدّ یا روح البقا | اجتذب قلبی وجد لی باللقا |
| لی حبیب حبه یشوی الحشا | لو یشاء یمشی علی عینی مشا |
| پارسی گو گرچه تازی خوشتر است | عشق را خود صد زبان دیگر است |
| بوی آن دلبر چو پرّان می شود | این زبانها جمله حیران می شود |
| بس کنم دلبر در آمد در خطاب | گوش شو والله اعلم بالصواب |
| چونکه عاشق توبه کرد اکنون بترس | کو چو عیاران کند بر دار درس |
| گرچه آن عاشق بخارا می رود | نی بدرس و نی باستا می رود |
| عاشقانرا شد مدرس حسن دوست | دفتر و درس و سبقشان روی اوست |
| خامش‌اند و نعرهٔ تکرارشان | می رود تا عرش و تخت یارشان |
| درسشان آشوب و چرخ و ولوله | نی زیادات ست و باب و سلسله |
| سلسلهٔ این قوم جعد مشکبار | مسئله دور ست اما دور یار |
| مسئله کیس ار بپرسد کس ترا | گو نگنجد گنج حق در کیسها |
| گر دم خلع و مبارا می رود | بد مبین ذکر بخارا می رود |
| ذکر هر چیزی دهد خاصیتی | زانکه دارد هر عرض ماهیتی |
| در بخارا در هنرها بالغی | چون بخواری رو نهی زو فارغی |

| | |
|---|---|
| آن بخاری غصۂ دانش نداشت | چشم بر خورشید بینش برگماشت |
| ہر کہ در خلوت بہ بینش یافت راہ | او ز دانشہا نجوید دستگاہ |
| با جمال جاں چو شد ہم کاسہ | باشدش ز اخبار دانش تاسہ |
| دید بر دانش بود غالب فزا | زین ہمی دنیا بچربد عامہ را |
| زانکہ دنیا را ہمی بینند عین | وان جہانے را ہمی دانند دین |
| باز رو سوئے حدیث آنخوان | کز غم صدر جہاں شد ناتوان |

عاشق نے جواب دیا کہ اے ناصح آخر تو نصیحت کب تک کرتا رہے گا - تو مجھے نصیحت مت کر کیونکہ مین بہت بُری طرح مقید ہوں مجھے نصیحت فائدہ نہین دیسکتی - بلکہ میری بندش تیری نصیحت سے اور سخت ہو گئی - یہ ساری نصیحت اسلئے ہے کہ تو عشق کو نہین جانتا - اور تو تو کیا چیز ہے عشق کو تو تیرے فقہا بھی نہین جانتے جس طرف کہ عشق درد بڑہاتا ہے تیرے بڑے بڑے فقہائے جو اپنے وقت کے ابو حنیفہ اور شافعی ہین سبق نہیں پڑہا - تو مجھے مارے جانے سے نہ ڈرا کیونکہ مین خود اپنے خون کا پیاسا ہون - اب مولانا فرماتے ہین کہ عشاق مرنے سے کیا ڈرتے - وہ تو ہر وقت مرتے رہتے ہین تم اس سے تعجب نکرنا کہ ہر وقت کیونکر مرتے ہین اسلئے کہ عاشقوں کی موت ایک قسم کی نہین ہے وہ نور ہدایت کے سبب دو سو جانین رکھتے ہین اور دو سو کی دو سو ہر وقت قربان کرتے رہتے ہین لیکن یہ موتیں اُن کی بیفائدہ نہین ہین بلکہ ایک ایک جان کی دس دس گنی قیمت ملتی ہے چنانچہ قرآن شریف مین آیا ہے من جاء بالحسنة فلہ عشر امثالها اور حق سبحانہ پر جان قربان کرنے سے زیادہ کون سی نیکی ہو گی - اے ملامت گر تو جا اپنا کام کر - میرا محبوب حقیقی اگر مجھے مار بھی ڈالے تو بھی کچھ پرواہ نہیں - مین نہایت خوشی سے اُسپر جان قربان کرنیکو تیار ہون کیونکہ مین تجربہ کر چکا ہون کہ میرا زندہ رہنا میرے لئے موت ہے اور جبکہ مین اس زندگی سے چھوٹ جاؤن گا تو یہ میرے لئے بقائے دائم ہے پس اے معتمد لوگو تم

مجھے مار ڈالو۔ مجھے مار ڈالو کیونکہ میرے مارے جانے مین حیات در حیات یعنی حیات تام ہے
اب مولانا گفتگو کا رُخ بدل کر محبوب حقیقی کو خطاب فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اے روشن
رخسار اور روح البقاء تو میرے دلکو اپنی طرف جذب کر اور اپنا دیدار دکھا۔ اب پھر عنوان بدلتے
ہین اور کہتے ہین کہ میرا ایک محبوب ہے جو میرا دل وجگر بھونے دیتا ہے اور وہ مجھے اسقدر محبوب ہے
کہ اگر میری آنکھوں پر چلنا چاہے تو چل سکتا ہے۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ گو عربی نہایت
نفیس زبان ہے مگر اسکو چھوڑ کر فارسی ہی زبان مین کلام کرو کیونکہ عربی کے سمجھنے والے بہت
کم ہین اور اگر مخاطبین کی رعایت مدنظر نہ ہوتی تو فارسی بھی ضروری نہ تھی کیونکہ عشق کی اور
بھی سیکڑون زبانیں ہین جبکہ محبوب حقیقی کی خوشبو مہکتی ہے تو ساری زبانین حیران ہوجاتی
ہین کیونکہ اس وقت عاشق ومعشوق مین راز ونیاز کی باتین ہوتی ہین اور الفاظ کو دخل نہین
ہوتا اچھا اب محبوب حقیقی خطاب فرماتے ہین اس گفتگو کو ختم کرکے اُسکو سننا چاہئے واللہ اعلم
بالصواب۔ اب مولانا پھر عاشق صدر جہان کی طرف رخ کرتے ہین اور فرماتے ہین کہ لوگ
اُسکو مرنے سے ڈراتے تھے لیکن اسکو یاد رکھنا چاہئے کہ جب عاشق نے ڈرنے سے توبہ کرلی
اور اسکو چھوڑ دیا تو پھر وہ سولی پر سبق پڑھتا ہے اور کسی کی بھی نہیں سنتا چنانچہ یہ ہی عاشق
کو بخارا جاتا ہے مگر سبق پڑھنے یا اُستاد کے پاس نہین جاتا۔ بلکہ وہ تو اپنی جان دینے جاتا ہے
اسکے بعد مولانا انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہین کہ عاشقوں کو حُسن یار سبق پڑھاتا ہے
اوران کی کتاب اور اُن کا سبق تو اُس کا چہرہ اور اُس کا دیدار ہے وہ زبان سے کچھ نہین کہتے
ہیں مگر اس سبق کے تکرار کی آواز عرش الٰہی وتخت ربانی تک جاتی ہے یعنی وہ دل ہی دل مین
اپنے محبوب اور اس کی خوبیوں کو یاد کرتے ہین جبکا علم خدا کو ہوتا ہے نیز ان کا سبق پریشانی
اور چکر اور جنبش وخروش ہے نہ کہ زیادات وباب وسلسلہ (یہ تینون کتابون کے
نام ہین) اُن کا سلسلہ تو زلف مشکین ہے اور ان کے یہاں بھی مسئلہ دور ہے مگر کوچہ محبوب کا
چکر۔ اگر تم عاشق حق سبحانہ ہو اور تم سے کوئی مسئلہ کیس پوچھے تو جواب دیدو کہ ہمارے یہاں تو
یہ صورت ہی ناممکن ہے کیونکہ ہمارا خزانہ تو خدا کا خزانہ ہے تھیلی میں سما ہی نہین سکتا لہٰذا ہمین
نہ اس مسئلہ کی ضرورت ہے اور نہ ہم جانتے ہین (مسئلہ کیس یہ ہے کہ کوئی شخص روپیوں کی

ایک تھیلی کسی کے سپرد کرے اور سپرد کرتے وقت روپے گنوائے نہین - اور جسوقت کہ وہ امانت واپس ہو تو اُسوقت نزاع ہو - مودع کہے کہ روپیہ زیادہ تھے مستودع کہے کہ صرف اتنے ہی تھے اس وقت اس کا فیصلہ کیونکر ہوگا -) اب مولانا اصطلاحات علمیہ کو بیان کرنے کی وجہ بیان فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اگر خلع او مبارأۃ (یعنی اصطلاحات علمیہ) کا ذکر آگیا تو اُسکو برا نہ سمجھو کیونکہ بخارا کا تذکرہ ہو رہا ہے اور ہر چیز کے ذکر مین ایک خاص اثر ہوتا ہے کیونکہ ہر شے کی ایک جدا گانہ ماہیت ہے جب ماہیت جدا گانہ ہے تو اثر بھی جدا گانہ ہوگا پس بخارا کے ذکر مین یہ اثر ہے کہ اُس سے اصطلاحات علمیہ کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے مولانا اس مضمون کو ختم کرکے دوسرا مضمون شروع کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اگر بخارا مین جاکر تم علوم کے ماہر ہوگئے ہو تو جب ذلت عشق کی طرف رُخ کروگے تو سب علوم کو بھول جاؤگے اسی لئے اس بخاری کو علم کا خیال نہ تھا بلکہ اُس کی نظر تو آفتاب نظر پر تھی یعنی اُسکو تو صدر جہان کا خیال تھا جو کہ اُس کی نظر مین آفتاب معلوم ہوتا تھا اب مولانا انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ جسکو خلوت مین دیدار حق سبحانہ میسر ہوگیا وہ علوم رسمیہ مین ماہر ہونا نہین چاہتا اور جو جمال محبوب یا جمال روح سے ہم پیالہ ہوا اُسکو علمی مضامین سے وحشت ہوتی ہے - کیونکہ لیس الخبر کالمعائنة یعنی دیکھنا خبر سے بڑھا ہوا ہے پھر اعلی کے ہوتے ہوئے ادنی کی کیا ضرورت ہے اور یہی وجہ ہے کہ عوام پر دنیا غالب ہے کیونکہ دنیا کا تو وہ مشاہدہ کرتے ہین اور اُس عالم کو قرض کی طرح سمجھتے ہین اور ظاہر ہے کہ نقد اُدھار سے بڑھکر ہے - لہذا اُن کی نظر مین دنیا آخرت سے بڑھکر ہے اچھا اُس جوان کے قصہ کی طرف منتقل ہونا چاہئے جو کہ صدر جہان کے غم مین کمزور ہوگیا ہے

# شرح شبیری

## مرد عاشق کا ملامت گروں اور نصیحت کرنیوالونکو جواب دینا

گفت اے ناصح خمش کن چند چند ۔۔۔ پند کم دہ زانکہ بس سخت ست بند

یعنی اُس (عاشق) نے کہا کہ اے ناصح خموش رہ کہانتک نصیحت کم کر دے سلسلے کہ

قید سخت ہی۔ مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ کہاں تک نصیحت کروگے۔ اب نصیحت مت کرو
اسلئے قید عشق سخت لگی ہوئی ہے اب اس کا چھوٹنا اور اس خیال کا جاتا رہنا ناممکن ہی
بلکہ

سخت تر شد بند من از پند تو　　　　عشق را نشناخت دانشمند تو

یعنی میری قید تمہاری نصیحت سے زیادہ ہوگئی اور تیرے دانشمند نے عشق کو پہچانا نہیں
ہے یعنی اُس عاشق نے کہا کہ اے عاذل تو عشق کو کیا جانے کہ اُسکی قید کیسی سخت ہوتی
ہے تیرے کہنے سے میری اور زیادہ ہوتی ہے للذا اپنی نصیحت کو بند کر کیونکہ

آنطرف کہ عشق می افزود درد　　　　بو حنیفہ و شافعی درسے نکرد

یعنی جس طرف کہ عشق درد کو بڑہاتا ہے (اُس طرف) ابو حنیفہ اور شافعی نے درس نہیں کیا
مطلب یہ ہے کہ عشق کی مقتضیات کی طرف تو ابو حنیفہ اور شافعی رح کو بھی توجہ نہیں ہوئی
اور وہ بھی نہیں جانتے کہ عشق کیا شے ہے پھر بھلا اے عاذل تو تو کیا جانے گا اور اُنکے
عشق کو نہ جاننے سے مراد یہ ہے کہ اُنپر عشق کا غلبہ نہ تھا اور مغلوبیت کی یہ حالت اُن پر
نہ تھی جو کہ مجھپر ہے لہٰذا اُنکو بھی اس مغلوبیت کی خبر نہیں ہے تو جب یہ بات ہے تو اے
عاذل سُن لے کہ۔

تو مکن تہدیدم از کشتن کہ من　　　　تشنہ زارم بخون خویشتن

یعنی مجھے مار ڈالے جانے سے ڈرا مت اسلئے کہ مین تو اپنے خون کا سخت پیاسا ہون
یعنی اُسنے کہا کہ مین تو مرنے کو پھرتا ہی ہون تو مجھے کیا ڈراتا ہے

عاشقانرا ہر زمانے مردنیست　　　　مردن عشاق خود یک نوع نیست

یعنی عاشقونکے لئے تو ہر دم ایک مرنا ہے اور عشاق کا مرنا ایک طرح کا نہیں ہے (بلکہ)

او دو صد جان دارد از جان ہدی　　　　وان دو صد را می کند ہر دم فدا

یعنی وہ (عاشق) جان ہدے سے دوسو جانیں رکھتا ہے اور اُن دوسو کو ہر دم فدا کرتا ہی
(جان ہُدی سے مُراد حق تعالیٰ) مطلب یہ کہ عاشق کیلئے تو ہر دم مرنا جینا ہی ہے اُسکے
لئے تو سیکڑون جانین ہوتی ہین کوئی عشوہ پہ فدا کرتا ہے کسیکو ناز و انداز پر غرض

ع ہر زمان از غیب جانے دیگرست - تو جب یہ حالت ہو تو اُسکو موت سے کیا ڈر ہو گا

ہر یکے جانرا ستاند دہ بہا　　　از نبی برخوان تو عشر امثالہا

یعنی ہر ایک جان کے دس بدلے لیتا ہے - قرآن سے تم عشر امثالہا پڑھو مطلب یہ کہ وہ عاشق ہر دم جان کے فدا کرنے کو تیار رہے اسلئے کہ وہ ایک جان کے بدلے مین دس جانین دیکھتا ہے کہ مل رہی ہین لہذا وہ خوشی سے جان کو فدا کرنیکے لئے تیار ہے

گر بریزد خون من آن دوست رو　　　پائے کوبان جان برافشانم برو

یعنی وہ دوست رو اگر میری خون ریزی کر دے تو مین پاؤن بجاتا ہوا اُسپر جان نثار کر دون گا مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ اگر وہ مجھے مار ڈالے تو مین بخوشی مرنیکو تیار ہون

آزمودم مرگ من در زندگی ست　　　چون رہم زین زندگی پایندگی ست

یعنی مین نے آزمالیا ہے کہ میری موت زندگی مین ہے اور جب مین اس زندگی سے چھوٹ جاؤن گا تو بقا ہے - یعنی اُسنے کہا کہ مین اگر زندہ رہتا ہون تو اس مین تو میری موت ہے کہ محبوب کی جُدائی سے بڑھکر اور کیا موت ہو گی اور اگر محبوب مجھے مار ڈالے تو میرے لئے زندگی جاودانی اور بقا حاصل ہو جاویگی - لہذا مین مرنیکو موجود ہون آگے جوش مین کہتا ہے کہ

اقتلونی اقتلونی یا ثقات　　　ان فی قتلی حیاۃً فی حیات

یعنی اے ثقات مجھے قتل کر دو قتل کر دو کہ میرے قتل کر دینے مین حیات در حیات ہے داصل مین یہ مقولہ منصور رح کا ہے کہ وہ کہا کرتے تھے ؎ اقتلونی یا ثقاتی - ان فی قتلی حیاتی مولانا نے اسکو دوسری بحر مین کر لیا ہے - غرضکہ اُسنے کہا کہ میری زندگی تو قتل ہو جانے مین ہی ہے اور کہتا ہے کہ -

یا منیر الخد یا روح البقا　　　اجتذب روحی وجدلی باللقا

یعنی اے روشن چہرہ والے اور اے روح باقی میری روح کو جذب کر لے اور وصل کو بخشش فرما یعنی میری روح کو اپنی طرف جذب کر کے اپنے وصل سے مجھے بہرہ یاب فرما -

لی حبیب حبہ یشوی الحشا　　　لو یشا یمشی علی عینی مشا

یعنی میرا ایک حبیب ہے کہ اُسکی محبت باطن کو بھونے دیتی ہے وہ اگر میری آنکھو نپر چلنا چاہی تو چلے (غرض وہ جوش و خروش میں اس طرح بیان کر رہا ہے اور مرنے کو موجود ہے اور بخارا کو واپس جانا چاہتا ہے) آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

پارسی گو گرچہ تازی خوشترست عشق را خود صد زبان دیگرست

یعنی فارسی کہہ اگرچہ عربی اچھی ہے کہ عشق کو خود سو زبانین دوسری ہین (دو تین اشعار جو عربی مین کہے تو فرماتے ہین کہ عربی کو ترک کرو اسلئے کہ عشق کیلئے یہ ضروری نہین ہے کہ کوئی خاص زبان ہو بلکہ جس زبان مین بھی اُسکے دل کی حالت ادا ہو سکے وہی اُسکے لئے سب سے اچھی ہے تو عربی اگرچہ اچھی زبان ہی مگر چونکہ بہت سے لوگ سمجھہ نہ سکین گے اسلئے اسکو ترک کر دینا چاہئے) آگے فرماتے ہیں کہ۔

بوئے آن دلبر چو پران می شود این زبانہا جملہ حیران می شود

یعنی اُس دلبر کی بُو جب اُڑتی ہے یہ ساری زبانین حیران رہجاتی ہین۔ مطلب یہ کہ جب حق تعالیٰ کی عظمت اور شان کا ظہور ہوتا ہے اُسوقت تمام زبانین بند ہو جاتی ہین اور کوئی زبان بھی نہیں چلتی اسلئے کہ ؎ چو سلطان عزت علم بر کشد + جہان سر بجیب عدم در کشد۔ آگے فرماتے ہین کہ

بس کنم دلبر در آمد در خطاب گوش شو واللہ اعلم بالصواب

یعنی میں بس کرتا ہون کہ دلبر خطاب مین آیا ہے۔ کان ہوجا واللہ اعلم بالصواب۔ مطلب یہ کہ اپنے نفس کو مخاطب کر کے فرماتے ہین کہ اب حق تعالیٰ کلام فرماتے ہین لہذا ان باتون سے خاموشی اختیار کر کے اُن کی باتوں کو سنو۔ معلوم ہوتا ہے کہ بیان کرتے کرتے مولانا پر کچھ واردات ہونے لگے ہین اور کچھ مکشوف ہوا ہے اسلئے فرماتے ہین کہ اب وہ کلام فرماتے ہیں تو ہمہ تن گوش ہو کر سنو۔ اب یہان ایک طرح ہر بولی سے توبہ کی ہے کہ اب نہ بولین گے۔ لہذا آگے فرماتے ہین کہ۔

چونکہ عاشق توبہ کرد اکنون بترس کو چو عیاران کند بر دار درس

یعنی جبکہ عاشق نے توبہ کرلی تو اب ڈرو کہ وہ عیارون کی طرح دار پر درس کرے گا

مطلب یہ کہ اب جو وہ کلام سے توبہ کر چکا ہے اور ہمہ تن اُس طرف سُننے مین مشغول ہوا ہے تو اُسکو ایک گونہ اتحاد حاصل ہوگیا ہے۔ لہٰذا اب وہ منصور کی طرح دعوی اتحاد کرے گا اور اپنی جان دینے کو تیار ہو گا آگے پھر اُس عاشق بخاری کی کچھ حالت بیان فرماتے ہین کہ

گرچہ این عاشق بخارا می رود　　نے بدرس و نے باستا می رود

یعنی اگرچہ یہ عاشق بخارا جا رہا ہے (مگر) نہ درس کیلئے اور نہ کسی اُستاد کے پاس جاتا ہے۔ مطلب یہ کہ بخارا جو کہ دار العلم ہے اگرچہ یہ عاشق وہان جا رہا ہے لیکن کسی سے سبق پڑھنے کو یا کسی اُستاد کے پاس نہین جاتا بلکہ وہ تو وصل محبوب اور زیارت معشوق کے لئے چلا ہے اسلئے کہ۔

عاشقانرا شد مدرس حسن دوست　　دفتر و درس و سبق شان روی اوست

یعنی عاشقوں کا مدرس تو روئے دوست ہی۔ اور اُن کا دفتر اور درس اور سبق اُس محبوب کا چہرہ ہی (تو پھر اُنکو کتابوں کے درس کی کیا ضرورت ہے اُن کی تو یہ حالت ہو کہ)

خامش اند و نعرۂ تکرار شان　　می رود تا عرش و تخت یار شان

یعنی (یہ لوگ) خاموش ہین اور اُن کی تکرار کی آواز اُنکے یار کے عرش و تخت تک جا رہی ہے مطلب یہ کہ جسطرح کہ سبق کے بعد تکرار کرتے ہیں اسیطرح بعد دیدار یار کی اُن کا جوشش و خروشش ترقی پکڑتا ہے اور بظاہر خاموش رہتے ہین مگر اُس جوشش و خروشش کا نعرہ اور اُس کا اثر عرش و تخت حق تعالیٰ تک پھونچتا ہے۔

درس شان آشوب و چرخ و زلزلہ　　نے زیادات است و باب و سلسلہ

یعنی اُن کا درس آشوب ہی۔ اور رقص ہی اور زلزلہ ہی نہ کہ زیادات اور باب و سلسلہ ہی (زیادات باب و سلسلہ کتابوں کے نام ہین) مطلب یہ کہ اُن کا درس یہ ہے کہ یہ رقص کریں ناچیں لین کودیں۔ باقی ظاہرین کوئی کتاب وغیرہ ان کے درس میں نہیں ہی۔

سلسلہ این قوم جعد مشکبار　　مسئلہ دور است اما دور یار

یعنی اس قوم کا سلسلہ زلف مشکبار ہے اور مسئلہ دور ہے لیکن دور یار ہے مطلب یہ کہ جسطرح کہ علوم ظاہری مین ایک کتاب سلسلہ ہے اسیطرح ان عشاق کے یہان بھی

ایک سلسلہ ہے مگر وہ سلسلہ علوم ظاہر میں تو کتاب ہے اور یہاں زلف مسلسل ہے اور جیسا کہ علم ظاہر میں مسئلہ دور ہے۔ اسی طرح ان کے یہاں بھی ہے مگر اُس دور سے مراد دور یار ہے وہ دور منطقی نہیں ہے ~

مسئلہ کیس ار بپرسد کس ترا ۔ گو نگنجد گنج حق در کیسہا

یعنی اگر تم سے کوئی مسئلہ کیس پوچھے تو کہدو کہ اسرار حق کیسوں میں نہین سماتے۔ (مسئلہ کیس یہ ہے کہ کسی شخص نے کسی کے پاس ایک تھیلی میں بند کرکے کچھ روپے بغیر گنے اور مہر وغیرہ کئے ودیعت رکھے اور واپسی پر جب وہ تھیلی واپس لی تو کہا کہ اس میں سے روپے کم ہو گئے تو اب اُس امانت دار پر نہ ضمان آتا ہے اور نہ قسم) مطلب یہان یہ ہے کہ اگر تمسے علوم ظاہری میں سے کوئی مسائل وغیرہ پوچھے تو کہدو کہ ہم نہیں جانتے ہمین ان مسائل کے جاننے کی فرصت نہین ہے اور مسئلہ کیس کو صرف اس مناسبت سے لائے ہین کہ کہین اسرار حق کیسوں میں نہیں سماتے اب یہان کوئی شبہ کرتا ہے کہ جناب اور لوگون کو تو علوم ظاہر واصطلاحات وغیرہ کے جاننے سے منع کرتے ہین اور خود اُن اصطلاحات کو بیان کر رہے ہین مولانا اس کا جواب دیتے ہین کہ۔

گر دم خلع و مبارا می رود ۔ بدمبین ذکر بخارا می رود

یعنی اگر ذکر خلع و مبارا کا چلتا ہے تو اعتراض مت کرو کیونکہ ذکر بخارا کا چل رہا ہے (خلع و مبارا اصطلاحات ہین فقہ مین)

ذکر ہر چیزی دہد خاصیتے ۔ زانکہ دارد ہر صفت ماہیتے

یعنی ہر شئے کا ذکر ایک خاصیت دیتا ہے اسلئے کہ ہر صفت ایک ماہیت رکھتی ہے۔ مطلب یہ کہ اگرچہ ہم اصطلاحات علمیہ کا ذکر کر رہے ہین مگر اس کی وجہ سے ہمپر اعتراض مت کرو اسلئے کہ ہم بخارا کا ذکر کر رہے ہین اور ہر شئے کے ذکر مین کچھ خصوصیات ہوا کرتی ہین تو چونکہ بخارا معدن علوم ہے اسلئے اُسکے ذکر کے وقت اصطلاحات علمیہ کا ذکر کرنا کچھ مستبعد نہین ہے یہ ہمارے اُس قول کے منافی نہین ہے کہ عاشق کو بجز وصل یار اور روئے محبوب کے دیدار کے اور کوئی کام نہین ہوتا اسلئے کہ کام تو اسی سے ہے مگر صرف اُسکے

ذکر کی خصوصیت کی وجہ سے ان کا ذکر آگیا ہے آگے فرماتے ہین کہ

در بخارا در ہنرہا بالغے چون بخواری رو نہی زو فارغے

یعنی بخارا مین تم ہنروں مین منتہی ہو تو جب خواری مین منہ رکہو اُس سے فارغ ہو۔ مطلب یہ کہ اگرچہ علوم ظاہر مین تم لائق فائق اور ماہر ہو گئے مگر عبدیت حاصل کرنے مین تم اُس سے فارغ ہو جاؤگے اور پھر تمکو علوم ظاہر کے حاصل کرنے کی حاجت نہ ہو گی اور فرماتے ہین کہ۔

آن بخاری غصۂ دانش نداشت چشم بر خورشید بینش می گماشت

یعنی وہ بخاری فکر علم کی نہ رکہتا تھا (بلکہ) خورشید بینش پر آنکھ کو مقرر کرتا تھا۔ یعنی وہ جو بخارا کی طرف جا رہا تھا اس سے اُس کا مقصود کوئی تحصیل علوم ظاہرہ نہ تھا بلکہ صرف روئے محبوب کے دیکھنے کے لئے وہ جا رہا تھا اور اُسنے اپنے کو اسی لئے مقرر کر دیا تھا۔

ہر کہ در خلوت بہ بینش یافت راہ او ز دانشہا نجوید دستگاہ

یعنی جسنے کہ خلوت مین بینش کی طرف راہ پالی وہ دانشوں سے دستگاہ نہ ڈھونڈھیگا یعنی جسکو کہ مشاہدۂ محبوب میسر ہو گیا اُسکو ان علوم کی کیا حاجت ہو گی

با جمال جان چو شد ہم کاسۂ باشدش ز اخبار دانش تاسۂ

یعنی جمال جان کیساتھ جب وہ ہم کاسہ ہوا تو اُسکو علوم کی خبرون سے تاسہ ہو گا یعنی وہ شخص جسکو کہ دیدار نصیب ہو گیا ہو اُسکو ان علوم ظاہرہ سے یقیناً گھبراہٹ پیدا ہو گا۔ اور وہ اُن سے اُکتا دیگا اسلئے کہ اُسکے سامنے تو حقائق اشیاء منکشف ہونگی پھر اُسکو ان چیزون کی کیا ضرورت ہو گی۔

دید بر دانش بود غالب فرا زان ہمی دنیا بچربد عامہ را

یعنی دید دانش پر غالب ہوتی ہے اسلئے دنیا عوام پر غالب آجاتی ہے۔

زانکہ دنیا را ہمی بینند عین وان جہانے را ہمی دانند دین

یعنی اسلئے کہ دنیا کو تو آنکھ سے دیکھتے ہیں اور اس جہان کو قرض جانتے ہین مطلب یہ کہ فرماتے ہین کہ قاعدہ ہے کہ مشاہدہ علم سے زیادہ یقین دلانے والا ہوتا ہے اور

اُس کی مثال ایسی سمجھو جیسے کہ مثلاً دنیا عوام پر آخرت کے مقابلہ مین باوجود اس علم کے کہ دنیا بُری ہے اور آخرت اچھی ہے غالب آتی ہے تو اُسکی وجہ صرف یہی ہے کہ دنیا کو اور اُسکے عیش و آرام کو تو آنکھ سے دیکھا ہے اور آخرت کے خوب ہونیکا صرف علم ہے اُسکے خوب ہونیکو دیکھا نہین ہے لہذا دنیا آخرت پر غالب ہو جاتی ہے تو اسیطرح جسکو مشاہدہ جمال حق ہو گیا ہو اُسکو ان علوم ظاہری کی کیا ضرورت رہیگی آگے پھر اُس عاشق بخاری کی حکایت کی طرف رجوع فرماتے ہین کہ۔

بازرو سوئے حدیث آن جوان — کز غم صدر جہان شد ناتوان

یعنی پھر اُس جوان کے قصہ کی طرف چلو کہ وہ صدر جہان کے غم سے ناتوان ہو گیا ہے (آگے قصہ بیان فرماتے ہین کہ)

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| رو نہاد آن عاشق خونناب ریز | دل تپان سوئے بخارا گرم و تیز |
| ریگ ہاموں پیش او ہمچوں حریر | آب جیحوں پیش او چوں آب گیر |
| آن بیابان پیش او چوں گلستان | می فتاد از خندہ او چوں گلستان |
| در سمرقند است قند اما لبش | از بخارا یافت دان شد مذہبش |
| اے بخارا عقل افزا بودۂ | لیکن از من عقل و دیں بربودۂ |
| بدر می جویم از انم چوں ہلال | صدر می جویم درین صف نعال |
| چوں سواد آن بخارا را بدید | در سواد غم بیاضے شد پدید |
| ساعتے اُفتاد بیہوش و دراز | عقل و پڑ ید در بستان راز |
| بر سر و رویش گلابے می زدند | از گلاب عشق او غافل بُدند |

| | |
|---|---|
| او گلستانے نہانے دیدہ بود | غارت عشقش ز خود ببریدہ بود |
| تو فسردہ در خور این دم نۂ | باشکر مقرون نئی گرچہ نۂ |
| رخت عقلت با تو ہست و عاقلی | کز جنود اکم ترو ہا غافلی |
| ایں سخن پایاں ندارد تیز ران | تا رود سوئے بخارا آن جوان |

وہ خون رونے والا عاشق بیقرارانہ تیز رفتاری کیساتھ بخارا کی طرف چلا - صحرا کا ریت اُسکو یوں آرام دہ معلوم ہوتا تھا جیسے حریر - اور آب جیحون اُس کی نظر مین یون ہی بے حقیقت تھا جیسے ایک تالاب کا پانی جنگل مین اُسے ایسا ہی لطف آتا تھا جیسے اوروں کو باغ مین - اور مارے ہنسی کے لوٹا جاتا تھا اور پھول کی طرح ہنستا ہنستا چت گر پڑتا تھا - اصل مین تو قند سمر قند مین ہے لیکن اُس کا لب اُسکو بخارا مین پاتا تھا - اور اسی لئے بخارا ہی اس کا مقصد ہو گیا تھا - اور وہ کہتا جاتا تھا کہ اے بخارا تو عقل فزا ہے مگر میرے لئے تو عقل و دین رُبا ہو گیا - یعنی میری عقل بھی لیلی - اور میرا دین بھی لے لیا - چونکہ مین ایک چودھوین رات کے چاند کو تلاش کرتا ہون اسلئے میری کمر فرط غم سے ٹیڑھی ہو گئی ہے اور مین ہلال کی شکل بن گیا ہون - اور مین اس ذلت و خواری کی حالت مین صدر کا متلاشی ہون خیر جبکہ اُسنے بخارا کی مضافات کو دیکھا تو سیاہئ غم میں سپیدئ سرور نمودار ہوئی کچھ دیر تک بیہوش اور چت لیٹا رہا اور عقل اُس کی عالم غیب کو روانہ ہو گئی - اس حالت میں لوگ اُسکے سر اور مُنہ پر گلاب کے چھینٹے دیتے تھے - لیکن یہ لوگ اُسکے گلاب عشق سے غافل تھے اور وہ نہ سمجھتے تھے کہ اس گلاب کی بو اُس گلاب پر غالب نہین آسکتی اُسنے ایک مخفی گلستان دیکھا تھا - یعنی روئ جانان کا تصور کیا تھا اور عشق کی غارت گری نے اس کا خود اپنے سے بھی تعلق منقطع کر دیا تھا - پھر وہ اس گلاب سے کیا ہوش مین آتا - اب مولانا مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اے مخاطب تو سرد ہے اسلئے اس قابل نہین کہ احوال عشاق تیرے سامنے بیان کئے جائین - تیرے سامنے ان کا

بیان کرنا بھینس کے آگے بین بجانا ہے۔ تو اگرچہ صورۃً انسان ہے مگر وصف انسانی یعنی عشق الٰہی تجھ میں نہیں ہے اور چونکہ سامان عقل تیرے پاس ہے اور تو عاقل ہے یہی وجہ ہے کہ تو مشاہدہ عالم غیب سے محروم ہے۔ اگر تجھے یہ دولت حاصل کرنی ہے تو عقل کو خیرباد کہہ اور عشق حاصل کر خیر یہ گفتگو تو ختم نہین ہو سکتی اسلئے اسکو چھوڑ و اور جلدی کرو تا کہ وہ جوان بخارا پہونچ جاوے

# شرح شبیری

## اُس عاشق کا بخارا کی طرف متوجّہ ہونا

رو نہاد آن عاشق خونابہ ریز　　دل تپاں سوئے بخارا گرم و تیز

یعنی اُس عاشق اشک ریز نے دل تپان بخارا کی طرف گرم و تیز توجّہ کی یعنی خوب تیزی کیساتھ وہ بخارا کی طرف چلا۔

ریگ ہامون پیش او ہمچوں حریر　　آب جیحون پیش او چون آبگیر

یعنی جنگل کا ریت اُسکے آگے مثل حریر کے اور دریا کا پانی اُسکے آگے مثل تالاب کے پانی کے تھا

آں بیابان پیش او چون گلستان　　می فتاد از خندہ او چون گلستان

یعنی وہ بیابان اُسکے سامنے مثل گلستان کے تھا اور خندہ کی وجہ سے وہ مثل پھول لینے والے کے گرتا تھا یعنی جسطرح کہ پھول لینے والا شوق کی وجہ سے آگے کو گرتا ہے اور پھول کو توڑتا ہے اسی طرح یہ عاشق بخاری شوق وصل مین آگے کو گرا پڑتا تھا غرضکہ شوق مین تمام تکلیف دہ اشیاء اُسکے لئے مفرح اور آرام دہ ہو گئی تھین

در سمرقند است قند اما لبش　　از بخارا یافت وان شد مذہبش

یعنی قند سمرقند مین ہے لیکن اُسکے لبنے بخارا سے پائی اور وہ اُس کا مذہب ہو گیا یعنی اگرچہ قند سمرقند مین ہوتی ہے مگر اُسکو قند لب محبوب بخارا سے ملی تھی اور وہ اُس کا دین و ایمان بن گیا تھا آگے فرط شوق مین جو وہ بخارا کو خطاب کر کے کہہ رہا ہے اُسکے مقولہ کو نقل فرماتے ہین کہ

اے بخارا عقل افزا بودۂ　　لیک از من عقل و دین بربودۂ

یعنی اے بخارا تو تو عقل کا بڑھانیوالا تھا۔ لیکن مجھسے تو عقل و دین کو لے گیا ہے (چونکہ بخارا مین علوم کا چرچا تھا اسلئے کہتا ہے کہ سلے۔ بخارا تو تو عقل افزا تھا مگر تو نے میری عقل کو تو بیکار اور نکما کردیا۔ مجھے تو کسی کام کا نہ چھوڑا اور کہتا ہے کہ۔

بدر می جویم ازانم چون ہلال　　　صدر می جویم درین صف نعال

یعنی مین بدر کی تلاش مین ہون اسلئے ہلال کی طرح ہو رہا ہون اور صدر کو میں اس صف نعال مین تلاش کرتا ہون (غرضکہ وہ اسی طرح جوش و خروش مین افتان خیزان بخارا کی طرف جارہا تھا)

چون سوادِ آن بخارا را بدید　　　در سواد غم بیاضے شد پدید

یعنی جب اُس بخارا کی نشان کو دیکھا تو غم کی سیاہی مین (خوشی کی) ایک سپیدی ظاہر ہوئی۔ مطلب یہ کہ اُسکو دیکھکر ایک فرحت و سرور زیادہ ہوا۔ اُس فرط خوشی کی وجہ سے یہ حالت ہوئی کہ

ساعتے اُفتاد بے ہوش و دراز　　　عقل او پرّید در بستان راز

یعنی ایک گھڑی کیلئے بیہوش و دراز گر پڑا اور اُس کی عقل بستان راز مین اُڑ گئی۔ یعنی بیہوش ہوگیا اور اُس کی عقل اور ہوش و حواس سب رفو چکر ہو گئے اور اُس کی عقل راز و نیاز مین مشغول ہوگئی یعنی وہ بیہوش ہوکر عالم غیب کی طرف متوجہ ہوگیا۔

بر سر و رویش گلابے می زدند　　　از گلاب عشق او غافل بُدند

یعنی اُسکے سر اور منہ پر گلاب چھڑکتے تھے اور گلاب عشق سے وہ غافل تھے۔ یعنی اُسکو بیہوش دیکھکر لوگ اُسکے سر و رو پر گلاب چھڑکتے تھے اور گلاب عشق سے کہ وہ دیدار محبوب تھا غافل تھے وہ صرف ظاہری گلاب پاشی کرتے تھے مگر ظاہر ہے کہ اُس سے اُسکو کیا نفع ہوتا۔ اسلئے کہ

او گلستانے نہانے دیدہ بود　　　غارت عشقش ز خود ببریدہ بود

یعنی اُسنے ایک گلستان نہانی دیکھ لیا تھا۔ اور غارت عشق نے اسکو اپنے سے قطع کردیا تھا۔ مطلب یہ کہ اُسنے عالم غیب کی طرف توجہ کی تو عشق نے اُسکو اس قدر غافل کیا تھا کہ اُسے اپنی بھی خبر نہ رہی تھی۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

تو فسردہ درخورِ این دم نۂ　　　با شکر مقرون نۂ گرچہ خود نۂ

یعنی تو افسردہ اس دم کے لائق نہیں ہے۔ شکر کیساتھ تو مقرون نہین ہے اگرچہ خود تو نے ہے

یعنی تو اس دم عشق کے لائق نہیں ہے اگرچہ ہے انسان۔ مگر انسان کامل نہیں ہے۔

رخت عقلت با تو ہست و عاقلے　　　ورجنود الم تر و ہا غافلے

یعنی رخت عقل تیرا تیری ہمراہ ہے اور تو عاقل ہے اور جنود الم تر وہا سے تو غافل ہے مطلب یہ کہ جب عقل تیری ساتھ ہے اور تو عاقل ہے تو تجھے اُس شکر کی کیا خبر تو تو اُس سے محض غافل اور بے خبر ہے۔ ہاں اپنے کو فنا کر اور اپنے سے بیخبر ہو تب تجھے اُس شکر عشق کی خبر ہو سکتی ہے۔ آگے پھر اُس عاشق کا قصہ شروع فرماتے ہیں کہ۔

این سخن پایان ندارد تیز ران　　　تا رود سوئے بخارا آن جوان

یعنی یہ سخن (عشق) تو انتہا نہیں رکھتی تو تیز چلو تاکہ بخارا کی طرف وہ جوان جاوے۔ یعنی ان باتوں کو چھوڑ کر اُسی کا قصہ بیان کرو۔ آگے اُسی کا قصہ ہے کہ

# شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| اندر آمد در بخارا شادمان | شہر معشوق خود و دار الامان |
| ہمچو آن مستی کہ پرّد بر اثیر | مہ کنارش گیرد و گوید کہ گیر |
| ہر کہ دیدش در بخارا گفت خیز | پیش از پیدا شدن منشین گریز |
| کہ ترا می جوید آن شہ خشمگین | تا کشد از جان تو دہ سالہ کین |
| اللہ اللہ در میا در خون خویش | تکیہ کم کن بر دم و افسون خویش |
| شحنۂ صدر جہان بودے در اد | معتمد بودے مہندس اوستاد |
| ہم نشیں بودی و ہم محترم | گشتی از بہر گنا ہے متہم |

| | |
|---|---|
| عذر کردی وز جزا بگریختی | رستہ بودی باز چون آویختی |
| از بلا بگریختی با صد حیل | ابلہی آوردت اینجا یا اجل |
| ایکہ عقلت بر عطارد دق کند | عقل و عاقل را قضا احمق کند |
| نحس خرگوشے کہ باشد شیر جو | زیرکی و عقل و چالاکیت کو |
| ہست صد چندیں فسونہای قضا | گفت اذا جاء القضا ضاق الفضا |
| صد رہ و مخلص بود در چپ و راست | از قضا بستہ شود گر اژدہاست |

جب اُسے ہوش آیا تو وہ خوش خوش بخارا مین آیا۔ جو کہ اُسکے معشوق کا شہر اور اُسکے لئے دار الامان تھا اُس کی خوشی کی یہ حالت تھی جیسے کہ عاشق الٰہی عروج روحانی سے فلک معنوی پر پہونچے۔ اور مطلوب حقیقی اُسکو آغوش رحمت مین لیکر کہے کہ ہان مجھے خوب آغوش مین لے۔ (یہ ہے توجیہ نسخہ "دستی" کی اور میرے نزدیک نسخہ "دو مرغے" سہو ناسخ ہے اور جو توجیہ اس کی کیگئی ہے یعنی عاشق چو مرغان خود را در معرض ہلاکت انداخت و بدار الامان محبوب رسید مانند مرغے کہ بسوئے کرہ ناری پرواز کند تا خود را بسوزد و ناگاہ ماہش در کنار کشد و گوید کہ مرا در بر گیر۔ انتہی + بے مزہ ہے کیونکہ بیت اول مین اول تو معرض ہلاکت مین پڑنے کا ذکر نہین۔ دوسرے جانور کا کرہ نار مین ہلاکت کیلئے جانا بے معنی ہے۔ پھر کرہ نار مین چاند کا اسکو آغوش مین لینا بے معنی۔ کیونکہ وہ فلک پر ہے نہ کہ کرہ نار مین نیز ماہ کے اسکو آغوش مین لینے سے اسکو مسرت ہونا کیا معنے۔ مگر یہ کہ مرغ سے خاص چکور مراد لیا جاوے۔ ان سب کے علاوہ تشبیہ اسلئے بھی مناسب نہیں کہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عاشق مرنیکے لئے گیا تھا مگر یہ دولت اُسکو خلاف توقع حاصل ہوگئی حالانکہ اُس کا مقصود وصل محبوب تھا نہ کہ ہلاک ہونا۔ ہان اتنی بات ضرور تھی کہ وہ اُسپر تیار تھا اور سمجھتا تھا کہ اگر اُسنے مجھے مار بھی ڈالا تو بھی میرے لئے اس زندگی سے اچھا ہے و این ہذا من ذاک۔ علاوہ ازیں ابھی تو وہ بخارا مین پہونچا ہے

وصال تو ہوا بھی نہیں۔ پھر ابھی سے یہ تشبیہ کیسے ٹھیک ہے۔ غرضکہ یہ توجیہ ٹھیک نہین معلوم ہوتی
علامہ بحرالعلوم نے بھی اسپر اعتراض کیا ہے مگر ان کا اعتراض اس بناء پر ہے کہ اثیر کا اطلاق
کرۂ نار پر نہین آتا لیکن یہ اُن کا سہو ہے خود مولانا ہی نے اسکو بمعنے کرۂ نار استعمال کیا ہے
چنانچہ فرماتے ہین ؎ گرمی تن را ہمی خواند اثیر + کہ ز ناری راہ اصل خویش گیر۔
واللہ اعلم) جس نے کہ اُسے بخارا مین دیکھا ہی کہا کہ اُٹھ اور قبل اسکے کہ صدر جہان کو
اطلاع ہو بھاگ جا۔ اسلئے کہ وہ تجھکو بہت غصہ سے ڈھونڈ ہتا ہے اور مقصود یہ ہے
کہ دس برس کی عداوت نکالے پس خدا سے ڈر اور ہلاکت مین نہ پڑ اور تیرے دل نے جو
تجھے اطمینان رہائی دلایا ہے وہ محض افسون اور فریب ہے۔ اسپر بھروسہ نکر تو صدر جہان کا
کوتوال تھا اور اُسکے نزدیک بہت بڑا دانا اور معتمد اور مہندس کامل تھا۔ نیز تو اُس کا مشیر
بھی تھا وہ تیری عزت بھی بہت کرتا تھا مگر تو نے ان باتون کی قدر نہ کی اور گناہ مین متہم ہو گیا
اول تو تو نے یہ حماقت کی کہ بیوفائی کی اسکے بعد یہ ہوشیاری کی کہ تو بھاگ گیا اور سزا سے
بچ گیا۔ اب دوبارہ یہ حماقت کیون کرتا ہے کہ چھوٹ کر پھر پھندے مین پھنستا ہے سیکڑون
تدبیرون سے تو تو نے بلا سے نجات پائی تھی اب پھر بلا مین آ پھنسا۔ معلوم ہوتا ہے کہ یا
تو تو احمق ہے یا تیرے سر پر موت کھیل رہی ہے جو تو دوبارہ یہان آیا۔ ارے تیری عقل
تو عطارد پر اعتراض کرتی ہے جو کہ منشی فلک ہے پھر تجھے کیا ہو گیا۔ اصل بات یہ ہے کہ تقدیر
آلہی عقل اور عاقل دونون کو احمق کر دیتی ہے پس تیری تقدیر تجھے یہان لائی ہے۔ ارے
کمبخت دیکھ تو سہی وہ خرگوش نہایت منحوس ہے جو شیر کو تلاش کرے اور اپنے
پاؤن موت کے منہ مین جائے۔ پس تو صدر جہان کے پنجہ مین مرنے کیلئے کیون آ پھنسا
تیری دانائی اور عقل اور ہوشیاری کیا ہوئی تو اپنا بدیہی نقصان کیون نہین سمجھتا۔ اب
مولانا فرماتے ہین کہ یاد رکھو تقدیر آلہی کو ایسے سیکڑون منتر یاد ہین جن سے کہ وہ عقلا کی عقول
کو معطل کر دیتی ہے اور اُنکے حواس پر قبضہ کر لیتی ہے کسی نے کیا خوب کہا ہے اذا جاء
القضا ضاق الفضا۔ تو جب تقدیر آلہی آتی ہے تو میدان وسیع آدمی پر تنگ ہو جاتا ہے اور
بچنے کیلئے اُسکے سامنے دائیں بائین جانب سیکڑون ذرائع نجات اور رستے ہوتے ہین

لیکن اگر وہ اژدہا بھی ہے تب بھی وہ حرکت نہین کرسکتا اور وہین ہلاک ہوجاتا ہے۔

# شرح شبیری

## اُس عاشق لاابالی کا بخارا میں آنا اور دوستوں کا اُسکو ظاہر ہونیسے ڈرانا

اندر آمد در بخارا شادمان     شہر معشوق خود و دار الامان

یعنی وہ بخارا مین خوش خوش آیا۔ اپنے معشوق کے شہر اور دار الامان میں (آیا)

ہمچو آن مستی کہ پرد بر اثیر     مہ کنارش گیرد و گوید کہ گیر

یعنی مثل اُس مست کے کہ وہ کرۂ آسمان پر اُڑے اور ماہ اُس کی کنار پکڑے۔ اور کہے کہ لے۔ مطلب یہ ہے کہ وہ عاشق دیار محبوب مین پہونچکر اُس شخص کی طرح خوش ہوا کہ جیسے کوئی شخص آسمان پر اُڑے اور وہان پہونچنے کے بعد اُس کی یہ قدر دانی کی جاوے کہ چاند اُس سے کہے کہ تیرا جو مقصود ہے تو اُسکو لیلے تو بھلا وہ کسقدر خوش ہوگا۔ اسیطرح بلکہ اس سے بھی کہین زیادہ وہ عاشق خوش تھا۔

ہر کہ دیدش در بخارا گفت خیز     پیش از پیدا شدن منشین گریز

یعنی اُسکو بخارا مین جو کوئی دیکھتا کہتا کہ اُٹھ اور ظاہر ہونیسے پہلے بیٹھ مت بھاگ جا یعنی ہر شخص یہ صلاح دیتا کہ دیکھ ظاہر مت ہو پہلے ہی بھاگ جا یہان مت ٹھہر اسلئے کہ

کہ ترا می جوید آن شہ خشمگین     تا کشد از جان تو دہ سالہ کین

یعنی کیونکہ وہ بادشاہ خشمگین تجھے تلاش کررہا ہے تاکہ تیری جان سے دس برس کا کینہ نکالے یعنی وہ بہت ہی غصہ مین بھرا ہوا ہے تو سامنے گیا اور اُسنے تجھے ہلاک کیا۔

اللہ اللہ در میا در خون خویش     تکیہ کم کن بر دم و افسون خویش

یعنی اللہ سے ڈر اور اپنے خون مین مت آ اور اپنے دم و افسون پر بھروسہ کم کر۔ مطلب

یہ کہ اپنا خون خود مت کر۔ اور اُسپر بھروسہ مت کر کہ مین اُسکو پرچالون گا۔ وہ بیحد غصہ مین ہی لہذا یہی مناسب ہے کہ تو بھاگ جاوے

شحنۂ صدر جہان بودی و راد — معتمد بودی مہندس اوستاد

یعنی تو صدر جہان کا کوتوال تھا اور عقلمند تھا معتمد تھا اور انجنیر اور اُستاد تھا

ہم مشیرش بودی و ہم محترم — گشتی از یک جرم ہے متہم

یعنی تو اُس کا مشیر بھی تھا اور محترم بھی۔ اور تو ایک گناہ مین متہم ہو گیا۔

غدر کردی و ز جزا بگریختی — رستہ بودی باز چون آویختی

یعنی تو نے غدر کیا اور تو جزا سے بھاگ گیا تو تو چھوٹ گیا تھا تو پھر کیون لٹکتا ہے۔

از بلا بگریختی با صد حیل — ابلہی آوردت اینجا یا اجل

یعنی تو بلا سے سو حیلون کیساتھ بھاگا اب اس جگہ تجھے ابلہی لائی ہے یا موت لائی ہے۔
مطلب یہ کہ سب نے اُس سے کہا کہ تیرے اس قدر عہدے تھے ایسا تو معتمد تھا معتبر تھا پھر تجھ سے ایک خطا ہو گئی تو تو اُسکے بدلے سے بھاگ گیا کہ کہین تجھسے وہ بدلا نہ لیلے تو نے بڑی سخت بے وفائی کی کہ اگر وہ بدلا لے ہی لیتا تو کیا ہو جاتا۔ اور اگر بھاگ گیا تھا تو اب تجھے آنا نہ چاہئے تھا۔ بس اب روپوش ہوا تو ہوا اپنا کام کر اور چلدے۔ آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

ایکہ عقلت بر عطارد دق کند — عقل و عاقل را قضا احمق کند

یعنی اے وہ شخص کہ عقل تیری عطارد پر اعتراض کرے تو عقل و عاقل کو قضا احمق کر دیتی ہے
یعنی اے شخص جو کہ اسقدر عاقل ہے کہ عطارد پر اعتراض کرتا ہے مگر جب قضا آتی ہے تو وہ سبکو اندھا کر دیتی ہے اور کچھ بھی نہیں سوجھتا۔ تو اسیطرح تو اگرچہ عاقل تھا مگر اب جو قضا آئی ہی تو ساری عقل رفو چکر ہو گئی اور اب مرنے کو آیا ہے۔

نحس خرگوشے کہ باشد شیر جو — زیرکی و عقل و چالاکیت کو

یعنی منحوس ہی وہ خرگوش جو کہ شیر کا متلاشی ہو۔ تیری زیرکی اور عقل اور چالاکی کہان ہی یعنی سب لوگون نے کہا کہ تجھے کیا ہو گیا کہ کسی طرح مانتا ہی نہین اور اپنی موت کے درپے ہے۔ آگے فرماتے ہین کہ

ہست صد چندین فسونہائے قضا　　گفت اذا جاء القضا ضاق الفضا

یعنی ایسے سیکڑون قضا کے افسوں ہیں اور فرمایا ہے کہ جب قضا آئی تو فضا تنگ ہوتی ہے یعنی رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب قضا آتی ہے تو ایک میدان وسیع بھی تنگ معلوم ہونے لگتا ہے تو اسی طرح جب قضا آتی ہے عقل وغیرہ سب بیکار ہو جاتی ہین -

صد رہ و مخلص بود از چپ و راست　　از قضا بستہ شود گر اژدہاست

یعنی سو راستے اور مخلص دائین بائین سے ہوتے ہین (مگر) قضا سے بستہ ہو جاتا ہی اگرچہ اژدہا ہے - یعنی اگرچہ کتنی ہی مخلص ہوں مگر جب قضا آتی ہے تو سارے راستے بند ہو جاتے ہین اور کہین نکلنے تک کو جگہ نہین ملتی - تو اسیطرح عاشق بخاری بھی ہے کہ اُس کی قضا آگئی ہے لہذا یہ مرنے کو پھرتا ہے - اگرچہ اُسکے بھاگنے کے سو حیلے ہین اور راستے ہین جب لوگون نے اُسکو ظاہر ہونے سے ملامت کی اور منع کیا تو وہ جواب دیتا ہے کہ

## شرح حبیبی

گفت من مستسقیم آبم کشد　　گرچہ میدانم کہ ہم آبم کشد

ہیچ مستسقی نہ بگریزد ز آب　　گر دو صد بارش کند مات و خراب

گر بیاماسد مرا دست و شکم　　عشق آب از من نخواہد گشت کم

گویم آنگہ کہ بپرسند از بطون　　کاشکے بحرم روان بودی درون

خیک اشکم گو بدر از موج آب　　گر بمیرم ہست مرگم مستطاب

من بہر جائے کہ بینم آب جو　　رشکم آید بودمے من جائے او

دست چون دف و شکم ہمچون دہل　　طبل عشق آب میکوبم چو گل

گر بریزد خون من آن روح الامین　　جرعه جرعه خون خورم همچون زمین

چون زمین و چون جنین خونخواره‌ام　　تا که عاشق گشته‌ام این کاره‌ام

شب همی جوشم در آتش همچو دیگ　　روز تا شب خون خورم مانند ریگ

من پشیمانم که مکر انگیختم　　از مراد خشم او بگریختم

گو بران بر جان مستم خشم خویش　　عید قربان اوست عاشق گاومیش

گاو اگر خسپد و گر چیزی خورد　　بهر عید و ذبح او می پرورد

گاو موسی دان مرا جان دادهٔ　　جزو جزوم حشر هر آزادهٔ

گاو موسی بود قربان گشتهٔ　　کمترین جزوش حیات کشتهٔ

بر جهید آن کشته زآسیبش ز جا　　در خطاب اضربوه بعضها

یا کرامی اذبحوا هذا البقر　　ان اردتم حشر ارواح النظر

از جمادی مردم و نامی شدم　　وز نما مردم بحیوان سر زدم

مردم از حیوانی و آدم شدم　　پس چه ترسم کی ز مردن کم شدم

حملهٔ دیگر بمیرم از بشر　　تا بر آرم از ملایک بال و پر

وز ملک هم بایدم جستن ز جو　　کل شیء هالک الا وجهه

بار دیگر از ملک قربان شوم　　آنچه اندر وهم ناید آن شوم

پس عدم گردم عدم چون ارغنون　　گویدم کانا الیه راجعون

مرگ دان آن کاتفاق امت است　　کآب حیوانی نهان در ظلمت است

همچو نیلوفر برو زین طرف جو / همچو مستسقی حریص و مرگ جو

مرگ او آبست و او جویای آب / می خورد والله اعلم بالصواب

ای فسرده عاشق ننگیں نمد / کو ز بیم جان ز جانان می رمد

سوی تیغ عشقش ای ننگ زنان / صد هزاران جان نگر دستک زنان

جوی دیدی کوزه اندر جوی ریز / آب را از جوی کی باشد گریز

آب کوزه چون در آب جو شود / محو گردد در وی و چون او شود

وصف او فانی شود ذاتش بقا / زین سپس نی کم شود نی بدلقا

عاشق نے اُن کو جواب دیا کہ صاحبو مین تو مستسقی ہون۔ پانی مجھے کہینچتا ہے اگرچہ مین جانتا ہون کہ وہ پانی مجھے مارڈالے گا۔ آپ جانتے ہین کہ مستسقی پانی سے نہین بھاگتا اگرچہ وہ دوسو مرتبہ اُسکو شکست دیچکا اور برباد کرچکا ہو۔ اگر میرے ہاتھ اور میرا پیٹ ورم کرجائے تو بلا سے مجھسے تو پانی کا عشق کم نہ ہوگا۔ جب کوئی میری اندرونی حالت دریافت کریگا تو مین یہی کہونگا کہ کاش میرے اندر دریا بہتا ہوا در پانی کی موج سے اگر میرا پیٹ پہٹ جائے تو بلا سے اور اگر مین مرجاؤن تو یہ مرنا میرے لئے نہایت پسند ہے مین جہان کہین ندی کا پانی دیکھتا ہون مجھے رشک آتا ہے۔ اور مین کہتا ہون کہ کاش ندی مین ہوتا اور یہ پانی سارا میرے اندر ہوتا۔ میرا ہاتھ سُوج کر ڈہیڑا ہو گیا ہے اور میرا پیٹ پھول کر ڈھول ہو گیا ہے لیکن مین ہنوز عشق آب کا ڈھول بجا رہا ہون۔ اور مین پانی پر یون عاشق ہون جیسے اسپر پھول عاشق ہوتا ہے۔ تم یہ کہتے ہو کہ صدر جہان تجھے مارڈالیگا سو سنو اگر وہ روح الامین میرا خون گرائے تو مین زمین کی طرح لہو کے گھونٹ پینے پر آمادہ ہون اور مین زمین اور جنین کیطرح لہو کے گھونٹ پینے کا عادی ہون۔ اور جب سے عاشق ہوا ہون میرا یہی کام ہے۔ رات بہر سوز عشق سے ہانڈی کی طرح پکتا ہون اور دن بہر رات

تک ریت کی طرح اپنا خون پیتا ہون میں تو اسی سے نادم ہون کہ مین نے دہو کا کیون کیا
اور اُسکے مقصد اور غصے کیون بہا گا۔ وہ اگر میری جان پر اپنا غصّہ نکالے تو نکالنے دو
کیونکہ وہ عید قربان ہے اور عاشق بہیڑ۔ اُس کا کام ذبح ہی ہونا ہے۔ نیز عاشق گائے
ہوتا ہے۔ اور گائے کا کہانا اور سونا سب عید قربان ہی کیلئے ہے اور ذبح ہی کیلئے
وہ پالی جاتی ہے + اب مولانا فرماتے ہین کہ مین جو بحکم موتوا قبل ان تموتوا جیتے جی
ہی مرچکا ہون تو اس سے تم مجھے مُردہ نہ سمجھنا بلکہ مین ایسا مُردہ ہون کہ جیسے گاو موسی
جسکے اجزا مین خاصیت احیاء تھی پس میرا ایک ایک جزو ایسے لوگون کو زندہ کرنے کی
خاصیت رکہتا ہے جو شرف سعادت سے بہرہ ور ہین جسطرح کہ موسیٰ علیہ السلام کی گائے
قربان ہو گئی تھی اور اُسکے ادنیٰ جزو مین یہ خاصیت پیدا ہو گئی تھی کہ اسنے مُردہ کو زندہ کر دیا
تھا اور اضربوہ ببعضھا کا خطاب ہوتے ہی اور مارتے ہی اُسکے صدمہ سے مُردہ اپنی جگہ
سے اُٹھ کہڑا ہوا تھا۔ پس اے معزز حضرات تم اپنے گاو تن کو ضرور قربان کرو اگر تم چاہتے
ہو کہ حق بین روحین زندہ ہون تم ڈرو نہین کیونکہ مرنا ہرگز مضر نہین بلکہ سراسر مفید ہے
دیکھو مین اول جماد تھا جماد ہی سے مرا تو نامی ہوا اور نمائے فقط سے مرا تو حیوان ہوا اور حیوان
صرف سے مرا تو انسان ہوا۔ ایسی حالت مین مجھے مرنے کا کیا خوف ہو سکتا ہے پس تمکو
بھی نہ ڈرنا چاہئے اُسکے بعد انسانیت بحتہ سے مرون گا تو فرشتہ ہو کر پر و بازو نکالونگا
مگر ملکیت پر بھی مجھے قناعت نہ چاہئے بلکہ اُس ندی کو بھی طے کرنا چاہئے کیونکہ کل شئ
ھالك الا وجھه قرآن مین موجود ہے پس مین ملک ہو کر بھی ہلاک سے نہین بچ سکتا
لہذا مین ملکیت سے بھی مرون گا اور وہ ہو جاؤنگا جو وہم سے بھی باہر ہے یعنی مین فانی
محض ہو جاؤن گا۔ عدم بزبان حال ارغنون باجے کی طرح مجھسے کہہ رہا ہے اور مجھے
سنا رہا ہے کہ انا الیہ راجعون یعنی تم معدوم اور بالکل فنا ہو کر واصل بحق ہو جاؤگے پس
مین مٹ کر واصل و باقی بحق ہو جاؤن گا اور اس طرح ہلاکت سے بچ جاؤنگا پس تم
موت کو جسپر کہ عالم کا اتفاق ہے مضر نہ سمجھو بلکہ اُسکو ایک چشمۂ آب حیات سمجھو جو ظلمت
مین مخفی ہے۔ یعنی گو اُس سے وحشت ہوتی ہے مگر اُس مین خاصیت احیاء کی ہے۔ لہذا تم

موت کو اختیار کرو۔ اور اُس مین ڈوب کر یون پیدا ہو جیسے پانی سے نیلوفر اور اُسکے یون طالب ہو جیسے کہ مستسقی اُس کا شایق اور طالب ہوتا ہے کیونکہ پانی اُس کی موت ہی اور وہ پانی کا طالب ہے لہذا وہ فی الحقیقہ موت ہی کا طالب ہے۔ اور بنہایت رغبت و شوق سے اُسکو پی جاتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ اب مولانا مدعی عشق الٰہی کو خطاب فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اے جھوٹے عاشق جو کہ جان کے خوف سے محبوب حقیقی سے بھاگتا ہے اور جس کا وجود قابل ننگ ہے تو دیکھ تو سہی کسقدر جانین اُسکے تیغ عشق کے سامنے خوشی خوشی تالیان بجارہی ہین۔ پس تیری جان کیا انوکھی ہے کہ وہ اس سے بچتی ہے۔ ارے کمبخت نہر سامنے ہے اپنا لوٹا بھی اُسی مین ڈالدے۔ بھلا کہین پانی بھی نہر سے بھاگتا ہے۔ یعنی حق سبحانہ قریب ہین تو اُن سے اتصال معنوی پیدا کر کیونکہ تو پانی کی طرح فرع ہے اور حق سبحانہ ندی کی طرح اصل بھلا کہیں فرع اصل سے بھاگتی ہے۔ پس تو حق سبحانہ سے کیون بھاگتا ہے۔ یاد رکھہ کہ جب لوٹے کا پانی ندی کے پانی مین شامل ہوجاتا ہے تو اُس مین فنا ہو جاتا ہے اور اسی کی صفات اختیار کر لیتا ہے اور گو ذات باقی رہتی ہے مگر وصف فنا ہو جاتا ہے اور اسکے بعد نہ اُس کی ذات مین کمی آتی ہے نہ کسی صفت مین پس تو بھی جب حق سبحانہ سے اتصال معنوی پیدا کر لیگا تیری بھی یہی حالت ہو جاویگی کہ بقاء ذات کے ساتھ متخلق باخلاق ہو جاویگا اور فناء ذات و استحالہ صفات سے مصون و محفوظ ہو جاویگا۔

## شرح شبیری

### عاشق کا ملامت گرون اور ڈرانے والون کو جواب دینا

گفت مو مستسقیم آبم کشد     گرچہ می دانم کہ ہم آبم کُشد

یعنی اُسنے کہا کہ مین مستسقی ہون اور پانی مجھے کھینچ رہا ہے اگرچہ مین جانتا ہون کہ پانی ہی مجھے مار ڈالے گا مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ اُس طرف ہی سے کشش ہو رہی ہے جب تو مین جارہا ہون جس طرح کہ مستسقی جانتا ہے کہ پانی پینے ہی مین اس کی موت ہی

لیکن پھر پانی ہی پیتا ہے اور پانی اُسکو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ اسیطرح مجھے صدر جہان
کھینچ رہا ہے اگرچہ وہ مجھے مار ہی ڈالے مگر مین نہ جاؤنگا اسلئے کہ۔

ہیچ مستسقی نہ بگریزد ز آب — گر دو صد بارش کند مات و خراب

یعنی کوئی مستسقی پانی سے بہاگتا نہیں ہے اگرچہ دوسو مرتبہ اُسکو مات و خراب کرے
مطلب یہ کہ اُسکو پانی کتنا ہی خراب کرے اور کتنا ہی اُسکو نقصان دے مگر مستسقی
پانی سے ہرگز بہاگ نہین سکتا۔ تو اسیطرح مین بھی صدر جہان سے بہاگ نہین سکتا۔

گر بیاماسد مرا دست و شکم — عشق آب از من نخواہد گشت کم

یعنی اگرچہ میرے دست و شکم آماس کر آوین (مگر) پانی کا عشق مجھہ سے کم نہ ہوگا

گویم آنگہ کہ بپرسند از بطون — کاشکے بحرم رواں بودے درون

یعنی مین اُس وقت کہون گا جبکہ بطون سے پوچہین گے کہ کاش کہ میرے اندر بحر رواں ہوتا
یعنی مستسقی کی تو یہ حالت ہے کہ وہ چاہتا ہے کہ دریا اُسکے اندر جاری ہو تو جب یہ
حالت ہے تو وہ پانی سے کس طرح بھاگ سکتا ہے اور مین مثل مستسقی کے ہون تو
مین بھی نہین بھاگ سکتا۔

خیک اشکم گو بدر از موج آب — گر بمیرم ہست مرگم مستطاب

یعنی میرے پیٹ کی مشک کو کہدو کہ موج آب سے پہٹ جا۔ اگر مین مرجاؤن تو میری موت
مبارک ہے یعنی مستسقی کی یہ حالت ہوتی ہے کہ وہ پانی کے عشق مین اپنی موت
کی بھی پرواہ نہین کرتا تو مجھے بھی کیا پرواہ ہوگی اور وہی مستسقی کہتا ہے کہ۔

من بہر جائے کہ بینم آب جو — شکم آید بودمے من جائے او

یعنی مین جس جگہ کہ ندی دیکہتا ہون مجھہ رشک آتا ہے کہ مین اُس کی جگہ ہوتا یعنی مستسقی
کو ندی کو دیکہکر رشک ہوتا ہے کہ کاش مین اس کی جگہ ہوتا تو پانی تو میرے اندر چلا کرتا
اگرچہ اُس کی یہ حالت ہوجاتی ہے کہ

دست چون دف و شکم چون دہل — طبل عشق آب می کوبم چو گل

یعنی ہاتھہ مثل دف کے اور شکم مثل دہل کے مین عشق آب کا طبل گل کی طرح بجاتا ہون

یعنی ہاتھ پیٹ وغیرہ سوج آئے ہین مگر عشق آب مین جوش ہے اُسے اپنی مضرت کی کچھ خبر نہین ہے تو اسی طرح یہ عاشق کہتا ہے کہ مجھے بھی اُسکے مار ڈالنے کی پرواہ نہین ہے اور کہتا ہے کہ۔

گر بریزد خونم آن روح الامین　　　جرعہ جرعہ خون خورم ہمچون زمین

یعنی اگر وہ روح الامین میرا خون گراوے تو مین زمین کی طرح گھونٹ گھونٹ کرکے خون پیلون (روح الامین سے مُراد وہی صدر جہان ہے) مطلب یہ کہ اگر وہ میرا خون کردے تو مین اُسکو اس طرح گوارا کرون جسطرح کہ زمین خون کو اپنے اندر لے لیتی ہے یعنی مجھے مطلق ناگواری نہ ہو۔

چون زمین و چون جنین خون خوارہ ام　　　تا کہ عاشق گشتہ ام این کارہ ام

یعنی زمین اور جنین کی طرح مین خون کہانے والا ہون اور جبکہ مین عاشق ہوا ہون اسی کام مین ہون یعنی جسطرح کہ جنین اور زمین خون کے کہانے والے اور خون کے پیاسے ہوتے ہین اسیطرح مین ہون کہ مین اپنے خون کا پیاسا ہون تو پھر مجھے مرنے سے کیا ڈر۔ اور کہتا ہے کہ۔

شب ہمی جوشم در آتش ہمچو دیگ　　　روز تا شب خون خورم مانند ریگ

یعنی مین رات کو آگ مین دیگ کی طرح جوش کرتا ہون اور دن سے رات تک مین ریگ کی طرح خون کہاتا ہون یعنی جس طرح ریت ہوتا ہے کہ اُسپر خون پڑا اور اُسنے جذب کیا بس یہ حالت میری ہے کہ رات دن خون جگر کہاتا ہون اور راتون کو دیگ کی طرح تپ ہجر سے جلتا ہون۔

من پشیمانم کہ مکر انگیختم　　　از مراد خشم او بگریختم

یعنی مین پشیمان ہون کہ مین نے مکر کیا اور اُسکے خشم کی مراد سے مین بھاگا یعنی اُسکے غصہ کی جو مراد تھی کہ مجھے قتل کردی مین اُس سے بہاگا۔ اسلئے مین سخت پشیمان ہون۔

گو بران بر جان مستم خشم خویش　　　عید قربان اوست عاشق گاومیش

یعنی کہدو کہ میری جان مست پر اپنا غصہ چلا وہ عید قربان ہے اور عاشق گاومیش ہے یعنی وہ عید قربان کی طرح ہے اور مین گاومیش ہون تو اُس سے کہدو کہ مجھے شوق سے قتل کرڈالی کچھ پرواہ نہین ہے اب یہان کوئی کہتا ہے کہ تو کہتا ہے کہ مین اپنے خون کا پیاسا ہون وہ شوق سے مار دے اسلئے کہ مین اُسکے ہجر مین بیقرار ہون حالانکہ دیکھتے ہین کہ تو کہاتا بھی ہے پیتا بھی ہے پھر یہ کیسی بیقراری ہے وہ اس کا جواب دیتا ہے کہ۔

گاؤ اگر خسپد و گر چیزے خورد — بہر عید و ذبح اوے پرورد

یعنی گائے اگر سووے اور اگر کوئی شئے کہاوے عید اور ذبح کے واسطے اُسکو پالتا ہے۔ مطلب یہ کہ وہ جو کچھ کہاتا پیتا ہے سوتا ہے سب اسلئے تاکہ خوب موٹا ہو اور قربانی مین کام آوی۔ تو بس اسیطرح مین بھی تیار ہو گیا ہون۔ اب اُس سے کہدو کہ مجھے قتل کر ڈالے اور کہتا ہے کہ

گاؤ موسیٰ دان مرا جان دادۂ — جزو جزوم حشر ہر آزادۂ

یعنی مجھے گاؤ موسے جانو کہ جو جان دادہ ہے اور میرا جزو جزو ہر آزاد کی حیات ہے (آزاد سے مُراد خود یہ متکلم ہے) مطلب یہ کہ وہ عاشق کہہ رہا ہے کہ مین گاؤ موسیٰ کی طرح ہون کہ جو جان دینے والی تھی۔ اسی طرح اگر مین مرجاؤن گا تو میرا ایک ایک جزو حیات ابدی بخشے گا اور اس کی موت سے حیات جاودانی نصیب ہو گی۔

گاؤ موسی بود قربان گشتۂ — کمترین جزوش حیات کشتۂ

یعنی گاؤ موسی قربان ہوئی ہوئی تھی اور کمترین جزو اُس کا ایک کشتہ کی حیات تھی۔

بر جہید آن کشتہ ز آسیبش ز جا — در خطاب اضربوہ بعضہا

یعنی وہ کشتہ اُس کی آسیب کی وجہ سے جگہ سے اُٹھ کھڑا ہوا خطاب اضربوہ بعضہا مین مطلب یہ کہ جب حکم اضربوہ بعضہا کا ہوا ہے تو اُسکے اثر کی وجہ سے وہ کشتہ اپنی جگہ سے اُٹھ کھڑا ہوا تو جب اُسکے قربان ہونے مین یہ اثر تھا کہ اُس کا ایک جزو حیاتِ مردہ ہو گیا تھا تو اگر مین مرون گا تو کیون نہ حیات نصیب ہو گی۔ آگے کہتا ہے کہ۔

یا کرامی اذبحوا ہذا البقر — ان اردتم حشر ارواح النظر

یعنی اے میرے کرام تم اس بقر کو ذبح کر دو۔ اگر تم ارواح نظر کی حیات چاہتے ہو (ارواح نظر سے بھی خود یہ عاشق ہی مُراد ہے) مطلب یہ کہ اگر تم میری حیات اصل چاہتے ہو اور چاہتے ہو کہ مین زندہ ہو جاؤن تو تم اس بقر تن کو ذبح کر دو کہ حیات جاودانی نصیب ہوا گی کہتا ہے کہ مرنے مین میرا کوئی نقصان نہین ہے بلکہ اور فائدہ اور ترقی ہے اس طرح کہ۔

از جمادی مردم و نامی شدم — وز نما مردم بحیوان سر زدم

یعنی مین جمادی سے مرا تو نامی ہو گیا اور نما سے مرا تو حیوانیت مین سر مارا۔

مردم از حیوانی و آدم شدم | پس چہ ترسم کے ز مردن کم شدم

یعنی مین حیوانیت سے مرا اور آدمی ہوگیا - تو مین کیا ڈروں مرنے سے مین کم کب ہوا -

حملۂ دیگر بمیرم از بشر | تا بر آرم از ملائک بال و پر

یعنی مین دوسری مرتبہ بشریت سے مرون یہانتک کہ مین ملائک سے بال و پر نکالون

وز ملک ہم بایدم جستن ز جو | کل شیئ ہالک الا وجہہ

یعنی اور ملکیت سے بھی مجھے طلب کی وجہ سے نکلنا چاہئے کہ کل چیزین سوائے اُس کی ذات کے ہالک ہین

بار دیگر از ملک قربان شوم | انچہ اندر وہم ناید آن شوم

یعنی پھر ملکیت سے مین فنا ہون گا تو جو شئے کہ وہم مین نہین آتی وہ ہو جاؤنگا - مطلب ان پانچ اشعار بالا کا یہ ہے کہ اول خاک جماد ہوتی ہے اُسکے بعد اُس سے نباتات وغیرہ بنتے ہین تو حالت جمادیت سے حالتِ نمو مین آئے اور حالت نمو سے پھر اُنکو حیوانات نے کھایا تو وہ حالت نمو سے حیوانیت میں آئے اور حیوان کو فنا کر کے انسان نے کھایا تو حیوانیت سے انسانیت مین آئے پھر انسانیت سے فنا حاصل ہوئی تو درجہ ملکوتی حاصل ہوا - اب جب اُس سے بھی فنا ہون گے تو پھر وہ اتحاد اصطلاحی حق تعالی کیساتھ میسر ہوگا تو دیکھو جمادیت سے مرتبہ اتحاد اصطلاحی تک پھونچے اور ہر پہلی حالت سے فنا ہوتے گئے اور اُسکے بعد کی اُس سے اچھی حالت ملتی رہی اور برابر ترقی کرتے رہے ہین تو جب فنا مین ہمیشہ ترقی ہوئی ہے تو اب فنا اور مرنے سے کیا ڈر ہو سکتا ہے اسیکو کہتے ہین کہ

پس عدم گردم عدم چوں ارغنون | گویدم کانا الیہ راجعون

یعنی پھر مین عدم ہون گا اور عدم ارغنوں کی طرح مجھ سے کہہ رہا ہے کہ انا الیہ راجعون - (ارغنون ایک باجے کا نام ہے) مطلب یہ کہ مین فنا اور معدوم ہوگیا اور عدم مجھے باجے کی طرح انا الیہ راجعون کہہ رہا ہے تو بس مین اُسی طرف رجوع ہوتا ہون اور کہتے ہین کہ

مرگ دان کان اتفاق امت ست | کاب حیوانے نہان در ظلمت ست

یعنی مرگ (اُسکو) جان جو کہ اتفاق امت کا ہے کہ آب حیوانی ظلمت مین ہے مطلب یہ کہ

لوگ جو کہتے ہین آب حیوانی ظلمت مین ہے تو اس ظلمت سے مراد موت ہی ہے کہ موت کے بعد حیات ابدی اور حیات جاودانی حاصل ہوتی ہے۔

ہمچو نیلوفر برو زین طرف جو ہمچو مستسقی حریص و مرگ جو

یعنی مثل نیلوفر کے ندی کے اُس طرف سے اُگ اور مثل مستسقی کے حریص (مرگ) اور مرگ کا متلاشی رہ (مشہور ہے کہ نیلوفر کا پھول سطح آب کا عاشق ہوتا ہے اور ہمیشہ پانی کے اوپر ہی رہتا ہے) مطلب یہ ہے کہ جسطرح کہ وہ سطح آب کا عاشق ہے کہ اُس سے الگ نہین ہوتا بلکہ سطح ہی کے اوپر رہتا ہے اسیطرح تمکو بھی چاہئے کہ بس طلب حق مین لگے رہو اور وہ بعد فناء نفس کے ملتا ہے تو بس اپنے کو فنا کردو اور فناء پر عاشق ہو جاؤ۔

مرگ او آبست و او جویائے آب می خورد و اللہ اعلم بالصواب

یعنی اُس (مستسقی) کی موت پانی ہے اور وہ پانی ہی کا متلاشی ہے پیتا ہے واللہ اعلم بالصواب۔ مطلب یہ کہ دیکھو مستسقی پانی ہی پر مرتا ہے اور پھر پانی ہی کی دُھن مین لگا رہتا ہے اسی طرح تم بھی عاشق حق ہو جاؤ اور اپنے کو فنا کرکے اس طرف متوجہ ہو جاؤ کہ اسی مین کچھ ملیگا اور یہی مقصود اصل حیات اور زندگی دنیا سے ہے آگے فرماتے ہین کہ

اے فسردہ عاشقِ ننگین نمد کو ز بیم جان ز جانان می رمد

یعنی اے افسردہ اور اے عاشق ننگین نمد کے کہ وہ خوف جان کی وجہ سے جانان سے بھاگتا ہی (ننگین نمد سے مراد تن انسانی ہے) مطلب یہ کہ اے وہ شخص کہ اپنے اس تن ظاہری پر عاشق ہو رہا ہے اور اسکے فنا ہونے کے ڈر کے مارے حق تعالی کی طلب سے بھاگتا ہے تو اس کو سُن لے کہ۔

سوئے تیغ عشقش ای ننگ زنان صد ہزاران جان نگر دستک زنان

یعنی اے ننگ زنان اُس کی تیغ عشق کی طرف لاکھون جانین تالیان بجاتی ہوئی دیکھ یعنی اگر اُسکے عشق مین تو فنا بھی ہو گیا تو کوئی جرم نہین ہے اسلئے کہ اس ایک جان کے بدلے مین لاکھون جانین ملین گی ہستی حق کے آگے اس اپنی ہستی کو فنا کردو تو تمکو حیات ابدی اور ہستی جاودانی میسر ہو گی۔

جوئے دیدے کوزہ اندر جو ریز　　　　آب را از جوئے کے باشد گریز

یعنی تونے ندی کو دیکھ لیا تو کوزہ کو ندی مین ڈال دے اور پانی کو ندی سے کب گریز ہوتا ہی (جو سے مراد ہستی حق اور کوزہ سے مراد ہستی انسانی) مطلب یہ کہ جب اُس کا وجود اور اُس کی ہستی پیش نظر ہوگئی تو اب اُس کی ہستی کے سامنے اپنی ہستی کو فنا کردے اور وہی اتحاد اصطلاحی حاصل کرلے اپنی ہستی کو بالکل مٹا دے اسلئے کہ جسطرح کہ پانی کو ندی سے گریز نہین ہے بلکہ آخر الامر وہین جاویگا اسی طرح اس ہستی کو ہستی حق سے کہین گریز نہین ہے تو پھر بچانے سے فائدہ کیا ہے۔

آب کوزہ چون در آب جو شود　　　　محو گردد در وے و چون او شود

یعنی کوزہ کا پانی جب ندی کے پانی مین جاوے تو وہ اس مین محو ہو جاوے اور اُسی کی طرح ہو جاوے۔

وصف او فانی شود ذاتش بقا　　　　زین سپس نے کم شود نے بد لقا

یعنی اُس کا وصف تو فانی ہو جاتا ہے اور ذات باقی ہوتی ہے اُسکے بعد نہ وہ کم ہوتا ہے اور نہ بد لقا ہوتا ہے۔ مطلب یہ کہ دیکھو اگر کوزہ کے پانی کو دریا مین ملادو تو وہ اُس مین ملکر بالکل یکساں ہو جاتا ہے اور اُسکے تمام اوصاف فانی ہو جاتے ہین لیکن اُس کی ذات باقی رہتی ہے کہ مثلاً اگر پہلے اُس مین دس کروڑ من پانی تھا تو اب ایک کوزہ اور دس کروڑ من پانی ہی پس اسی طرح حق تعالی کے وجود اور ذات کے سامنے ہستی انسانی کے تمام اوصاف فنا ہو جاتے ہین کوئی وصف اُس کا باقی نہین رہتا لیکن اُس کی ذات باقی ہوتی ہے اور جب وہ پانی دریا مین ملجاتا ہے تو پھر نہ کبھی سڑتا ہے نہ بگڑتا ہے ہمیشہ عمدہ رہتا ہے اسی طرح انسان کو جب مرتبہ فنا کا حاصل ہوگیا تو اب وہ کبھی مردود نہین ہوتا اُسپر ہلاکت نہین آتی بلکہ باعتبار اُس اتحاد کے وہ ہمیشہ موجود ہے یعنی ہمیشہ ہمیشہ کیلئے حق تعالی سے اُسکو تعلق ہے خواہ اُس کی یہ ہستی دنیا موجود ہو یا فنا ہو چکی ہو تو جب فنا مین یہ فوائد ہین کہ اُسکے بعد حیات ابدی حاصل ہوتی ہے تو کیون نہ فنا اختیار کیجاوے۔ یہانتک تو کچھ اُس عاشق کی زبان سے اور کچھ خود مولانا نے فناء کے فوائد بیان فرمائے اور اُس سے ثابت کردیا کہ اگر صدر جہان اُس غلام کو مار بھی ڈالی

تو کوئی حرج نہین ہے اسلئے کہ اس مین فائدے ہی فائدے ہین اور اسی کے ضمن مین مرتبۂ فنا کے حصول کی ترغیب دی کہ انسان کو چاہئے کہ فنا اختیار کرے اور حیات ابدی حاصل کرے آگے پھر اُسی عاشق کا قصہ بیان فرماتے ہین -

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| خویش را بر نخل او آویختم | عذر آنرا که ازو بگریختم |
| ہمچو گوئے سجدہ کن برروی وسر | جانب آن صدر شد با چشم تر |
| بر رُخ چون زعفران اشک روان | رفت آن بیدل سوئے صدر جہان |
| ہم کفن ہم تیغ اندر دست او | چونکہ بود او عاشق و سرمست او |
| جملہ خلقان منتظر سر در ہوا | کش بسوزد یا بر آویزد ورا |
| این زمان این احمق یک لخت را | آن نماید کہ زمان بدبخت را |
| ہمچو پروانہ شرر را نور دید | احمقانہ در فتاد از جان برید |
| لیک شمع عشق چون آن شمع نیست | روشن اندر روشن اندر روشنیست |
| او بعکس شمعہائے آتشی است | می نماید آتش و جملہ خوشی است |

یہان سے پھر مولانا جواب عاشق کی طرف عود کرتے ہین اور کہتے ہین کہ مین اس عذر مین کہ اُس سے بھاگا تھا اپنے کو اُس کی سولی پر لٹکا چکا ہون یعنی مرنیکے لئے تیار ہو گیا ہون اُنکو یہ جواب دیگر گیند کی طرح منہ اور سر سے سجدے کرتا ہوا اور روتا ہوا صدر جہاں کی جانب روانہ ہوا اسکے زعفران کی طرح زرد رخساروں پر آنسو بہ رہے تھے اس حالت سے وہ عاشق صدر جہان کے پاس گیا۔ نیز چونکہ اُس کا عاشق اُس کی محبت کے نشہ مین چور تھا اسلئے

ہاتھ مین کفن بھی تھا اور تلوار بھی تمام لوگ منتظر کھڑے ہوئے تھے کہ دیکھین اسکو جلاتا ہے یاسولی دیتا ہے اور دل مین کہہ رہے تھے کہ اس وقت صدر جہان اس الّو کیساتھ وہ کرے گا جو زمانہ ایک بدنصیب کیساتھ کیا کرتا ہے یعنی اسکو ملیا میٹ کرے گا۔ اس احمق نے پروانہ کی طرح آتشی شعلہ کو نور سمجھا اور دشمن کو دوست جانا لہذا اپنی حماقت سے اوندھے مُنہ گرا اور جان کھوئی۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ یہ اُن کی غلطی ہے کہ اُنہون نے اس کی حالت کو پروانہ کی حالت پر قیاس کیا شمع عشق وہ شمع نہین ہے جو پروانون کو جلاتی ہے بلکہ یہ نور در نور غرضکہ سراسر نور ہے وہ آتشی شمعون کے بالکل برعکس ہے یہ صرف دیکھنے مین آگ ہے اور حقیقت مین سراپا خوشی اور راحت ہے۔

# شرح شبیری

## اُس عاشق کا معشوق کے پاس پھونچ جانا جبکہ اُسنے جان سے ہاتھ دھو لئے

خویش را بر نخل او آویختم — عذر آنرا کہ ازو بگریختم

یعنی (اُسنے عاذلون سے کہا کہ) مین نے اپنے کو اُسکے نخل پر لٹکا دیا ہے اُسکے عذر مین کہ مین اُس سے بھاگا۔ مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ مین چونکہ اُس کے پاس سے بھاگ گیا تھا لہذا اب اُس کی تلافی کیواسطے مین اُس کی دار پر لٹکنے کو تیار ہون۔

ہمچو گوئے سجدہ کن بر روئے وسر — جانب آن صدر شد با چشم تر

یعنی گیند کی طرح رو اور سر پر سجدہ کرتا ہوا اُس صدر کی طرف با چشم تر چلا۔

بر رُخ چون زعفران اشک روان — رفت آن بیدل سوئے صدر جہان

یعنی زعفران جیسے چہرہ پر اشک روان وہ بیدل صدر جہان کی طرف چلا۔ یعنی زعفران جیسے چہرہ پر آنسو بہ رہے تھے اور وہ صدر جہان کے پاس جا رہا تھا۔

ہم کفن ہم تیغ اندر دست او — چونکہ بود او عاشق و سرمست او

یعنی کفن بھی اور تیغ بھی اُسکے ہاتھ مین تھی کیونکہ وہ اُس کا عاشق اور سرمست تھا (پہلے قاعدہ تھا کہ جب کوئی بھاگا ہوا مجرم حاضر ہوتا تھا تو مع کفن اور تیغ کے حاضر ہوتا تھا جسکے یہ معنے ہوتے تھے کہ ہم حاضر ہین قتل کر ڈالو۔ اسی طرح یہ بھی معترف قصور مع کفن اور شمشیر کے حاضر ہوگیا۔

جملہ خلقان منتظر سر در ہوا — کش بسوزد یا بر آویزد ورا

یعنی تمام مخلوق منتظر سر در ہوا تھی کہ اُسکو جلاتا ہے یا اُسکو (دار پر) لٹکاتا ہے (سر در ہوا سے مراد غایت انتظار ہے) یعنی سب منتظر تھے کہ دیکھئے اب اس کی ساتھ کیا کرتا ہے اور یہ کہہ رہے تھے کہ

این زمان این احمق یک لخت را — آن نماید کہ زمان بدبخت را

یعنی اس وقت اس پورے احمق کو وہ دکھلادیگا جو کہ زمانہ بدبخت کو یعنی زمانہ بدبخت کو سختی دکھاتا ہے پس اسی طرح یہ صدر جہان اس احمق کیساتھ سختی کریگا اور احمق اسلئے کہا کہ باوجود اس کے کہ اُسکے پاس سے بھاگ چکا تھا اور پھر مرنے کیلئے آگیا۔

ہمچو پروانہ شرر را نور دید — احمقانہ در فتاد از جان برید

یعنی پروانہ کی طرح شرر کو نور دیکھا اور احمقوں کی طرح جا پڑا اور جان سے قطع کردیا۔ یعنی اُس عاشق نے صدر جہان کے پاس حاضر ہونیکو جو مثل شرر کے تھا نور سمجھا اور نور سمجھکر اُسکے اندر احمقون کی طرح جا پڑا مولانا فرماتے ہین کہ

لیک شمع عشق چون آن شمع نیست — روشن اندر روشن اندر روشنیست

یعنی لیکن شمع عشق اُس شمع کی طرح نہین ہے (وہ تو) روشن اندر روشن اندر روشن ہے

او بعکس شمعہائے آتشی است — می نماید آتش و جملہ خوشی است

یعنی برعکس شمعہائے آتشی کے ہے کہ دکھلائی آتش دیتی ہے اور بالکل خوشی ہی مطلب یہ کہ لوگ کہہ رہے تھے کہ پروانہ کی طرح اُسنے شرر کو نور سمجھا اور اُس مین آپڑا۔ مولانا فرماتے ہین کہ ارے عشق کی شمع وہ شمع نہین ہے کہ جو جلادے بلکہ یہ ظاہر مین تو آگ ہے لیکن باطن مین نور ہی نور ہے شمع ظاہری تو آتش ہوتی ہے مگر یہ آتش نہین ہے بلکہ یہ نور ہے اور یہ روشن در روشن ہے اس مین آکر اُس شمع جیسا جلنا نہین ہے اس کا جلنا

اور طرح کا ہی کہ اس مین جو جل گیا وہ ہمیشہ ٹھنڈا رہا- آگے اسپر ایک حکایت لاتے ہین خلاصہ جس کا یہ ہے کہ ایک مسجد مین کوئی طلسم تھا اور جو شخص رات کو اُس مسجد مین رہتا تھا اس کو خوفناک آوازین اسقدر سنائی دیتی تھین کہ وہ مرجاتا تھا تو لوگ رات کو اس مین رہتے نہ تھے ایک شخص آیا اور رات کو اُس نے اُس مین رہنے کا قصد کیا لوگون نے منع کیا اُسنے کہا کہ مین تو مرنے کو پھرتا ہون اور مین تو موت پر عاشق ہون مرجاؤنگا تو کچھ پرواہ نہیں ہے اور اُس نے کسی کی نہ مانی اور وہین سویا حسب معمول رات کو وہی آوازین سنائی دین اور معلوم ہوا کہ بڑا شور وغل ہے اور کوئی کہہ رہا ہے کہ آتا ہون آتا ہون اُسنے فوراً کہا کہ آجا مین بھی تیار ہون چونکہ اُس طلسم کے ٹوٹنے کی یہی سبیل تھی کہ کوئی یہ کہدے آجا مین تیار ہون لہذا اُسکے کہنے سے وہ طلسم ٹوٹ گیا اور بیشمار خزانہ اُسکے اندر سے نکلا تو دیکھو چونکہ یہ عاشق تھا اور مرنیکو تیار ہوگیا تھا تو اُسکو کسقدر خزانہ ملا حالانکہ ظاہر مین تو اُس کی ہلاکت معلوم ہوتی تھی مگر اصل مین وہ اُس کی ہلاکت نہ تھی بلکہ اُسکے لئے مفید اور نافع تھا- اسی طرح اس عاشق صدر جہاں کا آنا بھی مضر نہ تھا بلکہ نافع ہی تھا اب حکایت سنو-

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| یک حکایت گوش کن ای نیک پے | مسجدے بُد بر کنارے شہر رے |
| ہیچکس در وے نخفتے شب زبیم | کہ نہ فرزندش شدی آنشب یتیم |
| ہر کہ در وے بیخبر چوں کور رفت | صبحدم چوں اختران در گور رفت |
| خویشتن را نیک ازین آگاہ کن | صبح آمد خواب را کوتاہ کن |
| ہر کسے گفتے کہ پریانند تند | اندران مہمان کشان با تیغ کند |
| آن دگر گفتے کہ سحرست و طلسم | کہ رصد باشد عدو جان و جسم |

آن دگر گفتے کہ برنہ نقش فاش | بر درش کائے میہمان اینجا مباش
شب مخسپ اینجا اگر جان بایدت | ورنہ مرگ اینجا کمین بکشایدت
وان دگر گفتے کہ شب قفلے نہید | غافلے آید شمارہ کم دہید

اچھا ایک حکایت سنو جس سے تمکو مضمون بالا کی تصدیق ہو۔ شہر رے کے کنارہ پر ایک مسجد تھی رات کو اس مین کوئی شخص ایسا نہ سوتا تھا جو ڈر کر مر نہ جاتا ہو اور اُس رات کو اسکے بچے یتیم نہ ہو جاتے ہون جو شخص اُس مین ناواقفی سے اور اندہا دہند چلا جاتا ستارون کی طرح وہ بھی صبح کو قبر مین چلا جاتا تھا اب مولانا ضمناً ایک نصیحت فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ تم کس غفلت مین ہو دیکھو ہوشیار ہو صبح پیری آپہونچی ہے اور قبر مین جانے والے ہو اس غفلت کو چھوڑو خواب سے بیدار ہو اور قبر مین جانے کے لئے تیار ہو جاؤ اس مضمون کو ختم کر کے پھر قصہ بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اس معاملہ مین لوگ چہ میگوئیان کیا کرتے تھے کوئی کہتا کہ معلوم ہوتا ہے کہ اس مین بڑی غضبناک پریان رہتی ہین جو کہ مہمان کو کند تلوار سے یعنی بڑی بے رحمی سے مارتی ہین دوسرا کہتا کہ یہان کوئی سحر اور طلسم ہے جو کہ اس کمینگاہ مین رہکر لوگون کو ضرر پہنچاتا ہے کیونکہ گہات مین رہنے والے جان و جسم کے دشمن ہوتے ہین۔ تیسرا کہتا کہ جو کچھ بھی ہو اب مناسب یہ ہے کہ دروازہ پر ایک صاف صاف اعلان اس مضمون کا لگا دیا جاوے کہ اے مسافر یہان نہ ٹھیرنا اور اگر تجھے جان درکار ہے تو رات کو یہان نہ سونا ورنہ موت کمینگاہ سے نکلکر تجھپر واقع ہو گی چوتھا کہتا کہ یہ بھی کافی نہین کیونکہ ممکن ہے کہ کوئی جاہل ہو یا اُس کی طرف التفات نہ کرے اسلئے اس مین قفل ڈالدو اور راستہ ہی بند کر دو۔

## شرح شبیری

### اُس مسجد کی حالت کو بیان کرنا جو کہ مہمان کش تھی اور اُس عاشق لاابالی موت کے شائق کا بیان جو کہ اُس مسجد مین رات کو مہمان ہوا

یک حکایت گوش کن اے نیک پے　　مسجدے بُد بر کنارے شہر رے

یعنی اے نیک پے ایک حکایت سنو کہ ایک...... مسجد شہر رے کے کنارہ پر تھی -

ہیچکس در وے نخفتے شب زبیم　　کہ نہ فرزندش شدے آنشب یتیم

یعنی کوئی شخص اُس میں رات کو خوف سے نہ سوتا کہ اُس کا لڑکا اُس رات کو یتیم نہ ہو جاتا یعنی جو اس میں رات کو سوتا وہی مر جاتا تھا -

ہر کہ در وے بیخبر چون کور رفت　　صبحدم چون اختران در گور رفت

یعنی جو کوئی اس میں اندھے کی طرح بیخبر چلا گیا صبح ہی کو ستاروں کی طرح گور میں گیا - یعنی جسطرح کہ ستارے صبح کو چُھپ جاتے ہیں اسیطرح وہ بھی صبح کو مر کر گور میں پوشیدہ ہو جاتا تھا آگے ایک شعر میں مولانا مضمون ارشادی فرماتے ہیں کہ -

خویشتن را نیک ازین آگاہ کن　　صبح آمد خواب را کوتاہ کن

یعنی اپنے کو اس سے اچھی طرح آگاہ کر صبح آگئی ہے نیند کو کم کر - یعنی اس حکایت میں آیا کہ صبح کے وقت وہ گور میں جاتا تھا اسی طرح تیری بھی صبح پیری آگئی ہے - اب ذرا ہوش سنبھال کہ گور میں جانیوالا ہے غفلت کو ایک طرف کر اور ہوشیار ہو جا - آگے پھر وہی حکایت ہے کہ -

ہر کسے گفتے کہ پریانند تند　　اندرون مہمان کشان با تیغ کند

یعنی ہر شخص کہتا کہ جنات سخت مہمان کو کُند تلوار سے مار ڈالنے والے ہیں -

وان دگر گفتے کہ سحرست و طلسم　　کہ رصد باشد عدو جان و جسم

یعنی وہ دوسرا کہتا کہ سحر و طلسم ہے کہ (جو ایسا) کمینگاہ ہو جاتا ہے (جو کہ) جان و جسم کا عدو ہو - یعنی کسی کا خیال تھا کہ اس میں جن رہتے ہیں اور کوئی کہتا کہ طلسم اور جادو ہے

آن دگر گفتے کہ بر نہ نقش فاش　　بر درش کائے میہمان اینجا مباش

یعنی وہ دوسرا کہتا کہ ایک اطلاع ظاہر اُسکے دروازہ پر رکھدو کہ اے مہمان اس جگہ مت رہ یعنی کوئی کہتا کہ یہاں ایک جلی قلم سے اطلاع لکھکر لگا دو کہ بھائی یہاں کوئی مت رہو اور لکھدو کہ -

شب مخسپ اینجا اگر جان بایدت　　ورنہ مرگ اینجا کمین بگشایدت

یعنی رات کو اس جگہ مت سو اگر تجھے جان چاہیئے ہے ورنہ موت اس جگہ تیری کمین کھولیگی یعنی کمینگاہ سے

نکلکر تجھے لیجاویگی۔

وان دگر گفتے کہ شب قفلے نہید غافلے کاید شمارہ کم دہید

یعنی وہ دوسرا کہتا کہ رات کو ایک قفل لگا دو اور جو غافل کہ آوے تم اُسکو راہ مت دو۔ یعنی کوئی کہتا کہ یہان ایک علان لگا دو تاکہ کسیکو دہوکا نہو۔ اور کوئی کہتا کہ قفل لگا دو اور اگر کوئی غافل آجاوے تو تم اُسکو جانے مت دو بلکہ روک دو۔

## شرح جلبیی

| | |
|---|---|
| تا یکے مہمان در آمد وقت شب | کو شنیدہ بود آن صیت عجب |
| از برائے آزمون مے آزمود | زانکہ بس مردانہ و جانباز بود |
| گفت کم گیرم سر و اشکنبہ | رفتہ گیر از گنج جان یک حبہ |
| صورت تن گو برو من کیستم | نقش کم ناید چو من باقیستم |
| چون نفخت بودم از لطف خدا | نفخ حق باشم ز نائے تن جدا |
| تا نیفتد بانگ نفخش این طرف | تا رہد آن گوہر از تنگین صدف |
| چون تمنوا الموت گفت ای صادقین | صادقم جان را برافشانم برین |

غرض نوبت بایجار سید کہ ایک مہمان جسنے کہ یہ عجیب افواہ سنی تھی رات کے وقت آیا چونکہ وہ نہایت مرد اور جانباز تھا اسلئے اُس کی واقعیت کا امتحان کرنا چاہتا تھا اُسنے سوچا کہ مین سر اور او جہہ وغیرہ اعضائے جسمانی کی کچھہ پرواہ نہین کرتا اگر جائین بلا سے جائین زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ خزانہ جان مین سے ایک معمولی مقدار جاتی رہیگی سواس کی کچھہ پرواہ نہین صورت تن جائیگی بلا سے جلئے۔ مین کیا چیز ہون کچھہ صورت جسم نہین ہون کہ اسکے فنا ہونے سے مین بھی فنا ہو جاؤن بلکہ

میں باقی رہوں گا - اگر یہ نفس چلا جاوے بلا سے جاوے اگر میں سلامت ہوں تو صورتیں بہت چونکہ میری نسبت نفخت فیہ من روحی فرمایا گیا ہے اسلئے اس وقت میں خدا کی وہ پھونک ہوں گا جسکو اُسنے اپنی مہربانی سے اس جسم کی بانسری میں بھرا ہے اور جو کہ اب جسم کی بانسری سے الگ ہو گئی ہے پس میں اس بانسری سے جُدائی چاہتا ہوں تاکہ اُس کی نفخ کی آواز اس طرف یعنی اس بانسری میں نہ واقع ہو - اور تاکہ یہ موتی اس تنگ سیپ سے چھوٹ جاوے چونکہ حق سبحانہ نے فرمایا ہے کہ اگر تم سچے ہو تو موت کی آرزو کرو - (گو یہ خطاب یہود کو ہے مگر منشا کے لحاظ سے ہر مدعی محبت کو عام ہے اور میں صادق ہوں اسلئے اس حکم کی بنا پر جان دینے پر آمادہ ہوں -

# شرح شبیری

## ایک مہمان کا اُس مہمان کش مسجد میں آنا

**تا یکے مہمان در آمد وقت شب　　　کہ شنیدہ بود آن صیت عجب**

یعنی یہانتک کہ رات کے وقت ایک مہمان آیا کہ اُسنے اُس عجیب شہرت کو سنا تھا - یعنی وہ لوگ یہ رائیں لگا رہے تھے کہ ایک مہمان صاحب اُسی مسجد میں اُس کا یہ عجیب قصہ سنکر شب باشی کیلئے تشریف لائے

**از برائے آزمودے آزمود　　　زانکہ بس مردانہ و جانباز بود**

یعنی آزمایش کیلئے وہ آزماتا تھا اسلئے کہ بہت مردانہ اور جانباز تھا - یعنی چونکہ وہ جانباز اور مرد تھا اسلئے وہ آزمایش کیلئے اُس مسجد کی اس بات کو آزمانے آیا تھا -

**گفت کم گیرم سر و اشکنبۂ　　　رفتہ گیر از گنج جان یک حبۂ**

یعنی اُس مہمان نے کہا کہ میں سر اور اوجھ کو کم لیتا ہوں تو گنج جان سے ایک حبہ گیا ہوا فرض کر لے (سر و اشکنبہ سے مُراد تن) مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ مجھے اس تن کی ہلاکت کی پرواہ نہیں ہے اگر میرے گنج میں سے ایک حبہ یعنی تن کم ہی ہو گیا تو کیا ہو جاویگا میرا کوئی حرج نہیں -

**صورت تن گو برو من کیستم　　　نقش کم نا بد چو من باقیستم**

یعنی صورت تن کو کہدو کہ جاوے (کیونکہ) میں کون ہوں نقش کم نہیں آتا ہے جبکہ میں باقی ہوں

یعنی اُسنے کہا کہ اگر یہ صورت تن جاتی رہے اور یہ ہلاک ہوگئی تو کوئی غم نہین ہے اسلئے کہ مین یہ تن تھوڑا ہی ہون مین تو وہ جان اور روح ہون تو اگر مین یعنی روح باقی ہے تو نقش کی کیا کمی ہے اصل تو روح ہے اور وہ باقی رہے گی تو پھر مرنے سے کیا ڈر۔

**چون نفخت بودم از لطف خدا — نفخ حق باشد ز نائے تن جدا**

یعنی جبکہ مین لطف خدا سے نفخت تھا تو نفخ حق نائے تن سے جُدا ہوتا ہے۔

**تا نیفتد بانگ نفخش این طرف — تا رہد آن گوہر از تنگین صدف**

یعنی تاکہ اُس کی نفخ کی آواز اس طرف نہ پڑے اور تاکہ وہ گوہر تنگ صدف سے چھوٹ جاوے مطلب یہ ہے کہ میری اصل تو روح ہے اور اُس کی بابت حق تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ نفخت فیہ من روحی تو یہ تن اسلئے جُدا ہوتا ہے تاکہ حق تعالیٰ کا ارشاد نفخت الخ اس جسم ناسوتی پر واقع نہ ہو بلکہ روح پر واقع ہو لہذا اس تن سے یہ روح الگ ہوتی ہے اور دوسری مصلحت یہ ہے کہ یہ روح اس تن تنگ مین تنگ ہے اسلئے یہان سے چھوٹ کر بہ آرام سے بھی ہوجاوے گی۔

**چون تمنوا الموت گفت ای صادقین — صادقم جان را برافشانم برین**

یعنی جبکہ فرمایا ہے کہ اے صادقو موت کی تمنا کرو تو مین صادق ہون اور جان کو اُس پر افشان کرتا ہون مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے تمنوا الموت ان کنتم صادقین تو بس مین صادق ہون اور تمنائے موت کرتا ہون اور مرتا ہون مجھے کچھ پرواہ نہین ہے

## شرح حبیبی

قوم گفتندش کہ ہین اینجا مخسپ — تا نکوبد جانستانت ہمچو کسپ

کہ غریبی و نمیدانی تو حال — کاندرین جا ہر کہ خفت آمد زوال

اتفاقے نیست این ما بارہا — دیدہ ایم و جملہ اصحاب نہی

ہر کہ آن مسجد شبے مسکن شدش — نیم شب مرگ ہلاہل آمدش

| | |
|---|---|
| از یکے تا پانصد این را دیده ام | نے بتقلید از کسے بشنیده ام |
| گفت الدین نصیحة آن رسول | آن نصیحت در لغت ضد غلول |
| این نصیحت راستے در دوستی | در غلول خائن و سگ پوستی |
| بے خیانت این نصیحت از وداد | می نمائیمت مگرد از عقل و داد |

لوگون نے اُس سے کہا کہ آپ یہان نہ سوئین ایسا نہ ہو کہ وہ جان لیوا آپکو کہل کی طرح کوٹ ڈالے ہم یہ اسلئے کہتے ہین کہ آپ پردیسی ہیں یہاں کی حالت آپکو معلوم نہین اور آپ نہیں جانتے کہ جو یہان سویا اُسپر تباہی ضرور آئی اور یہ امر کوئی اتفاقی نہین ہے بلکہ ہمنے اور تمام عقلا نے یہ واقعات بارہا دیکھے ہین اور یہ نہین کہ تقلیداً کسی سے سن لیا ہو بلکہ بچشم خود ایک سے لیکر پانسو مرتبہ تک یہ واقعات دیکھے ہین اور اصل منشا ہماری اس گفتگو کا یہ ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ مقتضائے دین خیر خواہی ہے اور خیر خواہی اپنے معنی لغوی کے لحاظ سے مخالف ہے خیانت کے اور ہمارا اطلاع نکرنا خیانت ہے لہذا اطلاع خیر خواہی ہوگی اور خیر خواہی ضروری ہے لہذا اطلاع ضروری ہوئی خیر خواہی یہی ہے کہ کسیکے ساتھ سچی دوستی اور ہمدردی کیجاوے اور اگر دہوکا کیا جاوے تو ایسا کرنے والا خائن اور سگ پوست ہوگا نہ کہ دوست اور خیر خواہ پس ہم یہ نصیحت تمکو محض دوستی سے اور بدون کسی خیانت کے کرتے ہین لہذا تمکو ماننا چاہئے اور مقتضائے عقل و انصاف سے نہ پہرنا چاہئے۔

## شرح شبیری

### اہل مسجد کا مہمان عاشق کو رات کو وہاں سونے سے ملامت کرنا

قوم گفتندش کہ ہین اینجا مخسپ | تانکوبد جانستانت ہمچو کسپ

یعنی قوم نے اُس سے کہا کہ ارے اس جگہ مت سونا کہ تیرا جان لینے والا تجہے کہل کی طرح کوٹ نہ دے۔

کہ غریبی و نمیدانی تو حال　　کاندرین جا ہر کہ خفت آمد زوال

یعنی کہ تو مسافر ہے اور حالت کو جانتا نہین ہے کہ اس جگہ جو کوئی سویا زوال آیا۔ یعنی لوگون نے کہا کہ بھائی تجھے خبر نہین ہے یہان جو سویا ہے اُس کی جان بچی نہین ہے یہان تو ہرگز مت سو

اتفاقی نیست این ما بار ہا　　دیدہ ایم و جملہ اصحاب نہی

یعنی یہ بات اتفاقی نہین ہے (بلکہ) ہمنے بار ہا دیکھا ہے اور سب اصحاب عقول نے (دیکھا ہے)

ہر کہ این مسجد شبے مسکن شدش　　نیم شب مرگ ہلاہل آمدش

یعنی یہ مسجد جس کی ایک رات کو مسکن ہوگئی ہے آدہی رات کو اُسے مرگ ہلاہل آیا ہے۔

از یکے تا پانصد این را دیدہ ایم　　نے بہ تقلید از کسے بشنیدہ ایم

یعنی ایک سے پانسو تک ہمنے اُسکو دیکھا ہے نہ کہ تقلیداً کسی سے سنا ہے یعنی سبنے کہا کہ میان ہمارا خود تجربہ ہے کہ جو یہان رات کو رہا وہ مارا گیا کسی سے سنی سنائی نہیں کہتے۔

گفت الدین النصیحۃ آن رسول　　آن نصیحت در لغت ضد غلول

یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ الدین النصیحۃ اور وہ نصیحت لغت مین خیانت کی ضد ہے

این نصیحت راستی در دوستی　　در غلولی خائن و سگ پوستی

یعنی یہ نصیحت راستی ہے دوستی مین اور غلولی مین خائن اور سگ پوستی ہے مطلب یہ کہ حدیث مین جو الدین النصیحۃ آیا ہے تو وہ خیانت کی ضد ہے یعنی خیانت نکرو بلکہ نصیحت کرو تو وہ نصیحت تو دوستی اور راستی ہے اور خیانت مین خائن ہونا اور سگ پوست ہونا ہے۔

بے خیانت این نصیحت از وداد　　می نمائیمت مگرد از عقل و داد

یعنی بے خیانت کے یہ نصیحت دوستی کی وجہ سے ہم تجھے کر رہے ہین تو عقل و انصاف سے مت پھر یعنی سبنے کہا کہ دیکھ تجھے سمجھا رہے ہین سمجھ جا اور عقل کے خلاف کام مت کر کہ ایسی جگہ کہ جہان یقینی موت ہے تو جاتا ہے اُسکو سنکر اُسنے جواب دیا کہ

## شرح حبیبی

گفت او اے ناصحان من بے ندم　　از جہان زندگی سیر آمدم

مبتلی ام زخم جو و زخم خواہ | عافیت کم جوئے از مبتلی براہ

مبتلی نے کو بود خود برگ جو | مبتلی ام لاابالی مرگ جو

مبتلم بے زخم ناساید تنم | عاشقم بر زخمہا برمی تنم

مبتلی نے کو بکف پول آورد | مبتلی چستے کزین پل بگذرد

آن نہ کو بر ہر دکانے می زند | بر جہد از کون و کانے بر زند

مرگ شیرین گشت و نقلم زین سرا | چون قفص ہشتن پریدن مرغ را

آن قفص کو ہست عین باغ در | مرغ می بیند گلستان و شجر

جوق مرغان از برون گرد قفص | خوش ہمی خوانند ز آزادی قصص

مرغ را اندر قفص زان سبزہ زار | نے خورش ماندست نے صبر و قرار

سر ز ہر سوراخ بیرون می کند | تا بود کاین بند از پا بر کند

چون دل و جانش چنین بیرون بود | آن قفص را در کشائی چون بود

نے چنان مرغ قفص در اندہان | گرد بر گردش بحلقہ گربگان

کے بود او را درین خوف و حزن | آرزوئے از قفص بیرون شدن

او ہمی خواہد کزین ناخوش حفص | صد قفص باشد بگرد این قفص

اُسنے کہا کہ اے ناصحو مین عالم زندگی سے سیر ہو چکا ہون اور اب مجھے نہ جینے کی ہوس ہے نہ آرزوئے مرگ سے پشیمان ہون مین اُس کاہل کی مثل ہون جو کہ اپنی کاہلی سے زخم کہائے

جاتا ہے اور بچتا نہین اسلئے گویا کہ وہ طالب زخم ہے پس جبکہ مین اُس کاہل کی مثل ہون اور کاہل سے طلب عافیت بیفائدہ ہے پس مجھے بھی طلب عافیت فضول ہے لہذا تم مجھسے بچنے کی درخواست مت کرو - کیونکہ جو سامان عافیت کی جستجو کرے وہ کاہل ہی نہین - اور مین کہہ چکا ہون کہ مین کاہل اور لاأبالی و طالب مرگ ہون پس مجھ مین اور طلب سامان عافیت مین منافات ہے اور چونکہ مین کاہل ہون اسلئے مجھے بدون زخم کے چین نہین آتا - اور چونکہ عاشق ہون اسلئے زخمون سے ہی تعلق رکھتا ہون اب مولانا فرماتے ہین کہ اس سے تم سمجھ سکتے ہو کہ کاہل وہ نہین جو طالب مال دنیا ہے بلکہ کاہل وہ چُست و چالاک شخص ہے جو اس پل سے گذر جائے اور دنیا پر لات مار دے اور کاہل وہ نہین جو طالب مال کیلئے دو کانون کو لپٹے اور حرص سے تجارت مین مشغول ہو بلکہ کاہل وہ ہے جو اس عالم سے تعلق قطع کر کے کان دولت (حق سبحانہ) سے وابستگی پیدا کرے یہانتک اس مضمون کو بیان کر کے پھر اُس مسافر کا مقولہ بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اُسنے کہا کہ میرے لئے تو مرنا اور اس جہان سے گذرنا یون مرغوب ہو گیا ہے جیسے کہ جانور کیلئے قفس سے چھوٹنا اور اُڑ جانا - اب مولانا پھر انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ یاد رکھو کہ پنجرہ کے اندر جانورون کی دو حالتین ہوتی ہین ایک تو یہ کہ پنجرہ باغ مین کہا ہوا ہو اور پرندہ اُسکے سوراخون میں سے اپنی ہمجنس پرندون اور خوشنما درختون کو دیکھ رہا ہو اور حالت یہ ہو کہ پرندون کے جھنڈ کے جھنڈ پنجرہ کے گرد باہر کی جانب مزے سے آزادی کی حکایتین بیان کر رہے ہون - ایسی حالت مین وہ جانور اُس سبزہ زار کو دیکھکر کہانا پینا چھوڑ دیگا - اور آزادی کیلئے بیتاب ہو جائیگا اور بے قرار ہو کر ہر سوراخ سے سر باہر نکالیگا کہ کسی طرح اس قید سے چھوٹ جاؤن اب تم سوچو کہ جب اس جانور کا دل اور اُس کی جان یون باہر ہو تو اگر تم اس پنجرہ کا دروازہ کہولو تو مارے خوشی کے اُسکی کیا حالت ہو گی - دوسرے یہ کہ جانور مغموم و محزون ہو اور پنجرہ کے چارون طرف بلیان بیٹھی ہوئی ہون اُس کی حالت اُس مقدم الذکر جانور کی مثل نہو گی اور اُسکو اس رنج و غم کی حالت مین ہرگز رہائی کی آرزو نہو گی بلکہ وہ تو یہ چاہے گا کہ اس فی نفسہٖ نامرغوب مکان تنگ کی جنس سے اس پنجرہ کے گرد اور سو پنجرہ ہون پس یہی حالت اہل اللہ اور اہل دنیا کی ہے کہ اہل اللہ کو قید تن سے رہائی پانے کے

# شرح شبیری

## عاشق کا ناصحون اور ملامت گویون کو جواب دینا

گفت اوای ناصحان من بے ندم　　　از جہان زندگی سیر آمدم

یعنی اُس نے کہا کہ اے ناصحو مین بغیر کسی ندامت کے جہان زندگی سے سیر آگیا ہون یعنی مجھے اب زندگی کی ضرورت نہین ہے اور اب تو میرا دل جینے کو نہین چاہتا۔

منبلم بے زخم ناساید تنم　　　عاشقم بر زخمہا بر می تنم

یعنی مین کاہل ہون بے زخم کے میرا بدن آرام نہین پاتا۔ مین زخمون پر عاشق ہون اور اُن پہ تنتا ہون۔ مطلب یہ کہ قاعدہ ہے کہ جو کاہل ہوتے ہین وہ اکثر بدن دبواتے ہین اور کٹھواتے ہین تب اُنکو آرام ملتا ہے تو وہ کہتا ہے کہ مین تو کاہل ہون میرے بدن کو تو بے زخمون کے آرام نہین ملتا لہذا مین مرنے کو اور اپنے بدن کو زخم پہونچانے کو حاضر ہون۔

منبلے ام زخم جو و زخم خواہ　　　عافیت کم جوے از منبل براہ

یعنی مین کاہل ہون زخم جو اور زخم خواہ ہون تم کاہل سے راہ مین عافیت کم ڈہونڈہو یعنی جو کاہل ہوگا چلنے مین اُس کی عافیت اور خیریت سمجھو اسلئے کہ کاہل ہے وہ اپنے بچاو وغیرہ کی کوئی تدبیر نہ کرے گا اور کہتا ہے کہ

منبلے نے کو بود خود برگ جو　　　منبلے ام لاابالی مرگ جو

یعنی وہ کاہل نہین کہ جو خود برگ جو ہو (بلکہ مین ایک کاہل ہون بے پرواہ موت کا متلاشی یعنی مین ایسا کاہل نہین ہون کہ جو دوسروں سے مین یہ کہون کہ مجھے کچھ دو اور خود کچھ نکرون بلکہ مین ایسا کاہل ہون کہ اس دنیا سے بے پرواہ ہون اور موت کی تلاش مین ہون۔

منبلے نے کو بکف پول آورد　　　منبلے چستے کز ین پل بگذرد

یعنی وہ کاہل نہیں کہ جو ہاتھ مین پیسہ لاوے (بلکہ) وہ کاہل چست کہ اس پل سے گذر جاوے یعنی میں وہ کاہل ہون کہ جو اس ہستی دنیا سے گذرنے کو اور یہاں سے جانے کو ہر گھڑی اور ہر وقت تیار رہون۔

آن نہ کو بر ہر دو کانے می زند　　بل جہد از کون و بر کانے زند

یعنی وہ نہیں کہ جو ہر دو کان پر مارے بلکہ کون سے کود کر معدن پر مارے مطلب یہ کہ میں وہ نہیں ہون کہ ہر دو کان پر گداگری کرون اور بھیگ مانگون بلکہ مین ایسا کاہل ہون کہ اس ہستی سے گذر کر معدن حیات ابدی پر پہونچونگا -

مرگ شیرین گشت و نقلم زین سرا　　چون قفص ہشتن پریدن مرغ را

یعنی موت اور اس سرا سے منتقل ہونا مجھے شیرین ہو گیا ہے جیسے کہ قفس چھوڑنا اور اُڑنا جانور کو یعنی جسطرح کہ قفس کو چھوڑ کر جانور اُڑنے کا شایق ہوتا ہے اور اُڑجانا اُسکے لئے جیسا شیرین ہوتا ہے اسی طرح میرے لئے اس جہان سے چلا جانا شیرین اور لذیذ ہو گیا ہے

آن قفص کو ہست عین باغ در　　مرغ می بیند گلستان و شجر

یعنی وہ قفس جو کہ عین باغ مین ہو اور جانور باغ اور درخت دیکھ رہا ہے -

جوق مرغان از برون گرد قفص　　چون ہمی خوانند ز آزادی قصص

یعنی جانورون کے گروہ قفس کے باہر گرداگرد جب آزادی سے قصے پڑہین -

مرغ را اندر قفص زان سبزہ زار　　نے خورش ماندا ست نی صبر و قرار

یعنی (اُس) جانور کو قفس مین اُس سبزہ زار کی وجہ سے نہ کہانا رہا ہے اور نہ صبر و قرار رہا ہے (بلکہ اُس کی یہ حالت ہے کہ)

سر ز ہر سوراخ بیرون می کند　　تا بود کاین بند از پا بر کند

یعنی (قفس کے) ہر سوراخ سے سر باہر کرتا ہے تاکہ شاید کہ اس قید کو پاؤن سے نکالدے -

چون دل و جانش چنین بیرون بود　　آن قفص را در کشائی چون بود

یعنی جب اُس کا دل و جان اس طرح باہر ہووے تو (اگر) تو اُس قفس کا دروازہ کہولدے تو کیا ہووے مطلب "آن قفص کو ہست الخ" سے یہان تک کا یہ ہے کہ اُسنے جو کہا تھا کہ مجھے موت اور اس دنیا سے جانا ایسا شیرین ہے جیسے کہ جانور کو قفس سے چھوٹنا شیرین ہوا کرتا ہے اب ان اشعار مین جانور کے قفس سے چھوٹنے کا شیرین ہونا بیان فرماتے ہین کہ دیکھو جو جانور کہ اُس کا پنجرہ باغ مین رکہا ہو اور چارون طرف سے جانور بول رہے ہون تو وہ بے صبر ہو جاویگا - اور نہ اُسے

دانہ اچھا لگے گا نہ پانی بلکہ وہ پنجرہ کے ہر سوراخ سے سر باہر نکالے گا کہ کوئی تدبیر ایسی ہو کہ جس سے مین اس سے باہر نکل جاؤن اُس وقت اگر اُس کا پنجرہ کوئی کھولدے تو دیکھو اُسکو کسقدر مسرت ہوگی اسیطرح مین ہون کہ مین اپنے چارون طرف سے رحمت حق کو دیکھ رہا ہون جنت ہے، اُس مین میرے ہمجنس موجود ہین لہذا مجھے اس جہان سے جانیکا بہت ہی شوق ہے تو اس حالت مین اگر کوئی مجھے مار کر اس قفس حیات سے چھڑا دے تو اس سے زیادہ اور کیا بات مسرت اور خوشی کی ہوسکتی ہے اسی لئے مین موت کا سختی سے شائق ہون

نے چنان مرغ قفس در اندہان　　گرد بر گردش بحلقہ گربگان

یعنی نہ ایسا مرغ قفس کہ اندوہون مین (ہو) اور اُسکے گرداگرد حلقہ کئے ہوئے بلیان ہون

کے بود او را دران خوف وحزن　　آرزوئے از قفس بیرون شدن

یعنی اُسکو اُس خوف وحزن مین قفس سے نکلنے کی کب آرزو ہوگی (بلکہ)

او ہمی خواہد کزین ناخوش حفص　　صد قفس باشد بگرد این قفص

...... یعنی وہ یہ چاہتا ہے کہ اس ناخوش زنبیل سے سو قفس اس قفس کے گرد ہون مطلب یہ کہ اُسنے کہا کہ مین اُس مرغ کی طرح نہین ہون کہ جسکے پنجرہ کے گرد بلیان جمع ہون کہ ذرا سا اگر اُس کا پنجہ بھی باہر نکلا تو اُنہون نے پکڑلیا تو بیشک اُسکو قفس سے نکلنے کی تمنا نہ ہوگی بلکہ وہ تو یہ چاہے گا کہ اس پنجرہ کے گرد اور بہت سے پنجرے ہو جاوین تو اُسنے کہا کہ چونکہ مین ایسا نہین ہون بلکہ اُس مرغ کی طرح ہون جسکا ذکر اوپر آیا لہذا مین موت کا شائق ہون اور ان دونون مثالون مین مؤمنین اور کافرین کی حالت کی طرف بھی اشارہ ہے کہ مومنین تو موت کے شائق ہوتے ہین اسلئے کہ جنت کو اپنے چارون طرف دیکھتے ہین اور اپنے ہمجنسون کو دیکھتے ہین اور جو کافر ہین وہ موت سے متنفر ہوتے ہین اسلئے کہ اپنے چارون طرف عذاب ہی عذاب دیکھتے ہین (نعوذ باللہ منہ) آگے مولانا جالینوس کی حکایت لاتے ہین کہ وہ کہا کرتا تھا کہ بعد موت کے میرے اندر کچھ ذرا ذرا سی حیات رہے تاکہ مین اس جہان کو دیکھتا رہون تو وہ اسلئے کہتا تھا کہ اُسکو اُس جہان مین تو کچھ ملنے کی امید تھی نہین جو کچھ تھا وہ اُسی کو مایۂ حیات سمجھتا تھا لہذا تمنا کرتا تھا کہ میری یہ حیات باقی رہے تو اُس کی مثال اُس جانور کی سی ہوئی کہ جسکے قفس کے گرد بلیان ہون اور وہ نکلنا نہ چاہتا ہو۔ ایک حکایت سنو۔

# شرح حبیبی

آنچنانکه گفت جالینوس راد ‌ ‌ ‌ از هوائے این جهان وازمراد
راضیم کز من بماند نیم جان ‌ ‌ ‌ که زکون استرے بینم جهان
گربه می بیند بگرد خود قطار ‌ ‌ ‌ مرغش آیس گشته بوداست ازمطار
یا عدم دیده است غیر این جهان ‌ ‌ ‌ در عدم نادیده او حشر نهان
چون جنین کش میکشد بیرون کرم ‌ ‌ ‌ می گریزد او پیش سوئے شکم
لطف رویش سوئے مصدر می کند ‌ ‌ ‌ او مقر در پشت مادر می کند
که اگر بیرون نهد زین شهر گام ‌ ‌ ‌ اے عجب دیگر نه بینم این مقام
یا درے بودے درین شهر وخم ‌ ‌ ‌ که نظاره کردمے اندر رحم
یا چو چشم سوزنے راهم بُدے ‌ ‌ ‌ که زبیرونم رحم دیده شدے
این چنین هم غافلست از عالمے ‌ ‌ ‌ همچو جالینوس او نامحرمے
او نداند کان رطوباتے که هست ‌ ‌ ‌ آن مدد از عالم بیرونے است
آنچنان که چار عنصر در جهان ‌ ‌ ‌ صد مدد دارد ز شهر لامکان
آب ودانه در قفس گر یافته است ‌ ‌ ‌ آن ز باغ وعرصهٔ در تافته است
جانهائے انبیا بینند باغ ‌ ‌ ‌ زین قفص در وقت نقلان و فراغ
پس ز جالینوس و عالم فارغ اند ‌ ‌ ‌ همچو مه اندر فلکها بازغ اند
ورز جالینوس این گفت افتریست ‌ ‌ ‌ پس جوابم بهر جالینوس نیست

این جواب آنکس آمد کاین بگفت
که نبودستش دلے با نور جفت

مرغ جانش موش شد سوراخ جو
چون شنید از گربگان او عرخو

زین سبب جانش وطن دید و قرار
اندرین سوراخ دنیا موش وار

هم درین سوراخ بنائی گرفت
در خور سوراخ دانائی گرفت

پیشہائے کہ مر اورا در مزید
اندرین سوراخ کار آید گزید

زانکہ دل برکند از بیرون شدن
بستہ شد راہ رہیدن از بدن

عنکبوت ار طبع عنقا داشتے
از لعابے خیمہ کے افراشتے

گربہ کردہ چنگ خود اندر قفص
نام چنگش صرع و سرسام و مغص

حصبہ و قولنج و مالیخولیا
سکتہ و سدّہ جذام و ماشرا

گربہ مرگست و مرض چنگال او
می زند بر مرغ و پر و بال او

گوشہ گوشہ می دود سوئے دوا
مرگ چون قاضی و رنجوری گوا

چون پیادہ قاضے آمد این گواہ
کہ ہمی خواند ترا تا حکم گاہ

مہلتے خواہی تو از وے در گریز
گر پذیرد شد و گرنہ گفت خیز

جستن مہلت دوا و چارہ ہا
کہ تنی بر خرقۂ تن پارہ ہا

عاقبت آید صباحے خصم وار
چند باشد مہلت آخر شرم دار

عذر خود از شہ بخواہ ای پر حسد
پیش از آنکہ آنچنان روزی رسد

وانکہ در ظلمت براند بارگی
برکند زان نور دل یکبارگی

| | |
|---|---|
| می گریزد از گواہ و مقصدش | کان گواہ سوئے قضا میخواندش |
| ناگہان گیرند او را خوار و زار | کش کشان تا پیش قاضی شرمسار |
| زین گذر کن جانب آن شخص ران | کو بمسجد آمد آن شب میہمان |

اُس کی حالت ایسی ہی ہوتی ہے جیسے کہ حکیم جالینوس نے اس جہان کی محبت اور اُسکے مقصود ہونیکی سبب کہا تھا کہ مین اسپر بھی راضی ہون کہ میری ذراسی ہی جان اس مین رہ جاوے یا یہ کہ ایک چھوٹا سا سوراخ میرے لئے ہو جس سے کہ مین مرنے کے بعد اس عالم کو دیکھ سکون بات کیا تھی جو وہ یہ کہتا تھا وجہ یہ تھی کہ وہ اپنے گرد بلیون کی قطار دیکھ رہا تھا یعنی عذاب الٰہی اُسکے پیش نظر تھا اور اُس کی روح جو ایک پرندہ کی مثل تھی اڑنے اور اس عذاب سے نجات پانے سے ناامید ہو چکی تھی یا یہ وجہ تھی کہ اس عالم کے علاوہ دوسرے عالم کو بالکل معدوم سمجھتا تھا اور عدم مین اُسکو مخفی حشر نظر نہ آتا تھا لہذا اُس کی ایسی حالت تھی جیسے کہ جنین کہ کرم حق اُسکو قید خانہ سے چھوڑا کر ایک وسیع عالم مین لانا چاہتا ہے مگر وہ اُسکو معدوم سمجھکر پیچھے کی جانب شکم کی طرف بھاگتا ہے عنایت حق اُسکو باہر لانا چاہتی ہے اور وہ پشت مادر ہی کو اپنا مستقر بنانا چاہتا ہے اور سمجھتا ہے کہ اگر اس شہر سے باہر مین نے قدم رکھا تو پھر مجھے یہ دلکش مقام دوبارہ نظر نہ آئیگا۔ پس یا تو مین اس شہر سے نکلون نہین اور اگر مجبوراً نکلنا ہو تو اس شہر مین کوئی دروازہ ہونا چاہئے جس سے کہ مین اس رحم کو دیکھکر جی خوش کر لیا کرون اور اگر دروازہ بھی نہو تو سوئی کے ناکہ ہی کی برابر کوئی راستہ ہو جس سے مین باہر سے رحم کو دیکھ سکون۔ پس یہ نامحرم جنین بھی یون ہی عالم دنیا سے ناواقف ہے جسطرح کہ جالینوس عالم آخرت سے وہ نہین جانتا کہ یہ رطوبات رحم جو اُسکے لئے مایۂ حیات ہین یہ بھی عالم بیرونی ہی سے حاصل ہوئی ہین جس کا وہ منکر ہے یا جسکو وہ ناپسند کرتا ہے جسطرح عالم دنیا مین چارون عنصرون کو شہر لامکان و عالم غیب سے جس کا جالینوس منکر تھا یا جسکو وہ ناپسند کرتا تھا سیکڑون امدادین پہونچتی ہین آب و دانہ جو اس جالینوس کو اس عالم مین ملتا ہے یہ اُسی باغ و میدان

غیب سے ظہور پذیر ہوا ہے پس رحم مین جنین کو یا دنیا مین جالینوس کو جو حیات حاصل ہے یہ
اُنہین عالمون کا صدقہ ہے جنکے وہ منکر یا کارہ ہین۔ اگر وہ معدوم ہوتے جیسا کہ اُن کا خیال ہے تو
خود یہ بھی نہ ہوتے۔ ارواح انبیاء چونکہ اُس باغ اور اس طمانینت کا جو کہ اُنکو وہان حاصل ہوگی
اس پنجرہ کو چھوڑنے اور اس سے انتقال کے وقت مشاہدہ کرتے ہین اسلئے وہ نہ جالینوس کی
پرواہ کرتے ہین اور نہ اس عالم کی بلکہ چاند کی طرح عالم بالا پر چمکتے ہین یہ گفتگو تو اُس وقت ہی جبکہ
واقع مین جالینوس نے ایسا کہا ہو جیسا کہ اُس کی طرف منسوب ہے اور اگر یہ قول اُسپر افترا ہے تو
میرا جواب جالینوس کو نہین ہے بلکہ اُسکو ہے جسنے ایسا کہا کیونکہ اُس کا دل نور معرفت سے منور
نہین ہے اور اُس کی جانکا پرندہ ایک چوہا ہے جو کہ بلی کی آواز سنکر سوراخ ڈھونڈھتا ہے اور
اسی سبب سے اُس کی جان نے چوہے کی طرح اس دنیا کو جو سوراخ کی طرح تنگ ہے وطن اور مستقر
بنا رکھا ہے اسی لئے وہ اس سوراخ مین عمارتین بناتا ہے اور اُسیکے موافق دانائی حاصل کرتا ہے
اور اسیلئے اُسنے اُن کامون کو اختیار کیا ہے جو اس سوراخ کے اندر ترقی حاصل کرنے مین کام
آئین کہ وہ سمجھ بیٹھا ہے کہ مجھے اس سوراخ سے باہر جانا نہین ہے اور بدن سے جُدائی کی ذرائع
مسدود ہین کیونکہ اگر وہ ایسا نہ سمجھتا اور عالم غیب کو اپنا وطن اصلی سمجھتا تو یہ سامان نہ کرتا۔ اور
مکڑی یعنی اہل دنیا مین اگر عنقا اہل اللہ کی خاصیت ہوتی ہے تو وہ کبھی لعاب یعنی ناپائیدار اور
کمزور اشیاء سے خیمہ نہ بناتے۔ کیونکہ بلی پنجرہ مین اپنے پنجے ڈال رہی ہے اور اسپر قابو پانے
کی کوشش کر رہی ہے پنجے سے کیا مُراد ہے۔ تَپ۔ سرسام۔ مروڑا۔ چیچک۔ قولنج۔ مالیخولیا
سکتہ۔ سدہ۔ جذام۔ ماشرا وغیرہ خلاصہ یہ کہ بلی موت ہے اور امراض اُسکے پنجے جسکو وہ
اُسکے پر و باز و پر مارتی ہے اور اُسکو پکڑنے کی کوشش کرتی ہے اور یہ کونہ کونہ دوا کیلئے
دوڑتا ہے اور اُس سے بچنے کی کوشش کرتا ہے یا یون کہو کہ مرض ایک قاضی ہے اور امراض
گواہ۔ اور یہ گواہ قاضی کے سپاہی کا کام دیتا ہے اور کہتا ہے کہ چلو قاضی صاحب تمکو
اپنے اجلاس مین طلب کرتے ہین۔ اب تم جان چُراتے ہو اور مہلت مانگتے ہو اگر اُسنے
مہلت دیدی تو وہ چلدیا۔ اور اگر مہلت ندی تو کہتا ہے کہ نہین تمکو ابھی حاضر ہونا پڑیگا۔ اور
زبردستی پکڑ لیجاتا ہے۔ مہلت مانگنے سے کیا مطلب ہے۔ دوائین تلاش کرنا اور خرقہ تن

مین پیوند لگانے کی کوشش کرتا پس جبکہ تم پے در پے مہلتین مانگتے ہو تو ایک روز وہ مخاصمانہ آتا ہے اور کہتا ہے کہ بھلے مانس تجھے شرم نہین آتی آخر مہلت کی کوئی حد بھی ہے اب مہلت نہین دیجا سکتی۔ میرے ساتھ چلو اور پکڑ کر لیجاتا ہے۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ اسے کمبخت قبل اسکے کہ ایسا دن آئے کہ تجھے جان چھڑاتی پڑے اور بالآخر تجھے مجبورًا حاضر ہونا پڑے۔ حق سبحانہ سے معذرت کر کے اپنا قصور معاف کرائے اور اُسکے ساتھ تعلق پیدا کرے اور مہتدی ہو جا۔ کیونکہ جو شخص نور ہدایت حاصل کرلیتا ہے اُسکو قاضی موت سے کچھ خوف نہین ہوتا۔ اور نہ وہ جان چراتا ہے بلکہ بلانیکے ساتھ ہی اُسکے ساتھ ہو لیتا ہے اور جو شخص ظلمت ضلالت ہی مین گھورڑا چلاتا ہے اور ہدایت سے بالکل قطع تعلق کر لیتا ہے وہ اُس سپاہی اور اُسکے ارادہ سے بھاگتا ہے جو کہ اُسکو محکمۂ قاضی مین لیجانا چاہتا ہے مگر وہ اُس سے بچ نہین سکتا بلکہ اُسکو نہایت ذلت کے ساتھ ہی کھینچتے ہوئے قاضی کے پاس لیجاتے ہین اور وہ وہان نہایت شرمندگی کیساتھ جاتا ہے۔ اچھا اب اس قصّہ کو تو چھوڑو اور اُس شخص کی طرف رُخ کرو جو مسجد مین مہمان ہو کر آیا تھا۔

# شرح شبیری

## بیان اُس کا کہ جالینوس کا عشق حیات دنیا پر اسلئے تھا تاکہ وہ اسی عالم مین کام آوے اور اُسنے کوئی ہنر ایسا قبول نکیا تھا کہ اُس بازار مین کام آتا اور عوام سے ممتاز رہتا

آنچنانکہ گفت جالینوس راد — از ہوائے این جہان واز مراد

یعنی جیسا کہ جالینوس دانا نے اس جہان کی خواہش اور مراد کی وجہ سے کہا کہ

راضیم کز من بماند نیم جان — کہ ز کون استرے بینم جہان

یعنی مین راضی ہون کہ مجھسے آدھی جان رہ جاوے کہ مین خچر کی کون سے جہان کو دیکھون۔

یعنی وہ کہتا تھا کہ اول تو مین یہ چاہتا ہون کہ مین مرون ہی نہین اور اگر مرون تو خیر اسی پر راضی ہون کہ اس جہان کی طرف ذرا سا سوراخ مثل گوش سوزن کے رہجا دے کہ مین اُسکو دیکھ لیا کرون اور یہ میری پیش نظر رہے مولانا فرماتے ہین کہ یہ اس وجہ سے تمنا کرتا تھا کہ

گر ہمی بیند بگرد خود قطار مرغش آیس گشتہ بودست از مطار

یعنی وہ اپنے گرد بلیون کی قطار دیکھ رہا ہے اور اُس کا مرغ (روح) اُڑنے سے ناامید ہوگیا ہے۔ مطلب یہ کہ چونکہ اُسکو ترقی اور عروج مراتب عالیہ سے ناامیدی ہوچکی تھی اسلئے وہ تمنا کرتا تھا کہ اس جہان کو دیکھکر ہی مین دل خوش کر لیا کرون اسلئے کہ وہان تو عذاب ہی عذاب ہے کیونکہ کوئی عمل ایسا نہین ہے کہ کام آسکے لہذا اُس کی یہ تمنا تھی

یا عدم دیدست غیر این جہان در عدم نادیدہ او حشر نہان

یعنی یا اُسنے اس جہان کے علاوہ (سب کو) معدوم سمجھا ہے اور عدم مین اُسنے حشر نہان کو نہین دیکھا (مصرعہ ثانی مین عدم اضافی یعنی عالم غیب مراد ہے) مطلب یہ کہ یا تو اس تمنا کی وجہ یہ ہے کہ اپنے چارون طرف عتاب کو دیکھتا ہے اور یا یہ بات ہے کہ وہ بعد مرنیکے حیات کا اور ثمرات کے حصول کا قائل نہین ہے اور یہ سمجھتا ہے کہ جو کچھ ہے بس یہ حیات دنیاوی ہی ہے اس مین جو مل رہے گا وہی ملیگا۔ لہذا تمنا کرتا ہے کہ اس مین سے کچھ باقی رہے تاکہ بعد موت بھی اس سے مسرور ہوا کرون بالکل بیکار اور معدوم نہ ہوجاؤن آگے مولانا جالینوس کی اس تمنا کی ایک مثال فرماتے ہین کہ وہ جو اس جہان سے نکلنا نہ چاہتا تھا اور اُس جہان مین جانا نہ چاہتا تھا اُسکی ایسی مثال ہے

چون جنین کش میکشد بیرون کرم می گریزد او سپس سوئے شکم

یعنی جیسے کہ جنین کہ اُسکو کرم باہر کھینچتا ہے اور وہ پیٹ کی طرف پیچھے کو بھاگتا ہے۔

لطف رویش سوئے مصدر میکند او مقر در پشت مادر می کند

یعنی لطف (حق) اُس کا منہ نکلنے کی طرف کرتا ہے اور وہ پشت مادر مین ٹھکانا کرتا ہے (اور سمجھتا ہے کہ) کہ اگر بیرون نہم زین شہر گام اے عجب دیگر نہ بینم این مقام

یعنی کہ اگر مین اس شہر سے قدم باہر رکھونگا تو اے پھر مین اس مقام کو نہ دیکھونگا (اور کہتا ہے کہ)

یا درے بودے درین شہر وخم ۔۔۔ تا نظارہ کردمے اندر رحم

یعنی اس شہر وسیع مین کوئی دروازہ ہوتا تاکہ مین رحم کے اندر نظارہ کیا کرتا (اور تمنا کرتا ہے کہ)

یا چو چشم سوزنے راہم بدے ۔۔۔ کہ زبیرون رحم دیدہ شدے

یعنی یا سوئی کے ناکہ کی برابر مجھے راستہ ہوتا کہ رحم کے باہر سے دیکھا جاتا ۔ مطلب یہ کہ دیکھو جنین کو جب حق تعالیٰ رحم سے باہر نکالنا چاہتے ہین تو وہ نکلتا نہین ہے بلکہ اُسی مین رہنا چاہتا ہے اور جب نکلنے ہی لگتا ہے تو تمنا کرتا ہے کہ افسوس ایسا شہر خوش پھر کہان دیکھنے کو ملیگا ۔ پس کوئی تدبیر ہوتی کہ مین اُسکے اندر دیکھ لیا کرتا خواہ کوئی ذرا سا سوراخ ہوتا کہ اُسکے اندر سے جہانک لیا کرتا لیکن ہر عاقل اس جنین کی اس حرکت کو اور اُس کی عقل کو نفرت کی نگاہ سے دیکھے گا تو اسی طرح جالینوس یا جو اُسکے مثل ہو جب دنیا مین رہنا چاہتا ہے اور آخرت مین جانے سے گبھراتا ہے ۔ اہل عقل و اولیاء کے نزدیک وہ بھی ایسا ہی قابل نفرت اور لائق مضحکہ ہے ۔ آگے اس جنین کی اس تمنا کی وجہ فرماتے ہین کہ ۔

این جنین ہم غافلست از عالمے ۔۔۔ ہمچو جالینوس او نامحرمے

یعنی یہ جنین بھی ایک عالم سے غافل ہے اور مثل جالینوس کے وہ نامحرم ہے یعنی جسطرح کہ جالینوس عالم غیب سے غافل ہو کر اس عالم دنیا مین رہنے کی تمنا کرتا تھا اسیطرح وہ بچہ بھی اس عالم دنیا سے غافل ہو کر رحم مین رہنے کی تمنا کرتا ہے ۔

او نداند کان رطوباتے کہ ہست ۔۔۔ آن مدد از عالم بیرونی است

یعنی وہ نہین جانتا کہ جو رطوبتین ہین وہ عالم بیرونی ہی سے مدد ہے یعنی جن چیزون پر رحم کی کہ یہ عاشق ہو رہا ہے اور اُنکو اپنا مایۂ حیات سمجھے ہوئے ہے اسے یہ خبر نہین کہ یہ اس عالم دنیا ہی سے مدد پہونچ کر پیدا ہوتی ہے اور اگر اس عالم مین آگیا تو اس سے لاکھون درجہ اچھی غذائین اسکو ملین گی

آنچنان کہ چار عنصر در جہان ۔۔۔ صد مدد دارد ز شہر لامکان

یعنی جیسا کہ چار عنصر جہان مین کہ شہر لامکان سے سو مدد رکھتے ہین ۔

آب و دانہ در قفس گر یافتہ است ۔۔۔ آن ز باغ و عرصۂ در یافتہ است

یعنی قفس مین اگر آب و دانہ پالیا ہے تو وہ باغ اور میدان سے پایا ہے مطلب یہ کہ دنیا مین جو چار

عناصر مین انکو عالم غیب سے مدد پہونچ رہی ہے اسلئے یہ خوشنما معلوم ہوتے ہین۔ ورنہ اگر اُس طرف سے مدد نہ ہو تو سب غارت ہو جاوین تو اس سے قیاس کرو کہ اُس جہان مین کیسی کچھ خوبیان اور خوشنمائیان ہون گی۔ لیکن جسطرح کہ جنین کو اُن خوبیون کی خبر نہین ہے اسیطرح اُس شخص کو جو دنیا مین منہمک ہے اُس عالم کی خبر نہین ہے تو وہان جاتا ہوا گھبراتا ہے۔

جانہائے انبیا بینند باغ　　　زین قفس در وقت نقلان فراغ

یعنی انبیاء علیہم السلام کی ارواح اس قفس (دنیا) مین سے منتقل و فارغ ہونیکے وقت باغ دیکھتے ہین۔ پس ز جالینوس و عالم فارغ اند　　　ہمچو ماہ اندر فلکہا بازغ اند

یعنی پس وہ حضرات جالینوس اور عالم سے فارغ ہین اور چاند کی طرح افلاک مین بازغ ہین۔ (جالینوس سے فارغ ہونا اُسکے مشرب سے فارغ ہونا) مطلب یہ کہ چونکہ ان حضرات انبیاء و اولیاء کی ارواح کو اس دنیا سے وہ عالم نظر آتا ہے جیسے کہ وہ جانور قفس مین سے باغ کو دیکھ رہا تھا تو یہ حضرات اُس عالم مین جانیکی آرزو کرتے ہین اور جالینوس کی طرح اس عالم مین رہنے کے متمنی نہین ہوتے اسلئے کہ یہ تو اُنکے نزدیک قفس ہے پھر اُس مین اُن کا دل کسطرح رہنے کو چاہے گا۔ حاصل یہ کہ جسکو اُس عالم مین جانے سے اُمید بہبودی اور فلاح کی ہو گی وہ تو اس عالم کو قفس سمجھکر یہان سے نکلنا چاہے گا اور جو اسکو ملجا و ماوا جانے گا وہ اسی مین لگا رہے گا اب چونکہ مولانا نے جالینوس کی یہ حکایت صرف سنی ہے کوئی یقین نہین ہے لہذا آگے احتیاط کی وجہ سے فرماتے ہین کہ

ور ز جالینوس این قول افتریست　　　پس جوابم بہر جالینوس نیست

یعنی اور اگر جالینوس سے یہ قول افترا ہے تو میرا جواب جالینوس کو نہین ہے۔ یعنی اگر کسی نے جالینوس کی طرف اس قول کو غلط منسوب کر دیا ہے تو پھر میرا روئے سخن اُس کی طرف نہ ہو گا (بلکہ)

این جواب آنکس آمد کاین بگفت　　　کہ نبودستش دلے با نور جفت

یعنی یہ اس شخص کا جواب ہو گا جسنے کہ یہ کہا کہ اُس کا دل نور کیساتھ قرین نہ تھا یعنی ہم یہ کہین گے کہ اُسکو نور قلب حاصل ہی نہ تھا لہذا ہم اُسی شخص کو خطاب کرینگے اور کہین گے کہ۔

مرغ جانش موش شد سوراخ جو　　　چون شنید از گربگان او عرِّ غوا

یعنی مرغ جان اُس کا موش ہو گیا ہے سوراخ کا ڈہونڈھنے والا تو جب اُسنے بلیون سے غر غر سنا

(غ غوا ـ تعبیر ہے بلی کی آواز کی جسکو اُردو مین غُر غُر کہتے ہین) مطلب یہ کہ جس کا یہ قول ہے اسکے مرغ جان نے جب وہان کے عذاب دیکھے تو چوہے کی طرح دبک رہا۔

زان سبب جانش وطن دید و قرار اندرین سوراخ دنیا موش دار

یعنی اسی سبب سے اُس کی جان نے وطن اور قرار چوہے کی طرح اس سوراخ دنیا ہی مین دیکھا

ہم درین سوراخ بنائے گرفت در خور سوراخ دانائے گرفت

یعنی اسی سوراخ مین معماری اختیار کی اور سوراخ ہی کے لائق دانائی اختیار کر لی۔

پیشہائے کہ مرا اورا در مزید اندرین سوراخ کار آید گزید

یعنی وہ پیشے کہ اُسکو زندگی بسر کرنے مین اس سوراخ مین کام آدین قبول کر لئے۔ مطلب یہ کہ چونکہ اُس قائل کا مرغ جان موش کی طرح ہو گیا ہے لہذا اس سوراخ دنیا مین اُسنے بود و باش اختیار کر لی ہے اسی کے لائق اُسکو عقل ہے اسی کے مناسب اُسنے گھر بنایا اور ایسے ہی پیشے اختیار کئے کہ جن سے اس دنیا مین راحت مل سکے اور یہ سب اسلئے ہے کہ

زانکہ دل بر کند از بیرون شدن بستہ شد راہ رہیدن از بدن

یعنی اسلئے کہ اُسنے باہر جانے سے دل اکھاڑ لیا ہے اور بدن سے چھوٹنے کی راہ بند ہو گئی ہے یعنی مدارج عالیہ پر پھونچنے کی اب صلاحیت نہین رہی ہے۔ سارے در بند ہو گئے اور اُسنے سمجھ لیا ہے کہ بس یہین رہنا ہے لہذا اسیکو ماوا و ملجا بنا لیا ہے آگے پست ہمتی کی وجہ سے ذلیل اشیاء کو اختیار کرنے کی نظیر بیان فرماتے ہین کہ۔

عنکبوت ار طبع عنقا داشتی از لعابے خیمہ کے افراشتی

یعنی لکڑی اگر طبیعت عنقا کی رکھتی تو ایک لعاب سے خیمہ کیون بلند کرتی ـ یعنی لعاب جیسی کمزور شئے سے گھر کیون بناتی اُس کا ایسے کمزور مقام کو اختیار کرنا صاف اُس کی پست ہمتی کی دلیل ہے۔ اسیطرح دنیادار کی چونکہ ہمت پست ہے اور عالی مراتب سے مایوس ہو چکا ہے لہذا وہ اس ذلیل و خوار دنیا کا غلام بنا ہوا ہے اوپر جو کہا تھا کہ اُس قائل کا مرغ جان مثل موش کے ہو گیا ہے اور اُسکے چارون طرف بلیات جان غرا رہی ہین ـ آگے پھر اُسی مضمون کی طرف رجوع ہے کہ۔

گربہ کردہ چنگ خود اندر قفص نام چنگش درد و سرسام و مغص

یعنی بلی اپنا پنجہ قفس میں ڈالے ہوئے ہے اور اُسکے پنجہ کا نام درد سر اور سرسام اور پیچش ہے

حصبۂ و قولنج و مالیخولیا سکتۂ و سل و جذام و ماشرا

یعنی چیچک ہے اور قولنج اور مالیخولیا ہے۔ سکتہ اور سل اور جذام اور ماشرا ہے (ماشرا ایک ورم ہوتا ہے جوکہ صفرا کی وجہ سے پیدا ہوجاتا ہے)۔

گربہ مرگست و مرض چنگال او می زند بر مرغ و پر و بال او

یعنی بلی تو موت ہے اور مرض اُسکے پنجے ہیں وہ مرغ (جان) اور اُسکے پر و بال پر مارتی ہے

گوشہ گوشہ می دود بہر دوا مرگ چون قاضی و رنجوری گوا

یعنی وہ (مرغ جان) علاج کیلئے کونہ کونہ دوڑتا ہے موت تو قاضی کی طرح ہے اور مرض گواہ ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جس طرح کہ جس جانور کے پنجرہ کے چارطرف بلیاں ہوں اور وہ پنجے مارتی ہوں تو وہ جانور بھاگتا پھرتا ہے اسیطرح موت جو بلی کی طرح ہے وہ مرض کو تمپر مسلط کرتی ہے جوکہ اُس بلی کے پنجہ کیطرح ہے تو جب مرض آتا ہے تو دنیادار علاج کیلئے بھاگے پھرتے ہیں مگر موت اور مرض کی ایسی مثال ہے کہ جیسے قاضی اور اُس کا پیادہ ہوتا ہے کہ جب قاضی نے پیادہ کو بھیجا تو وہ تمکو پکڑ کرلے ہی جاویگا اگر تمنے اُس سے کہا سنا اور آج چھوڑ بھی دیا تو کل کو ضرور پکڑ کر لیجاویگا۔ اسی طرح اگر مرض سے آج بچ گئے اور قاضی موت صاحب کی خدمت میں آج حاضر نہ ہوئے تو اُسکے بعد وہ پکڑ کر لیجاویگا اور تمکو چھوڑنے والا نہیں ہے۔ تو جب اُس سے مفر نہیں ہے تو بہتر ہے کہ قبل اسکے کہ پکڑ کر جاؤ خود ہی حاضر ہوجاؤ اور معذرت کرلو آگے خود اُسیکو بیان فرماتے ہیں کہ۔

چون پیادہ قاضی آمد این گواہ کہ ہمی خواند ترا تا حکم گاہ

یعنی یہ گواہ مثل پیادہ قاضی کے ہے کہ وہ تمکو عدالت تک بلاتا ہے یعنی یہ گواہ موت کے یعنی مرض صرف گواہ ہی نہیں ہے بلکہ سپاہی بھی ہے یہ ضرور تمکو پکڑ لیجاویگا۔

مہلتے خواہی تو از وے در گریز گر پذیرد شد وگرنہ گفت خیز

یعنی تم اُس سے بھاگنے کیلئے مہلت چاہتے ہو اگر قبول کرلیا تو چلا گیا ورنہ اُسنے کہا کہ اُٹھ۔ یعنی تم اُس سپاہی سے مہلت مانگتے ہو تو اگر اُسنے مہلت کو قبول کرلیا تو خیر چھوڑ گیا ورنہ پھر اُسنے کہا کہ اُٹھو

اور یہ کہکر لیکر روانہ ہو گیا۔

جستن مہلت دوا و چارہا　　که زنی بر خرقۂ تن پارہا

یعنی مہلت کا تلاش کرنا دوا اور علاج ہین کہ تم خرقۂ تن پر پیوند لگاتے ہو یعنی تم جو علاج کرتے ہو یہ بحائے اسکے ہے کہ جیسے سپاہی سے مہلت مانگی تو خیر کبھی مہلت دیدیتا ہے مگر

عاقبت آید صبحے خصم وار　　چند باشد مہلت آخر شرم دار

یعنی آخر کار ایک صبح کو دشمن کی طرح آتا ہے (اور کہتا ہے کہ) آخر مہلت کہانتک ہوگی شرم کر یعنی وہ مہلت نہین دیتا اور تم جو مہلت مانگتے ہو یعنی علاجات کرتے ہو تو وہ کہتا ہے کہ ارے اب کبتک مہلت دین کچھ شرم کر کہ کتنی مرتبہ مہلتین لیچکا ہے بس اب تو چل۔ مولانا فرماتے ہین کہ

عذر خود از شہ بخواہ ای پر حسد　　پیش از انکہ آنچنان روزی رسد

یعنی اے پر حسد بادشاہ سے اپنا عذر اُس سے پہلے چاہ لے کہ ایسا دن پہونچے یعنی اس سے پہلے کہ تیری یہ گت بنے اور تجھے کشان کشان عدالت مین لیجاوین تو خود عذر خواہی کرلے کہ معاف ہو جاویگا۔ اور پھر ساری بلائین دور ہو جاوینگی۔

وانکہ در ظلمت براند بارگی　　برکند زان نور دل یکبارگی

یعنی اور جو شخص کہ گھوڑے کو ظلمت مین چلاتا ہے اور اُس نور سے ایکبارگی دل اکھاڑ لیتا ہے یعنی اُسکو وہ نور تو میسر نہین ہوتا اور وہ توبہ نہین کرتا بلکہ ہمیشہ ظلمت معصیت ہی مین رہتا ہے نعوذ باللہ

میگریزد از گواہ و مقصدش　　کان گواسوئے قضا میخواندش

یعنی وہ گواہ اور اُسکے مقصد سے بہاگتا ہے کہ وہ گواہ اُسکو قضا کی طرف بلاتا ہے۔ یعنی چونکہ وہ گواہ اور پیادہ اُسکو فیصلہ کرنے کے واسطے بلاتا ہے تو یہ اُس سے بھاگتا ہے کیونکہ اُس مین اسکی ساری قلعی کہلتی ہے آخر یہ انجام ہوتا ہے کہ

ناگہان گیرند اورا خوار و زار　　کش کشان تا پیش قاضی ہر مشار

یعنی ناگاہ اُسکو خوار و زار کرکے پکڑ لیتے ہین کھینچتے ہوئے قاضی کے سامنے مشار یعنی جب کہ خود اپنی خوشی سے نہین جاتا تو آخر کشان کشان لیجاتے ہین اور قاضی یعنی موت کے پاس لیجا کھڑا کرتے ہین اُس وقت سخت شرمندگی ہوتی ہے اسلیئے کہ ابتک بھاگتا ہی پھرتا تھا اب مولانا اس سے

انتقال فرماکر اُس مہمان کے قصہ کی طرف رجوع فرماتے ہین کہ۔

زین گذر کن جانب آن شخص ران ‏ ‏ ‏ کو بمسجد آمد آن شب میہمان

یعنی اس سے گذر کر اُس شخص کی طرف چلو جو کہ اُس رات کو مسجد مین مہمان آیا ہے۔ (اب آگے اُسی کا قصہ بیان فرماتے ہین کہ)

## شرح جلیبی

قوم گفتندش مکن جلدی برو ‏ ‏ ‏ تا نگردد جامہ جانت گرو

آن ز دور آسان نماید بہ نگر ‏ ‏ ‏ کہ بآخر سخت باشد رہ گذر

بس کسا کاو بخت خود را از نخست ‏ ‏ ‏ وقت پیچاپیچ دستاویز جست

پیشتر از واقعہ آسان بود ‏ ‏ ‏ در دل مردم خیال نیک و بد

چون در آید اندرون کارزار ‏ ‏ ‏ آن زمان گردد بر آن کس کار زار

چون نہ شیرے ہین منہ پائے تو پیش ‏ ‏ ‏ کان اجل گرگست و جان تست میش

ور ز ابدالے و میشت شیر شد ‏ ‏ ‏ ایمن آ کہ مرگ تو سر زیر شد

کیست ابدال آنکہ او مبدل شود ‏ ‏ ‏ خمرش از تبدیل یزدان خل شود

لیک مستِ شیر گیرے و ز گمان ‏ ‏ ‏ شیر پنداری تو خود را ہین مران

گفت حق ز اہل نفاق نا سدید ‏ ‏ ‏ باسہم ما بینہم باس شدید

درمیان ہمدگر مردانہ اند ‏ ‏ ‏ در غزا چون عورتان خانہ اند

گفت پیغمبر سپہدار غیوب ‏ ‏ ‏ لا شجاعۃ یا فتی قبل الحروب

وقت لاف غزو مستان کف زنند / وقت جوش جنگ چون کفِ می فقد

وقت ذکر غزو شمشیرش دراز / وقت کر و فر تیغش چون پیاز

وقت اندیشۂ دل او غزو جو / پس بیک سوزن تہی شد خیک او

من عجب دارم ز جویائے صفا / کو رمد در وقت صیقل از جفا

عشق چون دعوی جفا دیدن گواه / چون گواہت نیست شد دعوی تباه

چون گواہت خواہد این قاضی مرنج / بوسه ده بر مار تا یابی تو گنج

آن جفا با تو نباشد اے پسر / بلکہ با وصف بدے اندر تو در

بر نمد چوبے کہ آنرا مرد زد / بر نمد آنرا نزد بر گرد زد

گر بزد مر اسپ را آن کینہ کش / آن نزد بر اسپ زد بر سکسکش

تا ز سکسک وارہد خوش پے شود / شیرہ را زندان کنی تا می شود

آن یکے میزد یتیمے را بقہر / قند بود آن لیک بنموده چو زہر

دید مردے آنچنانش زار زار / آمد و بگرفت زودش در کنار

گفت چندان آن یتیمک را زدی / چون نہ ترسیدی ز قہر ایزدی

گفت او را کے زدم اے جان دوست / من بر آن دیوی زدم کو اندروست

مادر ار گوید ترا مرگ تو باد / مرگ آن خو خواہد و مرگ فساد

آن گروہے کز ادب بگریختند / آب مردے و آب مردان ریختند

عاذلان شان از وغا وا راندند / تا چنین حیز و مخنث ماندند

لاف و غرّہ ژاژ خا را کم شنو ۔۔۔ با جنینہا در صف ہیجا مرو

زانکہ زادوکم خبالا گفت حق ۔۔۔ کز رفاق سست برگردان ورق

کہ گر ایشان با شما ہمرہ شوند ۔۔۔ غازیان بے مغز ہمچون کہ شوند

خویشتن را با شما ہم صف کنند ۔۔۔ پس گریزند و دل صف بشکنند

پس سپاہے اندکے بے این نفر ۔۔۔ بہ کہ با اہل نفاق آید حشر

ہست بادام کم خوش بیختہ ۔۔۔ بہ ز بسیاری بتلخ آمیختہ

تلخ و شیرین گر بصورت یک شئی اند ۔۔۔ نقص ازان اُفتاد کہ ہمدل نی اند

گبر ترسان دل بود کو از گمان ۔۔۔ می زید در شک ز حال آن جہان

می رود در رہ نداند منزلے ۔۔۔ گام ترسان می نہد اعمی دلے

چون نداند رہ مسافر چون رود ۔۔۔ با ترددہا و دل پر خون رود

ہر کہ گوید ہائے این سو راہ نیست ۔۔۔ او کند از بیم آنجا وقف و ایست

ور بداند رہ دل باہوش او ۔۔۔ کے رود ہر ہاؤ ہو در گوش او

پس مشو ہمراہ این اشتر دلان ۔۔۔ زانکہ وقت ضیق و بیم اند افلان

پس گریزند و ترا تنہا ہلند ۔۔۔ گرچہ اندر لاف سحر بابل اند

تو ز رعنایان مجو ہین کارزار ۔۔۔ تو ز طاؤسان مجو صید و شکار

طبع طاؤسیت وسواست کند ۔۔۔ دم دہد تا از مقامت بر کند

لوگوں نے کہا میاں جاؤ اور مسجد میں جانے میں جلدی نکرو تا کہ تمہارے جان کے کیڑے (یعنی تمہاری جان جو کہ مثل کیڑوں کے ہے) محبوس نہ ہو جائیں اس میں قیام کرنا دور ہی سے آسان

معلوم ہوتا ہے مگر خوب سمجھ لوکہ آخر مین یہ راستہ بہت دشوار گزار ہوگا بہت سے ایسے لوگ
ہین جو اپنے کو پہلے پھنسا دیتے ہین اور جب کشمکش مین پڑتے ہین تو سہارا ڈھونڈھتے ہین اور
چاہتے ہین کہ کوئی ہمکو اس بلا سے نکالے۔ واقعہ سے پہلے اس کا خیال خواہ اچھا ہو خواہ بُرا
نہایت آسان معلوم ہوتا ہے اور جب معرکہ کا سامنا ہوتا ہے اُسوقت اُنپر مصیبت پڑتی ہے
جبکہ تم شیر نہین ہو تو خبردار جنگ مین قدم نہ رکھو کیونکہ موت ایک بھیڑیا ہے اور تمہاری
جان بھیڑ پس موت کا اسیر قابو پالینا کچھ دشوار نہین ہان اگر تم کوئی ابدال ہو اور تمہاری
جان جو پیشتر بھیڑ کے مانند کمزور تھی اب شیر کی مانند قوی ہوگئی ہے تو اب تمکو کچھ اندیشہ نہین ہے
آب آجاؤ کیونکہ اب موت مغلوب ہے جانتے ہو کہ ابدال کون لوگ ہین یہ وہ لوگ ہین جن کی
کایا پلٹ ہوچکی ہے اور قلب ماہیت ہوکر شراب سے سرکہ بنگئے ہین۔ یعنی خدا نے اُنکو نجس العین
سے مظہر الذات بنادیا ہے لیکن ہمکو قرینہ سے معلوم ہوتا ہے کہ تم ابھی نیم مست یعنی ناقص ہوگو
تم اپنے زعم باطل مین اپنے کو شیر اور کامل سمجھتے ہو پس دیکھو تم وہان نہ جاؤ۔ دیکھو حق سبحانہ
نے بداطوار منافقین کی نسبت فرمایا ہے ؏ بینہم شدید۔ یعنی آپس مین تو خوب بہادر
ہین اور جب لڑائی مین آتے ہین تو ایسے بزدل ہوجاتے ہین جیسے گھرون کی مستورات۔ نیز
جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جنگ سے پہلے شجاعت ہرگز قابل اعتماد
نہین لوگ لڑائی سے پہلے تو مستون کی طرح پُرجوش ہوتے اور تالیان بجاتے ہین مگر جب جوش
اور لڑائی کا وقت آتا ہے اُسوقت جھاگ کی طرح بیٹھ جاتے ہین جب لڑائی کا تذکرہ ہوتا ہے اُس
وقت تو اُن کی تلوارین کھنچی ہوتی ہین اور جب کر و فر کا وقت ہوتا ہے اُسوقت وہ تلوارون کو لپیٹ کر
پیاز کی مانند کر لیتے ہین خیال جنگ کے وقت تو اُنکے دل مین لڑائی کی آرزو ہوتی ہے مگر جب
کوئی ذرا سا بھی زخم لگتا ہے اُس وقت اُن کا سارا جوش نکلجاتا ہے اور مشک کی طرح خالی ہوجاتے
ہین۔ پس اس سے تم اپنے جوش و خروش کا اندازہ کرلو اور سمجھ لو کہ یہ جب ہی تک ہے جبتک
کہ بلا کا سامنا نہین ہوا اور جب سامنا ہوگا سارے نشے ہرن ہوجائین گے اب ایک مضمون ارشادی
کی طرف انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ مجھے سالکین خام پر تعجب ہوتا ہے کہ وہ صفا چاہتے ہین اور
جب صیقل ہوتی ہے اور اُسکے لئے اُنکو ریاضت و مجاہدات کرنے پڑتے ہین تو تکلیف سے بھاگتے ہین

اُن کو یاد رکھنا چاہئے کہ اُن کا عشق ایک دعویٰ ہے اور تحمل مشاق اس کا ثبوت پس جب تمہارے
پاس ثبوت نہ ہوگا تو لامحالہ دعویٰ خارج ہوگا پس جبکہ محبوب تمسے تمہارے دعوے عشق کا
ثبوت مانگے تو تمکو جزبز نہ ہونا چاہئے بلکہ مار تکالیف کو چوم چاٹ کر قبول کرنا چاہئے تاکہ گنج
وصل حاصل کرسکو اور یہ بھی واضح رہے کہ ان تکالیف سے مقصود تمکو تکلیف پھونچانا نہین ہے
بلکہ اُن سے اُن اوصاف کہ ذمیمہ کا ازالہ مقصود ہے جو تمہارے اندر ہین مثلاً جب کوئی شخص نمدہ
پر لکڑی مارتا ہے تو اُس سے اس نمدہ کو مارنا مقصود نہین ہوتا بلکہ گرد کو مارنا مقصود ہوتا ہے
یون ہی اگر کوئی جلے تن گھوڑے کو مارتا ہے تو وہ حقیقت مین گھوڑے کو نہین مارتا بلکہ اُس کی شرارت
کو مارنا مقصود ہوتا ہے تاکہ وہ شرارت کو چھوڑ کر خوش قدم ہوجاوے۔ نیز دیکھو تم شیرہ
کو قیدخانۂ خم مین قید کرتے ہو اس سے تمکو مقصود یہ ہوتا ہے کہ اُس کی صفت شیرہ بدل جاوے
اور وہ صفت مے اختیار کرلے ورنہ اُس کی ذات سے خصومت نہین ہوتی۔ علےٰ ہذا ایک شخص ایک یتیم
کو مار رہا تھا بیمار اگرچہ قند تھی مگر خود اسکو اور نیز دوسرے دیکھنے والون کو زہر معلوم ہوتی تھی چنانچہ
ایک شخص نے اُسکو اس خستہ حالت مین دیکھا تو آیا اور فوراً اُسکو گود مین اُٹھالیا اور مارنے
والے سے کہا کہ میان تمنے اس بیچارہ یتیم کو اسقدر مارا ہے تمہین خدا کا بھی خوف نہ آیا۔ اُسنے کہا
جناب مین نے اسے نہین مارا بلکہ اُس شیطان کو مارا ہے جو اسکے اندر حلول کئے ہوئے ہے
اور دیکھو مان اگر تمسے کہتی ہے کہ تو مرجاوے تو وہ تمہارا مرنا نہین چاہتی بلکہ اُس خصلت
بد کا مرنا چاہتی ہے جس سے اُسکو تکلیف ہوتی ہے اور اُس خرابی کا دفع ہونا چاہتی ہے جو تمہارے
اندر ہے پس یاد رکھو کہ جو لوگ ادب سے بھاگتے ہین وہ شجاعت کو دھبہ لگاتے ہین اور بہادرون
کو بھی بدنام کرتے ہین لوگ کبھی تو ادب سے خود اپنی کمزوری کے سبب بھاگئے ہین اور کبھی یہ ہوتا ہے
کہ ملامت گر اُن کو میدان جنگ بالنفس و شیطان سے بھگا دیتے ہین اور وہ ویسے کے ویسے
ہی حیز اور مخنث رہجاتے ہین جیسے کہ لوگ اُس مہمان کو بھگانا چاہتے ہین پس جبکہ نفس و شیطان
سے لڑنیکے لئے نکلو تو ایسے بیہودہ لوگون کی شیخیان اور بہادری کے جھوٹے لمبے چوڑے دعوی
دسنو اور نامردون کی ساتھ جنگ مین نہ جاؤ کیونکہ حق سبحانہ نے فرمایا ہے لو خرجوا فیکم ما
زادوکم الا خبالا۔ یعنی اگر بزدل منافقین تمہارے ساتھ جہاد مین جاتے تو اُن سے سوائے

نقصان کے نفع کچھ نہ ہوگا - اور مقصود یہ ہے کہ بزدل ہمراہیون سے بچو کیونکہ اگر یہ لوگ تمہاری ساتھ جائینگے تو غازیان شجاع بھی اُن کی سبب کاہ کی طرح بے حقیقت ہو جائینگے - یہ لوگ تمہارے ساتھ صف جنگ مین شریک ہونگے تو خود بھی بھاگین گے اور تمہاری صف کو بھی درہم برہم کر دینگے لہذا تھوڑی سی فوج جسمین یہ لوگ شامل نہون اس سے بہتر ہے کہ منافقین کے شامل ہونے سے جماعت کثیر ہو جاوے دیکھو عمدہ اور چیدہ بادام اگر تھوڑے ہون تو وہ اُن زیادہ بادامون سے اچھے ہین جن مین کڑوے بادامون کی آمیزش ہو - اب یہ دیکھو کہ بادام شیرین و تلخ باوجودیکہ صورت مین یکسان ہین پھر اُن مین تفاوت کیون ہے سو وجہ اسکی یہ ہے کہ صورت کے اتحاد کیساتھ سیرت یکسان نہین پس یہی فرق بہادرون اور بزدلون مین ہے اب اسکی وجہ سنو کہ اہل باطل کمزور اور بزدل کیون ہوتے ہین وجہ اسکی یہ ہے کہ چونکہ وہ مبتلائے گمان ہین اسلئے اُنکو عالم آخرت مین شک ہے اور وہ اسی شک مین زندگی بسر کرتے ہین وہ رستہ تو چلتے ہین مگر اُنکو منزل مقصود معلوم نہین پس اُنکو بچ بچ کر اور ڈرتے ڈرتے قدم رکھنا ضروری ہے کیونکہ جس طرح آنکھون کے اندھے پھونک پھونک کر قدم رکھتے ہیں یون ہی دل کے اندھے اور ناواقف بھی ڈرتے ڈرتے قدم رکھینگے دیکھو اگر کوئی مسافر رستہ نہ جانتا ہو تو وہ کیسے چلتا ہے اُس کی حالت یہ ہوتی ہے کہ طرح طرح کے ترددات اُسکو لاحق ہوتے ہین اور نہایت ملول ہوتا ہے اور جو شخص اُس سے کہتا ہے ارے اُدھر رستہ نہین ہے وہ ڈر کر وہین ٹھہر جاتا ہے اور اگر اُس کا ہوشیار دل رستہ سے واقف ہو تو وہ کسیکے شور و شر پر بھی کان نہ دہرے گا - پس تم ان کمزور اور بزدل لوگون کے ہمراہ نہ ہو کیونکہ یہ لوگ تنگی اور خوف کے وقت غائب ہو جانے والے ہین - پس یہ تو بھاگ جائین گے اور تمہین تنہا چھوڑ دینگے گو اُس وقت یہ جادو بھری تقریرون سے اپنی بہادری کا یقین دلاتے ہین تمکو نازنینون سے لڑائی کی توقع نہ رکھنی چاہیئے اور مورون سے حسد و شکار کا متوقع نہ رہنا چاہیئے دیکھو تمہاری طاؤس نما طبیعت تمہارے اندر طرح طرح کے خیال پیدا کرتی ہے اور تمہارے قدم اُکھاڑنے کیلئے فریب دیتی ہے پس تم اسکے دہوکے مین نہ آنا اور معرکہ سے نہ بھاگنا -

# شرح شبیری

## اہل مسجد کا مہمان کو ملامت کرنا تا کہ اُس مسجد مین نہ سووے

قوم گفتند ے مکن جلدی برو تا نگردد جامۂ و جانت گرو

یعنی لوگ کہتے کہ جلدی مت کر جا - تا کہ تیری جان اور کپڑے گرو نہ ہو جاوین یعنی کہین تو ہیکا نہ ہو رہے اور تیری جان یہین جاوے تو پہلے سے چلا جا -

آن زدور آسان نماید بہ نگر که بآخر سخت باشد رہ گذر

یعنی وہ دور سے آسان دکہائی دیتا ہے اچھی طرح دیکھ لے - کہ آخر مین راستہ سخت ہو جاویگا یعنی پھر نکلنا نہ ملیگا اور پھنس جاؤ گے - لہذا ذرا اچھی طرح سوچ سمجہ لو اور سب نے کہا کہ -

بس کسا کا و بخت خود را ز نخست وقت پیچا پیچ دستاویز جست

یعنی بہت سے آدمیون نے کہ اپنے کو پہلے تو لٹکا دیا اور پیچا پیچ کے وقت پناہ ڈہونڈی یعنی اول تو بے سوچے سمجھے پہنس پڑے اور جب آ بنی پڑی تو گہبرا کر پناہ گزین ہوتے پہرے

پیشتر از واقعہ آسان بود در دل مردم خیال نیک و بد

یعنی واقعہ سے پہلے تو آدمی کے دل مین نیک و بد کا خیال آسان ہوتا ہے (مگر)

چون در آید اندرون کارزار آن زمان گردد برآنکس کارزار

یعنی جب لڑائی مین آتا ہے تو اُس وقت اُس شخص پر کام خراب ہو جاتا ہے مطلب یہ کہ کام پڑنے سے پہلے تو انسان اُسکو آسان سمجھتا ہے اور اُس مین گُھس پڑتا ہے لیکن جب موقعہ آکر پڑتا ہے تو مصیبت پڑتی ہے لہذا اس مسجد مین سو رہنا ابھی تو آسان معلوم ہوتا ہے لیکن جب مصیبت پڑے گی اُس وقت حقیقت معلوم ہو گی لہذا ذرا سنبھل کر قدم رکھو تا کہ پھر پچتانا نہ پڑے - مولانا فرماتے ہین کہ -

چون نہ شیری ہین منہ تو پائی پیش کان اجل گرگست و جان تست میش

یعنی جب تو شیر نہین ہے تو تو قدم آگے مت رکھہ کیونکہ وہ اجل تو بہیڑیا ہے اور تیری جان میش ہے

مطلب یہ کہ جب تم انسان کامل نہین ہو اور تمہارے اندر قوت اسقدر نہین ہے کہ مصائب کو برداشت کرسکو تو پھر قدم آگے مت بڑھاؤ۔ اور بہت موت کی تمنا مت کرو اسلئے کہ وہان جاکر پھر کمبختی آویگی۔

ورز ابدالے و پیشت شیر شد　　ایمن آکہ گرگ تو سرزیر شد

یعنی اور اگر تو ابدال سے ہے اور تیرا میش شیر ہوگیا ہے تو تو بخوف آ کہ تیرا بھیڑیا مغلوب ہوگیا مطلب یہ کہ اگر تیرے اخلاق ذمیمہ اخلاق حمیدہ سے بدل گئے ہین اور تو ابدال مین سے ہوگیا ہے تو اب تو بیخوف ہوکر رہ اسلئے کہ تیرا گرگ نفس جو پھاڑنے والا تھا اب وہ مغلوب ہوگیا ہے۔ آگے فرماتے ہین کہ۔

کیست ابدال آنکہ او مبدل شود　　خمرش از تبدیل یزدان خل شود

یعنی ابدال کون ہے جو کہ مبدل ہوجاوے اور اُس کی خمر حق تعالے کے بدل دینے سے سرکہ ہوجاوے مطلب یہی کہ اُسکے اخلاق ذمیمہ مبدل بہ اخلاق حمیدہ ہوجاوین وہی ابدال مین سے ہے،،

لیک مستی شیر گیری و ز گمان　　شیر پنداری تو خود را ہین مران

یعنی لیکن تو نیم مست ہے اور گمان سے اپنے کو شیر سمجھے ہوئے ہے تو ہان چلا مت۔ مطلب یہ کہ تو صاحب حال ہے صاحب مقام نہین ہے یہ جوش و خروش غلبۂ حال کی وجہ سے ہے اور غلبۂ حال کی کیفیت معتبر نہین بلکہ کیفیت وہ معتبر ہے جو کہ صاحب مقام کی ہو لہذا تیرا یہ جوش قابل اعتبار نہین ہے اور تیرے اندر قوت ابھی پوری نہین آئی ہے لہذا ذرا سنبھل کے قدم رکھو کہ کہین قدم پھسل نہ جاوے۔

گفت حق ز اہل نفاق ناسدید　　بأسہم ما بینہم بأس شدید

یعنی منافقین ناموافق کے حق مین حق تعالے نے فرمایا ہے کہ اُن کی لڑائی آپس مین سخت لڑائی ہے مطلب یہ کہ دیکھو قرآن شریف مین ہے بأسہم بینہم شدید تحسبہم جمیعا وقلوبہم شتی۔ یعنی اُن کی آپس کی لڑائی تو بڑی سخت ہے اور آپ اُنکو متفق گمان فرماوینگے اور اُن کے قلوب پراگندہ ہین تو دیکھو منافقین مین چونکہ قوت نہ تھی اسلئے وہ ویسے تو بڑے

قوی معلوم ہوتے تھے لیکن جب موقعہ پڑتا تھا تو رہجاتے تھے۔

**درمیان ہمہ گر مردانہ اند　　در غزا چون عورتان خانہ اند**

یعنی آپس مین تو مردانہ ہین اور لڑائی مین گھر کی عورتون کی طرح ہین۔

**گفت پیغمبر سپہدار غیوب　　لاشجاعة یافتی قبل الحروب**

یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سپہدار غیب نے فرمایا ہے کہ اے جوان لڑائی سے پہلے شجاعة نہین ہے یعنی قبل سکے کہ موقعہ پڑے کوئی شجاعت کرے تو وہ قابل اعتبار نہین ہے اور منافقین کی یہ حالت ہے کہ

**وقت لاف غزو مستان کف زنند　　وقت جوش و جنگ چون کف می فتند**

یعنی لڑائی کی شیخی کے وقت مستون کی طرح تالیان بجاتے ہین اور جوش وجنگ کیوقت کف کی طرح گر پڑتے ہین مطلب یہ کہ جب لڑائی کی شیخی کا وقت آتا ہے تب تو خوب جوش وخروش کرتے ہین معلوم ہوتا ہے بڑے مرد ہین اور جب لڑائی کا وقت آتا ہے توبس جھاگ کی طرح گر پڑتے ہین گویا سارا ست نکل گیا۔

**وقت ذکر غزو شمشیرش دراز　　وقت کر و فر تیغش چون پیاز**

یعنی لڑائی کے ذکر کے وقت تو اُس کی شمشیر دراز ہوتی ہے اور خود لڑائی کے وقت اُسکی تیغ پیاز کی طرح (تہ شدہ) ہوتی ہے مطلب یہ کہ جب لڑائی کا ذکر ہو تب تو معلوم ہوتا ہے کہ بہت بڑے بہادر ہین کہ تلوار نیام سے باہر ہوئی جاتی ہے لیکن موقعہ پر میان کی تلوار لپٹی کی لپٹی رہجاتی ہے۔

**وقت اندیشہ دل او زخم جو　　بس بیک سوزن تہی شد خیک او**

یعنی سوچنے کے وقت تو اُس کا دل زخم جو ہے اور بس ایک سوئی سے اُسکی مشک خالی ہوگئی یعنی جب لڑائی کے سوچنے کا وقت آوے تب تو بہت زیادہ بہادر معلوم ہوتے ہین اور خوب خیالات پکاتے ہین کہ جو کہ خیالات بہادری کی ہوتے ہین لیکن جب موقعہ آتا ہے تو ایک سوئی کے لگنے ہی سے کام تمام ہوجاتا ہے اور ساری مشک خالی ہوجاتی ہے۔ آگے فرماتے ہین کہ

**من عجب دارم ز جویای صفا　　کو رمد در وقت صیقل از جفا**

یعنی میں صفا کے متلاشی سے تعجب کرتا ہوں کہ وہ صیقل کے وقت جفا سے بھاگتا ہے۔ مطلب یہ کہ فرماتے ہیں کہ مجھے تعجب ہوتا ہے کہ جو شخص طالب صفائی قلب ہو اور وہ مجاہدات سے بھاگے

**عشق چون دعوی جفا دیدن گواہ　　چون گواہت نیست شد دعوی تباہ**

یعنی عشق تو مثل دعوے کے ہے اور جفا دیکھنا گواہ ہے تو جب تمہارے پاس گواہ نہیں ہے تو دعوے خراب ہو گیا۔ مطلب یہ کہ عشق تو ایک دعوی ہے اور اُسپر گواہ تحمل اور صبر علے الشدائد ہے کہ جو مصیبت ہو اور جو بات اس راہ میں پیش آوے اسکو برداشت کرے پھر اگر تم صبر نہ کر سکے اور برداشت نکر سکے تو سارا دعوے وغیرہ ختم ہو گیا۔ اب کچھ بھی نہ رہا۔

**چون گواہت خواہد این قاضی مرنج　　بوسہ دہ بر مار تا یابی تو گنج**

یعنی یہ قاضی جب تجھسے گواہ طلب کرے تو رنجیدہ مت ہو (بلکہ) سانپ کو بوسہ دو تاکہ خزانہ ملے۔ مطلب یہ کہ اگر اس راہ میں مشکلات و مجاہدات پیش آویں تو اُنکو برداشت کرو اور رنجیدہ مت ہو بلکہ اُنکو شوق سے برداشت کرو تاکہ تمکو خزانہ علوم و معارف حاصل ہو آگے تسلی اور ہمت دلانے کیلئے ایک نیا مضمون فرماتے ہیں کہ

**آن جفا با تو نباشد اے پسر　　بلکہ با وصف بدی اندر تو در**

یعنی اے صاحبزادے وہ جفا تیری ساتھ نہیں ہے بلکہ (اُس) وصف کیساتھ ہے جو تیرے اندر ہے مطلب یہ کہ جو مجاہدات اور ریاضات جو تجھسے کرائے جاتے ہیں اور اسکی وجہ سے تمہارے اوپر بظاہر مشقت ہوتی ہے تو وہ مشقت تمپر نہیں ہے بلکہ اصل میں وہ محنت اور مشقت تمہارے اُن اخلاق سیئہ پر ہے جو کہ تمہارے اندر بھرے پڑے ہیں آگے اسکی مثالیں دیتے ہیں کہ

**بر نمد چوبے کہ آنرا مرد زد　　بر نمد آنرا نہ زد بر گرد زد**

یعنی نمدہ پر لکڑی جو کہ کسی مرد نے ماری تو وہ نمدہ پر نہیں ماری (بلکہ) گرد پر ماری۔ مطلب یہ کہ دیکھو نمدہ کو جھاڑتے ہیں جو لکڑی اُسپر مارتے ہیں تو بظاہر تو وہ لکڑی اُس نمدہ پر ماری مگر اصل میں اُس گرد پر ماری جو اُسکے اندر بھری پڑی ہے تاکہ وہ اُسکے اندر سے نکلجاوے اسیطرح یہ مجاہدات و ریاضات شاقہ

گر بزد مر اسپ را آن کینہ کش — آن نزد بر اسپ زد بر سکسکش

یعنی گھوڑے کو اُس کینہ کش نے مارا تو اُسنے گھوڑے پر نہین مارا (بلکہ) اُس کی بد رفتاری پر مارا ہے (اسلئے کہ)

تاز سکسک وا رہد خوش پے شود — شیرہ را زندان کنی تا می شود

یعنی تاکہ وہ بد رفتاری سے چھوٹ جاوے اور خوش قدم ہو جاوے اور شیرہ کو تم قید کرتے ہو تاکہ شراب بنجاوے مطلب یہ کہ تمنے جو گھوڑے کو مارا تو اسلئے تاکہ اُس کی چال درست ہو جاوے تو وہ مار اُسپر نہ تھی بلکہ اُس کی اُس بد رفتاری کی صفت پر تھی دوسرے مصرعہ مین دوسری مثال ہے کہ دیکھو تم شیرۂ انگور کو منکوں وغیرہ مین بند کرتے ہو تاکہ وہ پینے کے قابل شراب بنجاوے تو دیکھو اُسکو جو بند کیا گیا صرف اسلئے کہ اُسکے اندر جو خرابی تھی کہ وہ اُس قابل نہ تھی کہ کوئی اُسکو منہ لگاوے وہ خرابی جاتی رہی تو اسیطرح انسان مجاہدات اور ریاضات کرکے اخلاق ذمیمہ کو اپنے اندر سے دور کر دیتا ہے آگے ایک اور مثال ہے کہ۔

آن یکے میزد یتیمے را بقہر — قند بود آن لیک بنمودہ چو زہر

یعنی ایک شخص ایک یتیم کو غصہ سے مار رہا تھا تو (وہ مارنا) قند تھا (یعنی مفید تھا) لیکن بظاہر زہر معلوم ہوتا تھا۔

دید مردے آن چنانش زار زار — آمد و بگرفت از وے ش در کنار

یعنی ایک شخص نے اُسکو اس طرح زار زار دیکھا وہ آیا اور اُسکو جلدی سے بغل مین لے لیا

گفت چندان آن یتیمک را زدی — چون نہ ترسیدی ز قہر ایزدی

یعنی کہا کہ تو نے اتنا اُس ذرا سے یتیم کو مارا تو قہر حق تعالی سے کیون نہ ڈرا (تو اُس مارنے والے نے سنکر یہ جواب دیا کہ)۔

گفت او را کے زدم ای جان و دوست — من بر ان دیوے زدم کو اندر وست

یعنی اُسنے اُسکو کہا کہ اے جان دوست مین نے اُسکو کب مارا مین نے تو اُس دیو کو مارا ہے جو اُسکے اندر ہے۔ یعنی اُسنے کہا کہ اسکے اندر جو شیطان گھسا ہوا ہے مین تو اُسکو مار رہا ہون اس یتیم کو مار ہی کب رہا ہون آگے اور مثال ہے کہ۔

مادرار گوید ترا مرگ تو باد     مرگ آن خو خواہد و مرگ فساد

یعنی ماں اگر (بچہ کو) کہے کہ تیری موت آوے تو اُس خصلت کی موت چاہتی ہے اور مرگ فساد
کی یعنی وہ مرنیکو کہتی ہے تو اس مرنے سے اس خصلت بد کا زوال مراد ہوتا ہے تو جب یہ جفائین
اور یہ بلائین خود انسان پہ ہین ہی نہین بلکہ اُسکے اخلاق سیئہ پہ ہین تو پھر وہ ان سے کیون
گھبراتا ہے اوپر کہا تھا کہ من عجب دارم زجویائے جفا الخ آگے پھر اُسی کی طرف رجوع ہے کہ

آن گروہے کز ادب بگریختند     آب مردی و آب مردان ریختند

یعنی وہ گروہ کہ جو ادب سے بھاگے تو مردی کی اور مردون کی آبرو اُنھون نے گرائی مطلب یہ کہ جو لوگ
کہ مجاہدات اور ریاضات سے بھاگے تو آخر کار ایسے لوگون نے مردانگی اور مردون کی آبرو کھوئی ہے

عاذلان شان از وغا وا راندند     تا چنین حیز و مخنث ماندند

یعنی ناصحین نے اُنکو وغا سے باز رکھا یہانتک وہ ایسے حیز اور مخنث رہگئے مطلب یہ کہ لوگون نے
اُنکو سمجھایا مجاہدات و ریاضات سے ڈرایا تو یہ انکے کہنے مین آ گئے۔ اور مجاہدات و
ریاضات سے باز رہے اور نفس و شیطان کا مقابلہ نکیا تو آخر نامرد رہگئے اور انسان کامل اور
مرد نہ ہوسکے آگے یہ مضمون ارشاد فرماتے ہین کہ۔

لاف و غرہ ژاژ خا را کم شنو     با جبنہا در صف ہیجا مرو

یعنی بیہودہ گو کی شیخی اور غرہ کو مت سُن اور نامردون کی ساتھ لڑائی کی صف مین مت جا
(جبنہا سے مراد اہل جبنہا) مطلب یہ کہ جو لوگ کہ تمکو مجاہدات و ریاضات سے باز رکھتے ہین
اور ڈراتے ہین ان کی باتین ہرگز مت سنو کہ یہ تو ہمیشہ تمکو خرابی مین ڈالینگے اور اُن نامردون کی
ساتھ نفس و شیطان کے مقابلہ مین مت جاؤ اسلئے کہ اگر اُن کی ہمراہ ہونگے اور یہ بھاگین گے
تو تمہاری بھی ہمت ٹوٹ جاویگی۔ آگے اُس کی ایک دلیل قرآن شریف سے لاتے ہین کہ

زانکہ زادوکم خبالا گفت حق     کز رفیق سست برگردان ورق

یعنی اسلئے کہ حق تعالےٰ نے ما زادوکم الا خبالا (نہ زیادہ کرینگے تمکو مگر خرابی) فرمایا ہے (جس کا
حاصل یہ ہے کہ) رفیق سست سے ورق لوٹا دے مطلب یہ کہ حق تعالیٰ نے منافقین کی بابت
فرمایا ہے کہ اگر وہ جنگ مین تمہاری ہمراہ ہونگے تو چونکہ وہ خود نامرد ہین تمکو کم ہمت کردینگے

اور اپنی ساتھ تمکو بھی لے بھاگین گے لہذا ان کی ہمراہ مت رہو۔ اسی طرح اگر تم ان نامردون کی ساتھ رہوگے تو یہ تمکو نفس و شیطان کے مقابلہ سے باز رکہین گے اور نفس و شیطان تمپر غالب آجاوینگے۔ لہذا ایسے لوگون سے الگ رہنا ہی بہتر ہے۔

کہ گر ایشان با شما ہمراہ شوند　　غازیان بے مغز ہمچون کہ شوند

یعنی کہ اگر وہ لوگ تمہاری ہمراہ ہونگے تو غازی لوگ گہاس کی طرح بے مغز ہوجاوینگے یعنی جو کام کرنے والے ہین ان کی ساتھ ملکر وہ بھی بیکار ہوجاوینگے۔

خویشتن را با شما ہم صف کنند　　پس گریزند و دل صف بشکنند

یعنی اپنے کو تمہاری ساتھ ہم صف کرتے ہین پھر بہاگ جاتے ہین اور صف کا دل توڑ دیتے ہین (اسیطرح جو لوگ خود کم ہمت ہین وہ تمہاری ساتھ ملین گے اور ملکر تمکو بھی خراب کرینگے)

پس سپاہی اندکے بے این نفر　　بہ کہ با اہل نفاق آید حشر

یعنی لپس تھوڑے سے سپاہی بدون اس جماعت کے بہتر ہین کہ اہل نفاق ساتھ ایک جہمگھٹ آوے یعنی منافقین کے ساتھ ملکر جماعت کثیر ہوجانے سے بہتر ہے کہ تھوڑے ہون مگر ہون سارے باہمت اور مسلمان۔

ہست بادام کم خوش بیختہ　　بہ کہ بسیاری بتلخ آمیختہ

یعنی اچھے بادام کم بہتر ہین زیادہ ہونے سے جو تلخی کیساتھ ملے ہوئے ہون یعنی وہ بادام جو کہ زیادہ ہون اور ہون تلخ برے ہین اور جو شیرین ہون اور ہون تھوڑے وہ بہتر ہین اسیطرح جو لوگ کم ہمت ہون اور ہون بہت زیادہ وہ برے اور جو باہمت ہون اور ہون تہورے سے وہ اچھے ہین کہ وہی کچھ کام کرینگے۔

تلخ و شیرین گر بصورت یک شے اند　　نقص از ان افتاد کہ ہمدل نے اند

یعنی تلخ و شیرین اگرچہ صورت مین ایک شے ہین (لیکن) نقصان اس وجہ سے پڑا ہے کہ ہمدل نہین ہین۔

گبر ترسان دل بود کہ از گمان　　می زید در شک ز حال آن جہان

یعنی کافر ترسان دل ہوتا ہے کیونکہ وہ گمان کی وجہ سے اُس جہان کے حال سے شک مین ہے

می رود در رہ نداند منزلے  گام ترسان می نہد اعمے دلے

یعنی راستہ میں چلتاہے اور منزل کو نہیں جانتا قدم کو اندہے دل والا ڈرتا ہوا رکہتا ہے۔

چون نداند رہ مسافر چون رود  با تردد ہا و دل پرخون شود

یعنی جب مسافر رستہ کو نہ جانے تو کس طرح چلے تردد ون کی ساتھ اور دل پر خون ہوجاوے

ہر کہ گوید ہائے اینسو راہ نیست  او کند از بیم آنجا وقف وایست

یعنی جو کوئی کہدے کہ ہائے اسطرف کو راستہ نہین ہے تو وہ خوف کی وجہ سے اُس جگہ توقف اور قیام کرتا ہے مطلب یہ کہ دیکہو کافر جو راہ چلتا ہے اور اس راہ دنیا کو طے کرتا ہے تو ڈرتا ہوا چلتا ہے اسلئے کہ اُسکو اُس جہان کے وجود ہی مین شک ہے اُس کی ایسی مثال ہے کہ جیسے کوئی مسافر راہ چلے اور راستہ جانتا نہ ہو تو جہان کسی نے کہدیا کہ ارے اُدھر راستہ نہین ہے تو چونکہ جانتا نہین ہے ڈر کے مارے وہین ٹہر جاوے گا اور اگر راہ کو جانتا تو وہ کسی کہنے والے کی پرواہ نکرتا بلکہ وہ بے کہٹکے قدم بڑہائے ہوئے چلا جاتا تو یہ ہر جگہ کہڑا ہو جاتا اور ٹہر جاتا اس کی دلیل ہے کہ یہ راستہ سے ناواقف ہے۔ اور رجما بالغیب ہی جارہا ہے۔

ور بداند رہ دل با ہوش او  کے رود ہر ہائے وہو در گوش او

یعنی اور اگر راستہ کو اُس کا باہوش دل جانتا ہوتا تو ہر ہائے ہو ہر کب اُس کا کان جاتا یعنی اگر وہ راستہ سے واقف ہوتا تو وہ اس ہائے ہوی کرنے کو اور اس غل مچانے کو کب سنتا اُسکو خود یقین ہوتا کہ مین راستہ درست چل رہا ہون اب خواہ کوئی کتنا ہی ڈراوے وہ ڈرنے والا نہین ہے۔ بہت بے فکری سے راہ طے کریگا آگے فرماتے ہین کہ

پس مشو ہمراہ این اشتر دلان  زانکہ وقت ضیق بیم اند آفلان

یعنی پس تم ان اشتر دلون (کم ہمتون) کیساتھ مت رہو اسلئے کہ خوف وضیق کے وقت یہ لوگ چھپ جانے والے ہین یعنی جب موقعہ آویگا تو یہ تمہارا ساتھ نہ دینگے لہذا تم ان کی ساتھ مت جاؤ کہ تمکو بھی غارت کرینگے۔

پس گریزند و ترا تنہا ہلند  گرچہ اندر لاف سحر بابل اند

یعنی پس بہاگ جاوین گے اور مجہے تنہا چھوڑ دینگے اگرچہ شیخی مین سحر بابل ہین۔
مطلب یہ کہ اگرچہ شیخی بازی مین تو سحر بابل کی طرح مشہور ہین لیکن حقیقت مین
بالکل بزدل ہین۔

**توز رعنایان مجو ہین کارزار　　　توز طاؤسان مجو صید و شکار**

یعنی تو نازکون سے لڑائی کو مت تلاش کر اور تو مورون سے صید و شکار کو مت ڈہونڈہ
مطلب یہ کہ ان نازک دلون سے اور ان بزدلون سے تم مقابلہ اور صید و شکار کی امید
مت رکہو۔ اسلئے ان سے کچھ نہ ہوگا اور بلکہ تمکو بھی کہو دینگے۔

**طبع طاؤسیت وسواست کند　　　دم دہد تا از مقامت بر کند**

یعنی تیری طبع طاؤسی تجہے وسواس کرتی ہے اور دم دیتی ہے تاکہ جگہ سے تجہے اُکہاڑ دے
مطلب یہ کہ تمہاری طبیعت جو کہ کم ہمت ہے اور جو صید معانی مین کمزور ہے وہ تجہے وسوسہ
ڈالتی ہے اور مجاہدات و ریاضات سے ذرکی وجہ سے بچاتی ہے اور اُس کا نتیجہ یہ ہوگا
کہ تمکو تمہاری جگہ سے اُکہاڑ دیگی اور تم اس قابل بھی نہ رہوگے جتنے اب ہو۔ آگے غزوہ بدر کا
قصہ بیان فرماتے ہین کہ دیکھو جس طرح شیطان نے اول تو سب کفار کو آکر بہکایا اور
سب سے کہا کہ چلکر لڑو اور مین ضامن ہون کہ تمکو فتح ہوگی اور جب میدان مین پہونچا تو اُسکو
ملائکہ نظر آئے جو مدد کے لئے آئے تھے تو یہ وہان سے بہاگا جب لوگون نے اُس سے کہا
کہ اب بھاگتا کیون ہے تو بولا کہ انی اری مالا ترون کہ مین ایسی شے کو دیکھ رہا ہون جو
تمکو نظر نہین آتی۔ تو فرماتے ہین کہ جس طرح یہ شیطان وقت پر بہاگ گیا اور پہلے سے
بہت شیخی بگہار رہا تھا اسیطرح یاد رکہو کہ یہ لوگ جو کہ تمکو مجاہدات و ریاضات سے مانع
ہین یا خود کم ہمت ہین تمکو بیچ مین ہی چھوڑینگے اور ہرگز ہرگز تمہارا ساتھ نہ دین گے
اب حکایت سنئے۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ہمچو شیطان کز وساوس بر قریش | دم دمید و گفت گردارید جیش |

تاکه در احمد بزلمیت افگنیم
بیخ و بنیاد رزمینش برکنیم

چونکه شیطان بود در شپه صد یکم
خواند افسون کانی جار لکم

چون سپه گرد آمدند از گفت او
کرد با ایشان بحیلت گفتگو

که بیارم من قبیله خویش را
تاکه در هیجا بود پشت شما

من شمارا عون و یاریها کنم
تا سپاه دشمنان تان بشکنم

چون قریش از گفت او حاضر شدند
هر دو لشکر در ملاقات آمدند

دید شیطان از ملایک اسپهی
سوی صف مومنان اندر رہی

آن جنوداً لم تروها صف زده
گشت جان او ز بیم آتشکده

پای خود وا پس کشیدن می گرفت
که همی بینم سپاهی بس شگفت

که اخاف الله مالی منه عون
اذهبوا انی اری مالا ترون

گفت حارث ای سراقه شکل هین
دی چرا تو می نگفتی این چنین

گفت ایندم من همی بینم حرب
گفت می بینی جعاشیش عرب

می نبینی غیر این لیک ای تو ننگ
آنزمان لاف بود این وقت جنگ

دی همی گفتی که پابندان شدم
که بودتان فتح و نصرت دمبدم

دی زعیم الجیش بودی ای لعین
وین زمان نامرد و ناچیز و مهین

تا بخوردیم آن دم تو و آمدیم
تو بتون رفتی و ما هیزم شدیم

چونکه حارث با سراقه گفت این
از عتابش خشمگین شد آن لعین

دست خود خشمین ز دست او کشید / چون ز گفت اوش درد دل رسید

سینه اش را کوفت شیطان گریخت / خون آن بیچارگان زین مکر ریخت

چونکه ویران کرد چندین عالمی / پس بگفت انی بریٔ منکم

کوفت اندر سینه واند اختنش / پس گریزان شد چو هیبت تاختنش

نفس و شیطان هر دو یک تن بوده اند / در دو صورت خویش را بنموده اند

چون فرشته و عقل کایشان یک بدند / بهر حکمتهاش دو صورت شدند

دشمنی داری چنین در سر خویش / مانع عقل ست و خصم جان و کیش

یک نفس حمله کند چون سوسمار / پس بسوراخی گریزد در فرار

در دل و سوراخها دارد کنون / سر ز هر سوراخ می آرد برون

نام پنهان گشتن دیو از نفوس / واندرون سوراخ رفتن شد خنوس

که خنوسش چون خنوس قنفذ است / چون سر قنفذ ورا آمد شد است

که خدا آن دیو را خناس خواند / کو سر آن خارپشتک را بماند

می نهان گردد سر آن خارپشت / دمبدم از بیم صیاد درشت

تا چو فرصت یافت سر آرد برون / زین چنین مکری شدش مارش زبون

گر نه نفس از اندرون راهت زدی / رهزنان را بر تو دستے کے بُدے

زان عوان مقتضی که شهوت است / دل اسیر حرص و آز و آفت است

زان عوان سر شدی دزد و تباه / تا عوانان را بقهر تست راه

در خبر بشنو تو این پند نکو / بین جنبیکم لکم اعدی عدو
طمطراق این عدو مشنو گریز / کو چو ابلیس است در لج و ستیز
بر تو او از بهر دنیا و نبرد / آن عذاب سرمدی را سهل کرد
چه عجب گر مرگ را آسان کند / او ز سحر خویش صد چندان کند
سحر کاهی را بصنعت که کند / باز کوهی را چو کاهی می تند
زشتها را نغز گرداند بفن / نغزها را زشت گرداند بظن
آدمی را خر نماید ساعتی / آدمی سازد خری را و آیتی
کار سحر انیست کو دم می زند / هر نفس قلب حقائق می کند
این چنین ساحر درون تست سیر / ان فی الوسواس سحراً مستتر
اندران عالم که هست این سحرها / ساحران هستند جادوی گشا
اندران صحرا که رست این زهر تر / نیز روئیدست تریاق ای پسر
گویدت تریاق از من جو سپر / که ز زهرم من بتو نزدیکتر
گفت او سحرست و ویرانی تو / گفت من سحرست و دفع سحر او
گفت پیغمبر که ان فی البیان / سحراً و حق گفت آن خوش پهلوان
لیک سحرے دفع سحر ساحران / مایه تریاک باشد در جهان
آن بیان اولیا و اصفیاست / کز همه اغراض نفسانی جداست
حاصل آن کز زهر نفس دون گریز / نوش کن تریاق مرشد چست تیز

| | |
|---|---|
| این طلسم سحر نفس اندر شکن | سوئے گنج پیر کامل نقب زن |
| پس درازست این سوئے آغاز ران | جانب مہمان و مسجد باز ران |

اوپر بیان کیا تھا کہ نامردوں کیساتھ شامت ہو کیونکہ یہ بھاگ جائینگے اور تمہیں تنہا چھوڑ جائینگے اسکو ایک واقعہ سے واضح کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تمہاری حالت ایسی ہوگی جیسے کہ شیطان نے قریش پر وساوس سے جادو کیا تھا اور کہا تھا کہ تم لشکر جمع کرو تاکہ احمد (صلے اللہ علیہ وسلم) کو شکست دیں اور اُن کی بیخ و بنیاد صفحہ ہستی سے اکھیڑ ڈالیں۔ جبکہ شیطان فوج میں سردار ہوگیا تو اُسنے یہ منتر پھونکا کہ میں تمہارا معین و مددگار ہوں تم ہرگز نہ گھبراؤ اور نہایت اطمینان کے ساتھ تیاری کرو جب اُسکے کہنے سے فوجیں مجتمع ہوئیں تو اب اُسنے یہ جل کھیلا کہ میں اپنے قبیلے کو لاتا ہوں تاکہ لڑائی میں تمہارا مددگار رہو تم گھبراؤ مت میں تمہاری خوب مدد کروں گا حتے کہ تمہارے دشمنوں کی فوج کو کامل شکست دونگا جبکہ اس دم دلاسے سے قریش میدان جنگ میں آئے اور دونوں لشکر مقابل ہوئے تو شیطان نے دیکھا کہ ملائکہ کی فوج مسلمانوں کی صف کی طرف مدد کیلئے آرہی ہے اور غیر مبصر لشکر صف زدہ ہے یہ دیکھکر مارے خوف کے اُس کی جان آتشکدہ ہوگئی اور یہ کہتا ہوا اُلٹے پاؤں لوٹا کہ میں ایک عجیب لشکر دیکھ رہا ہوں اور میں خدا سے ڈرتا ہوں کیونکہ اُسکے مقابلے میں میرا کوئی مددگار نہیں اور میں اُس سے نہیں بچ سکتا۔ بس جاؤ میں تمہارا ساتھ نہیں دے سکتا کیونکہ میں وہ دیکھ رہا ہوں جو تم نہیں دیکھتے۔ اسپر حارث بن ہشام نے کہا کہ اے شبیہ سراقہ[ع۵] تو یہ تو بتا کہ کل تو نے یہ کیوں نہ کہدیا تھا کہ ہم مصیبت میں نہ پڑتے اب تو ہمکو پھنسا کر الگ ہوتا ہے اُسنے کہا کہ کل وہ تباہی میرے پیش نظر نہ تھی جو اب دیکھ رہا ہوں اُسنے کہا کہ ابھی تیرے سامنے کونسی فوج جرار ہے صرف چند فقراء عرب ہیں لیکن اصل بات یہ ہے کہ وہ شیخی کا وقت تھا اسلئے ڈینگیں مار رہا تھا اور اب لڑائی کا وقت ہے اسلئے بھاگتا ہے کل تو تو کہتا تھا کہ میں ذمّہ دار ہوں کہ تمکو فتح و نصرت ہوگی اور آج یوں جان چراتا ہے۔ نیز کل تو تو سپہ سالار بنا ہوا تھا اور اب نامرد حقیر اور بودا بنتا ہے۔ تیری شیخیوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہم دھوکے میں آکر میدان جنگ میں آگئے تو نے گوہ کھایا

ع۵ شبیہ سراقہ اسلئے کہا کہ شیطان دھوکا دینے کیلئے سراقہ کی شکل میں آیا تھا ۱۲۔

اور جھوٹے وعدے کئے اور ہمکو اُس کا خمیازہ بھگتنا پڑا۔ کہ ہم آتش جنگ کا ایندھن بن گئے (ھذا هو المراد و لا تلتفت الی ما قال ولی محمد یعنی چنانکہ کناس از گلخن سرگین آوارہ در آتش انداز د ان حمام می و باز می رود ہمچنین مارا آوردہ در آتش جنگ بہ سوختن دادہ انتہی فانہ لا یساعدہ عنوان البیان)

جب حارث نے سراقہ سے اُس قسم کی گفتگو کی تو وہ لعین اُس کی سرزنش سے غصہ ہو گیا اور غصہ سے اپنا ہاتھ اُسکے ہاتھ سے چھڑا لیا کیونکہ اُس کی گفتگو سے اُسکو سخت صدمہ پہونچا تھا وہ آپ تو اُسکے سینہ پر تھپڑ مار کر بھاگ گیا اور فریب سے ان بیچاروں کا خون کر گیا۔ اور جبکہ اتنے عالم کو ویران کر چکا تو کہا مجھے تمسے کچھ کام نہین اور سینہ پر ہاتھ مار کر حارث کو گرا گیا اور جبکہ ہیبت ملائک غالب ہوئی تو خود بھاگ گیا۔ اب سمجھو کہ نفس و شیطان دونون حقیقت کے لحاظ سے ایک ہین اور دو صورتون مین جلوہ گر ہوئے ہین اور اُن کی حالت ایسی ہے جیسے کہ فرشتہ و عقل کہ وہ بھی حقیقۃً ایک ہین اور بمقتضائے حکمت آلہیہ دو صورتون مین نمودار ہوئے پس جو حالت شیطان کی ہے وہی نفس کی بھی ہے جب یہ معلوم ہو گیا تو اب سمجھو کہ تمہارے اندر تمہارا ایک دشمن شیطان چھپا ہوا ہے جو کہ عقل کو اُسکے مقتضٰے سے روکتا ہے اور جان اور ایمان کا دشمن ہے کبھی تو وہ گوہ کی طرح حملہ کرتا ہے اور کبھی ڈر کر اور بھاگ کر سوراخ مین گہس جاتا ہے دل کے اندر اُسکے بہت سے سوراخ ہین اور وہ ہر سوراخ سے نمودار ہوتا ہے خلاصہ یہ کہ وہ نہایت بزدل ہے جبکہ وہ حریف کو کمزور پاتا ہے تو حملہ کرتا ہے اور جبکہ اُسکو قوی پاتا ہے تو چھپ جاتا ہے اور بزدلی کیساتھ مکار بھی ہے کہ مختلف سوراخون سے مختلف رنگون مین جلوہ نما ہوتا ہے کہ حریف کسی نہ کسی صورت سے دہوکہ کہا جاوے اسی بنا پر شیطان کے آدمیون سے چھپنے اور سوراخ مین گھس جانیکا نام خنوس ہوا کیونکہ خنوس کے معنے ہین چھپ جانا اور سوراخ مین گہس جانا پس چونکہ اُس کا سوراخ مین چلا جانا ایسا ہی ہے جیسا کہ ساہی کے سر کا اندر گہس جانا اور وہ بھی یون ہی کبھی اندر جاتا ہے اور کبھی باہر آتا ہے جسطرح کہ ساہی کا سر یہی وجہ ہے کہ خدا نے اُسکو خناس کہا کیونکہ اُس کا سر ساہی کے سر کے مشابہ ہے اسلئے کہ ساہی کا سر صیاد کے خوف سے اندر رہتا ہے تا آنکہ جب اُسکو موقعہ ملتا ہے تب وہ اپنا سر باہر نکالتی ہے اور اُسکے اس مکر سے سانپ بھی عاجز ہے پس یہی حالت شیطان کی ہے اور یہ معلوم ہو چکا ہے کہ نفس و شیطان حقیقۃً دونون ایک ہین یعنی مضل تام کے دو فرد ہین تو

نفس کی بھی یہی حالت ہوگی اب سمجھو کہ اصل دشمن تمہارا نفس ہے جو کچھ فساد ہیں سب اسیکا ہی کیونکہ اگر یہ اندر سے تمہارا راہ نہ مارتا تو رہزنون شیاطین الانس والجن کا تمپر قابو نہ چلتا یس تمہارے اندر جو خواہش نفسانی ہے وہی اصل پہرہ دار ہے جو برائیون کو چاہتا ہے اور اسی کے سبب دل حرص وطمع اور دیگر آفات مین قید ہے اسی مخفی سیاہی کے سبب سے تم چور اور تباہ ہوئے ہو جس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ پولیس کے لوگون کو تمہاری سرکوبی کا موقع ملا ہے حدیث مین ملائکہ عذاب ۱۲ کیا اچھی نصیحت آئی ہے ان اعدی عدوك نفسك التی بین جنبیك یعنی سب سے بڑا دشمن تمہارا نفس ہے جو کہ تمہارے اندر موجود ہے پس تم اُس سے بھاگنا اور اُسکی ظاہری خوشنما باتون کو نہ سننا کیونکہ یہ بھی شیطان کی طرح لڑاکا اور جھگڑالو ہے۔ اسی کمبخت نے جب دنیا اور اپنی عادت کی وجہ سے تمپر عذاب ابدی کو آسان کر دیا ہے اور تم بے تکلف اُن کامون کو کرتے ہو جو تمہارے لئے عذاب ابدی کا باعث ہین اور یہ کمبخت کبھی حرام موت کو بھی آسان کر دیتا ہے اور اگر وہ ایسا کرے تو کچھ تعجب کی بات نہین کیونکہ وہ بڑا جادوگر ہے اور اپنے جادو سے ایسے ایسے سیکڑون شعبدے دکھلاتا ہے کیونکہ جادو کو حق سبحانہ نے بڑی قوت عطا کی ہے وہ تنکے کو پہاڑ اور پہاڑ کو تنکا بنا دیتا ہے برون کو اچھا اچھوں کو برا کر دیتا ہے کبھی آدمی کو گدھا بنا دیتا ہے اور کبھی گدھے کو آدمی بنا دیتا ہے جو کہ اس کی قوت کی ایک بہت بڑی دلیل ہے غرضیکہ جادو کا کام یہ ہے کہ وہ منتر پھونک کر ہر دم قلب حقائق کرتا رہتا ہے۔ اب تم سمجھو کہ ایسا کامل جادوگر تمہارے اندر موجود ہے اور وہ وساوس سے ہمیشہ جادو کرتا رہتا ہے لیکن یہ بھی یاد رہے کہ جہان یہ عظیم الشان جادو ہین وہین وہ جادوگر بھی ہین جو ان کا توڑ کرتے ہین اور جس جنگل مین یہ تر و تازہ زہر پیدا ہوا ہے وہین تریاق بھی پیدا ہوا ہے وہ تریاق کہتا ہے کہ جب تمپر زہر غلبہ کرنے تو مجھے سپر بناؤ کیونکہ مین زہر کی نسبت تمسے زیادہ قریب ہون نفس و شیطان کا منتر اگر جادو اور تمہاری بربادی کا سبب ہے تو میرا منتر وہ جادو ہے جو اُس جادو کا توڑ کرنے والا ہے اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ان من البیان لسحرا یعنی بعض بیان جادو ہوتے ہین اور واقعی آپنے نہایت بجا فرمایا ہے مگر یہ بھی یاد رکھو کہ جو جادو جادوگرون کے جادو کا توڑ ہو وہ حقیقت مین جادو نہین بلکہ وہ اُس زہر سحر کا تریاق ہے اب یہ سمجھو کہ وہ

بیان جو جادوگروں کے جادو کا توڑ ہو کون سا ہے سو وہ برگزیدہ اہل اللہ کا بیان ہے جسمیں اغراض نفسانیہ کا ذرہ بھر میل نہیں خلاصہ کلام یہ کہ تم نفس کے زہر سے بھاگو اور بہت جلد شیخ کا تریاق پیو اور نفس کے طلسم سحر کو توڑ و اور پیر کے خزانہ معارف میں سرنگ یا نقب لگا کر پہونچو۔ خیر یہ گفتگو تو بہت طویل ہے اب ابتداء کی طرف لوٹنا چاہئے اور مہمان اور مسجد کے قصہ کی طرف چلنا چاہئے۔ اور اسکو یہیں چھوڑ کر مسجد کو چلنا چاہئے اور مہمان کا قصہ اور واقعہ بیان کرنا چاہئے۔

# شرح شبیری

## شیطان کا قریش سے کہنا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے لڑو میں تمہاری مدد کروں گا اور اپنے قبیلہ کو مدد کیلئے بلاؤنگا پھر مقابلہ کے وقت اس کا بھاگنا

ہمچو شیطان کز وساوس بر قریش دم دمید و گفت گرد آرید جیش

یعنی شیطان کی طرح کہ اُسنے وساوس سے قریش پر دم پھونکا اور کہا کہ لشکر جمع کرلو

تاکہ در احمد ہزیمت افگنیم بیخ و بنیاد از زمینش بر کنیم

یعنی تاکہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم میں ہم شکست ڈالدیں اور ان کی بیخ و بنیاد زمین سے اُکھاڑ دیں (نعوذ باللہ) یعنی اُسنے کہا کہ لشکر جمع کرلو تاکہ ہم محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو شکست دیدیں اور (نعوذ باللہ) اُن کی بیخ و بنیاد کو دنیا سے اُجاڑ دیں۔

چونکہ شیطان در سپہ صد یکم خواند افسوں کہ انی جار لکم

یعنی جب شیطان لشکر میں ہوا سو میں ایک تو اُسنے افسون پڑھا کہ میں تمہارا مدد گار ہوں یعنی جبکہ منجملہ سپاہ کے شیطان بھی ہو گیا تو اُسنے سب سے کہا کہ میں تمہارا مددگار ہوں اور واضح رہے کہ مولانا خود بھی آگے فرماوینگے اور احادیث میں بھی ہے کہ شیطان سراقہ کی صورت میں بنکر آیا تھا اور اُسنے آکر ساری باتیں کہی تھیں لوگ سمجھے کہ سراقہ

ضامن ہوتا ہے اور یہ سراقہ خود بہت قوی تھا پھر اپنے قبیلہ کو بلا نیکا مدد کیلئے وعدہ کیا تو لوگ دہوکہ مین آگئے اور یہ نہ سمجھے کہ یہ بڑا شیطان ہے۔

چون سپہ گرد آمدند از گفت او　　　کرد با ایشان بحیلت گفتگو

یعنی جب لشکر اُسکے کہنے سے جمع ہوگیا تو اُس کی ساتھ حیلہ سے گفتگو کی (کہ)

کہ بیارم من قبیلہ خویش را　　　تا کہ در ہیجا شود پشت شما

یعنی کہ مین اپنے قبیلہ کو لاؤن گا تاکہ لڑائی مین وہ تمہارا مددگار ہو (اور کہا کہ)

من شما را عون و یاریہا کنم　　　تا سپاہ دشمنان تان بشکنم

یعنی مین تمہاری مدد اور مدد کرون گا تاکہ تمہارے دشمن کی سپاہ کو شکست دیدون۔

چون قریش از گفت او حاضر شدند　　　ہر دو لشکر در ملاقات آمدند

جب قریش اُسکے کہنے سے حاضر ہوئے اور دونون لشکر ملاقات مین آئے۔

دید شیطان از ملائک اسپہے　　　سوئے صف مومنان اندر رہے

یعنی شیطان نے فرشتون کا ایک لشکر مومنون کی صف کی طرف راہ مین دیکھا۔ یعنی اُسنے دیکھا کہ ایک لشکر فرشتون کا مسلمانون کی طرف اُنکی مدد کیلئے موجود ہے اور دیکھا کہ۔

آن جنودا لم تروہا صف زدہ　　　گشت جان او زبیم آتشکدہ

یعنی وہ لشکر کہ نہین دیکھتے تم اُسکو صف لگائے ہوئے ہے تو اُس کی جان خوف سے آتشکدہ ہوگئی یعنی آتشکدہ کی طرح اندر سے جلنے لگا اور سخت خوف اُسپر مسلط ہوا۔

پائے خود واپس کشیدہ می گرفت　　　کہ ہمی بینم سپاہے پس شگفت

یعنی اپنے پاؤن پیچھے کو ہٹانا شروع کئے (اور کہا) کہ مین ایک لشکر بہت عظیم دیکھتا ہون (اور کہا کہ)

کہ اخاف اللہ مالی منہ عون　　　اذہبوا انی اری مالا ترون

یعنی کہ مین اللہ سے ڈرتا ہون میری کوئی مدد نہین ہے تم جاؤ مین دیکھتا ہون وہ کہ تم نہین دیکھتے یعنی اسنے کہا کہ بھائی مین تو ایسی شئے کو دیکھ رہا ہون جو تمہین نظر نہین آتی یعنی فرشتے لہذا اب تم جاؤ مین تو جا نہین سکتا۔ اسلئے کہ مجھے خوف معلوم ہوتا ہے کیونکہ مر تو سکتا نہین قیامت کی عمر ہے

لیکن فرشتون کو اگر لڑائی مین ملجاتا تو سچ تو یہ ہے کہ گت تو خوب بنلتے۔

گفت حارث اے سراقہ شکل مین ... دے چرا تو می نگفتی این چنین

یعنی حارث نے کہا کہ ارے سراقہ شکل تو نے کل اس طرح کیون نہ کہا تھا۔ یعنی حارث نے کہا کہ اے سراقہ کمبخت تو نے کل کیون نہ کہا تھا کہ مین خاص موقعہ سے بھاگون گا اور سراقہ شکل مولانا نے اسلئے فرمایا کہ وہ تو شیطان تھا مگر حارث نے سراقہ ہی کہا تھا سراقہ شکل نہ کہا تھا غرضکہ اُسنے کہا کہ کمبخت اگر پہلے سے کہدیتا تو ہم کیون اس مصیبت مین آکر پھنستے تو جواب دیتا ہے کہ۔

گفت ایندم من ہمی بینم حرب ... گفت می بینی جعاشیش عرب

یعنی شیطان نے کہا کہ مین اس وقت سختی دیکھہ رہا ہون تو حارث نے کہا کہ تو عرب کے فقیرون کو دیکھتا ہے مطلب یہ کہ شیطان نے کہا کہ مجھے ایک لشکر عظیم معلوم ہوتا ہے اسلئے مین تو جاتا ہون تو حارث بولا کہ کمبخت تو جھوٹا ہے اسلئے کہ تو صرف عرب کے فقیرون کو سامنے دیکھہ رہا ہے لشکر عظیم کہان ہے باقی تیرا بھاگنا بزدلی کی وجہ سے ہے اور حارث نے کہا کہ

می نہ بینی غیر این لیک ای تو ننگ ... آن زمان لاف بود این وقت جنگ

یعنی ارے ڈاکو تو سوائے ان (گدایان عرب) کے اور کچھ نہین دیکھتا لیکن وہ تو شیخی کا وقت تھا اور یہ وقت لڑائی کا ہے۔ مطلب یہ کہ حارث نے کہا کہ کمبخت تو جو کہہ رہا ہے کہ مین ایک ایسا لشکر دیکھہ رہا ہون کہ جو تمکو نظر نہین آتا۔ یہ سب غلط ہے بلکہ تو اُن ہی لوگون کو دیکھہ رہا ہے جو سامنے کھڑے ہین مگر فرق یہ ہے کہ وہ وقت تو شیخی کا تھا تو نے کہدیا کہ مین مدد کرونگا اور اب جو لڑائی کا وقت آیا تو بھاگتا ہے۔

دے ہمی گفتی کہ پابندان شدم ... کہ بود تان فتح و نصرت دمبدم

یعنی تو کل کہتا تھا کہ مین ضامن ہوا ہون کہ دمبدم تمکو ہی فتح و نصرت ہوگی

دی زعیم الجیش بودی اے لعین ... وین زمان ناچیز و نامرد و مہین

یعنی ارے ملعون کل تو تو ضامن لشکر تھا اور اس وقت ناچیز اور نامرد اور ذلیل ہے۔

تا بخوردیم آن دم تو و آمدیم ... تو بتون رفتی و ما ہیزم شدیم

یعنی یہانتک کہ ہمنے وہ تیرا دم کہا لیا اور ہم آگئے تو اب تو تو حمام مین چلا گیا اور ہم ایندھن ہوگئے
یعنی ہم تیرے بہکانے مین آکر یہان چلے آئے تو اب تو چہوڑ چہاڑ کر اور ہمین اس بلا مین جہونک کر جاتا ہے اور بہاگتا ہے۔

چونکہ حارث با سراقہ گفت این　　　　از عتابش خشمگین شد آن لعین

یعنی جبکہ حارث نے سراقسے یہ کہا تو اُسکے عتاب سے وہ ملعون غصہ مین ہوگیا۔ یعنی جب حارث نے بُرا بہلا کہا تو اُس ملعون کو غصہ آگیا۔

دست خود خشمین ز دست او کشید　　　　چون ز گفت اوش درد دل رسید

یعنی اپنا ہاتھ غصہ مین اُسکے ہاتھ سے کہینچ لیا جبکہ اُسکے کہنے سے اُسکو درد دل پہونچا یعنی اُسکے بُرا بہلا کہنے سے جو دل دکہا تو اسکے ہاتھ سے اپنا ہاتھ چہڑا لیا۔

سینہ اش را کوفت شیطان و گریخت　　　　خون آن بیچارگان زین مکر ریخت

یعنی شیطان نے حارث کے سینہ کو کوٹا اور بہاگ گیا اور اُن بیچارون کا خون اس مکر سے ریختہ کیا یعنی ہاتھ چہڑا کر حارث کے سینہ پر ایک لات رسید کر کے چلدیا۔ اور اُن سکو بلا مین پھنسا کر اُن کا خون گرایا کہ قریب قریب سارے قتل ہوئے

چونکہ ویران کرد چندین عالم او　　　　پس بگفت انی بری منکم

یعنی جبکہ اُسنے اس قدر عالم کو ویران کردیا تو پہر کہا کہ مین تمسے بری ہون یعنی جب سبکو لا کر پھنسا چکا اور بلا مین ڈال چکا تو اب کہتا ہے کہ مین بری ہون مین تمہارا ساتھ نہین دیتا۔

کوفت اندر سینہ وانداختش　　　　پس گریزان شد چو ہیبت تافتش

یعنی اُسکے سینہ مین مارا اور اُسکو ڈالدیا پھر جب ہیبت اُسکو ہوئی تو بہاگ گیا۔ یعنی جب فرشتون کو دیکہا تو حارث کو دہکا دیکر خود چلدیا آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

نفس و شیطان ہر دو یک تن بودہ اند　　　　در دو صورت خویش را بنمودہ اند

یعنی نفس و شیطان دونون ایک تن ہین اور اپنے کو دو صورتون مین دکہلایا ہے۔ مطلب یہ کہ نفس انسانی اور شیطان دونون ایک ہی ہین صرف صورت مین فرق ہے ورنہ دونون ایک ہی ہین تو جسطرح کہ اس شیطان نے دہوکہ دیا اور وقت پر چہوڑ کر بہاگ گیا اسیطرح تمہارا نفس

بھی تمہارا ساتھ نہ دیگا۔ بلکہ چھوڑ کر الگ ہوجاویگا۔

چون فرشتہ و عقل کایشان یک بدند ۔ بہر حکمتہاش دو صورت شدند

یعنی جیسے کہ فرشتہ اور عقل کہ وہ ایک تھے اور حکمتون کیلئے وہ دو صورت ہوگئے اسیطرح نفس و شیطان بھی دونون ایک ہی ہین لیکن صرف صورتین مختلف ہین اور ایک ہونیکے دونون کے معنے یہ ہین کہ دونون کے مقتضیات و شہوات یکسان ہین آگے فرماتے ہین کہ

دشمنے داری چنین در سر خویش ۔ مانع عقل ست و خصم جان و کیش

یعنی تو ایک ایسا دشمن اپنے باطن مین رکھتا ہے جو کہ مانع عقل ہے اور جان و مذہب کا دشمن ہے

یک نفس حملہ کند چون سوسمار ۔ پس بسوراخے گریزد در فرار

یعنی ایک گھڑی کیلئے سوسمار کی طرح حملہ کرتا ہے پھر سوراخ مین بھاگ جاتا ہے۔

در دل او سوراخہا دارد کنون ۔ سر زہر سوراخ می آرد برون

یعنی دل مین وہ بہت سے سوراخ رکھتی ہے کہ اب ہر سوراخ سے سر باہر نکالتی ہے۔ (سوسمار کا قاعدہ ہے کہ یہ اپنے گھر کے بہت سے سوراخ بناتی ہے اگر ایک طرف سے کوئی مارتا ہے تو دوسری طرف سے نکل جاتی ہے اُدھر سے کوئی مارے تو اور طرف سے باہر ہوجاوے غرضکہ مار نہین کھاتی) تو فرماتے ہین کہ سوسمار کی طرح یہ نفس و شیطان بھی دل کے اندر بہت سے سوراخ رکھتے ہین وہ سوراخ طرق اضلال ہین کہ مختلف طریقون سے انسان کو بہکاتے ہین اور اگر ایک طرف سے گمراہ نہ کرسکے تو دوسرا طریقہ اختیار کرتے ہین غرضکہ قابو مین نہین آتے۔

نام پنہان گشتن دیو از نفوس ۔ واندران سوراخ رفتن شد خنوس

یعنی شیطان کے نفوس سے پوشیدہ ہونے کا اور اُس سوراخ مین چلے جانیکا نام خنوس ہوگیا۔

کہ خنوسش چون خنوس قنفذ ست ۔ چون سر قنفذ وراآمد شد است

یعنی کہ اُس کا پوشیدہ ہونا مثل سیہی کے پوشیدہ ہونیکے ہے جیسے کہ سیہی کا سر کہ اُسکے لئے آمد و شد ہے یعنی جسطرح کہ سیہی کہ وہ کبھی سر کو باہر نکالتی ہے اور کبھی اندر کرلیتی ہے اسیطرح نفس و شیطان کہ کبھی پوشیدہ ہوتے ہین اور کبھی ظاہر ہوتے ہین۔

کہ خدا آن دیو را خناس خواند  کہ سر آن خارپشتک را بماند

یعنی کہ خدا نے اُس شیطان کو خناس کہا اسلئے کہ اُس خارپشت کے سر کے مشابہ ہوا مطلب یہ کہ حق تعالیٰ نے جو شیطان کو خناس کہا ہے تو اسلئے کہ اُسکی عادت ہے کہ کبھی پوشیدہ ہوتا ہے اور کبھی ظاہر تو اسی پوشیدگی کو خنوس کہدیا اور اس کی وجہ سے صاحب خنوس کو خناس فرما دیا۔

می نہان گردد سر آن خارپشت  دمبدم از بیم صیاد درشت

یعنی اُس خارپشت (سیہی) کا سر دمبدم صیاد سخت کے خوف سے پوشیدہ ہوتا ہے یعنی جسطرح کہ وہ صیاد کے ڈر کے مارے اپنا سر چھپا لیتی ہے اسیطرح یہ حضرت شیطان بھی چھپتے پھرتے ہین۔

تا چو فرصت یافت سر آرد برون  زین چنین مکرے شود مارش زبون

یعنی تاکہ جب فرصت پاوے تو سر باہر نکالے تو ایسے مکر سے اُس کا سانپ عاجز ہو جاتا ہے یعنی جب دیکھا کہ اب مین مغلوب ہونگا تو چھپ جاتا ہے اور جب خوف جاتا رہا تو اب پھر سر نکالتا ہے اس طریقہ سے اپنے ساتھی کو عاجز کر دیتا ہے کہ وہ اس کا کچھ نہین کر سکتا آگے فرماتے ہین کہ

گر نہ نفس از اندرون راہت زدے  رہزنان را بر تو کے دستے بُدے

یعنی اگر اندر سے تیری راہ نفس نہ مارتا تو رہزنون کو تجھپر کب قدرت ہوتی مطلب یہ کہ انسان پر جو آفات آتی ہین یہ ساری اس کی نحوست ہے کہ یہ خود ارتکاب معاصی کرتا ہے ورنہ اگر یہ خود کچھ نکرے تو کوئی وبال اسپر نہ آوے

زان عوان مقتضی کہ شہوت است  دل اسیر حرص و آز و آفت است

یعنی اُس سپاہی تقاضا گر کی وجہ سے جو کہ شہوت ہے دل حرص و آز اور آفت کا اسیر ہے

زان عوان سِتر شدی دزد و تباہ  تا عوانان را بقہر تست راہ

یعنی اُس سپاہی کی وجہ سے تو بترا اور چور اور تباہ ہو گیا ہے یہانتک کہ سپاہیون کو تیرے قہر پر راستہ ہے۔ مطلب یہ کہ جبکہ تو اُس عوان شہوت و غضب کی وجہ سے

تباہ ہورہا ہے تو یہی وجہ ہے کہ تو ان آفات دنیاوی مین پھنس رہا ہے وہ باطنی عوان صورت ظاہر مین نمودار ہو جاتے ہین

در خبر بشنو تو این پند نکو بین جنبیکم لکم اعدا عدو

یعنی تم حدیث مین یہ عمدہ نصیحت سنو کہ درمیان دونون پہلودن تمہارے کے سب سے بڑا دشمن ہی یعنی حدیث مین ہے اعدی عدوک نفسک التی بین جنبیک تو کہتے ہین کہ سب سے زیادہ تمہارا دشمن یہی ہے اسی سے بچنا ضروری ہے بس جو یہ کہے اس کی سنناہی مت

طمطراق این عدو مشنو گریز کو چو ابلیس است در رنج و ستیز

یعنی اُس عدو کی طمطراق مت سنو اور بھاگ جاؤ کیونکہ وہ رنج و ستیز مین مثل ابلیس کے ہے یعنی جسطرح کہ ابلیس ہر گھڑی اور ہر وقت لڑنے اور رنج دینے کو تیار ہے اسیطرح یہ نفس بھی ہر گھڑی تکلیف پہونچانیکو تیار رہے لہذا خدا کے واسطے اس سے الگ رہو اور اُس کی مت سنو۔

بر تو او از بہر دنیا و نبرد آن عذاب سرمدی را سہل کرد

یعنی تجھپر اُسنے دنیا اور نبرد کے واسطے اُس عذاب ابدی کو سہل کر دیا ہے یعنی اُسنے صرف دنیا کے واسطے اُس عذاب ابدی کو تمہین سہل کر کے دکھا دیا اور تم کو اُس سے بیخوف کر دیا اور اسقدر جری کر دیا کہ برابر مرتکب معاصی کے ہوتے ہو اور کچھ خبر نہین

چہ عجب گر مرگ را آسان کند او ز سحر خویش صد چندان کند

یعنی کیا تعجب ہی اگر موت کو آسان کر دے وہ اپنے سحر سے ایسے سیکڑون کو کرتا ہے یعنی اُسنے موت کو تمپر آسان کر دیا اور اُس سے بیخوف کر دیا تو کچھ تعجب نہین اسلئے کہ اُس کی فسون گری تو اُس سے کہین زیادہ ہے آگے کچھ سحر کے آثار کو بیان فرماتے ہین

سحر کاہے را بصنعت کُہ کند باز کوہے را چو کاہے می تند

یعنی سحر کاریگری سے تنکے کو پہاڑ کر (کے دکہا) دیتا ہے اور پھر پہاڑ کو تنکے کیطرح کر (کے دکہا) دیتا ہے

زشتہا را نغز گرداند بفن نغز ہا را زشت گرداند بہ ظن

یعنی برائیوں کو (اپنے) فن سے بھلائیاں کر دیتا ہے اور بھلائیوں کو گمان میں زشت کر دیتا ہے

آدمی را خر نماید ساعتے	آدمی سازد خرے را زاینتے

یعنی آدمی کو ایک گھڑی کیلئے گدھا (کر) دکھاتا ہے اور گدھے ہے افسون سے آدمی بنا دیتا ہے

کار سحر انیست کو دم می زند	ہر نفس قلب حقائق می کند

یعنی سحر کا یہی کام ہے کہ وہ پھونکتا ہے تو ہر گھڑی تبدیل حقائق کر دیتا ہے (اور اچھی کو برا اور برے کو اچھا کر دکھاتا ہے)

این چنین ساحر درون تست سر	ان فی الوسواس سحرا مستتر

یعنی ایسا ہی ایک ساحر تیرے اندر پوشیدہ تحقیق وسواس میں ایک سحر مستتر ہے (مطلب یہ کہ جیسے کہ ہمنے اوپر آثار سحر بیان کئے ہین بس ایسا ہی ایک ساحر تیرے اندر بھی ہے جو کہ ایسا ہی سحر تجبیر کرتا رہتا ہے اور وہ ساحر نفس ہی اور سحر وساوس ہین کہ وساوس مین مبتلا ہو کر انسان کو حقائق اشیاء سے بے خبری ہو جاتی ہے - ایک یہان سننے والیکو ایک قسم کی یاس ہوتی ہے کہ جب خود ہمارے اندر ہی یہ بلا موجود ہے تو اب ہم اس سے کہان بچ سکتے ہین ابتو ضرور اُسکے ہاتھون تباہ ہونگے - لہذا آگے اسکے تسلیہ کیلئے فرماتے ہین کہ -

اندران عالم کہ ہست این سحر ہا	ساحران ہستند جادوئی گشا

یعنی اُس عالم مین کہ یہ سحر ہین بہت سے ساحر جادو کشا ہین - مطلب یہ کہ جہان یہ سحر کرنے والے اور گمراہ کنندگان ہین وہان اُس سحر کو کھولنے والے اور ہدایت کنندگان بھی موجود ہین اور وہ شیوخ کاملین ہین کہ وہ شیطان کے مکر دن کو پہچانکر اس کا توڑ کر دیتے ہین -

اندران صحرا کہ رست این زہر تر	نیز روئیدست تریاق ای پسر

یعنی جس صحرا مین کہ یہ زہر تر اُگا ہے (دہین) اے صاحبزادے تریاق بھی پیدا ہوا ہے

گوید ت تریاق از من جو سپر	کہ ز زہرم من بتو نزدیک تر

یعنی تریاق تجھسے (بزبان حال) کہہ رہا ہے کہ مجھ سے پناہ تلاش کر کہ مین زہر کی نسبت

تجھ سے زیادہ نزدیک ہوں۔ مطلب یہ کہ مرشدین کاملین بلا رہے ہیں کہ اے شیطان کے پھندے میں پھنسنے والو ادہر آؤ اور ہماری مدد سے اس ورطۂ ہلاکت سے نجات پاؤ اور میرے پاس آ جاؤ اسلئے کہ میں اُس گمراہ کنندہ اور شیطان کی نسبت تمسے زیادہ نزدیک ہوں۔

گفت او سحر ست و ویرانی تو          گفت من سحر ست و دفع سحر او

یعنی (وہ مرشدین فرمارہے ہیں کہ) اُس کا کہنا سحر ہے اور تیری ویرانی ہے اور میرا کہنا سحر ہے اور اُس سحر کا دفع ہے یعنی اُسکے اقوال تو ایسے ہیں کہ سحر ہیں لیکن اُس سحر سے تمکو بربادی اور ویرانی حاصل ہوتی ہے اور میرا کہنا بھی سحر ہے یعنی سریع التاثیر ہے لیکن یہ میرے اقوال اُس سحر کے دافع اور ہدایت کرنے والے ہیں

گفت پیغمبر کہ ان فی البیان          سحر او حق گفت آن خوش پہلوان

یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بیان میں سحر ہوتا ہے اور اُس اچھے پہلوان نے حق کہا ہے یعنی حدیث میں جو ان من البیان لسحرا آیا ہے یہ بالکل صحیح ہے کہ دیکھو اُن گمراہ کنندگان کے اقوال بھی سحر ہیں کہ بیحد سریع التاثیر ہیں اور ہدایت کنندگان کے اقوال بھی سحر ہی کی طرح سریع التاثیر ہیں لیکن مابین فرق یہ ہے کہ۔

لیک سحرے دفع سحر ساحران          مایۂ تریاک باشد در جہان

یعنی لیکن ایک سحر تو ساحروں کی سحر کا دافع ہے اور جہان میں مایۂ تریاق ہوتا ہے۔

آن بیان اولیاؤ اصفیاست          کز ہمہ اغراض نفسانی جُداست

یعنی وہ بیان اولیاء و اصفیاء کا ہے کہ تمام اغراض نفسانی سے جدا ہے مطلب یہ کہ کلام دو طرح کے ہوتے ہیں جو سحر کی طرح سریع التاثیر ہوتے ہیں ایک تو وہ جو ہلاک کرنیوالا راہ حق سے پھیرنے والا وہ تو کلام شیاطین و وساوس نفس ہے اور ایک وہ جو کہ ہدایت کرنے والا اور شیاطین کے سحر کو اور اُسکے اثر کو دفع کرنے والا وہ کلام اولیاء اللہ ہے کہ جو تمام اغراض نفسانیہ سے جُدا ہو چکے ہیں کہ اُن کے کلام میں ہدایت و رشد ہوتی ہے آگے ان سب کا حاصل فرماتے ہیں کہ۔

حاصل آن کز زہر نفس دون گریز نوش کن تریاق مرشد چست و تیز

یعنی حاصل یہ ہے کہ کمینہ کے زہر سے تو بھاگ اور مرشد کا تریاق چست و چالاک (ہو کر) نوش کر۔ یعنی اُس کی باتوں اور اُس کی ہدایتوں پر عمل کر اور نفس و شیطان کو دفع کر تاکہ تو کسی کام کا ہو۔

این طلسم سحر نفس اندر شکن سوئے گنج پیر کامل نقب زن

یعنی اس طلسم سحر نفس کو توڑ ڈال اور پیر کامل کے خزانہ کی طرف نقب لگا۔ یعنی اُس خزانہ شیخ کامل کو حاصل کر اور اس نفس و شیطان کے طلسم کو توڑ تاکہ رہائی پاکر اور گمراہی سے نکل کر راہِ ہدایت پر آجاؤ۔ آگے فرماتے ہیں کہ۔

بس دراز ست این سوئے آغاز ران جانب مہمان و مسجد باز ران

یعنی یہ (قصہ تو) بہت دراز ہے تم شروع کی طرف چلو۔ مہمان اور مسجد کی طرف کو واپس چلو۔ مطلب یہ کہ یہ مضمون نفس کے مکائد کا اور مرشد کی ترغیب کا تو بہت طویل ہے لہٰذا اُسکو یہین چھوڑ کر اب ذرا مہمان اور مسجد کا قصہ بیان کردو۔

زین گذر کن باز تا مسجد بیا قصہ مہمان بگو وان ماجرا

یعنی اس سے گذر کر اور پھر مسجد تک آ۔ قصہ مہمان کا کہہ اور وہ ماجرا یعنی اب اُس مسجد والے مہمان کے قصہ کو پورا کردو اور اُسے بیان کرو آگے اُسی کو فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ہین مکن جلدی برو ای بوالکرم | مسجد و مارا مکن زین متہم |
| کہ بگوید دشمنے از دشمنے | آتشے در ماز ند فردا دنے |
| کہ بتا سایند او را ظالمے | بر بہانہ مسجد او بد ساملے |

تا بہانہ قتل بر مسجد نہد
چونکہ بدنام ست مسجد او جہد

تہمتے بر ما منہ اے سخت جان
کہ نہ ایم ایمن ز مکر دشمنان

ہین برو جلدی مکن سودا میز
کہ نتان پیمود گردون را بگز

چون تو بسیاران بلا فیدہ ز بخت
ریش خود بر کندہ یک یک لخت لخت

ہین برو کوتاہ کن این قیل و قال
خویش و ما را در میفگن در وبال

اُنہون نے پھر کہا کہ آپ جائین اور جلدی نکرین اور ہمکو اور ہماری مسجد کو الزام قتل سے متہم نکرین ہمکو ڈر ہے کہ کوئی دشمن دشمنی سے یون نہ کہے کہ اور کوئی کمینہ ہمکو یون ضرر نہ پہونچائے کہ صاحب مارا تو ہے اسے کسی ظالم نے اور نام لے دیا مسجد کا اور اس بہانہ سے خود بچ گیا اور اسنے یہ جرأت اسلئے کی ہے کہ چونکہ مسجد بدنام ہے اسلئے اسکو مسجد کے سر تھوپدے اور خود کود کر الگ ہو جاوے۔ پس آپ بہادر سہی مگر ہمکو الزام سے بچائے اسلئے کہ ہم دشمنون کی شرارت سے مطمئن نہین ہین دیکھئے ہم کہتے ہین کہ آپ تشریف لیجائیے اور جلدی نہ کیجئے۔ اور خیال خام نہ پکائے کیونکہ مسجد مین رہکر بچ جانا یون ہی ناممکن ہے جیساکہ آسمان کو گز سے ناپنا اور یہ تو ناممکن ہے لہذا وہ بھی ناممکن ہے۔ آپ جیسے بہت سے آئے ہین اُنہون نے اپنی خوش اقبالی کی شیخیان ماری ہین لیکن نتیجہ یہی ہوا کہ وہ پچھتائے اور مارے غم کے اپنی ڈاڑھیان نوچ کر ایک ایک بال اُکھیڑ ڈالا۔ اچھا تو اب تشریف لیجائین اور زیادہ نہ کہین سنین نہ اپنے کو مصیبت مین ڈالین اور نہ ہمکو بلا مین پھنسائین۔

## شرح شبیری

### ملامت کرون کا مسجد کے مہمان کو مکرر نصیحت کرنا

ہین مکن جلدی برو اے بوالکرم　　مسجد و ما را مکن زین متہم

یعنی (اہل محلہ نے کہا کہ) ارے بھلے آدمی جلدی مت کر چلا جا ہمین اور مسجد کو اس سے متہم مت کر۔ یعنی اگر تو یہان ٹہیرا اور مارا گیا تو سب لوگ ہمپر الزام رکہین گے اور سمجہین گے کہ ان ہی لوگون نے مار ڈالا ہے تو تو ہمین کیون بدنام کرتا ہے۔

کہ بگوید دشمنے از دشمنی　　آتشے در ما زند فرداد نے

یعنی اگر کوئی دشمن دشمنی کی وجہ سے کہدے اور کل کو کوئی کمینہ ہمارے اندر آگ لگادے (اور یہ کہے کہ)

کہ بتا سا بند او را ظالمے　　بر بہانہ مسجد او بد سالمے

یعنی کہ گلا گہونٹ دیا ہے اس کا کسی ظالم نے اور مسجد کے بہانہ پر وہ بے فکر تھا

تا بہانہ قتل بر مسجد نہد　　چونکہ بدنام است مسجد او جہد

یعنی تاکہ قتل کا بہانہ مسجد پر رکہدے جبکہ مسجد بدنام ہے تو وہ (صاف) نکل جاوے۔ مطلب یہ کہ لوگون نے کہا کہ میان یہان سے چلدے ورنہ کوئی دشمن دشمنی کی وجہ سے ہمارے اوپر الزام لگادیگا۔ اور کہدیگا کہ میان ان ہی لوگون نے مار دیا ہے اور چونکہ مسجد بدنام ہے کہ یہان جو آتا ہے مر جاتا ہے۔ اسلئے مار کر اس مسجد کا نام لے دیا تو چونکہ ہمین اس الزام کا خوف ہے لہذا تو یہان سے روانہ ہو جا۔

تہمتے بر ما منہ اے سخت جان　　کہ نہ ایم ایمن ز مکر دشمنان

یعنی (اہل محلہ نے کہا کہ) ارے سخت جان ہمارے اوپر تہمت مت رکہہ کیونکہ ہم دشمنون کے مکر سے بیخوف نہین ہین۔ یعنی ان لوگون نے کہا کہ میان ہمارے اوپر تہمت مت رکہہ اسلئے کہ ہمین دشمنون کا بہت خوف ہے ممکن ہے کہ لوگ ہمپر تہمت لگادین اسلئے تو یہان سے روانہ ہی ہو جا۔

ہین برو جلدی مکن سودا مپز　　کہ نتان پیمود گردون را بگز

یعنی ارے جا جلدی مت کر سودا مت پکا کیونکہ آسمان کو گز سے کوئی ناپ نہین سکتا۔

مطلب یہ کہ جلدی مت کر سوچ سمجھکر کام کر اور ایسے تمام خیالات کو مت پکا اسلئے کہ یہ ایسا مشکل کام ہے جیسے کہ آسمان کی پیمایش کرنا اور آسمان کی پیمایش کوئی کر نہین نہین سکتا۔ لہذا تو بھی اس مسجد مین نہین رہ سکتا۔

چون تو لبیاران بلا فیدہ ز بخت ریش خود بر کندہ یک یک لخت لخت

یعنی تجھ جیسے بہتیرے جو کہ بخت کی وجہ سے سختی کہتے تھے اپنی ڈاڑھی کو ایک ایک کر کے اُکھاڑ دی مطلب یہ کہ یہان بہت لوگون نے بخت آزمائی کر لی ہے مگر کوئی بھی یہان سے بازی نہ لے سکا بلکہ ہمیشہ جو آیا تباہ و برباد ہی ہوا لہذا تو اس خیال مین مت پڑ اور چلا جا۔

ہین برو کوتاہ کن این قیل و قال خویش و ما را در میفگن در وبال

یعنی ارے جا اور اس کہنے سننے کو کم کر اور اپنے کو اور ہمین وبال مین مت ڈال مطلب یہ کہ سب نے کہا کہ بس ان باتون کو جانے دو اور ہمپر تو الزام مت لگاؤ اور اپنے کو ہلاکت مین مت ڈالو۔ بس تم یہان سے چلے ہی جاؤ جب اُسنے ان ملامت گرون کی یہ باتین اور نصیحتین سنین تو اُسنے جواب ذیل دیا۔

## شرح حبیبی

گفت ای یاران ازان دیوان نیم که ز لا حول ضعیف آید پیم

کودکے کو حارث کشتے بدے طبلکے در دفع مرغان می زدے

تا رمیدے مرغ ازان طبلک ز کشت کشت از مرغان بد بیخوف گشت

چونکہ سلطان شاہ محمود کریم بر گذر زد آن طرف خیمہ عظیم

با سپاہے ہمچو استارہ اثیر انبہ و فیروز و صفدر ملک گیر

اشترے بُد کو بدے حمال کوس بختی بُد پیشرو ہمچون خروس

یانک کوس و طبل بر وے روز و شب / می زدند اندر رجوع و در طلب

اندران مزرع در آمد آن شتر / کودک آن طبلک بزد در حفظ بر

عاقلے گفتش مزن طبلک که او / پخته طبلست و با آن شست خو

پیش او چه بود تبوراک تو طفل / که کشد او طبل سلطان بیست کفل

عاشقم من کشتهٔ قربان لا / جان من نوبتگه طبل بلا

خود تبوراکست این تهدیدها / پیش آنچه دیده است این دیدها

اے حریفان من ازانها نیستم / کز خیالاتے درین ره بایستم

من چو اسمٰعیلیانم بے حذر / بل چو اسمٰعیل آزادم ز سر

فارغم از طمطراق و از ریا / قل تعالوا گفت جانم را بیا

اسنے جواب دیا کہ صاحبو میں شیطان نہیں ہون کہ لاحول سنکر میرا قدم سست ہو جاوے لہذا یہ تہدیدات اور دہمکیاں مجھے میرے ارادہ سے باز نہیں رکھ سکتیں میں تمکو ایک قصہ سناتا ہوں غور سے سنو ایک لڑکا جو کہ ایک کھیت کی رکھوالی کرتا تھا جانوروں کو ہٹانے کیلئے ڈھپڑی بجا دیتا تھا اُس سے جانور بھاگ جاتے تھے اور اس ذریعے سے کھیتی اُن سے مامون ہو جاتی تھی جبکہ سلطان محمودؒ نے اُس طرف کو گذرتے ہوئے ایک ستاروں کی مانند بیشمار اور فتحمند صف شکن ملک گیر لشکر کے ساتھ وہان قیام کیا تو اُس کا ایک نقارہ بردار اور جسطرح مرغ سب سے پہلے اُٹھتا ہے یوں سب سے آگے چلنے والا بختی اونٹ تھا اتفاقاً وہ اونٹ اُس کھیت میں جا گھسا اسپر لڑکے نے ڈھپڑی کو بغل میں لیکر اُسکو نکالنے کیلئے بجانا شروع کیا۔ کسی عقلمند نے اُس سے کہا کہ میاں صاحبزادے تم ڈھپڑی نہ بجاؤ کیونکہ یہ نقارہ بردار اونٹ اور اس آواز کے سننے کا عادی ہے یہ اس سے نہیں ڈر سکتا جبکہ یہ تمہاری ڈھپڑی جیسے

بیس گو نابڑا نقارہ اٹھاتا اور اُس کی آواز سنتا ہے تو تمہاری ڈہپری کیا چیز ہے۔ سو صاحبو مین عاشق اور فنا پر مٹا ہوا ہون میری جان مصائب کا نقار خانہ ہے پس جو بلا ئین مین نے ان آنکھون سے دیکھی ہین اُن کے سامنے یہ دہمکیان ایسی ہی ہین جیسے نقارہ محمود کے سامنے ڈہپڑی۔ نیز میری سامنے یہ دہمکیان ایسی ہی ہین جیسے رہگیر کیلئے خیالی صورتین پس ہین اُن لوگون مین سے نہین ہون جو خیالی صورتون سے متاثر ہوکر رستہ مین ٹہر جاؤن اور چلنا چھوڑ دون مین اسمعیل مشرب لوگون کی طرح بیخوف ہون بلکہ خود اسمعیل علیہ السلام کی طرح سر سے بے پرواہ ہون تم میری باتون کو شیخی سمجھتے ہو مگر مین تمکو یقین دلاتا ہون کہ نہ مجھے نمائشی باتون کی ضرورت ہے نہ دکھاوے کی حاجت بلکہ میری جان کو تو حکم قل تعالوا بلا رہا ہے اسلئے مین سر ہتیلی پر لئے پہرتا ہون۔

## شرح شبیری

### اُس مہمان کا اُنکو جواب دینا اور کہیت والے لڑکے کا اور اپنی کہیتی سے ڈہپڑی کی ذریعہ سے محمود غزنوی کے نقارہ بردار اونٹ کو ہٹانے کی مثل بیان کرنا

گفت ای یاران ازان دیوان نیم    کہ زلاحولے ضعیف آید پیم

یعنی اُسنے کہا کہ اے یارو مین اُن دیوانون سے نہین ہون کہ جو ایک لاحول سے میرا قدم ضعیف ہو جاوے یعنی اُسنے کہا کہ مین اُن لوگون سے نہین ہون کہ جو تمہاری باتون سے ڈر جاؤن اور میرا قدم شست ہو جاوے اور مین اس مسجد مین نہ ٹہیرون اسلئے کہ میری مثال تو ایسی ہے کہ۔

کودکے کو حارس کشتے بُدے    طبلکے در دفع مرغان می زدے

یعنی ایک لڑکا جو کہ نگہبان ایک کہیتی کا تھا جانورون کے دفع کرنیکے لئے ایک ڈہپڑی بجایا کرتا تھا

تا رمیدے مرغ ازان طبلک ز کشت    کشت ازان مرغان بد بیخوف گشت

یعنی یہانتک کہ جانور اُس ڈہپڑی کی وجہ سے کہیت سے بھاگ جاتے تو کہیتی بدجانورون کے بیخوف ہو گئی تھی۔

چونکہ سلطان شاہ محمود کریم　　بر گذر زد آن طرف خیمہ عظیم

یعنی جبکہ سلطان محمود شاہ کریم نے گذر گاہ پر اُس طرف خیمہ عظیم لگایا۔

با سپاہے ہمچو استارہ اثیر　　انبہ و فیروز و صفدر ملک گیر

یعنی ساتھ ایک لشکر کے جو مثل آسمان کے ستارون کی بیحد تھا اور کامیاب اور شجاع اور ملک گیر

یعنی اُس حالت مین محمود غزنوی اُس لڑکے کے کہیت کی طرف کو گذرا تو اُسنے اتفاقاً وہین ڈیرہ ڈال دیا۔

اشترے بُد کو بُدے حمال کوس　　بختی بد بیشرو ہمچو خروس

یعنی ایک اونٹ تھا جو کہ نقارہ بردار تھا ایک بختی تھا مرغ کی طرح آگے چلنے والا یعنی جس طرح کہ مرغ تمام جانورون میں سحر خیز ہوتا ہے اسیطرح وہ اونٹ بھی سب مین آگے چلنے والا تھا۔

بانگ کوس و طبل بر وے روز و شب　　می زدندے در رجوع و در طلب

یعنی کوچ کے روز طبل کی آواز اُسکے اوپر رات دن آنے جانے مین بجایا کرتے تھے۔

اندران مزرع در آمد آن شتر　　کودک آن طبلک بزد در حفظ بر

یعنی وہ اونٹ اُس کہیتی مین آگیا تو لڑکے نے اُس ڈہیڑیکو گیہون کی حفاظت کیلئے بجایا۔

عاقلے گفتش مزن طبلک کہ او　　بختی طبل است و با آن نشست خو

یعنی ایک عاقل نے اُس سے کہا کہ تو ڈہیڑیکو مت بجا اسلئے کہ وہ تو بختی ہے اور وہ اُس کا عادی ہے (آن شست خو اصل مین آن شس خوست تھا یعنی اُس طبل کیساتھ اُس کی عادت ہے تو پہر وہ اس ڈہیڑی سے کیا ڈریگا

پیش او چہ بود تبوراک تو طفل　　کہ کشد او طبل سلطان بیست کفل

یعنی اے لڑکے اُسکے آگے تیری ڈہیڑی کیا ہوگی کیونکہ وہ تو طبل سلطانی کو جو بیس گناہ کھینچتا ہے (تو وہ اس ذراسی ڈہیڑی سے کیا ڈریگا اب اُس مثل کو بیان کرکے وہ مہمان کہتا ہے کہ)

عاشقم من کشتۂ قربان لا　　جان من نوبتگہ طبل بلا

یعنی مین عاشق ہون مارا ہوا اور قربان فنا کا ہون اور میری جان طبل بلا کی نوبت گاہ ہے

خود تهور آن است این تهدیدہا پیش آنچہ دیدہ است این دیدہا

یعنی یہ تہدیدین خود اُن چیزون کے سامنے جنکو کہ ان آنکہون نے دیکہا ہے ڈہپیڑیان ہین مطلب یہ کہ جسطرح کہ وہ اونٹ طبل بردار تہا اس وجہ سے اُس ڈہپیڑی سے نہ ڈرتا تہا اسی طرح مین بہی بلاؤن کا برداشت کرنے والا ہون مجہپر سیکڑون بلائین نازل ہو چکی ہین تو پہر میرے سامنے تمہاری یہ دہمکیان کیا چل سکتی ہین یہ دہمکیان میرے آگے ایسی ہین جیسے کہ اُس اونٹ کے آگے وہ ڈہپیڑی اسلئے کہ مین نے تو اس سے کہین زیادہ بلائین برداشت کی ہین۔

ای حریفان من از آنہا نیستم کز خیالاتی درین رہ بیستم

یعنی لے دوستو مین اُن مین سے نہین ہون کہ خیالات کی بناء پر اِس راہ مین کہڑا ہو جاؤن۔ یعنی تم جو باتین کر رہے ہو یہ صرف خیالات ہین کہ یون ہوگا اس طرح ہوگا تو مین ایسا نہین کہ خیالات کی بناء پر ڈر جاؤن بلکہ

من چو اسمعیلیانم بے حذر بل چو اسمعیل آزادم ز سر

یعنی مین اسمعیلیون (ایک فرقہ کا نام ہے) کی طرح ہون بے خوف بلکہ اسمعیل کی طرح سر سے آزاد ہون یعنی مجہے مرجانے سے خوف نہین ہے مین تو مرنے کہبرتا ہون مین اپنے سر سے بالکل آزاد ہون۔

فارغم از طمطراق و از ریا قل تعالوا گفت جانم را بیا

یعنی مین شان وشوکت اور ریا سے فارغ ہون قل تعالوا نے میری جان کو کہا ہے کہ آ۔ یعنی مجہے شان وشوکت کی ضرورت نہین ہے جو شبہ ہو کہ مین یہ باتین اسلئے کر رہا ہون نہ مجہے ریا مقصود ہے بلکہ تعالوا کا جو خطاب ہو رہا ہے وہ خطاب مجہے بلا رہا ہے اور اُسی کی وجہ سے مین جان دینے پر دلیر ہون۔

آگے مولانا

فرماتے ہین کہ۔

# شرح جیبی

گفت پیغمبر کہ جاد فی السلف  بالعطیر من تیقن بالخلف
ہر کہ بیند مر عطارا صد عوض  زود در بازد عطارا زین غرض
جملہ در بازار زان گشتند بند  تا چو سود افتاد مال خود دہند
زر در انبانہا نشستہ منتظر  تا کہ سود آید ببذل آید مصر
چون بہ بیند کالہ در ربح بیش  سرد گردد عشقش از کالائی خویش
گرم زان ماندست با آن کو ندید  کالہائے خویش را ربح ومزید
ہمچنین علم وہنرہا در حرف  چون ندید افزون ازانہا در شرف
تا بہ از جان نیست جان باشد عزیز  چون بہ آمد نام جان شد چیز لیز
لعبت مردہ بود جان طفل را  تا نگشت او در بزرگی طفل را
این تصور وین تخیل لعبت است  تا تو طفلی پس بدانت حاجت است
چون ز طفلی رست جان شد در وصال  فارغ از حسن است وتصویر وخیال
نیست محرم تا بگویم بے نفاق  تن زدم واللہ اعلم بالوفاق
مال وتن برف اندر یزان از فنا  حق خریدارش کہ اللہ اشتری
برفہا زان از ثمن اولیستت  کہ تو ئی در شک یقینے نیست
وین عجب ظنے ست در تو ای مہین  کہ نمی پرد بہ بستان یقین
ہر گمان تشنہ یقین ست ای پسر  می زند اندر تزائد بال وپر
چون رسد در علم پس پر پا شود  مر یقین را علم او پویا شود
زانکہ ہست اندر طریق مفتتن  علم کمتر از یقین وفوق ظن
علم جویائے یقین باشد بدان  وان یقین جویائے دید ست وعیان
اندر الہٰکم بجو این را کنون  از پس کلا پس لو تعلمون
می کشد دانش بہ بینش ای علیم  گر یقین بودے بدیدندے جحیم
دید زائد از یقین بے امتہال  آنچنان کز ظن ہمی زاید خیال
اندر الہٰکم بیان این بہ بین  کہ شود علم الیقین عین الیقین

اب مولانا فرماتے ہیں (اور ممکن ہے کہ مقولہ عاشق ہی ہو) کہ کسی کو مذکورہ بالا بیان بعید نہ معلوم ہو کیونکہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے (کما ہو المنقول واللہ اعلم بصحۃ النقل) کہ جب کسی کو معاوضہ کا یقین ہوتا ہے وہ ابتدا ہی میں مال کے دینے میں دل کھول دیتا ہے اور یہ امر نہایت صحیح ہے چنانچہ لوگ بازاروں میں اسی لئے مقید ہیں کہ جب نفع ملے تو مال دے ڈالیں تھیلیوں میں سونا بھرے منتظر بیٹھے ہیں کہ نفع کا مال ملے تو زبردستی اسے کسی کے گلے منڈھ دیں پس جب ان لوگوں کو زیادہ نفع کا مال ملتا ہے تو اونکو اپنے مال کی محبت نہیں رہتی کیونکہ ان کو اپنے مال سے اسی لئے محبت ہے کہ نفع کا مال نہیں ملا ہے علی ہذا علم وہنر اور بیٹیوں سے بھی اسی لئے محبت ہے کہ ان سے زیادہ اشرف شئے اونکو نہیں ملی ورنہ جبکہ ایسی شئے مل جاوے تو کبھی محبت نہ رہے گی۔ پس جبکہ یہ اصول معلوم ہو گیا تو اب سمجھو کہ جان اسی وقت تک عزیز ہے جب تک اس سے زیادہ عزیز شئے نہیں ملتی اور جبکہ اوس سے بہتر کوئی شئے ملتی ہے تو پھر وہ عزیز نہیں رہتی بلکہ ایک حقیر شئے ہو جاتی ہے اس سے تو یہ معلوم ہوا کہ بہتر عوض کے مقابلہ میں جان حقیر چیز ہو جاتی ہے اب یوں سمجھو کہ کبھی آدمی اوس شئے کو جو حقیقۃً جان نہیں ہے جان سمجھ لیتا ہے اسلئے کہ وہ حقیقی جان کو نہیں دیکھتا۔ چنانچہ بچہ بے جان گڑیا کو اس وقت تک جان سمجھتا ہے جبتک وہ جوان نہیں ہوتا اور اوس کے اولاد نہیں ہوتی اور جبکہ اوسکے اولاد ہوتی ہے اور وہ جاندار گوڑیا کو دیکھتا ہے اوس وقت اوسکی نظر میں وہ گوڑیا کچھ بھی نہیں رہتی جب یہ امر ممہد ہو چکا تو اب سمجھو کہ دنیا وما فیہا جو کہ بمنزلہ ایک تصور وتخیل کے ہے واقع میں ایک بیجان کھلونا ہے اور جب تک کہ تم کامل العقل اور بالغ حقیقی نہیں ہوئے اوس وقت تک تم کو اُس کی ضرورت ہے پس جبکہ آدمی حقیقی بالغ ہو گیا اور وصل محبوب حقیقی نصیب ہو گیا تو پھر نہ اُسے حس کی ضرورت رہتی ہے نہ تصویر وخیال کی اور دنیا وما فیہا اوس کی نظر میں ہیچ ہو جاتی ہے چونکہ کوئی مُحرم نہیں ہے تاکہ میں اس مضمون کو صاف صاف بیان کرسکوں اسلئے اسی قدر بیان کرکے خاموشی اختیار کرتا ہوں اور کہتا ہوں کہ تفصیل وصال حق سبحانہ ہی خوب جانتے ہیں اور اس عنوان کو چھوڑ کر دوسرے عنوان سے سمجھاتا ہوں سنو مال اور تن برف ہیں جو کہ گھٹتے اور فنا ہوتے رہتے ہیں اور خدا اونکا خریدار ہے کیونکہ وہ فرماتا ہے اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ پس جو شخص کہ وصال حق سبحانہ سے کامیاب ہو گا یا دوسرے عنوان کی بنا پر یوں کہو کہ وہ اپنی جان کی اعلیٰ قیمت دیکھے گا اوس کی نظر میں جان کی کیا وقعت ہو سکتی ہے اور وہ اوسکے دے ڈالنے مین کیا پس وپیش کریگا۔ پس اب اس عاشق کے بیان میں کچھ بھی استبعاد نہ رہا۔ استبعاد کا منشا یہ ہے کہ تم اوسکی حالت کو اپنی حالت پر قیاس کرتے ہو اور سمجھتے ہو کہ جیسے ہم کو جان عزیز معلوم ہوتی ہے یوں ہی اوسکو

بھی ہونی چاہیئے مگر یہ قیاس مع لفارق ہے تمکو یہ برف اس قیمت کے مقابلہ میں اسلئے عزیز ہے کہ تم کو شک ہے اور یقین نہین ہے برخلاف اُسکے کہ اوسکو یقین ہے اور شک بھی عجیب قسم کا ہے کہ یقین تک پہونچنا ہی نہین چاہتا حالانکہ ہر شک کا قاعدہ ہے کہ وہ طالب یقین ہوتا ہے اور ترقی کرنے کیلئے پر پُرزے ہلاتا ہے پس جبکہ وہ علم تک پہونچتا ہے تو وہان نہین ٹہیرتا بلکہ سیدھا یقین تک پہونچتا ہے کیونکہ اس راہ مین علم پہلے پڑتا ہے اور یقین بعد کو ملتا ہے اسلئے کہ علم ظن اور یقین کے درمیان میں واقع ہے اسلئے اولاً وہ علم ہوتا ہے اور جب علم ہوجاتا ہے تو یقین کا طالب ہوتا ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ علم جویائے یقین ہے اور جب یقین تک پہونچ جاتا ہے تو وہاں بھی نہین ٹہیرتا۔ بلکہ حق الیقین تک پہونچتا ہے کیونکہ یقین طالب مشاہدہ و معائنہ ہوتا ہے اسکی تصدیق تم کو الھکم التکاثر میں کلا لو تعلمون علم الیقین لترون الجحیم ثم لترونها عین الیقین سے ہوگی اور معلوم ہوگا کہ علم سے مشاہدہ پیدا ہوتا ہے چنانچہ فرماتے ہیں کلا لو تعلمون علم الیقین لترون الجحیم ثم لترونها عین الیقین جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر کفار کو علم الیقین حاصل ہوجاتا تو وہ دوزخ کا مشاہدہ کرتے پس معلوم ہوا کہ علم یقینی سے مشاہدہ پیدا ہوتا ہے جس طرح کہ ظن سے خیال پیدا ہوتا ہے دیکھ لو الھکم میں صاف مذکور ہے کہ علم الیقین عین الیقین یعنی اصل اور حقیقی یقین جس کو اصطلاح میں حق الیقین کہتے ہیں ہو جاتا ہے (ف اس بیان میں ظن سے مراد جانب راجح نہین جو کہ مصطلح اہل معقول ہے بلکہ وہ علم مراد ہے جس میں طمانینت نہ ہو اور ہم نے جو اس کا ترجمہ شک کیا ہے اس سے بھی معنی اصطلاحی مراد نہیں بلکہ یہی معنی مراد ہیں اور علم سے علم تقلیدی مراد ہے فتنبہ لہ)۔

## شرح شبیری

گفت پیغمبر کہ جادف السلف   بالعطیہ من تیقن بالخلف

یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے پہلے لوگون میں عطا کرنے مین اوس نے سخاوت کی ہے جس نے عوض کا یقین کرلیا۔ یعنی جس کو کہ جود و کرم کا بدلہ یعنی جنت کا یقین ہوگیا اوس نے جان لیا کہ اگر میں عطا کروں گا تو اوسکے بدلہ میں مجھے بیحد نعمتین ملین گی تو بس اوس نے خوب جود و کرم کیا۔

ہر کہ بیند مر عطا را صد عوض   زود در بازد عطا را زین غرض

یعنی جو شخص کہ عطا کے سو عوض دیکھ لیتا ہے وہ جلدی سے عطا کا دروازہ اس غرض کیلئے کھول دیتا ہے یعنی جسنے دیکھا کہ ایک دینے سے سو ملتے ہیں تو اوس نے فوراً دروازہ عطا کا کھولدیا کہ وہ اس نفع سے منتفع ہوسکے تو چونکہ اس شخص نے یہی سمجھ لیا تھا کہ اگر میں مارا ہی گیا تو شہید ہونگا اس لیئے وہ جان دینے کو تیار ہوگیا تھا اور آگے ختم

قصہ پر چند اشعار مولانا فرمادیں گے جس سے کہ معلوم ہوتا ہے کہ ان ساری باتوں سے امور ظاہر مراد ہی نہیں بلکہ جان دینے سے مراد مجاہدات وریاضات کرنا ہے اور وہ طلسم راہ حق کی مشکلات ہیں اور وہ خزانہ جو اوس طلسم مین تھا اوس سے مراد خزانہ علوم ومعارف ہے تواب تو مطلب بالکل ظاہر ہوگیا کہ اوس نے دیکھا کہ مجاہدات وریاضات کرنے سے بیحد فوائد ہیں لہذا وہ مجاہدات وریاضات پر تیار ہوگیا اور ان مجاہدات وریاضات مین اوس نے بلاؤن کے آنے کی اور جان کے جانے کی پرواہ نہ کی اور یہی وہ کہہ رہا ہے کہ مجھے پرواہ نہیں ہے اب چونکہ بیان کیا ہے کہ جو عطا کے عوض کو دیکھ لیتا ہے وہ پھر خوب عطا کرتا ہے تو آگے اس کی نظائر بیان فرماتے ہیں کہ

جملہ در بازار زان گشتند بند تا چو سود افتاد مال خود دہند

یعنی سارے لوگ بازار میں اسلیئے بند ہورہے ہیں کہ جب نفع پڑے تو اپنا مال دیدیں۔

زر دربا نہا نشستہ منتظر تا کہ سود آید بہ بذل آید مُصِر

یعنی روپیہ پیسہ تھیلیوں میں رکھے ہوئے اور منتظر بیٹھے ہوئے ہیں تاکہ نفع آوے اور کوئی اصرار کرنے والا خرچ میں آوے مطلب یہ کہ دیکھو بازار میں تاجر اپنے مال کو اور صراف روپیہ پیسہ کو لئے بیٹھے ہیں کہ اگر ہمکو نفع ملے تو اپنا مال دیدیں تو دیکھو نفع ملنے پر اور عوض کے حاصل ہوجانے پر اپنا مال دیدینے کو تیار ہیں۔

چون بہ بیند کالہ در ربح بیش سرد گردد عشقش از کالای خویش

یعنی جب (تاجر) اسباب کو نفع میں زیادہ دیکھتا ہے تو اوس کا عشق اپنے اسباب سے سرد ہوجاتا ہے مطلب یہ کہ جب اوس نے دیکھا کہ اگر اس مال کو دیدیا تو اوس کے بدلہ میں عوض زیادہ ملے گا تو اوس کے دل میں جو مال کی محبت تھی اب وہ جاتی رہی اور یہ اپنے مال کو دیدینے کو تیار ہوگیا۔

گرم زان ماندست با آن کو ندید کالہائے خویش را ربح ومزید

یعنی اوس اسباب کا شائق اسلیئے ہے کہ اوس نے اپنے اسباب کا نفع اور زیادہ ہونا نہیں دیکھا یعنی جسکو کہ خبر نہیں ہے کہ اس اسباب کے دینے سے یہ نفع ہوتا ہے وہ خود اوس اسباب ہی پر عاشق اور اوسی کا شائق بن بیٹھا ہے۔

ہمچنین علم وہنرہائے وحرف چون ندید افزون ازانہا در شرف

یعنی اسی طرح علم وہنر اور پیشے جب اون مین زیادتی کو نہ دیکھا شرف مین یعنی اسی طرح علم وہنر ہین کہ جب انسان اونمین کوئی زیادتی نہ دیکھے تو اونکو بھی خرچ نہین کرتا۔ اور جب اوسمین زیادتی معلوم ہوجاتی ہے تو پھر خرچ کرنیکو تیار ہوجاتا ہے

تا بہ از جان نیست جان باشد عزیز چون بہ آمد نام جان شد چیز لیز

یعنی جب تک کہ جان سے بہتر نہین ہے جان عزیز ہوتی ہے اور جب بہتر آیا تو جان کا نام ایک شے حقیر ہوگیا

مطلب یہ کہ جس وقت تک جان سے بہتر شے کوئی نہیں دیکھتا اوسوقت تک جان محبوب ہے اور جب اس سے بہتر شے مل گئی اب جان کی قدر بھی جاتی رہی۔

**لعبت مردہ بود جان طفل را تا نگشت او لد بزرگی طفل زا**

یعنی مردہ گوڑیا بچہ کی جان ہوتی ہے جب تک کہ وہ بزرگی میں بچہ کا جننے والا نہ ہو۔ یعنی جب تک کہ انسان عاقل نہیں ہوتا اوسوقت تک تو گوڑیونکو جو مردہ ہیں محبوب سمجھتا ہے اور جب عاقل بالغ ہوا اور خود اوس کے بچے پیدا ہون تو اب اوس کو اون مردہ گوڑیون سے محبت نہیں رہی کیونکہ اب اوسکو اوس سے بہتر چیز خود اوس کے بچے مل گئے۔

**این تخیل وین تصور لعبت است تا تو طفلی پس بدانت حاجت است**

یعنی یہ خیالات اور تصورات گوڑیان ہیں جب تک کہ تو بچہ ہے تجھے ان کی حاجت ہے (لیکن)

**چون ز طفلی رست جان شد در وصال فارغ از حس است و تصویر و خیال**

یعنی جب طفلی سے چھوٹا اور جان وصال میں ہوئی تو (اب جان) حس اور تصورات اور خیالات سے فارغ ہو گئے یعنی جب تم کو وصال حق میسر ہوا اور تم کو قرب نصیب ہوا جس سے عقل و ہوش سب درست ہو گئے تو اب تم اون جو اس سے بھی چھوٹ گئے اور تم کو ان تخیلات واہیہ کی ضرورت مندی آگے فرماتے ہین کہ۔

**نیست محرم تا بگویم بے نفاق تن زدم واللہ اعلم بالوفاق**

یعنی کوئی محرم نہیں ہے تاکہ میں بے نفاق کے بیان کرون تو چپ رہتا ہون واللہ اعلم بالوفاق مطلب یہ کہ کوئی ایسا محرم تو ہے نہیں جس سے صاف صاف بیان کروون اب تو صرف اشارات میں کہا جاتا ہے تو جب کوئی محرم نہیں ہے تو اب چپ رہنا ہی بہتر ہے اب یہان مضمون وصال و اتحاد کو تو بند کر دیا آگے دوسرا مضمون ارشاد فرماتے ہین کہ۔

**مال و تن برف اند ریزان فنا حق خریدارش کہ اللہ اشتری**

یعنی مال و تن برف ہین فنا کے گرائے ہوئے خریدار اوس کا حق ہے کہ اشتری مطلب یہ کہ مال و تن برف کی طرح فانی اور ہر وقت گھٹنے والے ہین اور اون کا خریدار حق تعالیٰ ہے کہ ارشاد ہے کہ ان اللہ اشتری من المؤمنین انفسھم واموالھم بان لھم الجنۃ۔

**برفہا زان از ثمن اولیستت کہ توئی در شک یقینے نیستت**

یعنی برف قیمت سے تجھے اس لئے بہتر ہے کہ تو شک مین ہے اور تجھے یقین نہیں ہے مطلب یہ کہ تو جو دنیا کے مال و اسباب پر جو ذاتی ہین ترجیح دے رہا ہے اور اوس کی جو قیمت حق تعالیٰ نے تجویز فرمائی ہے یعنی جنت اوس سے

تو ان کو بہتر سمجھتا ہے تو وجہ اسکی یہ ہے کہ تجھکو ابھی درجۂ یقین حاصل نہین ہوا تو ابھی تک شک مین ہے اگر یقین ہو جاتا تو ضرور تو اس فانی شئے کو ترک کرتا اور اوس باقی کو حاصل کرتا ۔

وین عجب ظنیست در تو اے مہین کہ نمی پرد بہ بستان یقین

یعنی اور تیرے اندر اے ذلیل یہ عجیب ظن ہے جو کہ بستان یقین تک اُڑتا ہی نہین یعنی عجب ظن ہے کہ جو اس کے بعد یقین حاصل ہی نہین ہوتا ورنہ

ہر گمان تشنۂ یقین ست ای پسر می زند اندر تزاید بال و پر

یعنی اے صاحبزادہ ہر گمان یقین کا طالب ہے اور زیادتی مین بال و پر مارتا ہے یعنی ہر گمان ترقی کرکے یقین تک پہونچنا چاہتا ہے

چون رسد در علم پس پر پا شود مر یقین را علم او پویا شود

یعنی جب (وہ شک) علم میں پہونچ جاتا ہے تو استوار ہو جاتا ہے اور یقین کیلئے اوس کا علم دوڑنے والا ہوتا ہے یعنی اول شک ہوتا ہے وہ شک ترقی کر کے علم تک پہونچ جاتا ہے پھر وہ علم چلکر اور دوڑکر یقین تک پہونچا دیتا ہے مگر تعجب ہے کہ تمہارا شک نہ علم بنتا ہے نہ یقین ورنہ ترتیب یہی ہے ۔

زانکہ ہست اندر طریق مفتتن علم کمتر از یقین و فوق ظن

یعنی اسلئے کہ طریق ممتحن مین علم یقین سے کم ہے اور ظن سے اوپر ہے ۔

علم جویای یقین باشد بدان وان یقین جویای دیدست و عیان

یعنی علم تو طالب یقین کا ہوتا ہے جان لو اور وہ یقین طالب دید کا اور معائنہ کا ہوتا ہے مطلب یہ کہ تمام مین یہی قاعدہ اور یہی ترتیب ہے لیکن تم ہمیشہ سے شک ہی میں ہو تمہارا یہ شک ختم ہی نہین ہوتا نہ تو علم بنتا ہے اور نہ یقین آگے اس ترتیب کی ایک دلیل قرآن شریف سے لاتے ہیں کہ

اندر الہکم بجواین را کنون از پس کلا پس لو تعلمون

یعنی الہکم مین اب تم اوس کو ڈھونڈو کلاّ کے پیچھے اور پیچھے لو تعلمون کے (از پس کلا سے مراد کلا سوف تعلمون ثم کلا سوف تعلمون ہے اور پس لو تعلمون سے مراد کلا لو تعلمون علم الیقین ہے) مطلب یہ ہے کہ الھکم التکاثر میں حق تعالیٰ فرماتے ہیں کہ تم لوگ جو دنیا مین شک مین پڑے ہوئے ہو تو تم ضرور جان لوگے اور پھر ضرور جان لوگے (یہ ترجمہ ہے کلا سوف تعلمون الخ کا) تو اسلئے تو علم ثابت ہوا کہ تم کو دہشت وغیرہ مین شک ہے ان سب کا علم ہو جاویگا آگے فرماتے ہین کلا لو تعلمون علم الیقین اس سے بعد علم کے یقین معلوم ہوتا ہے کہ بعد شک کے تم کو علم ہوگا اوسکے بعد یقین ہو جاویگا تو شک کے بعد علم اور علم کے بعد یقین تو ثابت ہو گیا اب صرف یقین کے بعد معائنہ کا ثبوت رہا وہ بھی سورۃ مین مذکور ہے جس کو شعر ذیل مین بیان فرماتے ہین کہ

می کشد دانش بہ بینش ای علیم　　گر یقین بودے بدیدندے جحیم

یعنی اے علیم یقین رویت کی طرف کھینچتا ہے کہ اگر یقین ہوتا تو جحیم کو دیکھ لیتے۔ اگر یقین بودے بدیدندے جحیم ترجمہ ہے لترون الجحیم ثم لترونہا عین الیقین کا۔ مطلب یہ کہ پھر وہ یقین رویت کی طرف لیجاتا ہے اور اوس کے بعد معائنہ و رویت ہوجاتی ہے اور دلیل اسکی یہ ہے کہ ارشاد ہے کہ لترون الجحیم الخ یعنی اوس یقین کے بعد جو کہ حاصل ہوا ہے رویت و معائنہ حاصل ہوگا۔ پس قرآن شریف سے ثابت ہوگیا کہ ترتیب اسی طرح ہے کہ اول شک ہوتا ہے پھر علم ہوتا ہے پھر یقین پھر معائنہ و مشاہدہ ہوتا ہے لیکن فرماتے ہیں کہ تعجب ہے کہ تم لوگ ابھی تک شک ہی میں پڑے ہوئے ہو تم عروج کر کے ان مراتب تک پہونچتے ہی نہیں ہو بلکہ شک ہی میں پڑے ہوئے ہو حالانکہ۔

دید زاید از یقین بے امتہال　　آنچنان کز ظن ہمی زاید خیال

یعنی یقین سے تو مشاہدہ بے مہلت کے پیدا ہوتا ہے جیسے کہ ظن سے خیال پیدا ہوتا ہے (خیال سے مراد علم تقلیدی ہے) مطلب یہ کہ جس طرح کہ ظن و شک سے علم تقلیدی پیدا ہوجاتا ہے اور ظن کے بعد علم تقلیدی حاصل ہوجاتا ہے اسی طرح یقین سے مشاہدہ پیدا ہوجاتا ہے۔

اندر الہٰکم بیان این ببین　　کہ شود علم الیقین عین الیقین

یعنی اس کا بیان الہٰکم میں دیکھ لو کہ علم الیقین عین الیقین ہوجاتا ہے (جیسا کہ ابھی اوپر معلوم ہوا کہ یقین کے بعد مشاہدہ حاصل ہوتا ہے آگے وہ یہاں کہہ رہا ہے کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| از گمان و از یقین بالاترم | وز ملامت برنمی گردد سرم |
| چون دہانم خورد از حلوائے او | چشم روشن گشتم و بینائی او |
| پا نہم گستاخ چون خانہ روم | پا نہ لرزانم نہ کورانہ روم |
| آنچہ گل را گفت حق خندانش کرد | با دل من گفت صد چندانش کرد |
| آنچہ زد بر سرو قدش راست کرد | وانچہ از وے نرگس و نسرین بخورد |
| آنچہ نے را کرد شیرین جان و دل | آنچہ خاکی یافت زو نقش چگل |
| آنچہ ابرو را چنان طرار ساخت | چہرہ را گلگونہ و گلنار ساخت |
| مر زبان را داد صد افسونگری | وانکہ کان را داد زر جعفری |
| چون در زرادخانہ باز شد | غمزہائے چشم تیر انداز شد |

بر دلم زد تیر و سودائیش کرد | عاشق شکر و شکرخائیش کرد
عاشق آنم کہ ہر آن آن اوست | عقل و جان جاندار یک جان اوست
من نہ لافم ور بلافم ہمچو آب | نیست در آتش کشی ام اضطراب
چون بدزدم چون حفیظ مخزن اوست | چون نباشم سخت رو پشت من اوست
ہر کہ از خورشید باشد پشت گرم | سخت رو باشد نہ بیم او را نہ شرم
ہمچو روے آفتاب بے حذر | گشت رویش خصم سوز پردہ در

اب مولانا مقولۂ عاشق کی طرف رجوع کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اوسنے کہا کہ جب مجھے حق سبحانہ اپنی طرف بلاتے ہین اور میری جان کا ہزار گونہ بہتر بدلا دیتے ہین تو مین کیسے دلیر نہ ہون کیونکہ مین تمہاری طرح شبہ مین نہین پڑا ہون بلکہ مین تو علم الیقین سے بھی آگے بڑھ گیا ہون اور مقام مشاہدہ تک بھی پہونچ گیا ہون پس نہ مین تمہاری بات مان سکتا ہون اور نہ میرا خیال تمہاری ملامت سے بدل سکتا ہے چونکہ مین اوس کی شیرینی وصال کھا چکا ہون لہذا میری چشم بصیرت روشن ہو گئی ہے اور مین اوس کو پہچان گیا ہون اور معرفت و بینش حقیقت مین وہ چیز ہے جو ان تمام ہراسون کو دور کر دیتی ہے جن کا منشا وہم ہے۔ چنانچہ جب مین اپنے گھر جاتا ہون تو چونکہ مین اوس سے واقف ہوتا ہون لہذا بے خطر گھس جاتا ہون نہ میرے پاؤن مین لغزش ہوتی ہے اور نہ اندھون کی طرح ٹٹولتا چلتا ہون ایسی حالت مین مجھے کیا اندیشہ ہو سکتا ہے مین اون عنایات کو بیان نہین کر سکتا جو حق سبحانہ نے مجھ پر مبذول فرمائی ہین چنانچہ جو بات کہ حق سبحانہ نے گل سے کہی ہے جس سے وہ ہنس پڑا اسی قسم کی بات میرے دل سے کہی تو اوس کو پھول سے سیکڑون درجہ زیادہ شگفتہ کر دیا اور جس چیز کو مار کر اوس نے سرو کے قد کو سیدھا کیا ہے۔ اور جو کچھ نرگس ونسرین کھا کر تر و تازہ ہوئین۔ اور جس چیز نے کہ گنے کے جان و دل کو شیرین کیا اور جس سے کہ خاک کو صورت حسن عنایت ہوئی اور جس نے کہ ابرو کو اس قدر دلربا بنایا اور چہرہ کو گلگونہ اور گلنار بنایا اور زبان کو سیکڑون طرح کے سحر بیانی عطا کی اور جس نے کہ کان کو زر خالص عطا کیا اونہون نے جو آثار محمودہ میرے اندر پیدا کئے اونکو تو مین کیا ہی بیان کر سکتا ہون لہذا خاموشی ہی بہتر ہے مجملاً اتنا سنو کہ جب سلاح خانہ کا دروازہ کھلا اور غمزہاے چشم نے تیراندازی شروع کی تو میرے دل پر تیر مارا اور مجھے اوس کا دیوانہ بنا دیا اور اوس کی شیرینی اور شیرین بیانی کا عاشق کر دیا۔ پس مین تو اوس پر عاشق ہون کہ جملہ کمالات اوس کے لئے حاصل ہیں اور عقل و جان جو اسقدر کمالات رکھتی ہین اوسکی ایک جنبش لب (حکم کن) سے زندہ ہین مین شیخی نہین مارتا اور شیخی اگر مارون تو میری شیخی بیجا نہین بلکہ وہ ایسی ہے جیسے کہ پانی کے آگ کو بجھا دینے کے متعلق شیخی۔ پس جس طرح اوس کی یہ شیخی صحیح ہے یونہی میری شیخی بھی واقعی ہے میرا خزانہ کلام تو اوسی کے قبضہ مین ہے پس مین اس خزانہ سے چرا کر غلط باتین اپنی بابت

کیسے بیان کر سکتا ہون (یعنی حق سبحانہ چونکہ مجھے جھوٹ سے بچاتے ہین اسلیئے مین جھوٹ نہین بول سکتا ہذا ہو المراد ولا تلتفت الی ماقال المحشون) اور مین سچ بات کہنے مین دلیر کیون نہ ہون کیونکہ حق سبحانہ میرے مددگار ہین قاعدہ ہے کہ جبکا معاون آفتاب ہو وہ دلیر ہوگا نہ کسی سے ڈرے گا اور نہ شرم کریگا کیونکہ اس کی تصدیق کے لئے آفتاب موجود ہے لہذا آفتاب کے بیخوف چہرہ کے موافق اوسکا چہرہ بھی خصم سوز اور پردہ در ہوگا۔ پس جبکہ آفتاب حقیقی میرا معاون ہے تو میرے لئے شرمانے یا ڈرنے کی کونسی وجہ ہے۔ جو بات ہے صاف صاف کہتا ہون جس کو شک ہو آزمالے۔

## شرح شبیری

از یقین واز گمان بالاترم وز ملامت بر نمی گردد سرم

یعنی یقین اور گمان سے مین بالاتر ہون اور ملامت کیوجہ سے میرا سر نہین پھرتا یعنی وہ کہتا ہے کہ مین صاحب حال ہون میرے ساتھ یہ ترتیب نہین ہے کہ اول شک ہو پھر علم ہو پھر یقین وغیرہ بلکہ مین صاحب حال ہون مجھے عوض کا یقین ہے کہ مین اگر جان دونگا تو مجھے ضرور اوس سے بہتر عوض ملے گا لہذا اب اس مین کوئی شک ڈالنے والا شک نہین ڈال سکتا۔

چون دہانم خورد از حلوائے او چشم روشن گشتم و بینائے او

یعنی جبکہ میرے مُنہ نے اوسکے حلوے سے کھایا ہے تو مین چشم روشن ہو گیا ہون اور اوس کا بینا ہو گیا ہون مطلب یہ کہ چونکہ مین چاشنی وصل چکھ چکا ہون لہذا اب میری آنکھ کھُل گئی ہے مجھے ہرگز شک نہین ہو سکتا۔

پا نہم گستاخ چون خانہ روم پا نہ لرزانم نہ کورانہ روم

یعنی مین بے تکلف چلتا ہون جبکہ گھر جاتا ہون نہ تو پاؤن کو لرزاتا ہون نہ اندھونکی طرح جاتا ہون یعنی دیکھو مجھے گھر جانے مین چونکہ کوئی شک وغیرہ نہین ہوتا بلکہ یقین ہوتا ہے اسلیئے مین بے تکلف چلا جاتا ہون تو اسیطرح چونکہ مجھے اسمین بھی یقین ہے کہ مجھے عوض اس جان سے بہتر ملیگا لہذا اسمین بھی بیباک ہون مجھے کچھ خوف نہین ہے

انچہ گل را گفت حق خندانش کرد بر دل من گفت صد چندانش کرد

یعنی جو کچھ کہ حق تعالیٰ نے گل کو کہا اور اوس کو خندان کر دیا میرے دلپر وہی کہا اور سو چند اوس کا کر دیا یعنی حق تعالےٰ نے جو تجلی کہ گل پر کی ہے کہ جس کیوجہ سے وہ خندان ہے وہی تجلی حق تعالےٰ نے مجھ پر کی ہے کہ جس کی وجہ سے مین بے فکر اور بیباک ہو گیا ہون اور جان دینے کو تیار ہون۔

انچہ زد بر سرو وقدش راست کرد وانچہ از وے نرگس ونسرین بخورد

یعنی جو شئے کہ سرد پر باری اور اوسکے قد کو راست کردیا اور جو شئے کہ اوس سے نرگس ونسرین نے کھائی۔

آنچہ نے را کرد شیرین جان و دل — وانچہ خاکی یافت زو نقش چگل

یعنی جس شئے نے کہ نئے کا جان و دل شیرین کردیا اور جس شئے سے کہ خاک نے نقش چگل پایا یعنی انسان نے جو کہ خاکی ہے حسن وجمال پایا۔

آنچہ ابرو را چنان طرار ساخت — چہرہ را گلگونہ و گلنار ساخت

یعنی جس شئے نے کہ ابرو کو ایسا طرار بنا دیا اور چہرہ کو گلگونہ اور گلنار کردیا۔

مر زبان را داد صد افسونگرے — وان کہ کان را داد زر جعفری

یعنی زبان کو اوس نے سوا افسونگری دین اور وہ کہ جس نے معدن کو خالص سونا دیا (زر جعفری خالص سونے کو کہتے ہین اس لئے کہ مشہور ہے کہ جعفر برمکی نے حکم دیا تھا کہ سونے کو خالص کرکے پھر سکہ لگایا جاوے اور آنچہ زد بر سر دے اس شعر تک سب مبتدا ہین جن کی خبرین محذوف ہین) مطلب یہ کہ جسنے کہ ان چیزونکو ایسا ایسا بنا دیا اوسی نے مجھے یہ ہمت اور یہ قوت عطا فرمائی ہے اور اوسی نے مجھے ایسا یقین کامل عطا فرمایا ہے آگے کہتے ہین کہ

چون در زرادخانہ باز شد — غمزہائے چشم تیر انداز شد

یعنی جبکہ سلاح خانہ کا دروازہ کھلا تو غمزہائے چشم تیرانداز ہوئے۔

بر دلم زد تیر و سودائیش کرد — عاشق شکر و شکرخائیش کرد

یعنی میرے دلپر تیر مارا اور اوسکو سودائی کردیا اور عاشق شکر اور شکرخائی کا اوس کو کردیا یعنی جب اوسکے عشق نے مجھپر اثر کیا اور میرے دلکو اپنا سودائی بنا لیا اور ان امور کا مین عاشق ہو گیا۔ اور کہتا ہے کہ

عاشق آنم کہ ہر آن آن اوست — عقل و جان جاندار یک مرجان اوست

یعنی مین اوس کا عاشق ہون کیونکہ ہر چیز اوسی کی ملک ہے عقل و جان اوس کی ایک لب کی جاندار ہین مطلب یہ کہ عقل وجان جو بھی ہین سب کو اوسی سے جان حاصل ہوتی ہے اور اوسی کی لب سے ان کی جان ہے کہ اوس ہی سے ان کو جان حاصل ہوئی ہے اور کہتا ہے کہ

من نہ لافم ور بلافم ہمچو آب — نیست در آتش کشی ام اضطراب

یعنی مین شیخی نہین کرتا اور اگر پانی کی طرح شیخی کرون تو میری آتش کشی مین کوئی شک نہین ہے مطلب یہ کہ اوسنے کہا کہ مین جو باتین کر رہا ہون یہ شیخی سے نہین ہین اور اگر شیخی کرون بھی تو میری شیخی بھی بجا اور درست ہوگی جیسے کہ پانی کہ اگر وہ شیخی کرے کہ مین آتش کش ہون تو اوس کی شیخی بجا ہے اس لئے کہ وہ ایسا ہے تو اسی طرح مین اگر کہون بھی تو بجا ہے اسلئے کہ مین ایسا ہون۔

چون بدزدم چون حفیظ مخزن اوست          چون نباشم سخت رو پشت من اوست

یعنی مین پوشیدہ کیون کرون جب کہ خزانہ کا محافظ وہ ہے اور مین دلیر کیون نہ ہون میری پناہ تو وہ ہے مطلب یہ کہ وہ کہتا ہے کہ ان اسرار کے پوشیدہ کرنے کی مجھے کیا ضرورت ہے اسلئے کہ محافظ تو حق تعالی ہین پھر اگر کسی کو معلوم بھی ہوگیا تب بھی کوئی چرا نہین سکتا اور جب میری پشت وپناہ وہ ہے پھر اگر مین دلیر ہون اور بیباکانہ گفت گو کرون تو کیا حرج ہے۔

ہر کہ از خورشید باشد پشت گرم          سخت رو باشد نہ بیم او را نہ شرم

یعنی جو شخص کہ خورشید سے پشت گرم ہو تو وہ دلیر ہوگا نہ اوس کو خوف ہوگا نہ شرم ہوگی مطلب یہ کہ جس کی پشت وپناہ خورشید ہو اوسکو پھر کیا شرم ہوگی اور کیا حجاب ہوگا وہ تو اپنا چہرہ سب کے آگے رکھے گا اسلئے کہ وہ جانتا ہے کہ میرے اندر سے کوئی کچھ کم کر ہی نہین سکتا۔

ہمچو روئے آفتاب بے حذر          گشت رویش خصم سوز و پردہ در

یعنی مثل روئے آفتاب کے بے کھٹکے اوس کا چہرہ خصم سوز اور پردہ در ہوگیا۔ یعنی جس کو کہ آفتاب سے حرارت اور روشنی پہونچ رہی ہو وہ تو آفتاب ہی کی طرح بیباک اور بیخوف ہوگا اوسے کس کی پرواہ ہوگی وہ اپنے جمال کو اپنے نور کو اپنی روشنی کو خوب ظاہر کریگا۔ تو اسی طرح چونکہ میرا پشت پناہ خدا ہے اس لئے مین بھی بے باک ہون اور کہتا ہے کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ہر پیمبر سخت رو بُد در جہان | یک سوارہ کوفت بر جیش شہان |
| رو نگردانید از ترس و غمے | یک تنہ تنہا بزد بر عالمے |
| سنگ باشد سخت رو و چشم شوخ | او نترسد از جہان پر کلوخ |
| کان کلوخ از خشت زن یک لخت شد | سنگ از صنع خدائے سخت شد |
| گوسفندان گر برون اند از حساب | زانبہ شان کے بترسد آن قصاب |
| کلکم راع نبی چون راعی ست | خلق مانند رمہ او ساعی ست |
| از رمہ چوپان نترسد در نبرد | لیک شان حافظ بود از گرم و سرد |
| گر زند بانگے ز قہر او بر رمہ | دان ز مہر ست آنکہ دارد بر ہمہ |

اب مولانا انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ چونکہ ہر پیمبر جو دنیا مین آیا ہے موید من اللہ تھا اسی لئے وہ اس قدر

جبری تھا کہ اکیلے نے بادشاہوں کے لشکر پر حملہ کیا اور جو خوف یا جو غم اوس کے سامنے آیا کبھی اوس سے مُنہ نہین موڑا اور اکیلے نے تمام عالم پر حملہ کیا کیون نہ ہو وہ تو پتھر کی مثل جبری اور نڈر ہے جو کہ عالم بھر کے ڈھیلون سے نہین ڈرتا ڈرے کیونکر ڈھیلے مین جو قوت اور گھٹاؤ آیا ہے وہ اینٹین پاتھنے والے کی طرف سے اور پتھر کی سختی خداداد ہے علی ہذا عالم بھر مین جو جرأت ہے وہ نفس وشیطان کی طرف سے ہے اور نبی مین جو جرأت ہے وہ خدا کی طرف سے پھر نبی اُنسے کیونکر ڈر سکتا ہے یا یون سمجھو کہ نبی قصائی کی مثل ہے اور عالم گلہٴ گوسفندان کی مانند پس اگر بھیڑ بکریان بے انتہا بھی ہون تو قصائی تو اونکی کثرت سے نہین ڈرتا پس نبی عالم سے کیونکر ڈر سکتا ہے چونکہ نبی اور اہل عالم کے نسبت کا ذکر آگیا ہے اسلئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اونکی اصلی نسبت بیان کر دیجاوے تاکہ وہ شبہ دفع ہوجاوے جو کہ اونکی عارضی نسبت سے پیدا ہوگیا ہے کہ نبی مخلوق کو فنا کرنے کیلئے آتا ہے سو سنو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کلکم راع اس بنا پر نبی بالاولے اپنی امت کا راعی ہوگا اور مخلوق اوسکے لئے بمنزلہ گلہٴ گوسفندان کے ہوگی اور وہ اون کی بہبودی مین کوشان ہوگا پس اصلی تعلق نبی اور امت کا یہ ہے اور قصائی تو وہ اوس وقت بنتا ہے جبکہ بکریان سرکشی کرتی ہین اور کسی طرح نہین مانتین اور دوسرے بکریون کو اون سے ضرر پہونچنے کا اندیشہ ہوتا ہے اس نسبت سے بھی معلوم ہوگیا کہ نبی امت سے نہین ڈر سکتا کیونکہ چرواہا گلہ سے نہین ڈرتا بلکہ گرمی وسردی سے اونکی حفاظت کرتا ہے پس نبی بھی ان سے نہ ڈریگا بلکہ اونکا محافظ ہوگا اوس کی ظاہری سختی سے تم کو اوس کی بے مہری کا شبہ نہ ہونا چاہئے کیونکہ چرواہا اگر کبھی گلہ کو غصہ سے ڈانٹتا ہے تو اوس کا منشاء وہ شفقت ہوتی ہے جو کہ اوس کو سب پر ہے۔

## شرح شبیری

ہر پیمبر سخت رو بد در جہان　　　یک سوارہ کوفت بر جیش شہان

یعنی جہان مین ہر پیمبر دلیر ہوا ہے کہ تنہا بادشاہون کے لشکر پر حملہ کیا ہے۔

رو نگردانید از ترس و غمے　　　یک تنہ تنہا بزد بر عالمے

یعنی خوف وغم کیوجہ سے مُنہ نہین پھیرا اکیلے نے تنہا ایک عالم پر حملہ کیا (یہ صرف اسی لئے کہ اونکی پشت پناہ اور اون کا مددگار خدا تھا) آگے پیغمبرون کے دلیر ہونے کی ایک مثال دیتے ہین کہ۔

سنگ باشد سخت رو وچشم شوخ　　　او نترسد از جہان پر کلوخ

یعنی پتھر دلیر اور شوخ چشم ہوتا ہے تو وہ ڈھیلے بھرے ہوئے جہان سے ڈرتا نہین۔ یعنی اگر سارا جہان ڈھیلون سے بھر جاوے تو پتھر کو مطلق پرواہ نہ ہوگی وہ بالکل بے فکر ہوگا کیونکہ۔

کان کلوخ از خشت زن یک لخت شد　　سنگ از صنع خدائے سخت شد

یعنی کیونکہ وہ ڈھیلا تو کمہار سے ایک جسم ہوا ہے اور پتھر خدا کے بنانے سے سخت ہوا ہے۔ (لہذا پتھر کے اندر قوت ہے اور ڈھیلے کے اندر قوت نہین ہے تو پتھر ڈھیلون سے ڈرتا نہین ہے اسی طرح چونکہ انبیا ؑ اولیا کو پناہ حق ہوتی ہے اسلیئے وہ بھی دلیر ہوتے ہین اور کسی سے ڈرتے نہین ہین) آگے دوسری مثال ہے کہ۔

گوسفندان گو برون از حد حساب　　زانبہی شان کے بترسد آن قصاب

یعنی بکریان اگرچہ حساب سے باہر ہین (مگر) اون کی زیادتی سے قصائی کب ڈرتا ہے۔ (تو اسی طرح اگرچہ مخالفین بیحد تھے مگر حضرات انبیا علیہم السلام اون کی زیادتی سے کب خوف کرتے تھے)

کلکم راعٍ نبی چون راعی است　　خلق مانند رمہ او ساعی است

یعنی سارے کے سارے تم راعی ہو اور نبی جب راعی ہے اور خلق مانند گلہ کے ہے اور وہ ساعی ہے مطلب یہ کہ دیکھو اول تو تم سب بھی راعی ہو اور نبی تو راعی ہین ہی اور دیگر مخلوق اونکے سامنے مثل گلۂ بکریون کے ہے تو بھلا کہین چرواہا بھی بکریون سے ڈرا ہے آگے خود ہی فرماتے ہین کہ

از رمہ چوپان نترسد در نبرد　　لیک شان حافظ بود از گرم و سرد

یعنی گلہ سے چرواہا مقابلہ مین ڈرتا نہین ہے لیکن اون کا گرم و سرد سے محافظ ہوتا ہے۔

گر زند بانگے ز قہر او بر رمہ　　آن ز مہرست آنکہ دارد بر ہمہ

یعنی اگر وہ غصہ سے گلہ پر کوئی آواز کسے تو وہ اوس محبت کی وجہ سے ہے جو کہ سب پر رکھتا ہے مطلب یہ کہ یہ حضرات اگر بظاہر سختی بھی کرتے ہین تو وہ فی الحقیقت سختی نہین ہوتی۔ بلکہ اصل مین وہ محض محبت کی وجہ سے کہتے ہین کہ اون کو شفقت ہوتی ہے کہ یہ لوگ کہین ہلاک نہ ہون اس کی ایسی مثال سمجھو کہ جیسے بکریون والا بکریونکو کھیت وغیرہ سے ہٹاتا ہے اور اگر نہین ہٹتین تو ڈنڈا رسید کرتا ہے تو اوس کا مارنا صرف اسلیئے ہے کہ کہین کھیت والا انکو جان ہی سے نہ مار ڈالے ورنہ اوس کو بکریون سے کوئی خوف وغیرہ نہین ہوتا۔ بلکہ وہ تو اونکا نگہبان ہوتا ہے اوس کا مارنا ہی محبت پر دلالت کرتا ہے آگے کہتا ہے کہ۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ہر زمان گوید بگوشم بخت نو | گر ترا غمگین کنم غمگین مشو |
| من ترا غمگین و گریان زان کنم | تا کت از چشم بدان پنہان کنم |
| تلخ گردانم ز غمہا خوئے تو | تا بگردد چشم بد از روئے تو |

نے تو صیادی نہ جویائے منی — بندہ وا فگندۂ رائے منی
حیلہ اندیشی کہ در من در رسی — در فراق و جستن من بیکسی
چارہ مے جوید پئے من درد تو — می شنودم دوش آہ سرد تو
من توانم ہم کہ بے این انتظار — رہ دہم بنمایمت راہ گذار
تا ازین گرداب دوران وارہی — بر سر گنج وصالم پا نہی
لیک شیرینی و لذات مقر — ہست بر اندازۂ رنج سفر
ہرچہ آسان یافتی آسان دہی — در دمشکل یاب را بر جان نہی
آنگہ از شہر و ز خویشان برخوری — کز غریبی رنج و محنتہا بری
در بلا یار و مگردان اے جوان — بشنو این تمثیل و قدر خود بدان

مضمون استطرادی کو ختم کر کے پھر مولانا مقولۂ عاشق یعنی وہان کی طرف رجوع کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اوسنے کہا کہ مین مصائب کے مقابلہ مین سخت اور جری کیون نہ ہون جبکہ خدا میرا مددگار ہے نیز وہ ہر وقت میری نئی خوش نصیبی کے سبب مجھ سے کہتا ہے کہ مین اگر تجھے کسی تکلیف مین مبتلا کر کے غمگین کرون تو تو غمگین نہ ہونا کیونکہ مین تجھے اسلئے غمگین کرتا ہون کہ تجھے نظر بد سے محفوظ رکھون مین تیری طبیعت کو غمون سے مکدر کرتا ہون اور مقصود یہ ہوتا ہے کہ تجھے نظر نہ لگے اچھا بتا کیا تو میرا طالب اور میرا خواستگار نہین ہے اور میرا مطیع اور میری رائے کا تسلیم کرنے والا نہین ہے جبکہ تو ایسا ہے تو تجھے میری رضا پر راضی رہنا چاہئے اور میری رضا یہ ہے کہ تو فراخ حوصلگی سے مصائب کے سامنے سینہ سپر رہے پس تجھے ایسا کرنا چاہیئے مین جانتا ہون کہ تو میرا قرب چاہتا ہے اور میری جدائی اور میری طلب مین تیری حالت زار ہے اور تیری تکلیف میرے قرب کے لئے تدبیر کی طالب ہے اور مین جانتا ہون کہ تو سخت تکلیف مین ہے چنانچہ مین کل تیری اوس آہ سرد کو سن رہا تھا جو تو میری جدائی مین کرتا تھا اور مین یہ بھی کر سکتا ہون کہ بدون انتظار کے تیرے لئے وصال کی سبیل پیدا کر دون اور تجھے اس تکلیف سے گذر جانیکا رستہ دکھلا دون تاکہ تو اس گردش کے بھنور سے نکلکر میرے خزانۂ وصال تک پہونچ جائے مگر مین اسلئے نہین کرتا کہ اوس وقت تجھے اس مین زیادہ لطف آئیگا کیونکہ منزل مقصود کی لذتین سفر کی مصیبتون کے اندازہ کے موافق ہوتی ہین جس قدر سفر مین کلفت ہوتی ہے اوسی قدر منزل پر پہونچکر راحت ہوتی ہے نیز بے مشقت ملجانے مین تم کو اس کی قدر نہ ہوگی کیونکہ جو چیز آسانی سے ملتی ہے اوس کے کھو دینے مین دریغ نہین ہوتا۔ اور جو چیز مشکل سے ملتی ہے اوس کا تم کو جان و دل سے درد ہوتا ہے نیز دیکھو تم اسی وقت اپنے شہر اور اپنے عزیزون کی ملاقات سے متمتع ہوتے ہو جبکہ مسافرت کی تکالیف اٹھاؤ پس معلوم ہوا کہ تکالیف کی ضرورت ہے اور ان سے تم کو منہ نہ موڑنا

چاہیئے چونکہ مجھکو یہ ہدایت ہے اسلئے مین تکالیف کا جرأت کے ساتھ مقابلہ کرتا ہون آگے مولانا فرماتے ہین کہ اے مخاطب جب تجھکو بلاؤن کی حقیقت معلوم ہو گئی تو تجھے ان سے منہ نہ موڑنا چاہیئے اچھا اب ایک مثال سن اور اوس سے اپنی حقیقت جان ۔

## شرح شبیری

ہر زمان گوید بگوشم بخت نو　　　گر ترا غمگین کنم غمگین مشو

یعنی میرے کان مین ہر وقت بخت نو کہہ رہا ہے کہ اگر مین تجھے غمگین (بھی) کرون تو (بھی) تو غمگین مت ہو۔ یعنی اگر بظاہر اوس طرف سے کوئی بات ناگوار بھی پیش آجاوے تو بھی اوس سے رنجیدہ نہ ہونا چاہیئے اسلئے کہ اوس کے اندر لاکھون مصالح ہوتے ہین آگے اس ظاہری غم دینے کی مصلحت بتاتے ہین کہ ۔

من ترا غمگین و گریان زان کنم　　　تا کنت از چشم بدان پنہان کنم

یعنی مین تجھکو غمگین اور گریان اسلئے کرتا ہون کہ تجھے بدون کی آنکھ سے پوشیدہ کرون۔ یعنی وہ فرماتے ہین کہ مین جو تم کو مصیبت مین رکھتا ہون اور غم دیتا ہون تو یہ اسلئے تاکہ تم برے لوگونکی نظر بد سے محفوظ رہو۔ مین تم کو نظر بد سے بچانے کے لئے اس طرح رکھتا ہون اور فرماتے ہین کہ ۔

تلخ گردانم زغمہا خوئے تو　　　تا بگردد چشم بد از روئے تو

یعنی مین غمون سے تیری عادت کو تلخ رکھتا ہون تاکہ چشم بد تیرے رو سے پھر جاوے یعنی تاکہ تم کو نظر بد نہ لگے اسلئے مین تم کو غمون مین مبتلا رکھتا ہون ۔

نے تو صیادی و جویائے منی　　　بندۂ و افگندۂ رائے منی

یعنی نہ تو تو صیاد ہے اور نہ میرا جویا ہے (بلکہ) غلام اور میری رائے کا ڈالا ہوا ہے مطلب یہ کہ فرماتے ہین کہ تیرے اندر خود کوئی قابلیت نہین ہے یہ سب ہمارا عطیہ ہے کہ ہم تجھے عطا کر رہے ہین۔ ورنہ تو کیا تو طالب بنتا اور کیا صیاد ہوتا۔ بلکہ تیری تو یہ حالت ہے کہ

حیلہ اندیشی کہ در من در رسی　　　در فراق و جستن من بیکسی

یعنی تو حیلہ سوچتا ہے کہ میرے اندر پہونچے میرے فراق اور طلب مین تو بیکس ہے یعنی تو تو تدابیر وصال کرتا ہے مگر وصال اور فراق تیرے قبضہ مین نہین ہے بلکہ اس مین اگر ہماری مدد نہ ہو اور ہمارے طرف سے کشش نہ ہو اوس وقت تک کچھ نہین ہو سکتا۔ بلکہ یہ ہوتا ہے کہ

چارہ میجو بد پئے من درد تو　　　می شنودم دوش آہ سرد تو

یعنی تیرا اور میرے لئے چارہ ڈہونڈھتا ہے اور کل مین تیری آہ سرد کو سن رہا تھا یعنی ہوتا تو ہے سب ہماری جذب اور کشش ہی سے لیکن وہ کشش پیدا ہوتی ہے تیری طلب سے تو تیرا درد جو ہم کو طلب کرتا تھا اور ہم تیری آہ سرد کو سن رہے تھے تو ہم نے اپنی طرف جذب کر لیا ورنہ طالب خود واصل نہین ہوسکتا اب یہان ایک سوال پیدا ہوا کہ جب آپ ہی کے قبضہ مین وصول ہے تو پھر اس بھٹکانے سے کیا فائدہ ایک دفعہ ہی اپنے پاس کیون نہین بلا لیتے اور وصول ایک دفعہ ہی کیون حاصل نہیں ہوجاتا آگے اسکا جواب دیتے ہین کہ

من توانم ہم کہ بے این انتظار ره دہم بنمایمت راہ گذار

یعنی مین یہ بھی کر سکتا ہون کہ بغیر اس انتظار کے مین راہ دیدون اور رہگذار تم کو دکھلا دون۔

تا ازین گرداب دوران وارہی بر سر گنج وصالم پا نہی

یعنی یہان تک کہ اس گرداب دوران سے تو چھوٹ جاوے اور میرے وصال کے خزانہ پر پاؤن رکھے یعنی فرماتے ہین کہ یہ بھی ممکن تھا کہ تمکو کچھ بھی کرنا نہ پڑتا اور وصول حاصل ہوجاتا مگر انتظار مین یہ مصلحت تھی کہ۔

لیک شیرینی و لذات مقر ہست بر اندازۂ رنج سفر

یعنی لیکن قیام گاہ کی شیرینی اور لذات رنج وسفر کے موافق ہین مطلب یہ کہ قاعدہ ہے کہ اگر طویل اور سخت سفر ہوگا اوس کے بعد جو قیام ہوگا تو اوس قیام مین زیادہ لطف اور راحت اور آسایش ہوگی اور اگر سفر مختصر اور کوئی تکلیف بھی نہ ہوئی تو اوس کے بعد قیام کا لطف نہ ہوگا اس لئے کہ جیسا سفر ویسا حضر تو فرماتے ہین کہ ہم تم کو انتظار مین اور مشکلون مین اس وجہ سے رکھ رہے ہین کہ اوس کے بعد جو وصول ہو تو اس کے اندر مزید لطف ہو اور لذت بیحد زیادہ ہوجاوے۔

آنگہ از شہر و ز خویشان برخوری کز غریبی رنج و محنتہا بری

یعنی شہر اور اپنے لوگون سے اوس وقت تم پہل کھاؤ گے کہ سفر سے بہت سے تکالیف اور محنتین برداشت کی ہونگی یعنی اگر سفر کے اندر تم نے بہت ہی مشکلین برداشت کی ہین تب تو تم کو گھر پہونچکر اپنے لوگون سے ملکر لطف آوے گا ورنہ کچھ بھی لطف نہ آوے گا۔ تو اسی طرح اگر اس راہ مین تم کو کچھ مشکلین پڑین گی تب تم کو اوس کی قدر ہوگی ورنہ یہ ہوگا کہ۔

ہرچہ آسان یافتی آسان دہی درد مشکل یاب را بر جان نہی

یعنی جو شے کہ تم نے آسانی سے پالی اوس کو آسانی سے دیدوگے اور درد مشکل یاب کو جان پر رکھو گے یعنی جس امر کو کہ ذرا محنت و مشقت سے حاصل کیا ہوگا اوسکو تو جان کی برابر رکھو گے اور جو شے آسانی سے مل گئی ہے اوسکو تم بھی آسانی ہی سے اور سستی ہی دیدوگے تو اسلئے ذرا مشکلین اور بلائین تم پر ڈالی جارہی ہین لہذا تمکو چاہیئے کہ

وز بلا ہا رو مگردان اے جوان | بشنو این تمثیل و قدر خود بدان

یعنی اے جوان بلاؤن سے مُنہ مت پھیر اور اس تمثیل (ذیل) کو سن اور اپنی قدر جان - آگے ایک مثال بیان فرماتے ہین کہ ایک عورت چنے کو بھون رہی تھی تو اوس چنے نے عورت سے کہا کہ بھلا تو مجھے کیون آگ پر جلا رہی ہے اور کیون بلا مین مبتلا کر رہی ہے اوس عورت نے کہا کہ مجھے تجھ سے کوئی دشمنی نہین ہے بلکہ مین اسلئے تجھے آگ مین بھون رہی ہون تاکہ تو کھانے کے قابل ہو جاوے اور پھر جزو انسان بنکر تجھے عروج ہو - اور پھر اتحاد اصطلاحی حق کے ساتھ تجھے ہو جب اوس چنے نے یہ سُنا تو وہ جلنے بھننے پر راضی ہو گیا - تو فرماتے ہین کہ اسیطرح جو بلائین اور مجاہدات و ریاضات کی مشکلین تم پر پڑ رہی ہین وہ بھی سب اسلئے ہین تاکہ تم کام کے ہو جاؤ تو ان بلاؤن سے گھبراؤ مت اور پریشان مت ہو اسلئے کہ یہ بلائین ہی تم کو کام کا کر دین گی - اب مثال کو سُنو -

## شرح حبیبی

در نخود بنگر کہ اندر دیگ چون | می جہد بالا چو شد ز آتش زبون
ہر زمانے مے بر آید وقت جوش | بر سر دیگ و بر آرد صد خروش
کہ چرا آتش بمن در می زنے | چون خریدی چون نگونم می کنی
می زند کفلیز کد بانو کہ نے | خوش بجوش و بر مجہ ز آتش کنے
زان نجوشانم کہ مکروہ منی | بلکہ تا گیرے تو ذوق و چاشنی
تا غذا گردی بیامیزی بجان | بہر خواری نیستت این امتحان
آب میخوردی بہ بستان سبز و تر | بہر این آتش بدست آن آب خور

چنے کو دیکھ کہ جب وہ آگ سے مغلوب ہوتا ہے تو ہانڈی سے کیسا کیسا اوچھلتا ہے کہ جب جوش ہوتا ہے نکلنے کیلیے ہانڈی کے مُنہ تک آجاتا ہے اور بیحد شور کرتا ہے اور کہتا ہے کہ تو مجھے آگ مین کیون جلاتی ہے اگر مجھے یون ہی تباہ کرنا تھا تو خریدا تھا کیون لیکن بی بی اوس کو ڈوئی سے دباتی ہے اور کہتی ہے کہ نہین تو پریشان مت ہو اچھی طرح پک جا اور آگ جلانے والی اور پکانے والے سے بھاگ مت مین تجھے اسلئے نہین پکاتی اور تکلیف دیتی کہ تو مجھے بُرا معلوم ہوتا ہے بلکہ مقصود یہ ہے کہ تو مزیدار ہو جاوے اور غذا بنکر جان کے ساتھ اتصال حاصل کرے یہ آزمایش ذلت کیلئے نہین ہے باغ مین جو تجھ کو پانی دے کر سر سبز کیا گیا تھا تو اسی دن کیلئے کیا تھا -

# شرح شبیری

## بلاؤن مین مومن کی اضطرابی اور بے صبری کی مثال چنے کے بھنتے وقت نکل کر بھاگنے اور عورت کے اوسکو روکنے کی ساتھ

در نخود بنگر کہ اندر دیگ چون ... مے جہد بالا چو شد ز آتش زبون

یعنی چنے مین دیکھ کہ دیگچی مین کس طرح کودتا ہے جبکہ آگ سے عاجز ہوتا ہے۔

ہر زمانے مے برآید وقت جوش ... بر سر دیگ و برآرد صد خروش

یعنی ہر گھڑی جوش کے وقت وہ دیگچی کے منہ پر نکل آتا ہے اور سو (جوش) و خروش نکالتا ہے (اور پکانے والی سے کہتا ہے کہ)

کہ چرا آتش بمن در می زنی ... چون خریدی چون نگونم مے کنی

یعنی کہ کیون میرے اندر آگ لگا رہی ہے جب تونے خرید اتو مجھے ذلیل کیون کرتی ہے (اسکو سنکر پکانیوالی یہ کرتی ہے کہ)

میزند کفلیز کد بانو کہ نے ... خوش بجوش و بر مجہ ز آتش کنے

یعنی بیگم صاحبہ کفگیر مارتی ہے کہ نہین خوب جوش کرا اور آگ کرنے والے سے بھاگ مت۔

زان نجوشانم کہ مکروہ منی ... بلکہ تا گیری تو ذوق و چاشنی

یعنی مین اسلیے جوش نہین دیتی کہ تو میرا مکروہ ہے بلکہ (اسلئے) تاکہ تو مزہ اور چاشنی حاصل کرلے۔

تا غذا گردی بیامیزی بجان ... بہر خواری نیستت این امتحان

یعنی تاکہ تو غذا ہو جاوے اور جان کے ساتھ ملجاوے اور تیرا یہ امتحان ذلت کی وجہ سے نہین ہے یعنی وہ کہتی ہے کہ مین جو تجھے پکارہی ہون تو اوس کی یہ وجہ نہین ہے کہ مین تجھے ذلیل و خوار سمجھتی ہون بلکہ اس لئے پکارہی ہون تاکہ تو غذائے انسانی بن جاوے۔

آب میخوردی بہ بستان سبز و تر ... بہر این آتش بدست آن آب خور

یعنی باغ مین تو سبز و تر پانی پیا کرتا تھا تو وہ پانی پینا اس آگ ہی کے لئے تھا یعنی تیرے اندر جو خوب پانی دیا گیا اور تیری سب طرح کی حفاظتین کی گئین وہ ساری اسی لئے تھین کہ ایک روز تو آگ پر رکھا جاوے اور پھر لذیذ و مزیدار ہو کر تجھے لوگ کھا دین تو جب تجھے اول ہی سے اسلئے پالا گیا ہے کہ تجھے آگ مین بھون کر کھا دین تو آج گھبرانے کے کیا معنے آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

رحمتش سابق بدست از قہر آن ۔۔۔ تا ز رحمت گردد اہل امتحان
رحمتش بر قہر زان سابق شدہ است ۔۔۔ تا کہ سرمایہ وجود آید بدست
زانکہ بے لذت نروید لحم و پوست ۔۔۔ چون نروید چہ گدازد عشق دوست
زان تقاضا گر بیاید قہرہا ۔۔۔ تا کنی ایثار آن سرمایہ را
باز لطف آید براے عذر او ۔۔۔ کہ بکردی غسل و برجستی زجو

اب مولانا مضمون ارشادی کی طرف رُخ کرتے ہین اور فرماتے ہین کہ حق سبحانہ نے جو فرمایا ہے رحمتی سبقت غضبی تو اس رحمت کے غضب سے مقدم ہونے کا راز یہ ہے کہ رحمت سے آدمی صالح للامتحان ہوجاوے اور رحمت قہر پر اس لئے مقدم ہوئی ہے تاکہ سامان وجود ہاتھ آجائے کیونکہ قہر کی حالت مین نہ کہال پیدا ہوسکتی ہے نہ گوشت کیونکہ اس کے لئے لذت کی ضرورت ہے اور جب تک گوشت پوست پیدا نہ ہو اوس وقت تک عشق محبوب کسے گھلائیگا لہذا ضرورت ہوئی کہ اولاً رحمت ہو جب ابتداءً رحمت ہوئی اور گوشت پوست تیار ہوگیا اب بلائین آتی ہین اور تقاضا ہوتا ہے کہ جب تم مدعی عشق ہو تو یہ سامان لٹاؤ اور گھل گھل کر فنا ہو جب تم نے یہ کر لیا اوس وقت اوس کی معذرت مین پھر رحمت ہوتی ہے اور حکم ہوتا ہے کہ اب تم صفات ذمیمہ سے پاک ہوچکے اور ہمارے تمہارے درمیان جو ایک خلیج حائل تھی اوس سے تم پار ہوگئے اور ہمارے حریم قرب مین پہونچگئے ۔

## شرح شبیری

رحمتش سابق بدست از قہر زان ۔۔۔ تا ز رحمت گردد اہل امتحان

یعنی رحمت حق تعالےٰ قہر سے اسی لئے سابق ہے تاکہ رحمت سے اہل امتحان (پیدا) ہون ۔

رحمتش بر قہر زان سابق شدہ است ۔۔۔ تا کہ سرمایہ وجود آید بدست

یعنی اوس کی رحمت قہر پر اس لئے سابق ہوئی ہے تاکہ سرمایۂ وجود ہاتھ مین آجاوے ۔

زانکہ بے لذت نروید لحم و پوست ۔۔۔ چون نروید چہ گدازد عشق دوست

یعنی اسلئے کہ بے لذت کے لحم و پوست پیدا نہین ہوتے اور جب پیدا ہی نہ ہون گے تو عشق دوست کس کو پگھلا دیگا مطلب یہ ہے کہ ارشاد حق ہے کہ سبقت رحمتی علیٰ غضبی تو اس سبقت رحمت کی ایک حکمت یہ بھی ہے کہ اول رحمت حق انسان کو پیدا کرتی ہے اوس کی پرورش کرتی ہے یہانتک کہ وہ بڑا اور قابل امتحان ہوجاتا

ہے اوس وقت اوس کو پھر حق تعالےٰ بلاؤن مین مبتلا فرماتے ہین اور پھر فنا کر دیتے ہین تو دیکھو اگر اول رحمت انسانکو نہ بناتی تو پھر فنا کس کو کرتی اور اول جو بنایا تھا اور رحمت کی تھی وہ اسی لئے تھی کہ پھر فنا کیا جاوے۔

**زان تقاضا گر بیاید قہرہا تا کنی ایثار آن سرمایہ را**

یعنی اوس تقاضا کر سے اگر (صورۃً) قہر آدین (تو وہ اسلئے ہین) تا کہ تم اوس سرمایہ (وجود) کو ایثار کر دو یعنی پیدا کرنے کے بعد جو صورۃً قہر آتے ہین وہ اس لئے ہوتے ہین تا کہ تم کو جو وہ سرمایہ وجود رحمت کیوجہ سے ملا ہے اوس کو اب فدا کر دو۔

**باز لطف آید برائے عذر راؤ کہ بکردی غسل و بر جستی زجو**

یعنی پھر لطف اوس کے عذر کیلئے آتا ہے کہ تو نے غسل کر لیا اور تو ندی سے کود گیا یعنی اول صورۃً قہر آتے ہین تا کہ اوس سرمایہ وجود کو تم ایثار کر دو اوس کے بعد پھر لطف آتا ہے اور عذر خواہی کرتا ہے کہ لو بس اب تم کامل ہو گئے اور اس نجاست وجود سے پاک ہو گئے ہو لہذا اب نکل آؤ تو بعد فنا کے بقا اور بعد ان صوری قہرون کے الطاف بیکران پیدا ہوتے ہین۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| با نخود گوید چریدی در بہار | رنج مہمان تو شد نیکوش دار |
| تا کہ مہمان باز گردد شکر ساز | پیش شہ گوید ز ایثار تو باز |
| تا بجائے نعمت منعم رسد | جملہ نعمتہا برد بر تو حسد |

ان اشعار کو محشین نے بی بی کا مقولہ قرار دیا ہے اور نخود سے معنی حقیقی مراد لئے ہین مگر مجھے الفاظ مجبور کرتے ہین کہ مین انکو بھی اشعار سابقہ کا ہی ضمیمہ قرار دون اور نخود سے مکلف مراد لون لہذا مین ایسا ہی کرتا ہون اگر کسی کو یہ پسند ہو کہ وہ اس کو بی بی کا مقولہ قرار دے تو وہ ایسا ہی کر لے حق سبحانہ مکلف سے فرماتے ہین کہ تو نے بہت مزے اڑائے ہین اب کچھ دنون کے لئے ہماری طرف سے رنج تمہارا مہمان ہوتا ہے پس تم اسکے خوب خاطر کرنا تا کہ یہ مہمان تمہارا شکر کرتا ہوا واپس لوٹے اور تمہاری سخاوت کی ہمارے سامنے خوب تعریف کرے اور اوس کا نتیجہ یہ ہو کہ بجائے اسکے کہ ہم تم پر انعام کرین خود ہی تم کو مل جائین اور ہمارے ایسا کرنے سے تم کو وہ شرف حاصل ہو کہ تمام نعمتون کو تم پر رشک آوے۔

## شرح شبیری

| | |
|---|---|
| با نخود گوید چریدی در بہار | رنج مہمان تو شد نیکوش دار |

یعنی چنے سے کہتی ہے کہ تو نے (موسم) بہار مین (خوب) چرا ہے (اسیا) رنج تیرا مہمان ہوا ہے اوسکو اچھی طرح سے رکھ

تا کہ مہمان باز گردد شکر ساز     پیش شہ گوید ز ایثار تو باز

یعنی تا کہ مہمان شکر کرتا ہوا بادشاہ کے پاس لوٹے اور تیرے ایثار کو بیان کرے۔

تا بجائے نعمتت منعم رسد     جملہ نعمتہا برد بر تو حسد

یعنی تا کہ نعمت کی جگہ تم کو منعم پہونچے اور تمام نعمتین تم پر حسد لیجاوین۔ (نخود سے مراد انسان ہے) مطلب یہ ہے کہ فرماتے ہین کہ اے انسان تو نے خوب گل چھرے اڑائے ہین اب ذرا محنت اور بلائین اور رنج خداوندی تمہارے مہمان ہوئے ہین اون کو اچھی طرح رکھو اور اون کا اچھی طرح رکھنا یہی ہے کہ ان پر صبر کرو تو یہ اگر خوش گئے تو پھر یہ جا کر خدا سے کہین گے کہ ہم کو خوب اچھی طرح رکھا ہماری خوب خاطر کی اس کو سن کر حق تعالیٰ خوش ہون گے۔ اور بجائے اس کے کہ وہ نعمتین دیتے خود تشریف لے آوین گے اور وہ حالت ہوجاویگی کہ تمام نعمتین بھی تم پر حسد کرینگی کہ اوس کے پاس تو خود منعم ہی تشریف لے آئے۔ لہذا تم کو چاہئے کہ تم اون بلاؤن کو برداشت کرو اور صبر و شکر سے کام لو کہ اس طرح حق تعالیٰ کا قرب اور معیت تم کو حاصل ہوجاویگی اور حق تعالےٰ تم سے راضی رہین گے۔

## شرح حبیبی

من خلیلم تو پسر پیش بچک     سر بنہ انی اراک اذبحک

سر بہ پیش قہر نہ دل بر قرار     تا ببرم حلقت اسمٰعیل وار

سر ببرم لیک این سر آن سریست     کز بریدہ گشتن و کشتن بریست

لیک مقصودم ازان تعلیم تست     اے مسلمان بایدت تسلیم جست

مندرجہ بالا اشعار کی طرح ان اشعار کے بھی دو محل ہین مگر مین ان کو بھی مقولۂ مولانا ہی قرار دینا بہتر سمجھتا ہون اس وقت حاصل اشعار یہ ہے کہ حق سبحانہ فرماتے ہین کہ میری مثال ایسی ہے جیسے خلیل اور تیری ایسی جیسے چھری کے سامنے اسمٰعیل پس میری رائے یہ ہے کہ مین تجھے ذبح کرون لہذا تم ہمارے کار و قہر ظاہری کے سامنے اطمینان قلب کیساتھ سر جھکا دو تا کہ اسمٰعیل کی طرح مین تمہارا گلا کاٹ دون اور سر الگ کردون لیکن یاد رکھو کہ یہ سر وہ سر ہے جو کٹ نہین سکتا۔ بلکہ کٹنے اور مرنے سے بری ہے پھر یہ جو مین نے کہا ہے کہ گلا کاٹ دون اور سر الگ کردون یہ تمہارے محاورہ مین تمہارے سمجھانے کے لئے کہا ہے کیونکہ تم اسے کٹنا اور مرنا سمجھتے ہو پس تم کو اطاعت کرنی چاہئے اور ہماری رضا پر راضی ہونا چاہئے۔

# شرح شبیری

**من خلیلم تو پسر پیش بچک　　　سر بنہ انی ارانی اذبحک**

یعنی مین خلیل (کی طرح) ہون اور تو چھری کے سامنے لڑکا ہے تو تو سر رکھدے مین دیکھتا ہون کہ تجھے مین ذبح کرون مطلب یہ کہ تم کو ظاہری اورصوری تکالیف ہورہی ہین تو تم اون کو صبر وشکر سے برداشت کرلو تو اون کے برداشت کرنے سے تمہارے درجات ترقی پذیر ہوں گے جیسے کہ حضرت اسمٰعیل کے درجات تکلیف کو برداشت کرنے سے بلند ہو گئے تھے۔

**سر بہ پیش قہر نہ دل برقرار　　　تا ببرم حلقت اسمٰعیل وار**

یعنی قہر (صوری) کے آگے دل کو برقرار رکھکر سر رکھدے تاکہ مین اسمٰعیل کی طرح تیرا حلق کاٹ دون مطلب یہ کہ بظاہر جو تم کو تکلیف ہو رہی ہے یہ صرف صورۃً تکلیف ہے ورنہ حقیقت مین تمہارے مدارج عالیہ ہوتے ہین تو تم صبر وشکر کیساتھ راضی برضا ہو جاؤ جس سے کہ مین تم کو یہ تکالیف صوریہ پہونچا کر پاک وصاف کردون اور تمہارے درجے عالی ہوجاوین۔ اور کہتے ہین کہ۔

**سر ببرم لیک این سر آن سریست　　　کز بریده گشتن وکشتن بریست**

یعنی مین سر کاٹون لیکن یہ سر وہ سر ہے کہ کاٹے جانے اور مارے جانے سے بری ہے مطلب یہ کہ مرنا اور سر کٹ جانا تو ایک نقصان ہے لہذا کہتے ہین کہ مین بظاہر تو سر کاٹ رہا ہون اور تکلیف پہونچا رہا ہون لیکن اس سے کوئی کسی قسم کا نقصان نہ ہوگا بلکہ ان تکالیف سے نفع ہی ہوگا اور درجات عالی ہونگے آگے خود اسی کو فرماتے ہین کہ۔

**لیک مقصودم ازان تعلیم تست　　　اے مسلمان بایدت تسلیم جست**

یعنی لیکن اس سے میرا مقصود تیری تعلیم ہے تو اے مسلمان تم کو تسلیم ڈہونڈنا چاہئے۔ مطلب یہ کہ کہتے ہین کہ مین بظاہر تم کو تکالیف تو پہونچا رہا ہون مگر اس سے مجھے مقصود تکلیف دینا نہین ہے بلکہ مقصود اس سے تیری تعلیم ہے کہ اس ذریعہ سے تمہارے اخلاق درست ہونگے مراتب بڑہین گے تو تمکو چاہئے کہ تسلیم ورضا سے کام لو اور ہرگز ہرگز ان تکالیف سے گھبراؤ نہین

# شرح حبیبی

**اے نخود مے جوش اندر ابتلا　　　تا نہ ہستی و نہ خود ماند ترا**

**اندران بستان اگر خندیدۂ　　　تو گل بستان جان و دیدۂ**

**گر جدا از باغ آب وگل شدی　　　لقمہ گشتی و اندر احیا آمدی**

**شو غذا و قوت اندیشہا　　　شیر بودی شیر شو در بیشہا**

اب بی بی کہتی ہے کہ اے چنے تو اس امتحان مین خوب جوش کھاتا کہ اس کا انجام یہ ہو کہ نہ تیری ہستی باقی رہے اور نہ خودی۔ (اس شعر مین یہ بھی احتمال ہے کہ اشعار ما قبل کے ساتھ مرتبط ہو اور نخود سے مراد متکلف ہو اور مقولہ کدبانو اندران بستان الخ سے شروع ہوا ہو وہذا ہو الراجح عندی) تو اس باغ مین اگر خوش وخرم رہا ہے تو یہ نہ سمجھنا کہ وہی باغ تیری اصلی جگہ ہے بلکہ تو تو حقیقۃً کھائے جانے کے لئے پیدا کیا گیا ہے اس لئے اصل مقام تیرا جان اور آنکھ ہے اور اصل مین تو اس باغ کا پھول ہے اور اگر تو باغ آب وگل سے جدا ہو گیا ہے تو اس کا غم نہ کرنا کیونکہ تو غذا بنے گا اور حیات حاصل ہو کر زندون مین شامل ہو گا پس تو انسانوں کی غذا اور افکار کی قوت کا ذریعہ بن اول تو شیر (دودھ) کی طرح بیجان تھا اب اُس جنگل کا شیر بن یعنی جسم مین جا کر حیات اور قوت حاصل کر۔

## شرح شبیری

اے نخود میجوش اندر ابتلا  تا نہ ہستی و نہ خود ماند ترا

یعنی اے چنے تو آزمایش مین جوش کرتا کہ تیرے لئے نہ ہستی رہے اور نہ خودی رہے مطلب یہ کہ امتحان سے بھاگ مت تاکہ ان مجاہدات وریاضات مین رہ کر تجھے درجہ فنا کا حاصل ہو جائے۔

اندر آن بستان اگر خندیدۂ  تو گل بستان جان ودیدۂ

یعنی اوس باغ مین تو اگر ہنسا ہے تو (اب) تو جان و دیدہ کے باغ کا پھول ہے مطلب یہ کہ اگر تو اوس ہرے بھرے کھیت سے الگ ہو گیا ہے تو کوئی رنج کی بات نہین ہے اس لئے کہ وہ تو باغ ظاہری تھا اور اب تو تو باغ جان ودل مین آگیا ہے اور اجزاء انسانی بن گیا ہے پھر کیا غم ہے اور کیون ان مجاہدات سے گھبراتا ہے۔

گر جدا از باغ آب وگل شدی  لقمہ گشتی و اندر احیا آمدی

یعنی اگرچہ آب وگل کے باغ سے تو جدا ہو گیا ہے مگر اب تو تو لقمہ ہو گیا ہے اور زندون مین آگیا ہے یعنی احیاء کا جزو بن گیا ہے اور تیرے اندر بھی حیات پیدا ہو گئی ہے۔

شو غذائے و قوت اندیشہا  شیر بودی شیر شو در بیشہا

یعنی تو فکروں کی غذا اور قوت ہو جا تو (پہلے) شیر (خوار) تھا اب جنگلون مین شیر ہو جا۔ یعنی پہلے تو تو بالکل ضعیف تھا اور اب اجزاء انسانی مین داخل ہو کر تو قوی ہو جا۔ اور جس طرح جنگلون مین شیر قوی ہوتا ہے اسی طرح تو بھی قوی ہو جا۔ اور یہ سب حاصل جب ہو گا جب ان مجاہدات مین ثابت قدم رہے گا۔ اور ان سے گھبراوے گا نہین لہذا تجھے چاہئے کہ پریشان مت ہو۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| از صفاتش رستۂ واللہ نخست | در صفاتش باز رو چالاک و چست |
| ز ابر و خورشید و ز گردون آمدی | پس شدی او صاف و گردون برشدی |
| آمدی در صورت باران و تاب | می روی اندر صفات مستطاب |
| جزو شمس و ابر و انجم بدی | نفس و فعل و قول و فکرتہا شدی |

بیگم اوس چنے سے کہتی ہے کہ تو متغذی ہی کی صفات سے پیدا ہوا تھا کیونکہ اوسی نے تجھے جوتا بویا تھا اب تو اوسی کی صفات مین واپس چلا جا اور پھر اوسی کی صفت بنجا کیونکہ کل شے یرجع الی اصلہ۔ دیکھ تو اولاً ابر اور آفتاب اور آسمان سے آیا تھا کیونکہ ابر کے پانی نے سیراب کیا سورج نے گرمی پہونچائی اوضاع فلکیہ نے اپنا کام کیا تب تو بنا۔ لیکن جبکہ تو متغذی کی صفت بنجاویگا تو تجھے پہلے سے بھی زیادہ شرف حاصل ہوگا۔ اور تو انسان کے تابع ہوکر اشرف المخلوقات بنجاویگا۔ پس پہلے تو تیری یہ حالت تھی کہ بارش اور گرمی سے پیدا ہوا تھا اور اب تکلیف کی برکت سے یہ حالت ہوگی کہ تو عمدہ صفات مین شامل ہوگا اور اول تو تو آفتاب ابر اور ستارون کا جزو تھا اور اب ذات شریف انسانی اور اوس کا قول و فعل اور اوس کے خیالات بنے گا۔ بہ بین تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا اور یہ سب انہین تکالیف کی برکت ہے جن سے تو بھاگتا ہے۔

## شرح شبیری

| | |
|---|---|
| از صفاتش رستۂ واللہ نخست | در صفاتش باز رو چالاک و چست |

یعنی تو تو اول سے اوسی کی صفات سے پیدا ہوا ہے تو اوسی کی صفات مین پھر چالاک و چست ہوکر چلا جا مطلب یہ ہے کہ تمام عالم انسان ہی کے لئے پیدا ہوا ہے اور تمام عالم مظہر ہے حق تعالیٰ کی صفات کا اور مظہر اتم صفات حق کا انسان ہے تو گویا ایک طرح سے یہ تمام عالم صفات انسانی کا بھی مظہر ہوئے تو فرماتے ہین کہ اے چنے تو تو اس انسان ہی کی صفات کا ایک مظہر ہے تو جب اول سے اوسی کی صفات کا مظہر ہے تو اب تجھے اوس کے اندر جانے سے کیون خوف معلوم ہوتا ہے۔ تجھے چاہئے کہ شوق و ذوق سے اوس کے اندر جانے کی اور اوس کا جز بننے کی خواہش کرے۔ اور اوسکا جزو اسی طرح بن سکتا ہے جب ان مجاہدات کو برداشت کرے، لہذا ان سے مت گھبرا۔ اسی طرح انسان کامل جب ہوسکتا ہے اور حق تعالیٰ کا مقرب اوس وقت ہوگا جبکہ مجاہدات و ریاضات سے گھبراوے نہین بلکہ صبر و شکر کیساتھ اوس کو برداشت کرے۔ تو پھر وہ مقرب حق ہو جاوے گا۔ اور پھر اوس کے افعال و اقوال تمام افعال و اقوال حق

ہی ہوں گے۔ آگے فرماتے ہیں کہ

جزو شمس و ابر و انجمہا بُدی نفس و فعل و قول و فکر تہا شدی

یعنی تو (پہلے) سورج اور ابر اور ستاروں کا جزو تھا (اور اب) نفس اور فعل اور قول اور افکار ہو گیا ہے مطلب یہ کہ کہتے ہین کہ لے چنے تو پہلے تو عناصر کا جزو تھا اور وہ تیرے اصول تھے اور اب انسان کا جزو بن کر تو افعال و اقوال وغیرہ ہو گیا ہے کیونکہ اوس کی صفات مین داخل ہو گیا۔ اور اوس کی یہی صفات ہین اور یہ سب اس مجاہدہ ہی سے حاصل ہوا ہے۔

ز ابر و خورشید و ز گردون آمدی پس شدی صاف و ز گردون برشدی

یعنی ابر اور خورشید اور گردون سے آیا ہے تو پھر صاف ہو گیا ہے تو اور گردون سے بڑھ گیا ہے۔ مطلب یہ کہ اول تو تو عناصر سے پیدا ہوا تھا لیکن پھر مجاہدات سے صفائی حاصل کر کے تو گردون سے بھی عالی ہو گیا ہے اور اوس سے بھی گذر گیا ہے۔

آمدی در صورت باران و تاب میروی اندر صفات مستطاب

یعنی تو بارش اور تابش (آفتاب) کی صورت مین آیا ہے اور (اب) صفات حق مین جا رہا ہے مطلب وہی کہ اول تو عناصر سے پیدا ہوا تھا اور اب صفات انسانی مین داخل ہو رہا ہے جو مظہر اتم حق تعالے کا ہے۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| ہستئے حیوان شد از مرگ نبات | راست آمد اقتلونی یا ثقات |
| چون چنین بردیست مار البعد مات | راست آمد ان فی قتلی حیات |
| قول و فعل و صدق شد قوت ملک | تا بدین معرج شد سوئے فلک |
| آنچنان کان طمعہ شد قوت بشر | از جمادے برشد و شد جانور |
| این سخن را ترجمہ پہناورے | گفتہ آید در مقام دیگرے |

اب مولانا انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اس سے معلوم ہوا کہ نبات مر کر حیوان بن گیا۔ پس اس سے منصور کے قول اقتلونی یا ثقات کا درست اور بجا ہونا ظاہر ہو گیا کیونکہ معلوم ہو گیا کہ موت ترقی کا ذریعہ ہے اور ترقی کے آرزو ہر ایک کرتا ہے اور جبکہ ہمکو موت کے بعد ایک اعلی حیات ملنے والی ہے تو اس کے قول ان فی قتلی حیات کی واقعیت بھی ظاہر ہو گئی۔ موت ترقی کا ذریعہ ہے اس کی تصدیق تم کو اس سے بھی ہو گی کہ اقوال و افعال اور صدق ؛ ؛ ملائک بنتے ہین اور اس طرح سے فنا ہوتے ہین۔ تو ان کو اس ذریعہ سے معراج

آسانی حاصل ہوتی ہے اور وہ جزو ملائک بنکر آسمان میں رہتے ہیں انکی یہ ترقی ایسی ہی ہے جیسے کہ غذائے جسمانی کی ترقی کہ وہ انسانوں کی غذا بن کر جاندار بنجاتی ہے اس گفتگو کی تفصیل بہت وسیع ہے جو یہاں نہیں آسکتی اس لئے کسی دوسرے مقام پر خدا نے چاہا تو بیان کیجاویگی ۔

## شرح شبیری

**ہستئے حیوان شد از مرگ نبات　　راست آمد اقتلونی یا ثقات**

یعنی حیوان کی ہستی نبات کے مرنے سے ہوئی ہے تو اقتلونی یا ثقات درست آیا ہے مطلب یہ ہے کہ ایک شے کے فنا کے بعد ترقی ہوتا کوئی بعید نہیں ہے اسلئے کہ دیکھو اول تو نباتات ہوتے ہیں جب وہ فنا ہوکر اجزا انسانی بن جاتے ہیں تو دیکھو اونکو ترقی ہوتی ہے تو نباتیت سے حیوانیت میں داخل ہوجاتے ہیں تو منصور کا اقتلونی الخ کہنا صحیح ہے اسلئے کہ اون کا مطلب یہ تھا کہ مجھے مارڈالو تو میں فنا ہوکر ترقی کروں گا اور حیوانیت سے بھی آگے بڑھوں گا۔ آگے فرماتے ہیں کہ ۔

**چون چنین بردیست ما را البعدیات　　راست آمد ان فی قتلی حیات**

یعنی جبکہ فنا کے بعد ہمارے لئے ایسی بقا ہے تو یہ بات سچ ہے کہ میرے قتل میں حیات ہے یعنی منصور کا کہنا کہ ان فی قتلی الخ یہ بالکل صحیح ہے اسلئے کہ بعد فنا کے بقا حاصل ہوتی ہے۔ آگے فرماتے ہیں کہ ۔

**فعل و قول و صدق شد قوت ملک　　تا بدین معراج شد سوئے فلک**

یعنی فرشتہ کی غذا فعل و قول اور صدق ہوئی یہانتک کہ وہ اس معراج کی وجہ سے آسمان کی طرف چلا گیا۔ مطلب یہ کہ دیکھو فرشتہ نے جو اپنی غذا فعل و قول وغیرہ کو بنایا تو یہ اشیا اوس کی غذا ہونے کی وجہ سے فنا ہوگئیں اور اوس کے بعد اوس کو درجہ ملکیت کا حاصل ہوگیا۔ تو یہاں سے بھی وہی بقا بعد الفناء کا مسئلہ حل ہوا آگے تقریب فہم کیلئے اس کی ایک مثال فرماتے ہیں کہ ۔

**آنچنان کان طعمہ شد قوت بشر　　از جمادی بر شد و شد جانور**

یعنی جس طرح کہ وہ لقمہ انسان کی روزی ہوئی تو وہ جمادیت سے نکلا اور جانور ہوگیا۔ مطلب یہ کہ جس طرح کہ دیکھو انسان کی غذا جو لقمہ وغیرہ ہوئی تو وہ غذا بن کر فنا ہوگئی اور اوس فنا کے بعد وہ بشر ہوگیا اور وہی اجزا نباتی انسان بن گئے۔ اور نباتیت سے درجہ بشریت کا حاصل ہوگیا اب اس مضمون کو ختم فرمانا چاہتے ہیں لہذا فرماتے ہیں کہ ۔

**این سخن را ترجمہ پہنا ورے　　گفتہ آید در حدیث دیگرے**

یعنی اس بات کا پورا پورا بیان کسی دوسری جگہ بیان کیا جاوے گا - اب آگے ایک مضمون ارشادی بطور نتیجہ کے بیان فرماتے ہین کہ -

## شرح حبیبی

کاروان دائم ز گردون میرسد | تا تجارت میکند وامیرود
پس بروشیرین وخوش با اختیار | نے بتلخی و کراہت دزد وار

اب مولانا مضمون سابق کے مناسب نصیحت فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ دنیا مین تمہارا قیام عارضی ہے اور اصل وطن تمہارا عالم غیب ہے کیونکہ عالم غیب سے یہان قافلہ محض تجارت اور کسب اعمال کیلئے آیا ہے پس تم یہان دل نہ لگاؤ اور عالم غیب کو جانے کیلئے تیار رہو اور وہان خوش خوش اور اپنی خوشی سے جاؤ نہ کہ ناگواری اور نفرت اور رنج کے ساتھ کیونکہ جانا تو پڑے ہی گا پھر ناگواری وغیرہ بے سود ہے -

## شرح شبیری

کاروان دائم ز گردون میرسد | تا تجارت میکند وامے رود

یعنی قافلہ ہمیشہ آسمان سے پہونچتا ہے یہان تک کہ تجارت کرتا ہے اور چلا جاتا ہے مطلب یہ ہے کہ روز و شب آمد و رفت اس عالم سے اوس عالم مین اور بالعکس ہو رہی ہے اور آخر جانا تو ضرور ہے ہی اس سے تو چارہ نہین لہذا تجھے چاہیئے کہ -

پس بروشیرین وخوش با اختیار | نے بہ تلخی و کراہت دزد وار

یعنی پس تو شیرین اور خوش (اپنے) اختیار سے چلا جا نہ کہ سختی اور کراہت سے چور کی طرح مطلب یہ کہ جب جانا ہی ہے تو پھر زبردستی پکڑے ہوئے جاؤ اس سے کیا فائدہ ہے بہتر ہے کہ خود اپنے اختیار ہی سے جاؤ -

## شرح حبیبی

زان حدیث تلخ مے گویم ترا | تا ز تلخیہا فرو شویم ترا
زآب سرد انگور افسردہ رہد | سردی وافسردگی بیرون نہد
تو ز تلخی چونکہ دل پر خون شوی | پس ز تلخیہا ہمہ بیرون شوی
ہرکہ او اندر بلا صابر نشد | مقبل این درگہ فاخر نشد

فارغ آئی گر بتو ریزند خل | آن زمان شیرین شوی ہمچون عسل
سگ شکاری نیست او را طوق نیست | خام و ناجوشیدہ جز بے ذوق نیست

اب بی بی کہتی ہے کہ مین تم سے کڑوی کڑوی باتین اسلئے کرتی ہون کہ اس سے تیری ساری بدمزگی دور ہو جاوے اور یہ سرد مہری کی باتین اس لئے کہتی ہون کہ قاعدہ ہے کہ جب انگور مرجھا جاتا ہے تو اوسے سرد پانی مین ڈالتے ہین اوس سے وہ تر و تازہ ہو جاتا ہے اور سردی و افسردگی سے کود کر الگ ہو جاتا ہے پس جبکہ تو تلخی سے غمگین ہوگا تو اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ساری تلخیون سے الگ ہو جاویگا - اب مولانا فرماتے ہین کہ دیکھو جو بلاؤن پر صبر نہین کرتا جن مین تلخیٔ نصیحت بھی داخل ہے تو وہ ہرگز درگاہ عالی حق سبحانہ مین مقبول نہین ہوتا - پس اگر تم پر سرکہ ڈالین اور کوئی تکلیف پہونچائین تو تم کو بے فکر رہنا چاہیئے اور پریشان نہ ہونا چاہیئے جب تم ایسا کروگے تو شہد کی طرح شیرینی سے لبریز ہو جاؤگے دیکھو جو کتا شکاری نہین ہوتا اوسکے گلے مین طوق نہین ہوتا اور جو طعام کہ کچا اور غیر پختہ ہوتا ہے اوس مین مزہ نہین ہوتا علی ہذا جو شخص کہ مصائب مین مبتلا نہین ہوتا وہ اہل کمال نہین ہوتا لہذا بنا بر اغلب کمال کے لئے ابتلاء بالمصائب ضروری ہے پس طالب کمال کو بلاؤن سے پریشان نہ ہونا چاہیئے -

## شرح شبیری

زان حدیث تلخ مے گویم ترا | تا ز تلخیہا فرو شویم ترا

یعنی مین اسی وجہ سے سخت مجھے کہہ رہا ہون تاکہ تجھے تلخیون سے دہو دون مطلب یہ کہ مین جو تجھے مجاہدات و ریاضات مین مشغول کر رہا ہون اور تجھ پر سختی کر رہا ہون اس کی یہی وجہ ہے کہ مین تجھے سختیون کا عادی کرتا ہون تاکہ تو پھر سختیون سے گھبراوے نہین آگے اس تلخی سے دوسری تلخی کے عادی ہونیکی مثال فرماتے ہین کہ

ز آب سرد انگور افسردہ رہد | سردی و افسردگی بیرون نہد

یعنی ٹھنڈے پانی سے افسردہ انگور پیدا ہوتا ہے تو سردی اور افسردگی کو باہر رکھ دیتا ہے مطلب یہ کہ دیکھو انگور ٹھنڈے پانی سے پیدا ہوتا ہے اور خود بھی افسردہ ہوتا ہے لیکن پھر جب اوس کو پکایا جاتا ہے اور درست کر کے اوس کی شراب بنائی جاتی ہے تو اوس کی ساری سردی وغیرہ جاتی رہتی ہے اور اوس کے اندر حرارت پیدا ہو جاتی ہے اور جوش و خروش آجاتا ہے -

تو ز تلخی چونکہ دل پرخون شوی | پس ز تلخیہا ہمہ بیرون شوی

یعنی جبکہ تلخی سے تو پراگندہ دل ہوتا ہے پس تلخیون سے بالکل باہر ہو جاوے گا -

فارغ آئی گر بتو ریزند خل آنزمان شیرین شوی ہمچون عسل

یعنی اگر تجھ پر سرکہ ڈالین (یعنی تجھ پر بلا ڈالین) تو تو فارغ رہ اوس وقت تو شہد کی طرح شیرین ہوگا یعنی اگر تو بلاؤن مین صابر رہے ہے تو تیری زندگی شیرین ہو جاوے آگے فرماتے ہین کہ

ہر کہ او اندر بلا صابر نشد مقبل این درگہ فاخر نشد

یعنی جو شخص کہ بلا مین صابر نہین ہوا وہ اس درگاہ فاخر کا مقبل نہین ہوا یعنی جس نے کہ صبر نہ کیا وہ اس درگاہ خداوندی مین مقبول نہین ہوسکتا ہے آگے بلا مین صابر نہونے والے کے مقبول نہونیکی ایک مثال فرماتے ہین کہ

سگ شکاری نیست او را طوق نیست خام و ناجوشیدہ جز بے ذوق نیست

یعنی کتا شکاری نہین ہوتا تو اوس کے طوق نہین ہوتا اور جو خام اور غیر پختہ ہے وہ سوائے بے ذوق کے نہین ہے مطلب یہ کہ دیکھو کتا جب شکاری ہوتا ہے اور بلاؤن مین مبتلا ہوتا ہے جب ہی اوس کے گلے مین پٹا ڈالتے ہین ورنہ ویسے ہی رہتا ہے اور کوئی شے جب تک خام رہتی ہے اوس وقت تک یون ہی بے ذوق رہتی ہے اور جب آگ مین پختہ ہو جاتی ہے تو اوس کے اندر مزہ پیدا ہو جاتا ہے آگے اس کو بیان فرماتے ہین کہ جب مومن کو بلا کی مصلحت معلوم ہو جاتی ہے تو وہ بہت آسانی سے صابر ہو جاتا ہے ۔

## شرح حبیبی

آن نخود گفت ار چنین است ای ستی خوش بجوشم یاریم دہ راستی

تو درین جوشش چو معمار منی کفچلیزم زن کہ بس خوش میزنی

ہمچو پیلم بر سرم زن زخم و داغ تا نہ بینم خواب ہندوستان و باغ

تا کہ خود را در دہم در جوشش من تا رہے یابم درین آغوش من

زانکہ انسان در غنا طاغی شود ہمچو پیل خواب بین باغی شود

پیل چون در خواب بیند ہند را پیلبان را نشنود آرد دغا

خیر تو چنے نے بیگم کی نصیحت سن کر کہا کہ اگر یہی بات ہے تو مجھے خوب پکا اور میرے جزو انسان بننے پر اعانت کر تو اپنے فعل مین مصیب ہے اور اس پکانے مین میری مصلح ہے ہان خوب ڈوئیان مار کہ مجھے تیری مار بہت اچھی معلوم ہوتی ہے مین ہاتھی کی مثل ہون لہذا تیرے سر پر خوب آنکس لگا کہ مین ہندوستان یعنی اپنے وطن اصلی اور باغ کو خواب مین دیکھ کر مست اور سرکش نہ ہو جاؤن اور تا کہ خوب اچھی طرح اپنے کو پختہ کرلون تا کہ اس ذریعہ سے مین آغوش انسانیت مین چلا جاؤن اب سمجھو کہ یہی وجہ ہے کہ انسان کو مبتلائے مصائب کیا

جاتا ہے کیونکہ وہ بےفکری مین سرکش ہو جاتا ہے اور ہندوستان کو خواب مین دیکھنے والے ہاتھی کی طرح باغی ہو جاتا ہے قاعدہ ہے کہ جب ہاتھی ہندوستان کو خواب مین دیکھتا ہے تو ہاتھی بان کی بات نہین سُنتا اور مقابلہ کے لئے تیار ہو جاتا ہے یہی حالت انسان کی ہے کہ جب وہ نشہ راحت مین مست ہوتا ہے تو پھر کسی ناصح اور خیر خواہ کی بات نہین سُنتا لہذا مصائب کی ضرورت ہے تاکہ وہ سرکش نہ ہونے پائے۔

# شرح شبیری

## مومن کی جب وہ بلا پر واقف ہو جاوے صابر ہونیکی ایک مثال

آن نخود گفت ار چنین ست اے ستی      خوش بجوشم یاریم دہ راستی

یعنی اوس چنے نے کہا کہ اے بی بی اگر اس طرح ہے تو مین اچھی طرح جوش کھاتا ہون تو مجھے خوب اچھی طرح درست کر اور کہتا ہے کہ

تو درین جوشش چو معمار منی      کفچلیزم زن کہ بس خوش میزنی

یعنی اس جوش دینے مین تو مثل معمار میرے کے ہے تو کفگیر مار کہ تو خوب مار رہی ہے مطلب یہ کہ وہ کہتا ہے کہ جب یہ بات ہے تو اب تو تو اس جوش دینے مین مجھے سنوار رہی ہے تو پھر کیا ہے خوب جوش دے اور خوب چمچے میرے اندر مار تاکہ میری خوب اصلاح ہو اسی طرح جب مومن دیکھتا ہے کہ مرشد ان مجاہدات سے میری اصلاح کر رہا ہے تو وہ خوش ہوتا ہے اور کہتا ہے کہ خوب مجاہدات و ریاضات مین مجھے مشغول رکھ تاکہ میری خوب اصلاح ہو اور کہتا ہے کہ

ہمچو پیلم بر سرم زن زخم و داغ      تا نہ بینم خواب ہندوستان و باغ

یعنی ہاتھی کی طرح میرے سر پر زخم اور داغ لگا تاکہ مین ہندوستان اور باغ کا خواب نہ دیکھون یہ مشہور ہے کہ چونکہ ہاتھی ہندوستان کا جانور ہے تو اگر اس کو کسی اور ملک مین لیجاتے ہین اور یہ خواب مین ہندوستان کو دیکھ لیتا ہے تو اس قدر مست ہوتا ہے کہ پھر پیل بان وغیرہ کی کسی کی نہیں سُنتا تو اوس وقت اوس کے سر پر داغ لگاتے ہین جس سے یہ درست ہو جاتا ہے تو وہ کہتا ہے کہ مین بھی بہت زیادہ سرکش اور طاغی ہو گیا ہون اے مرشد مجھے بھی مجاہدات و ریاضات مین مبتلا کر تاکہ میرے اندر سے بھی یہ طغیان اور بغاوت نکل جاوے اور ناسوت کی طرف توجہ نہ رہے اور یہ حالت ہو جائے کہ

تاکہ خود را در دہم در جوش من      تا رہے یابم درین آغوش من

یعنی تاکہ مین اپنے کو جوش مین دیدون اور تاکہ مین اس آغوش مین رہائی پاؤن مطلب یہ کہ تو مجاہدات مین مجھے مشغول کر تاکہ مین اس کا عادی ہو جاؤن اور اے مرشد تیری آغوش مین رہ کر ان بلیات معاصے سے رہائی پاؤن

اور یہ طغیان میرے سر سے باہر ہو سا آگے اس کی وجہ بیان کرتے ہین کہ ہم جو مجاہدات مین مشغول کرنے کی تم سے درخواست کرتے ہین وہ اس وجہ سے ہے کہ

زانکہ انسان در غنا طاغی شود　　　ہمچو پیل خواب بین یاغی شود

یعنی اسلئے کہ انسان بے فکری مین باغی ہوجاتا ہے اور خواب دیکھنے والے ہاتھی کی طرح نافرمانی ہو جاتا ہے تو بس جب مجاہدات و ریاضات کریگا تو وہ بے فکری نہ رہیگی اور وہ بغاوت اور طغیان جاتا رہیگا

پیل چون در خواب بیند ہند را　　　پیل بان را نشنود آرد دغا

یعنی ہاتھی جب خواب مین ہند کو دیکھ لیتا ہے تو ہاتھی بان کی سُنتا نہین ہے اور سرکشی لاتا ہے (ہند سے مراد ناسوت ہے) مطلب یہ کہ جب انسان عالم ناسوت کیطرف توجہ کرتا ہے تو پھر مرشد کی طرف سے توجہ ہٹاتی ہے اور سرکش ہو جاتا ہے تو پھر مجاہدات کی ضرورت ہوتی ہے آگے پھر ادسی نخود اور کدبانو کا قصہ بطور تمثیل کے بیان فرماتے ہین

## شرح حبیبی

آن ستی گویدورا کہ پیش ازین　　　من چو تو بودم زاجزائی زمین
چون بنوشیدم جہاد آذری　　　پس پذیرا گشتم و اندر خورے
مدتے جوشیدہ ام اندر زمن　　　مدتے دیگر درون دیگ تن
زین دو جوشش قوت حسہا شدم　　　روح گشتم پس ترا استا شدم
در جمادے گفتمے زان میروی　　　تا شوی علم و صفات معنوی
چون شدی تو روح پس بار دگر　　　جوش دیگر کن ز حیوانی گذر

اس کے بعد وہ عورت کہتی ہے کہ تجھی پر یہ مصیبت نہین ہے بلکہ اس سے پیشتر مین بھی تیری ہی مثل زمین کا جزو اور خاک تھی اسکے بعد مین نے بھی آتشی لباس پہنا اس سے مین مقبول طبائع اور قابل قبول ہوئی ہون ایک عرصہ تک مین نے بدن سے باہر تاؤ کھائے ہین اوس کے بعد بدن مین آئی تو وہان تاؤ کھائے ہین ان دو قسم کے تاؤن کے بعد مین صاحب حسہائے قوی ہوئی ہون ۔ اور جاندار بن کر تیری اوستادنی ہون ۔ جب مین جماد تھی اوس وقت مین اپنے دل مین کہتی تھی کہ تو اس لئے ترقی کر رہی ہے کہ ایک روز صاحب کمال انسان کا علم اور اوسکی صفت بنجاوے اب کہتی ہون کہ جب تو جاندار بن گئی تو پھر تاؤ کہا اور حیوانیت سے تجاوز کرکے کچھ اور بن جا۔

# شرح شبیری

## بی بی کا چنے سے معذرت کرنا اور اس کو جوش دینے کی حکمت کا بیان کرنا

آن ستی گویدو را کہ پیش ازین ‌‌‌ ‌ من چو تو بودم زاجزای زمین

یعنی وہ بی بی اس چنے سے کہتی ہے کہ اس سے پہلے مین تیری ہی طرح اجزائے زمین سے تھی۔ یعنی اوس نے کہا کہ جس طرح کہ تو اس وقت نباتات مین سے ہے اسی طرح پہلے مین بھی مجموعہ عناصر کا تھی۔

چون بنوشیدم جہاز آذری ‌ ‌ پس پذیرا گشتم و اندر خوری

یعنی جب مین نے آگ کا سامان پہنا تو مین مقبول اور لائق ہو گئی۔ (جہاز آذری سے وہ غذائین وغیرہ مراد ہین جو کہ انسان بعد آگ کے پختہ کر دینے کے کھاتا پیتا ہے اور پھر معدہ کے اندر جا کر وہ پکتی ہین) مطلب یہ ہوا کہ جب مین نے بھی محنتین کی ہین اور بہت سی مشکلین برداشت کی ہین اوس وقت اوس نباتیت سے نکلکر جامۂ انسانی مین آئی ہون ورنہ پہلے مین بھی نباتات ہی سے تھی۔

مدتے جوشیدہ ام اندر زمن ‌ ‌ مدتے دیگر درون دیگ تن

یعنی ایک مدت تک زمانہ مین مین نے جوش کیا ہے اور ایک دوسری مدت دیگ تن مین مطلب یہ کہ ایک مدت تک مجاہدات وغیرہ کئے ہین جب ایسی حالت ہو گئی ہے۔

زین دو جوشش قوت حسہا شدم ‌ ‌ روح گشتم پس ترا استا شدم

یعنی ان دونون جوشون سے مین قوت حواس ہو گئی اور روح ہو گئی پھر تیری اوستاد ہو گئی مطلب یہ کہ بہت مجاہدات تو ایسے کئے جو کہ بدن سے خارج تھے اور خارجی چیزون مین پخت دپز ہوتا رہا۔ اوس کے بعد کچھ دنکے لئے خود اپنے جسم کے تغیر تبدل مین رہی ہون تب یہ مرتبہ حاصل ہوا ہے کہ آج تیری مربی اور تیری اوستاد بنکر بیٹھی ہون۔

در جمادے گفتمے زان میروی ‌ ‌ تا شوی علم و صفات معنوی

یعنی جمادیت مین مین کہتی تھی کہ تو اس لئے جا رہا ہے تاکہ تو علم اور صفات معنوی بن جاوے یعنی بی بی کہتی ہے کہ تو جو جمادیت مین حرکت کر رہا تھا تو وہ اسلئے تھا کہ تو علم و صفات معنوی بنجاوے یعنی بشریت تجھکو حاصل ہو جاوے

چون شدی تو روح پس بار دگر ‌ ‌ جوش دیگر کن ز حیوانی گذر

یعنی جبکہ تو روح ہو گیا تو دوسری مرتبہ دوسرا جوش کر اور حیوانیت سے گذر جا۔ یعنی اول جمادیت سے حیوانیت اور بشریت کے مرتبہ کو پہونچا تھا اب دوسری حرکت کر تاکہ اس سے گذر کر تو مرتبہ اعلےٰ مین پہونچ جاوے اور مرتبہ ملکوتی تجھے حاصل ہو جاوے اب چونکہ ان باتون سے غلط فہمی ہو جانا ممکن تھا اسلئے فرماتے ہین کہ ۔

## شرح حبیبی

از خدا میخواہ تا زین نکتہا　　در نہ لغزی و رسی در منتہے
زانکہ از قرآن بسے گمرہ شدند　　زان رسن قومے درون چہ شدند
مر رسن را نیست جُرمے اے عنود　　چون ترا سودائے سر بالا نبود
جانب آن عاشق بے خویش ران　　کہ دران مسجد چہ کرد از امتحان

اب چونکہ سامع کو غلط فہمی پیدا ہونے کا اندیشہ ہوا کہ مبادا کہین حق سبحانہ کے ساتھ اتحاد ذاتی نہ سمجھ جاوے اسلئے فرماتے ہین کہ خدا سے دعا کر کہ کہین ان نکتون سے تیری فہم لغزش نہ کھا جاوے اور تو اصل مقصد تک پہونچ جاوے کیونکہ میری مثنوی کا طرز بیان ایسا ہی ہے جیسے قرآن کا اور قرآن سے بھی بہت سے لوگ گمراہ ہو گئے ہین اور اسی رسی کو پکڑ کر لوگ کنوین مین اُتر گئے ہین تو یہ رسی کا قصور نہین بلکہ یہ تمہارا قصور ہے کہ تم اس کو پکڑ کر اوپر کو کیون نہ چلے نیچے کو کیون اُترے یعنی قواعد شرعیہ کا لحاظ کر کے تم نے اس سے معانی کیون نہ اخذ کئے اور تفسیر بالرائے مین کیون مبتلا ہو گئے پس یہی حالت مثنوی کی ہے اچھا اس مضمون کو ختم کرو اور اوس عاشق بیخود کی طرف چلو اور دیکھو کہ اس آزمایش مین مسجد مین جا کر اوس نے کیا کیا۔

## شرح شبیری

از خدا می خواہ تا زین نکتہا　　در نہ لغزی و رسی در منتہے

یعنی خدا سے (توفیق) مانگ تاکہ ان نکتون سے تو پھسل نہ جاوے اور منتہا کو پہونچ جاوے۔

زانکہ از قرآن بسے گمرہ شدند　　زان رسن قومے درون چہ شدند

یعنی اسلئے کہ قرآن سے بہت گمراہ ہو چکے ہین اور اوس رسی سے ایک قوم کنوین مین چلی گئی ہے

مر رسن را نیست جُرمے اے عنود　　چون ترا سودائے سر بالا نبود

یعنی اے معاند رسی کی (اس مین) کوئی خطا نہین ہے جبکہ تجھے ہی اوپر اوبھرنے کا خیال نہ ہو مطلب یہ ہے کہ اگر کنوین مین ایک رسی لٹکی ہوئی ہو تو اوس کو پکڑ کر بعض تو ایسے لوگ ہون گے کہ وہ کنوین سے اوپر نکل آوین گے۔

اور بعض ایسے ہونگے کہ اوسی رسّی کے سہارے کنوین کے اندر چلے جاوین گے مگر اس مین رسّی کی کوئی خطا اور اوسمین کوئی کمی نہین ہے اسی طرح قرآن سے بعض نے تو ہدایت پائی اور بعض گمراہ ہوئے تو جب قرآن سے بھی لوگ گمراہ ہوئے ہین تو اگر مثنوی شریف سے گمراہ ہو جاوین تو کیا عجب ہے۔ اس لئے فرماتے ہین کہ خدا سے توفیق ہدایت کی دعا کرو کہین غلط فہمی نہ ہو جاوے اب آگے اوس مسجد کے مہمان کا قصہ بیان فرمانا شروع کرتے ہین فرماتے ہین

جانب آن عاشق بے خویش ران ۔ کہ دران مسجد چہ کرد از امتحان

یعنی (کلام کو) اوس عاشق بیخود کی طرف چلاؤ۔ کہ اوس نے امتحان سے اوس مسجد مین کیا کیا۔

## شرح حبیبی

آن غریبِ شہر سر بالا طلب ۔ گفت مے خسپم درین مسجد بہ شب

مسجدا گر کربلائے من شوی ۔ کعبۂ حاجت روائے من شوی

ہین مرا بگذار اے بگزیدہ یار ۔ تا رسن بازی کنم منصور وار

گر شدید اندر نصیحت جبرئیل ۔ می نخواہد غوث در آتش خلیل

جبرئیلا رو کہ من افروختہ ۔ بہترم چون عود و عنبر سوختہ

جبرئیلا گرچہ یاری مے کنی ۔ چون برادر پاسداری میکنی

اے برادر من بر آذر چابکم ۔ من نہ آن جانم کہ گردم بیش و کم

جان حیوانی فزاید از علف ۔ آتشے بود و چو ہیزم شد تلف

گر نگشتے ہیزم او مثمر بُدے ۔ تا ابد معمور و ہم عامر بدے

باد سوزانست این آتش بدان ۔ پرتو آتش بود نے عین آن

عین آتش در اثیر آمد یقین ۔ پرتو و سایہ ویست اندر زمین

لاجرم پرتو نپاید ز اضطراب ۔ سوئے معدن باز میگردد شتاب

قامت تو بر قرار آمد بساز ۔ سایہ ات کوتہ دمے یکدم دراز

زانکہ در پرتو نیابد کس ثبات ۔ عکسہا واگشت سوئے امہات

ہان تو اوس مسافر نے جو کہ شہر غیب یعنی عالم بالا کا طالب تھا یہی کہا کہ کچھ ہو مین تو اسی مسجد مین رات کو سوؤنگا اے مسجد اگر تو میرے لئے کربلا کی طرح بھی محل مصائب ہو جاوے تو مین سمجھونگا کہ تو میرا کعبہ ہے جو کہ میرا کام بنانے والا ہے اچھا اے نصیحت گر اب تو مجھے چھوڑ تا کہ مین موت کے منہ مین جاؤن اور منصور کی طرح

سولی پر چڑھ کر تماشا کرون اگر آپ لوگ میرے لئے نصیحت مین جبرئیل کی مانند ہین تو مین خلیل کی مانند
آپ سے طالب مدد نہین اور اے اشباہ جبرئیل تم جاؤ کہ مین آتش بلا مین جلا ہوا ہی اچھا ہون
جس طرح کہ عود وعنبر جلا ہوا اچھا ہوتا ہے اور اے جبرئیل کے مشابہ لوگو تم اگرچہ میری مدد کرتے ہو اور
بھائیون کی طرح میرا خیال کرتے ہو لیکن بھائیو خیال رکھو کہ مین آتش بلا یا پر بہت خوب چل سکتا ہون
کیونکہ مین وہ جان نہین ہون جو کم وبیش ہوسکے کیونکہ وہ جان حیوانی ہے جو خوراک سے بڑھتی ہے
اور وہ آگ تھی لہذا ایندھن کی طرح تلف ہوگئی۔ (ف) اس شعر مین جان حیوانی کو آگ کہا گیا ہے اسکی
وجہ یہ ہے کہ جس طرح یہ آگ بوجہ اس کے کہ دیرپا نہین ہے بلکہ ہیزم کی طرح جو کہ آگ سے فنا ہو جاتی ہے
خود یہ آگ بھی فنا ہو جاتی ہے اسی طرح جان حیوانی بھی بوجہ اس کے کہ یہ اصلی جان نہین ہے اصلی جان
دوسری ہے تلف ہو جاتی ہے۔

اب مولانا مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اگر جان آتش شہوت وغضب کا ایندھن
نہ بنجاتی تو اس سے بہت عمدہ آثار پیدا ہوتے اور وہ ہمیشہ کیلئے خود بھی فیوض سے مالامال ہوتی اور دوسرون کو
بھی مالامال کرتی اب مولانا اوس آتش شہوت وغضب کا فانی اور ناقابل التفات ہونا اور اوس کی اصل یعنی
رب ذوالجلال کا باقی اور قابل توجہ ہونا بیان کرتے ہین مگر اوس کو آتش حسی کی تمثیل سے بیان کرتے ہین اور
کہتے ہین کہ دیکھو آتش متعارف واقعی آگ نہین ہے بلکہ اصالتاً ہوا ہے جو مشتعل ہو کر آگ بن گئی ہے اسلئے حقیقی
آگ کا پرتو ہے نہ کہ خود آگ بلکہ حقیقی آگ تو کرۂ نار مین ہے اور یہ زمین پر اوس کا ظل اور اوس کی شبیہ ہے
جبکہ یہ اصل آگ کا ظل ہوئی تو لازم ہے کہ اپنے کرہ کی طرف لوٹنے کیلئے بیچین ہو اور بالآخر نہ ٹھہر سکے اور بہت جلد
اپنے کرہ کی طرف لوٹ جائے تم اپنے قد ہی کو دیکھ لو کہ وہ اصل ہے اسلئے قائم اور برقرار رہتا ہے لیکن تمہارا
سایہ کبھی لمبا ہوتا ہے اور کبھی گھٹتا ہے اور بالآخر اپنی اصل کی طرف لوٹ جاتا ہے۔ اور خود فنا ہو جاتا ہے پس
چونکہ یہ قاعدہ عام ہے کہ ظل قائم نہین رہ سکتا۔ اسی لئے تمام ظلال وعکوس اپنی اصول کی طرف لوٹ جاتے اور خود
فنا ہو جاتے ہین جب یہ امر معلوم ہوگیا تو اب سمجھو کہ آتش شہوت وغضب جس پر تم عاشق ہو اور اپنی روح کو تم نے
اس کا ایندھن بنا دیا ہے وہ ایک ظل اور پرتو ہے حق سبحانہ کا جس کو ایک دن فنا ہونا اور اپنی اصل کی طرف لوٹ
جانا لازم ہے پس اس مین کیون دل پھنساتے ہو اصل ہی سے جی کیون نہین لگاتے جس کے لئے کبھی فنا نہین۔
(ف) یاد رکھو کہ جان حیوانی فزاید از علف" الخ مین جان حیوانی سے وہ روح مراد ہے جو صفات بہیمیہ سے
مغلوب ہو۔ خواہ اوس کی حقیقت بخارات لطیفہ ہون یا کچھ اور۔ اور اوس روح انسانی کو بھی شامل ہے
جو غلبۂ صفات بہیمیہ سے اپنے مزاج اصلی سے متغیر ہوگئی ہے۔

# شرح شبیری

## اوس مسجد والے مہمان کے قصہ کا بقیہ اور اس کے عزم کے ثبات وصدق کے بیان مین

آن غریبِ شہر سربالا طلب　　گفت می خسپم درین مسجد بہ شب

یعنی اوس مسافر شہر بالا کو طلب کرنے والے نے کہا کہ مین رات کو اسی مسجد مین سوتا ہون ۔ (چونکہ یہ شخص اہل دل معلوم ہوتا ہے اسلئے اس کو غریب شہر سر لکھدیا یعنی یہ باشندہ تو شہر سر کا تھا مگر یہان آکر ایک مسافر کی حیثیت رکھتا ہے) غرضکہ اوسنے کہا کہ مین تو رات کو اسی مسجد مین سوتا ہون ۔ خواہ کچھ بھی ہو آگے اوس مسجد کو مخاطب کرکے کہتا ہے کہ

مسجد اگر کربلائے من شوی　　کعبۂ حاجت روائے من شوی

یعنی اے مسجد اگر تو میری کربلا ہو جاوے تو میری لئے کعبۂ حاجت روا ہو جاوے یعنی کہتا ہے کہ اے مسجد اگر مین رات کو مرجاؤن اور تو اسکا سبب بنے تو یہ تو عین میری خوشی ہے اور یہی مقصود ہے تو گویا میری کعبہ حاجت روا ہوجاویگی اب آگے اوس ناصح کو مخاطب کرکے کہتا ہے کہ

ہین مرا بگذار اے بگزیدہ یار　　تا رسن بازی کنم منصوروار

یعنی اے برگزیدہ دوست ہان مجھے چھوڑ تا کہ مین منصور کی طرح رسن بازی کرون یعنی کہتا ہے کہ اے ناصح تو مجھے نصیحت مت کر مجھے اسی حالت مین چھوڑدے تا کہ مین مرنے کو تیار ہو جاؤن ۔

گر شدید اندر نصیحت جبرئیل　　می نخواہد غوث در آتش خلیل

یعنی اگر تم نصیحت مین جبرئیل ہو گئے تو خلیل کو آگ مین مدد نہین چاہئے (بلکہ وہ کہتے ہین کہ)

جبرئیلا رو کہ من افروختہ　　بہترم چون عود و عنبر سوختہ

یعنی اے جبرئیل جاؤ کہ مین بھڑکا ہوا اور عود و عنبر کی طرح جلا ہوا بہتر ہون (اور کہتے ہین کہ)

جبرئیلا گرچہ یاری میکنی　　چون برادر پاسداری میکنی

یعنی اے جبرئیل تم اگرچہ مدد کرتے ہو اور بھائی کی طرح حفاظت کرتے ہو (لیکن)

اے برادر من بر آذر چابکم　　من نہ آن جانم کہ گردم پیش وکم

یعنی اے بھائی مین آگ پر چست ہون اور مین وہ جان نہین ہون کہ جو کم و بیش ہون (اسلئے کہ)

جان حیوانی فزاید از علف آتشے بود او چو ہیزم شد تلف

یعنی روح حیوانی تو گھاس دانہ سے بڑھتی ہے اور وہ آگ ہی تھی جو کہ لکڑیوں کی طرح تلف ہو گئی۔

(ف) یہان جو جان حیوانی کو آگ سے تشبیہ دی ہے تفصیل اوسکی عنقریب اشعار آئندہ مین آتی ہے جسکا حاصل یہ ہوگا کہ جس طرح یہ آگ بوجہ اسکے کہ اصلی نہین ہے دیرپا نہین ہے بلکہ ہیزم کی طرح جو کہ آگ سے فنا ہو جاتی ہے خود یہ آگ بھی فنا ہو جاتی ہے اسی طرح جان حیوانی بھی بوجہ اسکے کہ یہ اصل جان نہین ہے اصلی جان دوسری ہی ہے تلف ہو جاتی ہے۔

گر نہ گشتے ہیزم او مثمر بُدے تا ابد معمور و ہم عامر بُدے

یعنی اگر وہ لکڑی ایندھن نہ ہو جاتی تو پھل والی ہوتی اور ہمیشہ کیلئے معمور اور عامر ہوتی۔ (یہان جبرئیل سے مثال اوس ناصح کو دی ہے اور خلیل سے مثال خود اپنے کو دی ہے) مطلب یہ ہے کہ اے ناصح اگرچہ تو مجھے نصیحت کرتا ہے اور اس طرح خیر خواہی کرتا ہے جس طرح کہ جبرئیل علیہ السلام حضرت خلیل اللہ علیہ السلام کے خیر خواہ تھے مگر مین بھی حضرت خلیل اللہ کی طرح ہون کہ جب اون سے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ مین تمہاری مدد کو آؤن تو اوُنھون نے انکار کر دیا تھا اور فرمادیا تھا کہ اے جبرئیل اگرچہ تم خیر خواہ ہو لیکن مین بے تمہاری مدد کے جلا ہوا اچھا ہون اور یہ تو بالفرض ہے ورنہ اصل مین تو مین جلون گا بھی نہین اسلئے کہ روح حیوانی کو فنا ہے اور عناصر پر عناصر کا اثر ہوتا ہے لیکن میری روح تو عنصری نہین رہی بلکہ یہ تو ملکوتی ہو گئی ہے اس لئے یہ آگ اس پر اثر نہ کرے گی تو اسی طرح وہ یہان کہتا ہے کہ اول تو مین اس مسجد مین رہ کر مرونگا نہین اسلئے کہ مجھپر اس کا اثر نہوگا اور اگر ہو بھی گیا تو مین تو مرنے کو تیار ہون ہی پھر کیون مجھے نصیحت کرتے ہو آگے بھی حضرت خلیل اللہ کی زبانی حضرت جبرئیل علیہ السلام کا جواب فرماتے ہین کہ۔

با دسوزانست این آتش بدان پرتو آتش بود نے عین آن

یعنی یہ آگ جلنے والی ہوا ہے جان لے اور سایہ آگ کا ہوتا ہے نہ کہ اوس کا عین۔

عین آتش در اثیر آمد یقین پرتو و سایہ ویست اندر زمین

یعنی آگ کا عین تو کرۂ آتش ہی مین ہے یقیناً اور اوس کا پرتو اور سایہ زمین مین ہے۔

لاجرم پرتو نپاید ز اضطراب سوے معدن باز می گردد شتاب

یعنی آخر کار سایہ اضطراب کیوجہ سے ٹھہرتا نہین ہے (بلکہ) جلدی سے معدن کی طرف واپس چلا جاتا ہے مطلب یہ کہ وہ فرماتے ہین کہ جس طرح کہ یہ آگ جو دنیا مین ہے اوس آگ کا جو کرۂ آگ مین ہے سایہ ہے اسلئے فنا ہو جاتی ہے اور وہ اصلی آگ فنا نہین ہوتی۔ اسی طرح جو روح عنصری ہے وہ تو ایک دم سے فنا ہو جاتی ہے

اور جو روح ملکوتی ہے وہ فنا نہین ہوتی۔ آگے سایہ کے فنا ہونے اور اصل کے باقی رہنے کی ایک مثال فرماتے ہین

**قامت تو برقرار آمد بساز　　سایہ ات کوتہ دمے یکدم دراز**

یعنی تیرا قد تو موافقت سے برقرار آیا اور تیرا سایہ ایکدم چھوٹا ہے اور ایک دم دراز ہے۔

**زانکہ در پرتو نیابد کس ثبات　　عکسہا واگشت سوئے امہات**

یعنی اسلئے کہ سایہ مین کوئی شخص ثبات نہین پاتا اور عکوس اصول کی طرف لوٹ جاتے ہین مطلب یہ ہے کہ دیکھو تمہارا قد تو یکسان رہتا ہے اور سایہ چھوٹا بڑا ہوتا رہتا ہے اور پھر گھٹتے گھٹتے اصل قد کی طرف لوٹ آتا ہے تو بس اسی طرح روح عنصری ہے جو فنا ہو جاتی ہے ورنہ روح ملکوتی تو اپنی اصل کی طرف چلی جاتی ہے اب بیان فرماتے فرماتے مولانا رکتے ہین اور فرماتے ہین کہ۔

## شرح حبیبی

ہین دہان بر بند فتنہ لب کشاد　　خشک آرا اللہ اعلم بالرشاد
فتنہ زاد و کرد عالم را خراب　　شرق و غرب افتاد اندر اضطراب
چون مراتب گردد لہا تنگ شد　　ہر یکے با دیگرے در جنگ شد
گفت و گو بسیار شد خامش شدم　　مسئلہ تسلیم کردم تن زدم
ور تو گوئی موجب فتنہ چہ بود　　باز گویم گوش کن چون غم فزود
پیش ازان کاین قصہ تا مخلص رسد　　دود و گندے آمد از اہل حسد
من نمی رنجم ازین لیک این لگد　　خاطر سادہ دلے را پے کند
خوش بیان کرد آن حکیم غزنوی　　بہر محجوبان مثال معنوی
کہ ز قرآن گر نہ بیند غیر قال　　وین عجب نبود ز اصحاب ضلال
کز شعاع آفتاب پر ز نور　　غیر گرمے می نہ یابد چشم کور
خربطے ناگاہ از خرخانۂ　　سر برون آورد چون طعانۂ
کاین سخن پست است یعنی مثنوی　　قصۂ پیغمبر ست و پیروی
نیست ذکر و بحث و اسرار بلند　　کہ دوانند اولیا زان سو سمند
از مقامات تبتل تا فنا　　پایہ پایہ تا ملاقات خدا
شرح و حد ہر مقام و منزلے　　کہ بہ پر زو بر پرد صاحب دلے

جملہ سرتاسر فسانست و فسون ‌ ‌ ‌ کودکانہ قصہ بیرون و درون

چون کتاب اللہ بیامد ہم بران ‌ ‌ ‌ این چنین طعنہ زدند آن کافران

کہ اساطیر است و افسانہ نثرند ‌ ‌ ‌ نیست تحقیقے و تعمیقے بلند

کودکان خورد فہمش می کنند ‌ ‌ ‌ نیست جز امر پسند و ناپسند

ذکر آدمؑ گندم و ابلیس و مار ‌ ‌ ‌ ذکر ہودؑ و باد و ابراہیمؑ و نار

ذکر نوحؑ و کشتی و طوفان تن ‌ ‌ ‌ ذکر کنعان و سر از خط تافتن

ذکر اسمعیلؑ و ذبح و جبرئیل ‌ ‌ ‌ ذکر قصد کعبہ و اصحاب فیل

ذکر یوسفؑ ذکر زلف پرخمش ‌ ‌ ‌ ذکر یعقوبؑ و زلیخا و غمش

ذکر بلقیس و سلیمانؑ و سبا ‌ ‌ ‌ ذکر داؤدؑ و زبور و اوریا

ذکر طالوت و شعیب و صوم او ‌ ‌ ‌ ذکر یونسؑ ذکر لوطؑ و قوم او

ذکر حمل مریمؑ و نخل و مخاض ‌ ‌ ‌ ذکر زکریاؑ و یحییٰؑ و ریاض

ذکر صالحؑ ناقہ و تقسیم آب ‌ ‌ ‌ ذکر ادریسؑ و مناجات و جواب

ذکر الیاسؑ و عزیر و موت او ‌ ‌ ‌ ذکر قارون و زمین رفتن فرو

ذکر ایوبؑ و صبورے در بلا ‌ ‌ ‌ ذکر اسرائیلیان در تیہ لا

ذکر موسیٰؑ و شجر طور و عصا ‌ ‌ ‌ خلع نعلین و خطابات و عطا

ذکر عیسیٰؑ و عروجش بر سما ‌ ‌ ‌ ذکر ذوالقرنین و خضر دار میا

ذکر فضل احمد و خلق عظیم ‌ ‌ ‌ کہ قمر از معجزاتش شد دو نیم

ظاہرست و ہر کسے پے مے برد ‌ ‌ ‌ کو بیانے کہ گم شود در وے خرد

گفت اگر آسان نماید این بتو ‌ ‌ ‌ این چنین یک سورہ گوای سخت گو

جنیان و انسیان و اہل کار ‌ ‌ ‌ گو یکے آیت ازین آسان بیار

مولانا کی مثنوی پر کچھ لوگوں نے اعتراضات شروع کیے تھے۔ پس جب مولانا اس مقام تک پہونچے ہیں، تو مولانا کو کسی طریقہ سے جس کا یہاں ذکر نہیں کیا گیا اُن اعتراضات کا علم ہوگیا۔ لہذا مولانا کے طبیعت پر ابتدا اگر کچھ افسردگی چھاگئی اور چاہا کہ اس کو یہیں ختم کر دیں اسلئے فرماتے ہیں کہ بس جی بند کرو فتنہ اوٹھ کھڑا ہوا ہے اور خاموش رہو شاید حق سبحانہ کے نزدیک اسکی تکمیل ٹھیک نہیں اور خدا ہی راستی سے زیادہ واقف ہے خاموشی کا سبب جیسا کہ پہلے بھی بیان کر دیا ہے یہ ہے کہ فتنہ پیدا ہوگیا ہے اور اوس نے عالم کو خراب کر دیا ہے اور اوسکے

سبب مشرق و مغرب میں ہل چل پڑ گئی ہے اور حقائق قلوب کے گرد تنگ ہو گئے یعنی وہ حقائق قلوب سے پوشیدہ ہو گئے تو ہر ایک دوسرے کے ساتھ برسر پیکار ہو گیا ہے چونکہ قیل و قال بہت ہونے لگی ہے لہذا میں بھی خاموش ہو گیا۔ اور راضی برضائے حق ہو کر چپ ہو بیٹھا۔ اب اگر تم یہ پوچھو کہ اس فتنہ کا سبب کیا تھا تو چونکہ مجھے اس واقعہ سے نہایت صدمہ ہوا ہے اسلئے وہ بھی کہے دیتا ہوں سنو بات یہ ہے کہ قبل اس کے کہ یہ قصہ جو زیر بیان ہے تمام ہو حاسدوں کی دلوں میں آگ لگ گئی اور اوسکا دھوان اور جڑ انڈ (یعنی اثر از قسم اعتراض وغیرہ) مجھے محسوس ہوئی سو مجھے (گو طبعاً ناگوار ہوا جیسا کہ پیشتر معلوم ہو چکا ہے مگر عقلاً) اس کا کچھ ملال نہیں (کیونکہ میں جانتا ہوں کہ میں اور میری مثنوی تو کیا ہیں قرآن کریم اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی یہ واقعات پیش آئے ہیں جیسا کہ آگے اس کی تفصیل آئے گی) لیکن خیال صرف اتنا ہے کہ ایسا نہ ہو کہ بھولے بھالے لوگ جو معاند نہیں ان کے دہوکہ میں آجاویں اور اون کو نقصان پہونچ جائے۔ ان معترضین کی تمثیل حکیم سنائی علیہ الرحمۃ نے نہایت خوب اور پر معنی بیان کی ہے اونھوں نے فرمایا ہے کہ اگر گمراہ لوگ قرآن کے صرف ظاہری مضامین کو دیکھیں اور اوسپر اعتراض کریں تو کوئی تعجب کی بات نہیں کیونکہ پُر نور آفتاب کی شعاعوں سے اندھے کو بجز گرمی کے اور کچھ حاصل نہیں ہوتا ہاں جو آنکھ والے ہیں اون کو اوس سے محسوسات دکھائی دیتے ہیں پس یہی حالت ان معترضین کی ہے کہ الفاظ مثنوی پر نظر کرتے ہیں اور اوس کے اسرار و دقائق کو نہیں دیکھ سکتے خیر اصل واقعہ یہ ہے کہ ایک گدھے نے خرخانہ سے طاعنانہ صورت میں سر نکالا اور کہا کہ یہ کلام یعنی مثنوی ایک گھٹیا کلام ہے کیونکہ اس میں پیغمبران علیہم السلام کے قصے اور اتباع کی ترغیب ہے۔ نہ کوئی دقیق بحث ہے نہ اسرار غامضہ ہیں جنکی طرف اہل اللہ اپنی عنان توجہ منعطف کریں اسمیں مقام انقطاع عن الخلق سے لیکر مقام فنا تک اور رفتہ رفتہ وصال حق سبحانہ تک کی بحث ہونی چاہیئے تھی اور ہر مقام کی تفصیل و تحدید ہونی چاہیئے تھی تاکہ ان امور پر مطلع ہو کر ارباب دل انسے ترقی روحانی حاصل کرتے مگر یہ تو سراسر افسانہ اور تلبیع ہے اور سراسر بچوں کی کہانیاں ہیں ہاں صاحبو تمہاری کچھ شکایت نہیں کیونکہ جب کتاب اللہ نازل ہوئی تھی تو اوس وقت جو تمہارے بھائی کفار موجود تھے اونہوں نے بھی قرآن پر اسی قسم کے طعن کئے تھے اور کہا تھا ان ہذا الا اساطیر الاولین یعنی یہ تو محض پرانے قصے ہیں نہ کوئی جدید تحقیق ہے نہ کوئی باریک بات ہے بلکہ موٹی موٹی باتیں ہیں جن کو بچے بھی سمجھتے ہیں نیز اس میں اور دھرا ہی کیا ہے۔ بجز اس کے کہ وہ ذکر ہے کہ یہ ہم کو پسند ہے وہ ناپسند۔ اور بجز اس کے کہ آدمؑ اور شیطان اور سانپ کا تذکرہ ہے اور ہود اور ہودؑ اور ابراہیمؑ اور آگ کا قصہ ہے۔ نوحؑ اور کشتی اور طوفان اور کنعان اور اوسکی نافرمانی کا واقعہ ہے۔ اسمعیلؑ اور اونکے ذبح کرنے اور جبرئیل کے دنبہ لانیکا ذکر ہے کعبہ اور اصحاب فیل

کا قصہ ہے یوسفؑ اور انکی زلف پرخم یعقوبؑ اور زلیخا اور اونکے غم کا بیان ہے بلقیس اور سلیمان اور شہر سبا کی تفصیل ہے داؤد زبور اور اوریا کا واقعہ ہے طالوت کا ذکر ہے شعیب اور اونکے روزہ کا قصہ ہے یونس کا ذکر ہے لوط اور انکی قوم کا واقعہ ہے مریم علیہا السلام کے حمل اور اونکے دردزہ کی تکلیف اور اونکے اس حالت مین درخت خرما سے تسکین حاصل کرنیکا مذکور ہے زکریا و یحییٰ کا تذکرہ ہے باغات کا بیان ہے صالح اور اونکی اونٹنی اور پانی کی تقسیم کا طریقہ مذکور ہے ادریس اور اونکی مناجات اور اوسکے جواب کا بیان ہے الیاس کا ذکر ہے عزیر اور اونکی موت کا بیان ہے قارون اور اوس کے زمین مین دھنس جانے کا قصہ ہے ایوب اور اونکے مصیبت مین صبر کرنے کا ذکر ہے اسرائیلیون کی وادی فنا مین سرگشتگی کا واقعہ ہے موسیٰ اور شجرہ۔ عصا و طور جوتیان اوتارنے اور حق سبحانہ سے ہمکلام ہونے اور توریت وغیرہ ملنے کا قصہ ہے۔ عیسیٰؑ اور اونکے آسمان پر چلے جانیکا ذکر ہے ذوالقرنین خضر اور ارمیا کے واقعات ہین احمدؐ کے اوصاف اور اون کے خلق عظیم کا بیان ہے اور یہ مذکور ہے کہ آپکے معجزات مین سے ایک یہ ہے کہ چاند کے دو ٹکڑے ہوگئے بس یہ ہین وہ باتین جو قرآن مین مذکور ہین اور جو کچھ بھی ہے وہ اس قدر ظاہر اور عام فہم ہے کہ ہر شخص زبان دان سمجھ لیتا ہے ایسے مضامین نہین جن مین عقل بھی خبط ہو جاوے۔ یہ تو اونکا اعتراض تھا مگر اب سنو کہ اسکا جواب کیا دیا گیا۔ سو فرمایا گیا کہ بہت اچھا اگر یہ ایسا ہی آسان کلام ہے جس کو بچے بھی سمجھ سکتے ہین اور اسلئے وہ تمہارے نزدیک محقر ہے تو ایسی ہی آسان تم بھی ایک سورۃ بنا دو تم تو کیا بناتے ہم تو یہان تک کہتے ہین کہ تمام جنات تمام انسان اور تمام وہ جو اس میدان کے مرد ہین ذرا سب کے سب کمیٹی ہی کر کے بقدر ایک آیۃ ہی ایسا آسان اور محقر کلام بنا دین۔

## شرح شبیری

ہین دہان بربند فتنہ لب کشاد خشک آر اللہ اعلم بالرشاد

یعنی ہان منہ کو بند کرو کہ فتنہ نے لب کھولا خشک لاؤ واللہ اعلم بالرشاد۔ مطلب یہ ہے کہ فرماتے ہین کہ بس اب چپ رہو اسلئے کہ ایک فتنہ پیدا ہو گیا ہے اس فتنہ کی تفصیل آگے خود فرماوینگے۔

فتنہ زاد و کرد عالم را خراب شرق و غرب افتاد اندر اضطراب

یعنی فتنہ پیدا ہو گیا اور عالم کو خراب کر دیا۔ اور مشرق و غرب اضطراب مین پڑ گئے۔

چون مراتب گرد دلہا تنگ شد ہر یکے با دیگرے در جنگ شد

یعنی جبکہ حقایق قلوب کے گرد تنگ ہو گئے تو ہر ایک دوسرے کیساتھ جنگ مین ہو گیا۔ یعنی جب قلوب پر حقایق

پوشیدہ ہو گئے تو سب آپس مین لڑنے لگے اور کسی نے حقیقت کو نہ سمجھا۔

گفتگو بسیار شد خامش شدم مسئلہ تسلیم کردم تن زدم

یعنی گفتگو زیادہ ہو گئی ہے (لہذا) مین خاموش ہوتا ہون اور مسئلہ تسلیم (کا اختیار) کرتا ہون اور چپ ہو جاتا ہون یعنی چونکہ گفتگو زیادہ ہو چکی ہے اور فتنہ پیدا ہو گیا ہے تو بس اب چپ رہنا ہی مناسب ہے۔

ور تو گوئی موجب فتنہ چہ بود باز گویم گوش کن چون غم فزود

یعنی اور اگر تو کہے کہ فتنہ کا سبب کیا تھا تو مین بیان کرتا ہون سن جبکہ غم زیادہ ہو گیا۔ یعنی اب چونکہ غم زیادہ ہو گیا ہے لہذا اب مین اوس فتنہ کا بیان کرتا ہون لو سن لو۔

## بداندیشون کے خیال کا ذکر

پیش ازان کاین قصہ تا مخلص رسد دود و گندی آمد از اہل حسد

یعنی پہلے اوس سے کہ یہ قصہ ختم تک پہونچے دہوان اور گندگی اہل حسد کی طرف سے آئی۔ یعنی اہل حسد نے قبل اس قصہ کے ختم کے اعتراض شروع کر دیا۔ اب کوئی کہتا ہے کہ اگر اعتراض کر ہی دیا تو آپ کو بُرا کیون معلوم ہوتا ہے صبر کیجیئے آگے اس کا جواب دیتے ہین کہ۔

من نمی رنجم ازین لیک این لگد خاطر سادہ دلے را پے کند

یعنی مین تو اس سے رنجیدہ نہین ہوتا لیکن یہ لات کسی سادہ دل کے دل کو خراب کریگی۔ مطلب یہ کہ مجھے تو ان اعتراضات کی پرواہ نہین ہے لیکن اس سے ڈر یہ ہے کہ کہین کوئی سادہ دل گمراہ نہ ہو جائے اور ان اعتراضات کو صحیح سمجھ کر مثنوی سے بددل نہ ہو جاوے اور ان مضامین کا دوسرا محمل نہ لے اسلیئے ہم چپ ہو گئے اب آگے اوس اعتراض کو اوٹھاتے ہین کہ یہ کوئی نئی بات نہین ہے بلکہ اس قسم کے اعتراضات تو ہمیشہ ہوتے ہی رہے ہین حتی کہ قرآن پر بھی لوگون نے اس قسم کے اعتراض کیئے ہین آگے حکیم غزنوی کے مقولہ سے اسی کو بیان فرماتے ہین کہ۔

خوش بیان کرد آن حکیم غزنوی بہر محجوبان مثال معنوی

یعنی اوس حکیم غزنوی نے محجوبین کیلئے ایک معنوی مثال خوب بیان کی ہے (وہ یہ کہ)

کہ ز قرآن گر نہ بیند غیر قال این عجب بنود ز اصحاب ضلال

یعنی کہ اگر سوائے قال کے قرآن سے کوئی بات نہ دیکھے تو یہ بات اصحاب ضلال سے عجب نہین ہے مطلب یہ کہ اگر گمراہ لوگ قرآن شریف سے صرف قال دیکھنے کے نفع کو سمجھین تو اس سے کیا ہوتا ہے قرآن شریف مین جو منافع ہین وہ تو ان لوگون کے نہ سمجھنے پر بھی موجود ہین۔

کز شعاع آفتاب پر ز نور غیر گرمی می نیابد چشم کور

یعنی آفتاب پر نور کی شعاع سے سوائے گرمی کے اندھا کچھ بھی نہین دیکھتا۔ (لیکن اوس کے نور مین کسی قسم کی کمی نہین آتی تو اسی طرح اگر مثنوی پر کوئی اعتراض کرے تو اس سے اوس کی خوبی مین کوئی فرق نہین آتا یہ ایک تمہید تھی آگے اوس فتنہ کا بیان فرماتے ہین کہ

خربطے ناگاہ از خرخانۂ سر برون آورد چون طعانۂ

یعنی ناگاہ ایک خربطہ نے ایک خرخانہ سے طعن کرنے والے کی طرح سر باہر نکالا اور وہ اعتراض یہ ہے کہ)

کاین سخن پست است یعنے مثنوی قصۂ پیغمبرست و پیروی

یعنی کہ یہ سخن پست ہے یعنی مثنوی اور قصہ پیغمبر کا اور پچھلے لوگون کا ہے۔

نیست ذکر و بحث و اسرار بلند کہ دوانند اولیا زان سو سمند

یعنی ذکر اور بحث اسرار کی نہین ہے کہ جو اولیا اوس طرف کو گھوڑا دوڑا دین۔

از مقامات تبتل تا فنا پایہ پایہ تا ملاقات خدا

یعنی مقامات انقطاع خلق سے فنا تک رتبۂ رتبۂ ملاقات خدا تک۔

شرح و حد ہر مقام و منزلے کہ بہ پر زو بر پرد صاحبدلے

یعنی ہر مقام اور ہر منزل کی شرح اور حد کہ پر سے کوئی صاحبدل اُڑ سکے مطلب یہ ہے کہ کسی معترض نے اعتراض یہ کیا کہ اس مثنوی مین صرف قصص اور پہلے لوگونکی حالات ہی ہین اور اسرار اور مقامات کی شرح نہین کی ہے اس مین تو چاہیئے تھا کہ تمام مراتب کو جدا جداگانہ ملاقات حق تک بیان کرتے چلے جاتے اسلئے کہ یہ تو تصوف کی کتاب ہے اس مین تو اسی قسم کی باتین ہونین اور اب اس کی یہ حالت ہے کہ۔

جملہ سر تا سر فسانست و فسون کودکانہ قصہ بیرون و درون

یعنی بالکل سارا افسانہ اور فسون ہی ہے اور بچون کی طرح اندر باہر کے قصے ہی ہین۔ اب مولانا اسبات کا ایک الزامی جواب دیتے ہین کہ۔

چون کتاب اللہ بیامد ہم بران این چنین طعنہ زدند آن کافران

یعنی قرآن شریف کی طرح چاہیئے کہ اوس پہ بھی اسی طرح اون کافرون نے طعنے کئے ہین۔ یعنی فرماتے ہین کہ مثنوی اگر ایسی ہوگئی ہے تو کچھ حرج نہین ہے اس لئے کہ قرآن بھی تو ایسا ہی ہے اور اوسپر بھی لوگون نے اسی قسم کے اعتراضات کئے ہین اور کہا ہے کہ۔

کہ اساطیر است و افسانہ نثرند نیست تحقیقے و تعمیقے بلند

یعنی کہ قصے اور پُرانے افسانے ہین کوئی بلند تحقیق اور تعمیق نہین ہے (بلکہ حالت یہ ہے کہ)

کودکان خورد فہمش می کنند ‌ ‌ ‌ ‌ نیست جز امر پسند و ناپسند

یعنی چھوٹے چھوٹے بچے اوس کو سمجھ لیتے ہین اور سوائے جائز اور ناجائز کے کچھ نہین ہے۔ یعنی اسرار و حقائق و دقائق نہین ہین بلکہ صرف یہی ہے کہ یہ جائز ہے اور یہ ناجائز لطیف باتین نہین ہین۔

ذکر آدم گندم و ابلیس و مار ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر ہود و باد و ابراہیم و نار

یعنی آدمؑ اور گیہون اور ابلیس اور سانپ کا ذکر ہے اور ہودؑ اور ہوا اور ابراہیمؑ اور نار کا ذکر ہے۔

ذکر نوح و کشتی و طوفان تن ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر کنعان و سر از خط تافتن

یعنی نوحؑ اور طوفان تن اور کشتی کا ذکر ہے اور کنعان کا اور اوس کے خط (مستقیم) سے سر پھیرنے کا ذکر ہے۔

ذکر یوسفؑ ذکر زلف پرخمش ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر یعقوب و زلیخا و غمش

یعنی یوسفؑ اور اونکی زلف پرخم کا ذکر ہے اور یعقوب اور زلیخا اور اونکے غم کا ذکر ہے۔

ذکر اسمٰعیلؑ و ذبح جبرئیل ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر قصہ کعبہ و اصحاب فیل

یعنی اسمٰعیلؑ اور جبرئیلؑ کے ذبح کا ذکر ہے اور کعبہ کے قصہ کا ذکر ہے اور اصحاب فیل کا ذکر ہے۔

ذکر بلقیس و سلیمان و سبا ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر داؤد و زبور و اوریا

یعنی بلقیس اور سلیمانؑ اور سبا کا ذکر ہے اور داؤدؑ اور زبور اور اوریا کا ذکر ہے۔ (اوریا ایک شخص کا نام ہے جو داؤدؑ کا خادم تھا)۔

ذکر طالوت و شعیب و صوم او ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر یونس ذکر لوط و قوم او

یعنی طالوت اور شعیب اور اونکے روزہ کا ذکر ہے اور یونس کا ذکر اور لوط اور اونکی قوم کا ذکر ہے۔

ذکر حمل مریمؑ و نخل و مخاض ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر زکریا و یحییٰؑ و ریاض

یعنی مریمؑ کے حمل کا اور کھجور کا اور جائے درد زہ کا ذکر ہے اور زکریا اور یحیےٰؑ اور باغون کا ذکر ہے۔

ذکر صالح ناقہ و تقسیم آب ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر ادریسؑ و مناجات و جواب

یعنی صالح اور ناقہ اور تقسیم آب کا ذکر ہے اور ادریسؑ اور مناجات اور جواب کا ذکر ہے۔

ذکر الیاسؑ و عزیر و موت او ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر قارون و زمین رفتن فرو

یعنی الیاسؑ اور عزیر اور اونکی موت کا ذکر ہے اور قارون اور اوسکے زمین مین چلے جانے کا ذکر ہے۔

ذکر ایوبؑ و صبوری در بلا ‌ ‌ ‌ ‌ ذکر اسرائیلیان در تیہ لا

یعنی ایوبؑ کا اور اونکے بلا مین صبر کا ذکر ہے اور بنی اسرائیل کا ایک نامعلوم جنگل مین پھرنے کا ذکر ہے۔

ذکر موسیٰ و شجر طور و عصا خلع نعلین و خطابات و عطا

یعنی موسےٰ اور شجر کا اور طور کا اور عصا کا اور نعلین نکالنے کا اور خطابات اور عطا کا ذکر ہے۔

ظاہر است و ہر کسے پے میبرد کو بیان کہ گم شود دروے خرد

یعنی (یہ سب امور) ظاہر ہین اور ہر شخص سمجھ سکتا ہے اور وہ بیان کہان ہے کہ جس مین عقل گم ہو۔ مطلب یہ کہ کفار کہا کرتے تھے کہ یہ سب باتین تو ایسی آسان ہین کہ ادہر اودہر کے قصے جمع کردئے گئے ہین باقی اسرار وحقائق و دقائق کا کہین پتا بھی نہین ہے تو جیسے قرآن شریف پر اعتراض کیا جاتا تھا اسی طرح مثنوی پر بھی یہ اعتراض ہے تو پھر کیا نئی بات ہے آگے اونکے اس کہنے کا کہ آسان کلام ہے ایک الزامی جواب دیتے ہین کہ۔

گفت اگر آسان نماید این بتو این چنین یک سورہ گو اے سخت گو

یعنی حق تعالےٰ نے فرمایا کہ اگر یہ تجھے آسان معلوم ہوتا ہے تو اے سخت کلام ایسی ایک سورۃ ہی کہدے۔

جنیان و انسان و اہل کار گو یکے آیت ازین آسان بیار

یعنی جنات اور انسان اور اہل کار (سب کو) کہدو کہ ایک ہی آیت اس سے آسان لے آؤ۔ آگے اس امر کو بیان فرماتے ہین کہ قرآن شریف کے صرف الفاظ ہی نہین ہین بلکہ قرآن شریف کے اندر بہت سے بطون ہین جو کہ ظاہر نظر مین معلوم بھی نہین ہوتے اس کو ایک حدیث سے ثابت کرتے ہین اور بطور تفسیر حدیث کے بیان فرماتے ہین

## شرح حبیبی

حرف قرآن را بدانکہ ظاہر ست زیر ظاہر باطنے بس قاہر ست

زیر آن باطن یکے بطن دگر خیرہ گردد اندرو فکر و نظر

زیر آن باطن یکے بطن سوم کہ درو گردد خردہا جملہ گم

بطن چارم از نبی خود کس ندید جز خدائے بے نظیر و بے ندید

ہم چنین تا ہفت بطن اے ذو الکرم می شمر تو زین حدیث معتصم

تو ز قرآن اے پسر ظاہر مبین دیو آدم را نہ بیند جز کہ طین

ظاہر قرآن چو شخص آدمی است کہ نقوشش ظاہر و جانش خفی است

مرد را صد سال عم و خال او یک سر موے نہ بیند حال او

مولانا یہان تک معترضین کا اعتراض اور اوس کا اجمالی جواب بیان کر کے اب تفصیلی جواب دیتے ہین اور فرماتے ہین کہ تمہارا یہ خیال غلط ہے کہ قرآن صرف آسان ہے کیونکہ قرآن کیلئے ایک معنی ظاہری ہین اور اوسکے تحت مین

ایک معنی باطنی ہین دگران ظاہری اور باطنی معنون مین تخالف نہین خوب سمجھ لو دہوکہ نہ کھانا) اور اس باطنی معنی کے تحت مین ایک اور معنی باطنی ہین جس مین عقول وافکار اہل ظاہر متحیر ہوجاتے ہین اور اس باطن کے تحت مین ایک تیسرا باطن ہے کہ اوس کے اندر تمام عقول حیران ہوجاتی ہین۔ الا ماشاء اللہ اور قرآن کا بطن چہارم تو خدائے وحدہٗ لاشریک کے سوا کسی نے دیکھا ہی نہین اسی طرح تم اس حدیث معتمد سے ساتون بطون کو گن جاؤ۔ (اشت مولانا کے اس مضمون سے یہ امر معلوم ہوگیا کہ کسی مخلوق کو تمام اشیاء کا علم نہین بلکہ یہ صفت حق سبحانہ کے ساتھ مختص ہے پس جن مضامین سے اہل اللہ کے احاطۂ علمی کا شبہ ہوتا تھا اون کی تشریح خود مولانا ہی کے مضمون سے ہوگئی۔ اور خود مولانا ہی نے اس شبہ کا ازالہ فرما دیا۔ اور اس سے اون لوگونکی غلطی بھی ظاہر ہوگئی جو ما من رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین سے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے علم ماکان ومایکون پر استدلال کرتے ہین کیونکہ اگر یہ امر تسلیم بھی کرلیا جاوے کہ کتاب مبین سے قرآن ہی مراد ہے اور یہ بھی مان لیا جاوے کہ یہ حصر حقیقی ہی ہے تب بھی ان کا مدعا ثابت نہین ہوتا کیونکہ تمام اشیاء مذکور بھی ہونگی تو ظہر مع بطون سبعہ مین مذکور ہونگی اور بطن چہارم و پنجم و ششم و ہفتم کا علم مختص بذات جل مجدہ ہے تو جو اشیاء ان بطون اربعہ مین مذکور ہے ان کا علم خدا کے سوا کسی کو نہ ہوگا۔ پس علم ماکان ومایکون پر استدلال باطل ہوگیا۔ اور نافی احاطہ تصریحات ونصوص مین تاویل کرنا اور بظاہر مثبت احاطہ مین تاویل نہ کرنا کھلی ہٹ دھرمی اور جدال صریح ہے واللہ اعلم وعلمہ اتم) پس اس مضمون سے ثابت ہوگیا کہ قرآن صرف آسان ہی نہین بلکہ دشوار بھی اتنا ہے کہ عقول عامہ تو درکنار عقول خاصہ کی رسائی بھی وہان تک نہین پس تم قرآن کے ظاہری کو نہ دیکھو بلکہ اسکے بطون پر نظر کرو۔ اسلئے کہ صرف ظاہر کو دیکھنا اور باطن پر نظر نہ کرنا سنت ہے ابلیس کی کہ وہ آدم مین صرف مٹی دیکھتا ہے اور اونکے کمالات علمیہ وعملیہ کو نہین دیکھتا اور بے دھڑک انا خیر منہ کہہ بیٹھتا ہے تمام ظاہر قرآن کو ایسا سمجھو جیسے کہ ظاہر آدمی کہ اوس کا تشکل ظاہر ہے اور روح مخفی یون ہی ظاہر قرآن کے لئے بھی باطن ہے جو کہ مخفی ہے اور جس طرح کہ آدمی کو اوس کے چچا ماموں وغیرہ سو برس تک دیکھتے ہین مگر اوس کے تمام حالات باطنی پر مطلع نہین ہوسکتے یہی حالت قرآن کی ہے کہ کوئی کتنی ہی جد و جہد کرے مگر اوس کے کل باطنی معانی پر اسکو کبھی اطلاع نہین ہوسکتی۔

## شرح شبیری

### حدیث ان للقران ظہرا وبطنا ولبطنہ بطنا الی سبعة

## ابطن وفی روایۃ الی سبعین بطنا کی تفسیر

حرفِ قرآن را بدان کہ ظاہر است     زیر ظاہر باطنے بس قاہر است

یعنی حروف قرآن کو تو وہ جانو جو کہ ظاہر ہے (مگر) ظاہر کے نیچے ایک زبردست باطن ہے۔

زیر آن باطن یکے بطن دگر     خیرہ گردد اندرو فکر و نظر

یعنی اوس باطن کے نیچے اور دوسرا باطن ہے کہ اوس کے اندر نظر و فکر سب خیرہ ہوجاتی ہے۔ یعنی وہ ایسا باطن ہے کہ وہ ہر کس وناکس کی سمجھ مین بھی نہین آتا۔

زیر آن باطن یکے بطن سوم     کہ درو گردد خردہا جملہ گم

یعنی اوس باطن کے نیچے ایک تیسرا باطن ہے کہ اوس کے اندر تمام عقول گم ہوجاتے ہین۔

بطن چارم از نبی خود کس ندید     جز خدائے بے نظیر و بے ندید

یعنی چوتھا بطن قرآن شریف سے خود کسی شخص نے سوائے خدائے بے نظیر و بے شریک کے نہین دیکھا ہے۔

ہمچنین تا ہفت بطن اے ذوالکرم     می شمر تو زین حدیث معتصم

یعنی اسی طرح سات بطن تک اے ذوالکرم گن لے۔ اس حدیث معتصم سے یعنی اسی طرح ایک سے لے کر سات تک گنتے چلے جاؤ جیسا کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے جو کہ سرخی مین ہے۔

تو ز قرآن اے پسر ظاہر مبین     دیو آدم را نہ بیند جز کہ طین

یعنی اے صاحبزادے تم قرآن سے صرف ظاہر کو مت دیکھو کہ شیطان آدمؑ کو سوائے مٹی کے کچھ نہین دیکھتا مطلب یہ کہ دیکھو جب شیطان کو سجدہ کیلئے کہا گیا ہے تو اوس نے یہی کہا ہے کہ یہ تو مٹی کے ہین مین ان کو کیون سجدہ کرون اور اون کے اندر جو کمالات تھے وہ اس کو دکھلائی نہین دئے تو اسی طرح تم بھی قرآن شریف کے صرف الفاظ کو مت دیکھو بلکہ اوس کے معانی اور بطون پر بھی غور کرو تا کہ اوس کی کچھ حقیقت معلوم ہو۔

ظاہر قرآن چو شخص آدمی است     کہ نقوشش ظاہر و جانش خفی است

یعنی قرآن شریف کا ظاہر آدمی کے جسم کی طرح ہے کہ اوس کے نقوش تو ظاہر ہین اور اوس کی جان خفی ہے۔

مرد را صد سال عم و خال او     یک سر موئے نہ بیند حال او

یعنی آدمی کو سو برس تک اوس کے چچا اور ماموں (دیکھتے ہین مگر) ایک بال برابر بھی اوس کے حال کو نہین دیکھتے مطلب یہ کہ دیکھو انسان کے جسم کو اوس کے رشتہ دار ہی برسون تک دیکھتے رہتے ہین مگر اوس کے اندرونی حالات کا پتہ بھی نہین چلتا۔ اسی طرح صرف قرآن شریف کے الفاظ سے اوس کے بطون اور اوس کے اسرار تک

رسائی نہین ہو سکتی۔ آگے اس کو بیان فرماتے ہین کہ انبیا و اولیاء جو غارون وغیرہ مین پوشیدہ رہتے ہین اس مین کیا مصلحت ہے۔ چونکہ یہان بیان کیا تھا کہ صرف جسم کو دیکھ لینے سے حقیقت کا پتہ نہین چلتا تو اب فرماتے ہین کہ اسی طرح اولیا وغیرہ کے پوشیدہ رہنے سے اوسکی اصل حقیقت اور وجہ معلوم نہین ہو سکتی۔

## شرح حبیبی

آنکہ گویند اولیا در کہ بوند ۔۔۔ تا ز چشم مردمان پنہان شوند
پیش خلق ایشان فراز صد کہ اند ۔۔۔ گام خود بر چرخ ہفتم می نہند
پس چرا پنہان شود کہ جو بود ۔۔۔ کو ز صد دریا و کہ آنسو بود
حاجتش بنود بسوئے کہ گریخت ۔۔۔ کز پیش کرہ فلک صد لعل ریخت
چرخ گر دید و ندیدا و گرد جان ۔۔۔ تعزیت جامہ بپوشید آنزمان
گر بظاہر آن پری پنہان بود ۔۔۔ آدمی پنہان تر از پریان بود
نزد عاقل زان پری کو مضمرست ۔۔۔ آدمی صد بار خود پنہان ترست
آدمی نزدیک عاقل چون خفی است ۔۔۔ چون بود آدم کہ در غیب او صفی است
آدمی ہمچون عصائے موسیٰ است ۔۔۔ آدمی ہمچون فسون عیسیٰ است
در کف حق بہر داد و بہر زین ۔۔۔ قلب مؤمن ہست بین الاصبعین
ظاہرش چوبے ولیکن پیش او ۔۔۔ کون یک لقمہ چو بکشاید گلو
تو مبین زافسون عیسیٰ حرف و صوت ۔۔۔ آن مبین کز وے گریزان گشت موت
تو مبین زافسونش آن لہجات پست ۔۔۔ آن نگر کہ مردہ بر جست و نشست
تو مبین مر آن عصا را سہل یافت ۔۔۔ آن مبین کہ بحر اخضر را شگافت
تو ز دوری دیدۂ چتر سیاہ ۔۔۔ یکقدم پا پیش نہ بنگر سپاہ
تو ز دوری می نہ بینی جز کہ گرد ۔۔۔ اندکے پیش آ بہ بین در گرد مرد
دیدہ ہا را گرد او روشن کند ۔۔۔ کوہ ہا را مردی او بر کند
چون بر آمد موسیٰ از اقصائے دشت ۔۔۔ کوہ طور از مقدمش رقاص گشت
روئے داؤد از فرش تابان شدہ ۔۔۔ کوہ ہا اندر پیش نالان شدہ
کوہ با داؤد گشتہ ہمرہے ۔۔۔ ہر دو مطرب مست در عشق شہے

یا جبال اوّبی امر آمده … ہر دو ہم آواز دہم پرده شده
گفت داؤد اتو ہجرت دیده … بہر من از ہمدمان ببریده
اے غریب فرد بے مونس شده … آتش شوق از دلت شعلہ زده
مطربان خواہی و قوال وندیم … کوه ہا را پیش آرد آن قدیم
تاکہ قوالی و سرنائی کنند … جما پیشت باد پیمائی کنند
تابدانی نالہ چون کہ را رواست … بے لب و دندان ولی را نالہ ہاست
نغمہ اجزائے آن صافی جسد … ہر شئے درگوش حسش می رسد
ہمنشینان نشنوند او بشنود … ای خنک جان کو بغیبش بگرود
بنگرد در نفس خود صد گفتگو … ہمنشین او نبرده ہیچ بو
صد سوال وصد جواب اندر دلت … میرسد از لامکان تا منزلت
بشنوی تو نشنود زان گوشہا … گرچہ نزدیک تو آرد گوش را
گیرم اے کرخود تو آنرا بشنوی … چون مثالش دیده چون نگروی

اوپر مولانا نے بیان فرمایا تھا کہ آدمی کی باطنی حالت مخفی ہے اس کو مبنی قرار دیکر عوام کی غلط فہمی کو دور کرنا چاہتے ہیں اور فرماتے ہین کہ جو لوگ کہتے ہین کہ اولیاء پہاڑون مین رہتے ہین اور وجہ یہ ہے کہ لوگونکی نظروں سے مخفی رہیں یہ اونکی غلطی ہے اس لئے کہ وہ تو لوگونکے سامنے بھی سیکڑون پہاڑونسے پرے ہین۔ اور گویا کہ چرخ ہفتم پر ہین۔ اسلئے کہ لوگ اونکی باطنی حالت سے اونکے پیش نظر ہوتے ہوئے بھی واقف نہیں ہو سکتے جب اونکی یہ حالت ہے تو اون کو کیا ضرورت ہے کہ وہ چھپین اور پہاڑ دنکو ڈہونڈ ہین زیلونکہ وہ تو عوام کے لحاظ سے ایسے ہی ہین جیسے کوئی سیکڑون مندرون اور پہاڑون کے ادہر ہو پس اونکو اسکی ضرورت نہیں کہ وہ پہاڑون مین بھاگ کر جائین کیونکہ وہ تو اس قدر تیز رو ہین کہ اسپ فلک نے بھی اونکو پانے مین سیکڑون نعلین توڑ ڈالین آسمان اس قدر گھوما مگر وہ رخش کی گرد کو بھی نہ دیکھ سکا۔ اسلئے غم مین ماتمی لباس (سیاہی مائل) پہن لیا گو بظاہر پری مخفی ہے مگر آدمی پریون سے بھی زیادہ مخفی ہے جو شخص سمجھ رکھتا ہے وہ سمجھ سکتا ہے کہ آدمی مخفی پری سے گو نہ زیادہ مخفی ہے تو شاید اسکی وجہ یہ ہو کہ پری تو ظاہراً ہی مخفی ہے اور باطناً بھی مگر آدمی مین یہ کمال ہے کہ وہ باوجود ظاہر ہونے کے مخفی ہے مگر اس سے اچھا یہ ہے کہ یون کہا جاوے کہ جن کمالات کی قابلیت عام انسانون مین مضمر ہے اسکا عشر عشیر بھی پریون مین نہین اسلئے یہ زیادہ مخفی ہیں بہ نسبت اونکے) پس جبکہ عامی آدمی عاقل کے

نزدیک مخفی ہے تو اس سے تم سمجھ لو کہ انسان کامل کسقدر مخفی ہوگا جو کہ برگزیدہ عالم غیب ہے۔ نیز یاد رکھو کہ آدمی
عصائے موسےٰ کی مثل ہے یا یون کہو کہ افسون عیسیٰ کی مانند ہے مومن کا قلب زینت اور افاضہ فیوض کے لئے
حق سبحانہ وتعالیٰ کے ہاتھ مین یعنی اوسکی دو انگلیون کے درمیان ہے اس مین بیان ہے مضمون بالا کی علت کا
یعنی ایسا کیون ہے جواب یہ ہے کہ وجہ اسکی یہ ہے کہ انسان کامل باعتبار قلب کے اصبعین حق کے درمیان مین
ہے پس یہ سب کمالات اون اصبعین کی برکت ہے جس طرح عصائے موسےٰ ایک چوب تھی مگر ید موسوی کی برکت
سے اوس مین کیا کمال ظاہر ہوجاتا تھا چنانچہ آگے اسی مضمون کی تصریح ہے کہ عصائے موسیٰ ظاہر مین تو ایک لکڑی
ہے مگر جب وہ مُنہ کھولے تو عالم اوسکا ایک لقمہ ہے پس یہی حالت آدمی کی ہے کہ وہ صورت مین ایک خاک
کا پتلا ہے مگر اوس مین ایسے ایسے عجیب وغریب کمالات ہین کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے نیز افسون عیسیٰ بظاہر آواز
اور چند حروف کا مجموعہ ہے مگر تم اسے نہ دیکھو بلکہ اوس کے اوس کمال کو دیکھو کہ اوس سے موت ڈر کر بھاگتی ہے اور
تم اوس کی چپکے چپکے پڑھے جانے کو نہ دیکھو بلکہ اوس کے اوس کمال کو دیکھو کہ اوس سے مردہ کود کر بیٹھ جاتا ہے نیز تم
عصائے موسیٰ کی اس ظاہری حالت کو نہ دیکھو کہ سہل الوصول ہے بلکہ اوس کے اوس کمال کو دیکھو کہ اوس نے بحر اخضر
کے دو ٹکڑے کر ڈالے (علیٰ ہذا القیاس آدمی کے بھی ظاہر کو نہ دیکھو بلکہ اوس کی صفات باطنہ پر نظر کرو یون ہی قرآن کی
بھی ظاہری سہولت پر نظر مت کرو بلکہ اوس کی بواطن سبعہ کو دیکھو علیٰ ہذا مثنوی کی بھی ظاہری عنوان پر نظر نہ کرو بلکہ اون
حقائق کو دیکھو جو اوس مین مودع ہین) تمنے دور سے چتر سیاہ دیکھ لیا اور سمجھ لیا کہ بس چتر ہی ہے اور کچھ نہین مگر یہ
تمہاری غلطی ہے ذرا پاس آکر لشکر جرار کو دیکھو نیز تم کو دور سے صرف گرد دکھائی دیتی ہے مگر ذرا آگے بڑھو اور دیکھو
کہ اوس مین مرد بھی ہے اور مرد بھی ایسا جس کی گرد آنکھون کو روشن کرتی ہے اور اوس کی شجاعت پہاڑون کو اوکھیڑ ڈالتی
ہے دیکھو جب موسیٰ علیہ السلام بیتہ سے نکلے تھے تو اون کی آمد سے طور کو وجد ہوگیا تھا (واللہ اعلم بصحتہ) اور دیکھو
داؤد علیہ السلام کا چہرہ فر حق سبحانہ سے چمکا تو اون کے پیچھے پہاڑ روتے تھے پہاڑ داؤد علیہ السلام کے ہم آواز ہوئے
اور دونون نغمہ سرا ہوئے اور حکم ہوا یا جبال اوبی معہ اس بنا پر پہاڑ اون کے ساتھ ہم آواز اور ہم نغمہ ہوئے نیز حق سبحانہ
نے فرمایا کہ داؤد تم نے جدائی دیکھی ہے اور میرے لئے اپنے دوستون سے قطع تعلق کیا ہے اوسلئے بے کس تنہا اور بے
غمخوار تیرے دل مین آتش شوق شعلہ زن ہے اسلئے تجھکو مطربون اور قوالون اور ہمنشینون کی ضرورت ہے لہذا ہم
تیرے سامنے پہاڑون کو لاتے ہین تاکہ یہ قوالی کرین اور گائین بجائین اور سب کے سب تیرے نغمہ سرا ہون اور اس
ذریعہ سے تیری آتش شوق مین کچھ سکون ہو جب تم کو یہ امر معلوم ہوگیا تو تم کو اپنی نظر کو صرف صورت ظاہری انسانی ہی
تک محدود نہ رکھنا چاہیئے بلکہ اون کمالات کو بھی دیکھنا چاہئے اور اسی پر قرآن اور مثنوی کی حالت کو قیاس کرلینا
چاہیئے اب تم یہ سمجھو کہ جب پہاڑ نالے کر سکتے ہین حالانکہ اونکے نہ ہونٹ ہین اور نہ دانت۔ یون ہی قلوب اولیاء اللہ

بہی بلا ہونٹوں اور دانتوں کے نالہ کرتے ہین اوران مہذب الاجسام والقلوب حضرات کے اجزا کا نالہ ہر شب اونکے حسی کانون تک پہونچتا ہے اور وہ ان ہی کانون سے اوس کو سنتے ہین گو بوجہ عدم صفا کے اونکے پاس بیٹھنے والے نہین سنتے مگر وہ اپنی صفا کے سبب خود سنتے ہین پس چاہئیے کہ اونکی حالت مخفیہ کی تصدیق کیجاتے کیونکہ ایسے لوگ بہت خوش نصیب ہین یہ لوگ اپنے دلون کو سیکڑون طرح کی باتین کہتے سنتے ہین مگر اونکے پاس بیٹھنے والے کو اس کی ہوا بھی نہین لگتی مثلاً تمہارے دل اور تمہارے اس مکان مین عالم غیب سے سیکڑون سوال وجواب آتے ہین مگر تم خود اون کو سُنتے ہو لیکن اگرچہ دوسرے لوگ کان پاس لاکر اور خوب غور سے بھی سُننا چاہین مگر تاہم نہین سُن سکتے۔ پس لے بہرے ہمنے مانا کہ تجھے وہ آواز نہین سُنائی دیتی لیکن جب تیرے پاس اوس کی نظیر موجود ہے تو پھر اوس کے قبول کرنے مین تجھے کیون حجت ہے (تنبیہ "حرف قرآن رابدان کہ ظاہر ست" سے یہان تک مضمون استطرادی تھا اس کے بعد مقصد اصلی کیطرف عود فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اے سگ طاعن تو عوعو میکنی الخ۔

## شرح شبیری

## بیان اس کا کہ انبیاء واولیاء کا غارون مین جانا اپنے کو پوشیدہ کرنیکے واسطے نہین ہوتا بلکہ لوگونکو یہ بات بتلانیکے واسطے ہوتا ہے کہ دُنیا سے قطع تعلق کرنا چاہئیے

آنکہ گویند اولیاء در کُہ بوند　　　تاز چشم مردمان پنہان شوند

یعنی یہ جو کہتے ہین کہ اولیاء اللہ پہاڑون مین (اسلئے) ہوتے ہین تاکہ لوگونکی آنکھون سے پوشیدہ رہین۔

پیش خلق ایشان فراز صد کُہ اند　　　گام خود بر چرخ ہفتم می نہند

یعنی مخلوق کے سامنے وہ سو پہاڑونکی بلندی پر ہین اور اپنا قدم ساتوین آسمان پر رکھتے ہین۔ مطلب یہ ہے کہ لوگون مین جو مشہور ہے کہ اولیاء اللہ پہاڑون مین اسلئے رہتے ہین تاکہ پوشیدہ رہین تو یہ غلط ہے بلکہ وہ تو لوگون کے سامنے خوب بلندی پر ہوتے ہین کہ جس کا دل چاہے دیکھ لے اور معلوم کرلے۔

پس چرا پنہان شود کہ جو بود　　　کوز صد دریا و کہ آنسو بود

یعنی پھر وہ پوشیدہ اور پہاڑ کے متلاشی کیون ہونگے کہ وہ تو سو دریا اور کوہ سے اوس طرف ہین یعنی وہ تو ان سب دریاؤن اور کوہ سے بالا ہو چکے ہین اونکو ان تعلقات کی پرواہ نہین رہی ہے اور وہ اس کے محتاج نہین رہے ہین کہ اپنے کو پوشیدہ کرنے کیلئے پہاڑون مین چھپتے رہین۔

حاجتش نبود بسوئے کہ گریخت　　　کز پیش کرہ فلک صد نعل ریخت

یعنی اوس ولی کو پہاڑ کیطرف بھاگنے کی حاجت نہین ہوتی جس کے پیچھے کرہ فلک نے سو نعل گرادے۔ یعنی جن حضرات کی تہ کو فلک بھی باوجود کوشش کے نہ پہونچ سکا اونکو پہاڑون مین پوشیدہ ہونیکی بھلا کیا حاجت ہے۔

چرخ گردید و ندید او گرد جان　　　تعزیت جامہ بپوشید آن زمان

یعنی آسمان پھرا اور اوس نے (اونکی) جان کی گرد (بھی) نہ دیکھی۔ (تو) اوس وقت تعزیت کا کپڑہ پہن لیا (چونکہ پہلے جامہ تعزیت نیلا پہنتے تھے اسلئے چرخ کی نیلی رنگت کو جامہ تعزیت کہدیا) مطلب یہ ہے کہ جب چرخ نے انکی تہ کو پہونچنا چاہا اور پھر یہ نہ مل سکے تو آخر کار مجبور ہوکر جامہ تعزیت پہنکر بھٹک کر بیٹھ رہا۔ آگے ان حضرات کے حالات کے پوشیدہ ہونے کو دوسرے عنوان سے بیان فرماتے ہین کہ۔

گر بظاہر آن پری پنہان بود　　　آدمی پنہان تر از پریان بود

یعنی اگرچہ بظاہر جن پوشیدہ ہوتا ہے (لیکن) آدمی جنون سے بھی زیادہ پوشیدہ ہوتا ہے۔

نزد عاقل زان پری کہ مضمر است　　　آدمی صد بار خود پنہان تر است

یعنی عاقل کے نزدیک اوس جن سے جو کہ پوشیدہ ہے آدمی سو دفعہ خود پوشیدہ زیادہ ہے مطلب یہ ہے کہ دیکھو جنات بالکل پوشیدہ ہوتے ہین کہ کسی کو نظر نہین آتے مگر انسان اپنے حالات کے اعتبار سے اونسے بھی زیادہ پوشیدہ ہوتا ہے کہ اس کی اصلی حالت اور اندرونی حال کا پتہ چلنا بہت ہی مشکل قریب بمحال ہے اور یہ بات ایسی ہے کہ ہر انسان کو عام ہے تو جو اونمین بھی برگزیدہ اور ولی خدا ہین اونکے باطن کی حالت تو بھلا کس طرح معلوم ہوسکتی ہے آگے خود اسی کو فرماتے ہین کہ۔

آدمی نزدیک عاقل چون خفی است　　　چون بود آدم کہ در غیب او صفی است

یعنی عاقل کے نزدیک جب آدمی خفی ہے تو وہ آدم کس طرح ہونگے جو کہ غیب مین برگزیدہ ہین مطلب یہ کہ جب عوام الناس کے باطنی حالات کا پتہ نہین چلتا تو بھلا اولیاء اللہ اور انبیاء کے حالات کا تو کیا ہی پتہ چل سکتا ہے آگے انسان کے جسم کے ظاہر اور اوس کے حالات کے خفی ہونے کی ایک مثال فرماتے ہین کہ۔

## اولیاء اللہ کی صورت اور اونکے کلام کی عصائے موسے اور فسون

## عیسے علیہما السلام کی صورت سے تشبیہ

آدمی ہمچون عصائے موسے است     آدمی ہمچون فسون عیسے است

یعنی آدمی موسے علیہ السلام کے عصا کی طرح ہے اور آدمی عیسے علیہ السلام کے فسون کی طرح ہے۔

درکف حق بہر داد و بہر زین     قلب مومن ہست بین الاصبعین

یعنی حق تعالیٰ کے قبضہ مین واسطے داد کے اور زینت کے مومن کا قلب دو انگلیون کے درمیان مین ہے۔

ف اس شعر کی وجہ ربط شعر آئندہ کی تقریر مین آتی ہے۔

ظاہرش چوبے ولیکن پیش او     کون یک لقمہ چو بکشاید گلو

یعنی ظاہر مین تو ایک لکڑی ہے لیکن اوس کے آگے تمام دنیا ایک لقمہ ہے جو وہ گلو کو کھولے مطلب یہ کہ انسان بظاہر تو ایک مضغۂ لحم ہے اوس کے اندر کچھ بھی نہین ہے جس طرح کہ عصائے موسے صرف ایک لکڑی تھا لیکن جس طرح کہ وہ موسے کے ہاتھ مین آکر اژدہا جاندار بنجاتا تھا اسی طرح یہ قلب انسانی اصبعین حق مین رہ کر اس قدر باقوت و عظمت ہوجاتا ہے کہ پھر اس کے آگے کوئی ٹھہر نہین سکتا۔

تو مبین زافسون عیسے حرف وصوت     آن بہ بین کز وے گریزان گشت موت

یعنی تو افسون عیسوی سے صرف حرف وصوت ہی کو مت دیکھ (بلکہ) یہ دیکھ کہ اوس (افسون) سے موت بھاگ گئی۔ مطلب یہ کہ یہ بات صرف مت دیکھو کہ یہ تو صرف الفاظ ہین انکا پڑھنا کیا مشکل ہے اور اس سے عیسی علیہ السلام کی کیا فضیلت معلوم ہوئی تو بات یہ ہے کہ اوس مین غور کرنے کے بعد دیکھنے کی تو یہ بات ہے کہ اوس آواز سے موت بھاگ گئی مردے زندہ ہوگئے۔

تو مبین زافسونش آن لہجات پست     آن نگر کہ مردہ برجست ونشست

یعنی تم اونکے افسون سے اون پست لہجون کو مت دیکھو (بلکہ اوس کو دیکھو کہ مردہ کودکر بیٹھ گیا۔ مطلب یہ ہے کہ صرف اوس کی صورت ہی کو مت دیکھو بلکہ اوس کی اصلی حالت کو دیکھو۔

تو مبین مر آن عصا را سہل یافت     آن ببین کہ بحر اخضر را شگافت

یعنی تم اوس عصا کو سہل یاب مت دیکھو وہ دیکھو کہ اوس نے بحر اخضر کو پھاڑ دیا مطلب یہ کہ عصائے موسوی مین صرف اس بات کو مت دیکھو کہ یہ تو ایک لکڑی ہے اسکا ملنا تو بہت آسان ہو کہ ایک اس ساتھ کی لکڑی ہم بھی بنالین گے مگر یہ تو دیکھو کہ جو صفت اوس کے اندر ہے وہ تو تمہارے عصا مین نہین ہے بس یہی فرق اوس عصائے موسوی اور تمہارے عصا مین ہے کہ مثلاً اوس نے دریا کو پھاڑ دیا تھا اور راستہ بنا دیا تھا مگر تمہارا عصا اس کام کا نہین ہے۔

تو ز دوری دیدۂ چتر سیاہ　　یک قدم پا پیش نہ بنگر سپاہ

یعنی تونے دور سے چتر سیاہ کو دیکھ لیا ہے ایک قدم پاؤن آگے رکھو اور سپاہ کو دیکھ لے مطلب یہ کہ تم نے دور سے چتر کو دیکھا ہے تو تم سمجھے ہوئے ہو کہ بس یہ چیز ہی چہتر ہے اور کوئی چیز نہین ہے حالانکہ اوس کی ہمراہ فوج بھی تو ہے اگر تم آگے بڑہو گے تو اوس فوج کو بھی دیکھ لوگے بس اسی طرح اولیاء کی صرف صورت دیکھ کر تم نے سمجھ لیا ہے کہ جو ہے یہی ہے حالانکہ تم اگر آگے بڑہو اور دیکھو تو اوس وقت اونکی اصلی حقیقت معلوم ہو۔

تو ز دوری می نہ بینی غیر گرد　　اندکے پیش آ ببین در گرد مرد

یعنی تو دور سے سوائے گرد کے اور کچھ نہین دیکھتا تو تو تھوڑا سا آگے بڑھ تو گرد مین تو مرد کو دیکھیگا مطلب یہ کہ دور سے تو صرف گرد ہی معلوم ہو رہی ہے لیکن آگے بڑہو تو اُس مین سپاہی بھی نظر آوینگے۔ آگے انبیاء و اولیاء کے کچھ اور حالات بیان فرماتے ہین اور اوس کے ضمن مین آیت یاجبال اوبی الخ کی تفسیر بھی فرماتے ہین۔

## حق تعالےٰ کے قول یاجبال اوبی معہ والطیر کی تفسیر

دیدہ ہا را گرد او روشن کند　　کوہ ہا را مردے او بر کند

یعنی اون (حضرات) کی گرد آنکھون کو روشن کرتی ہے اور پہاڑون کو اوس کی ایک پھونک اوکھاڑ دیتی ہے۔

چون بیامد موسےٰ از اقصائے دشت　　کوہ طور از مقدمش رقاص گشت

یعنی جب موسےٰ منتہائے جنگل سے تشریف لائے تو طور پہاڑ اون کے آنے کی وجہ سے ناچنے لگا یعنی خوشی مین وجد کرنے لگا۔

روئے داؤدؑ از فرش تابان شدہ　　کوہ ہا اندر پیش نالان شدہ

یعنی داؤدؑ کا چہرۂ مبارک حق تعالےٰ کے جلال سے تابان ہوا تھا تو پہاڑ اون کے پیچھے نالان ہوئے تھے مطلب یہ کہ دیکھو بظاہر تو یہ حضرات بھی صرف انسان ہی تھے لیکن چونکہ خدا سے ان کو تعلق ہو گیا ہے اس لئے انکی یہ حالت ہو گئی ہے کہ سب چیزین ان کے تابع ہو گئی ہین۔

کوہ با داؤدؑ گشتہ ہمرہے　　ہر دو مطرب مست در عشق شہے

یعنی پہاڑ داؤدؑ کا ساتھی ہوا کہ دونون مطرب عشق شاہ مین مست تھے۔ مطلب یہ کہ دیکھو ان حضرات کی وہ شان تھی کہ پہاڑ بھی اونکے ہمزبان ہو جاتے تھے اور اونکے ساتھ ذکر کرتے تھے اور یہ حالت تہی کہ۔

یاجبال اوبی امر آمدہ　　ہر دو ہم آواز و ہم پردہ شدہ

یعنی یاجبال اوبی حکم آیا تھا تو دونون ہم آواز اور ہم پردہ ہو رہے تھے مطلب یہ کہ دیکھو ان حضرات کی یہ شان

تہی کہ پہاڑونکو حکم دیا گیا تھا کہ انکے ساتھ ہمزبان رہو اور اگر کسی وقت ذکر سے انکو غفلت ہو جاوے تو تم یاد دلا دیا کرو گے
آگے ایک اور حالت بیان فرماتے ہین کہ

گفت داؤد اتو ہجرت دیدہٗ　　بہر من از ہمدمان ببریدہٗ

یعنی حق تعالےٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اے داؤدؑ تم نے ہجر دیکھا ہا میرے واسطے تمنے ہمدمون سے قطع کر لیا ہے۔

اے غریب و فرد بے مونس شدہ　　آتش شوق از دلت شعلہ زدہ

یعنی اے غریب اور یکتا جو کہ بے مونس ہو گیا ہے اور شوق کی آگ تیرے دل سے شعلہ مار رہی ہے۔

مطربان خواہی و قوال و ندیم　　کوہ ہارا پیشت آرد آن قدیم

یعنی تم کو مطربونکی اور قوالونکی اور ندیم کی خواہش ہے تو وہ قدیم (حق تعالےٰ) تمہارے آگے پہاڑونکو لاتا ہے یعنی تمکو جو اسکی ضرورت ہے کہ ذکر و شغل مین کوئی تمہارا ساتھی ہو تو اوسکے لئے پہاڑونکو مقرر کیا جاتا ہے کہ وہ تمہارے ہمزبان رہین گے

تا کہ قوالی و سرنائی کنند　　تا بہ پیشت بادپیمائی کنند

یعنی تا کہ (وہ پہاڑ) قوالی اور خوش آوازی کرین اور تا کہ تمہارے سامنے نغمہ سرائی کرین تو ایک تو ان پہاڑون کی تسبیح مین مصلحت تہی کہ داؤدؑ کی ہمزبان ہو جاوین اور ایک یہ مصلحت تہی کہ۔

تا بدانی نالہ چون کہ را رواست　　بے لب و دندان ولی را نالہاست

یعنی تا کہ تم جان لو کہ جب نالہ پہاڑ کیلئے جائز ہے تو بے لب و دندان کے ولی کیلئے نالے ہین مطلب یہ کہ اس سے ایک بات مقصود تہی کہ تا کہ سب کو معلوم ہو جاوے کہ جب پہاڑ بہی بول سکتے ہین جن کے کہ نہ منہ ہے اور نہ زبان ہے تو اولیاء اللہ بہی بے زبان ہلائے صرف دل سے تسبیح و تہلیل کر سکتے ہین۔

نغمۂ اجزائے آن صافی جسد　　ہر شبے در گوش حسش می رسد

یعنی اوس صافی جسد کے اجزاء کے نغمے ہر رات کو اوس کے گوش حس مین پہونچتے ہین۔

ہمنشینان نشنوند او بشنود　　اے خنک جان کو بغیبش بگرود

یعنی ہمنشین لوگ تو سُنتے نہین اور وہ سُنتا ہے کیا اچہی ہے وہ جان جو کہ اوس کی طرف گرویدہ ہو۔ (اور اوسکی یہ حالت ہوتی ہے کہ)

بنگرد در نفس خود صد گفتگو　　ہمنشین او نبردہ ہیچ بو

یعنی وہ اپنے نفس مین سو گفتگو دیکھتا ہے اور اوس کا ہمنشین کسی قسم کی بو نہین لے گیا ہے یعنی وہ بہت سی گفتگوئین اپنے نفس مین سُنتا ہے اور اوس کے ہمنشین کو بالکل خبر بہی نہین ہوتی آگے اس کی ایک مثال دیتے ہین کہ۔

صد سوال و صد جواب اندر دلت　　می رسد از لامکان تا منزلت

یعنی سیکڑون سوال اور سیکڑون جواب تیرے دل مین لامکان سے تیرے گھر تک پہونچتے ہین۔

بشنوی تو نشنود زان گوشہا گر بہ نزدیک تو آرد گوش را

یعنی تم تو سُنتے ہو اور وہ اون کانون سے نہین سُنتا اگرچہ وہ کان کو تیرے پاس کو لے آوے (مولانا فرماتے ہین کہ)

گیرم اے کر خود تو آنرا نشنوی چون مثالش دیدۂ چون نگروی

یعنی اے بہرے مین نے فرض کیا کہ تو خود اون باتون کو نہین سُنتا (مگر) جب تو نے اوس کی مثال دیکھ لی تو کیون گرویدہ نہین ہوتا۔ مطلب یہ ہے کہ دیکھو بہت سے خیالات تمہارے دل مین پیدا ہوتے ہین اور سوال وجواب دلمین آتے ہین اور تم سب سُنتے ہو مگر تمہارے ہمنشین کو خبر بھی نہین ہوتی تو اگرچہ تم اولیا راللہ کی باتون کو سُن نہین سکتے مگر جب یہ ایک مثال موجود ہے اور خود تمہارے ساتھ بھی ایسا ہوتا ہے کہ ایک بات کو تم سنتے ہو اور تمہارا ہمنشین نہین سُنتا تو پھر اس مثال ہی سے سمجھو لو کہ ایسا ہوسکتا ہے آگے اوس طاعن مثنوی کا جواب دیتے ہین۔

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| اے سگ طاعن تو عوعو میکنی | طعن قرآن را برون شو میکنی |
| این نہ آن شیرست کز وے جان بری | یا ز پنجہ قہر او ایمان بری |
| تا قیامت میزند قرآن ندا | اے گروہ جہل را گشتہ فدا |
| مر مرا افسانہ مے پنداشتید | تخم طعن و کافری می کاشتید |
| خود بدیدید آنکہ طعنہ مے زدید | کہ شما فانی و افسانہ بدید |
| من کلام حقم و قائم بذات | قوت جان جان و یاقوت زکات |
| نور خورشیدم فتادہ بر شما | لیک از خورشید ناگشتہ جدا |
| نک منم ینبوع آن آب حیات | تا رہانم عاشقان را زین ممات |
| گر چنان گرد آز تان نشگیختے | جرعۂ بر گورتان حق ریختے |
| نے بگیرم گفت و پند آن حکیم | دل نگردانم بہر طعن سقیم |

او طعن کرنے والے کتے تو بھون بھون کرتا ہے۔ جا دور ہو۔ کمبخت تو قرآن پر اعتراض کرتا ہے کیونکہ جو اسلوب مثنوی مین اختیار کیا گیا ہے وہ ہی اسلوب قرآن کا ہے پس تیرا اس کو نقص سمجھنا گویا کہ قرآن کو ناقص کہنا ہے یاد رکھو میری مثنوی وہ شیر نہیں ہے جس کے پنجہ سے تیری جان سلامت رہ جاوے یا اوس کے پنجہ قہر سے تیرا ایمان محفوظ رہ جاوے کیونکہ اسپر اعتراض کرنا مستلزم ہے قرآن پر اعتراض کرنے کو اور قرآن پر اعتراض کرنا تو

سمجھ لے کیا ہے تو قرآن پر کیا اعتراض کرتا ہے یاد رکھ کہ وہ تو قیامت تک باواز بلند پکارتا رہے گا کہ اے فدائے جہل گروہ تم نے مجھے اساطیر الاولین سمجھا اور طعن وکفر کا بیج بویا مگر اے طاعنو تم نے دیکھ لیا کہ تم خود فانی وافسانہ تھے اور میں فانی نہیں ہوں کیونکہ میں کلام اللہ اور اوس کی ذات کے ساتھ قائم ہوں گو میرے لباس یعنی اصوات قارئین فانی ہیں اور میں غذائے روح کامل اور ایک یاقوت مزکی عن ادناس النقائص ہوں گو میں تمہارے پاس آیا ہوں مگر ذات حق سے جدا نہیں ہوں اسلئے میری مثال ایسی ہے جیسے آفتاب کا نور کہ وہ دنیا کو اپنے فیوض سے مستفید بھی کرتا ہے اور ذات خورشید سے جدا بھی نہیں دیکھو میں آب حیات کا ایک چشمہ ہوں اور اسلئے ہوں کہ عاشقان الٰہی کو موت روحانی سے بچاؤں اگر تمہاری حرص گرد اعتراض نہ اڑاتی تو ممکن تھا کہ حق سبحانہ میرا کچھ فیض تم کو بھی عطا فرماتے جس سے اگر تم کو حیات کامل حاصل نہ ہوتی تو بالکل مردہ بھی نہ رہتے۔ یہاں تک مولانا افسردہ خاطر تھے اور چاہتے تھے کہ سلسلہ مثنوی کو ختم کر دوں اب فرماتے ہیں کہ نہیں میں ایسا نہیں کرتا اور اس سلسلہ کو ختم نہیں کرتا بلکہ حکیم سنائی کے مقولہ اور اوسکی نصیحت کو اختیار کرتا ہوں اور بیہودہ ولایعنی اعتراضات پر کوئی توجہ نہیں کرتا۔ آگے اوس نصیحت کو ان الفاظ سے بیان فرماتے ہیں آنکہ فرمودہ است او اندر خطاب الخ

## شرح شبیری

### مثنوی پر اپنے فہم کی کمی کی وجہ سے طعن کرنیوالے کا جواب

اے سگ طاعن تو عو عو میکنی    طعن قرآن را برون شو میکنی

یعنی اے طعن کرنے والے کتے تو بھوں بھوں کرتا ہے اور قرآن کے طعن کو مخلص تلاش کرتا ہے۔

این نہ آن شیرست کز وے جان بری    یا ز پنجہ قہر او ایمان بری

یعنی یہ وہ شیر نہیں ہے کہ اوس سے تو جان بر ہو سکے یا اوس کے پنجہ قہر سے ایمان لیجاوے مطلب یہ ہے کہ اے طاعن تو جو مثنوی پر طعن کر رہا ہے اور وہ طعن بالکل طعن قرآن کے مثل ہے اور مثنوی کی حالت بالکل قرآن جیسی ہے اور قرآن پر طعن کرنے سے ظاہر ہے کہ ایمان کی سلامتی نہیں ہے تو بس مولانا فرماتے ہیں کہ مثنوی پر طعن کرنے سے بھی ایمان سلامت نہ رہے گا۔

تا قیامت می زند قرآن ندا    کاے گروہ جہل را گشتہ فدا

یعنی قیامت تک قرآن ندا کر رہا ہے کہ اے وہ گروہ جو کہ جہل پر فدا ہو رہا ہے۔

مر مرا افسانہ مے پنداشتید    تخم طعن و کافری مے کاشتید

یعنی مجھکو تم ایک افسانہ سمجھتے تھے اور طعن و کافری کا بیج بوتے تھے۔

خود بدیدید اے خسیسان زمن    کہ شما بودید افسانہ زمن

یعنی اے خسیسان زمن تم خود دیکھ لوگے کہ تم ہی افسانۂ زمن تھے۔

تا بدیدید اے کہ طعنہ می زدید    کہ شما فانی و افسانہ بدید

یعنی یہاں تک کہ اے لوگو جو کہ طعنے مارتے تھے دیکھ لوگے کہ تم ہی فانی اور افسانہ تھے اور میری تو یہ حالت ہے کہ۔

من کلام حقم و قائم بذات    قوت جان جان و یاقوت زکات

یعنی میں تو کلام حق ہوں اور قائم بذات (حق) ہوں اور جان جان کی روزی اور یاقوت پاکی کا ہوں مطلب یہ کہ وہ کلام پاک کہتا ہے کہ میں کلام نفسی کے درجہ میں فانی نہیں ہوں اور قائم بذات حق ہوں اب تم ہی دیکھ لوگے کون فانی اور افسانہ ہے

نور خورشیدم فتادہ بر شما    لیک از خورشید ناگشتہ جدا

یعنی میں نور خورشید ہوں جو کہ تم پر پڑا ہے لیکن خورشید سے جدا نہیں ہوا ہے مطلب یہ کہ میں نور خورشید ہوں کہ تم پر اپنا فیض اور اپنی روشنی ڈال رہا ہوں مگر خورشید سے بھی الگ نہیں ہوا بلکہ خورشید سے میرا تعلق باقی ہے اور میں خورشید کے ساتھ رہ کر تم کو فیض پہونچا رہا ہوں۔

نک منم ینبوع آں آب حیات    تا رہانم عاشقاں را زین ممات

یعنی یہ میں اوس آب حیات کا چشمہ ہوں تاکہ میں عاشقوں کو اس ممات سے چھڑاؤں مطلب یہ ہے کہ وہ قرآن کہتا ہے کہ میں آب حیات کا چشمہ ہوں کہ میں عشاق کو اس موت ابدی سے چھڑاتا ہوں۔

گر چناں گند آزتان ننگیختے    جرعۂ بر گورتان حق ریختے

یعنی اگر تمہاری حرص اس طرح گندگی نہ پھیلاتی تو ایک گھونٹ تمہاری گور پر حق تعالے ڈالتے مطلب یہ کہ اگر تم لوگ حرص و طمع کو نہ پھیلاتے تو حق تعالے اس کلام پاک میں سے تم کو بھی حصہ عنایت فرماتا مگر تم لوگ تو دنیا میں لگ گئے تو پھر اس کا فیض تم تک کب پہونچ سکتا تھا آگے مولانا فرماتے ہیں کہ

نے بگیرم گفت و پند آں کلیم    دل نگردانم بہر طعن سقیم

یعنی نہیں میں اوس حکیم کی بات اور پند کو اختیار کرتا ہوں اور ہر طعن سقیم کی وجہ سے دل نہیں پھیرتا

تا بیابد درد من از او دوا    فارغ آیم من ز ہر طعنے جدا

یعنی تاکہ میرا درد اوس سے دوا پاوے اور میں ہر اوس طعن سے فارغ اور جدا ہو جاؤں مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہیں کہ میں ان طعنوں کی وجہ سے رکونگا نہیں اور اسی طرح فیض دیتا رہونگا اور میں حکیم کی پند پر عمل کرونگا جس کو ذیل میں بیان کرتے ہیں۔ حکیم سے مراد حکیم غزنوی ہیں وہ ایک مثال بیان فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

آنکه فرموده است او اندر خطاب — کره و مادر همی خوردند آب
می شخولیدند هر دم آن سُتُر — بهر اسپان که هلا زین آب خور
آن شخولیدن بکره می رسید — سر همی برداشت وز خوردن رمید
مادرش پرسید کای کره چرا — می رمی هر ساعتی زین استقا
گفت کره می شخولند این گروه — ز اتفاق بانگ شان دارم شکوه
پس دلم می لرزد از جا میرود — ز اتفاق نعره خوفم می رسد
گفت مادر تا جهان بوده است این — کارافزایان بُدند اندر زمین
هین تو کار خویش کن ای ارجمند — زود کایشان ریش خود بر می کنند
وقت تنگ و میرود آب فراخ — پیش از آن کز هجر گردی شاخ شاخ
شهره کاریزی است پُر آب حیات — آب کش تا بر دمد از تو نبات
آب خضر از جوی نطق اولیا — میخوریم ای تشنهٔ غافل بیا
گر نه بینی آب کورانه بفن — سوی جو آور سبو در جوی زن
چون شنیدی کاندرین جو آب هست — کور را تقلید باید کار بست
جو فرو بر مشک آب اندیش را — تا گران بینی تو مشک خویش را
چون گران دیدی شوی تو مستدل — رَست از تقلید خشک آنگاه دل
گر نه بیند کور آب جو عیان — لیک داند چون سبو بیند گران
که ز جو اندر سبو آبی برفت — کین سبک بود و گران شد ز آب زفت
زانکه هر بادی مرا در می ربود — باد می نربایدم ثقلم فزود
مر سفیهان را رُباید هر هوا — زانکه نبود شان گرانی و قوی
کشتئی بی لنگر آمد مرد شر — که ز باد کژ نیابد او حذر
لنگر عقلست عاقل را امان — لنگری دریوزه کن از عاقلان
او مدد های خرد چون در ربود — از خزینهٔ دُرّ آن دریای جود
زین چنین امداد دل پُر فن شود — بجهد از دل چشم هم روشن شود

زانکه نور از دل برین دیده نشست | تا چو دل شد دیدهٔ تو عاطل ست
دل چو بر انوار عقلے بر زند | زان نصیبے ہم بدو دیده دہد
پس بدان کاب مبارک ز آسمان | وحی دلہا باشد و صدق بیان
ما چو آن کرّه ہم آب جو خوریم | سوئے آن وسواس طاعن ننگریم
پیرو پیغمبرانی ره سپر | طعنۂ خلقان ہمه بادی شمر
آن خداوندان که ره طے کرده اند | گوش با بانگ سگان کے کرده اند
باز گوکان پاکباز و شیر مرد | اندر آن مسجد چه بنمودش چه کرد

ہم کو اوس نصیحت کو اختیار کرنا چاہیئے جو اونہوں نے اثنائے گفتگو میں فرمائی ہے یعنی یہ کہ ایک گھوڑی کا بچہ اور ایک گھوڑی پانی پی رہے تھے سائیس لوگ پانی پلانے کیلئے سیٹیاں بجا رہے تھے جس سے اونکا مطلب یہ تھا کہ گھوڑے پانی پیو۔ اُن سیٹیوں کی آواز گھوڑی کے بچے تک بھی پہونچتی تھی اور وہ اس کو سنکر چونکتا اور پانی سے سر اوٹھا لیتا اور بھڑکتا تھا۔ آخر اوسکی ماں نے پوچھا کہ بچھیرے تو پانی کیوں نہیں پیتا اور ہر دم بھڑکتا کیوں ہے اس نے کہا کہ یہ لوگ سیٹیاں بجاتے ہیں اور مجھ پر انکی مجموعی آواز سے ایک خوف طاری ہوتا ہے اس لئے میرا دل کانپتا ہے اور دل ٹھکانے نہیں رہتا مجھے تو انکی مجموعی آواز سے خوف معلوم ہوتا ہے ماں نے کہا بیٹا جب سے دنیا پیدا ہوئی ہے اوسی وقت سے فضول حرکتیں کرنے والے اور کام بڑھانے والے لوگ بھی ہوتے رہے ہیں۔ پس تم ایسے لوگوں کی طرف التفات نہ کرو اور جلدی سے اپنا کام کر لو یہ لوگ تو لایعنی حرکتیں کرکے اپنا نقصان کر رہے ہیں دیکھو وقت تھوڑا ہے اور پانی بکثرت چلا جا رہا ہے پس تم قبل اس کے کہ آگی جدائی سے مغموم ہو خوب سیراب ہو لو یہ ایک آب حیات سے پُر اور مشہور کاریز ہے تم پانی پی لو تاکہ تم کو نما حاصل ہو یہ تو ایک واقعہ تھا قبل اس کے کہ ہم اس سے مناسب مقام نتیجہ نکالیں ایک ضروری اور استطرادی مضمون سن لو اہل اللہ کے کلام کی نہر سے آب حیات جاری ہے اور ہم اوس کو پیتے ہیں پس اے بے خبر پیاسے آ تو بھی پی لے۔ اگر تو اندھوں کی طرح پانی نہیں دیکھتا تو جبکہ تو نے سن لیا ہے کہ اس نہر میں پانی ہے اور اُس سے بہت سے تشنے سیراب ہوتے ہیں تو اوس نہر میں گھڑا لا کر ڈال یعنی اگر تجھے اُنکی کلام کی صفت حیات بخشی معلوم نہیں ہے تو سنکر ہی اپنے قلب کو خلوص کے ساتھ اوس کی طرف متوجہ کر کیونکہ اندھے کو دوسرے بیناؤں کی تقلید اور پیروی کرنی چاہیئے۔ اور یہ تیرا دل جو ایک مشک کی مانند ہے جس کو آب فیض کے ہونے میں شبہ ہے اُوس کو تو اس نہر میں ڈال یعنی اونکے کلام کی طرف خلوص سے توجہ کر تاکہ تو اپنی مشک کو پانی سے بھاری دیکھے یعنی اثر جدید کو اوس کے اندر محسوس کرے۔ جب تو اس مشک کو بھاری دیکھے گا اور اوس کے اندر نئی کیفیت محسوس

کریگا تو اوس وقت تیرا دل تقلید جامد سے نکل جاویگا اور دلیل سے تجھے اوس کا وجود معلوم ہو جاویگا کیونکہ اگر اندھا آنکھ سے نہر کا پانی نہیں دیکھتا تو نہ سہی مگر جب وہ اپنے گھڑے کو بھاری دیکھتا ہے تو اسے پانی کا وجود یقینی طور پر معلوم ہوتا ہے اور وہ سمجھ لیتا ہے کہ نہر سے گھڑے میں پانی آگیا۔ کیونکہ اول وہ ہلکا تھا اور اب وہ بہت سے پانی کے سبب بھاری ہو گیا ہے اسی طرح یہ شخص بھی سمجھ لے گا کہ مجھ میں ایک نئی بات پیدا ہو گئی ہے کیونکہ وہ سمجھے گا کہ اول مجھے ہر باد ہوا و ہوس اڑا لے جاتی تھی اور اب مجھے ہوا نہیں اڑا سکتی لہذا معلوم ہوا کہ اب مجھ میں گرانی بڑھ گئی ہے اب سمجھو کہ خفیف العقل لوگوں کو ہر باد ہوا و ہوس اُڑا لے جاتی ہے کیونکہ نہ ان میں گرانی ہوتی ہے نہ قوت ایسے برے لوگ جو کج رفتار ہوا سے محفوظ نہیں رہتے کشتی بے لنگر کے مانند ہوتے ہیں اور اہل عقل کی کشتی کو لنگر عقل تباہی سے بچاتا ہے اس لئے تم کو چاہئے کہ عقلاء سے اس لنگر کو حاصل کرو۔ پس جبکہ کوئی اس بحر سنی (عاقل) کے خزانہ دُر سے عقل کی پیہم امداد حاصل کریگا تو اس امداد سے اوسکے دل میں بھی ہوشیاری پیدا ہو جاویگی۔ اور وہ دل ہی تک محدود نہ رہیگی بلکہ اوس سے تجاوز کر کے آنکھوں تک بھی پہونچیگی اور آنکھوں کو بھی اوس سے فی الجملہ روشنی حاصل ہوگی۔ اور جو نقص آنکھوں میں دل کے نقص کے سبب تھا مثلاً عداوت کے سبب اچھے کا برُا دکھلائی دینا وغیرہ وہ دفع ہو جائے گا۔ یہ جو ہم نے کہا ہے کہ اوس کی ہوشیاری کا اثر آنکھوں تک بھی پہونچے گا اس کی وجہ یہ ہے کہ آنکھ میں جو نور آیا ہے وہ دل ہی کے سبب ہے دیکھو جب دل نہیں رہتا تو آنکھیں بھی بیکار ہو جاتی ہیں مثلاً حیات کا تعلق جب دل سے منقطع ہوتا ہے تو آنکھیں بھی کچھ نہیں دیکھ سکتیں یا یہ کہ جب دل تندرست نہیں رہتا اور اس میں حسد وغیرہ امراض پیدا ہو جاتے ہیں تو آنکھیں بھی ادراک اشیاء علیٰ ما ہی علیہ سے قاصر رہتی ہیں جبکہ دل کا تعلق آنکھ سے معلوم ہو گیا تو اوس کی روشنی سے اوس کی روشنی کے بڑھنے کا استبعاد جاتا رہا۔ اور ثابت ہو گیا کہ جب دل انوار عقلی سے متلبس ہوتا ہے تو اوس سے دونوں آنکھوں کو بھی حصہ ملتا ہے یہ تو استطرادی مضمون تھا اب ہم اس قصہ کا نتیجہ مقصودہ بیان کرتے ہیں سنو کہ آسمان کا پانی الہام قلب اور صدق بیان ہے پس ہم بھی اوس بچھیرے کی مانند یہ پانی پیتے ہیں اور طاعن کے وسواس کی طرف التفات نہیں کرتے پس اے سالک تو بیغمبر کا پیرو ہے لہذا لوگوں کے طعنوں کو ایک ہوا سمجھ۔ جو ادھر سے آتی ہے اور ادھر کو چلی جاتی ہے کیونکہ ہمیشہ سے سالکین کا یہی طریق رہا ہے کہ کتوں کی آوازوں کی طرف اونھوں نے التفات نہیں کیا ہے اچھا یہ قصہ تو ہو چکا اب یہ بیان کرو کہ اوس شیر اور بہادر آدمی نے کیا دیکھا اور کیا کیا۔

# شرح شبیری

## ایک بچھیرے کے پانی پینے سے بھاگنے کی مثل

آنکہ فرمودہ است او اندر خطاب      کرہ و مادر ہمے خوردند آب

یعنی وہ کہ اوس حکیم نے خطاب میں فرمایا ہے کہ ایک بچھیرا اور ماں پانی پی رہے تھے۔ یعنی اوس حکیم نے یہ حکایت بیان کی ہے کہ ایک بچھیرا اور اوس کی ماں دونوں پانی پی رہے تھے۔

می شخولیدند ہر دم آن نفر      بہر اسپاں کہ ہلا زین آب خور

یعنی وہ ایک جماعت ہر دم چلا رہی تھی گھوڑوں کے واسطے کہ اس آب خور سے بھاگو مطلب یہ کہ گھوڑے جو پانی پینے آتے تھے تو لوگ اونکو بھگانے کیلئے غل مچایا کرتے تھے۔

آن شخولیدن بکرہ می رسید      سر ہمی برداشت و زخوردی رمید

یعنی وہ چلانا بچھیرے کو پہونچتا تھا تو سر اوٹھاتا تھا اور خود بخود بھاگتا تھا یعنی وہ شور کو سنکر بدکا کرتا تھا۔

مادرش پرسید کاے کرہ چرا      می رمی ہر ساعتے زین استقا

یعنی اوسکی ماں نے پوچھا کہ اے بچھیرے تو ہر گھڑی پانی پینے سے بھاگتا کیوں ہے۔

گفت کرہ می شخولند آن گروہ      زاتفاق بانگ شان دارم شکوہ

یعنی بچھیرے نے کہا کہ وہ گروہ شور کرتے ہیں تو اونکی آواز کے اجتماع کیوجہ سے مجھے خوف معلوم ہوتا ہے۔

پس دلم می لرزد از جا می رود      زاتفاق نعرہ خوفم می رسد

یعنی پس میرا دل کانپتا ہے اور جگہ سے جاتا ہے اور آواز کے اتفاق سے مجھے خوف پہونچتا ہے یعنی یہ لوگ جو ایک دم سے شور کرتے ہیں اس سے مجھے ڈر لگتا ہے۔

گفت مادر تا جہان بودہ است این      کارافزایان بُدند اندر زمین

یعنی ماں نے کہا کہ جب سے کہ جہاں ہوا ہے ایسے بیہودہ لوگ زمین میں رہے ہیں۔

ہین تو کار خویش کن ای ارجمند      زود کایشان ریش خود بر می کنند

یعنی اے صاحبزادے تو اپنا کام کر اور یہ جلدی ہونے والا ہے کہ یہ لوگ اپنی ڈاڑھیاں اوکھاڑیں گے مطلب یہ کہ اوس نے کہا کہ ایسے لوگ ہمیشہ ہوئے ہیں آج کوئی نئی بات نہیں ہے تم اپنا کام کرو یہ خود پریشان و پشیمان ہو کر چُپ ہو جاوینگے بس اسی طرح مولانا فرماتے ہیں کہ میں ان طاعنوں کی پرواہ نہیں کرتا اور میں اپنا کام کرتا ہوں یہ

خود ہی اپنا ضرر کر رہے ہیں میرا اس میں کیا ہرج ہے۔

وقت تنگ و میرود آب فراخ — پیش ازان کز ہجر گردی شاخ شاخ

شہر کاریزی ست پر آب حیات — آب کش تا بر دمد از تو نبات

یعنی وقت تنگ ہے اور آب فراخ چل رہا ہے تو پہلے اس سے کہ تو ہجر کی وجہ سے شاخ شاخ ہو تو ایک سوت آب حیات سے بھرا ہوا ہے تو تو پانی کھینچ لے تاکہ تجھ سے نبات پیدا ہو مطلب یہ کہ زندگی دنیا کی تو کم ہے اور یہ دنیا جا رہی ہے اس کے اندر جو اعمال ہو سکیں وہ کر لو اور ان کو بجا لاؤ اس سے پہلے کہ تم اس جہان کو چھوڑو لہذا مثنوی کا لکھنا بھی ترک مت کرو بلکہ اوس کو لکھتے رہو اس میں اجر عظیم تم کو ملے گا۔

آب خضر از جوئے نطق اولیا — میخوریم اے تشنۂ غافل بیا

یعنی اولیاء اللہ کے کلام سے ہم آب خضر پی رہے ہیں تو اے تشنۂ غافل تو بھی آجا (آب خضر سے مراد آب حیات ہے اور اضافت بادنے ملابست ہے) مطلب یہ کہ اولیاء اللہ کے کلام سے ہم آب حیات پی رہے ہیں تو اے غافل تو بھی آجا اور تو بھی پی لے اب کوئی کہتا ہے کہ ہمیں تو آب حیات کہیں نظر نہیں آتا مولانا اسکا جواب فرماتے ہیں کہ

گر نہ بینی آب کورانہ بفن — سوئے جو آور سبو در جوئی زن

یعنی اگر تو پانی اندھوں کی طرح فن سے نہ دیکھے تو تو ندی کی طرف آ اور ندی میں گھڑے کو مار مطلب یہ فرماتے ہیں کہ اگر تم کو اولیاء اللہ کے کلام میں آب حیات دکھائی نہ دے تو تم اون کے پاس آکر اونکی صحبت اختیار تو کرو اوس کے بعد خود تم کو معلوم ہو جاویگا۔

چون شنیدی کاندرین جو آب ہست — کور را تقلید باید کار بست

یعنی جب تو نے سنا کہ اس ندی میں پانی ہے تو اندھے کو تقلید سے کام کرنا چاہئے۔

جو فرو بر مشک آب اندیش را — تا گران بینی تو مشک خویش را

یعنی پانی کی مشک کو تو ندی میں لیجا تاکہ تو اپنی مشک کو بھاری دیکھے۔

چون گران بینی شوی تو مستدل — رست از تقلید خشک آنگاہ دل

یعنی جب تو نے (مشک کو) گراں دیکھا تو تو مستدل ہو گیا اور اوس وقت تقلید خشک سے دل چھوٹ گیا مطلب یہ کہ جو اندھا ہو اور سنے کہ ندی میں پانی ہے تو اوس کو چاہئے کہ اپنی مشک کو لے جا کر دوسروں کے کہنے ہی سے ندی میں ڈالے تو جب وہ بھریگی اور بھاری ہوگی معلوم ہو جاویگا کہ پانی ضرور ہے اور پہلے تو مقلد تھے اب خود محقق ہو جاؤ گے تو اسی طرح جب کوئی کہتا ہے کہ اولیاء اللہ کے پاس آب حیات ہے تو اب تم کو چاہئے کہ اونکی صحبت اختیار کرو اور اپنے کو اون کے سپرد کر دو تو اول تو تم تقلیداً ہی اون کے پاس گئے تھے پھر خود تم کو معلوم ہو جاویگا کہ بے شک

ان حضرات کے پاس آب حیات تھا اور لوگ سچ کہتے تھے۔

گرنہ بیند کور آب جو عیان لیک داند چون سبو گردد گران

یعنی اگرچہ اندھا ندی کے پانی کو ظاہر طور پر نہ دیکھے لیکن جان لیتا ہے جبکہ گھڑا بھاری ہو جائے

کہ زجو اندر سبو آبے برفت کاین سبک بود و گران شد زآب زفت

یعنی کہ ندی سے گھڑے میں کچھ پانی گیا ہے کہ یہ ہلکا تھا اور (اب) بہت سے پانی کی وجہ سے بھاری ہو گیا ہے۔

زانکہ ہر بادے مرا درا می ربود بادمے نربایدم ثقلم فزود

یعنی اسلئے کہ ہر ہوا اوس کو لیجاتی تھی (اور اب) ہوا مجھے اڑاتی نہیں ہے تو میرا ثقل بڑھ گیا ہے مطلب یہ ہے کہ جو لوگ حقیقت سے اندھے ہیں اون کو اولیاء اللہ کے وہ انوار نظر تو آتے نہیں لیکن اگر وہ اوروں کے کہنے سے اونکی صحبت میں جانا شروع کر دیتے ہیں تو اوس سے اون کو فیض ہوتا ہے اوس وقت اون کو معلوم ہوتا ہے کہ بیشک انوار ان حضرات کی خدمت میں موجود ہیں اور جب وہ دیکھتے ہیں کہ پہلے ہر ہوا و ہوس ان کو دین سے الگ کر دیتے تھے اور اب بڑے سے بڑی شہوت و ہوا کا مقابلہ کر سکتے ہیں اور اب یہ ہلتے بھی نہیں تو معلوم ہوا کہ کوئی شئے اون حضرات کے اندر سے ان میں آئی ہے اور کوئی فیض اون حضرات سے اون کو بھی پہونچا ہے لہذا تم اگر اون حضرات کے انوار کو خود نہیں دیکھتے تو اوس سے یہ مت سمجھو کہ اون کے اندر کچھ ہے ہی نہیں بلکہ یوں سمجھو کہ تم اندھے ہو اور یہ سمجھکر تقلیداً اونکی خدمت میں حاضری شروع کر دو اوس کے بعد خود تم بھی وہی کہو گے جو کہ اور لوگ تم کو کہہ رہے تھے آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

مر سفیہان را رباید ہر ہوا زانکہ نبود شان گرانی و قوی

یعنی بیوقوفونکو ہر ہوا و ہوس لے بھاگتی ہے اسلئے کہ اون کے اندر گرانی (ایمان) اور قوت نہیں ہوتی مطلب یہ کہ جو دیندار اور بزرگوں کے خدمت گذار نہیں ہیں وہ ذرا ذرا سی بات میں دین سے علیحدہ ہو جاتے ہیں اور تھوڑی سی خواہش نفسانی اون کے دین کو برباد کرنے کیلئے کافی ہے آگے اونکی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

کشتئ بے لنگر آمد مرد شر کہ زباد کژ نیابد او حذر

یعنی شر کا آدمی بے لنگر کی کشتی ہوتا ہے کہ کج ہوا سے وہ حذر نہیں پاتی۔ مطلب یہ کہ جس طرح بے لنگر کی کشتی ہوتی ہے کہ ہر ہوا اوس کو درہم برہم کرنے کے واسطے کافی ہے اسی طرح جو شخص شر والا ہوتا ہے اوس کو بھی تھوڑی سی خواہش نفسانی دین سے اور راہ مستقیم سے ہٹانے کے لئے کافی ہے۔

لنگر عقل است عاقل را امان لنگرے دریوزہ کن از عاقلان

یعنی عاقل کو عقل کا لنگر امن ہے تو عاقلوں سے لنگر مانگ مطلب یہ کہ عاقل آدمی کے پاس عقل ایک ایسی شئے ہے

کہ وہ اونکو ڈانواں ڈول نہیں ہونے دیتی اور راہ مستقیم پہ لئے چلی جارہی ہے تو تو بھی عاقلوں سے اس عقل ہی کو سیکھ اور حاصل کر کہ یہی وہ شے ہے کہ انسان کو سیدھے رستہ پہ پہونچا سکتی ہے۔

او مدد ہائے خرد چون در ربود　　از خزینہ درّ آن دریائے جود

یعنی اوس نے جب خرد کی امداد اوس دریائے جود کی موتی کے خزانہ سے لے لی۔ (تو یہ ہوا کہ)

زین چنین امداد دل پر فن شود　　بجہد از دل چشم ہم روشن شود

یعنی ایسی امداد سے دل پر فن ہوجاتا ہے اور دل سے کودتا ہے تو آنکھ بھی روشن ہوجاتی ہے۔

زانکہ نور از دل برین دیدہ نشست　　تاچو دل شد دیدۂ تو عاطل است

یعنی اسلئے کہ نور دل ہی سے اس آنکھ پہ بیٹھا ہے یہانتک کہ جب دل جاتا رہا تو تمہاری آنکھ بیکار ہے (دریائے جود سے مراد عارف) مطلب یہ کہ جب کسی شخص نے عارف سے عقل سلیم لے لی اور دل اس عقل کی وجہ سے پر فن اور چست وچالاک ہوگیا تو اب اس دل میں سے اوس عقل سلیم نے جوش کیا اور اوسی نے آنکھ کو بھی روشن کر دیا اور اب آنکھ سے علوم و معارف نظر آنے لگے اسلئے کہ جب تک دل ہے اوسیوقت تک آنکھ بھی کام دیتی ہے اور جب دل نہ رہا تو آنکھ بھی بیکار ہوجاتی ہے۔ لہذا دل جب روشن ہوا اوسی وقت دل سے امداد آنکھ کو پہونچی کہ وہ دل کی تابع تھی۔

دل چو بر انوار عقلی پر بزد　　زان نصیبے ہم بدو دیدہ دہد

یعنی دل جب انوار عقلی پر پھیلاتا ہے تو اوس میں سے ایک حصہ دونوں آنکھوں کو بھی دیتا ہے مطلب یہ کہ جب انوار حق سے دل روشن ہوتا ہے تو اوسکی روشنی آنکھوں تک بھی پہونچتی ہے اور آنکھیں بھی روشن ہوجاتی ہیں

پس بدان کآب مبارک ز آسمان　　وحی دلہا باشد و صدق بیان

یعنی پس جان لو کہ آب مبارک آسمان سے قلوب کی وحی ہوتی ہے اور صدق بیان ہوتا ہے مطلب یہ کہ آسمان سے جو وحی اور الہامات اور انوار آرہے ہیں وہ گویا کہ پانی ہیں۔

ما چو آن کرّہ ہم آب جو خوریم　　سوئے آن وسواس طاعن ننگریم

یعنی ہم بھی اوس بچھیرے کی طرح آب جو پی رہے ہیں اور اوس طاعن کے وسواس کی طرف نہیں دیکھتے مطلب یہ کہ یہ انوار وغیرہ آسمان سے پانی کی طرح آرہے ہیں اور ہم اوس بچھیرے کی طرح اوس سے مستفیض ہو رہے ہیں تو اب ہم کو ان طاعنوں اور شور مچانے والوں کی نہ سننا چاہئے بلکہ کام میں لگنا چاہئے۔

پیرو پیغمبرانی رہ سپر　　طعنۂ خلقان ہمہ بادے شمر

یعنی تو پیغمبروں کا پیرو ہے تو راستہ چل اور مخلوق کے طعنوں کو ایک ہوا گن۔ مطلب یہ کہ اپنے نفس کو

خطاب فرماتے ہیں کہ تو تو پیغمبروں کا پیرو ہے تو تجھے چاہئے کہ اپنا راستہ لے اور کام کرے اور ان طاغوتوں کی نہ سنے اور اون کی وجہ سے اپنے کام میں حرج نہ کرے۔

آن خداوندان کہ رہ طے کردہ اند گوش با بانگ سگان کے کردہ اند

یعنی اون آقاؤں نے کہ راہ طے کی ہے کان کتوں کی آواز پر کب کئے ہیں مطلب یہ کہ جن لوگوں نے کہ کام کئے ہیں اونہوں نے طاغوتوں کے کہنے پر کب کان دہرا ہے اونھوں نے ہمیشہ اپنا کام کیا ہے اگر وہ اس طرف توجہ کرتے تو اونکا کام رہ جاتا اسی طرح اگر تم ان طاغوتوں کی طرف توجہ کروگے تو پھر کام نہ کرسکوگے لہذا اوس طرف توجہ نہ کرو اور کام کئے جاؤ۔

باز گو کان پاک باز و شیر مرد اندر آن مسجد چہ بیہودہ چہ کرد

یعنی پھر بیان کرو کہ اوس پاک باز شیر مرد نے اوس مسجد میں کیا نا پایا اور کیا کیا مطلب یہ کہ اب ان طاغوتوں کی باتیں تو سنو مت اور اوس شخص کا قصہ بیان کرو۔

## شرح حبیبی

خفتہ در مسجد خود او را خواب کو مرد غرقہ گشتہ چون خسپد بجو

خواب مرغ و ماہیان باشد ہمی عاشقان را زیر غرقاب غمی

نیم شب آواز با ہولے رسید کایم آیم بر سرت ای مستفید

پنج کرت این چنین آواز سخت می رسید و دل ہمی شد لخت لخت

غرضکہ وہ مسجد میں سو رہا مگر اسے نیند کہاں کیونکہ وہ تو بحر الم میں ڈوبا ہوا تھا اور ڈوبتے والا شخص نہر کے اندر کیسے سو سکتا ہے عاشق تو بحر علم میں ڈوب کر یوں ہی خواب نہیں چاہتا جس طرح مرغ ہوا میں یا مچھلی پانی میں سوتا نہیں چاہتی (ہذا ما قیل واللہ اعلم) آدھی رات کے وقت ایک خوفناک آواز آئی کہ میں آتا ہوں تیری خبر لونگا پانچ مرتبہ ایسی ہی سخت آواز آئی اور خوف طبعی سے اوس کا دل پارہ پارہ ہوا جاتا تھا اس سے مولانا ایک مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ۔ تو چو عزم دین کنی با اجتہاد الخ

## شرح شبیری

## مہمان کش مسجد کے مہمان کے قصہ کا بقیہ

خفتہ در مسجد خود او را خواب کو — مرد غرقہ گشتہ چون خسپد بجو

یعنی وہ مسجد مین سویا ہوا تھا (مگر) اس کو خود نیند کہان ۔ ڈوبا ہوا آدمی ندی مین کس طرح سوئے مطلب یہ کہ وہ مسجد مین جا تو بیٹھا مگر اوس کو نیند کہان اوس کی ایسی مثال تھی جیسے کہ ڈوبا ہوا آدمی تو ڈوبے ہوئے آدمی کو نیند کب آیا کرتی ہے تو وہ جب اسقدر خوف وہراس مین مبتلا تھا اوسکو نیند کب آ سکتی تھی ۔

خواب مرغ و ماہیان باشد ہمی — عاشقان را زیر غرقاب غمی

یعنی پرند جانورون اور مچھلیون جیسی نیند عاشقون کو غم کے غرقاب کے نیچے ہوتی ہے ۔ مطلب یہ کہ جسطرح کہ اڑتا جانور اور مچھلی کو نیند نہین آتی بس یہی حال اوس عاشق کا ہوتا ہے جو کہ کسی غم کے اندر ڈوبا ہوا ہو کہ اوس کو بھی نیند نہیں آیا کرتی ۔ غرضیکہ وہ لیٹ تو گیا مگر اوس کی آنکھ تک نہ جھپکی ۔

نیم شب آواز باہولے شنید — کایم آیم بر سرت اے مستفید

یعنی آدھی رات کو ایک ہولناک آواز سُنی کہ اے فائدہ اُٹھانے والے مین سر پر آتا ہوں ۔ مطلب یہ کہ آدھی رات کو ایک ہولناک آواز یہ سُنائی دی کہ آتا ہون آتا ہون ۔

پنج کرت این چنین آواز سخت — می رسید و دل ہمی شد لخت لخت

یعنی پانچ مرتبہ ایسی ہی سخت آواز پہنچی اور دل ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا آگے مولانا ایک دوسرے مضمون کی طرف منتقل ہوتے ہین کہ جس طرح یہ آواز آرہی تھی کہ آتا ہون حالانکہ کوئی بھی نہ آتا تھا صرف ڈرانا ہی ڈرانا تھا جیسا آگے معلوم ہوگا اسی طرح جب انسان کوئی نیک کام کرنا چاہتا ہے تو اوس کو شیاطین اسی طرح ڈرایا کرتے ہین اور اوس کو کہتے ہین کہ اس کام کو مت کر لیکن وہ صرف ڈرانا ہی ڈرانا ہوتا ہے واقعیت کچھ نہین ہوتی ۔ یہ تو اجمال تھا اب اس کی تفصیل سنو اس کو مولانا ایک آیت کی تفسیر کے پیرایہ مین بیان فرماتے ہین ۔

## شرح حبیبی

توچو عزم دین کنے با اجتہاد — دیو بانگت بر زند اندر نہاد

کہ مرو زان سو بیندیش ای غوی — کہ اسیر رنج درویشے شوی

بینوا گردی ز یاران وا بری — خوار گردی و پشیمانی خوری

تو ز بیم بانگ آن دیو لعین — وا گریزی در ضلالت از یقین

کہ ہلا فردا و پس فردا مراست — راہ دین پویم کہ مہلت پیش ماست

مرگ را بینی که وا ز چپ و راست ‏ می کشد ہمسایہ را تا بانگ خاست

باز عزم دین کنی از بیم جان ‏ مردہ سازی خویشتن را یک زمان

پس سلاح از علم سازی و حِکَم ‏ کہ من از خوفی نیارم پائے کم

باز بانگے بر زند بر تو ز مکر ‏ کہ بترس و باز گرد از تیغ فقر

باز بگریزی ز راہ روشنی ‏ آن سلاح علم و فن را افگنی

سالہا او را ببانگے بندۂ ‏ در چنین ظلمت نمد افگندۂ

ہیبت بانگ شیاطین خلق را ‏ بند کرد ست و گرفتہ حلق را

تا چنان نومید شد جان شان ز نور ‏ کہ درون کافران ز اہلِ قبور

این شکوہ بانگ آن ملعون بود ‏ ہیبت بانگ خدائے چون بود

ہیبت بانگ است بر کبک نجیب ‏ مر مگس را نیست زان ہیبت نصیب

زانکہ نبود باز صیّاد مگس ‏ عنکبوتان می مگس گیرند و بس

عنکبوت دیو بر چون تو ذباب ‏ کر و فر دارد نہ بر کبک و عقاب

بانگ دیوان گلہ بان اشقیاست ‏ بانگ سلطان پاسبان اولیاست

تا نیامیزد بہم بینا و کور ‏ قطرۂ از بحر خوش با بحر شور

جب تم دین کا ستعدی کے ساتھ پختہ ارادہ کرتے ہو تو یون ہی تمہاری باطن مین شیطان آواز دیتا ہے کہ خبردار اس طرف نہ جانا اور خوب سمجھ لینا کہ تو اس طرف چلکر رنج اور درویشی مین پھنس جاویگا (اشارۃ الی قولہ تعالے الشیطان یعدکم الفقر الخ) تو مفلس ہوجائیگا یار دوستون سے تعلقات منقطع ہو جائین گے ذلیل و پشیمان ہوگا تم شیطان کی اس آواز کو سن کر خوف کے سبب یقین کو چھوڑ کر گمراہی مین بھاگتے ہو اور کہتے ہو کہ کل اور پرسون تو ابھی ہی ہے ابھی تو بہت وقت پڑا ہے دین کے راستہ پر بھی چل لین گے اوس کے ساتھ تم دیکھتے ہو کہ وائین بائین موت پڑوسیون کو مار رہی ہے اور اون کے گھرون سے شور و شیون بلند ہو رہا ہے اسپر تم خائف ہو کر تہ دل سے پھر عزم دین کرتے ہو اور تھوڑی دیر کیلئے اپنے کو مردہ بنا لیتے ہو اس کے بعد تم علم و حکمت سے کام لیکر شیطان کا مقابلہ کرتے ہو اور ارادہ کرتے ہو کہ مین ڈر کر ہرگز کوشش نہ چھوڑونگا لیکن پھر وہ تم کو ڈانٹتا ہے اور کہتا ہے کہ ارے کمبخت ڈر اور تیغ فقر کے سامنے سے ہٹ جا اب تم اس سے پھر متاثر ہوتے ہو اور روشنی کے راستہ سے بھاگتے ہو اور علم و فن کے ہتھیار ڈالدیتے ہو غرضکہ برسون سے یون ہی تم شیطان کی آواز کے غلام ہو اور ظلمت ضلالت مین اقامت پذیر ہو بات یہ ہے کہ شیاطین کی آواز کی ہیبت نے خلق کو بالمستہ

کر رکھا ہے اور اونکا حلق بند کر رکھا ہے کہ نہ وہ راہ دین پر چل سکتے ہین اور نہ غذائے روحانی کھا سکتے ہین جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ نور ہدایت سے اونکی جان یون ناامید ہوگئی کہ جیسے مردہ کفار کی بھلائی سے سوچو تو سہی کہ جب شیطان کی آواز مین پرشوکت ہے تو خدا کی آواز مین کس قدر ہیبت ہوگی تم یہ شبہ نہ کرنا کہ اگر خدا کی آواز مین شیطان کی آواز سے زیادہ ہیبت ہوتی تو اوس کو اوسپر غالب آنا چاہئے تھا اور اوس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ ہم شیطان کی آواز سے متاثر نہ ہوتے۔ حالانکہ اوس کے خلاف مشاہد ہے کیونکہ تم مین ہنوز اس سے متاثر ہونے کی قابلیت ہی نہین یہ وجہ ہے کہ تم اوس سے متاثر نہین ہوتے اور شیطان کی آواز سے متاثر ہوتے ہو۔ یہ نہین کہ اس مین ہیبت نہین دیکھو بداہتہ باز کی ہیبت مکڑی کی ہیبت سے زیادہ ہے مگر کبک یعنی چکور پر تو اوس کی ہیبت ہے لیکن مکھی پر اوس کا کچھ اثر نہین اور راز اسکا یہ ہے کہ باز مکھی کا شکار ہی نہین کرتا اور مکڑی چونکہ اس کا شکار کرتی ہے اسلئے اسکی ہیبت اس پر ہے یون ہی شیطان جو ایک مکڑی کی مانند ہے تجھ پر چونکہ ایک مکھی کی مانند ہے اکثر زون کرتا ہے اور تو اوس کی ہیبت سے متاثر ہوتا ہے مگر اہل اللہ جو کہ چکور اور عقاب کی مثل ہین ان پر اس کا کچھ بس نہین چلتا۔ کما قال اللہ تعالیٰ ان عبادی لیس لک علیہم سلطان بس یہ راز ہے کہ شیطان کی آواز اشقیا کو ہانکتی ہے اور پادشاہ حقیقی کی آواز اولیاء اللہ کو اور مقصود یہ ہے کہ انہے اور دیکھنے والے مخلوط نہ ہوجائین اور بحر شیرین کا قطرہ بحر شور مین نہ مل جائے یعنی اہل اللہ اور غیر اہل اللہ مین امتیاز رہے اور جو جس مرتبہ کے قابل ہے وہ اوسی مرتبہ پر رہے اپنی حد سے تجاوز نہ کرسکے۔

## شرح شبیری

## آیت واجلب علیہم بخیلک ورجلک کی تفسیر

تو چو عزم دین کنی با اجتہاد دیو بانگت بر زند اندر نہاد

یعنی تو جب دین کا قصد کوشش کے ساتھ کرتا ہے تو شیطان تیرے بدن مین آواز دیتا ہے کہ

کہ مرو زان سو بیندیش ای غوی کہ اسیر رنج و درویشی شوی

یعنی کہ اے گمراہ اوس طرف مت جا کیونکہ رنج اور درویشی مین قید ہوجاویگا۔

بے نوا گردی ز یاران وا بری خوار گردی و پشیمانی خوری

یعنی فقیر ہوجاویگا اور دوستون سے الگ ہوجاویگا اور ذلیل ہوجاویگا اور پشیمانی کھاویگا مطلب یہ کہ جب تو کوئی دین کا کام کرنا چاہتا ہے تو شیطان تجھے ڈراتا ہے اور کہتا ہے کہ اے مولوی ہوگا اور عسرتی

پڑہے گا تو مسجد کا مینڈھا ہو جاویگا نئی روشنی والین مین تیری قدر نہ رہے گی ذلیل و خوار پھریگا اور پھر پشیمان ہوگا لہذا تو مولوی مت بن اور دین کا کام مت کر جب وہ یون ڈراتا ہے تو یہ کہتا ہے کہ

تو ز بیم بانگ آن دیو لعین وا گریزی در ضلالت از یقین

یعنی تو اوس شیطان لعین کی آواز کے خوف سے یقین سے گراہی مین بھاگتا ہے یعنی دین کو چھوڑ کر دنیا مین اور گمراہی مین پھنس جاتا ہے اور سوچتا ہے کہ

کہ ہلا فردا و پس فردا مراست راہ دین پویم کہ مہلت پیش ماست

یعنی ارے کل پرسون (سب) میرے لئے ہے تو دین کی راہ مین دوڑ لونگا کہ مہلت ہمارے سامنے ہے مطلب یہ کہ تیری یہ حالت ہو جاتی ہے کہ سے ہر شبے گویم کہ فردا ترک این سودا کنم ؛ باز چون فردا شود امروز را فردا کنم ؛ غرضکہ یہ سمجھکر کہ ابھی تو جوان ہین عمر پڑی ہے دین کے کام بھی کر لین گے دین سے غافل ہو جاتے ہو۔ اوس کے بعد ایسا ہوتا ہے کہ۔

مرگ را بینی کہ از چپ و راست می کشد ہمسایہ را تا بانگ خاست

یعنی تو موت کو دیکھتا ہے کہ داہنے بائین سے ہمسایون کو کھینچ رہی ہے یہان تک کہ آواز اوٹھی مطلب یہ کہ اول تو دین سے غافل ہو جاتے ہو پھر جب دیکھتے ہو کہ لوگ مر رہے ہین اور جا رہے ہین اوس وقت ذرا ہوش ہوتا ہے۔

باز عزم دین کنی از بیم جان مردہ سازی خویشتن را یک زمان

یعنی پھر جان کے خوف سے دین کا قصد کرتے ہو اور اپنے آپ کو ایک زمانہ کیلئے مردہ بنا لیتے ہو یعنی کچھ دنون کیلئے مردہ کی طرح ہو جاتے ہو اور بہت ہی خشوع و خضوع سے کام لیتے ہو۔

پس سلاح از علم سازی و حکم کہ من از خوف نیارم پائے کم

یعنی پھر علم اور حکمت کے ہتھیار بناتے ہو (اور کہتے ہو) کہ مین خوف کی وجہ سے پاؤن کم نہ لاؤنگا یعنی کچھ دنون کے لئے ڈر پیدا ہو جاتا ہے اور اوس وقت کہتے ہو کہ اب کبھی دین مین قدم سست نہ کرونگا۔

باز بانگے بر زند بر تو ز مکر کہ بترس و باز گرد از تیغ فقر

یعنی شیطان پھر مکر سے آواز لگاتا ہے کہ ارے تیغ فقر سے ڈر اور واپس ہو جا مطلب یہ کہ جب تم ذرا دین کیطرف توجہ کرتے ہو وہ شیطان پھر تم کو فقر سے ڈراتا ہے حق تعالٰے خود فرماتے ہین کہ ان الشیطان یعدکم الفقر جب وہ پھر فقر سے ڈراتا ہے دین پر چلنے سے دنیا کا نقصان دکھاتا ہے تو پھر یہ ہوتا ہے کہ۔

باز بگریزی ز راہ روشنی آن سلاح علم و فن را بفگنی

یعنی پھر تو روشنی کی راہ سے بھاگتا ہے اور اوس علم و فن کے ہتھیار کو پھینک دیتا ہے مطلب یہ کہ وہ جو ہتھیار

علم وحکمت کے تیار کئے تھے اب اوس کے ڈرانے سے اون کو الگ پھینک پھانک اور پھر دین کو چھوڑ دیتے ہو مولانا فرماتے ہیں کہ۔

سالہا او را بہ بانگے بندۂ        در چنین ظلمت نمد افگندۂ

یعنی سالہا سال تک اوس کی آواز کے تم غلام ہو اور ایسی ظلمت میں تم نے نمدہ پھینک دیا ہے مطلب یہ کہ سالہا سال تک شیاطین کے تابع فرمان رہے ہو اور ظلمت دنیا اور کفر میں اپنے دین کو برباد کیا ہے۔

ہیبت بانگ شیاطین خلق را        بند کردست و گرفتہ حلق را

یعنی شیاطین کی آواز کی ہیبت نے مخلوق کو بند کر دیا ہے اور حلق کو پکڑ رکھا ہے۔

تا چنان نومید شد جانشان ز نور        کہ روان کافران ز اہل قبور

یعنی یہان تک کہ اونکی جان تو ایسی نا امید ہوگئی جیسے کہ قبر والے کافر نکی جان مطلب یہ کہ جو کفار مر چکے ہیں انکو چونکہ حقیقت منکشف ہوگئی ہے تو اون کو معلوم ہوگیا ہے کہ ہم کو اب نور حاصل نہین ہو سکتا اور اب بالکل مایوسی ہوگئی ہے پس اسی طرح جو لوگ کہ شیاطین کی آواز کو سُنتے ہین اور اوس پر عامل ہوتے ہیں وہ بھی نور سے اسی طرح نا امید ہو چکے ہیں کہ اونکو کسی درجہ مین امید رہی ہی نہین آگے مولانا فرماتے ہیں کہ

این شکوہ بانگ آن ملعون بود        ہیبت بانگ خدائی چون بود

یعنی یہ دبدبہ اوس ملعون کی آواز کا ہوتا ہے تو آواز خداوندی کی ہیبت کیسی ہوگی۔ یعنی اب دیکھ لو کہ اوس کی آواز کی اس قدر ہیبت ہے کہ سب اوس کے پیچھے پیچھے ہو لئے تو پھر جو آواز خداوندی ہے اوس کا دبدبہ تو کیا کچھ ہوگا اب یہاں یہ شبہ ہوا کہ جس طرح کہ اوس ملعون کی آواز کے دبدبہ نے ہم پر اثر کیا اگر آواز خداوندی میں زیادہ دبدبہ ہے تو وہ ہم پر کیوں اثر نہیں کرتی۔ اور ہم کو دین پر کیوں نہیں لگائے رہتی۔ مولانا اس شبہ کو آگے دفع فرماتے ہیں کہ۔

ہیبت باز است بر کبک نجیب        مر مگس را نیست زان ہیبت نصیب

یعنی نجیب چکور پر باز کی ہیبت ہوتی ہے اور مکھی کو اوس ہیبت مین سے کچھ بھی حصہ نہیں ہے۔

زانکہ نبود باز را صیاد مگس        عنکبوتان می مگس گیرند و بس

یعنی اس لئے کہ باز مکھی کا شکار کرنے والا نہیں ہوتا مکڑیاں مکھیون کو پکڑتی ہین اور بس مطلب یہ کہ دیکھو باز کا خوف کبک وغیرہ کے دل میں تو ہوتا ہے مگر مکھیوں کے دل میں بالکل بھی باز کا خوف نہیں ہوتا بلکہ مکھی کو مکڑی کا خوف ہوتا ہے تو اسی طرح تم چونکہ گناہوں کی وجہ سے ذلیل وحقیر ہو گئے ہو لہٰذا تم پر خوف حق طاری نہیں ہوتا بلکہ اوس شیطان کا جو کہ اسی مکڑی کیطرح حقیر ہے تم جیسے مکھیوں پر خوف طاری ہوتا ہے۔

عنکبوت دیو بر چون تو ذباب        کرو فر دارد نہ بر کبک و عقاب

یعنی شیطان کی بکری تجھ جیسی مکھی پر کرّ و فر رکھتی ہے نہ کہ کبک و عقاب پر یعنی شیاطین کی ہیبت تم جیسے ذلیل اور حقیر لوگون پر پڑ جاتی ہے اور فرمان بردار اور دیندار لوگون پر اوس ملعون کی ہیبت ہرگز بھی نہین پڑتی۔

بانگ دیوان گلہ بان اشقیاست　　　بانگ سلطان پاسبان اولیاست

یعنی شیاطین کی آواز شقی لوگون کی گلہ بان ہے اور سلطانی آواز اولیاء کرام کی پاسبان ہے یعنی شیاطین کی آواز پر چلنے والے تو اشقیا ہین اور آواز سلطانی پر چلنے والے اولیاء اللہ اور دیندار لوگ ہین اور یہ اسلئے کہ۔

تا نیامیزد بہم بینا و کور　　　قطرۂ از بحر خوش با بحر شور

یعنی تاکہ آپس مین اندھا اور سمکھا اور ایک قطرہ دریائے شیرین دریائے شور کے ساتھ نہ ملجاوے مطلب یہ کہ اگر سب لوگ ہر آواز پر چلا کرتے اور ہر آواز کا اثر ہر شخص پر ہوا کرتا تو پھر فرق ہی کیا رہتا یہ فرق اس لئے رکھا گیا ہے تاکہ شقی اور سعید مین فرق رہے اور آپس مین مل نہ سکین آگے پھر اوسی وہان مسجد کا قصہ بیان فرماتے ہین۔

## شرح حبیبی

بشنوا کنون قصۂ آن بانگ سخت　　　کہ نرفت از جا بدان آن نیک بخت

گفت چون ترسم کہ ہست این طبل عید　　　تا دہل ترسد کہ زخم او را رسید

اے دہلہائے تہی بے قلوب　　　قسمتان از عید جان شد زخم چوب

شد قیامت عید و بے دینان دہل　　　ما چو اہل عید خندان ہمچو گل

بشنوا کنون این دہل چون بانگ زد　　　زینگ دولت ما چگونہ می پزد

چونکہ بشنود آن دہل آن مرد وید　　　گفت چون ترسد دلم از طبل عید

گفت با خود ہین ملرزان دل کزین　　　مرد جان بد دلان بے یقین

وقت آن آمد کہ حیدر وار من　　　ملک گیرم یا بپردازم بدن

بر جہید و بانگ بر زد کای کیا　　　حاضرم اینک اگر مردی بیا

در زمان بشکست ز آواز آن طلسم　　　زر ہمی ریزید ہر سو قسم قسم

ریخت زر چندان کہ ترسید آن پسر　　　تا نگیرد زر ز پری راہ در

پر شد آن مسجد ز زر ہر جایگاہ　　　مرد حیران شد ز نقد بے آلہ

بعد از ان بر خاست آن شیر عتید　　　تا سحرگہ زر بہ بیرون می کشید

دفن میکرد و ہمی آید بزر　　　با جوال و تو بر بار دگر

گنجہا بنہاد آں جانباز ازاں | کوری و ترسانئے دالیس خزاں
این زر ظاہر بخاطر آمدست | در دل ہر کور دوں زر پرست
کودکاں اسفیہا لہا را بشکنند | نام زر نہند و در دامن کنند
اندراں بازی چو گوئی نام زر | آں کند در خاطر کودک گذر
بل زر مضروب ضرب ایزدی | کو نگردد کاسد آمد سرمدی
آں زرے کیں زر ازاں زر تاب یافت | گوہری و تابندگی و آب یافت
آں زرے کہ دل ازو گردد غنی | غالب آید بر قمر در روشنی
شمع بود آں مسجد و پروانہ او | خویشتن در باخت آں پروانہ خو
سوخت پرش را و لیکن ساختش | بس مبارک آمد آں انداختش
ہمچو موسیٰ بود آں مسعود بخت | کاتشے دید او بسوئے آں درخت
چوں عنایتہا برو موفور بود | نار می پنداشت خود آں نور بود
مرد حق را چوں نہ بینی اے پسر | تو گماں داری برو نار بشر
تو ز خود می آئی و آں در تو است | نار و خار و ظن و باطل ایں سو است
او درخت موسیٰ است و پرضیا | نور خواں نارش مخواں باری بیا
نے قطام ایں جہاں تارے نمود | سالکاں رفتند آں خود نور بود
پس بدانکہ شمع دیں برمی شود | ایں نہ ہمچوں دیگر آتشہا بود
ایں نماید نور و سوزد یار را | و آں بصورت نار گل زوار را
ایں چو صیاد دلے سوزندۂ | واں گہ وصلت دل افروزندۂ
شکل شعلہ نور پاک ساز دار | حاضراں را نور و دوراں را چو نار
ایں سخن را نیست پایانے پدید | گو حدیث عاشق و صد حمید

اچھا تو اب اس سخت آواز کا قصہ سننا چاہیئے وہ یہ ہے کہ اس کو سن کر مہمان گو طبعاً خائف ہوا مگر ہوش وحواس قائم رہے اور اپنے دل میں کہا کہ یہ تو عید کا نقارہ ہے پھر میں کیوں ڈروں مجھے تو خوش ہونا چاہیئے۔ ہاں ڈھول کو ڈرنا چاہیئے کہ اس پر چوب پڑتی ہے یعنی اس سے اہل دنیا کو ڈرنا چاہیئے جو ڈھول کی طرح اندر سے خالی ہیں اور صفات کمال نہیں رکھتے کیونکہ یہ انہیں کو ضرر پہونچا سکتی ہے نہ کہ مجھے آگے مولانا انتقال فرماتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اے ڈھول کی طرح خالی اور قلب صافی نہ رکھنے والے لوگو یاد رکھو کہ جس طرح جسم

کے لئے عید ہے یون ہی روح کیلئے بھی عید ہے اور روح کی عید سے تمہارے حصہ مین بجز ڈنکے کی چوٹ کے
اور کچھ نہین یاد رکھو کہ عید روح قیامت ہے اور عید مین لوگ ڈھول اور ہم اہل اللہ عید والے اور گل
کی طرح خوش ہین خیر یہ استطرادی مضمون تو ختم ہو گیا اب سنو کہ جب اس ڈہل طلسم نے آواز دی تو وہ
ہانڈی جس کا شوربا دولت ہے کیسے پکتی ہے اور اس کا کیا نتیجہ نکلتا ہے سو بات یہ ہے کہ جب اس عارف نے
اوس ڈھول کی آواز سُنی تو اپنے دل مین کہا کہ یہ تو میرے لئے عید کا نقارہ ہے اور عید کے نقارہ سے میرا دل
کیونکر ڈر سکتا ہے اور یہ بھی کہا کہ اس سے تمہارا دل نہ کانپنا چاہیئے کیونکہ یہ تو بد باطن اور بے یقین لوگون کی
موت روحانی کا سبب ہے نہ کہ تمہاری موت کا بس اب وقت آ گیا ہے کہ یا تو مین حضرت علی کرم اللہ وجہہ
کی طرح ملک لے لون یا جسم کو روح سے خالی کر دون اور مر جاؤن یہ سوچکر وہ اوٹھا اور للکارا کہ او آواز دینے
والے مین موجود ہون اگر تو مرد ہے تو آ جا یہ کہنا تھا کہ وہ طلسم ٹوٹ گیا۔ اور ہر طرف طرح طرح کا سونا برسنا شروع
ہو گیا اور اس قدر برسا کہ اسے اندیشہ ہوا کہ سونے کی کثرت سے نکلنے کا دروازہ نہ بند ہو جاوے غرضکہ وہ مسجد
اوس سونے سے ہر جگہ سے بھر گئی اور وہ شخص اس قضائے الہی کو دیکھکر متحیر ہو گیا اسکے بعد وہ بہادر اوٹھا اور
صبح تک سونا ڈھوتا رہا ایک دفعہ لیجا کر دفن کر آتا تھا اور پھر دوبارہ توبرہ خرجین لیکر آتا تھا غرضکہ اس
جانباز نے برخلاف پیچھے ہٹنے والون کی کبری اور خوف کے اس طرح خزانہ قائم کر لئے معلوم ہوتا ہے کہ اندھے
اور پست ہمت زر پرست لوگون نے اس سے ظاہری سونا سمجھا اور یہ ان سے کچھ بعید نہین کیونکہ بچے ٹھیکرے
توڑتے ہین اور اس کا نام اشرفیان رکھکر دامن مین بھرتے ہین پس کھیل کے اندر جب اشرفی کا نام آتا
ہے تو بچے کے ذہن مین وہی ٹھیکرے آتے ہین پس یہی حالت ان زر پرستون کی ہے کہ جب یہ سونے کا نام سنتے
ہین تو اونکا ذہن زر ظاہر کیطرف منتقل ہوتا ہے ہماری مراد یہ سونا نہین بلکہ وہ اشرفیان مراد ہین جن کا سکہ
خدائی ہے اور جن کے کھرے ہونیکی خدا تصدیق کرتا ہے اور جو اوس کے یہان کارآمد ہین اور جو کہ کبھی کھوٹے
نہین ہو سکتین بلکہ ابد الآباد رائج ہین اور وہ اشرفیان مراد ہین جن سے اس سونے کو چمک حاصل ہوتی ہے
(غالباً تجلیات ربانی مراد ہین) اور جیسے کہ اون کو جوہر اور چمک۔ اور رونق حاصل ہوئی ہے اور وہ
اشرفیان مراد ہین جن سے کہ غنائے قلب حاصل ہوتی ہے اور جن کی روشنی چاند کی روشنی پر غالب آتی
ہے (اور مسجد سے مراد دین ہے اور ناصحین سے تقاضا ہائے نفسانی اور آواز سے آواز شیطانی
اور حاصل یہ کہ جب اوس نے تقاضائے نفسانی کی اطاعت نہ کی اور راہ دین پر استوار رہا تو شیطان
نے دھمکی دی اور اوس نے اوس کی مزاحمت کی تو دولت باطنی سے مالا مال ہو گیا واللہ اعلم) یا دوسرے
عنوان سے یون سمجھو کہ مسجد بمنزلہ شمع کے تھی اور یہ اوس کا پروانہ تھا یہ پروانہ خصلت شخص اوس کیلئے

اپنی جان پر کھیل گیا جس سے اوس کے پر جل گئے اور خواہشات نفسانی کا قلع قمع ہو گیا مگر اس سے اوسکو نقصان نہ پہونچا بلکہ اوس نے اوس کو بنا دیا اور اس کا اپنے کو اس خطرہ میں ڈالنا نہایت مبارک ہوا یا یوں کہو کہ وہ خوش قسمت موسے علیہ السلام کی مانند تھا کہ اونھوں نے درخت کی جانب آگ دیکھی تھی لیکن چونکہ حق سبحانہ کی عنایتیں اون پر بہت تھیں اس لئے وہ تو آگ سمجھتے تھے مگر وہ اونکے لئے نور تھی علیٰ ہذا یہ تو اس کو بظاہر مضر دیکھتا تھا مگر حقیقت میں وہ اس کے لئے مفید ثابت ہوئی اس مقام پر یہ نکتہ بھی قابل غور ہے کہ جب تم کسی اہل اللہ کو دیکھتے ہو تو اس کو آگ یعنی بشر محض مثل دیگر عوام سمجھتے ہو پس یہ تمہارا خیال اپنی اصل پر جاتا اور اوس کو اپنے اوپر قیاس کرنا ہے کیونکہ یہ بات خود تجھ میں موجود ہے نہ کہ اوس میں ناریت اور بشاریت اور ظن و باطل سب تیرے اندر موجود ہیں لہذا تو اس میں بھی سمجھتا ہے اس کو تم ایسا سمجھو جیسے شجر موسے جو کہ دیکھنے والے کو آگ معلوم ہوا اور واقع میں نور ہو لہذا اس کو تم نور کہو نہ کہ نار اور اس سے اتصال پیدا کر وتا کہ اس کی نورانیت تم پر منکشف ہو جاوے ایسا ہوتا ہے کہ ایک شے بظاہر نار اور مضر معلوم ہوتی ہے مگر حقیقت میں وہ نور اور سراسر مفید ہوتی ہے دیکھو ترک عالم ناسوت ایک آگ اور ناموافق معلوم ہوتی تھی مگر سالکین اس روش پر چلے تو ان کو معلوم ہو گیا کہ یہ نار نہیں بلکہ نور ہے جب یہ واقعہ معلوم ہو گیا تو ثابت ہو گیا کہ ہم نے جو کہا تھا کہ ؎ لیک شمع عشق چوں آں شمع نیست الخ بالکل صحیح ہے اور شمع دین (یعنی عشق) روشن ہوتی ہے تو یہ اور آگ کی طرح نہیں ہوتی کیونکہ اور آگیں تو نور دکھلائی دیتی ہیں مگر قریب آتے سے جلا دیتی ہیں اور یہ دور سے آگ معلوم ہوتی ہے اور واقع میں تماشائی کیلئے پھول ہوتی ہے یہ آگیں بظاہر موافق طبع ہیں مگر حقیقت میں جلانے والے اور برخلاف انکے شمع عشق اتصال کے وقت دلکو روشن کرنے والی ہے وہ بظاہر شعلہ کی مانند ہے اور حقیقت میں نور پاک اور موافق طبع ہے وہ پاس والوں کے لئے نور ہے اور دور والوں کے لئے آگ کی مثل خیر اس گفتگو کی تو کہیں انتہا ہی نہیں اچھا اب اس عاشق اور صدر جہاں کا قصہ بیان کرو۔

# شرح شبیری

## مسجد کے مہمان کو آدھی رات کو طلسم کی آواز آنا

بشنو اکنوں قصہ آں بانگ سخت ۔۔۔ کہ نرفت از جا بداں آں نیک بخت

یعنی اب اس سخت آواز کا قصہ سنو کہ وہ نیک بخت اس کی وجہ سے جگہ سے گیا نہیں یعنی جب وہ طلسم کی سخت

آواز آئی تو اوس کی وجہ سے وہ شخص اپنی جگہ سے ٹلا نہین بلکہ وہین جما رہا۔

گفت چون ترسم چو ہست آن طبل عید تا دہل ترسد کہ زخم او را رسید

یعنی وہ بولا کہ مین کیون ڈرون جبکہ وہ طبل عید ہے ڈہول ہی ڈرتا ہے کہ اوس کو زخم پہونچا یعنی اوس نے سوچا کہ مین تو مرنے کو پہرتا ہی ہون پہر مین ڈرون یہ تو میرے لئے طبل عید ہے آگے مولانا فرماتے ہین کہ۔

اے دہلہائے تہی و بے قلوب قسم تان از عید جان شد زخم چوب

یعنی اے خالی اور بے قلوب ڈہولو تمہارا حصہ جان کی عید مین سے زخم چوب ہے مطلب یہ کہ اے وہ لوگو تو کہ باطن سے خالی ہو اور تمہارے قلوب ناپاک ہین تو عید کے روز کے ڈہول تو تم بھی ہو مگر تمہاری قسمت مین لکڑیان لکہی ہین کہ لکڑیان پڑتی ہین اور پٹتے ہو آگے اوس عید کو اور اونکے دہل تہی ہونیکو بتاتے ہین کہ وہ کیا کیا ہین فرماتے ہین کہ۔

شد قیامت عید و بیدینان دہل ما چو اہل عید خندان ہمچو گل

یعنی قیامت تو عید ہے اور بے دین لوگ ڈہول ہین اور ہم اہل عید کیطرح گل کیطرح خوش ہین مطلب یہ کہ قیامت کے روز عید ہوگی لیکن دین دارون کے لئے تو خوشی ہوگی لہذا وہ تو گل کیطرح خوش ہونگے اور بیدین کیلئے رنج ہوگا اور وہ جس طرح کہ ڈہول عید مین پٹا کرتا ہے اسی طرح پٹے گا تو مطلب یہ کہ جو ڈہول کہ وہ باطن مین سے خالی ہو اوس کی تو گت بنتی ہے اور جو ڈہول کہ ٹھوس ہوتا ہے اوس کو کوئی بھی نہ مارے نہ اوسے بجاوے آگے فرماتے ہین کہ

بشنوا کنون این دہل چون بانگ زد دیگ دولت ما چگونہ می پزد

یعنی اب سنو کہ اس ڈہول نے جب آواز لگائی تو ہماری دولت کی آواز کس طرح پکتی ہے۔ یعنی وہ ڈہول خالی تو پٹنے ہی مین رہا مگر اب جو ہمارا دہل بولا تو اوس سے کیسے دولت حاصل ہوئی ہے لو سنو

چونکہ بشنود آن دہل آن مرد دید گفت چون ترسد دلم از طبل عید

یعنی جبکہ اوس دہل کو اوس آنکھ والے مرد نے سنا تو بولا کہ میرا دل عید کے طبل سے کیون ڈرے۔

گفت با خود ہین ملرزان دل کزین مرد جان بد دلان بے یقین

یعنی اپنے سے بولا کہ اے دل کو لرزا مت کہ اس سے تو بد دل اور بے یقین لوگونکی جان مری ہے مطلب یہ کہ اوسنے کہا کہ جو بد دل ہون اور بے یقین ہون اون کو اوس سے گزند پہونچ سکتا ہے اور مین ایسا ہون نہین لہذا مجھے گزند بھی نہین پہونچ سکتا۔ تو مین کیون ڈرون اور بولا کہ

وقت آن آمد کہ حیدر وار من ملک گیرم یا بپردازم بدن

یعنی وہ وقت آیا ہے کہ حیدرؓ کیطرح ملک لون یا بدن خالی کر دون یعنی وہ بولا کہ اب تو اس کا وقت آگیا یا تو یہ نہیں یا ہم نہین جب یہ ٹھان لی تو پہر ڈر کس کا۔

برجہید و بانگ برزد کائے کیا　　حاضرم اینک اگر مردی بیا

یعنی کود ا اور آواز دی کہ اے زیرک مین یہ موجود ہون اگر تو مرد ہے تو آجا۔ یعنی اوس کے جواب مین اوسنے کہا کہ تو آتا ہے تو مین بھی حاضر ہون لے آجا اس کے کہتے ہی یہ ہوا کہ

درزمان بشکست ز آواز آن طلسم　　زر ہمی ریزید ہر سو قسم قسم

یعنی اوسی وقت آواز سے وہ طلسم ٹوٹ گیا اور سونا ہر طرف قسم قسم گرنے لگا۔ مطلب یہ کہ اوس شخص نے جو کہا کہ ہان ہان مین حاضر ہون تو آجا اور اس طلسم کے ٹوٹنے کی یہی تدبیر تہی کہ کوئی دلیر ہو کر اوس کا مقابلہ کرے اور اوس وقت تک جو کوئی وہان آیا تھا وہ اُس کی ڈر کے مارے پہلے ہی مرجاتا تھا تو بس جب اوس نے دلیر ہو کر جواب دیا تو فوراً وہ طلسم ٹوٹ گیا اور اوس کے اندر جو سیم و زر تھا وہ گرنا شروع ہو گیا۔

ریخت چندان زر کہ ترسید آن پسر　　تا بگیرد زر ز پری راہ در

یعنی اسقدر سونا گرا کہ وہ لڑکا ڈرا کہ کہین سونا زیادتی کی وجہ سے دروازہ کی راہ نہ روک لے مطلب یہ کہ روپیہ پیسہ کی اس قدر زیادتی ہوئی کہ یہ شخص ڈرا کہین ساری مسجد اس روپیہ سے بھر جاوے تو مجھے دروازہ مین سے نکلنے کی بھی جگہ نہ رہے گی۔

پر شد آن مسجد ز زر ہر جائگاہ　　مرد حیران شد ز تقدیر اٰلہ

یعنی وہ مسجد سونے سے پوری بھر گئی اور یہ مرد خدا کی تقدیر سے حیران تھا یعنی یہ خدا کی قدرت کے تماشے دیکھ رہا تھا کہ اللہ تو نے یہ دولت مجھے عطا فرمائی جو کہ مرنکو تیار تھا۔

بعد ازان برخاست آن شیر عتید　　تا سحرگہ زر بہ بیرون می کشید

یعنی اوس کے بعد وہ شیر تیار اٹھا اور صبح تک روپیہ باہر کھینچتا تھا یعنی مسجد کے اندر سے صبح تک اوس کے صحن مین وہ روپیہ ڈھو ڈھو کر لایا۔

دفن میکرد و ہمی آمد بہ زر　　با جوال و توبرہ بار دگر

یعنی دفن کرتا تھا اور روپیہ کے پاس آتا تھا معہ گون اور توبرہ کے دوسری مرتبہ مطلب یہ کہ روپیہ کو صحن مسجد مین دفن کر کے پھر گون اور توبرہ لے کر آتا تھا کہ پھر بھر کر لیجاوے۔

گنجہا بنہاد آن جانباز ازان　　کوری و ترسائی واپس خزان

یعنی اوس جان باز نے اوس مین سے بہت سے خزانے اوٹھائے واپس ہٹنے والونکی ناکامی اور خوف پر مطلب یہ کہ جو لوگ کہ اوس خوف کیوجہ سے ہمت نہ کرتے تھے اور اوس مسجد مین نہ جاتے تھے اونکی خلاف اور ناکامی کے باوجود اوس نے بہت سے خزانے جمع کر لئے اور خوب روپیہ بھر لیا اور وہ خائف لوگ محروم ہی رہے۔

آگے مولانا اس حکایت سے ... اس کا اصلی مقصود بیان فرماتے ہین کہ اس قصہ سے مراد کیا ہے فرماتے ہین کہ

این زر ظاہر بجا طرآمد است　　در دل ہر کور دولن زر پرست

یعنی یہ ظاہری روپیہ دل مین ایا ہے ہر اندھے کمینے زرپرست کے مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہین کہ اس قصہ سے لوگ یہی سمجھے ہونگے کہ یہ ظاہری روپیہ پیسہ اوس کو مل گیا۔ اور جو بس ہی دولت مل گئی لیکن یہ بات نہین تھی اس لئے کہ یہ ظاہری روپیہ پیسہ تو اصل سونا چاندی ہے ہی نہین اس کی تو ایسی مثال ہے کہ

کودکان اسفالہا را بشکنند　　نام زر بنہند و در دامن کنند

یعنی بچے ٹھیکرون کو توڑتے ہین اور نام روپیہ رکھتے ہین اور دامن مین بھر لیتے ہین۔

اندران بازی چو گوئی نام زر　　آن کند در خاطر کودک گذر

یعنی اوس کھیل مین جب تم روپیہ کا نام لو تو بچہ کے دل مین وہی گذر جاویگا۔ تو بس جس طرح کہ وہ بچے روپیہ کے نام سے اون ٹھیکرون کو سمجھین گے اسی طرح دنیا دار لوگ روپیہ کے نام سے اس ظاہری روپیہ پیسہ ہی کو مراد لیتے ہین اور سمجھتے ہین کہ یہی روپیہ ملا ہوگا۔ مولانا فرماتے ہین کہ یہ روپیہ نہین ملا بلکہ

بل زر مضروب ضرب ایزدی　　کو نگردد کاسد آمد سرمدی

یعنی بلکہ روپیہ سکہ خداوندی کا سکہ زدہ کہ وہ کم نہین ہوتا سرمدی آیا ہے مطلب یہ کہ اوس کو وہ روپیہ ملا تھا کہ جس پر ضرب خداوندی لگی ہوئی تھی یعنی اوس کو دولت باطنی نصیب ہوئی تھی اور وہ اوس کو ملی تھی۔

آن زرے کاین زرازان زر تاب یافت　　گوہر و تابندگی و آب یافت

یعنی وہ زر کہ اس زر نے اوس سے تاب پائی گوہری اور چمک اور آب پائی یعنی اوس کو وہ زر ملا تھا کہ جس کی یہ شان تھی کہ اس دنیاوی سیم و زر نے بھی اوسی سے رونق پائی تھی۔ اور اوس کے اندر بھی تاب اوسی کی وجہ سے آئی ہے۔

آن زرے کہ دل ازو گردد غنی　　غالب آید بر قمر در روشنی

یعنی وہ زر کہ اوس سے دل غنی ہو اور روشنی مین قمر پر بھی غالب آجاوے اور یہ نشانی دولت باطنی ہی کی ہے تو معلوم ہوا کہ اوس کو دولت باطنی حاصل ہوئی تھی۔

شمع بود آن مسجد و پروانہ او　　خویشتن در باخت آن پروانہ خو

یعنی وہ مسجد شمع تھی اور وہ شخص پروانہ تھا تو اپنے کو اوس پروانہ کی خصلت والے نے ہار دیا مطلب یہ کہ چونکہ اول مین بھی وہ مسجد اوس کی مطلوب تھی اور آخر مین بھی اس لئے کہ اول جب اوس نے سنا تھا تو معلوم ہوا تھا کہ اس مین جو آتا ہے مرجاتا ہے تو اوس کا اوس وقت بھی مطلوب تھا اور وہ مرنے کو حاضر تھا اب آخر مین اوس کو دولت بے انتہا مل گئی اس بنا پر وہ مسجد اس کی مطلوب بن گئی۔

سوخت پرش را ولیکن ساختش — بس مبارک آمد آن انداختش

یعنی اوس کے پر کو جلا دیا لیکن اوس کو بنا دیا اور اوس کا وہ ڈالدینا بہت مبارک آیا۔ مطلب یہ کہ بظاہر تو وہ مسجد مین ہلاک ہونے گیا تھا اور مسجد اوس کے لئے بظاہر ہلاکت تھی مگر اصل مین مسجد نے اوس کو بنا دیا اور اوسکا کام چلا دیا اور وہ جو مسجد مین جاکر پڑ رہا تھا تو اوس کا یہ پڑ رہنا بیحد مبارک تھا کہ بس اسی نے اوس کا کام بنا دیا اور اوس کو بے انتہا دولت دلوادی۔

ہمچو موسے بود آن مسعود بخت — کاتشے دید او بسوے آن درخت

یعنی وہ نیک بخت موسے کی طرح تھا کہ اونھون نے اوس درخت کیطرف ایک آگ دیکھی تھی۔

چون عنایتہا برو موفور بود — نار می پنداشت آن خود نور بود

یعنی جب عنایتین اون پر بیحد تھین تو وہ آگ سمجھتے تھے اور وہ خود نور تھا مطلب یہ ہے کہ دیکھو جس طرح کہ موسے علیہ السلام نے آگ جلانے والی سمجھی اور وہ حالانکہ نور تھا اسی طرح اوس شخص نے بھی ہلاکت سمجھی حالانکہ وہی اوس کے لئے حیات ابدی اور سرمدی تھی۔

مرد حق را چون بہ بینی اے پسر — تو گمان داری برو نار بشر

یعنی اے لڑکے مرد حق کو جب تو دیکھتا ہے تو اوس پر تو نار بشر کا گمان کرتا ہے (نار بشر مین اضافت بیانیہ ہے) مطلب یہ کہ جب مرد حق کو دیکھتے ہو تو سمجھتے ہو کہ جس طرح اور بشر ہین ویسا ہی یہ ہے حالانکہ وہ سراسر نور ہو چکا ہے اور اوس کے اندر سے اوصاف بشریت کے مغلوب ہو چکتے ہین وہ صرف بشر نہین رہتا بلکہ بشر مع اوصاف ملک ہو جاتا ہے۔

تو ز خود می آئی و آن در تو است — نار و خار و ظن باطل این سو است

یعنی تو اپنے ہی مین سے آتا ہے اور وہ تیرے ہی اندر ہے نار اور خار اور ظن باطل اسی طرف ہے یعنی فرماتے ہین کہ یہ حضرات جو تم کو صرف بشر ہی نظر آتے ہین اور اونکی اصل حالت جو تم کو معلوم نہین ہوتی اوس کی وجہ یہ ہے کہ یہ تمام اوصاف بشری تمہاری ہی اندر ہین تو وہ صفات بشری جو تمہارے اندر ہین تمہین اونکے اندر بھی معلوم ہوتے ہین۔

او درخت موسی است و پر ضیا — نور خوان نارش مخوان باے بیا

یعنی وہ درخت موسوی ہین اور پر ضیا ہین نور کہو اونکو نار مت کہو بالے آ۔ مطلب یہ کہ اونکی مثال درخت موسے علیہ السلام جیسی ہے کہ جس طرح وہ دور سے نار معلوم ہوتا تھا لیکن اصل مین نور تھا اسی طرح یہ حضرات تمہین نار معلوم ہوتے ہین اور اون سے تم گھبراتے ہو مگر آؤ تو سہی ایک دفعہ اونکے پاس ہو تو جاؤ اوسکے بعد ہی کوئی راے قائم کرنا۔

نے قطام این جہان نارے نمود سالکان رفتند آں خود نور بود

یعنی کیا اس جہاں کا چھوڑنا آگ نہیں دکھائی دیا سالک لوگ چلے گئے تو وہ خود نور تھا مطلب یہ کہ دیکھو اس عالم سے جدائی شاق معلوم ہوتی تھی اور آگ کی طرح ناگوار معلوم ہوتی تھی مگر جب سالک لوگ چلے گئے تو اب وہاں پہونچکر معلوم ہوا کہ جس کو نار سمجھا تھا وہ تو سراسر نور ہی نور تھا تو اسی طرح انکو دور سے نار اور ناگوار سمجھ رکھا ہے جب قریب جاؤ گے تو اوس وقت معلوم ہوگا کہ سراسر نور ہی نور ہیں آگے اسپر تفریع فرماتے ہیں کہ

پس بدانکہ شمع دیں برمی شود ایں نہ ہمچوں دیگر آتشہا بود

یعنی پس جان لو کہ شمع دین کی بڑہتی ہے اور یہ دوسری آگونکی طرح نہیں ہوتی مطلب یہ کہ جب معلوم ہوا کہ دیں اور دیندار لوگ دور ہی سے برے اور ناگوار معلوم ہوتے ہیں اور قریب سے اور در اصل نور ہوتے ہیں تو پس شمع دین کی لو زیادہ ہوتی ہے تو اوس میں سوزش نہیں ہوتی ۔ بلکہ وہ محض نور ہی نور ہوتی ہے اور آتشوں کی طرح جلانے والی اور ناگوار نہیں ہوتی ۔

ایں بما ید نور وسوزد یار را واں بصورت نار وگل زوار را

یعنی یہ (دنیا) نور دکھائی دیتی ہے اور یار کو جلا دیتی ہے اور وہ (دین) صورت میں نار ہے اور زیارت کرنے والے کیلئے پھول ہے مطلب یہ ہے کہ دین بظاہر تو بہت مشکل شئے ہے کہ اوس کے مجاہدات و ریاضات بہت مشکل ہیں مگر اصل میں جب اوس کو دیکھو تو وہ بہت خوشگوار ہے اور یہ دنیا ظاہر میں تو نور ہے کہ خوب ٹیپ ٹاپ معلوم ہوتی ہے لیکن اصل میں نار ہے کہ ہلاک اور برباد کرنے والی ہے

ایں چو سازندہ ولے سوزندۂ واں گہ وصلت دل افروزندۂ

یعنی یہ سنوارنے والے کی طرح ایک جلانے والا ہے اور وہ وصل کے وقت دل کو روشن کرنے والا ہے یعنی دنیا ظاہر میں تو عیش کی جگہ ہے مگر اصل میں برباد کرنے والی ہے اور دیں جب اس سے وصل ہو تو دلکو روشن کر دینے والی شئے ہے ۔

شکل شعلہ نور پاک وساد وار حاضراں را نور ودوراں را چو نار

یعنی شکل تو شعلہ کی اور ہے پاک اور سنوارنے والا حاضروں کے لئے تو نور ہے اور دور والوں کی لئے نار کی طرح ہے

حاضراں از غائباں خوشحال تر غائباں را نیست توفیق خبر

یعنی حاضر لوگ غائبین سے زیادہ خوش حال ہیں اور غائبین کو خبر کی (بھی) توفیق نہیں ہے مطلب یہ کہ جو لوگ کاملان حضرات کے پاس رہنے والے ہیں وہ اُن لوگوں سے جو غائب ہیں زیادہ اچھے ہیں اگرچہ ظاہر میں مشقت میں ہوتے ہیں مگر اصل میں آرام میں ہوتے ہیں تو غرضکہ یہ جو اس جہان کیلئے مشقتیں اور موت کیلئے تیار ہونے کو کہا ہے

اس سے مراد مجاہدات و ریاضات ہیں اور اوس کو جو روپیہ پیسہ ملنے کو کہا ہے اس سے مراد دولت باطنی کا حصول ہے کہ وہ مجاہدات و ریاضات بظاہر تو مہلک تھے مگر اصل میں وہ اوس کے لئے نور اور حصول دولت کا باعث تھے اب آگے فرماتے ہیں کہ۔

این سخن را نیست پایانی پدید ‌ ‌ گو حدیث عاشق صدر حمید

یعنی اس گفتگو کی تو ظاہرا کہیں انتہا نہیں ہے تو عاشق اور صدر حمید کی بات کہو مطلب یہ کہ ان اسرار و حقائق کی تو بظاہر کہیں انتہا معلوم نہیں ہوتی یہ تو بے انتہا ہیں لہذا ان کے بیان کو چھوڑو اور اوس عاشق اور اوسکے معشوق اوس بادشاہ کا قصہ بیان کرو آگے اوسی کو فرماتے ہیں کہ۔

## شرح حبیبی

آن بخاری نیز خود بر شمع زد ‌ ‌ گشته بود از عشق آسان آن کبد

آه سوزانش سوی گردون شده ‌ ‌ در دل صدر جهان مهر آمده

گفته با خود در سحرگه کای احد ‌ ‌ حال آن آواره ما چون بود

او گناهی کرد ما دیدیم لیک ‌ ‌ رحمت ما را نمی دانست نیک

خاطر مجرم ز ما ترسان شود ‌ ‌ لیک صد امید در ترسش بود

من بترسانم وقیح یاوه را ‌ ‌ آنکه ترسد من چه ترسانم ورا

بهر دیگ سرد آذر می رود ‌ ‌ نی بدان که جوششش از سر رود

ایمنان را من بترسانم بحلم ‌ ‌ خائفان را ترس بردارم زحلم

پاره دوزم پاره در موضع نهم ‌ ‌ هر کسی را شربت اندر خور دهم

هست سر مرد چون بیخ درخت ‌ ‌ زان بروید برگهاش از چوب سخت

در خور آن برگ رسته برگها ‌ ‌ در درخت و در نفوس و در نهی

بر فلک برهاست ز اشجار وفا ‌ ‌ اصلها ثابت و فرعه فی السما

چون بروست از عشق بر آسمان ‌ ‌ چون نروید در دل صدر جهان

موج می زد در دلش عفو گنه ‌ ‌ زانکه از دل تا دل آمد روزنه

که ز دل تا دل یقین روزن بود ‌ ‌ نی جدا و دور چون دو تن بود

متصل نبود سفال دو چراغ ‌ ‌ نور شان ممزوج باشد در مساغ

هیچ عاشق خود نباشد وصل جو — که نه معشوقش بود جویای او

لیک عشق عاشقان تن زه کند — عشق معشوقان خوش و فربه کند

چون درین دل برق مهر دوست جست — اندر آن دل دوستی میدان که هست

در دل تو مهر حق چون شد دوتو — هست حق را بیگمان مهرے بتو

هیچ بانگ کف زدن آید بدر — از یکے دست تو بے دست دگر

تشنه مینالد که اے آب گوار — آب مینالد که کو آن آب خوار

جذب آبست این عطش در جان ما — ما از آن او و او هم زان ما

حق بحکمت در قضا و در قدر — کرده ما را عاشقان همدگر

جمله اجزاے جهان زان حکم پیش — جفت جفت و عاشقان جفت خویش

هست هر جزوے بعالم جفت خواه — راست همچون کهربا و برگ کاه

آسمان گوید زمین را مرحبا — با توام چون آهن و آهن ربا

آسمان مرد و زمین زن در خرد — هرچه او انداخت این می پرورد

چون نماند گرمیش بفرستد او — چون نماند تری و نم بدهد او

برج خاکی خاک ارضی را مدد — برج آبے تریش اندر دمد

برج بادی ابر سوے او برد — تا بخارات وخم را بر کشد

برج آتش گرمیٔ خورشید ازو — همچو تابه سرخ ز آتش پشت رو

هست سرگردان فلک اندر زمن — همچو مردان گرد مکسب بهر زن

وین زمین کدبانوییها می کند — بر ولادات و رضاعش می تند

پس زمین و چرخ را دان هوشمند — چونکه کار هوشمندان می کنند

گر نه از هم هر دو دلبر می مزند — پس چرا چون جفت در هم میخزند

بے زمین کے گل بروید و ارغوان — پس چه زاید ز آب و تاب آسمان

بهر آن میل است در ماده بنر — تا بود تکمیل کار همدگر

میل اندر مرد و زن حق زان نهاد — تا بقا یابد جهان زین اتحاد

میل هر جزوے بجزوے هم نهد — ز اتحاد هر دو تولیدے جهد

شب چنین تا روز اندر اعتناق — مختلف در صورت اما اتفاق

روز و شب ظاہر دو ضد و دشمن اند
لیک ہر دو یک حقیقت می تنند

ہر یکے خواہان دگر را ہمچو خویش
از پئے تکمیل فعل و کار خویش

زانکہ بے شب دخل نبود طبع را
پس چہ اندر خرج آرد روزہا

خاک گوید خاک تن را باز گرد
ترک جان گو سوے ما آ ہمچو گرد

جنس مائی پیش ما اولے تری
بہ کہ زان تن وارہی زین سو پری

گوید آرے لیک من پابستہ ام
گرچہ ہمچون تو ز ہجران خستہ ام

تری تن را بجویند آبہا
کاے تری باز آ ز غربت سوئے ما

گرمئے تن را ہمی خواند اثیر
کہ ز نارے راہ اصل خویش گیر

ہست ہفتاد و دو علت در بدن
از کششہاے عناصر بے رسن

علت آید تا بدن را بگسلد
تا عناصر ہمدگر را وا ہلد

چار مرغ اند این عناصر بستہ پا
مرگ و رنجوری و علت پاگشا

پائے شان از ہمدگر چون باز کرد
مرغ ہر عنصر یقین پرواز کرد

جذبۂ این اصلہا و فرعہا
ہر دمے رنجے نہد در جسم ما

تا کہ این ترکیبہا را بر درد
مرغ ہر جزوے باصل خود پرد

حکمت حق مانع آید زین عجل
جمع شان دارد بصحت تا اجل

گوید اے اجزا اجل مشہود نیست
پر زدن پیش از اجلتان سود نیست

چونکہ ہر جزوے بجوید ارتفاق
چون بود جان غریب اندر فراق

گوید اے اجزائے پست فرشیم
غربت من تلخ تر من عرشیم

میل تن در سبزہ و آب روان
زان بود کہ اصل او آمد از آن

میل جان اندر حیات و در حی است
زانکہ جان لامکان اصل وے است

میل جان در حکمت ست و در علوم
میل تن در باغ و راغ ست و کروم

میل جان اندر ترقی و شرف
میل تن در کسب اسباب علف

میل و عشق آن شرف ہم سوئے جان
زین یحب را و یحبون را بدان

گر بگویم شرح این بیحد شود
مثنوی ہشتاد من کاغذ شود

حاصل آنکہ ہر کہ او طالب بود
جان مطلوبش برو راغب بود

آدمی حیوان نباتی و جماد
هر مرادی عاشق هر بی‌مراد

بی‌مرادان بر مرادی می‌تنند
وان مرادان جذب ایشان می‌کنند

لیک میل عاشقان لاغر کند
میل معشوقان خوش و بافر کند

عشق معشوقان دو رخ افروخته
عشق عاشق جان او را سوخته

کهربا عاشق بشکل بی‌نیاز
کاه می‌کوشد در آن راه دراز

این رها کن عشق آن تشنه‌دهان
تافت اندر سینهٔ صدر جهان

دود آن عشق و غم آتشکده
رفته در مخدوم او مشفق شده

لیک از ناموس و پوشش و آبرو
شرم می‌آید که واجوید ازو

رحمتش مشتاق آن مسکین شده
سلطنت زین لطف مانع آمده

عقل حیران کین عجب او را کشید
یا کشش زان سو بدین جانب رسید

ترک جلدی کن کزین ناواقفی
لب ببند الله اعلم بالخفی

لب ببندم هر دمی زینسان سخن
توبه آرم هر زمان صد بار من

کاین سخن را بعد ازین مدفون کنم
وان کشنده می‌کشد من چون کنم

کیست آن کت می‌کشد ای معتنی
آنکه می‌نگذاردت که دم زنی

صد عزیمت می‌کنی بهر سفر
می‌کشاند مر ترا جای دگر

زان بگرداند بهر سو آن لگام
تا خبر یابد ز فارس اسپ خام

اسپ زیرک سار زان نیکوپیست
کو همی داند که فارس بر ویست

او دلت را بر دو صد سودا ببست
بی‌مرادت کرد پس دل را شکست

چون شکست او بال آن رای نخست
چون نشد هستی بال اشکن درست

چون قضایت حبل تدبیرت شکست
چون نشد بر تو قضای او درست

عزمها و قصدها در ماجرا
گاه گاهی راست می‌آید ترا

تا بطمع آن دلت نیت کند
بار دیگر نیتت را بشکند

ور بکلی بی‌مرادت داشتی
دل شدی نومید امل کی کاشتی

ورنه کاریدی عمل از عورتیش
کی شدی پیدا بر و مقهوریش

عاقلان از بی‌مرادیهای خویش
با خبر گشتند از مولای خویش

بے مرادی شد قلاوز بہشت | حفت الجنۃ شنوائے خوش سرشت
چون مرادات ہمہ اشکستہ پاست | پس کسے باشد کہ کام او رواست
پس شدند اشکستہ پاش این صادقان | لیک کو خود آن شکست عاشقان
عاقلان اشکستہ اش از اضطرار | عاشقان اشکستہ با صد اختیار
عاقلانش بندگان بندی اند | عاشقانش شکری و قندی اند
ائیتیا کرہا مہار عاقلان | ائیتیا طوعا بہار بے دلان

ہان تو اوس بخاری نے بھی اپنے کو اوس جہان کی طرح شمع سے ٹکرایا تھا اور عشق کی بدولت اوس کی بھی تمام تکلیفین آسان ہوگئی تھین اوس کی آہ سوزان آسمان پر جاتی تھی بالآخر صدر جہان کے دل مین محبت پیدا ہوگئی اور اوس نے اپنے دل مین ایک مسیح کو کہا کہ اے اللہ ہمارے اوس آوارہ کا حال نہین معلوم کیا ہے اوس نے قصور کیا تھا اور ہمنے دیکھ لیا تھا جس سے وہ خوف زدہ ہوکر بھاگ گیا مگر وہ ہمارے رحم کو اچھی طرح نہ جانتا تھا گو مجرم کا دل ہم سے ڈرتا ہی مگر واقع یہ ہے اوس کے ڈر مین سیکڑون امیدین مخفی ہوتی ہین گو اوس کو ان کا احساس نہ ہو مین اوس کو ڈراتا ہون جو دیدہ دلیر اور لغو آفت ہو۔ اور جو خود ڈرے مین اوسے کیا ڈراتا آگ سرد ہانڈی کے لئے ہوتی ہے اور اوس کے لئے نہین ہوتی جس کا ابال سر سے تجاوز کر رہا ہے جو نڈر ہون مین اون کو غضب سے ڈراتا ہون اور جو ڈرتے ہون اون کے خوف کو حلم سے دور کرتا ہون مین تو پیوند لگانے والا ہون لہذا جہان جیسے پیوند کی ضرورت ہوتی ہے ویسا ہی لگاتا ہون۔ اور جہان ہمت نہین ہوتی وہان نہین لگاتا۔ اور مین ایک طبیب ہون کہ ہر ایک کو اوس کے مرض کے موافق شربت دیتا ہون آدمی کا باطن درخت کی جڑ سے مشابہ ہے اور اس جڑ سے مختلف قسم کے پتے نکلتے ہین اور پتے جڑ کے موافق ہوتے ہین۔ خواہ بیخ درخت ہو یا بیخ نفس یا بیخ عقل سو وفا ایک ایسا درخت ہے جس کے پھل آسمان پر ہین لہذا اوس کو یون کہنا چاہئے کہ اوس کی جڑ تو زمین مین ہے اور شاخ آسمان مین یعنی درخت وفا ایک عظیم الشان درخت ہے جس کے پھل و نتائج نہایت اعلیٰ ہین اور جبکہ عشق کا پھل آسمان مین پیدا ہوتا ہے تو صدر جہان کے دل مین کیون نہ پیدا ہوگا لہذا اوس کے دل مین عفو گناہ موجزن تھا کیونکہ دل کو دل سے راہ ہے اور ان مین آپس مین اتصال ہے اور وہ دو جسمونکی طرح ایک دوسرے سے دور اور جدا نہین ہوتے پس جبکہ وہ اوس کا جان نثار تھا تو یہ اوس کا دشمن جان کیونکر ہوسکتا تھا اتصال قلوب اور انفصال اجسام کو یون سمجھو جیسے دو چراغ آپس مین نہین ملتے مگر اون کا نور ممزوج ہوتا ہے۔ یہان تک ہمنے یہ بیان کیا تھا کہ صدر جہان کی محبت کا منشا غلام کی محبت تھی مگر یہ گفتگو بنا بر ظاہر تھی۔ اب ہم نظر گہرا و دقیق کر کے کہتے ہین کہ اس عاشق کی محبت خود صدر جہان کی محبت کا نتیجہ تھی کیونکہ کوئی عاشق اوس وقت تک طالب وصال نہین ہوسکتا جب تک کہ

اوس کا معشوق اوس کا طالب نہ ہو مگر دونون کے آثار مین فرق ہوتا ہے عشق عاشق تو جسم کو کمان بنا دیتا ہے اور
عشق محبوبان اون کے جسم کو موٹا تازہ کرتا ہے اس تفاوت اثر سے شبہ ہو جاتا ہے کہ معشوق کو محبت نہین ہوتی
پس جب کسی کے دل مین کسی کی محبت پیدا ہو تو یقین کر لینا چاہیئے کہ اوس کے دل مین بھی اوس کی محبت ہے
جب یہ اصول معلوم ہو گیا تو اس سے تم کو سلوک کا ایک نفیس مسئلہ بھی معلوم ہو گیا وہ یہ کہ جب تمہارے دل مین خدا
کی محبت بڑھے تو تم کو یقین ہونا چاہیئے کہ خدا کو بھی تم سے محبت ہے موٹی بات ہے کہ ایک ہاتھ سے تالی نہین بجتی
پس جبکہ اوس کو محبت ہے تو لازم ہے کہ اوس کو بھی ہو پس اگر پیاسا پانی کیلئے روتا ہے تو پانی بھی روتا ہے اور
کہتا ہے کہ پانی پینے والا کہان ہے یہ جو ہمارے اندر پیاس ہے یہ پانی ہی کا جذب ہے پس ہم پانی کے ہین اور
پانی ہمارا۔ اللہ جل جلالہ نے اپنی حکمت سے جو کہ قضا و قدر مین ہے ہم کو ایک دوسرے کا عاشق کر دیا ہے اور
تمام اجزاء عالم اوس حکم ازلی کی بنا پر جوڑا جوڑا اور اپنے جوڑے کے عاشق ہو گئے ہین عالم مین ہر جز دیقیناً
اپنے ہی جوڑے کا طالب ہے۔ جیسے کہربا اور برگ کاہ اسی بنا پر آسمان زمین کی آؤ بھگت کرتا ہے اور کہتا ہے
کہ میری اور تیری ایسی ہی مثال ہے جیسے مقناطیس اور لوہا ان مین بحکم عقل آسمان مرد ہے اور زمین عورت
کیونکہ جو وہ ڈالتا ہے یہ اوس کی پرورش کرتی ہے اور جبکہ گرمی نہین رہتی تو وہ بھیجتا ہے اور جب تری و نمی نہیں
رہتی تو وہ تری عطا کرتا ہے برج خاکی خاک کی مدد کرتا ہے برج آبی اوس کو تری عطا کرتا ہے برج بادی اوس کے
پاس ابر کو کھینچکر لاتا ہے اور پانی برساتا ہے تاکہ بخارات رد یہ نکل جاوین اور برج آتشی سو آفتاب کی گرمی اوسی کے
سبب ہے اور آفتاب کی رو و پشت اوس کی گرمی سے توے کی طرح سرخ رہتی ہے تو آفتاب سے جو حرارت زمین
کو حاصل ہوتی ہے وہ برج آتشی ہی کی ہے اسلیئے برج آتشی سے اوس کو حرارت پہونچتی ہے خلاصہ یہ کہ فلک
زمین کیلیئے یونہی سرگردان ہے جیسے مرد عورت کیلیئے کماتا ہے اور یہ زمین اوس کے لیئے بیگم کا کام دیتی ہے کہ
اوس کیلیئے بچے جنتی اور اوس کے بچون کو دودھ پلاتی ہے اسی سے تم سمجھ لو کہ آسمان و زمین بھی حس رکھتے ہین
کیونکہ ذوی العقول کے سے کام ان سے صادر ہوتے ہین جو کہ دلیل ہین اون کے حساس ہونیکی اگر یہ دونون دلبر
ایک دوسرے سے مستفیض نہین ہوتے تو میان بیوی کی طرح ایک دوسرے مین کیون گھسے ہوئے ہین اور خاوند
بیوی کے سے تعلقات ان مین کیون ہین دیکھو لو بلا زمین کے گل و ارغوان پیدا نہین ہوتے اور صرف آسمان کی
آب و تاب سے بدون زمین کے کوئی نتیجہ نہین پیدا ہوتا تو معلوم ہوا کہ آسمان زمین سے یون ہی مستفیض ہے جیسے
کہ زمین آسمان سے اور ان مین تعلقات زن و شوئی ہین آسمان خاوند ہے اور زمین بیوی اور ان نر و مادہ مین ایک
کو دوسری کی طرف اسلیئے رغبت ہے کہ ہر ایک کے کام کی دوسرے سے تکمیل ہو۔ اسی لیئے حق سبحانہ نے عورت
و مرد کے اندر بھی ایک دوسرے کی طرف رغبت رکھی ہے تاکہ اون کے اتحاد سے عالم وقت معلوم تک باقی رہے

پس اسی لئے اور اجزاء عالم میں بھی دوسرے اجزاء کیطرف میلان رکھا ہے کہ انکے اتحاد سے نتائج پیدا ہون
یون ہی رات بھی دن کے گلے لپٹی ہوئی ہے گو صورت میں مختلف ہیں کہ ایک آتی ہے تو دوسرا جاتا ہے اور وہ
آتا ہے تو یہ جاتی ہے مگر معنےً ان مین اتحاد و اتفاق ہے اور گو ہر دو بظاہر ایک دوسرے کے دشمن ہین۔ مگر
حقیقت مین ایک کو دوسرے سے تعلق ہے اور اپنے کام کی تکمیل کے لئے ہر ایک دوسرے کو یون ہی چاہتا
ہے جیسے اپنے کو چاہتے ہین کیونکہ دن کا کام ہے صرف کرنا اور صرف بدون آمدنی کے نہین ہوسکتا۔ اسلئے آمدنی
کیلئے رات کی ضرورت ہے زمین و آسمان عورت و مرد لیل و نہار کا ازدواج تو معلوم ہوگیا جس سے اشیا متخالف
مین ازدواج ثابت ہوا اب اشیاء متجانسہ کا ارتباط سنو۔ مٹی خاک جسم کو اپنی طرف کھینچتی ہے اور کہتی ہے کہ
میرے پاس چلی آ اور جان کو چھوڑ دے کیونکہ تو اوس کی ہمجنس نہیں ہے بلکہ ہماری جنس ہے اسلئے ہمارے
ہی پاس رہنا تیرے لئے بہتر ہے اسلئے بہتر ہے کہ تو جسم سے الگ ہوکر ہمارے پاس آجا وہ جواب دیتی ہے کہ یہ
آپ بجا فرماتی ہین مگر مین مقید ہون گو مین بھی صدمہ فراق سے نڈھال ہون مگر مجبور ہوں کچھ بن نہیں پڑتی پانی
جسم کی تری کے طالب ہین اور کہتے ہیں کہ اے تری تو اپنے اصلی وطن مین چلی آ اور مسافرت کو چھوڑ دے
کرۂ نار جسم کی گرمی کو اپنی طرف بلاتا ہے اور کہتا ہے کہ تو از جنس نار ہے اپنی اصل کی طرف آ۔ پس یہ جو کثرت
امراض جسم میں واقع ہوتے ہین اوس کی وجہ یہی عناصر کی معنوی کشش ہے۔ جس میں اس کو دخل نہیں اور مرض
اسی لئے آتا ہے تاکہ بدن کے اجزاء کو متفرق کردے اور عناصر کو اپنی اپنی اصل کی طرف چلتا کردے۔ پس یہ عناصر
ایسے ہیں جیسے چار جانور جن کے پاؤن باندھ دیئے گئے ہون اور امراض اون کے پاؤن کھولنے والے۔ جبکہ کوئی
مرض اون کے پاؤن کھولدیتا ہے تو مرغ ہر عنصر اپنے آشیانہ وحیز کی طرف اڑ جاتا ہے پس ان اصول و
فروع مین جو باہم تجاذب فطری ہے یہی تجاذب ہر وقت ہمارے اندر ایک نیا مرض پیدا کرتا ہے اور مقصد اوسکا
یہ ہوتا ہے کہ ان ترکیبون کو جدا کردے اور مرغ ہر جزو عنصری اپنی اصل کی طرف اڑ جاوے لیکن حکمت خداوندی
اون کو جلدی سے روک دیتی ہے اور اونکو ایک وقت معین تک صحت کے ذریعہ سے مجتمع رکھتی ہے وہ کہتا ہے
کہ اے اجزاء ابھی وقت نہین آیا۔ اور وقت سے پہلے پھڑ پھڑانا اور چھوٹنے کی کوشش کرنا بیکار ہے۔
جبکہ تم کو یہ معلوم ہوگیا کہ ہر جزو عنصری اپنی اصل کی مرافقت چاہتا ہے تو اس سے معلوم ہوگیا کہ اشیا متناسبہ
و متجانسہ میں بھی ارتباط ہے اور اوس سے تم یہ بھی اندازہ کرسکتے ہو کہ جب اجزاء غیر حساسہ بظاہر کی فراق میں
یہ حالت ہے تو جان جو ظاہراً وحقیقتہً ہر دو طرح حساس ہے مفارقت مین اوس کی کیا حالت ہوگی اور وہ اپنی
اصل کی طرف لوٹنے کی کس قدر شائق ہوگی وہ کہتی ہے اے میرے اجزاء ناسوتیہ سفلیہ مین عرشی ہون اور مجھے
یہ غربت نہایت ناگوار ہے دیکھو جسم سبزہ و آب روان کی طرف اسلئے مائل ہے کہ وہ اس کی اصل ہے تو

چونکہ لامکان وعالم غیب روح کی اصل ہے لہذا اوس کو اوس کی طرف میل ہوگا جو کہ عالم حیات بلکہ خود حی ہے نیز چونکہ جان خود حی ہے اسلئے اوس کو صفات احیا یعنی حکمت وعلوم کیطرف میل ہے اور جسم چونکہ خود بیجان ہے اسلئے اوسکو اشیا مردہ مثل باغ جنگل انگور وغیرہ کیطرف میلان ہے نیز چونکہ روح علوی الاصل ہے اسلئے اس کا میلان ترقی وشرف کیطرف ہے اور تن چونکہ سفلی الاصل ہے اسلئے اس کا میلان کھانے پینے کی طرف ہے اور جس طرح روح کو شرف کی طرف میلان ہے یونہی شرف کو روح کی طرف اسی سے تم یحبہم ویحبونہ کی حقیقت سمجھ سکتے ہو اگر مین اس مضمون تجاذب وازدواج کی تفصیل کرون تو کلام بہت دراز ہو جائے گا اور مثنوی کا وزن اسی من کا غذ ہو جاویگا۔ خلاصہ یہ کہ جو طالب ہوتا ہے تو اُس کے مطلوب کا دل بھی اوس کا خواہان ہوتا ہے خواہ آدمی ہو خواہ جانور۔ نبات ہو یا جماد غرض کہ ہر مطلوب اپنے طالب کا عاشق ہے عاشق اپنے معشوقون سے تعلق رکھتے ہین اور معشوق ان کو اپنی طرف کھینچتے ہین مگر فرق یہ ہے کہ عاشقون کا میلان تو اون کو دُبلا کرتا ہے اور معشوقون کا میلان اون کو شاندار بناتا ہے معشوقون کا عشق اون کے گالون کو فروغ حسن سے چمکاتا ہے اور عاشق کا عشق اوس کی جان کو جلاتا ہے۔ کہربا بھی عاشق ہے مگر صورۃً بے نیاز ہے اور گھاس بھی عاشق ہے مگر وہ راہ دراز کو قطع کر کے اپنے معشوق تک پہونچنا چاہتا ہے اچھا اس بحث کو چھوڑ واصل مطلب یہ ہے کہ اوس طالب صادق کا عشق صدر جہان کے سینہ مین چمکا اور اس عشق کے دہوئین اور اس آتش کدہ کے غم نے آقا کے دل مین سرایت کی اور وہ بھی مہربان ہو گیا مگر عز وشان وآبرو کے سبب سے اوس کو شرم آتی تھی کہ اوس کو ڈھونڈھے اوس کا رحم تو اوس مسکین کا مشتاق تھا مگر حکومت اس عنایت سے مانع ہوئی۔ عقل حیران اور متعجب ہے کہ اس عاشق نے اس کو کھینچا یا ادھر سے کشش ہوئی اور اوس نے اوسے کھینچا (اور محشین نے اس کی تشریح یون کی ہے کہ عقل حیران ہے کہ صدر جہان نے خود بخود اوس کو کھینچا ہے یا عاشق کی کشش صدر جہان تک پہونچی اوس کے دل مین اوس کی محبت پیدا ہوئی اور اس کشش کے ذریعہ سے اوس نے اوس عاشق کو کھینچا واللہ اعلم) اب مولانا فرماتے ہین کہ اے عقل اس راز کے معلوم کرنے مین جلدی نہ کر کیونکہ تو ابھی اس قابل نہین ہے اور خاموش رہ اور اوس کے علم کو خدا کے حوالہ کر دے اور کہدے کہ خدا ہی مخفیات اسرار کو خوب جانتا ہے مین ہر وقت ایسی باریک باتون کے اظہار سے خاموش رہنا چاہتا ہون اور ہر وقت سو مرتبہ توبہ کرتا ہون کہ اب ایسی باتون کو دفن کر دونگا۔ مگر کھینچنے والا کھینچتا ہے مین کیا کرون تم جانتے ہو کہ وہ کھینچنے والا کون ہے وہ وہی ہے جو تم کو کھینچتا ہے اور دم نہین مارنے دیتا۔ اچھا اب سمجھو کہ تم سفر دینی یا دنیوی کیلئے سو بار پختہ ارادہ کرتے ہو مگر وہ تم کو دوسری طرف کھینچ لیجاتا ہے اس مین کیا راز ہے اس ہر طرف باگ موڑنے مین راز یہ ہے کہ ناواقف گھوڑا اپنے سوار سے واقف ہو جاوے جو عقلمند گھوڑے ہین وہ ٹھیک اس لئے چلتے ہین کہ وہ جانتے ہین کہ شہسوار

ہماری پیٹھ پر سوار ہے پس ایسا کرنے سے تم بھی ہوشیار ہو جاؤ گے۔ لہذا اول لا اوس نے تمہارے دل کو سیکڑوں خیالات مین اٹکا دیا۔ پھر تم کو ناکام کرکے تمہارا دل توڑتا تاکہ اس سے اوس حاکم کا وجود اور متصرف فی الامور ہونا ثابت ہو جاوے چنانچہ ایسا ہی ہوا کیونکہ جبکہ اوس نے تمہارے ارادہ کا بازو توڑ دیا تو اس سے اس بازو شکن کا وجود کیون نہ ثابت ہوا ضرور ثابت ہوا اور جبکہ قضا نے تمہاری تدبیر کی رسی کو منقطع کر دیا تو تم پر اوس کی قضا کا تسلط کیون نہ ثابت ہوا ضرور ہوا پس یہ راز تھا تمہارے فسخ عزائم کا کہ تم کو معلوم ہو جاوے کہ ہم خود مختار نہین بلکہ محکوم ہین کسی حاکم بالادست کے اور اس ذریعہ سے تم نیک کردار بنجاؤ جب فسخ عزائم کی حکمت معلوم ہو گئی تو اونکی تنفیذ کا راز سمجھو کبھی کبھی تمہارے عزم اسلئے ٹھیک ہوتے ہین تاکہ اس سے تمہارے دل مین لالچ پیدا ہو اور تم اپنے کو فی الجملہ مختار سمجھکر نیت اعمال کرو اور پھر وہ تمہاری نیت کو توڑ دیتا ہے تاکہ تم کو اپنے ارادون کے پورے ہوتے رہنے سے اس پہلے علم سے ذہول نہ ہو جاوے اور تم اپنے کو خود مختار نہ سمجھ بیٹھو۔ اگر تم کو بالکل ناکام رکھتا تو تمہارا دل بالکل ناامید ہو جاتا اور کوئی آرزو بھی نہ پیدا ہوتی اور اگر وہ اجل کے خلو عن الفائدہ کے سبب تخم امل کو بوتا ہی نہین تو اسپر اس کی مغلوبیت کیسے ثابت ہوتی کیونکہ مغلوبیت تو فرع اوس کی ہے کہ موجود ہو اور کام نہ کر سکے اگر اس کا وجود ہی نہ ہوتا تو مغلوبیت کیونکر ہوتی پس عقلا اپنی مرادون اور سہم ناکامیون کے سبب خدا سے واقف ہو گئے اور اون کے لئے ناکامی رہبر ہوئے جنت ہو گئی چنانچہ فرمایا گیا ہے کہ حفت الجنۃ بالمکروہات۔ اور ناکامی بھی منجملہ مکروہات ہے لہذا وہ بھی فی الجملہ جنت مین پہونچانے والی ہے۔ ناکامی سے خدا کی واقفیت کا راز یہ ہے کہ جب سب کی مرادین شکستہ پا ہین تو اس سے اون کو معلوم ہوا کہ کوئی ایسا بھی ضرور ہے جس کے حسب منشا رکام ہوتا ہے اور وہ خدائے عزوجل ہے۔ لہذا وہ خدا کے قائل ہوئے اور جبکہ خدا کے قائل ہوئے تو لبفتوائے عقل اون کو اسکی اطاعت لازم ہوئی اور اس بنا پر اونھون نے اوس کی اطاعت کی لہذا جنت مین پہونچے یہ سب کچھ ہے مگر یہ شکست عاشقونکی شکست سے جداگانہ ہے عقلا نے اضطرارًا شکست مانی ہے اور عاشقون نے باختیار یعنی بخوشی شکست کھائی ہے اور اپنے کو اوس کا مطیع کر دیا ہے لہذا عقلا تو اوس کے قید کئے ہوئے غلام ہین اور عشاق شکر وقند کھلائے ہوئے عقلا کو تو انتیا کرہا۔ طاعت پر مجبور کرتا ہے اور عشاق کو ائتیا طوعًا اس طرف کھینچتا ہے۔

## شرح شبیری

## اوس عاشق کی ملاقات صدر جہان کی ساتھ

آن بخاری نیز خود بر شمع زد　　　گشته بود از عشق آسان آن کبد

یعنی اوس بخاری نے بھی اپنے کو شمع پر مارا اور عشق کیوجہ سے اوس کو وہ مصائب آسان ہو گئے تھے مطلب یہ کہ اوس بخاری نے بھی اپنے کو بظاہر مصائب مین پھنسا رکھا تھا مگر وہ مصائب اوس کے لئے عشق کیوجہ سے سب آسان ہو گئے تھین۔

آہ سوزانش سوئے گردون شدہ　　　در دل صدر جہان مہر آمدہ

یعنی اوس عاشق کی آہ سوزان آسمان کیطرف گئی ہوئی اور صدر جہان کے دل میں محبت آئی ہوئی۔

گفت با خود در سحرگاہ ای احد　　　حال آن آوارۂ ما چون بود

یعنی اپنے سے صبح کے وقت مین کہتا تھا کہ اے اللہ ہمارے اوس آوارہ کا کیا حال ہوگا۔

او گناہے کرد و ما دیدیم لیک　　　رحمت ما را نمی دانست نیک

یعنی اوس نے ایک گناہ کیا اور ہم نے دیکھ (بھی) لیا لیکن اوس نے ہماری رحمت کو اچھی طرح نہ جانا یعنے اوس نے اگر گناہ کیا تھا تو معاف کراتا اور سمجھتا کہ بڑے رحیم ہین معاف کر دین گے یہان سے چلا کیون گیا آگے ملانا انتقال فرماتے ہین کہ حق تعالےٰ بھی یہی فرماتے ہین کہ۔

خاطر مجرم ز ما ترسان شود　　　لیک صد امید در ترسش بود

یعنی مجرم کا دل ہم سے ترسان ہوتا ہے لیکن اوس کے خوف مین سوا امیدین ہوتی ہین مطلب یہ کہ مجرم ہم سے ڈرتا ہے مگر اوس خوف کی حالت مین بھی اوس کو بہت سی امیدین عفو کی ہم سے ہوتی ہین۔

من بترسانم وقیح دیادہ را　　　آنکہ ترسد من چہ ترسانم ورا

یعنی مین تو بے حیا اور گمراہ کو ڈراتا ہون اور جو کہ خود ڈر سے مین اوس کو کیا ڈراؤن مطلب یہ کہ حق تعالیٰ نے کہا کہ میں خود تو اوس کو ڈراؤن جو کہ خود نہ ڈرتا ہو اور جو خود ہی ڈرتا ہو اوس کو ڈرانے کی تو کوئی وجہ نہیں ہے آگے ایک مثال دیتے ہین کہ

بہر دیگ سرد آذر مے رود　　　نے بدان کہ جوشش از سر میرود

یعنی ٹھنڈی ہنڈیا کیلئے آگ جاتی ہے۔ نہ کہ اوس کے لئے جس کا جوش کہ سر سے گزر گیا ہو مطلب یہ کہ جو ہنڈیا کہ خود ہی اوبل رہی ہو اوس کو آگ کی کیا ضرورت ہے آگ کی ضرورت تو جب ہوگی جب ہنڈیا اوبل نہ رہی ہوگی تو اسی طرح خود ڈرانے کی تو جب ضرورت ہو جبکہ وہ پہلے سے خائف نہ ہو اور جب وہ پہلے سے خود خائف ہے پھر ڈرانے کے کیا معنی۔

ایمنانرا من بترسانم بعلم　　　خائفان را ترس بردارم بحلم

یعنی نڈر لوگون کو مین علم سے ڈراتا ہون اور ڈرنے والونکا حلم سے خوف اٹھا دیتا ہون۔ یعنی جو لوگ کہ بے خوف ہین

اونکو تو اس طرح خوف دلاتا ہون کہ دیکھو مین علیم بھی ہون مجھے سب باتون کا علم ہے اور جو خود ہی ڈر رہے ہین اونکو کہتا ہون کہ مین حلیم ہون تاکہ اونکا خوف کم ہو۔

پارہ دوزم پارہ در موضع نہم ہر کسے را شربت اندر خور دہم

یعنی مین پیوند سیتا ہون اور پیوند کو جگہ سے رکھتا ہون اور ہر شخص کو شربت اوس کے لائق دیتا ہون۔

ہست سر مرد چون بیخ درخت زان بروید برگہاش از چوب سخت

یعنی انسان کا باطن درخت کی جڑ کی طرح ہے کہ اوسی سے اوس کے پتے چوب سخت سے اُگتے ہین مطلب یہ کہ جس طرح کہ شاخ مین سے کہ وہ چوب سخت ہوتی ہے پتے نکلتے ہین اسی طرح انسان کا باطن بھی ایک جڑ ہے کہ اسپر بہت سے پتے وغیرہ نکل رہے ہین اور وہ پتے اوس کے احوال ہین۔ جوکہ اوسپر وقتاً فوقتاً طاری ہوتے ہین۔

در خور آن بیخ رستہ برگ ہا در درخت و در نفوس و در نُہا

یعنی اوسی جڑ کے لائق پتے اوگے ہوئے ہوتے ہین درخت مین اور نفوس مین اور عقول مین مطلب یہ کہ جس جیسا آدمی ہوتا ہے اوس کے ساتھ ویسا ہی عمل کیا جاتا ہے۔

بر فلک برہاست ز اشجار وفا اصلہا ثابت و فرعہ فی السما

یعنی فلک پر بہت سے پہل اشجار وفا کے ہین کہ اونکی جڑ تو قائم ہے اور اونکی شاخین آسمان مین ہین مطلب یہ کہ بہت سے افعال ایسے ہین کہ اونکے پھل پھول یعنی اونکا اثر تو آسمان پر ہوتا ہے اور وہ خود زمین مین قائم ہوتے ہین۔

چون برست از عشق بر بر آسمان چون نروید در دل صدر جہان

یعنی جبکہ عشق کیوجہ سے پہل آسمان پر اگ آیا تو صدر جہان کے دل مین کیون نہ اوگے گا۔ مطلب یہ کہ جب عشق کا اثر آسمان پر ہوتا ہے تو بھلا صدر جہان کے دل مین کیون نہ ہوتا ضرور ہوا۔

موج می زد در دلش عفو گنہ زانکہ از دل تا دل آمد روزنہ

یعنی اوس صدر جہان کے دل مین عفو گناہ موج مار رہا تھا اسلیئے کہ دل سے دل تک روزن ہوتا ہے مطلب یہ کہ صدر جہان کے دل مین یہ امر موج زن تھا کہ اوس کے گناہ کو معاف کر دیا جاوے کیونکہ مثل مشہور ہے کہ دل را بدل رہیست درین گنبد سپہر الخ تو اسی کے موافق اس عاشق کے قلب کا اثر صدر جہان کے قلب پر پڑا اور وہ بھی نرم ہوگیا۔

کہ ز دل تا دل یقین روزن بود نے جدا و دور چون دو تن بود

یعنی کہ دل سے دل تک یقیناً راہ ہوتی ہے دو جسمونکی طرح دور اور جدا ہوتے ہین مطلب یہ کہ قلوب مین آپس مین جو تعلق ہوتا ہے اوسکی وجہ سے ایک کے رنج اور تکلیف اور راحت اور خوشی کا اثر دوسرے پر بھی پڑجاتا ہے اور جسمونکی طرح نہین ہوتے کہ اون مین کوئی تعلق ہی نہین ہوتا آگے اوس کی ایک مثال دیتے ہین۔

متصل نبود سفال دو چراغ　　نور شان ممزوج باشد در مساغ

یعنی دو چراغوں کے ٹھیکرے متصل نہیں ہوتے (مگر) اونکا نور گذرگاہ مین ملا ہوا ہوتا ہے مطلب یہ کہ دیکھو دو چراغوں کی اجسام تو علیحدہ ہوتے ہین اور اونکا نور ایک دوسرے مین ملا ہوا ہوتا ہے کہ ہر ایک کے نور کو ممتاز نہیں کر سکتے اسی طرح اجسام علیحدہ ہوتے ہیں اور آپس میں اجسام میں بعد ہوتا ہے لیکن دل کو دل سے برابر راہ ہوتی ہے جب یہ معلوم ہو گیا تو آگے قاعدہ کلیہ بیان کرتے ہین۔

ہیچ عاشق خود نباشد وصل جو　　کہ نہ معشوقش بود جویائے او

یعنی کوئی عاشق خود وصل کا طالب نہین ہوتا جب تک کہ اوس کا معشوق اوس کا طالب نہ ہو (مگر فرق یہ ہوتا ہے)

لیک عشق عاشقان تن زہ کند　　عشق معشوقان خوش و فربہ کند

یعنی لیکن عاشقوں کا عشق تو بدن کو ضعیف کر دیتا ہے اور معشوق کا عشق خوش و فربہ کرتا ہے مطلب یہ کہ عاشقوں کے عشق مین تو چونکہ طلب زیادہ غالب ہوتی ہے اسلئے اونکا عشق اون کو ضعیف اور کمزور کر دیتا ہے اور معشوقوں کے عشق میں بھی طلب ہوتی ہے مگر ایک محبوبیت کی شان کو لئے ہوئے لہذا اون کے عشق کا اثر ظاہر نہین ہوتا۔

چون درین دل برق مہر دوست جست　　اندر آن دل دوستی میدان کہ ہست

یعنی جب اس دل (عاشق) مین دوست کی محبت کی بجلی چمکی تو جان لو کہ اوس دل (معشوق) مین محبت ہے مطلب یہ کہ اگر کوئی کسی پر عاشق ہو تو سمجھ لو کہ محبوب کو بھی اس کا خیال اور اوس کی محبت ہے۔

در دل تو مہر حق چون شد دو تو　　ہست حق را بیگمان مہرے بتو

یعنی جب تیرے دل مین حق تعالےٰ کی محبت زیادہ ہو تو یقیناً حق تعالےٰ کو تجھ سے ایک محبت ہے مطلب یہ کہ اوپر بیان کیا ہے کہ بے معشوق کے جذب کے عاشق کو طلب نہین ہو سکتی تو فرماتے ہین کہ اسی طرح اگر کسی کے قلب مین حق تعالےٰ کی محبت اور طلب پیدا ہو تو اوس کو اپنا کمال نہ سمجھے کیونکہ جو کچھ ہو رہا ہے یہ اوسی طرف کی کشش ہے اگر اوس طرف سے جذب نہ ہو تو نہ اوس مین طلب رہے اور نہ یہ محبت رہے یہ سب اوسی طرف کی کشش کا اثر ہے آگے صرف ایک قلب سے بغیر دوسرے کے متوجہ ہوئے عشق نہ ہو سکنے کی ایک مثال دیتے ہین۔

ہیچ بانگ کف زدن آید بدر　　از یکے دستے تو بے دستے دگر

یعنی کیا تالی بجانے کی آواز تمہارے ایک ہاتھ سے بے دوسرے ہاتھ کے نکلتی ہے مطلب یہ کہ دیکھو تالی ایک ہاتھ سے نہین بجا کرتی بلکہ دونون ہاتھوں کے ملنے سے آواز نکلتی ہے اسی طرح عشق بھی ایک طرف سے نہین ہوا کرتا بلکہ دونون طرف سے ہوتا ہے آگے اوسی کی چند مثالین دیتے ہین۔

تشنہ می نالد کہ اے آب گوار　　آب ہم نالد کہ کو آن آب خوار

یعنی پیاسا روتا ہے کہ اے پانی خوشگوار (تو کہاں ہے) تو پانی بھی (بزبان حال) روتا ہے کہ وہ پانی پینے والا کہاں ہے

جذب آبست این عطش در جان ما ‏ ‏ ‏ ‏ ما از آن او و او ہم زان ما

یعنی ہماری جان مین جو پیاس ہے یہ پانی کا جذب ہے ہم اوس کے ہین اور وہ بھی ہمارا ہے مطلب یہ کہ جس طرح ہم اوس کے طالب ہین وہ بھی ہمارا طالب ہے ورنہ سچ یہ ہے کہ اگر پیاسے نہ ہون تو پانی کو کون پوچھے تو اوس کی طرف سے بھی طلب اپنے اظہار کمال کیلئے ضروری ہوئی کہ اگر پیاسے ہونگے تو اوس کا یہ کمال کہ وہ سیراب کرنے والا ہے ظاہر ہوگا ورنہ کسی کو خبر بھی نہ ہوتی۔ آگے کلیۃً فرماتے ہین۔

حق بحکمت در قضا و در قدر ‏ ‏ ‏ ‏ کردہ ما را عاشقان ہمدگر

یعنی حق تعالے نے حکمت سے قضا و قدر مین ہمین ایک دوسرے کا عاشق کر دیا ہے۔

جملہ اجزاے جہان زان حکم پیش ‏ ‏ ‏ ‏ جفت جفت و عاشقان جفت خویش

یعنی تمام اجزاء جہان کے اوس حکم ازلی کیوجہ سے جوڑا جوڑا ہین اور اپنے جوڑے کے عاشق ہین مطلب یہ کہ دنیا مین ہر چیز کو دیکھ لو کہ وہ یقیناً کسی دوسری چیز کی طالب اور محتاج ہوگی آگے بھی اسی کو فرماتے ہین۔

ہست ہر جزوے بعالم جفت خواہ ‏ ‏ ‏ ‏ راست ہمچون کہربا و برگ کاہ

یعنی ہر ایک جزو عالم مین جوڑے کا طالب ہے ٹھیک جیسے کہ کہربا اور گھاس کا پتہ مطلب یہ کہ دنیا مین ہر چیز دوسری کی طالب ہے اور اوس کی مثال یہ ہے کہ جیسے کہربا گھاس کو کھینچتا ہے اور جذب کرتا ہے بس اسی طرح دنیا کی ہر چیز ایک دوسرے کو جذب کر رہی ہے آگے زمین اور آسمان کے ایک دوسرے کے طلب کرنیکو بیان کرتے ہین۔

آسمان گوید زمین را مرحبا ‏ ‏ ‏ ‏ با تو ام چون آہن و آہن ربا

یعنی آسمان زمین سے کہتا ہے کہ مرحبا مین تیرے ساتھ مثل لوہے اور لوہے کے اوچک لینے والے کے ہون مطلب یہ ہے کہ آسمان زمین سے بزبان حال کہتا ہے کہ میری اور تیری مثال لوہے اور مقناطیس جیسی ہے کہ اون مین بھی ہر ایک دوسرے کا طالب ہوتا ہے تو اسی طرح یہان بھی مین تیرا طالب اور محتاج ہون اور تو میری آگے۔ اون کے ایک دوسرے کے محتاج ہونے کی صورت بتلاتے ہین۔

آسمان مرد و زمین زن درخرد ‏ ‏ ‏ ‏ ہرچہ او انداخت این می پرورد

یعنی آسمان تو مرد ہے اور زمین سمجھنے مین عورت ہے جو کچھ وہ (آسمان) ڈالتا ہے یہ (زمین) پالتی ہے مطلب یہ کہ جس طرح مرد عورت کے رحم مین نطفہ ڈالدیتا ہے اور وہان پرورش پاکر جاندار بچہ ہوجاتا ہے اسی طرح آسمان پانی برساتا ہے دہوپ دیتا ہے سردی اور گرمی پہونچاتا ہے جس سے کہ زمین کے پھل پھول پرورش پاکر دیکھنے والونکی آنکھونکی ٹھنڈک ہوجاتے ہین تو دیکھئے کہ اگر آسمان نہ ہو تو زمین بیکار اور اگر زمین نہ ہو تو آسمان کی یہ داد و

وہش بیکار پس معلوم ہوگیا کہ جذب اور کشش اور طلب دونون طرف سے موجود ہے آگے اسی کو بیان فرماتے ہین۔

برج خاکی خاک ارضی را مدد  برج آبی تریش اندر دمد

یعنی برج خاکی زمین کی خاک کیلئے مدد ہے اور برج آبی اوس کو تری دیتا ہے۔

برج بادی ابر سوئے او برد  تا بخارات وخم را بر کشد

یعنی برج ہوائی اوسی (زمین) کیطرف ابر لیجاتا ہے تاکہ خراب بخارات کو کھینچ لے۔

برج آتش گرمئ خورشید ازو  ہمچو تابہ سرخ ز آتش پشت رو

یعنی برج آتشی خورشید کی گرمی اوسی سے ہے اور توے کی طرح آگ کیوجہ سے پشت و روے سرخ ہے
مطلب یہ ہے کہ برج خاکی اور آبی اور بادی اور آتشی یہ سب آسمان مین ہی ہین تو اگر زمین کو تری کی ضرورت ہوتی ہے تو آسمان برج آبی کے ذریعہ سے تری پہونچاتا ہے اور اگر گرمی کی ضرورت ہوتی ہے تو برج آتشی سے بذریعہ آفتاب کے گرمی پہونچاتا ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ زمین کو اپنے پھلنے پھولنے میں آسمان کی سخت احتیاج ہے اور یہان پر بھی سمجھ لینا چاہئے کہ مولانا نے جو برج کے عمل بتلائے ہین اس سے مولانا یہ عقیدہ ہونا لازم نہیں آتا بلکہ مولانا نے علی المشہور منجمین کی اصطلاح سے اپنے مدعا کو ثابت کردیا ہے جس مین کوئی خرابی نہین کہ ایک تائید کے درجہ میں اونکی اصطلاحات کو بھی بیان کردیا گیا اگرچہ وہ محض ظنی ہین آگے آسمان کا طالب زمین ہونا بیان فرماتے ہین۔

ہست سرگردان فلک اندر زمن  ہمچو مردان گرد مکسب بہر زن

یعنی آسمان زمانہ مین مثل اون مردونکے جو عورت کیلئے کمائی کے گرد پھرتے ہین سرگردان ہے۔

وین زمین کدبانوی ہا می کند  بر ولادات و رضاعش می تند

یعنی اور یہ زمین بیگم پنا کرتی ہے اور پر ولادتون اور دودھ پلانے اوس (مولود) کے تیار رہتی ہے مطلب یہ کہ آسمان تو مردونکی طرح کمائی کرتا پھرتا ہے اور بچہ کی پرورش کیلئے جس چیز کی ضرورت ہوتی ہے اوس کو مہیا کردیتا ہے جیسا اوپر معلوم ہوا اور زمین بیوی کی طرح اوس مولود پھل پھول گھاس وغیرہ کو اپنے اندر رکھکر پرورش کرتی ہے آگے اس پر ایک تفریع فرماتے ہین۔

پس زمین وچرخ را دان ہوشمند  چونکہ کار ہوشمندان می کنند

یعنی پس زمین و آسمان کو باشعور سمجھو جبکہ وہ شعور والون جیسا کام کرتے ہین مطلب یہ ہے کہ صوفیہ کہتے ہیں کہ ہر شئے مین ایک قسم کا شعور ہے جس سے کہ اوس کو اپنے مرتبہ کے موافق معرفت حق حاصل ہوتی ہے تو مولانا فرماتے ہین کہ ہمارے اس تمام بیان سے صوفیہ کا یہ مسئلہ ثابت ہوگیا کہ زمین و آسمان مین بھی شعور ہے۔

گر نہ از ہم این دو دلبر می مزند پس چرا چون جفت در ہم می خزند

یعنی اگر یہ دونون دلبر آپس مین نہین چوستے ہین تو کیون جوڑے کیطرح آپس مین گھستے ہین مطلب یہ کہ اگر یہ دونوں زمین و آسمان جو دو دلبر ونکی طرح ہیں ایک دوسرے سے محتاج بہ کو جذب نہین کرتے ہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ میاں بیوی کی طرح تعلقات رکھتے ہین۔

بے زمین کے گل بر دید ارغوان پس چہ زاید ز آب و تاب آسمان

یعنی بے زمین کے کب پھول اور ارغوان جمتے ہین اور آسمان کے پانی اور گرمی سے پھر کیا پیدا ہو گا۔ مطلب یہ کہ اگر زمین نہ ہو تو آسمان کا پانی اور اوس کی گرمی سب بیکار ہو جاوے کوئی پھول پھل جم ہی نہیں سکتا اور بے آسمان کے زمین بیکار رہے جیسا کہ ظاہر ہے آگے فرماتے ہیں۔

بہر آن میلست در مادہ زنر تا بود تکمیل کار ہمدگر

یعنی اسی واسطے مادہ مین نر کی طرف سے رغبت ہے تاکہ ایک دوسرے کے کام کی تکمیل ہو جاوے۔

میل اندر مرد و زن حق زان نہاد تا بقا یابد جہان زین اتحاد

یعنی حق تعالےٰ نے مرد و زن مین رغبت اسلیئے رکھدی تاکہ جہان اس اتحاد سے بقا پاوے۔

میل ہر جزوے بجزوے ہم نہد زاتحاد ہر دو تولیدے جہد

رغبت ہر ایک جزو کی دوسرے جزو سے بھی رکھی ہے کہ دونون کے اتحاد سے ایک ولادت نکلتی ہے۔

شب چنین تا روز اندر اعتناق مختلف در صورت اما اتفاق

یعنی رات کو اسی طرح دن تک لپٹے مین مختلف صورت مین لیکن (اصل مین) متفق۔

روز و شب ظاہر دو ضد و دشمن اند لیک ہر دو یک حقیقت می تنند

یعنی رات دن ظاہر اً دو ضد اور دشمن ہین لیکن دونون ایک حقیقت پر تنتے ہین مطلب یہ کہ رات دن ایسا ہوتا ہے کہ ظاہر مین جو دو چیزیں ضد اور دشمن ہین اون کے ملنے سے حقیقت واحدہ پیدا ہوتی ہے اور دونون کی حالت یہ ہوتی ہے کہ۔

ہر یکے خواہان دگر را ہمچو خویش از پئے تکمیل فعل و کار خویش

یعنی ہر ایک دوسرے کا اپنون کی طرح اپنے فعل اور کام کی تکمیل کے واسطے خواہان ہے۔

زانکہ بے شب دخل نبود طبع را پس چہ اندر خرج آرد روزہا

یعنی اسلیئے کہ بے رات کے طبیعت کو آمدنی نہین ہوتی پھر دن خرچ مین کیا لاوین گے مطلب یہ کہ رات کو چونکہ سکون ہوتا ہے اسلیئے طبیعت علوم وغیرہ کو جمع کر لیتی ہے جن کو دن مین خرچ کر دیتی ہے سو اگر رات نہ ہو تو آمدنی

بھی نہ ہو پھر دن مین خرچ کیا کرے پس معلوم ہوا کہ دن رات کا طالب ہے اور اگر دن نہ ہو رات کا خزانہ یون ہی جمع رہے لہذا رات بھی دن کی طالب ہے۔ آگے اس کو بیان فرماتے ہین کہ انسان کے اندر جو عناصر کا مجموعہ ہے وہ بھی ہر ایک اپنی اپنی جنس کا طالب ہے اور اوسی کو جذب کرتا ہے۔

## ہر عنصر کا اپنی جنس کو جو کہ آدمی کی ترکیب مین مقید ہے جذب کرنا

خاک گوید خاک تن را باز گرد ترک جان گو سوے ما آ ہمچو گرد

یعنی (کرۂ) خاک بدن کی خاک سے کہتا ہے کہ لوٹ آ جان کو ترک کر اور ہماری طرف گرد کی طرح چلی آ مطلب یہ کہ انسان مین جو ایک عنصر خاک ہے اوسکو کرۂ خاک جذب کرتا ہے اور چاہتا ہے کہ یہ ہمارے اندر چلا آوے اور کہتا ہے کہ۔

جنس مائی پیش ما اولے تری بہ کہ زان تن وارہی واین سو پری

یعنی تو ہماری جنس ہے ہمارے ہی سامنے زیادہ بہتر ہے۔ بہتر ہے کہ اوس تن کو چھوڑے اور اس طرف اُڑے مطلب یہ کہ وہ کرہ بزبان حال کہہ رہا ہے کہ اے خاک تو تو مجھ مین سے ہے اون غیر جنسون مین کہان جا لگی اون کو چھوڑ کر میرے پاس چلی آ تو وہ کہتی ہے کہ۔

گوید آرے لیک من پا بستہ ام گرچہ ہمچون تو ز ہجران خستہ ام

یعنی وہ کہتی ہے کہ ہان لیکن مین پابند ہون اگرچہ تیری طرح جدائی سے زخمی ہو رہی ہون۔ مطلب یہ کہ یہ بدن انسانکی خاک بھی کہتی ہے کہ اے کرہ مین بھی تیری جدائی مین چین سے نہین ہون مگر کیا کرون ایسی مقید ہون کہ آ نہین سکتی تو دیکھئے کہ یہان بھی دونون ہی طرف سے طلب اور جذب ہے۔

تریئ تن را بجویند آبہا کاے تری باز آ ز غربت سوئے ما

یعنی تن کی تری کو پانی ڈھونڈھ رہے ہین (اور کہہ رہے ہین) کہ اے تری مسافرت سے ہماری طرف چلی آ مطلب یہ کہ بدن انسان مین جو ایک عنصر پانی کا ہے اوس کو کرۂ آب جذب کر رہا ہے۔

گرمئ تن را ہمی خواند اثیر کہ ز ناری راہ اصل خویش گیر

یعنی بدن کی گرمی کو کرۂ نار بلا رہا ہے کہ تو تو نار مین سے ہے اپنے اصل کی راہ اختیار کر۔

ہست ہفتاد و دو علت در بدن از کششہائے عناصر بے رسن

یعنی بدن مین بہتر بیماریان عناصر کی کششونکی وجہ سے جو کہ بے رسی کے ہین (بہتر سے مراد عدد نہین بلکہ صرف کثرت مراد ہے) مطلب یہ ہے کہ بیماریان جو آتی ہین وہ اس لئے آتی ہین کہ ہر عنصر اپنے اصل کی طرف جانا چاہتا ہے تو

اوس کشش کی وجہ سے بدن مریض ہو جاتا ہے۔

علت آید تا بدن را بگسلد    تا عناصر ہمدگر را وا ہلد

یعنی بیماری آتی ہے تاکہ بدن کو توڑ دے تاکہ عناصر ایک دوسرے کو چھوڑ دین (لیکن)

چار مرغ اند این عناصر بستہ پائے    مرگ و رنجوری و علت پاکشائے

یعنی یہ عناصر چار جانور پاؤن بندھے ہوئے ہین موت اور تکلیف بیماری پاؤن کے کھولنے والی ہے۔

پائے شان از ہمدگر چون باز کرد    مرغ ہر عنصر یقین پرواز کرد

یعنی پاؤن اونکا ایک دوسرے سے جب (موت نے) کھولدیا تو ہر عنصر کا جانور یقیناً اڑ گیا مطلب یہ ہے کہ انسان کے بدن مین جو چار عناصر ہین اونکی ایسی مثال ہے کہ جیسے مختلف مقامات کے چار جانور ہون کہ ایک دوسرے کا پاؤن آپس مین بندھا ہوا ہو کہ کوئی علیحدہ ہوکر نہ اوڑ سکے لیکن اگر کوئی اونکے پاؤن کی رسی کو کاٹ دے تو ہر جانور اپنی اپنی جگہ مین چلا جاویگا بس اسی طرح یہ عناصر بھی بدن انسانی کی رسی مین اس طرح بندھے ہوئے ہین کہ کوئی ایک دوسرے سے الگ ہوکر نہین جا سکتا لیکن اگر انسان کی موت آجاتی ہے تو یہ موت اونکی پاؤن کی کھولنے والی ہوتی ہے اور ہر ہر عنصر اپنی اپنی اصل مین جا ملتا ہے اور اون مین جو آپس مین ہر ایک کی اصل کشش کرتی ہے اور بدن جو مثل رسی کے ہے اوس کو توڑنا چاہتے ہین یہ بیماریان ہین اور اس رسی کا ٹوٹ جانا موت ہے

جذبۂ این اصلہا و فرعہا    ہر دمے رنجے نہد در جسم ما

یعنی ان اصلون اور فرعون کی کشش ہر دم ایک تکلیف ہمارے جسم مین رکھ دیتی ہے۔

تا کہ این ترکیبہا را بر درد    مرغ ہر جزوے باصل خود پرد

تاکہ ان ترکیبون کو توڑ ڈالے اور ہر جزو کا جانور اپنی اصل کی طرف اوڑ جاوے (مگر)

حکمت حق مانع آید زین عجل    جمع شان دارد بصحت تا اجل

یعنی حکمت حق کی اس جلدی کرنے سے مانع آتی ہے اور اون کو تندرستی کے ساتھ موت تک جمع رکھتی ہے۔

گوید اے اجزا اجل مشہود نیست    پر زدن پیش از اجل تان سود نیست

یعنی (وہ حکمت حق) کہتی ہے کہ اے اجزا موت حاضر نہین ہے اور موت سے پہلے پر مارنا تمہارے مفید نہین مطلب یہ کہ جب اصول اپنے فروع کو اپنی طرف کھینچتے ہین تو وہ فروع چاہتے ہین کہ جسم انسانی کی رسی کو توڑ کر ایک دفعہ اپنی اصل مین جا ملین اور اسی ارادہ ہی کا نام مرض ہے مگر چونکہ حکمت حق اون کو اس بدن کی قید مین کچھ روز اور رکھنا چاہتی ہے لہذا وہ اس رسی کو صحت کے ذریعہ سے پھر قوت دیتی ہے اور ان اجزا سے کہتی ہے کہ موت سے پہلے کوئی مرتا نہین تمہارے پاؤن کی کھولنے والی موت ہے اور اوس کا وقت مقرر ہے پھر

وقت سے پہلے ہاتھ پیر پیٹنا کیا فائدہ آگے مولانا دوسرے مضمون کی طرف منتقل ہوتے ہیں

چونکہ ہر جزوے بجوید ارتفاق چون بود جان غریب اندر فراق

یعنی جبکہ ہر چیز رفاقت کو ڈھونڈھتی ہے تو غریب جان فراق میں کس طرح ہوگی۔ مطلب یہ کہ عناصر جو کہ ناسوتی ہیں مگر اون کو اپنے اصول سے کچھ بعد ہوگیا ہے اپنی اصل کی طرف جانے کیلئے کس قدر کوشش کرتے ہیں تو روح جو کہ ملکوتی ہے اس ناسوت میں آکر کس درجہ پریشان ہوگی اور وہ اپنی اصل کی طرف کتنا جانا چاہتی ہوگی آگے اسی کو بیان کرتے ہیں

## روح کا بھی عالم ارواح کی طرف منجذب ہونا

گوید اے اجزائے پست فرشیم غربت من تلخ تر من عرشیم

یعنی (جان) کہتی ہے کہ اے میرے پست اور فرشی اجزا میری غربت زیادہ تلخ ہے (کیونکہ) میں عرشی ہوں۔ مطلب یہ کہ جب اجزائے بدن اپنی اپنی اصلوں کی طرف جانا چاہتے ہیں تو روح کہتی ہے کہ اے تم تو ناسوتی ہو تم کو اپنے اصول سے اتنا بعد نہیں ہوا ہے جتنا کہ مجھے اپنی اصل سے ہے کیونکہ میں ملکوتی ہوں اور یہاں ناسوت میں آکر پھنس گئی ہوں اور ملکوت اور ناسوت میں جو بعد ہے وہ ظاہر ہے آگے فرماتے ہیں

میل تن در سبزہ وآب رواں زاں بود کہ اصل او آمد ازاں

یعنی بدن کی رغبت سبزہ اور آب رواں میں اس لئے ہوتی ہے کہ اوس کی اصل اوسی سے آئی ہے (سبزہ وآب رواں سے مطلق ناسوت مراد ہے)

میل جان اندر حیات و درحی است زانکہ جان لامکان اصل ویست

یعنی روح کی رغبت حیات اور حی میں ہے اسلئے کہ روح لامکانی اوس کی اصل ہے مطلب یہ ہے کہ صوفیہ اس روح کو جو بدن انسانی میں مقید ہے روح زجاجی کہتے ہیں اور اوس کی اصل ایک روح اعظم بتلاتے ہیں جس کا کہ یہ روح انسانی عکس اور پرتو ہے تو مولانا فرماتے ہیں کہ اس روح زجاجی کو ملکوت کی طرف اس لئے رغبت ہے کہ اوس کی اصل وہیں ہے اور روح اعظم کا اطلاق بعض اوقات صوفیہ ذات حق پر بھی کردیتے ہیں

میل جان در حکمت است و در علوم میل تن در باغ و راغ ست و کروم

یعنی روح کی رغبت تو حکمت و علوم میں ہے اور بدن کی رغبت باغ میں اور کھیتی میں اور انگوروں میں ہے (حکمت وعلوم سے مراد مطلق ملکوت ہے اور باغ و راغ سے مطلق ناسوت)۔

میل جان اندر ترقی و شرف میل تن در کسب اسباب علف

یعنی روح کی رغبت تو ترقی اور شرف مین ہوتی ہے اور بدن کی رغبت روزی کمانیکے اسباب مین ہوتی ہے۔

میل و عشق آن شرف ہم سوئے جان	زین یحب را و یحبون را بدان

یعنی رغبت اور عشق اوس شرف کا بھی جان کی طرف ہے اس سے یحب اور یحبون کو جان لو مطلب یہ کہ قرآن شریف مین حق تعالے مومنون کے بارہ مین فرماتے ہین یحبھم و یحبونہ اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ محبت اور کشش اور جذب اور رغبت سبب دونون طرف سے ہوتے ہین آگے فرماتے ہین۔

گر بگویم شرح این بیحد شود	مثنوی ہشتاد من کاغذ شود

یعنی اگر اس کی شرح کہون تو بیحد ہوجاویگا اور مثنوی اسّی من کاغذ ہوجاوے (اسّی من سے صرف زیادتی مراد ہے)

حاصل آنکہ ہر کہ او طالب بود	جان مطلوبش برو راغب بود

یعنی حاصل یہ ہے کہ جو کوئی طالب ہوتا ہے اوس کے مطلوب کی جان اوس پر راغب ہوتی ہے۔

آدمی حیوان نباتے و جماد	ہر مرادے عاشقے ہر بے مراد

یعنی آدمی حیوان گھاس پھونس اور پتھر ہر ایک مطلوب ہر طالب کا عاشق ہے۔ (ہان فرق یہ ہے)

بے مرادان بر مرادے می تنند	وان مرادان جذب ایشان می کنند

یعنی عشاق تو مطلوبیت پر تنتے ہین اور وہ معشوق اون کو جذب کرتے ہین۔ مطلب یہ کہ عشاق تو اس کی کوشش کرتے ہین کہ مطلوب ملجاوے اور معشوق صرف کشش کرتے ہین تو عشاق مین شان طلب زیادہ ہوتی ہے اور معشوقون مین بے نیازی زیادہ ہوتی ہے جس کا اثر یہ ہوتا ہے۔

لیک میل عاشقان لاغر کند	میل معشوقان خوش و بافر کند

یعنی لیکن عاشقونکی رغبت تو (اونکو) لاغر کردیتی ہے اور معشوقون کا میلان (اونکو) خوش اور بادبدبہ کرتا ہے

عشق معشوقان دو رخ افروختہ	عشق عاشق جان او را سوختہ

یعنی معشوقونکا عشق تو (اون کے) دونون رخسارون کو چمکائے ہوئے ہوتا ہے اور عاشق کا عشق اوس کی جان کو جلائے ہوئے ہوتا ہے۔ (آگے اس کی ایک مثال دیتے ہین)

کہربا عاشق بشکل بے نیاز	کاہ مے کوشد در آن راہ دراز

یعنی کہربا عاشق ہے (مگر) بی نیازی کی شکل مین اور تنکا اوس راہ دراز مین کوشش کررہا ہے مطلب یہ ہے کہ اصل مین جذب اور کشش تو دیکھو کہربا ہی کی طرف سے ہے اور وہی چاہتا ہے کہ مین تنکے کو اپنے کنارہ مین لے لون لیکن خود دوڑ کر تنکے کے پاس نہین پہونچتا بلکہ اپنی کشش سے تنکے ہی کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے تو جو شخص تنکے کو کہربا کی طرف جاتے ہوئے دیکھتا ہے اور حقیقت سے ناواقف ہوتا ہے وہ سمجھتا ہے کہ تنکا

یہی کوشش کرکے کہربا کے پاس پہونچا اسی طرح سمجھو کہ اگر کہین کسی کے دل مین حق تعالیٰ کی محبت ذرہ بھر بھی پیدا ہوتی ہے تو یہ کشش اصل مین اوسی طرف سے ہے اس شخص کو اپنا کمال نہ سمجھنا چاہیئے آگے اوس عاشق صدر جہان کے قصہ کے طرف منتقل ہوتے ہین۔

این رہا کن عشق آن تشنہ دہان — تافت اندر سینۂ صدر جہان

یعنی اس کو چھوڑو کہ اوس پیاسے کا عشق صدر جہان کے سینہ مین چمک اوٹھا ہے مطلب یہ کہ اس بیان کو چھوڑو کیونکہ صدر جہان کے سینہ مین بھی اپنے عاشق کی طلب پیدا ہو گئی ہے تو اب اوسی کا قصہ بیان کرنا چاہتے ہین

دود آن عشق و غم آتشکدہ — رفتہ در مخدوم او مشفق شدہ

یعنی اوس عشق کا دہوان اور آتشکدہ کا غم اوس کے مخدوم مین گیا تو وہ مشفق ہو گیا مطلب یہ کہ اوس عاشق کے دل مین جو عشق کی آگ لگی ہوئی تہی جس سے کہ وہ آگ کا گھر ہو رہا تھا اوس کا اثر صدر جہان کے دل مین بھی گیا جس سے کہ اوس کو دوبارہ توجہ ہوئی۔

لیک از ناموس و پوشش و آبرو — شرم می آید کہ واجوید ازو

یعنی شرم اور عزت اور آبرو کی وجہ سے اوس کو شرم آتی تہی کہ اوس (عاشق) کو تلاش کرے۔

رحمتش مشتاق آن مسکین شدہ — سلطنت زین لطف مانع آمدہ

رحمت اوس کی تو اوس مسکین کی مشتاق ہو رہی تہی اور سلطنت اس لطف سے مانع آ رہی تہی مطلب یہ کہ صدر جہان اگر اپنے قلب کی حالت کی طرف نظر کرتا تھا جو کہ اب اوس عاشق کی محبت سے پُر تھا تو اوس کا مشتاق ہو جاتا تھا اور چاہتا تھا کہ اوس کو کہین نہ کہین سے ڈھونڈھ کر اپنے سامنے لاکھڑا کرے لیکن سلطنت کا دبدبہ اور رعب اوس کو مانع آتا تھا کہ لوگ کیا کہین گے کہ ایک غلام کی تلاش مین مارا مارا پھرتا ہے۔

عقل حیران کین عجب او را کشید — یا کشش زانسو بدین جانب رسید

یعنی عقل حیران تہی کہ یہ عجب ہے کہ یہ اوس کو کھینچ رہا ہے یا کشش اوس جانب سے اس طرف پہونچ رہی ہے۔ مطلب یہ کہ چونکہ کشش دونون طرف سے ہو رہی تہی اور دونون ایک دوسرے کو اپنی اپنی طرف کھینچ رہے تھے اور کشش دونون طرف سے کامل تہی تو اس کا پتہ نہ چلتا تھا کہ اصل کشش کس طرف سے ہے آگے مولانا عقل کو خطاب کرکے فرماتے ہین۔

ترک جلدی کن گزینن ناواقفی — لب بہ بند اللہ اعلم بالخفی

یعنی جلدی کو چھوڑ کیونکہ تو اس سے ناواقف ہے لب بند کر اللہ پوشیدہ بات کو زیادہ جاننے والا ہے مطلب یہ کہ عقل کو فرماتے ہین کہ تو اوس کے معلوم کرنے مین کہ کشش کس طرف سے ہے جلدی مت کر کیونکہ تو اس سے ناواقف

ہے تجھے اس کا پتہ چلنا مشکل ہے آگے مولانا فرماتے ہین۔

لب ببندم ہر دمے زین سان سخن توبہ آرم ہر زمان صد بار من

یعنی ہر دم ایسی باتون سے لب کو بند کر لیتا ہون اور ہر گھڑی سو دفعہ توبہ کرتا ہون (اس بات کی کہ)

کاین سخن را بعد ازین مدفون کنم آن کشندہ می کشد من چون کنم

یعنی کہ اس بات کو اس کے بعد دفن کر دونگا مگر وہ کھینچنے والا کھینچتا ہے مین کیا کرون مطلب یہ کہ مین نے تو بار ہا قصد کیا کہ اس قسم کی باتین جیسا کہ اوپر ذکر آیا ہے بیان نہ کیا کرون مگر قضا و قدر کی وجہ سے تقاضا ایسا ہوتا ہے کہ مجھے مجبور ہو کر بیان کرنا پڑتا ہے آگے فرماتے ہین۔

کیست آن کت می کشد اے معتنی آنکہ می نگذاردت کہ دم زنی

یعنی (کوئی پوچھتا ہے) کہ لے ذخیرہ کرنے والے وہ کون ہے کہ تجھے کھینچ رہا ہے (مولانا جواب دیتے ہین) وہ شخص ہے جو کہ تجھے نہین چھوڑتا کہ دم مارے مطلب یہ کہ کوئی پوچھتا ہے کہ وہ کون ہے کہ تمہین بیان کرنے پر مجبور کرتا ہے مولانا فرماتے ہین کہ وہ وہ ذات ہے کہ جو تمہین بولنے نہین دیتا اور اوس کی یہ شان ہے کہ

صد عزیمت می کنی بہر سفر می کشاند مر ترا جائے دگر

یعنی تم سفر کیلئے سیکڑون ارادے کرتے ہو (مگر) وہ تم کو دوسری جگہ کھینچ لیجاتا ہے آگے اس کی حکمت بیان فرماتے ہین۔

زان بگرداند بہر سو آن لگام تا خبر یابد ز فارس اسپ خام

یعنی وہ ہر طرف کو لگام اس لئے پھراتا ہے تاکہ نوآموز گھوڑا سوار کی خبر پائے مطلب یہ کہ جب نوآموز گھوڑے پر کوئی شہسوار سواری کرتا ہے تو اوس کے لگام کو کبھی اس طرف کرتا ہے اور کبھی اوس طرف کرتا ہے تاکہ وہ شرارت نہ کرے اور جان لے کہ کوئی شہسوار اوپر بیٹھا ہوا ہے بس اسی واسطے حق تعالیٰ ہمارے ارادون کو بدل اور توڑ دیتے ہین تاکہ ہم سمجھ لین کہ ہمارے اوپر کوئی زبردست اور قوی ہاتھ ہے کہ جو ہم سے بہت زیادہ با اختیار ہے۔

اسپ زیرک سار زان نیکو پیست کو ہمی داند کہ فارس بر ویست

ہوشیار گھوڑا اس لئے نیک قدر ہے کہ وہ جانتا ہے کہ اوس پر سوار ہے مطلب یہ کہ جن لوگون کو معلوم ہے کہ انکے اوپر زبردست ہاتھ بھی ہے تو اگر انکے ارادے وغیرہ ٹوٹ بھی جاتے ہین تب بھی اون کو رنج نہین ہوتا اس لئے کہ وہ جانتے ہین کہ ارادون کا توڑ دینا اوس با اختیار اور با حکمت ہاتھ کا کام ہے کہ جو علام الغیوب ہے۔

او دلت را برد و صد سودا ببست بے مرادت کرد پس دل را شکست

یعنی اوس نے تمہارے دل کو سیکڑون خیالون پر باندھ دیا اور پھر تم کو بے مراد کر کے دل توڑ دیا۔

چون شکست او بال آن رائے نخست　　چون نشد ہستی بال اشکن درست

یعنی جب اوس نے اوس پہلی رائے کے بازو کو توڑ دیا تو اوس بازو توڑنے والے کی ہستی کیون ثابت نہ ہوگی مطلب یہ کہ جب اوس نے تمہاری رائے کو بدل دیا اور تمہارے ارادہ کو توڑ دیا تو اسی سے اوس کی ہستی کا ثبوت ہو گیا۔

چون قضایش حبل تدبیرت شکست　　چون نشد بر تو قضائے او درست

یعنی جب اوس کی قضا نے تمہاری تدبیر کی رسی کو توڑ دیا تو اوس کی قضا تم پر کیونکر ثابت نہ ہوئی مطلب یہ کہ جب اوس نے اپنی قضا سے تمہاری تدبیر توڑ دی تو اسی سے معلوم ہو گیا کہ اوس کی قضا تم پر جاری ہے آگے اسی مضمون کو فرماتے ہین۔

## قصدون اور ارادونکا توڑنا آدمی کو اسبات کی خبر کرنیکے واسطے ہے کہ مالک اور قاہر خدائے تعالیٰ ہی ہے اور کبھی کبھی انسان کے ارادہ کو فسخ نہ کرنا اس لئے ہے تاکہ اوسکی طبیعت ارادہ کرنیکی خوگر رہے اور پھر اُس کو تنبیہ ہوتی رہے

عزمہا و قصدہا در ماجرا　　گاہ گاہے راست می آید تُرا

ارادے اور قصد عالم مین کبھی کبھی تمہارے لئے ٹھیک ہو جاتے ہین مطلب یہ کہ کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ تم جو قصد کرتے ہو وہی ہو جاتا ہے۔

تا بہ طمع آن دلت نیت کند　　بار دیگر نیتت را بشکند

یعنی تاکہ اوس کے لالچ مین تمہارا دل ارادہ کرے تو دوسری مرتبہ حق تعالیٰ تمہارے ارادہ کو توڑ دے۔

در بکلی بے مرادت داشتے　　دل شدے نومید امل کے کاشتے

یعنی اور اگر بالکل تم کو بے مراد رکھتے تو دل نا امید ہو جاتا وہ امید کب بوتا۔

ور نہ کاریدے امل از عورتیش　　کے شدے پیدا برو مقہوریش

یعنی اور اگر اپنی کم نگاہی کیوجہ سے (جو امید کیا کرتا تھا اوس) امید (کو) نہ کرتا تو اوسپر اپنی مقہوری کب ظاہر ہوتی مطلب یہ کہ جب انسان کوئی ارادہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ اوس کو پورا فرما دیتے ہین جس سے دل اوس کا بڑھتا ہے اور وہ دوبارہ

پھر قصد کرتا ہے اور دوسری مرتبہ میں اوس کے قصد کو توڑ دیتے ہیں تاکہ اوس کو حق تعالیٰ کی عظمت اور قوت کا مشاہدہ ہو جاوے اور یہ بھی ممکن تھا کہ کوئی قصد بھی پورا نہ ہوا کرتا جس سے کہ حق تعالیٰ کی قوت کا پوری طرح مشاہدہ ہو جاتا مگر اس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ وہ مایوس ہو کر قصد کرنا ہی چھوڑ دیتا تو اس عظمت اور جبروت کا اظہار نہ رہتا آگے فرماتے ہیں۔

عاقلان از بے مرادیہائے خویش　　باخبر گشتند از مولائے خویش

یعنی عاقل لوگ اپنی بے مرادیوں کی وجہ سے اپنے مولا سے باخبر ہوگئے مطلب یہ کہ جو لوگ عاقل تھے جب اونھوں نے اپنی بے مرادیاں دیکھیں تو اس سے حق تعالیٰ کی عظمت کی معرفت اون کو حاصل ہوئی جیسا کہ حدیث میں ہے عرفت ربی بفسخ العزائم۔

بے مرادی شد قلاؤز بہشت　　حفت الجنۃ شنو ای خوش سرشت

یعنی ناکامی بہشت کی رہبر ہوگئی اے نیک ذات حفت الجنۃ کو سُن مطلب یہ ہے کہ دیکھو حدیث میں ہے کہ حفت الجنۃ بالمکارہ (گھیر دی گئی ہے جنت تکلیفوں سے) تو قصد کرنے کے بعد ناکامی ہونے سے زیادہ اور کیا مکروہات ہونگی جو اوسپر راضی رہا وہ انشاء اللہ ضرور جنت میں جاویگا اس سے ناکامی کا رہبر جنت ہونا ظاہر ہے

چون مرادات ہمہ اشکستہ پاست　　پس کسے باشد کہ کام او رواست

یعنی جبکہ سب کی مرادیں شکستہ پا ہیں پس کوئی تو ہوگا کہ جس کا کام جاری ہے مطلب یہ کہ جب سب لوگوں کی امیدیں اور ارادے تو ایسے ہیں کہ اکثر ٹوٹ جاتے ہیں تو کوئی ذات یقیناً ایسی بھی ہے کہ جو ان ارادوں کو توڑنے والی ہے اور اوسکے کل ارادے پورے ہوتے ہیں۔

پس شدند اشکستہ پاش این صادقان　　لیک کو خود آن شکست عاشقان

یعنی اسلیے یہ صادق لوگ حق تعالیٰ کے شکستہ پا ہیں لیکن وہ عاشقوں کی شکست کہاں ہے (اسلیے کہ)

عاقلان اشکستہ اش از اضطرار　　عاشقان اشکستہ با صد اختیار

یعنی عاقل لوگ تو اوس کے شکستہ مجبوری سے ہیں اور عاشق لوگ سو اختیار کے ساتھ شکستہ ہیں مطلب یہ ہے کہ عقلاء تو اپنے ارادوں میں بوجہ مجبوری کے ناکام اور شکستہ پا ہوتے ہیں اور قصد کرتے ہیں اور توڑ دیا جاتا ہے اور جو عشاق ہیں اونہوں نے جب دیکھا کہ ہمارے ارادے بالکل دوسرے کے ہاتھ میں ہیں تو وہ اپنے اختیار سے بھی اوسی کے سپرد ہوگئے اور اپنے ارادوں کو اوسی کے سپرد کر دیا تو عقلاء اور عشاق دونوں شکستہ پا اور نامراد اور ناکام ہوئے مگر دونوں میں جو فرق ہے وہ ظاہر ہے۔

عاقلانش بندگان بندی اند　　عاشقانش شکری و قندی اند

یعنی عاقل لوگ اوس کے قید کردہ غلام ہین اور عاشق اون کے (غلام) شکری اور قندی ہین۔

انتیا کرہاً مہار عاقلان ۔ انتیا طوعاً مہار بیدلان

انتیا کرہا (یعنی آؤ تم مجبوراً) مہار عاقلونکی ہے اور انتیا طوعاً (یعنی آؤ خوشی سے) مہار عاشقونکی مطلب یہ ہے کہ جو عقلا ہین اور کارخانہ حق مین اپنی عقل کو دخل دیتے ہین اون کی بھی عقل کچھ نہین چلتی اور وہی ہوتا ہے جو حق تعالے چاہتے ہین مگر وہ اوس کو مجبوراً مانتے ہین اور جو عشاق ہین وہ جب اپنے ارادہ کے خلاف ارادہ حق دیکھتے ہین تو وہ راضی برضا ہو جاتے ہین اور جیسا کہ پہلے اپنے ارادہ پر خوش تھے اسی طرح اب ارادہ حق پر راضی اور خوش ہوتے ہین آگے ایک قصہ بیان کرتے ہین کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ کفار کو قید مین دیکھا جن کو مسلمان کشان کشان لا رہے تھے اون مین بعض وہ تھے کہ جو مسلمان ہونے والے تھے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے اون لوگون پر تعجب ہے کہ جو جنت کی طرف زنجیرون اور طوقون مین باندھ کر لائے جاتے ہین تو دیکھئے کہ وہ جنت کی طرف آنے پر راضی نہ تھے۔

## شرح حبیبی

دید پیغمبر یکے جوق اسیر ۔ کہ ہمی بردند و ایشان در نفیر

دیدشان در بند آن آگاہ شیر ۔ می نظر کردند در وے زیر زیر

تا ہمی خائید ہر یک از غضب ۔ بر رسول صدق دندانہا و لب

زہرہ نے با آن غضب کہ دم زنند ۔ زانکہ در زنجیر قہر دہ من اند

می کشاندشان موکل سوئے شہر ۔ می برد از کافرستان شان بقہر

نے فدائے می ستاند نے زرے ۔ نے شفاعت می رسد از سرورے

رحمت عالم ہمی گویند و او ۔ عالمے را می برد حلق و گلو

با ہزار انکار می رفتند راہ ۔ زیر لب طعنہ زنان بر کار شاہ

چارہا کردیم و این جا چارہ نیست ۔ خود دل این مرد کم از خارہ نیست

ما ہزاران مرد کار الپ ارسلان ۔ با دو سہ عریان وسست و نیم جان

این چنین درماندہ ایم از کژ روی است ۔ یا ز اختر ہاست یا خود جادوی ست

بخت ما را بر درید آن بخت او ۔ تخت ما شد سرنگون از تخت او

کار او از جادوئے گر گشت زفت ۔ جادوئے کردیم ما ہم چون نرفت

از بتان و از خدا درخواستیم — که بکن ما را اگر ناراستیم

دانکه حق و راست است از ما و او — نصرتش ده نصرت او را بجو

این دعا بسیار کردیم و صلات — پیش لات و پیش عزی و منات

که اگر حق است او پیدا ش کن — گر نه باشد حق زبون ماش کن

چونکه وا دیدیم او منصور بود — ما همه ظلمت بدیم او نور بود

این جواب ماست کانچه خواستید — گشت پیدا که شما ناراستید

باز این اندیشه را از مکر خویش — کور می کردند رفع از ذکر خویش

این تفکر ما هم از ادبار رست — که صواب او شود در دل درست

خود چه شد گر غالب آمد چند بار — هر کسی را غالب آرد روزگار

ما هم از ایام بخت آور شدیم — بارها بر وی مظفر آمدیم

باز می گفتند اگرچه او شکست — چون شکست ما نبود آن زشت و پست

زانکه بخت نیک او در شکست — داد صد شادی پنهان زیر دست

کو با شکسته نمی مانست هیچ — که نه غم بودش در ان نی پیچ پیچ

چون نشان مؤمنان مغلوبی است — لیک در اشکست مؤمن خوبی است

گر تو مشک و عنبری را بشکنی — عالمی از فیح ریحان پر کنی

ور شکستی ناگهان سرگین خر — خانها پر گند گردد سر بسر

گه کند خود مشک با سرگین قیاس — آب را با بول و اطلس با پلاس

وقت برگشت حدیبیه رسول — در تفکر بود و غمگین و ملول

ناگهان اندر حق ختمع رسل — دولت انا فتحنا زد دهل

آمدش پیغام از دولت که رو — تو ز منع این ظفر غمگین مشو

کاندرین خواری بنقدت فتحهاست — نک فلان قلعه فلان بقعه تراست

بنگر آخر چونکه وا گردید تفت — بر قریظه بر نضیر از وی چه رفت

قلعها هم گرد آن دو بقعها — شد مسلم وز غنائم نفعها

ور نباشد آن تو بنگر کاین فریق — بر غم و رنجند مفتون و عشیق

زهر خواری را چو شکر میخورند — خار غم را چو اشتر میچرند

بهر عین غم نه از بهر فرج — این تسافل پیش ایشان چون درج
آنچنان شادند اندر قعر چاه — که همی ترسند از تخت و کلاه
در فقیری هر یکی صد شهریار — در خزان فاقه صد همچون بهار
هر کجا دلبر بود خورم همنشین — فوق گردونست نی زیر زمین
گفت پیغمبر که معراج مرا — نیست بر معراج یونس اجتبا
آن من بر چرخ و آن او نشیب — زانکه قرب حق برونست از حسیب
قرب نی بالا نه پستی رفتن است — قرب حق از جنس هستی رستن است
نیست را چه جای بالا است و زیر — نیست را نی زود و نی دور است و دیر
کارگاه گنج حق در نیستی است — غرهٔ هستی چه دانی نیست چیست
حاصل این اشکست ایشان ای کیا — می نماند هیچ با اشکست ما
آنچنان شاداند در ذل و تلف — همچو ما در وقت اقبال و شرف
برگ بی برگی همه اقطاع اوست — فقر و خواری افتخار ست و علو ست
آن یکی گفت ار چنان ست آن فرید — چون بخندید او چو ما را بسته دید
چونکه او مبدل شد است و شاد کیش — نیست زین زندان و زین آزاد کیش
پس بقهر دشمنان چون شاد شد — چون ازین فتح و ظفر پرباد شد
شاد شد جانش که بر شیران نر — یافت آسان نصرت و دست و ظفر
پس بدانستیم کو آزاد نیست — جز بدنیا دل خوش و دلشاد نیست
ورنه چون خندد که اهل آنجهان — بر بد و نیک اند مشفق مهربان
این همی گفتند در زیر زبان — آن اسیران با هم اندر بحث آن
تا موکل نشنود در ما جهر — این سخن در گوش آن سلطان رسد
گرچه نشنید آن موکل این سخن — رفت در گوشی که بد آن من لدن
بوی پیراهان یوسف را ندید — آنکه حافظ بود یعقوبش شنید
آن شیاطین بر عنان آسمان — نشنوند آن سر لوح غیب دان
آن محمد خفته و تکیه زده — آمده سر گرد او گردان شده
آن خورد حلوا که روزیش است باز — آن نه کانگشتان او باشد دراز

نجم ثاقب گشتہ حارث دیوران | کہ بہل دزدی زاحمد سرستان
---|---
اے رویدہ سوئے دکان از پگاہ | ہین بمسجد رو بجو رزق آلہ

یہان سے ایک قصہ شروع کرتے ہین جس کو مناسبت ہے اتیا طوعاً اور کرہا کے جزو ثانی سے تفصیل اوس کی یہ ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک جماعت کو مقید دیکھا کہ وہ روتے پیٹتے لیجائے جارہے ہین اور آپ نے اون قیدیوں کو دیکھا تو وہ آپ کو ترچھی نظرون سے دیکھتے جاتے تھے اور نتیجہ اوس کا یہ ہوتا تھا کہ ہر ایک مارے غصہ کے آپ پر دانت پیستا اور ہونٹ کاٹتا تھا مگر کسی کی یہ تاب نہیں تھی کہ باوجود اس قدر غصہ کے دم مار سکے کیونکہ وہ جانتے تھے کہ زنجیر گران مین مقید ہین سپاہی اون کو کافرستان سے شہر اسلام کیطرف جبراً لئے جارہا ہے جو کہ نہ فدیہ لے سکتا ہے نہ رشوت اور نہ کسی سردار کی سفارش ہی ممکن ہے اس حالت میں وہ کہتے تھے کہ لوگ ان کو رحمۃ للعٰلمین کہتے ہین حالانکہ یہ لوگونکے گلے کاٹتے ہین غرضکہ نہایت ناگواری کے ساتھ وہ راستہ قطع کر رہے تھے اور چپکے چپکے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے فعل پر طعنہ زنی کرتے جاتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم نے تدبیر کی مگر کچھ نہ بن پڑا علاوہ اسکے ایک نقص یہ بھی ہے کہ اس شخص کا دل بھی سنگ خارا سے کم سخت نہیں ہے ہم ہزار دل جنگجو اور بہادر شیر تھے لیکن ان چند ننگے اور کمزور اور ادھ موئے لوگوں کے مقابلہ مین یون عاجز ہو گئے اس کا سبب یا تو ہماری گمراہی ہے یا بدنصیبی یا ہم پر جادو کیا گیا ہے انکے طالع نے ہمارے طالع کو شکست دی اور ان کے تخت نے ہمارے تخت کو اولٹ دیا پھر کہتے تھے کہ اگر انکو جادو سے فتح ہوئی تھی تو ہم نے بھی تو جادو کیا تھا ہمارا جادو کیوں نہ چلا پھر کہتے تھے کہ بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ ہم نے خدا سے اور بتوں سے دعا کی تھی کہ اگر ہم باطل پر ہون تو ہمارے بیخ کنی کردی جاوے اور ہم مین اور اس مدعی نبوت میں جو حق پر ہو اوس کو فتح دیجاوے اور مدد کیجاوے یہ دعا ہم نے بہت کی تھی اور لات وعزیٰ ومنات کے سامنے بہت سے چڑھاوے بھی چڑھائے کہ اگر وہ حق پر ہے تو اوس کو فتح دیجاوے اور اگر باطل پر ہو تو اوس کو ہم سے مغلوب کیا جاوے اب جبکہ ہم نے دیکھا تو اون کو فتح ہوئی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم باطل پر ہین اور وہ حق پر ہم سراسر ظلمت ضلالت ہین وہ سراپا نور ہدایت اور یہ جواب ہے اوس دعا کا جو ہم نے کی تھی اور اس سے ظاہر ہو گیا کہ ہم باطل پر ہین اوس کے بعد پھر اس خیال کو دل سے مٹاتے اور اوس کو اپنے حافظہ سے بھلاتے تھے اور کہتے تھے کہ نہین جی یہ بات نہین بلکہ یہ ہماری بدنصیبی ہے کہ ہم کو شکست ہوئی اور یہ خیال قائم ہو گیا کہ وہ حق پر ہے اگر وہ غالب آگیا تو کیا ہوا دو ایک مرتبہ تو زمانہ ہر کسی کو غالب کر دیتا ہے آخر ہم کو بھی تو زمانہ سے یہ خوش نصیبی حاصل ہوئی ہے کہ ہم بہت سی مرتبہ اس پر غالب آئے ہین پھر کہتے تھے کہ نہین جی یہ تو کچھ اور ہی بات ہے کیونکہ

اگرچہ اون کو بھی شکست ہوئی ہے مگر اون کی شکست ہماری شکست کیطرح بری اور پست نہین کیونکہ اون کی خوش قسمتی سے اون کو اس شکست مین بھی پوشیدہ خوشی حاصل ہوتی ہے اور اون کا عمدہ نصیب اون کو مٹھی مین چھپا کر سیکڑون خوشیان عطا کرتا ہے اور یہ یون معلوم ہوتا ہے کہ اونکی صورت سے شکست کھانا ظاہر نہین ہوتا اور شکست کھانے والوں کیصورت سے اُن کی صورت نہیں ملتی کیونکہ نہ اون کو غم ہوتا ہے نہ پیچ وتاب اب مولانا فرماتے ہین کہ چونکہ مومنین کی علامت ایک قسم کی مغلوبی ہے کہ وہ جھگڑالوؤں کے منہ نہیں لگتے اس لئے کبھی کبھی اون کو شکست ہو جاتی ہے لیکن ان کی اس شکست میں بھی ایک خوبی ہوتی ہے۔ اور اوس مین بھی منافع مضمر ہوتے ہیں برخلاف کفار کی شکست کے کہ اس میں سراسر برائی ہوتی ہے اس کو ایک مثال حسی سے یوں سمجھو کہ اگر تم مشک کو توڑو تو اوس کے ٹوٹنے میں خوبی ہے کہ عالم مہک اور خوشبو سے معطر ہو جاویگا اور اگر گدھے کی لید کو توڑو تو اس مین خرابی ہے کہ تمام گھرون مین اوس کی بدبو پھیل جائیگی پس مومن کی شکست مشک کی شکست کے مشابہ ہے اور کفار کی شکست گدھے کی لید کی مثل پھر مسلمانون کی شکست کو کفار کی شکست پر کون قیاس کرسکتا ہے کیونکہ ایسا قیاس کرنا شکست مشک کا شکست سرگین پر اور پانی کا پیشاب پر اور اطلس کا ٹاٹ پر قیاس کرنا ہے جو کہ کوئی عاقل نہیں کرسکتا۔ اب ہم ایک واقعہ سناتے ہین جس سے معلوم ہوگا کہ شکست مین مومنون کی مصلحت ہوتی ہے صلح حدیبیہ چونکہ بظاہر دب کر ہوئی تھی اس لئے جناب رسول اللہ کو گو فکر و رنج و ملال تھا آپ راہ ہی مین تھے کہ آپ کے حق مین دولت اِنَّا فتحنا لک فتحا مبینا الخ کا نقارہ بجا اور آپ کو حق سبحانہ کا پیغام پہونچا کہ آپ اس فتح کے روک لینے سے غمگین نہ ہوں (اس ظاہری ذلت میں بھی آپ کیلئے فتوح موجود ہیں لیجئے فلاں زمین آپکی ہے فلاں قلعہ آپ کا ہے اب دیکھ لیجئے کہ جب آپ لوٹے ہیں تو بنی قریظہ اور بنی نضیر پر کیا گذری اور اونھون نے کیسی شکست کھائی اور کیونکر ان کا ملک آپ کے قبضہ مین آیا (یہ تو مولانا کا بیان ہے مگر بنی نضیر اور قریظہ ... واقعہ سیر کے بیان پر صلح حدیبیہ سے مقدم ہوا ہے لہذا اس کو فتح خیبر و فتح مکہ وغیرہ پر محمول کیا جاویگا) ان دونوں ریاستوں کی گرد جو قلعے تھے وہ بھی آپ کو مل گئے اور مال غنیمت سے آپ کو بہت سے منافع حاصل ہوئے۔ اب ہم علی سبیل التنزل کہتے ہیں کہ اگر یہ بھی نہ ہوتا تب بھی اس جماعت کا کوئی ضرر نہین بلکہ پھر بھی انکا نفع ہے کیونکہ اس وقت ان کو غم ہوگا اور غم پر یہ لوگ عاشق ہین یہ لوگ زہر ذلت کو شکر کی طرح مزہ لے لیکر کھاتے ہین اور خار غم کو اونٹ کی طرح بے تکلف چباتے ہین اور انکو کوئی صدمہ نہین پہونچتا اور یہ حالت اونکی نفس غم کے لحاظ سے ہوتی ہے نہ اس لئے کہ وہ کسی خوشی کا ذریعہ ہے تاکہ اوس خوشی کے نہ ہونے سے غم بدمزہ ہو جاوے اور یہ پستی ہی اون کے لئے عروج ہوتی ہے۔ یہ لوگ کنوین کی تہ مین اس قدر خوش ہوتے ہین کہ تخت وتاج سے ڈرتے ہین ان مین کا ہر شخص فقیری مین بھی ایک

عظیم الشان بادشاہ ہوتا ہے اور خزان فاقہ ہی مین سیکڑون بہار کی مانند خندان ہوتا ہے اور راز اس کا یہ ہے کہ ان کا محبوب انکے ساتھ ہوتا ہے اور اس حالت میں ان کو اس سے زیادہ قرب ہوتا ہے اور جہان کہین کہ کسی کا محبوب اوس کے ساتھ ہم نشین ہوتا ہے وہ اس جگہ اوس کیلئے آسمان سے بھی اوپر ہوتی ہے نہ کہ زمین کے نیچے خواہ زمین کی تہ ہی کیون نہ ہو اس پر ایک حدیث یاد آگئی سنو جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے لا تفضلونی علی یونس بن متی یعنی میں معراج مین آسمان پر گیا تھا اور یونس قعر دریا مین شکم ماہی مین گئے تھے تو میری اس حالت کو ان کی اس حالت پر ترجیح نہ دو کیونکہ وہ اس سے زیادہ پسندیدہ نہین ہے کیونکہ قرب حق مدار فضیلت ہے اور وہ موقوف نہین ہے بلندی و پستی پر بلکہ وہ اس حساب سے باہر ہے وہ اوپر یا نیچے جانے سے حاصل نہین ہوتا بلکہ وہ قید ہستی سے چھوٹنے سے حاصل ہوتا ہے تو اس کا تفاوت تو بیشک مدار تفضیل ہو سکتا ہے مگر بلندی و پستی مدار نہین بن سکتی، کیونکہ فانی کیلئے تعلی و تسفل حسی دونون برابر ہین نہ اوس کے لحاظ سے جلدی کوئی شے ہے نہ دیر۔ نہ قرب حسی کوئی چیز ہے نہ بعد حسی۔
اب مولانا فرماتے ہین کہ خزانہ حق سبحانہ جہان بنتا ہے وہ فنا ہی ہے لہذا وہ فنا ہی سے حاصل ہوتا ہے تم چونکہ ہستی کے دھوکہ مین مبتلا ہو اس لئے تم نہیں سمجھ سکتے فنا کیا چیز ہے خیر تو اون قیدیون نے یہ کہا کہ ان لوگون کے شکست ہم لوگون کی شکست سے نہین ملتی کیونکہ یہ لوگ ذلت اور بربادی مین یون خوش ہوتے ہین جیسے ہم لوگ عروج و اقبال کے زمانہ مین سامان بے سامانی انکی جاگیر ہے فقر و ذلت ان کے لئے موجب فخر اور مثل علو ہے دوسرے نے یہ گفتگو سن کر کہا کہ یہ تمہارا بیان غلط ہے اگر وہ ایسا ہوتا تو ہم کو مقید دیکھکر ہنستا کیون کہ یہ حالت تو اون لوگون کی ہوتی ہے جو دنیا سے بالکل قطع تعلق کر لیتے ہین اور انکی کایا پلٹ ہو جاتی ہے اور دنیا کے قید خانے اور اوس کی آزادی سے اون کو مطلق خوشی نہین ہوتی پس اگر وہ ایسا ہوتا تو اس سے اس کو کیون خوشی ہوئی کہ اس نے اپنے دشمنوں کو مغلوب کر لیا اور اس فتح و ظفر سے وہ پھول کر کُپّا کیون ہو گیا۔ اور اس سے اوس کو کیون خوشی ہوئی کہ اوس نے ایسے بہادرون پر آسانی سے فتح پائی اس سے معلوم ہوا کہ وہ علائق دنیا سے آزاد نہین ہے اور دنیا ہی سے خوش ہوتا ہے ورنہ ہنستا کیون کیونکہ عالم علوی سے تعلق رکھنے والے اچھے بُرے سب لوگون پر شفیق و مہربان ہوتے ہین اون کو کسی کی تکلیف سے خوشی نہیں ہوتی وہ قیدی آپس مین یہ بحث اور گفتگو چپکے چپکے کر رہے تھے تاکہ سپاہی نہ سُن لے اور ہم پر حملہ کرے اور جا کر جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہدے خیر یہ مقصد تو اونکا حاصل ہو گیا کہ سپاہی نے یہ گفتگو نہ سُنی لیکن دوسرا مقصد کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ معلوم ہو یہ نہ حاصل ہوا اور اگرچہ اس سپاہی نے جو ان پر تعینات کیا گیا تھا یہ گفتگو نہ سُنی مگر جناب رسول اللہ کے گوش قلب مین جو کہ اون کو حق سبحانہ

کی طرف سے عطا ہوا تھا باعلام الٰہی یہ بات پہونچ گئی اور یہ امر کچھ بعید نہین دیکھو پیراہن یوسفی کا حامل اوس کی بو شبو نہ معلوم کر سکا مگر یعقوب علیہ السلام نے دور سے سونگھ لی شیاطین آسمان تک پہونچکر لوح محفوظ کی غیب کی باتین نہین سُن سکتے لیکن جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تکیہ لگائے سوئے ہوتے ہیں اور اسرار غیبیہ آپکے اونکے گرد گھومتے ہین۔ بات یہ ہے کہ حلوا اسی کو ملتا ہے جس کی روزی کشادہ ہوتی ہے۔ اوسے نہین ملتا جسکی اونگلیاں لمبی ہوں۔ لہذا شہاب ثاقب شیاطین کیلئے پہرہ دار ہوا کہ خبردار چوری مت کرو اگر اسرار کا شوق ہے تو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرو۔ اور اون سے حاصل کرو۔ اب مولانا نصیحت فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ ارے تم جو طلب رزق کے لئے صبح سے محض دوکان پر جاتے ہو یہ ایسی ہی بے قاعدہ کوشش ہے جیسے کہ تحصیل اسرار کیلئے شیاطین کی اسے چھوڑ دو اور صحیح طریقہ اختیار کرو۔ یعنی مسجد مین جاکر خدا سے روزی مانگو اور جو طریقہ وہ بتائے اُس طریقہ سے حاصل کرو۔

## شرح شبیری

### پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا قیدیون کو دیکھکر مُسکرانا اور یہ فرمانا کہ مجھے اوس قوم پر تعجب ہے کہ جو جنت کی طرف زنجیرون کے ذریعہ سے کھینچے جاتے ہین

دید پیغمبر یکے جوق اسیر — کہ ہمی بردند ایشان در نفیر

یعنی پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک قیدیونکی جماعت کو دیکھا کہ (لوگ) اون کو لیجا رہے ہین اور وہ چلا رہے ہین۔

دید شان در بند آن آگاہ شیر — می نظر کردند در وے زیر زیر

دیکھا اونکو قید مین اوس خبردار شیر نے کہ وہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) مین نیچے ہی نیچے نظر کر رہے ہین۔

تا ہمی خائید ہر یک از غضب — بر رسول صدق دندان ہا و لب

یہانتک کہ ہر ایک غصہ کی وجہ سے سچے رسول پر دانتوں اور ہونٹوں کو چبا رہا تھا۔

زہرہ نے با آن غضب کہ دم زنند — زانکہ در زنجیر قہر دہ من اند

یعنی باوجود اوس غصہ کے یہ مجال نہین کہ دم مارسکین اسلئے کہ دس من کی زنجیر قہر مین تھے مطلب یہ کہ چونکہ بھاری

بھاری زنجیروں میں بندھے ہوئے تھے اسلئے باوجود غصہ آنیکے کچھ نہیں کر سکتے تھے۔

می کشاندشان موکل سوی شہر می برد از کافرستان شان بقہر

یعنی سپاہی اونکو شہر کی طرف کھینچ رہا تھا اور زبردستی اونکو کفرستان سے لیجا رہا تھا۔ (اور وہ کہہ رہے تھے)

نے فدائے می ستاندنے زرے نہ شفاعت میرسد از سرورے

یعنی نہ تو فدیہ لیتے ہیں اور نہ روپیہ نہ کسی سردار کی شفاعت پہونچتی ہے۔

رحمت عالم ہمی گویند او عالمے رامی برد حلق و گلو

لوگ اون کو رحمت عالم کہتے ہیں (حالانکہ) ایک عالم کا حلق اور گلا کاٹتے ہیں۔

باہزاران انکار می رفتند راہ زیر لب طعنہ زنان بر کار شاہ

یعنی ہزاروں انکار کے ساتھ راستہ چل رہے تھے اور شاہ (عالم) کے کام پر منہ ہی منہ میں طعنہ مار رہے تھے (اور کہتے تھے)

چارہا کردیم وا اینجا چارہ نیست خود دل این مرد کم از خارہ نیست

یعنی ہم (پہلے) بہت علاج کیا کرتے تھے اور اس جگہ علاج ہی نہیں اس شخص (حضور صلے اللہ علیہ وسلم) کا دل پتھر سے کم نہیں۔ مطلب یہ کہ اگر پہلے ہم کسی مصیبت میں پھنستے تھے تو کوئی نہ کوئی علاج کر لیا کرتے تھے مثلاً کسی سے سفارش کرائی یا روپیہ پیسہ دیدیا مگر یہاں کچھ بس چلتا ہی نہیں اور کہتے تھے۔

ماہزاران مرد کار الپ ارسلان با دو سہ عریان و سست و نیم جان

یعنی ہم ہزاروں کام کے آدمی شیران دلیر دو تین ننگوں اور سست اور نیم جانوں کے ساتھ۔

این چنین درماندہ ایم از کجرویست یا ز اختر ہاست یا خود جادوی ست

یعنی ایسے عاجز رہ گئے یہ کجروی کیوجہ سے ہے یا ستاروں کی وجہ سے ہے یا کوئی جادو ہے مطلب یہ کہ وہ اپنے مغلوب ہونے پر تعجب کرتے ہیں کہ ہم جیسے ہزاروں بہادر اور مرد کاران تھوڑے بھوکوں ننگوں سے کس طرح مغلوب ہو گئے اب یہ مغلوب ہونا یا تو ہماری کجروی کی وجہ سے ہے یا ان کا ستارہ غالب ہے اور ہمارا مغلوب اور یا اونھوں نے کوئی جادو کیا ہے جس سے کہ یہ ہوا۔

بخت ما را بر درید آن بخت او تخت ما شد سرنگون از تخت او

یعنی ہمارے بخت کو اوس کے بخت نے پھاڑ دیا اور ہمارا تخت اون کے تخت کی وجہ سے اوندھا ہو گیا (آگے پھر اس پر بھی تعجب کرتے ہیں۔

کار او از جادوئے گر گشت زفت جادوئے کردیم ما ہم چون نرفت

یعنی اونکا کام اگر جادو کیوجہ سے عظیم ہوگیا تو ہم نے بھی تو جادو کیا کیون نہین چلا۔

تفسیر اس آیت کی کہ اِن تَستَفتِحُوا فَقَد جَاءَ کُمُ الفَتحُ یعنی کفار کہتے تھے کہ اے اللہ ہم مین اور محمدؐ مین سے جو کوئی حق پر ہو اوسکی مدد فرما اور یہ بات اس وجہ سے کہتے تھے کہ وہ اپنے کو حق پر جانتے تھے اور اب جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم فتحمند ہوئے تو اون کو تعجب ہوا

از بتان و از خدا درخواستیم　　کہ بکن ما را اگر نا راستیم

یعنی (وہ کہتے تھے کہ) ہم نے بتون سے اور خدا سے درخواست کی تھی کہ ہم کو اوجاڑ اگر ہم ٹیڑھے ہین۔

وان کہ حق و راست است از ما و او　　نصرتش دہ نصرت او را بجو

یعنی جو ہم مین اور اون مین سے حق پر اور رسید ہا ہو اوس کو مدد دے اور اوس کی مدد ڈھونڈھ۔

این دعا بسیار کردیم و صلات　　پیش لات و پیش عزیٰ و منات

یہ دعا ہم نے بہت کی اور خیر خیرات سامنے لات کے اور عزیٰ کے اور منات کے

کہ اگر حق است او پیداش کن　　گر نباشد حق زبون ماش کن

کہ اگر وہ حق پر ہے تو اوس کو غالب کردے اور اگر نہ ہو تو اوس کو ہمارا مغلوب کردے۔

چونکہ وا دیدیم او منصور بود　　ما ہمہ ظلمت بُدیم او نور بود

جبکہ ہم نے دیکھا تو وہی فتحمند تھے۔ ہم بالکل اندھیر تھے اور وہ نور تھے۔

این جواب ماست کانچہ خواستید　　گشت پیدا کہ شما ناراستید

یعنی یہ ہمارا جواب ہے کہ جو کچھ تم چاہتے تھے ہو گیا کہ تم ٹیڑھے ہو (مولانا فرماتے ہین)۔

باز این اندیشہ را از فکر خویش　　کور میکردند دفع از ذکر خویش

یعنی پھر اس سوچ کو اپنے فکر سے اندھا اور اپنے ذکر سے دفع کر دیتے تھے مطلب یہ کہ جب اون کو یہ خیال ہوتا تھا کہ یہ اثر ہماری دعاؤن ہی کا ہے جس کا صریح مطلب یہ تھا کہ حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم ہی حق پر ہین تو وہ اس بات کو پھر اپنے اوہین تو ہمات اور خیالات مین پڑ کر دفع کر دیتے تھے کیونکہ اگر یہ

خیال غالب ہو جاتا تو مسلمان ہی نہ ہو جاتے اور یوں کہنے لگا کرتے تھے۔

کاین تفکر ما ہم از ادبار رست — کہ صواب او شود در دل درست

یعنی کہ یہ فکر بھی ہمارے ادبار ہی سے پیدا ہوا ہے کہ اونکا حق پر ہونا ہمارے دل میں ثابت ہوا۔

خود چہ شد گر غالب آمد چندبار — ہر کسے را غالب آرد روزگار

خود کیا ہو گیا اگر وہ چندبار غالب آگئے (کیونکہ) زمانہ ہر شخص کو غالب کر دیتا ہے۔ مطلب اون کا یہ تھا کہ اس سے مومنین کا حق پر ہونا ثابت نہیں ہوتا۔

ما ہم از ایام بخت آور شدیم — بارہا بر روے مظفر آمدیم

یعنی ہم بھی ایام کی وجہ سے نصیبہ ور ہو چکے ہیں بارہا اوس پر فتحمند ہوئے ہیں مطلب یہ کہ وہ کہتے تھے کہ اگر یہ اس مرتبہ غالب ہی آگئے تو کیا ہوا ہم بھی تو اون پر بارہا غالب آچکے ہیں۔

باز می گفتند اگرچہ او شکست — چون شکست ما بنود آن زشت و پست

یعنی پھر کہتے تھے کہ اگرچہ اونھوں نے شکست پائی (لیکن) وہ ہماری شکست کی طرح بُری اور ذلیل نہیں تھی۔

زانکہ بخت نیک او را در شکست — داد صد شادی پنہان زیر دست

یعنی کیونکہ نیک نصیبہ نے اونکو شکست میں سیکڑون پوشیدہ خوشیان نیچے ہی نیچے دیدی ہیں۔

کو باشکستہ نمی مانست ہیچ — کہ نہ غم بودش دران نے پیچ پیچ

یعنی کہ وہ شکست کھائے ہوے کے بالکل مشابہ نہیں تھے کیونکہ اوس شکست میں نہ اونکو غم تھا نہ پریشانی۔

چون نشان مومنان مغلوبی است — لیک در اشکست مومن خوبی است

یعنی جب نشان مومنون کا مغلوبی ہے لیکن مومن کی شکست میں خوبی ہے مطلب یہ ہے کہ حدیث میں ہے کہ مومن جھگڑالو آدمی سے ایسا بھاگتا ہے جیسے بکری بھیڑیے سے تو دیکھئے مومن ہونے کی نشانی یہ ہوئی کہ وہ جھگڑوں سے بھاگے اور ڈرے اور اس شکست کھانے ہی میں اوسکی خوبی ہے آگے اسکی ایک مثال دیتے ہیں۔

گر تو مشک و عنبری را بشکنی — عالمے از فیح و ریحان پر کنی

یعنی اگر تم مشک و عنبر کو توڑ لو تو ایک عالم کو خوشبو کے پھیلنے سے پُر کر دو

ور شکستی ناگہان سرگین خر — خانہ ہا پر گند گردد سر بسر

یعنی اور اگر تو نے ناگہان گدھے کی لید توڑ دی تو تمام گھر بالکل گندہ ہو جاوینگے۔

کہ کند خود مشک با سرگین قیاس — آب را با بول اطلس با پلاس

یعنی گوبر کو مشک کے ساتھ کون قیاس کرتا ہے پانی کو پیشاب کے ساتھ اور اطلس کو ٹاٹ کے ساتھ

مطلب یہ ہے کہ مومنین کا شکست کھانا تو ایسا ہے جیسے کہ عنبر اور مشک کا ٹوٹنا کیونکہ شکست میں بھی انکے مراتب عالی ہوتے ہیں۔ اور کفار کا شکست کھانا ایسا ہے جیسا کہ پاخانہ کا کھل جانا کہ یہ لوگ شکست کی حالت میں خسر الدنیا و الآخرۃ کا مصداق ہو جاتے ہیں۔

## بھید اس کا کہ واپس آنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حدیبیہ سے بے مراد ہو کر اور حق تعالیٰ کا اوسکو فتح فرمانا کہ اِنَّا فتحنا لک فتحا مبینا صورۃ میں شکست تھی اور اصل میں فتح تھی جیسا کہ مشک کا ٹوٹنا کہ بظاہر ٹوٹنا ہے اور معناً اوسکے فوائد اور کمالات کی تکمیل ہے

وقت برگشت حدیبیہ رسول ۔۔۔ در تفکر بود غمگین و ملول

یعنی رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم حدیبیہ سے لوٹنے کے وقت فکر میں تھے اور ملول تھے۔

ناگہان اندر حق شمع رسل ۔۔۔ دولت اِنَّا فتحنا زد دُہل

یعنی ناگاہ شمع رسل (یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم) کے حق میں دولت اِنَّا فتحنا نے دُہل بجایا مطلب یہ کہ وہاں کی واپسی کے وقت سورۃ انا فتحنا نازل ہوئی۔

آمدش پیغام از دولت کہ رو ۔۔۔ تو ز منع این ظفر غمگین مشو

آیا اونکے پاس پیغام دربار سے کہ جاؤ تم اس فتح کے نہ ہونے سے غمگین نہ ہو۔

کاندرین خواری بقدرت فتحہاست ۔۔۔ نک فلان قلعہ فلان بقعہ تراست

یعنی کہ اس خواری میں قدرت میں بہت سی فتحیں ہیں وہ فلان قلعہ اور فلان زمین تمھارے لئے ہے مطلب یہ کہ ارشاد ہوا کہ اس ظاہری خواری سے رنجیدہ مت ہو اسلئے کہ تم کو دوسری جگہ فتح عظیم ہونے والی ہے

بنگر آخر چونکہ واگردید تفت ۔۔۔ بر قریظہ بر نضیر از وے چہ رفت

یعنی دیکھو تو آخر وہ جلدی سے جب واپس ہوئے قریظہ اور نضیر پر اونکی طرف سے کیا گذرا۔

قلعہا ہم گرد آن دو بقعہا ۔۔۔ شد مسلم وا ز غنائم نفعہا

اون دونوں زمینوں کے گرد قلعے بھی فتح ہو گئے اور غنیمتوں سے بہت سے نفعے مطلب یہ کہ حدیبیہ سے

لوٹنے کے بعد جو فتح کا وعدہ تھا وہ بنی قریظہ اور بنی نضیر کے مفتوح ہونے سے پورا ہوا۔ آگے مولانا فرماتے ہین

ورنہ باشد آن تو بنگر کاین فریق — برغم و رنجند مفتون و عشیق

یعنی اور اگر نہ ہو وہ (فتح) تو دیکھو کہ یہ فریق ہے کہ غم اور رنج پر فریفتہ اور عاشق ہین۔

زہر خواری را چو شکر میخورند — خار غمہا را چو اشتر میچرند

یعنی ذلت کے زہر کو شکر کی طرح کھاتے ہین اور غمون کے کانٹون کو اونٹ کی طرح چرتے ہین۔ مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہین کہ اگر وہ فتح وغیرہ نہ ہوتی تب بھی یہ حضرات خوش ہی تھے اسلئے کہ یہ ظاہری ذلت کو ذلت نہین سمجھتے تھے اور غمون سے گھبراتے نہین تھے تو پھر بھی شکست مین خوش ہی رہتے۔

بہر عین غم نہ از بہر فرج — این تسافل پیش ایشان چون درج

یعنی خاص غم ہی کیواسطے نہ کہ خوشی کے واسطے یہ پستی اونکے سامنے مثل مرتبون کے ہے۔ مطلب یہ ہے کہ حضرات جو اس خواری اور غمونکو برداشت کرتے تھے تو اس مین یہ نیت نہ ہوتی تھی کہ ان غمون کو اوٹھاوینگے تو خوشی حاصل ہوگی بلکہ وہ ان غمون کو غمون ہی کیلئے اٹھاتے تھے۔

آنچنان شادند اندر قعر چاہ — کہ ہمین ترسند از تخت و کلاہ

یعنی وہ کنوین کے گڑھے مین اس طرح خوش ہین کہ تخت و تاج سے ڈرتے ہین۔

در فقیری ہر یکے صد شہریار — در خزان فاقہ صد چون بہار

یعنی فقیری مین ہر ایک سو بادشاہ ہے اور سو فاقون کے خزان مین مثل بہار کے ہے مطلب یہ کہ فقر و فاقہ مین وہ اس قدر خوش ہین جتنا کہ سو بادشاہ اپنی اپنی سلطنت پر خوش ہوتے ہین اور یہ اسلئے ہے۔

ہر کجا دلبر بود خود ہمنشین — فوق گردونست نے زیر زمین

یعنی جس جگہ کہ دلبر اپنا ہمنشین ہو وہ آسمان کے اوپر ہے نہ کہ زمین کے نیچے مطلب یہ کہ اگر کسی کا محبوب و مطلوب کسی زمین کے گڑھے مین اوسکے پاس بیٹھا ہو تو وہ جگہ اوس کے لئے زیر زمین نہ ہوگی بلکہ وہ تو اوس کو آسمان سے بھی بلند پایہ اور عالی مرتبہ سمجھے گا پس اسی طرح چونکہ ان حضرات کو اس ظاہری ذلت و خواری مین بھی معیت حق حاصل تھی اسلئے وہ اوس کو ذلت نہ سمجھتے تھے بلکہ اونکے نزدیک یہی سلطنت اور بادشاہی تھی آگے مولانا ایک حدیث کی تفسیر فرماتے ہین کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ مجھے یونس ابن متا پر فضیلت مت دو کیونکہ اگرچہ اون سے ایک خطاء اجتہادی ہوئی لیکن چونکہ وہان بھی معیت حق حاصل تھی تو یہ خطا بھی اون کے لئے موجب نقص نہین ہو سکتی۔ تو دیکھئے اس حدیث سے بھی معلوم ہو گیا کہ اگر قرب حق حاصل ہے تو ظاہری ذلت و خواری کا کچھ اعتبار نہین۔

# تفسیر حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ لا تفضلونی علیٰ یونس ابن متا

گفت پیغمبر کہ معراج مرا نیست بر معراج یونس اجتبا

یعنی پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری معراج کو یونس علیہ السلام کی معراج پر کوئی بزرگی نہین۔

آنِ من بر چرخ و آنِ او نشیب زانکہ قرب حق برونست از حسیب

یعنی میرا معاملہ آسمان پر تھا اور اون کا معاملہ نشیب مین اسلئے کہ قرب حق کا حساب سے باہر ہے۔

قرب نے بالا و پستی رفتن است قرب حق از حبس ہستی رستن است

قرب نہ تو اوپر جانا ہے نہ نیچے جانا ہے قرب حق کا ہستی کی قید سے چھوٹنا ہے مطلب یہ کہ حق تعالیٰ کا قرب یہی نہین ہے کہ جو آسمان پر چڑھے وہ زیادہ مقرب۔ بلکہ اصل قرب درجۂ فنا کا حاصل ہونا ہے اس مین جو زیادہ بڑھا ہوا ہوگا وہی زیادہ مقرب ہوگا۔

نیست را چہ جائے بالا پست و زیر نیست را نے زود نے دور است و دیر

یعنی نیست کیلئے کیا اونچی جگہ اور کیا نیچی جگہ اور نیست کیلئے نہ جلدی ہے نہ دوری ہے نہ دیر ہے۔

کارگاہ گنج حق در نیستی است غرۂ ہستی چہ دانے نیست چیست

یعنی حق تعالےٰ کے کارخانہ کا خزانہ عدم مین ہے تو مغرور ہستی کا ہے تو کیا جانے کہ فنا کیا ہے مطلب یہ ہے کہ جب قرب کا مدار فنا پہ ٹھیرا اور مرتبۂ فنا مین نہ اونچائی ہے نہ نچائی نہ دیر ہے نہ جلدی اسلئے کہ وہان تمام باتین فنا ہو رہی ہین اس سے تو زیادہ قرب معلوم نہین ہوتا کہ کوئی زیادہ اوپر چلا گیا ہان اگر دوسرے دلائل سے افضلیت معلوم ہو اوس کو مانین گے یہان کوئی یہ شبہ نہ کرے کہ اس سے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مفضول ہونا معلوم ہوتا ہے کیونکہ حضور کی افضلیت پر تو دلائل قطعیہ قائم ہین بلکہ مقصود مقام کا یہ ہے کہ حضور کو دوسرے انبیاء پر اس طرح فضیلت نہ دیجاوے کہ جس سے دوسرے انبیاء کا نقص معلوم ہو آگے پھر اونہین قیدیون کا مقولہ ہے۔

حاصل این اشکست ایشان ای کیا می نماند ہیچ با اشکست ما

یعنی حاصل یہ کہ اے دانا ان لوگوں کی شکست ہماری شکست سے بالکل مشابہ نہین (کیونکہ)

آنچنان شاد اند در ذل و تلف ہمچو ما در وقت اقبال و شرف

یعنی یہ لوگ ذلت اور تلف ہونے مین ایسے خوش ہین جیسے کہ ہم اقبال اور شرف کے وقت مین۔

برگ بے برگی ہمہ اقطاع اوست فقر وخواری افتخارست وعلواست

یعنی تمام بے سامانی کا سامان اونکی جاگیرین ہین اور فقر اور خواری فخر ہے اور بڑائی ہے۔

آن یکے گفت ارچنان است آن فرید چون بخندید او چو ما را بستہ دید

یعنی اوس ایک نے کہا کہ اگر وہ یکتا ایسے ہین تو کیون ہنسے جب اونھون نے ہمین بندھا ہوا دیکھا۔

چونکہ او مبدل شد است وشاد یش نیست زین زندان وزین آزادیش

یعنی جبکہ وہ بدل چکے ہین اور اونکی خوشی اس قیدخانۂ (دنیا) اور اوس کی آزادی سے نہین ہے۔

پس بقہر دشمنان چون شاد شد چون ازین فتح وظفر پر باد شد

یعنی پھر دشمنون کی مقہور ہونے سے کیون خوش ہوئے اور اس فتح وظفر سے کیون پھول گئے (بلکہ بات یہ ہے)

شاد شد جانش کہ بر شیران نر یافت آسان نصرت وفتح وظفر

اونکی جان خوش ہوئی کہ شیران نر پر آسانی سے نصرت اور فتح اور ظفر پائی۔

پس بدانستیم کو آزاد نیست جز بدنیا دل خوش ودل شاد نیست

پس ہم نے جان لیا کہ وہ آزاد نہین سوائے دنیا کے دل خوش اور دل شاد نہین۔

ورنہ چون خندد کہ اہل آنجہان بر بد ونیک اند مشفق مہربان

یعنی ورنہ کیون ہنستے کہ اوس جہان والے تو بُرے اور اچھے سب پر مشفق اور مہربان ہین۔ مطلب یہ ہے کہ جب اون قیدیون مین سے ایک نے یہ کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس دنیا کی ذلت وخواری راحت وآرام کی کچھ پرواہ نہین ہے اور آخرت کے عیش وآرام کی بنا پر اس ذلت وخواری ہی مین خوش ہین تو اون مین سے ایک اور بولا کہ اگر یہ ایسے ہوتے تو ہم کو قید مین اور مصیبت مین دیکھ کر خوش نہوتے کیونکہ اوس جہان والونکو تو کسی کچھ غرض نہین ہوتی تو اون کے خوش ہونے سے معلوم ہوا کہ یہ دنیا دار ہین اور دنیا کے حاصل ہوجانے پر کہ اون کو اتنا مال ودولت مل گیا اور بڑے بڑے دلیرون پر آسانی سے فتح حاصل ہوگئی خوش ہین۔

این ہمی گفتند در زیر زبان آن اسیران باہم اندر بحث آن

یعنی وہ قیدی آپس مین اوس بحث مین یہ باتیں منہ ہی منہ مین (آہستہ) کہہ رہے تھے۔

تا موکل نشنود بر ما جہد این سخن در گوش آن سلطان نہد

تاکہ سپاہی نہ سن لے اور ہم پر کود ے اور اس بات کو اوس سلطان کے کان مین رکھدے۔

## پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا طعن کرنے والونکی بات پر آگاہ ہو جانا

گرچہ نشنید آن موکل این سخن　　رفت در گوش کہ بد آن من لدن

یعنی اگرچہ اوس سپاہی نے اس بات کو نہ سُنا (مگر) اوس کان مین جو (حق تعالےٰ) کے نزدیک تھا پہونچ گئی۔ آگے مولانا اس معلوم ہو جانے کی چند نظیرین لاتے ہین۔

بوئے پیراہان یوسفؑ راندید　　آنکہ حافظ بود یعقوبش شنید

یعنی یوسف علیہ السلام کے پیراہن کی خوشبو کو اوس شخص نے جو کہ محافظ تھا نہ دیکھا اور یعقوب علیہ السلام نے سونگھ لیا۔

آن شیاطین بر عنان آسمان　　نشنوند آن سر لوح غیب دان

یعنی وہ شیاطین آسمان کی بلندی پر غیب کے جاننے والے کی لوح کے بھید کو نہین سن سکتے۔

آن محمدؐ خفتہ و تکیہ زدہ　　آمدہ سر گرد او گردان شدہ

یعنی وہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم سوئے ہوئے اور تکیہ لگائے ہوے اور اسرار اون کے گرد قربان ہوتے ہوئے آئے۔

آن خورد حلوا کہ روزیش است باز　　آن نہ کانگشتان او باشد دراز

یعنی حلوا وہ کھاتا ہے کہ جس کی روزی کشادہ ہو اور وہ نہین جس کی او نگلیین لمبی لمبی ہین مطلب یہ کہ کسی بات کا معلوم کرنا اور حاصل کر لینا اس پر موقوف نہین ہے کہ جو قریب ہو اوس کو ہی حاصل ہو جایا کرے بلکہ اکثر اوقات قریب والے کو پتا بھی نہین چلتا اور دوسرے کو دور ہی بیٹھے بیٹھے سب خبر ہو جاتی ہے۔

نجم ثاقب گشتہ حارث دیوران　　کہ بہل دزدی ز احمد سر ستان

یعنی چمکدار ستارہ نگہبان اور شیاطین کا بھگانے والا ہے کہ چوری کو چھوڑ اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم سے اسرار کو لے مطلب یہ کہ شیاطین باوجودیکہ آسمان تک پہونچ جاتے ہین اون کو اسرار حق کی خبر نہین ہوتی اور حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کو دنیا ہی مین تمام اسرار کی اطلاع ہو جاتی ہے آگے مولانا فرماتے ہین۔

اے دویدہ سوئے دکان از پگاہ　　ہین بمسجد رو بجو رزق آلہ

اے دوڑتے ہوئے دوکان کی طرف صبح سے ہان مسجد مین جا اور رزق خداوندی کو ڈھونڈھ۔ مطلب یہ کہ مولانا خطاب کرتے ہین کہ اے لوگو یہ ضروری نہین ہے کہ دوکان پر جاکر تم کو رزق مل ہی جاوے بلکہ رزق رضائے خداوندی سے ملتا ہے اور خود رضا ہی اصل رزق ہے تو اوس کو تلاش کر۔

# شرح حبیبی

بس رسول آن گفت شان را فهم کرد ـــ گفت آن خنده نبودم از نبرد
مرده اند ایشان و پوسیده فنا ـــ مرده کشتن نیست مردی پیش ما
خود کیند ایشان که مه گردد شگاف ـــ چونکه من پا بفشرم اندر مصاف
آنگهے کازاد بود و دید دمکین ـــ من شما را بسته می دیدم چنین
اے بنازیده بملک و خاندان ـــ نزد عاقل اشتری بر نردبان
نقش تن را تا فتاد از بام طشت ـــ پیش چشمم کل آت آت گشت
بنگرم در غوره می بینم عیان ـــ بنگرم در نیست شے بینم عیان
بنگرم سر عالمے بینم نہان ـــ آدم و حوا نرسته از جہان
من شما را وقت ذرات الست ـــ دیده ام پابسته و منکوس و پست
از حدوث آسمان بے عمد ـــ آنچه دانسته بدم افزون نشد
من شما را سرنگون می دیده ام ـــ پیش از ان کز آب و گل بالیده ام
نو ندیدم تا کنم شادی بدان ـــ این همی دیدم در ان اقبال تان
بسته قہر خفی وانگه چه قہر ـــ قند میخور دید در وے درج زہر
این چنین قندے پر از زہر از عدو ـــ خوش نبو شد جیت خند آید برو
با نشاط آن زہری کردید نوش ـــ مرگ تان خفیه گرفته ہر دو گوش
من نمی کردم غزا از بہر آن ـــ تا ظفر یابم فرو گیرم جہان
کاین جہان جیفه ست مردار و رخیص ـــ بر چنین مردار چون باشم حریص
سگ نیم تا پرچم مرده کنم ـــ عیسیم آیم که تا زنده اش کنم
زان همی کردم صفوف جنگ چاک ـــ تا رہانم من شما را از ہلاک
زان نمی برم گلوہاے بشر ـــ تا مرا باشد کر و فر و حشر
زان ہمی برم گلوئے چند تا ـــ زان گلوہا عالمے یابد رہا
گر شما پروانه وار از جہل خویش ـــ پیش آتش می کنید این جمله کیش
من ہمی رانم شما را ہمچو مست ـــ از در افتادن در آتش با دو دست

آنکه خود را فتحها پنداشتید | تخم منحوسی خودی کاشتید
یکدگر را جد جدے خواندید | سوے اژدرها فرس می راندید
قهر می کردید اندر عین قهر | خود شما مقهور قهر شیر دهر
دزد قهر خواجه کرد و زر کشید | او دران مشغول خود والی رسید
گر ز خواجه آن زمان بگریختے | کے بر و والی حشرا نگیختے
قاهری دزد مقهوریش بود | زانکه قهر او سر او را ربود
غالبی بر خواجه دام او شود | تا رسد والی وبستاند قود
ایکه تو بر خلق چیره گشتهٔ | در نبرد و غالبی آغشتهٔ
آن بقاصد منهزم کردستشان | تا ترا در حلقه می آرد کشان
هین عنان درکش پئے این منهزم | در مران تا تو نگردی منخرم
چون کشانندت بدین شیوه بدام | حمله بینی بعد ازان اندر زحام
عقل ازین غالب شدن کے گشت شاد | چون درین غالب شدن دیداو فساد
تیز چشم آمد خرد بینائے پیش | که خدایش سرمه کرد از کحل خویش
گفت پیغمبر که هستند از فنون | اهل جنت در خصومتها زبون
از کمال حزم و سوء الظن خویش | نے ز نقص و بد دلی وضعف کیش
در فره دادن شنیده در کمون | حکمت لولا رجال مؤمنون
دست کوتاهی ز کفار لعین | فرض شد بهر خلاص مؤمنین
قصهٔ عهد حدیبیه بخوان | کف ایدیکم تمامت زان بدان
نیز اندر غالبی هم خویش را | دیداو مغلوب دام کبریا
ما رمیت اذ رمیت آمد خطاب | گم شد او والله اعلم بالصواب
زان نمی خندم من از زنجیرتان | کے بگردم ناگهان شبگیرتان
زان همی خندم که با زنجیر و غل | می کشم تان سوے سروستان و گل
اے عجب کز آتش بے زینهار | بسته می آریم تان تا سبزه زار
از سوے دوزخ بزنجیر گران | می کشم تان تا بهشت جاودان
هر مقلد را درین ره نیک و بد | هم چنان بسته بحضرت می کشد

جملہ در زنجیر و بیم و ابتلا | میروند این رہ بغیر اولیا
می کشندش این رہ را بیگار وار | جز کسانی واقف از اسرار کار
جہد کن تا نور تو رخشان شود | تا سلوک و خدمتت آسان شود
کودکان را میبری مکتب بزور | زانکہ ہستند از فواید چشم کور
چون شود واقف بمکتب میدود | جانش از رفتن شگفتہ می شود
میرود کودک بمکتب پیچ پیچ | چون ندید از مزد کار خویش ہیچ
چون کند در کیسہ دانگے دستمزد | آنگہے بیخواب گردد شب چو دزد
جہد کن تا مزد طاعت در رسد | بر مطیعان آنگہت آید حسد
ائتیا کرہا مقلد گشتہ را | ائتیا طوعا صفا بسرشتہ را
این محب حق ز بہر علتے | وان دگر را بے غرض خود خلتے
این محب دایہ لیک از بہر شیر | وان دگر دلدادہ بہر این ستیر
طفل را از حسن او آگاہ نے | غیر شیر او را ازو دلخواہ نے
وان دگر خود عاشق دایہ بود | بے غرض در عشق یکرایہ بود
پس محب حق بامید و بترس | دفتر تقلید میخواند بدرس
وان محب حق ز بہر حق کجاست | کہ ز اغراض و ز علتہا جداست
گر چنین و گر چنان چون طالب است | جذب حق او را سوئے حق جاذب است
گر محب حق بود لغیرہ | کے ینال دائما حسن خیرہ
یا محب حق بود لعینہ | لاسواہ خائفا من بینہ
ہر دو را این جستجوہا زان سراست | این گرفتاری دل زان دلبراست

جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اونکی باتون کو بذریعہ وحی سمجھ لیا اور یہ جواب دیا کہ میرا ہنسنا جنگ کے سبب نہیں ہے کیونکہ کفار مردہ ہین اور فنائے روحانی نے اونکو گلا دیا ہے اور مرے کو مارنا ہمالے نزدیک کوئی بہادری نہیں ہے کہ ہم خوش ہوں یہ تو کیا بلا ہین میری تو یہ حالت ہے کہ اگر مین جنگ مین پاؤں جماؤں تو ماہتاب کا جگر شق ہو جاوے نیز جس وقت تم آزاد تھے اور اپنے مقام مین تم کو پوری قوت حاصل تھی میں اوسی وقت سے تم کو یوں ہی مقید دیکھتا تھا کیونکہ مین جانتا تھا کہ تم خدا کے مخالف ہو اور اوس سے جنگ کرنا چاہتے ہو اور خدا کے مقابلہ مین کوئی کامیاب نہین ہو سکتا لہذا ایک دن مقید ہونا

یا مارا جاتا یا اطاعت کرلینا ضرور ہے غرضکہ تمہاری مغلوبیت لازم ہے کسی عنوان سے ہو اے لوگو جوکہ اس حکومت اور خاندان پر مغرور ہو جوکہ یون ہی زائل ہونے والا ہے جیسے اونٹ کو سیڑھی پر قرار نہین ہوتا خوب سُن رکھو کہ جب سے کہ میرا نقش تن فنا ہوا ہے اوس وقت سے میرے نزدیک ہر وہ شے جو ہونے والی ہے اور جو تن کیوجہ سے محجوب تھی موجود اور پیش نظر ہوگی (تنبیہ طشت از بام افتادن کے معنی راز ظاہر ہونے اور مشہور ہونے کے لکھے ہین مگر یہ معنی بظاہر یہان درست نہین اسلئے ہمنے وہ معنی کئے ہین جو اوپر لکھے گئے خواہ ان معنی مین بھی یہ لفظ مستعمل ہو یا نہو عمی از استلزام معنی منقول اس معنی کو مستلزم ہون۔ واللہ اعلم) اب میرے علم کی وسعت کی یہ حالت ہے کہ خوشۂ انگور مین شراب کا مشاہدہ کرتا ہون اور عدم مین وجود کو دیکھتا ہون یہ تو میرے علم متعلق بمستقبلات کی حالت ہے اب سنو کہ جب مین عالم غیب پر نظر کرتا ہون تو اوس مین ایک عالم کو مخفی پاتا ہون اور دیکھتا ہون کہ ہنوز آدم وحوا کا بھی وجود نہین ہوا یعنی اس حالت کا نظارہ بھی میری پیش نظر ہے غرضکہ ماضی و مستقبل ہر دو کے متعلق میرا علم بہت وسیع ہے گو محدود ہے یہ تو میری موجودہ حالت ہے اب مین اس سے بھی ترقی کرکے دیکھتا ہون کہ جس وقت میثاق کے وقت انسان کو آدم علیہ السلام کی پشت سے چیونٹیونکی شکل مین نکالا گیا تھا مین نے اوسی وقت تم کو اجمالاً پابستہ اور اوندھے مُنہ اور پست دیکھ لیا تھا اور آسمانون کے وجود سے میرے اس علم مین کوئی ترقی نہین ہوئی جو مجھے پہلے تھا۔ ہان مگر اجمال و تفصیل کا فرق ہو سکتا ہے مثلاً مجھے یہ معلوم تھا کہ مجھکو نبی بنایا گیا ہے اور مجھکو دشمنون پر غلبہ دیا جاویگا پس اس واقعہ سے اس علم کا مصداق متعین ہو گیا اور اجمال کی تفصیل ہو گئی مگر کوئی معتد بہ جدید علم زائد نہین ہوا ہان تو مین کہتا ہون کہ مین قبل اس کے کہ آب وگل سے پرورش پاؤن اجمالاً تم کو مغلوب اور سرنگون دیکھ چکا تھا کوئی نئی بات نہین دیکھی کہ خوش ہوون مین تو تم کو بیشتر ہی دیکھ چکا تھا کہ تم قہر مخفی مین مقید ہو اور قہر بھی کیسا کچھ کہ تم قند کھاتے تھے اور اوس مین زہر ملا ہوا تھا کیونکہ یہ حالت زیادہ خطرناک ہے کہ اس مین تنبیہ ہو ہی نہین سکتی کیونکہ اگر کسی بدمزہ شے مین ملا ہو یا تنہا ہو تو اوس سے آدمی بچ سکتا ہے اور جو زہر مرغوب شے مین ملا ہوا ہو اوس سے بچنا نہایت دشوار ہے اب تم سمجھو کہ جب قند ایسی ہو کہ اوس مین دشمن نے زہر ملا دیا ہو اور کوئی اوس کو مزہ لیلے کر کھا رہا ہو تو اوس پر تم کو حسد ہو سکتا ہے ہرگز نہین پس تم خوش خوش زہر کھا رہے تھے اور موت تمہارے کان پکڑے ہوئے تھی اور مین دیکھ رہا تھا تو مجھے تمہاری حالت پر کیا رشک ہو سکتا تھا۔ مین نے اسلئے جہاد نہین کیا ہے کہ مین فاتح ہو کر دنیا بھر پر قبضہ کر لون کیونکہ یہ جہان مردار اور بہت کم قیمت ہے ایسے مردار پر مین کیا حرص کرتا مین کتا نہین کہ مردہ پر تسلط حاصل

کرون بلکہ مین عیسیٰ ہون اور میرا کام مردون کو زندہ کرنا ہے لہذا مین صفہائے جنگ کو اسلئے چیر تا پھاڑتا تھا کہ تمھین ہلاکت سے بچاؤن اور مین لوگونکے گلے اسلئے نہین کاٹتا کہ مجھے کوئی شان وشوکت حاصل ہو اور لاؤ لشکر میرے پاس ہو بلکہ مین اسلئے کاٹتا ہون کہ میرے ایسا کرنے سے مخلوق کے گلے بچ جائین اگر تم پروانہ کی طرح اپنی نادانی سے آگ کے سامنے اپنے پر کرتے ہو تو مین تم کو نہایت جرأت کے ساتھ دونون ہاتھون سے آگ مین گرنے سے بچاتا ہون اور یہ جو تم نے کہا ہے کہ ہم کو بھی فتحین حاصل ہوئی ہین سو جس کو تم اپنی فتح سمجھے ہو یہ فی الحقیقت فتحین نہین ہین بلکہ تم اپنی نحوست کا بیج بو رہے ہو تم آپس مین ایک دوسرے کو پوری کوشش سے بلاتے ہو اور اژدہے کے منہ مین جاتے ہو تم دوسرون کو مغلوب کرتے ہو مگر اس غلبہ مین خود تمہاری مغلوبی پنہان ہے اور شیر زمانہ تم کو مغلوب کر رہا ہے یہ امر بدون مثال کے آسانی سے سمجھ مین نہ آئیگا اسلئے ہم اس کو ایک مثال سے واضح کرتے ہین فرض کرو کہ ایک چور نے ایک امیر کو مغلوب کیا اور اشرفیان لے لین وہ ایسا کر ہی رہا تھا کہ اچانک سپرنٹنڈنٹ پولیس آگیا اور گرفتار کر لیا اب تم سمجھو کہ اس کا اوس امیر کو مغلوب کرنا خود اوس کی مغلوبی تھی یا نہین دیکھو اگر وہ پہلے ہی امیر سے بھاگتا اور اوسے نہ چھیڑتا تو یہ سپرنٹنڈنٹ پولیس اوس پر دوش کیون لاتا۔ پس معلوم ہوا کہ چور کا غلبہ فی الحقیقت اوس کی مغلوبی تھا اس لئے کہ اوس کی غلبہ ہی نے اوس کی گردن ماری ہے۔ جب تم کو یہ معلوم ہوگیا کہ چور کا غلبہ خود اوس کے لئے جال مین جاتا ہے اور اوس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ سپرنٹنڈنٹ پولیس بہو نچکر اوس سے قصاص لیتا ہے تو اب سمجھو کہ تم جو مخلوق پر لڑائی مین غالب ہوتے ہو اور تم کو غصہ سے انفصال ہوتا ہے تو یہ فعل حق سبحانہ قصداً کرتے ہین کہ اون کو تم سے شکست دلاتے ہین تاکہ تم کو پابستہ زنجیر کرکے کھینچین دیکھو اپنے گھوڑے کو روکنا اور ان بھاگنے والون کا تعاقب نہ کرنا تاکہ تم بے موت نہ مارے جاؤ کیونکہ اگر تم ایسا کروگے تو تم جال مین پھنس جاؤگے اور جب اس تدبیر سے تم کو جال مین پھنسا لیا جاویگا تو پھر تم پر جماعت کثیرہ کا دفعۃً حملہ ہوگا اور تم مارے جاؤگے اب تم سوچو کہ عقل ایسے غالب ہونے سے کیونکر خوش ہوسکتی ہے جبکہ وہ اس غلبہ مین اس قدر نقصان دیکھ رہی ہے۔ عقل پیش بین نہایت تیز نظر ہے کیونکہ حق سبحانہ نے اوس کی آنکھ مین اپنے نور کا سرمہ لگایا ہے اور اس سے وہ ابتدا ہی مین نتیجہ کو دیکھ لیتی ہے۔ اسی لئے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے المومن یھرب من الخصام یعنی مومن جھگڑالو اور مجادل لوگون سے بھاگتے ہین کیونکہ یہ مغلوبی اونکی کمال حزم اور سوء الظن بنفس خود پر مبنی ہوتی ہے کہ ایسا نہ ہو کہ کہین نفس کی شرکت ہو جائے اور اپنی کمی اور کمزوری یا مذہب کی کمزوری کی بنا پر نہین ہوتے خیر یہ گفتگو تو

استطرادی تھی اب سنو کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شکست مین کیا راز تھا پس بعد از مغلوبیت جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے خفیہ طور پر (بذریعہ وحی) غلبہ کفار کی حکمت یہ سنی لولا رجال مومنون الخ جس کا حاصل یہ ہے کہ ہم نے تم کو جنگ سے اس لئے روکا ہے کہ کفار مکہ مین کچھ لوگ خفیہ طور پر ایمان رکھتے تھے اور اونکا تم کو علم نہ تھا پس بہت قریب ہے کہ لڑائی کی صورت مین تم اون کو نقصان پہونچا بیٹھتے اور اس سے ضرر دنیوی یا دینی لاحق ہوتا اس سے بچنے کیلئے ہم نے لڑائی نہ ہونے دی۔ خلاصہ یہ کہ مومنین کو بچانے کیلئے کفار پر دست درازی نہ کرنا فرض ہوا تھا اس کی تصدیق کے لئے قصہ حدیبیہ قرآن مین پڑھ جس کا تتمہ کف ایدیہم الخ ہے۔ پس اس مغلوبی مین بھی مسلمانون ہی کی فتح تھی کیونکہ مسلمان ضرر سے بچ گئے کفار کا اس مین کوئی فائدہ نہ تھا کہ وہ تو بالآخر مغلوب ہوئے ہی زیادہ سے زیادہ یہ مغلوبی کچھ دنون کے لئے ملتوی ہوگئی جو ان کے لئے محض بے سود تھی سو اس سے یہ ثابت ہوا کہ وہ مغلوب حق تھے نہ کہ مغلوب کفار۔ اور یہ بات اون کو غلبہ کی صورت مین بھی حاصل تھی چنانچہ فرمایا گیا ہے مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی جس سے ثابت ہوا کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم محض جارحہ حق سبحانہ تھے اور کرنے والا حق سبحانہ تھا پس ان کے لئے فتح و شکست دونون برابر ہیں نہ فتح ان کی شجاعت سے ہوئی نہ شکست انکی بزدلی سے پھر ان کو نہ فتح کی خوشی ہو سکتی ہے نہ شکست کا رنج وہ ہر حال مین راضی برضائے حق ہین جب حالت یہ تھی تو آپ نے فرمایا کہ مین فتح پر خوش نہین ہوتا اور اس لئے نہین ہنستا کہ میں نے دفعتہً تم پر حملہ کر کے گرفتار کر لیا بلکہ اسلئے ہنستا ہون کہ تم کو پابہ زنجیر باغ جنت کیطرف لیجایا جا رہا ہے اور میرے ہنسنے کا باعث یہ تعجب ہے کہ زبردستی تم کو آتش دوزخ سے بچا کر ابدی بہشت میں لیجا رہا ہون کہ تم مغلوب ہو کر ہی ایمان لے آؤ اور بہشت کے مستحق بن جاؤ اب مولانا فرماتے ہین کہ راہ امید بہشت و خوف دوزخ مین ہر مقلد کی یہی حالت ہے کہ اوس کو باندھ کر حق سبحانہ کیطرف لایا جاتا ہے یہ لوگ خوف و تکالیف دوزخ کی زنجیر دن میں بندھے ہوئے خدا کی طرف جاتے ہین بجز اولیا کے کہ وہ بخوشی جاتے ہین مقلدین اس راستہ کو نہایت ناگواری کے ساتھ طے کرتے ہین اور اہل اللہ جو کہ واقف راز ہین خوش خوش جاتے ہین جب یہ فرق معلوم ہوگیا تو اب تم کو چاہیئے کہ تم بھی مجاہدہ کر کے نور باطن حاصل کرو تاکہ یہ راہ روی اور اطاعت حق تم پر آسان ہو جاوے اور ناگوار نہ رہے۔ دیکھو تم بچون کو زبردستی مکتب مین لیجاتے ہو کیونکہ وہ اوس کے فوائد سے ناواقف ہوتے ہین لیکن جبکہ وہ واقف ہوجاتے ہین تو خود دوڑ دوڑ کر جاتے ہین اور مکتب مین جانے سے اون کو نہایت خوشی ہوتی ہے نیز جونکہ بچہ اپنی محنت کا صلہ نہین دیکھتا اسلئے نہایت پیچ و تاب کے ساتھ مکتب مین جاتا ہے اور جبکہ وہ اپنی محنت کے صلہ مین بٹوہ مین پیسے ڈالتا ہے تو

چور ونکی طرح رات بھر جاگتا ہے اور کہتا ہے کہ کب صبح ہو کہ میں مکتب میں جاؤں اور پیسہ کماؤں پس تم بھی کوشش کرو تاکہ تم کو بھی تمہاری اطاعت کا صلہ ملے اور اوس وقت تم کو اپنے سے زیادہ طاعت کرنے والوں پر رشک آئے یعنی بجائے کراہت کے نہایت رغبت پیدا ہو جاوے جب یہ معلوم ہو گیا کہ طائعین دو قسم کے ہیں۔ کچھ قسراً طاعت کرتے ہیں۔ خواہ وہ قاسر معاوضہ ہو یا کچھ اور اور کچھ طبعاً کرتے ہیں تو اس سے معلوم ہو گیا کہ ائیتا طوعاً او کرہاً۔ مین او تنویع و تقسیم کیلئے ہے نہ کہ شک و تشکیک کیلئے اور ائیتا کرہاً مقلدین کو خطاب ہے۔ اور ائیتا طوعاً صافی درون اور پاک باطن لوگون کو اہل اللہ خدا سے بدون غرض جر منفعت کے اور محض اسلئے کہ وہ اوس کا مستحق ہے محبت کرتے ہیں اور مقلدین اوس سے غرض سے محبت کرتے ہیں اوس کی ایسی مثال ہے جیسے کہ بچہ بھی دایہ سے محبت کرتا ہے اور اوس کا عاشق بھی مگر بچہ دودھ کیلئے اوس سے محبت کرتا ہے۔ مگر عاشق خود اوس کے کمال پر مفتون ہے بچہ کو اوس کے حسن سے واقفیت بھی نہیں ہوتی اور اوس سے اوس کو بجز دودھ کے اور کچھ مطلوب نہین ہوتا۔ اور دوسرا خود اوسی پر عاشق ہوتا ہے اور اوس کی اور کوئی غرض ہی نہین ہوتے پس جو لوگ خدا سے بطمع انعام ویا بخوف آلام محبت کرتے ہیں یہ کتاب تقلید کا سبق پڑھتے ہیں اور مقلدین ان کو اوس سے کیا نسبت جو خدا سے فدا ہونے کے سبب محبت کرتے ہین اور اغراض سے بالکل یکسو ہیں یہ ان مین باہمی فرق ہے لیکن واقع مین ولاحت حق خود ایک کمال ہے خواہ بطمع ہو یا بلا طمع گو ثانی اول سے اعلیٰ ہے پس خواہ ایسا ہو یا ویسا جبکہ وہ طالب ہے تو وہ مطلوب حق ہے اور حق سبحانہ نے اوس کو اپنی طرف کھینچا ہے اور اگر کوئی حق سبحانہ سے لغیرہ محبت کرے اور مقصد یہ ہو کہ اوس کا نفع اوس کو ہمیشہ پہنچے یا اوس سے لذاتہ لا لغیرہ محبت کرے اور اوس کی مفارقت سے ڈرنے کوئی صورت ہو دونوں کی طلب محمود ہے اور حق سبحانہ ہی کی طرف سے ہے اور اون کے دلکو اسی دلبر نے پھنسایا ہے لہذا دونوں محمود العاقبت اور سعید البخت ہیں (اللہم اجعلنا منہم)

## شرح شبیری

## رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا اون قیدیونکے دل کی بات کو معلوم کرلینا

پس رسول آن گفتِ شان را فہم کرد گفت آن خندہ بنودم از نبرد

یعنی پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اونکے اوس کہنے کو سمجھ لیا۔ اور فرمایا کہ میری وہ ہنسی لڑائی کے وجہ سے نہ تھی یعنی مین اس لئے نہین ہنسا تھا کہ مجھے اس لڑائی مین فتح ہو گئی اس لئے کہ یہ کچھ خوش ہونیکی بات ہی نہین کیونکہ

مردہ اندایشان و پوسیدہ فنا　　مردہ کشتن نیست مردی پیش ما

یعنی وہ لوگ تو مردہ ہین اور پوسیدہ اور فنا ہونے والے مردہ کو مار ڈالنا ہمارے نزدیک مردانگی نہین ہے۔

خود کیند ایشان کہ مہ گردد شگاف　　چونکہ من پا بفشرم اندر مصاف

یعنی خود وہ تو کیا ہین چاند پھٹ جاوے جبکہ مین لڑائی کے اندر پاؤن جماؤن مطلب یہ کہ بھلا مین تمھارے مغلوب ہونے سے تو کیا ہی خوش ہوتا کیونکہ میری تو وہ شان ہے کہ اگر مین لڑائی مین ایک قدم مارون تو چاند جیسا عظیم الجثہ بانور بھی ٹکڑے ٹکڑے ہو جاوے۔

اے کہ آزاد بودید و مکین　　من شمارا بستہ می دیدم چنین

یعنی جس وقت کہ تم آزاد اور اپنے اپنے بیٹھکا نون مین تھے مین تم کو اسی طرح بندھا ہوا دیکھ رہا تھا مطلب یہ کہ خوش اوس شئے پر ہوتے ہین کہ توقع کے خلاف خوشی کی بات ہو جاوے اور تمھارا قید ہونا اور یہ کہ تم میرے سامنے اس طرح بندھے ہوے آؤگے مجھے پہلے سے معلوم تھا تو پھر خوشی کی کیا بات تھی۔

اے بنازیدہ بملک و خاندان　　نزد عاقل اشترے بر نردبان

اے ملک اور خاندان پر اترائے ہوئے (یہ) عاقل کے نزدیک (مثل) ایک اونٹ کے ہے سیڑھی پر۔ مطلب یہ کہ دنیا کے ملک اور خاندان پر اترانا ایسا بے جوڑ ہے جیسے کہ اونٹ کا سیڑھی پر ہونا بے جوڑ ہے۔

نقش تن را تا فتاد از بام طشت　　پیش چشمم کل آت آت گشت

یعنی نقش تن کا طشت جب بام سے گرا تو میری آنکھ کے سامنے ہر آنے والی چیز آ گئی تھی۔ مطلب یہ کہ جب اس تن کا ظہور ہوا ہے اور یہ تمام عالم پیدا ہوا ہے مجھکو درجۂ روحانیت مین تمام ضروری باتونکا علم ہو گیا تھا۔

بنگرم در غورہ می بینم عیان　　بنگرم در نیست شئے بینم عیان

یعنی مین کچا انگور دیکھتا ہون تو شراب کو ظاہر طور پر دیکھ لیتا ہون اور نیست مین نظر کرتا ہون تو شئے دیکھ لیتا ہون ظاہر طور پر مطلب یہ کہ جو چیز ہونے والی ہوتی ہے تو قبل از وجود وہ مجھے مکشوف ہو جاتی ہے

بنگرم سر عالمے بینم نہان　　آدم و حوا نرستہ از جہان

یعنی مین پوشیدہ دیکھتا ہون تو ایک مخفی عالم کو دیکھتا ہون (اوس حال مین) کہ آدم و حوا علیہما السلام جہان سے پیدا نہ ہوئے تھے۔

من شمارا وقت ذرات الست　　دیدہ ام پا بستۂ و منکوس و پست

یعنی تم کو ذرات الست کے وقت سے پاؤن بندھے ہوے اور اوندھے ذلیل دیکھ رہا تھا۔

از حدوث آسمان بے عمد  انچہ دانستہ بدم افزون نشد

یعنی آسمان بے ستون کے پیدا ہونے سے پہلے مین جو کچھ جانچ چکا تھا وہ زیادہ نہین ہوا مطلب یہ کہ عالم کی پیدایش سے پہلے ہی مجھے ضروری امور کا علم اجمالی ہو چکا تھا۔

من شمارا سرنگون می دیدہ ام  پیش ازان کز آب وگل بالیدہ ام

یعنی مین تم کو اس سے پہلے کہ مین آب وگل سے پرورش پاؤن اوندھا دیکھ رہا تھا۔

نو ندیدم تا کنم شادی بدان  این ہمی دیدم دران اقبال تان

یعنی مین نے کوئی نیا نہین دیکھا ہے جو مین اوس کی وجہ سے خوشی کرون اس کو مین تمھارے نصیبہ مین دیکھ رہا تھا

بستۂ قہر خفی وانگہ چہ قہر  قند می خورد یدر دروے درج زہر

یعنی اس حال مین کہ قہر مخفی کے بستہ تھے اور کیسا کچھ قہر تم قند کھا رہے تھے اور اوس مین زہر داخل تھا مطلب یہ کہ تم مقہور حق تھے اور اوس مین عیش وعشرت کر رہے تھے حالانکہ وہ عیش وعشرت ہی تمھارے لئے سم قاتل تھا آگے ایک اس کی مثال دیتے ہین۔

این چنین قندے پر از زہر از عدو  خوش بنوشد چیت حسد آید برو

یعنی اگر ایسے زہر کی بھری ہوئی قند دشمن کھاوے تو تمھین کیا اوس پر حسد آوے مطلب یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمھارا وہ عیش وآرام اصل مین زہر تھا اور تم اوس مین منہمک تھے تو اوس کی تو ایسی مثال ہے کہ ہمارا دشمن زہر ملی ہوئی قند کھانے لگے تو کیا ہمین اوسپر حسد آویگا کہ یہ قند اس کو نہ ملے اور ہمین مل جاوے اور کیا اوس قند کے ملجانے پر ہمین کوئی خوشی ہو سکتی ہے۔

با نشاط آن زہر می کردی بنوش  مرگ تان خفیہ گرفتہ ہر دو گوش

یعنی عیش کے ساتھ تم وہ زہر پی رہے تھے اور موت خفیہ طور پر تمھارے دونون کان پکڑے ہوئی تھی (اور فرماتے ہین)۔

من نمی کردم غزا از بہر آن  تا ظفر یابم فروگیرم جہان

یعنی مین لڑائی اس واسطے نہین کرتا تھا کہ فتح پاؤن اور ملک لیلون (کیونکہ)

کاین جہان جیفہ است و مردار و خسیس  بر چنین مردار چون باشم حریص

یعنی کہ یہ جہان مردار اور ناپاک اور بے قیمت ہے تو ایسے مردار پر مین کیونکر حریص ہون (اسلئے کہ)

سگ نیم تا پرچم مردہ کنم  عیسیم آیم کہ تا زندہ اشس کنم

یعنی مین کتا تو نہین کہ مردہ کی کھال اوکھاڑ دن عیسیٰ ہون مین آتا ہون تاکہ زندہ اوس کو کردون مطلب یہ کہ مجھے اس مردار دنیا کی کیا ضرورت تھی کہ جو مین اس کے لئے قتل وقتال کرتا بلکہ

زان ہمی کردم صفوف جنگ چاک تا رہانم مر شمارا از ہلاک

یعنی مین لڑائی کی صفون کو اس لئے چاک کر رہا تھا تاکہ تم کو ہلاکت سے چھڑاؤن۔

زان نمی برم گلوہائے بشر تا مرا باشد کروفر حشر

یعنی مین لوگون کے گلے اس لئے نہین کاٹتا تھا کہ میرے لئے کروفر اور انجام ہو جاوے (بلکہ)

زان ہمی برم گلوئے چند تا زان گلوہا عالمے یابد رہا

یعنی مین چند گلے اس واسطے کاٹ رہا تھا تاکہ اون گلون سے ایک عالم رہائی پاوے۔

گر شما پروانہ وار از جہل خویش پیش آتش می کیند این جملہ کیش

یعنی اگرچہ تم پروانہ کی طرح اپنے جہل کی وجہ سے آگ کے سامنے یہ تمام مذہب کر رہے تھے۔

من ہمی رانم شمارا ہمچو مست از در افتادن در آتش با دو دست

یعنی مین تم کو آگ مین گرنے سے دونون ہاتھون سے مست کی طرح ہٹا رہا ہون مطلب یہ کہ جس طرح مست کو بچایا کرتے ہین کہ اوسے خود کچھ خبر نہین ہوتی اسی طرح فرماتے ہین کہ مین تم کو بچا رہا ہون۔ امام بخاری نے ایک روایت نقل کی ہے۔ عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مثلی کمثل رجل استوقد نارا فلما اضاءت ما حولہا جعل الفراش وھذہ الدواب التی تقع فی النار یقعن فیہا وجعل یحجزھن و یغلبنہ فیقتحمن فیہا فانا آخذ بحجزکم عن النار وانتم تقتحمون۔ اسی روایت کے مضمون کو مولانا اس جگہ فرماتے ہین کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مین جو تم سے لڑتا تھا وہ ملک گیری کے لئے نہین بلکہ تم اپنے مذہب کی باتین کرتے آگ مین گھسے جاتے تھے اور مین تم کو اوس سے ہٹانا چاہتا ہون۔

آنکہ خود را فتح ہا پنداشتید تخم منحوسے خودی کاشتید

یعنی جس کو کہ تم اپنے لئے فتح سمجھتے تھے وہ تم اپنی منحوسی کا بیج بو رہے تھے۔

یک دگر را جد و جد می خواندید سوئے اژدرہا فرس می راندید

یعنی ایک دوسرے کو کوشش اور کوشش سے بلا رہے تھے اور اژدہا کی طرف گھوڑا چلا رہے تھے۔

قہر می کردید اندر عین قہر خود شما مقہور قہر شیر دہر

یعنی تم عین قہر مین ظلم کر رہے تھے خود تم شیر زمانہ کے قہر کے مقہور تھے مطلب یہ کہ تم خود قہر حق مین مبتلا تھے

اور او سپر ظلم کر رہے تھے آگے اس مضمون کو ایک مثال مین بیان فرماتے ہین۔

## بیان اس کا کہ ظالم عین ظلم کرنے کے وقت مقہور ہے

دزد قہر خواجہ کرد و زر کشید　　او بدان مشغول خود والی رسید

یعنی چور نے خواجہ پر ظلم کیا اور روپیہ لے لیا وہ اسی مین مشغول تھا کہ حاکم خود پہونچ گیا۔

گر ز خواجہ آن زمان بگریختی　　کے بر د والی حشر انگیختی

یعنی اگر خواجہ سے اوس وقت بھاگ جاتا تو اوسپر حاکم کب مجمع کو ڈالتا۔

قاہری دزد مقہوریش بود　　زانکہ قہر او سر او در ربود

چور کا ظلم اوسی کی مغلوبیت ہوگئی اسلئے کہ اوسی کا قہر اوسکے سر کو لے گیا۔

غالبی بر خواجہ دام او شود　　تا رسد والی و بستاند قود

خواجہ پر غالب ہو جاتا اوسی (چور) کے لئے جال ہو جاتا ہے یہان تک کہ حاکم پہونچتا ہے اور بدلہ لیتا ہے۔ آگے مولانا فرماتے ہین۔

ایکہ تو بر خلق چیرہ گشتۂ　　در نبرد و در غالبی آغشتۂ

یعنی کہ شخص جو ایک مخلوق پر غالب ہو رہا ہے اور مقابلہ اور غالب ہونے میں ملا ہوا ہے تو

آن بقاصد منہزم کردست شان　　تا ترا در حلقہ می آرد کشان

یعنی اوس (حق تعالیٰ) نے قصداً اون (لوگون) کو پست کر دیا تاکہ تجھکو حلقہ مین کھینچتا ہوا لاوے مطلب یہ کہ حق تعالےٰ نے جو تجھے غالب اور اونکو مغلوب بنایا ہے اس سے مقصود یہ ہے کہ تو خوب ظلم کرلے تاکہ پھر تجھے ایکدم سے گرفتار کرلین لہٰذا تجھے چاہیئے۔

ہین عنان درکش پئے این منہزم　　در مران تا تو نگردی منخرم

یعنی ہان اس پست ہونے والے کے پیچھے سے باگ کھینچ لے (سواری کو) چلا مت تاکہ تو مقطوع نہ ہو جاوے مطلب یہ کہ ان مظلومون پر ظلم کرنا چھوڑ دے اسلئے کہ کہین ان پر ظلم کرنے سے تجھ پر وبال نہ آجائے۔

چون کشانندت بدین شیوہ مدام　　حملہ بینی بعد از ان اندر زحام

یعنی جب تجھکو قضا و قدر اس طریقہ سے جال میں کھینچ لین گے تو اوس کے بعد تو ازدحام کے اندر حملہ دیکھے گا۔

عقل ازین غالب شدن کے گشت شاد　　چون درین غالب شدن دید او فساد

یعنی عقل اس غالب ہونے سے کب خوش ہوئی جبکہ اس غالب ہونے مین اوس نے فساد دیکھا۔

تیز چشم آمد خرد بینائی پیش    کہ خدایش سرمہ کرد از کحل خویش

یعنی عقل انجام بین تیز چشم ہوتی ہے جبکہ خدائے تعالیٰ نے اوسکا سرمہ اپنے سرمہ سے کیا۔ مطلب یہ کہ جو عقل انجام بین ہے اور حق تعالیٰ نے اوسے بصیرت عطا فرمائی ہے وہ پہلے ہی دیکھ لیتی ہے کہ اس غالب ہونے میں بجز فساد کے کچھ نفع نہین لہذا اس سے وہ کبھی خوش نہین ہوتی۔

گفت پیغمبر کہ ہستند از فنون    اہل جنت در خصومتہا زبون

یعنی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ فنون کی وجہ سے اہل جنت جھگڑون مین عاجز ہوتے ہین

از کمال حزم و سوء الظن خویش    نے ز نقص و بد دلی و ضعف کیش

اپنے کمال احتیاط اور برائی کے اندیشہ کیوجہ سے نہ کہ کمی اور بد دلی اور مذہب کے ضعیف ہونیکی وجہ سے مطلب یہ کہ حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو نیک لوگ ہین وہ جھگڑوں میں ہمیشہ خود ہی مغلوب ہوجاتے ہین اور یہ مغلوب ہونا کسی نقصان اور بد دلی کی وجہ سے نہین ہوتا۔

در فرو دادن شنیدہ در کمون    حکمت لولا رجال مومنون

یعنی غلبہ دینے مین وہ پردہ ہی مین لولا رجال مومنون کی حکمت کو سُنے ہوئے تھے۔

دست کوتاہی ز کفار لعین    فرض شد بہر خلاص مومنین

کفار لعین سے ہاتھ روکنا مومنین کے چھٹکارہ کے واسطے فرض ہوا۔

قصۂ عہد حدیبیہ بخوان    کف ایدیکم تمام از آن بدان

حدیبیہ کے زمانہ کے قصہ کو پڑھ لے کف ایدیکم پورے کو اسی وجہ سے جان۔ مطلب یہ کہ اوپر کہا ہے کہ نیک لوگ جھگڑون مین ہمیشہ خود ہی مغلوب ہوجاتے ہین۔ اور یہ مغلوب ہونا کسی احتیاط کی وجہ سے ہوتا ہے اب یہان اوس کی ایک نظیر بیان کرتے ہین کہ دیکھو حُدیبیہ مین جو بظاہر مسلمان مغلوب ہوگئے اوسکی حکمت وہ تھی جو کہ آیت لولا رجال مومنون الایہ مین بیان کی گئی ہے کہ اگر مومنین مغلوب نہ ہوتے تو مکہ مین جو پوشیدہ ایمان والے مسلمان موجود تھے وہ بھی اس لڑائی مین مارے جاتے اور پھر مسلمانون پر اسکا وبال پڑتا۔ لہذا حق تعالیٰ نے دونون طرف سے ہاتھ رکوائے اور قتال نہ ہونے دیا تو دیکھئے کہ انکی مغلوبیت مین کس قدر عظیم الشان مصلحت تھی آگے فرماتے ہین۔

نیز اندر غالبی ہم خویش را    دید او مغلوب دام کبریا

یعنی غلبہ کی حالت مین بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کو حق تعالیٰ کے جال کا مغلوب دیکھا (اسلئے کہ)

ما رمیت اذ رمیت آمد خطاب    گم شدہ او واللہ اعلم بالصواب

یعنی مارمیت اذرمیت کا خطاب آیا تو آپ فنا ہو گئے واللہ اعلم بالصواب مطلب یہ کہ جھگڑون مین تو اپنے کو مصلحت کی وجہ سے مغلوب کر ہی لیتے تھے مگر غلبہ کی حالت مین بھی وہ اپنے کو مغلوب ہی سمجھتے تھے جیسا کہ مارمیت اذرمیت سے صاف ظاہر ہے کہ حضور کی رمی کو حق تعالےٰ نے اپنی ہی رمی فرمایا جس سے کہ درجہ کمال فنا اور اتحاد اصطلاحی معلوم ہوتا ہے تو یہان بھی باوجودیکہ غلبہ تھا لیکن دست قدرت حق سے مغلوب ہی ہے آگے پھر حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا قیدیون سے ارشاد ہے۔

زان نمی خندم من از زنجیر تان ۔ کے بگردم ناگہان شبگیر تان

یعنی مین تمھاری زنجیر پر اس وجہ سے نہین ہنستا کہ مین تمہارا ناگہان رات کا پکڑنے والا ہو گیا (بلکہ)

زان ہمی خندم کہ با زنجیر و غل ۔ می کشم تان سوے سروستان و گل

مین اسلیئے ہنستا ہون کہ قید و زنجیر کے ساتھ تم کو باغ اور پھول کی طرف کھینچ رہا ہون

اے عجب کز آتش بے زینہار ۔ بستہ می آریم تان تا سبزہ زار

تعجب ہے کہ بے پناہ آگ سے مین تم کو سبزہ زار کی طرف کھینچتا ہوا لا رہا ہون۔

از سوئے دوزخ بزنجیر گران ۔ می کشم تان تا بہشت جاودان

یعنی دوزخ کی طرف سے بھاری زنجیر کے ساتھ مین تم کو بہشت جاودانی کی طرف لا رہا ہون آگے مولانا فرماتے ہین۔

ہر مقلد را درین رہ نیک و بد ۔ ہم چنان بستہ بحضرت می کشد

یعنی ہر مقلد کو اس نیک (بہشت) اور بد (دوزخ) راستہ مین اسی طرح باندھے ہوئے بارگاہ باری تک کھینچ رہے ہین (مقلد سے مراد عوام ہین)۔

جملہ در زنجیر بیم و ابتلار ۔ می روند این رہ بغیر اولیار

یعنی سب خوف اور امتحان کی زنجیر مین یہ راہ چل رہے ہین سوائے اولیاء اللہ کے (کہ وہ اپنی رضا سے چل رہے ہین)۔

می کشند این راہ را بیگار وار ۔ جز کسانے واقف از اسرار کار

یعنی اس راستے کو (عوام) بیگار کی طرح کھینچ رہے ہین سوائے اون لوگون کے جو کام کے اسرار سے واقف ہین

جہد کن تا نور تو رخشان شود ۔ تا سلوک و خدمتت آسان شود

یعنی کوشش کر تا کہ تیرا نور روشن ہو جاوے اور تا کہ تجھکو سلوک اور خدمت آسان ہو جاوے آگے اس کی ایک مثال دیتے ہین۔

کودکان را میبری مکتب بزور　　　زانکه ہستند از فوائد چشم کور

یعنی بچون کو زبردستی مکتب لیجاتے ہو اسلئے کروہ فوائد (مکتب) سے اندھے ہین۔

چون شود واقف بمکتب می رود　　　جانش از رفتن شگفتہ می شود

یعنی جب (فوائد مکتب سے) واقف ہو جاتا ہے تو مکتب کی طرف دوڑتا ہے جان اوسکی (مکتب) جانے سے شگفتہ ہوتی ہے۔

میرود کودک بمکتب پیچ پیچ　　　چون ندید از مزد کار خویش ہیچ

یعنی بچہ مکتب مین گھبراتا ہوا جاتا ہے جبکہ وہ اپنے کام کی مزدوری ہی نہ دیکھے۔

چون کند در کیسہ دانگے دستمزد　　　انگہے بے خواب گردد ہمچو دزد

یعنی جب بٹوہ مین ایک پیسہ مزدوری کا رکھ لیتا ہے تو اُس وقت چور کی طرح رات کو بیخواب ہو جاتا ہے یعنی پھر تو شوق مکتب مین رات کو نیند بھی نہین آتی آگے مولانا فرماتے ہین۔

جہد کن تا مزد طاعت در رسد　　　بر مطیعان انگہان آید حسد

یعنی کوشش کرتا کہ طاعت کی مزدوری پہونچے اوس وقت تجھکو طاعت کرنے والون پر غبطہ ہو یعنی کوشش کرکے کچھ حاصل کر اوس وقت تجھے اپنے سے زیادہ لوگون پر غبطہ ہوگا اور چاہے گا کہ مین بھی ایسا ہی ہو جاؤن

ائیتا کرہاً مقلد گشتہ را　　　ائیتا طوعاً صفا بسرشتہ را

یعنی مقلد کیلئے تو ائیتا کرھاً ہے اور صفا سے ملے ہوئے کے لئے ائیتا طوعاً ہے۔

این محب حق ز بہر علتے　　　وان دگر را بے غرض خود خلتے

یہ (عوام) تو حق تعالیٰ کے محب کسی علت کیوجہ سے ہین اور اوس دوسرے (یعنی اولیاء) کو خود ایک دوستی ہے آگے اس کی ایک مثال دیتے ہین۔

این محب دایہ لیک از بہر شیر　　　وان دگر دلدادہ بہر این ستیر

یعنی یہ (بچہ) دایہ کا عاشق ہے لیکن دودھ کے واسطے اور وہ (زوج دایہ) اوس عورت کا دلدادہ ہے کیونکہ

طفل را از حسن او آگاہ نے　　　غیر شیرا و را از و دلخواہ نے

یعنی بچہ کو اوس کے حسن کی خبر نہین ہے اور سوائے دودھ کے اوس کو اوس سے کچھ مطلوب نہین ہے۔

وان دگر خود عاشق دایہ بود　　　بے غرض در عشق یک رایہ بود

اور وہ دوسرا (زوج دایہ) خود دایہ کا عاشق ہوتا ہے بغیر کسی غرض کے عشق مین ایک رائے والا ہوتا ہے آگے اسپر تفریع فرماتے ہین۔

پس محب حق بامید و بترس دفتر تقلید میخواند بدرس

پس جو خدا کا محب امید اور خوف کی وجہ سے ہے وہ سبق مین دفتر تقلید کو پڑھ رہا ہے۔

وان محب حق زبہر حق کجاست کہ زاغراض و ز علتہا جداست

یعنی وہ محب حق جو حق ہی کے واسطے ہو کہان ہے جو کہ غرضون اور علتون سے جُدا ہے۔

گر چنین و گر چنان چون طالب ست جذب حق او را سوئے حق جاذب ست

اگر اس طرح خواہ اوس طرح جب طالب ہے جذب حق اوسکے لئے حق کی طرف جاذب ہے۔ مطلب یہ کہ اوپر عوام کی محبِ حق کو باغرض بتلایا تھا اور بظاہر اوس کی کچھ مذمت کی تھی تو عوام کو اوس سے کچھ یاس ہوئے اوسکو دفع فرماتے ہین کہ غرض کے ساتھ بے غرضی کے ساتھ جس طرح بھی ہو جب طلب ہوگی تو اوس طرف سے کشش بھی ہوگی اور وہ کشش ایک دن مقصود تک پہونچا بھی دیگی لہذا اصل چیز طلب ہے۔ اوس کو پیدا کرنا چاہیئے۔

گر محب حق بود لغیرہ کے ینال دائما من خیرہ

یعنی اگر محب حق غیر حق کی وجہ سے ہوگا تو اوس کی خیر سے ہمیشہ کب پہونچتا ہے مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی بہشت وغیرہ ہی کی وجہ سے محب حق ہے تو اوس کو اس وقت تو بہشت مل ہی نہین ہی ہے اور محب اس وقت ہے تو یہ محب لغیرہ بھی ایک درجہ مین محب لعینہ ہوا۔

یا محب حق بود لعینہ لاسواہ خائفا من بینہ

یا محب حق خاص حق کے واسطے ہو اور حق کے سوائے کسی سے ڈرنے والا نہ ہو۔

ہر دو را این جستجو ہا زان سرست این گرفتاری دل زان دلبرست

دونون کی جستجو مین اوسی طرف سے ہین اور یہ دلکی گرفتاری اوس دلبری کی وجہ سے ہے۔

## شرح حبیبی

آمدیم اینجا کہ در صدر جہان گر نبودے جذب آن عاشق نہان
ناشکیبا کے بُدے او از فراق کے دوان باز آمدی سوئے وثاق
میل معشوقان نہانست و ستیر میل عاشق با دو صد طبل و نفیر
یک حکایت ہست اینجا ز اعتبار لیک عاجز شد بخاری ز انتظار
ترک آن کردیم کو در جستجوست تا کہ پیش از مرگ بیند روئے دوست

تا رہد از مرگ یا بداد نجات ‏ زانکہ دید دوست ستت آب حیات

ہر کہ دید او نباشد دفع مرگ ‏ دوست نبود کہ نہ میوہ استش نہ برگ

کار آن کار ست ای مشتاق مست ‏ کاندران کار ار رسد مرگت خوشست

صد نشان صدق ایمان ای جوان ‏ آنکہ آید خوش ترا مرگ اندران

گر نشد ایمان تو ای جان چنین ‏ نیست کامل رو بجو اکمال دین

ہر کہ اندر کار تو شد مرگ دوست ‏ بر دل تو بے کراہت دوست اوست

چون کراہت رفت آن خود مرگ نیست ‏ صورت مرگ ست و نقلان کردنیست

چون کراہت رفت مردن نفع شد ‏ پس درست آمد کہ مردن دفع شد

دوست حق ست او کسے کش گفت او ‏ کہ توئی آنِ من و من آنِ تو

گوش دار اکنون کہ عاشق می رسد ‏ بستہ عشق او را حبل من مسد

جب سلسلہ گفتگو جذب محبوب تک پہونچا تو پھر ہم کو عاشق صدر جہان کا قصہ یاد آگیا اور ہم اس گفتگو سے اس مضمون تک پہونچ گئے کہ اگر صدر جہان مین اس عاشق کا جذب مخفی نہ ہوتا تو وہ فراق سے بے صبر نہ ہوتا اور دوڑا ہوا گھر واپس نہ آتا معشوقون مین بھی محبت ہوتی ہے جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہین مگر وہ مخفی ہوتے ہے اور عاشقون کی محبت بہ ہزار شور و شیون اور ڈنکے کی چوٹ ہوتی ہے اس مقام پر قیاس کے لیے ایک حکایت یاد آگئی لیکن ہم اوس کو اسلئے بیان نہین کرتے کہ بخاری انتظار کرتے کرتے مجبور ہو گیا ہے اور ہم نے اوسے اسلئے چھوڑ دیا کہ وہ صدر جہان سے ملنا چاہتا ہے اچھا ہے کہ مرنے سے پہلے وہ اپنے دوست سے مل لے اور اس طریقہ سے موت سے بچ جائے کیونکہ دیدار یار مین آب حیات کی طرح خاصیت احیا ہے اب مولانا یہان سے دوسرے مضمون کی طرف انتقال فرماتے ہین اور کہتے ہین کہ اگر دیدار یار مین موت کو دفع کرنیکی قدرت نہ ہو تو وہ دوست ہی نہین کیونکہ وہان آثار دوستی مفقود ہین اور یہ بات صرف حق سبحانہ ہی مین ہے کسی فانی مین نہین لہذا محبوب وہی ہے اور کوئی نہین دوست اور محبوب کے تو یہ شان ہے اور کرنے کے قابل وہ کام ہے کہ اگر اس حالت مین موت بھی آجاوے تو وہ بھی اچھی ہو اور یہ کام طلب حق سبحانہ ہے اسی لئے حق سبحانہ نے صدق ایمان کی علامت یہ قرار دی ہے کہ تم کو موت محبوب ہو کیونکہ اگر ایمان ایسا نہین تو ہنوز ناقص اور محتاج اکمال ہے اوس کو کامل کرنے کی ضرورت ہے اور وجہ اس کی یہ ہے کہ محب صادق وہی سمجھا جاتا ہے جو دوست کیلئے جان سے بھی دریغ نہ کرے۔ چنانچہ جو لوگ تمھارے کام مین مرجانا پسند کرتے ہین تمھارے نزدیک سچے دوست وہی ہین اور اونھین سے تم کو خالص محبت ہے

اب یہ سمجھو کہ جب موت سے نفرت نہ رہی تو وہ موت ہی نہین بلکہ صورت موت ہے اور واقع مین ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ اور جبکہ نفرت نہ رہی تو موت سراسر نفع ہو جاتی ہے لہذا یہ کہنا صحیح ہے کہ موت دفع ہو گئی۔ پس دوست دو ہین اولاً اور حقیقۃً تو حق سبحانہ اور دنیا مین وہ شخص جو یون کہے کہ تو میرا اور مین تیرا اچھا اب سنو کہ عاشق عشق کے سبب موج کی رسی مین بندھا ہوا آتا ہے۔

## شرح شبیری

## معشوق کا عاشق کو اس طرح جذب کرنا کہ نہ عاشق کو اوس کا علم ہے اور نہ امید و وہم اور اس جذب سے سوائے خوف کے جو کہ ناامیدی کے ساتھ ملا ہوا ہوتا ہے مع ہمیشہ رہنے طلب کے کوئی اثر ظاہر نہین ہوتا

آمدیم اینجا کہ در صدر جہان　　گر نبودے جذب آن عاشق نہان

یعنی اس جگہ آ گئے ہم کہ اگر صدر جہان مین اوس عاشق کا جذب پوشیدہ نہ ہوتا۔

ناشکیبا کے بُدے او از فراق　　کے دوان باز آمدے سوی وثاق

یعنی وہ فراق کیوجہ سے بے صبر کب ہوتا اور گھر کی طرف دوڑتا ہوا واپس کیون آتا مطلب یہ کہ صدر جہان ہی کا جذب تھا کہ اوس کا عاشق دوڑتا ہوا اوسکے پاس چلا آیا ہان فرق اتنا تھا۔

میل معشوقان نہانست و ستیر　　میل عاشق با دو صد طبل و نفیر

یعنی معشوقون کا میلان تو پوشیدہ اور مستور ہے اور عاشقون کا عشق سیکڑون طبل اور غل و شور کے ساتھ ہے۔

یک حکایت ہست اینجا ز اعتبار　　لیک عاجز شد بخاری ز انتظار

یعنی ایک حکایت اس جگہ عبرت کے واسطے ہے لیکن بخاری انتظار کی وجہ سے عاجز ہو رہا ہے مطلب یہ کہ ہم اوس حکایت کو بیان کرتے مگر چونکہ اوس کو اپنے محبوب تک پہونچنے کا سخت انتظار ہے

صدر جہان ... (handwritten margin note)

اس لئے اوسی کے قصہ کو بیان کرتے ہین۔

ترک آن کردیم کو در جستجوست　　　تاکہ پیش از مرگ بیند روئے دوست

یعنی اوس حکایت کو ہم نے ترک کر دیا کیونکہ وہ (عاشق) جستجوئے (محبوب) مین ہے تاکہ مرنے سے پہلے وہ دوست کے چہرہ کو دیکھ لے۔

تا رہد از مرگ و یابد او نجات　　　زانکہ دید دوست است آب حیات

یعنی تا کہ وہ مرنے سے چھوٹ جاوے اور نجات پالے کیونکہ دیدار دوست آب حیات ہے۔

ہر کہ دید او نباشد دفع مرگ　　　دوست نبود کہ نہ میوہ است و نہ برگ

یعنی جو شخص کہ اوس کا دیدار موت کا دفعیہ نہ ہو وہ دوست نہین ہے کہ اوس کے اندر نہ میوہ ہے نہ پتا ہے مطلب یہ ہے کہ جو شخص کہ ایسا ہو کہ اوس کے دیدار سے موت نہ جاوے تو وہ اصل مین دوست ہی نہین کیونکہ حقیقت مین دوست حق تعالے ہین اور ظاہر ہے کہ جب اون کا دیدار ہو گیا تو فنا کا کہین نام نہین رہ سکتا پھر تو بقا ہی بقا ہے۔

کار آن کارست ای مشتاق مست　　　کاندران کار ار رسد مرگت خوش است

یعنی اے مشتاق مست کام تو وہ کام ہے کہ اوس کام مین تم کو موت آجاوے تو اچھا ہے یعنی اصلی کام تو وہ ہے کہ اگر اوس کو کرتے وقت انسان مر جاوے تو کوئی خوف اور ہراس نہ ہو۔

شد نشان صدق ایمان ای جوان　　　آنکہ آید خوش ترا مرگ اندران

یعنی اے جوان صدق ایمان کی نشانی وہ ہے کہ تجھے اوس کے اندر موت بھلی معلوم دے

گر نشد ایمان تو اے جان چنین　　　نیست کامل رو بجو اکمال دین

یعنی اور اگر نہین ہے اے جان ایمان تیرا ایسا تو کامل نہین ہے جا ایمان کا کامل ہونا ڈہونڈھ آگے اس کی ایک مثال ہے۔

ہر کہ اندر کار تو شد مرگ دوست　　　بر دل تو بے کراہت دوست اوست

یعنی جو شخص کہ تیرے کام مین موت کا دوست رکھنے والا ہو جاوے تو تمھارے دل پر بے کراہت کے دوست وہی ہے۔ مطلب یہ کہ اگر کوئی تمھارے کام مین مرنے تک کی پرواہ نہ کرے تو دیکھو تمھارا اصلی دوست وہی ہوگا تو اسی طرح اگر کوئی شخص راہ حق مین مرنے سے نہ گھبراوے تو وہ بھی یقیناً حق تعالے کا دوست اور محبوب ہو جاوے گا۔

چون کراہت رفت آن خود مرگ نیست　　　صورت مرگ است نقلان کردنیست

یعنی جب کراہت جاتی رہی وہ خود موت ہی نہ رہی صورت موت کی ہے اور ایک منتقل ہونا ہے۔

چون کراہت رفت مردن نفع شد	پس درست آمد کہ مردن دفع شد

یعنی جب کراہت جاتی رہی تو مرنا نافع ہوگیا پس درست آیا کہ مرنا دفع ہوگیا یعنی جب مرنے سے کراہت ہی نہ رہی بلکہ مرنے پر رضا ہوگئی تو وہ مرنا مرنا ہی نہ رہا۔

دوست حق است آن کسے کش گفت او	کہ توئی آن من و من آن تو

یعنی دوست حق کا ہے وہی کہ اوسکو حق نے کہدیا کہ تو میرا اور میں تیرا (اس سے مراد اتحاد اصطلاحی ہے)

گوش دار اکنون کہ عاشق میرسد	بستہ عشق او را بحبل من مسد

یعنی سنو کہ اب عاشق پہونچتا ہے عشق نے اوس کو کھجور کی رسی میں باندھ رکھا ہے مطلب یہ کہ عشق اوسکو کشاں کشاں محبوب تک لئے جا رہا ہے۔

## شرح حبیبی

چون بدید او چہرۂ صدر جہان	گوئیا پرید شش از تن مرغ جان

ہمچو چوب خشک او فتاد آن تنش	سرد شد از فرق تا سر ناخنش

ہر چہ کردند از بخور و از گلاب	نے بجنبید و نیامد در خطاب

کار ناید در بخارا ہر بخور	جز کہ بوئے آن شہ با فر و نور

شاہ چون دید آن مزعفر روئے او	پس فرود آمد ز مرکب سوئے او

گفت عاشق دوست جوید تیز تفت	چونکہ معشوق آمد آن عاشق برفت

عاشق حقی و حق آنست کو	چون بیاید از تو نبود تار مو

صد چو تو فانی ست پیش آن نظر	عاشقی بر نفی خود خواجہ مگر

سایہ و عاشقی بر آفتاب	شمس آید سایہ لا گردد شتاب

چونکہ سر بر زد ز مشرق قرص خور	نے ستارہ ماند و نے شب اثر

از در دل چونکہ عشق آید درون	عقل رخت خویش انداز د برون

ہمچو شیر خورد با آہو دو چار	گشت آہو بے خبر افتاد زار

ہمچو زور پشہ پیش تند باد	فہم کن واللہ اعلم بالسداد

جب اوس نے صدر جہان کا چہرہ دیکھا تو ایسی حالت ہوگئی جیسا کہ اوس کی روح پرواز کر گئی ہو اور

خشک لکڑی کی طرح اوس کا جسم بے حس و حرکت ہوکر گر پڑا سر سے لیکر ناخن پا تک سرد ہوگیا بہت کچھ دہونیان دی گئین بہت گلاب چھڑکا گیا لیکن نہ اوس نے حرکت کی اور نہ بولا بات یہ ہے کہ بخارا مین اوس کے لئے کوئی چیز کار آمد نہین بجز صدر جہان کی بو کے یہی ہے جو اوس کو ہوش مین لا سکتی ہے جب بادشاہ نے اوسکا زرد چہرہ دیکھا تو سواری سے اوتر کے اوس کے پاس آیا اور نہایت افسوس سے کہا کہ عجیب حالت ہے عاشق اپنے محبوب کو بہت جانکاہی کے ساتھ ڈہونڈہتا ہے مگر جب وہ ملتا ہے تو یہ چل دیتا ہے اب تم کو اس سے سبق حاصل کرنا چاہیے دیکھو تم عاشق ہو لہذا تمھاری شان یہ ہونی چاہیے کہ اوسکے سامنے تمہاری ہستی بال برابر بھی نہ باقی رہنی چاہیے تو جو اوس محبوب حقیقی کا عاشق ہوتا ہے اس سے معلوم ہونا چاہیے کہ تو اپنی فنا پر عاشق ہے اور تو اپنے کو مٹانا چاہتا ہے کیونکہ جب وہ جلوہ نما ہوگا تو بال برابر بھی تیرا وجود باقی نہ رہیگا اسلیئے کہ اوس نظر کے سامنے تیری کوئی حقیقت نہین تم سے سیکڑون مٹ چکے ہین پس اگر یہ مقصود ہو تب تو اس راہ مین قدم رکھنا اور اگر خودی مطلوب ہو تو اس راہ مین تیرا کام نہین عاشق حق ہونیکی صورت مین تو ایک سایہ ہوگا جو کہ آفتاب کے عشق کا دم بھرتا ہے پس جب آفتاب آئے گا سایہ فوراً فنا ہوجائے گا ایک سایہ کیا جبکہ آفتاب نکلتا ہے تو نہ ستارے رہتے ہین نہ رات کا نشان باقی رہتا ہے ؎

چو سلطان عزت علم در کشد    جہان سر بجیب عدم در کشد

اسی طرح سمجھو کہ جب دروازۂ دل سے عشق آتا ہے تو عقل اپنا اسباب نکال کر دل کو اوس کے لئے خالی کر دیتی ہے عقل کی عشق کے سامنے ایسی مثال ہے جیسے ہرن کی شیر کے سامنے جب شیر ہرن کے سامنے آتا ہے تو ہرن بیہوش ہو کر گر جاتا ہے نیز عقل کی قوت کی عشق کے سامنے ایسی ہی مثال ہے جیسے مچھر کی قوت کی آندھی کے سامنے خوب سمجھ لو اور ٹھیک بات خدا کو معلوم ہے۔

# شرح شبیری

## بخاری عاشق کا صدر جہان کی خدمت مین پہونچنا

چون بدید او چہرۂ صدر جہان    گوئیا پرید ش از تن مرغ جان

یعنی جب اوس نے صدر جہان کا چہرہ دیکھا تو گویا کہ بدن سے اوس کا مرغ جان اوڑ گیا۔

ہمچو چوب خشک افتاد آن تنش    سرد شد از فرق تا سر ناخنش

یعنی ایک سوکھی لکڑی کی طرح اوس کا وہ تن گر گیا اور سر سے ناخن کے سرے تک سرد ہو گیا۔

ہر چہ کردند از بخور و از گلاب — نے بجنبید و نیامد در خطاب

جتنا کہ دہونے اور گلاب پاشی کی نہ ہلا نہ خطاب میں آیا (آگے مولانا فرماتے ہیں)۔

کار ناید در بخارا ہر بخور — جز کہ بوئے آن شہ با فر و نور

یعنی بخارا میں ہر دہونے کام نہیں دیتی سوائے اوس نور اور دبدبہ والے بادشاہ کی خوشبو کے۔

شاہ چون دید آن مزعفر روئے او — پس فرود آمد ز مرکب سوئے او

یعنی بادشاہ نے جب اوس کا وہ زعفرانی چہرہ دیکھا تو سواری سے اوس کے پاس اُتر آیا۔

گفت عاشق دوست جوید تیز تفت — چونکہ معشوق آمد آن عاشق برفت

یعنی کہنے لگا کہ عاشق محبوب کو جلدی جلدی ڈہونڈہتا ہے اور جبکہ محبوب آگیا تو عاشق چلدیا۔ مولانا فرماتے ہیں

عاشق حقی و حق آنست کو — چون بیاید از تو نبود تار مو

یعنی تو حق کا عاشق ہے اور حق وہ ہے کہ اگر وہ آوے تو تجھ میں سے ایک بال بھی باقی نہ رہے (بلکہ

صد چو تو فانی ست پیش آن نظر — عاشقی بر نفی خود خواجہ مگر

یعنی تجھ جیسے تو سیکڑوں اوس نظر کے سامنے فانی ہیں تو ارے میان تو اپنی فنا پر عاشق ہے یعنی تو نے جو اوس سے محبت کی ہے اور اوس کی محبت میں سیکڑوں تجھ جیسے فنا ہو چکے ہیں تو شاید تو اپنے فنا ہونے پر عاشق ہے اور اپنی فنا کو چاہتا ہے۔

سایۂ و عاشقی بر آفتاب — شمس آید سایہ لا گردد شتاب

یعنی تو سایہ ہے اور آفتاب پر عاشق ہے تو آفتاب آویگا تو سایہ معدوم ہو جاویگا جلدی سے (تو اسی طرح جب تم حق تعالےٰ پر عاشق ہو تو اوس کی تجلی کے ظہور کے وقت تم بھی اسی طرح فنا ہو جاؤ گے)

چونکہ سر بر زد ز مشرق قرص خور — نز ستارہ ماند نے از شب اثر

یعنی جبکہ خورشید کی ٹکیہ نے مشرق سے سر نکالا تو نہ ستارہ رہتا ہے اور نہ رات کا کچھ اثر رہتا ہے (اسی طرح

از در دل چونکہ عشق آید درون — عقل رخت خویش اندازد برون

یعنی جبکہ عشق دل کے دروازہ سے اندر آجاتا ہے تو عقل اپنا اسباب باہر ڈالدیتی ہے یعنی عقل رخصت ہو جاتی ہے آگے اس کی ایک مثال ہے۔

ہمچو شیر خورد با آہو دوچار — گشت آہو بے خبر افتاد زار

مثل اوس شیر کے جو کسی ہرن سے دوچار ہوا اور ہرن بے خبر ہو گیا اور کمزور ہو کر گر گیا مطلب یہ کہ اسی طرح

عشق کے آنے کے وقت عقل بھی کمزور ہو جاتی ہے آگے اسی کی ایک دوسری مثال ہے۔

ہمچو زور پشہ پیش تند باد — فہم کن واللہ اعلم بالرشاد

یعنی جیسے کہ تیز ہوا کے سامنے مچھر کا زور ہوتا ہے سمجھو اور اللہ تعالٰی زیادہ جاننے والے ہیں ٹھیک بات کو
مطلب یہ کہ جس طرح کہ تیز ہوا کے سامنے مچھر کی کچھ نہیں چلتی بس اسی طرح حضرت عشق کے سامنے بیچاری عقل کی کچھ نہیں چلتی۔ آگے مچھر کی ہوا کے سامنے نہ چلنے پر ایک حکایت بیان فرماتے ہیں کہ۔

## شرح حبیبی

پشہ آمد از حدیقہ وز گیاہ — وز سلیمان گشت پشہ دادخواہ
کاے سلیمان معدلت می گستری — بر شیاطین آدمی زاد و پری
مرغ و ماہی در پناہ عدل تست — کیست آن گم گشتہ کش فضلت نجست
داد دہ ما را کہ بس زاریم ما — بے نصیب از باغ و گلزاریم ما
مشکلات ہر ضعیفے از تو حل — پشہ باشد در ضعیفی خود مثل
شہرہ ما در ضعف و اشکستہ پری — شہرہ تو در لطف و مسکین پروری
اے تو در اطباق قدرت منتہی — منتہی ما در کمی و گمرہی
داد دہ ما را ازین غم کن جدا — دست گیر اے دست تو دست خدا
پس سلیمان گفت اے انصاف جو — داد و انصاف از کہ می خواہی بگو
کیست آن ظالم کہ از باد بروت — ظلم کردست و خراشیدہ است روت
اے عجب در عہد ما ظالم کجاست — کو نہ اندر حبس و در زنجیر ماست
چونکہ ما زادیم ظلم آن روز مرد — پس بعہد ما کہ ظلمے پیش برد
چون بر آمد نور ظلمت نیست شد — ظلم را ظلمت بود اصل و عضد
نک شیاطین کسب و خدمت می کنند — دیگران بستہ باصفاد و ببند
اصل ظلم ظالمان از دیو بود — دیو در بند است استم چون نمود
ملک زان داد است ما را کن فکان — تا ننالد خلق سوئے آسمان
تا بالا بر نیاید دودہا — تا نگردد مضطرب چرخ و سہا
تا نہ لرزد عرش از نالہ یتیم — تا نگردد از ستم جانے سقیم

زاں نہادیم از ممالک مذہبے — تا نیاید بر فلک ہا یاربے
منگرائے مظلوم سوئے آسمان — کآسمانے شاہ داری در زمان
گفت پشہ داد من از دست باد — کو دو دست ظلم بر ما بر کشاد
ما ز ظلم او بہ تنگے اندریم — با لب بستہ از و خوں می خوریم
ظلم او برما صریح ست و عیاں — نیست ما را چارہ کردن جز بیان
داد ما و انصاف ما بستاں ازو — اے کریم عدل اکرام خو

جس قصہ کی طرف ہم نے اوپر اشارہ کیا ہے وہ یہ ہے کہ باغ اور گھاس وغیرہ میں سے مچھر آیا اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے اجلاس میں دعویٰ دائر کیا جس کی تفصیل یہ ہے اے سلیمان آپ شیاطین پر اور آدمیوں پر اور جن و پری پر سب پر انصاف پھیلاتے ہیں پرندے اور مچھلیاں بھی آپ کے پناہ عدل میں ہیں غرضکہ آپ کے انصاف کی وسعت کہاں تک بیان کروں اتنا کہنا کافی ہے کہ کوئی ایسا گمراہ نہیں جو آپ کے فضل کا طالب نہ ہو آپ ہمارا انصاف کریں ہم بہت تباہ حال ہیں ہم باغات سے متمتع نہیں ہو سکتے ہم کمزوری میں ضرب المثل ہیں اسلئے ہم خود کچھ نہیں کر سکتے ہماری مشکلات تو آپ ہی سے حل ہونگی کیونکہ ہر کمزور کی مشکل آپ ہی سے حل ہوتی ہے جس قدر ہم ضعف اور عجز میں مشہور ہیں اسی قدر آپ عنایت اور مسکین پروری میں مشہور ہیں آپ قدرت کے اعلےٰ مرتبہ پر ہیں اور ہم عجز کی انتہائی تہ میں آپ ہمارا انصاف فرمائیں اور ہمیں اس رنج سے چھڑائیں آپ کا ہاتھ گویا کہ خدا کا ہاتھ ہے آپ ہماری دستگیری فرمائیں پس سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے طالب انصاف مچھر تو کس سے انصاف چاہتا ہے بیان کر وہ کون ظالم ہے جس نے غرہ میں آکر تجھے ستایا ہے اور تیرا منہ نوچا ہے بڑے تعجب کی بات ہے کہ تجھ پر ظلم ہو کیونکہ ہمارے زمانہ میں کون ظالم ہے جو ظلم کرے جس قدر ظالم ہیں سب جیل خانہ میں محبوس ہیں جب ہم پیدا ہوئے تھے ظلم تو اسی روز مر چکا تھا اب کون ایسا پیدا ہو گیا کہ ہمارے ہوتے اس نے تجھ پر ظلم کیا ہو قاعدہ ہے کہ جب روشنی آتی ہے تو تاریکی زائل ہو جاتی ہے پس ہمارے نور عدل کے سامنے تاریکی کہاں اور جب تاریکی نہیں تو ظلم کیسا۔ کیونکہ ظلم کا منشا تو اندھیری ہے دیکھ لو کچھ شیاطین تو بیگار میں پکڑے ہوتے ہیں اور کام کر رہے ہیں اور جو باقی ہیں وہ بیڑیوں اور جیل خانوں میں مقید ہیں اور سنو جس قدر ظلم ہوتے تھے سب کا منشا ابلیس تھا سو وہ محبوس ہے پھر ظلم کیسے ہوا ہم کو تو خدائے قادر مطلق نے ملک اسی لئے دیا ہے کہ مخلوق ظلم سے رو کر حق سبحانہ سے فریاد نہ کرے اور ان کی آہوں کا دھواں آسمان پر نہ جائے تاکہ آسمان اور ستارے اس سے پریشان نہ ہوں اور یتیم کے رونے سے عرش نہ تھرائے اور

ستم سے کوئی جاندار دکھیا نہ ہو اسی لئے ہم نے ملک مین ایک امن دینے والا قانون مقرر کیا ہے تاکہ کوئی فریاد آسمان پر نہ جائے اور کہدیا گیا ہے کہ کوئی مظلوم آسمان کی طرف نہ دیکھے اس لئے کہ خدا کا خلیفہ زمین مین موجود ہے جو ہر قسم کے امن کا ذمہ دار ہے مچھر نے جواب دیا کہ مین ہوا کے ہاتھون فریاد کرتا ہون کیونکہ وہی ہاتھ دہو کر ہمارے پیچھے پڑی ہے ہم اوس کے ظلم سے بہت تنگ ہین اور ہونٹ سیئے ہوئے اپنا لہو پیتے ہین اوس کا ظلم ہم پر کھلا ہوا اور مشاہد ہے اور ہم اوس کا کوئی علاج نہین کر سکتے بجز اس کے کہ حضور کی خدمت مین رونا روئین آپ ہمارا اور اوس کا انصاف کیجئے اور اوس سے ہمارا بدلا لیجئے آپ کریم ہین عادل ہین اکرام آپ کی خصلت ہے۔

| | |
|---|---|
| پس سلیمان گفت ای زیبا دوی | امر حق باید کہ از جان بشنوی |
| حق بمن گفتست ہان ای دادور | مشنو از خصمی تو بی خصم دگر |
| تا نیاید ہر دو خصم اندر حضور | حق نیاید پیش حاکم در ظہور |
| خصم تنہا گر بر آرد صد نفیر | ہان وہان بی خصم قول او مگیر |
| من نیارم روز فرمان تافتن | خصم خود را رو بیاور سوی من |
| گفت قول تست برہان درست | خصم من بادست و در حکم تست |
| بانگ زد آن شہ کہ ای باد صبا | پشہ افغان کرد از ظلمت بیا |
| ہین مقابل شو بخصمت روبرو | پاسخش گو و بکن دفع عدو |
| باد چون بشنید آمد تیز تیز | پشہ بگرفت آن زمان راہ گریز |
| پس سلیمان گفت ای پشہ کجا | باش تا بر ہر دو رانم من قضا |
| گفت ای شہ مرگ من از بود اوست | خود سیاہ این روز من از دود اوست |
| او چو آمد من کجا یابم قرار | کو بر آرد از نہاد من دمار |
| ہم چنین جویای درگاہ خدا | چون خدا آید شود جوینده لا |
| گرچہ آن وصلت بقا اندر بقاست | لیک ز اول آن بقا اندر فناست |
| سایہ ہایی کہ بود جویای نور | نیست گردد چون کند نورش ظہور |
| عقل کے ماند چو باشد سرده او | کل شیء ہالک الا وجہہ |
| ہالک آمد پیش وجہش ہست و نیست | ہستی اندر نیستی خود طرفہ ایست |
| اندرین محضر خردہا شد ز دست | چون قلم اینجا رسیدہ شد شکست |

اس پر سلیمان علیہ السلام نے کہا کہ اے خوش کلام حق سبحانہ کے حکم کو دل سے سُننا چاہئے مجھ سے حق سبحانہ نے فرمایا ہے کہ تم کو ایک فریق کی بات بغیر دوسرے فریق کے نہ سُننی چاہئے کیونکہ جب تک مدعی اور مدعا علیہ سامنے نہ ہون حاکم پر حق ظاہر نہین ہو سکتا پس ایک فریق تنہا کتنا ہی چلاّئے دوسرے فریق کے بغیر اوس کی بات ہرگز نہ سُننا چونکہ مین حکم حق سے روگردانی نہین کر سکتا اسلئے تم اپنے مدعا علیہ کو میرے پاس لاؤ اوس نے کہا کہ آپ کا ارشاد نہایت درست ہے میرا مدعا علیہ ہوا ہے اور وہ آپکے حکم مین ہے آپ اوس کو بلا سکتے ہین اس پر حضرت سلیمان علیہ السلام نے آواز دی کہ اے باد صبا مچھر نے تیرے ظلم سے فریاد کی ہے تو جواب دہی کے لئے حاضر ہو - اور اپنے مدعی کے سامنے آ اوس کی بات کا جواب دے اور اوس کے دعوے کی تردید کر جب ہوا نے یہ حکم سُنا تو فوراً زناٹے کے ساتھ حاضر ہوئی اوس کے آتے ہی مچھر رفو چکر ہو گیا اوس پر حضرت سلیمان علیہ السلام نے کہا کہ اے مچھر کہان چلا ذرا ٹھہر تو مین تمھارا دونون کا فیصلہ کرون اوس نے کہا جناب یہ تو میری موت ہے - اور اسی کے دم مین سے میرا دن تاریک ہے جب وہ آئی تو مین کہان ٹھہر سکتا ہون کیونکہ وہ تو مجھے تباہ کر دیگی جب یہ معلوم ہو چکا تو جس طرح اس سے یہ سمجھ مین آتا ہے کہ عشق کے سامنے عقل نہین ٹہیر سکتی یون ہی اس سے یہ بھی سمجھ مین آتا ہے کہ طالب خدا اور خدائے تعالےٰ کی بھی یہی شان ہے کہ جب حق سبحانہ تجلی فرماتے ہین تو طالب نیست ہو جاتا ہے اگرچہ یہ وصل سراسر بقا ہے لیکن اس سے پہلے فنا ہونا ضروری ہے اور بقا اس فنا ہی مین ہے تجلی حق سبحانہ کے سامنے بندہ کا فنا ہو جانا ایسا ہی ہے جیسے کہ یہ طالب نور ہوا اور جب نور ظاہر ہووے تو وہ نیست ہو جاوے عقل اوس کی ایک ادنیٰ مخلوق ہے پس اوس کی تجلی کے سامنے وہ کیا ٹہیر سکتی ہے بات یہ ہے کہ بجز اوس کی ذات کے اور تمام اشیا مضمحل اور فانی ہین اور جتنے ہست یا نیست ہین اوس کی ذات کے سامنے سب ہالک ہین پس یہ عجیب طرفہ ماجرا ہے کہ ہستی نیستی جمع ہین اس معاملہ مین عقلین ہاتھ سے جاتی رہین اور کچھ سمجھ مین نہین آتا جب قلم یہان تک پہونچا تو ٹوٹ گیا اجتماع وجود و عدم کی صورت یہ ہے کہ وجود انکا عطائی ہے اور عدم اصلی پس ہر ممکن اپنے وجود عرضی کی حالت مین بھی بالنظر الی الذات معدوم ہے جیسے چاند کہ فی نفسہٖ تاریک ہے مگر آفتاب کی روشنی سے روشن - تو وہ ایک ہی حالت مین تاریک بھی ہے اور روشن بھی مگر چونکہ جہات مختلف ہین اس لئے اجتماع وجود و عدم اور نور و ظلمت جائز ہے ) -

# شرح شبیری

## مچھر کا ہوا کے ہاتھ سے سلیمان علیہ السلام کے دربار میں انصاف چاہنا

پشہ آمد از حدیقہ وز گیاہ ... وز سلیمان گشت پشہ داد خواہ

یعنی ایک مچھر باغ اور گھاس میں سے آیا اور سلیمان علیہ السلام سے مچھر انصاف کا طالب ہوا۔

کائے سلیمان معدلت می گستری ... بر شیاطین و آدمی زاد و پری

کہ اے سلیمان تم انصاف کو شیاطین اور آدمی زاد اور جنات پر بچھاتے ہو۔

مرغ و ماہی در پناہ عدل تست ... کیست آن گم گشتہ کش فضلت نجست

یعنی پرندہ اور مچھلیں تمہارے عدل کی پناہ میں ہیں وہ کون گم گشتہ ہے جس کو آپ کے فضل نے نہیں تلاش کیا۔

داد دہ ما را کہ بس زاریم ما ... بے نصیب از باغ و گلزاریم ما

یعنی ہمارا انصاف کیجئے کہ ہم بہت ہی عاجز ہو چکے ہیں اور باغ اور گلزار سے بے نصیب ہوگئے ہیں

مشکلات ہر ضعیفے از تو حل ... پشہ باشد در ضعیفے خود مثل

یعنی ہر ضعیف کی مشکلیں آپ سے حل ہیں اور مچھر ضعف میں خود ضرب المثل ہوتا ہے۔

شہرہ ما در ضعف و اشکستہ پری ... شہرہ تو در لطف و مسکین پروری

یعنی ہم ضعف اور شکستہ پر ہونے میں مشہور ہیں اور آپ مہربانی اور مسکین کی پرورش کرنے میں مشہور ہیں۔

ائے تو در اطباق قدرت منتہی ... منتہی ما در کمے و گمرہی

یعنی اے وہ ذات کہ آپ قدرت کے مراتب میں پورے ہیں اور ہم کمی اور گمراہی میں پورے ہیں۔

داد دہ ما را ازین غم کن جدا ... دست گیر اے دست تو دست خدا

یعنی ہمارا انصاف کیجئے اور اس غم سے ہم کو جدا کیجئے اور دستگیری کیجئے اے وہ ذات کہ آپ کا ہاتھ خدا کا ہاتھ ہے۔

پس سلیمان گفت اے انصاف جو ... داد و انصاف از کہ می خواہی بگو

یعنی سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے انصاف کے طالب تو داد و انصاف کس سے چاہتا ہے بتا۔

کیست آن ظالم کہ از باد بروت ظلم کردست و خراشیدست روت

یعنی وہ ظالم کون ہے جس نے کہ تکبر کی وجہ سے ظلم کیا ہے اور تیرے چہرہ کو چھیل ڈالا ہے۔

اے عجب در عہد ما ظالم کجاست کو نہ اندر حبس و در زنجیر ماست

یعنی تعجب ہے کہ ہمارے زمانہ میں ایسا ظالم کہان ہے جو کہ ہماری قید اور ہماری زنجیر مین نہین۔

چونکہ ما زادیم ظلم آن روز مرد پس بعہد ما کہ ظلمے پیش برد

یعنی جس دن ہم پیدا ہوئے تھے اوس دن ظلم مرگیا تھا پھر ہمارے زمانہ مین کون ظلم کو آگے لایا۔

چون برآمد نور ظلمت نیست شد ظلم را ظلمت بود اصل و عضد

یعنی جب نور آگیا تو ظلمت فنا ہو گئی اور ظلم ظلمت کیلئے جڑ اور بازو ہوتی ہے (تو جب ظلمت نہ رہی تو ظلم کیسا)

تک شیاطین کسب و خدمت می کنند دیگران بستہ باصفاد و بند

یعنی کچھ جنات تو کمائی اور خدمت کرتے ہیں اور باقی زنجیروں اور قید مین بندھے ہوئے مین۔

اصل ظلم ظالمان از دیو بود دیو در بندست استم چون نمود

یعنی ظالمون کے جڑ تو شیاطین سے تھی اور شیاطین قید مین ہین تو ظلم کس طرح کیا۔

ملک زان دادست مارا کن فکان تا ننالد خلق سوئے آسمان

یعنی حق تعالے نے ہم کو اسلئے ملک دیا ہے تا کہ خلق آسمان کی طرف نہ رووے یعنی سب کی فریاد رسی ہمین سے ہو جاوے۔

تا بہ بالا بر نیاید دودہا تا نگردد مضطرب چرخ و سہا

یعنی تاکہ اوپر کو دھوین (فریاد کے) نہ آوین اور تاکہ آسمان اور سہا (نام ہے ایک ستارہ کا) مضطرب (فریاد کی وجہ سے) نہ ہوں۔

تا نہ لرزد عرش از نالۂ یتیم تا نگردد از ستم جانے سقیم

یعنی تاکہ یتیم کے نالہ سے عرش نہ ہلے اور تاکہ ستم سے کوئی جان بیمار نہ ہو۔

زان نہادیم از ممالک مذہبے تا نیاید بر فلک ہا یاربے

یعنی اسی واسطے ہم نے ملک رانی کے طریقے بتائے ہین تاکہ آسمانون پر کوئی فریاد نہ آوے۔

منگر اے مظلوم سوئے آسمان کآسمانے شاہ داری در زمان

یعنی اے مظلوم آسمان کی طرف مت دیکھ کیونکہ ایک آسمانی بادشاہ زمانہ مین تو رکھتا ہے۔

گفت پشہ داد من از دست باد کو دو دست ظلم بر ما برگشاد

یعنی مچھر نے کہا کہ میری فریاد ہوا کے ہاتھ سے ہے کہ اوس نے ظلم کے دونون ہاتھ مجھ پر کھولے ہین۔

ما ز ظلم او بہ تنگی اندریم　　با لب بستہ از و خون می خوریم

یعنی ہم اوس کے ظلم سے تنگی کے اندر ہین اور چپ چاپ اوس کی وجہ سے خون کھا رہے ہین۔

ظلم او بر ما صریحست و عیان　　نیست ما را چارہ کردن جز بیان

یعنی اوس کا ظلم ہم پر صریح اور ظاہر ہے اور ہمارے پاس سوائے بیان کر دینے کے کوئی علاج نہین ہے۔

داد ما انصاف ما بستان از و　　اے کریمے عادلے اکرام خو

یعنی ہماری فریاد اور انصاف اوس سے لے اے کریم منصف اکرام کی خصلت والے۔

## سلیمان علیہ السلام کا مظلوم مچھر کو مدعا علیہ کے حاضر کرنے کیلئے حکم فرمانا

پس سلیمان گفت اے زیبا دوی　　امر حق باید کہ از جان بشنوی

پس سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے اچھے بھن بھناہٹ والے تجھے چاہئے کہ خدا کے حکم جان سے سُننے۔

حق بمن گفتست ہان اے دادور　　مشنو از خصمے تو بے خصم دگر

یعنی حق تعالے نے مجھ سے ارشاد فرمایا ہے کہ انصاف کے کرنے والے ایک فریق سے بغیر دوسرے فریق کے مت سُننا

تا نیاید ہر دو خصم اندر حضور　　حق نیاید پیش حاکم در ظہور

یعنی جب تک کہ دونون فریق سامنے نہ آوین حاکم کے سامنے حق ظاہر نہین ہوتا۔

خصم تنہا گر بر آرد صد نفیر　　ہان و ہان بے خصم قول او مگیر

یعنی تنہا ایک فریق اگرچہ سیکڑون شور و غل نکالے خبردار بے دوسرے فریق کے اوس کا قول مت قبول کرو۔

من نیارم رو ز فرمان تافتن　　خصم خود را رو بیا ور سوئے من

یعنی مین حکم (حق) سے منہ نہین پھیر سکتا۔ تو جا اور میری طرف اپنے مقابل کو لا۔

گفت قول تست برہان درست　　خصم من بادست و او در حکم تست

یعنی مچھر بولا کہ آپ کا فرمان ٹھیک دلیل ہے (مگر) میرے مقابل ہوا ہے اور وہ آپ کے حکم مین ہے۔

بانگ زد آن شہ کہ اے باد صبا　　پشہ افغان کرد از ظلمت بیا

یعنی اوس بادشاہ نے آواز دی کہ اے باد صبا مچھر نے تیرے ظلم کی وجہ سے فریاد کی ہے آ۔

ہین مقابل شو بخصمت روبرو — پاسخش گو و بکن دفع عدو

یعنی ہان اپنے دشمن کے آمنے سامنے ہوکر مقابل ہو اور اوس کا جواب دے کر دشمن کو دفع کر۔

باد چون بشنید آمد تیز تیز — پشہ بگرفت آن زمان راہ گریز

یعنی ہوانے جو سُنا تو وہ تیز تیز آئی تو مچھر نے اوس وقت بھاگنے کا راستہ لیا۔

پس سلیمان گفت اے پشہ کجا — باش تا بر ہر دو رانم من قضا

یعنی پس حضرت سلیمان ؑ نے فرمایا کہ اے مچھر کہان۔ ٹھیر د تا کہ مین دونون پر حکم چلاؤن۔

گفت اے شہ مرگ من از بود اوست — خود سیہ این روز من از دود اوست

مچھر نے کہا کہ اے بادشاہ میری موت اوسی کے ہونے سے تو ہے اور میرا یہ دن اوسی کے دہوین سے تو سیاہ ہے۔

او چو آمد من کجا یابم قرار — کو بر آرد از نہاد من دمار

یعنی جب وہ آگئی تو مین کہان قرار پا سکتا ہون کیونکہ وہی تو میرے جسم مین سے ہلاکی کو نکالتی ہے۔ (آگے مولانا فرماتے ہین)۔

ہم چنین جویای درگاہ خدا — چون خدا آید شود جوینده لا

یعنی اسی طرح درگاہ خداوندی کا طالب ہے کہ جب حق تعالےٰ ظہور فرماتے ہین تو طالب فنا ہو جاتا ہے۔

گرچہ آن وصلت بقا اندر بقاست — لیک ز اول آن بقا اندر فناست

اگرچہ وہ وصل (جس مین کہ یہ طالب فنا ہوگیا ہے) بقا اندر بقا ہے لیکن اول سے وہ بقا ہی فنا مین ہے۔ مطلب یہ کہ اگرچہ اس وصل حق کے بعد جس مین کہ یہ فنا ہو گیا ہے بقا ہی بقا ہے مگر یہ بقا بھی تو فنا ہی ہو کر حاصل ہوتی ہے لہذا فنا ہونا ضروری ہوا۔ آگے اوسی کی ایک مثال دیتے ہین۔

سایہ ہائے کہ بود جویائے نور — نیست گردد چون کند نورش ظہور

یعنی جو سائے کہ نور کے طالب ہوتے ہین جب اوس نور کا جوش ظہور کرتا ہے تو وہ فنا ہو جاتے ہین۔

عقل کے ماند چو باشد سردہ او — کل شیئ ہالک الا وجہہ

یعنی عقل کب رہے جب ظہور کرنے والا وہ ہو تمام چیزین ہلاک ہونے والی ہین مگر اوس کی ذات۔

ہالک آمد پیش وجہش ہست و نیست — ہستی اندر نیستی خود طرفہ ایست

یعنی اوس کی ذات کے سامنے تمام ہست و نیست ہلاک ہونے والے ہین اور نیستی مین ہستی ہونا خود ایک عجیب بات ہے مطلب یہ کہ جب اوس کے سامنے سب نیست ہین تو ان کو ہست کہنا ایک تعجب خیز امر ہے۔

اندرین محضر خردہا شد زدست　　چون قلم اینجا رسیدہ شد شکست

یعنی اس جگہ عقلیں ہاتھ سے جاتی رہیں اور جب قلم اس جگہ پہونچا تو ٹوٹ گیا۔ مطلب یہ کہ چونکہ یہاں عظمت وجلال حق کا بیان تھا لہٰذا اس جگہ پہونچکر قلم ٹوٹ گیا یعنی اس کی بابت کچھ نہ لکھ سکا لہٰذا اس مضمون کو یہیں تک چھوڑکر صدر جہان کا قصہ بیان کرتے ہین۔

## شرح حبیبی

بازگردم جانب صدر جہان　　درنوازش عاشق خود را نہان

برگرفتش سر نہاد اندر کنار　　بر رخش می کرد اشک تر نثار

می کشید از بیہشے اش در بیان　　اندک اندک از کرم صدر جہان

بانگ زد در گوش او شہ کای گدا　　زر نثار آوردمت دامن کشا

جان تو کاندر فراقم می طپید　　چونکہ زنہارش رسیدم چون رمید

اے بدیدہ در فراقم گرم و سرد　　با خود آ از بے خودی و باز گرد

مرغ خانہ اشترے را بے خرد　　رسم مہمانش بخانہ می برد

چون بخانہ مرغ اشتر پا نہاد　　خانہ ویران گشت و سقف اندر فتاد

خانۂ مرغ ست عقل و ہوش ما　　ہوش صالح طالب ناقہ خدا

ناقہ چون سر کرد در آب و گلش　　نے گل آنجا ماند نی جان و دلش

کرد فضل عشق انسان را فضول　　زین فزون جوئے ظلوم ست و جہول

جاہل ست و اندرین مشکل شکار　　می کشد خرگوش شیرے در کنار

کے کنار اندر کشیدے شیر را　　گر بدانستی و دیدے شیر را

ظالم ست او بر خود و بر جان خود　　ظلم بین کز عدلہا گوے ببرد

جہل او مر علمہا را اوستاد　　ظلم او مر عدلہا را شد رشاد

دست او بگرفت کاین رفتہ دمش　　آنگہے آید کہ من دم بخشمش

چون بمن زندہ شود آن مردہ تن　　جان من باشد کہ رو آرد بمن

من کنم او را ازین جان محتشم　　جان کہ من بخشم ببیند بخششم

جان نامحرم نہ بیند روے دوست　　جز ہمان جان کاصل او از کوے اوست

در دم قصاب وار این دوست را | تا ہلد آن مغز نغز این پوست را
گفت اے جان رمیدہ از بلا | وصل را ما در کشائیم الصلا
اے خود ما بیخودی و مستیت | اے ز ہست ما ہمارہ ہستیت
با تو بے لب این زمان من نو بنو | رازہائے کہنہ می گویم شنو
زانکہ آن لبہا ازین دم می رمد | بر لب جوئے نہان بر می دمد
گوش بے گوشی درین دم برکشا | بہر راز یفعل اللہ ما یشاء
چون صلائے وصل بشنیدن گرفت | اندک اندک مردہ جنبیدن گرفت
نے کم از خاکست کز عشوہ صبا | سبزہ پوشد سر بر آرد از فنا
کم ز آب نطفہ بنود کز خطاب | یوسفان زایند رخ چون آفتاب
کم ز بادے نے کہ شد از امر کن | در رحم طاؤس و مرغ خوش سخن
کم ز نارے نیست کز امر سلام | گلستان شد بہر خلیل خوش کلام
کم ز چوبے نیست در دفع عدو | گشت اژدرہائے منکر زامر ہو
کم ز سنگ کوہ بنود کز ولاد | ناقۂ کان ناقہ ناقہ زاد زاد
زین ہمہ بگذر نہ آن مایہ عدم | عالمے زاد و بزاید دم بدم
بر جہید و بر طپید و شاد شاد | یکدو چرخے زد سجود اندر فتاد
بشکفید از امر او و شاد شد | در وصال از بند ہجر آزاد شد

اچھا اب ہم صدر جہان کی طرف لوٹتے ہین جو اپنے عاشق پر خفیہ طور پر عنایت کرنے مین مصروف تھا سو اوسنے اوس کو لیا اور اوسکا سر اپنی آغوش مین رکھ لیا۔ اور یاروں کی یہ حالت دیکھ کر رونے لگا سو وہ اوس کو اپنی عنایت سے رفتہ رفتہ بیہوشی سے ہوش مین لاکر گویائی مین لا رہا تھا۔ آخر کار اوس نے اوس کے کان مین کہا کہ دیکھ مین اشرفیان تیرے دینے کو لایا ہون تو دامن کھول یعنی تجھ پر وہ عنایات کرنے کو تیار ہون جن کا تو طالب ہے۔ تو ہوش مین آ کہان سے متمتع ہونے کے قابل بن تیری جان جو کہ میرے فراق مین بے قرار تھی اب جبکہ مین اوسکی مدد کیلیے پہونچ گیا کیون بھاگ گئی اے شخص جس نے میرے فراق مین ہر قسم کی تکلیفین اوٹھائی ہین تو ہوش مین آ اور حواس درست کر۔ اب مولانا فرماتے ہین کہ یہ تو صورت افسانہ تھی اب حقیقت افسانہ سنو اور اوسکے لیے اولاً بطور تمہید کے یہ سمجھو کہ مرغ خانہ حماقت سے ایک اونٹ کو مہمان کے طور پر اپنے گھر لاتا ہے پس جبکہ اونٹ اوس کے گھر مین پاؤن رکھتا ہے تو اوس کا گھر تباہ و برباد ہو جاتا ہے اور چھت بیٹھ جاتی ہے پس یہی حالت

اوس شخص کی ہے جو طالب خدا ہو اوس کی عقل ایک ڈربہ ہے مرغ کا اور حق سبحانہ اوس کے لحاظ سے ایسے ہین جیسے خانہ مرغ کے لحاظ سے اونٹ (یہ تمثیل محض تقریب فہم کیلئے ہے ورنہ ہر دو نسبتوں مین کوئی نسبت ہی نہین -) پس جب حق سبحانہ اوس کے وجود پر تجلی فرماتے ہین تو پھر نہ جسم باقی رہتا ہے نہ جان نہ دل ع

چو سلطان عزت علم در کشد جہان سر بجیب عدم در کشد

جب یہ معلوم ہو چکا تو اب سمجھو کہ عظمت عشق نے انسان کو بوالفضول بنا دیا کیونکہ یہ اس کا متحمل نہ تھا اور خواہ مخواہ اوسکے بار کو اپنے سر لے لیا اسی زیادہ طلبی کے سبب اوس نے ظلوم وجہول کا خطاب پایا - چنانچہ فرمایا گیا ہے - انا عرضنا الامانة علی السموات والارض فابین ان یحملنہا واشفقن منہا وحملہا الانسان انہ کان ظلوما جہولا واقعی وہ اس کٹھن شکار مین جاہل ہے اور ایسا ہے جیسا کہ ایک خرگوش شیر کو بغل مین لے اور خرگوش کا ایسا کرنا اوس کی جہالت ہے کیونکہ اگر وہ شیر کو جانتا اور دیکھتا ہوتا تو ہرگز اوسے بغل مین نہ لیتا اور جبکہ وہ کرتا ہے تو خود اپنے اوپر اور اپنی جان پر صریح ظلم کرتا ہے لیکن یہ ظلم ہزار عدلون پر سبقت رکھتا ہے اور یہ جہل ہزارون علون کا استاد اور یہ ظلم ہزارون عدلون کا راہ نما ہے خیر یہ استطرادی مضمون تو ختم ہوا اب قصہ سنو اوس نے اوس کا ہاتھ پکڑا اور اس خیال کہ اس مردہ مین اوس وقت جان آسے گی جبکہ مین اسے زندہ کرونگا اور جبکہ یہ مردہ میرے ذریعہ سے زندہ ہوگا تو گویا کہ میری جان میری طرف رُخ کرے گی - یعنی اوسکی زندگی میری زندگی ہوگی - مین اسے اس نئی جان سے جو مین دینے والا ہون معزز و ممتاز کرون گا اور وہ جان جو کہ مین اسے دون گا وہ میری بخشش کو دیکھے گی یہ جان جو اب تک تھی یہ نہین دیکھ سکتی کیونکہ یہ نامحرم ہے اور جان لا محرم دیدار یار کے قابل نہین - اوس کے قابل وہی ہے جو کوئے دوست سے ملی ہو - مین قصائی کی طرح اوس کے اندر پھونک بھر دون گا تا کہ اوس کا مغز پوست کو چھوڑ دے

اور پوست جاکر مغز ہی مغز رہ جاوے اوس کے بعد کہا کہ اے شخص جس کی جان بلا سے پرواز کر گئی ہے اب بلا کا وقت جاتا رہا اور ہم اعلان کرتے ہین کہ ہم نے وصل کا دروازہ تیرے لئے کھول دیا ہے تو آ اور اس سے متمتع ہو اور اے وہ شخص جس کی بیخودی اور مستی کا سبب ہمارا وجود ہے اور جس کی ہستی ہمیشہ ہماری ہستی سے وابستہ ہے مین اس وقت تجھ سے بدون تکلم راز کہنا چاہتا ہون تو سن کیونکہ وہ لب اور وہ زبان جس سے مین راز کہتا ہون اس تکلم ظاہری سے آبی ہین وہ تو باطنی نہر یعنی دل پر معنا مین کا القا کرتی ہے اچھا اب تو بھی وہ کان کھول جو حقیقت مین کان ہین اور وہ راز سن جلسے قدرت خدا ظاہر ہو جبکہ عاشق نے اعلان وصل سُننا شروع کیا تو آہستہ آہستہ حرکت شروع کی وہ

کیونکر نہ زندہ ہوجاوے آخر عاشق خاک سے توکم نہیں پس جبکہ خاک عشوۂ صبا سے زندہ اور سبز پوش ہوجاتی ہے تو اگر عاشق الطاف محبوب سے زندہ ہوجاوے تو کون سی تعجب کی بات ہے نیز وہ آب نطفہ سے توکم نہیں پھر جبکہ حکم کن سے اوس سے یوسف اور آفتاب رو پیدا ہوتے ہیں تو عاشق کی زندگی کیا حیرت انگیز ہے نیز وہ ہوا سے توکم نہیں کہ امر کن سے رحم میں مور اور خوش گفتار جانور بن جاتے تھے۔ (چونکہ پرندوں میں عنصر ہوائی غالب ہوتا ہے اسلئے مولانا نے مور کا مادہ ہوا قرار دیا واللہ اعلم) تو عاشق کیون نہ زندہ ہوجاوے نیز وہ آگ سے توکم نہیں کہ وہ یا نار کونی بردًا وسلامًا علیٰ ابراھیم سن کر خلیل کے لئے باغ بن جاتی ہے نیز وہ لکڑی سے توکم نہیں کہ وہ مدافعت فرعون کیلئے بحکم خداوندی اژدہائے مکروہ بن جاتی ہے نیز وہ پہاڑ کے پتھر سے توکم نہیں جس نے ایک اونٹنی جن دی جس سے ایک اور اونٹنی پیدا ہوئی اچھا سب کو چھوڑو آخر وہ عدم سے توکم نہیں جس سے ایک عالم پیدا ہوا اور برابر پیدا ہوتا رہتا ہے جبکہ یہ صورت ہے تو پھر عاشق کا زندہ ہوجانا کیا تعجب ہے۔ بالخصوص عاشق حق سبحانہ کا۔ خیر تو اوسنے حرکت کی اور اوٹھا اور تڑپا اور خوش ایک دو مرتبہ وجد میں گھوما اور پاؤن میں گر پڑا اوس کا چہرہ دیکھ کر بہت خوش ہوا اور پھول کی طرح کھل گیا اور وصال میں پہونچکر قید فراق سے چھوٹ گیا۔

# شرح شبیری

## معشوق کا اپنے بیہوش عاشق کو نوازنا تاکہ وہ ہوش میں آجاوے

باز گردم جانب صدر جہان　　　در نوازش عاشق خود را نہان

یعنی میں پھر صدر جہان کی طرف لوٹتا ہوں کہ اوس نے اپنے عاشق بیہوش کو نوازا۔

بر گرفتش سر نہاد اندر کنار　　　بر رخش می کرد اشک تر نثار

یعنی اوس کا سر لیکر گود میں رکھا اور اوس کے چہرہ پر تر آنسو نثار کئے۔

می کشید از بیہشی اشش در بیان　　　اندک اندک از کرم صدر جہان

یعنی صدر جہان اوس کو تھوڑا تھوڑا کرم کی وجہ سے بیہوشی سے بیان میں لا رہا تھا۔ یعنی چاہتا تھا کہ وہ بولے

بانگ زد در گوش او شہ کای گدا　　　زر نثار آوردمت دامن کشا

یعنی اوس بادشاہ نے اوس کے کان میں آواز دی کہ اے گدا میں تیرے پاس سونا نثار کرنے کیلئے لایا ہون دامن کھول (زر سے مراد صدر جہان کے الطاف وکرم ہیں)۔

جان تو کاندر فراقم می طپید چونکہ زہارش رسیدم چون رمید

یعنی تیری جان میرے فراق مین تڑپ رہی تھی تو جبکہ مین اوس کے پاس جلدی سے پہونچا کیون بھاگ گئی۔

اے بدیدہ در فراقم گرم و سرد باخود آ از بیخودی و باز گرد

یعنی اے میرے فراق مین گرم و سرد کو دیکھے ہوئے بیخودی سے خودی مین لوٹ آ۔ آگے ایک مثال دیتے ہین۔

مرغ خانہ اشترے را بیخرد رسم مہمانش بخانہ می برد

یعنی ایک خانگی مرغ ایک اونٹ کو بے عقلی کی وجہ سے اوس کی رسم مہمانی کی وجہ سے گھر لیجاتا ہے۔

چون بخانہ مرغ اشتر پا نہاد خانہ ویران گشت و سقف اندر فتاد

یعنی جب مرغ کے گھر مین اونٹ نے پاؤن رکھا تو گھر ویران ہو گیا اور چھت گر پڑی۔

خانہ مرغ ست عقل و ہوش ما ہوش صالح طالب ناقہ خدا

یعنی ہمارا عقل و ہوش مرغ کا گھر ہے اور نیک ہوش ناقۂ خدا کے طالب ہین۔ (ناقہ سے مراد عشق ہے)

ناقہ چون سر کرد در آب و گلش نے گل آنجا ماند نے جان و دلش

یعنی ناقہ نے جب ظہور کیا اوس (ہوش) کے آب و گل مین تو نہ اوس جگہ اوس کی مٹی رہی اور نہ اوس کا جان و دل رہا

جاہل ست او اندرین مشکل شکار می کشد خرگوش شیرے در کنار

یعنی اس مشکل شکار مین وہ جاہل ہے کہ خرگوش ایک شیر کو گود مین لیتا ہے۔

کے کنار اندر کشیدے شیر را گر بدانستے و دیدے شیر را

یعنی شیر کو کب گود مین لے سکتا تھا اگر شیر کو جانتا اور دیکھ لیتا۔

ظالم است او بر خود و بر جان خود ظلم بین کز عدلہا گو می برد

یعنی وہ اپنے اوپر اور اپنی جان پر ظالم ہے ظلم دیکھو کہ انصافون سے سبقت لے جا رہا ہے۔

جہل او مر علمہا را اوستاد ظلم او مر عدلہا را شد رشاد

یعنی اوس کا جہل علمون کا اوستاد ہے اور اوس کا ظلم انصافون کے لئے رہبر ہے مطلب یہ ہے کہ جو شخص عشق حق کو اپنے اوپر لیتا ہے وہ بظاہر گویا کہ اپنے اوپر ظلم کر رہا ہے کیونکہ جب عشق آویگا تو وہ اوس کو فنا اور نیست و نابود کر دیگا۔ اور اوس نے جاتنی بڑی چیز کو اپنے اوپر لے لیا ہے اوس کی وجہ یہ ہے کہ اوسکو عظمت و جلال حق کی پوری طرح خبر نہین لیکن اوس کا یہ ظاہری ظلم لاکھون انصافون سے بہتر ہے اور اوس کا یہ جہل لاکھون علمون سے برتر ہے آگے صدر جہان کا مقولہ ہے۔

دست او بگرفت کاین رفتہ دمش آنکہے آید کہ من دم بخشمش

یعنی صدر جہاں نے اوس کا ہاتھ پکڑا کہ اوس کا یہ سانس گیا ہوا اوس وقت آوے گا کہ میں اوس کو سانس بخشوں گا

چون بمن زندہ شود آں مردہ تن　　جان من باشد کہ رو آرد بمن

یعنی جب وہ مردہ تن میری وجہ سے زندہ ہوگا تو گویا کہ وہ میری جان ہوگی جو کہ میری طرف متوجہ ہوگی۔

من کنم اورا ازین جان محتشم　　جان کہ من بخشم بہ بیند بخششم

یعنی میں اوس کو اس جان سے باشوکت کروں گا اور جو جان کہ میں بخشوں گا وہ میری بخشش کو دیکھے گی مطلب یہ کہ اوس کے پہلے ہوش وحواس تو جاتے رہے اب جو ہوش میری وجہ سے آوینگے اوس سے یہ میری بخشش اور الطاف وکرم کو دیکھے گا بس اسی طرح جب حق تعالیٰ بندہ کو خود بصیرۃ عطا فرماتے ہیں تو بندہ اوسی بصیرۃ سے عظمت وجلال حق کا مشاہدہ کرتا ہے ورنہ اوس کے تو کوئی اس قابل کہاں۔

جان نامحرم نہ بیند روی دوست　　جز ہمان جان کاصل او ازکوی اوست

یعنی نامحرم جان محبوب کے چہرہ کو نہیں دیکھ سکتی سوائے اوس جان کے کہ اوس کی اصل اوسی کوچہ سے ہو۔

دردمم قصاب وار این دوست را　　تا ہلد آن مغز نغزش پوست را

یعنی میں قصاب کی طرح اس دوست کے اندر پھونکونگا تاکہ اوس کا وہ مغز عمدہ کھال کو چھوڑ دے مطلب یہ کہ قصاب کھال کے اندر پھونکا کرتے ہیں تاکہ جو جان باقی رہی ہے وہ بھی نکل جاوے تو اسی طرح وہ بھی کہتے ہیں کہ ہم اوسکے اندر روح پھونکتے ہیں تاکہ اوس کی یہ نفیس جان اس ناسوت کو چھوڑ کر ہماری طرف متوجہ ہو

گفت ای جان رمیدہ از بلا　　وصل را ما در کشادیم الصلا

یعنی فرماتے ہیں کہ اے جان جو کہ بلا کی وجہ سے بھاگی ہوئی ہے ہم نے وصل کے لئے دروازہ کھولدیا ہے آؤ مطلب یہ کہ فرماتے ہیں کہ اے وہ جان جو کہ ہمارے عشق میں مبتلا ہو کر اپنے کو کھو چکی ہے اب ہم نے وصل کیلئے دروازہ کھولدیا ہے آؤ وصل حاصل کرو۔

اے خود ما بیخودی و مستیت　　اے زہست ما ہمارہ ہستیت

اے وہ شخص کہ ہمارا وجود تیری بیخودی اور مستی ہے اور ہماری ہستی کی وجہ سے ہمیشہ تیری ہستی ہے۔

با تو بے لب این زمان من نو بنو　　رازہائے کہنہ می گویم شنو

یعنی تیرے ساتھ میں اس وقت بے لب کے نو بنو پرانے رازوں کو کہتا ہوں سُن۔

زانکہ آن لبہا ازین دم می رمد　　بر لب جوئے نہان بر می دمد

یعنی اس لئے کہ وہ لب اسی دم سے پیدا ہوتے ہیں اور پوشیدہ ندی کے کنارہ پر ظاہر ہوتے ہیں مطلب یہ کہ ہم تم سے اسی زبان ظاہری سے کچھ باتیں بیان کرتے ہیں اسکے ذریعہ سے تمہارے قلب پر علوم اور فنون ظاہر کرینگے

گوش بیگوشی درین دم برگشا     بهر راز یفعل الله ما یشاء

یعنی بے سُننے کے کان یفعل اللہ ما یشاء کے راز کے واسطے کھولو مطلب یہ کہ ان رازوں کے لئے یہ ظاہری کان بھی کافی نہیں ہیں ان کے لئے بھی گوش قلب کی ضرورت ہے۔

چوں صلائے وصل بشنیدن گرفت     اندک اندک مردہ جنبیدن گرفت

یعنی جب وصل کی آواز سُننا شروع کی تو مردہ نے تھوڑا تھوڑا ہلنا شروع کیا یعنی جب اس عاشق نے سُنا کہ وصل محبوب کا وقت قریب ہے تو اسکے ہوش و حواس کچھ درست ہوئے اور اُس نے ہلنا شروع کیا مولانا فرماتے ہیں

نے کم از خاکست کز عشوہ صبا     سبزہ پوشد سر بر آرد از فنا

یعنی وہ (عاشق) خاک سے تو کم نہیں ہے کہ (خاک نے) صبا کے عشوہ کیوجہ سے سبزہ پہن لیا۔

کم ز آبِ نطفہ نبود کز خطاب     یوسفان زایند رخ چوں آفتاب

یعنی وہ نطفہ کے پانی سے کم نہیں کہ خطاب (حق) کی وجہ سے یوسف پیدا ہوتے ہیں (جن کے) چہرے آفتاب کی طرح ہوتے ہیں۔

کم ز بادے نے کہ شد از امر کن     در رحم طاؤس و مرغ خوش سخن

یعنی وہ ہوا سے کم نہیں ہے کہ جو امر کن کی وجہ سے رحم کے اندر مور اور خوش آواز جانور ہو گئے۔

کم ز نارے نیست کز امر سلام     گلستان شد بر خلیل خوش کلام

یعنی وہ آگ سے تو کم نہیں ہے جو کہ امر حق کی وجہ سے خلیل خوش کلام پر گلستان ہو گئی تھی۔

کم ز چوبے نیست در دفع عدو     گشت اژدرہائے منکر ز امرِ ہو

یعنی لکڑی سے تو کم نہیں کہ وہ دشمن کے دفع کرنے میں ایک اژدہائے ہیبت ناک ہو گئی تھی۔

کم ز سنگ کوہ نبود کز ولاد     ناقہ کان ناقہ ناقہ زاد و زاد

یعنی پہاڑ کے پتھر سے تو کم نہیں ہے کہ ولادت کی وجہ سے اس نے ایک ایسی اونٹنی جنی کہ جس اونٹنی نے ایک اور بچہ جنا مطلب یہ کہ جب محبوب کی آواز سے اور اس کے حکم سے بیجان چیزوں میں جان پڑ جاتی ہے اور وہ جانداروں جیسا کام کرنے لگتی ہیں تو اگر اس شخص کو محبوب کی آواز سے ہوش آ گیا تو کیا تعجب ہے آگے مولانا فرماتے ہیں۔

زین ہمہ بگذر نہ آن مایہ عدم     عالمے زاد و بزاید دم بدم

یعنی ان سب کو چھوڑ دیا اوس مایہ عدم نے ایک عالم کو نہیں جنا ہے اور ہر گھڑی جن رہا ہے۔ مطلب یہ کہ ان چیزوں کے جاندار ہو جانے سے کیوں تعجب کرتے ہو جبکہ سارا عالم ہی عدم سے موجود ہوا ہے تو یہ بھی اسی عدم کی حالت میں موجود ہو گئے۔

**بر جہید و بر طپید و شاد شاد — یکدو چرخے زد سجود اندر فتاد**

یعنی کودا اور تڑپا خوش خوش۔ ایک چکر لگا کر سجدہ میں گر پڑا۔

**بشکفید از روے او و شاد شد — در وصال از بند ہجر آزاد شد**

یعنی اوس (صدر جہاں) کے چہرہ کی وجہ سے کھل گیا اور خوش ہو گیا اور وصال (کی حالت) میں جدائی کی قید سے آزاد ہو گیا۔

## شرح حبیبی

گفت اے عنقائے حق جان را مطاف — شکر کہ باز آمدی زان کوہ قاف

اے سرافیل قیامت گاہ عشق — اے تو عشق عشق و اے دلخواہ عشق

اولین خلعت گر خواہی دادنم — گوش خواہی کہ نہی بر روزنم

گرچہ میدانی بصفوت حال من — بندہ پرور گوش کن اقوال من

صد ہزاران بار اے صدر فرید — ز آرزوے گوش تو ہوشم پرید

آن سمیعی تو و آن اصغائے تو — وان تبسمہائے جان افزائے تو

آن نیوشیدن کم و بیش مرا — عشوۂ جان بد اندیش مرا

قلبہائے من کہ آن معلوم تست — پس پذیرفتی تو چون نقد درست

بہر گستاخے و شوخ غرہ — حلمہا در پیش حلمت ذرہ

اولا بشنو کہ چون ماندم زشست — اول و آخر ز پیش من بجست

ثانیا بشنو الا صدر ودود — کہ بسے جستم ترا ثانی نبود

ثالثا تا از تو بیرون رفتہ ام — گوئیا ثالث ثلثہ گفتہ ام

رابعا چون سوخت ما را مزرعہ — می ندانم خامسہ از رابعہ

خامسا از ہجرت اے صدر جہان — از حواس خمسہ بودم در زیان

سادسا از شش جہت بے بوئے تو — گوئیا بارید بر من غم دو تو

ساعتی از تا من ندانم صنا له ام　　خون همی گرید فلک از ناله ام
هر کجا یابی تو خون بر خاکها　　پے بری باشد یقین از چشم ما
گفت من رعدست و این بانگ حنین　　زابر خواهد تا ببارد بر زمین
من میان گفت و گریه می تنم　　یا بگریم یا بگویم چون کنم
گر بگویم فوت میگردد بکا　　ور بگریم چون کنم شکر و ثنا
می فتد از دیده خون دل شها　　بین چه افتاده است از دیده مرا
این بگفت و دیده درشد آن نحیف　　که بر و بگریست هم دون هم شریف
از دلش چندان برآمد ہائے وہو　　حلقه کرد اہل بخارا گرد او
خیره گویان خیره گریاں خیره خند　　مرد و زن خورد و کلاں حیران شدند
شهر هم همرنگ او شد اشک ریز　　مرد و زن درہم شده چون رستخیز
آسمان می گفت آندم با زمین　　گر قیامت را ندیدستی ببین
عقل حیران کہ چه عشق ست و چه حال　　کہ فراق او عجب تر یا وصال
چرخ برخوانده قیامت نامه را　　تا مجره بر دریده جامه را

عاشق نے پاؤں سے اوٹھ کر کہا کہ اے نایاب زمانہ اور اے کعبۂ جان خدا کا شکر ہے کہ تو کوہ قاف فراق سے واپس آیا اور اے محشر عشق کے اسرافیل اور عشاق کو زندہ کرنے والے اور اے وہ شخص کہ جس پر عشق بھی عاشق ہے اور اے عشق کے مطلوب پہلا خلعت جو آپ مجھے عطا فرمائیں وہ یہ ہونا چاہئے کہ آپ میرے مُنہ سے کان لگائیں تاکہ میں الم فراق کو بیان کر کے دل کی بھڑاس نکالوں۔ گو آپ صفائی باطن سے میری حالت جانتے ہیں مگر میری زبان سے سُن لیجئے۔ سُنئے لاکھوں مرتبہ ایسا ہوا ہے کہ اس آرزو میں کہ آپ میری بات سُنیں میرے حواس باختہ ہو گئے ہیں آپ کا سُننا اور کان لگا کر متوجہ ہونا اور آپ کا جان افزا تبسم اور آپ کا میری معمولی سی معمولی بات کو سُننا جو محض میری جان بد اندیش کا دہوکہا تھا جس کے ذریعہ سے وہ آپ کو اپنی طرف متوجہ کرنا چاہتی تھی اور یہ کہ آپ نے میرے ان نقائص کو جو آپ کو معلوم ہیں بسا اوقات خوبیوں کی طرح قبول فرمایا ہے اور یہ کہ ایک گستاخ اور مغرور شوخ کیلئے۔ اور دون کے حلم آپ کے حلم کے مقابلہ میں ایک ذرہ ہیں یہ تمام باتیں مجھے اس درخواست پر جرأت دلاتی ہیں اچھا سُنئے اول تو یہ بات ہے کہ جب سے میں آپ کے جال سے نکلا ہوں مجھے آگے پیچھے کی کچھ خبر نہ رہی۔ دوم یہ کہ میں نے بہت کچھ ڈھونڈھا اور سر مارا مگر آپ کا ثانی نہ ملا۔ سوم یہ کہ

جب سے میں آپ کے پاس سے گیا ہوں میں ایسا ہوگیا تھا جیسا کہ کافر نصرانی کہ مطلوبیت میں آپ کا شریک ٹھیرایا۔ چہارم یہ کہ جب سے میری خرمن جان پر بجلی گری ہے اور آپ سے جدا ہوا ہوں مجھے کچھ خبر نہ رہی حتٰی کہ چوتھے اور پانچویں میں امتیاز نہ رہا۔ پنجم یہ کہ آپ کے ہجر میں میرے حواس خمسہ معطل ہو گئے۔ ششم یہ کہ بدوں آپ کے دیدار کے شش جہت سے مجھ پر غم کی موسلادھار بارش ہوتی تھی میں بالکل بے خبر تھا۔ اور مجھے ساتویں اور آٹھویں میں تمیز نہ تھی۔ میرے نالوں پر آسمان خون روتا تھا۔ جہاں کہیں آپ کو زمین پر خون ملے گا تو جبکہ آپ کھوج لگائیں گے تو یقیناً وہ میری آنکھ کا خون ثابت ہوگا۔ میری یہ گفتگو اور یہ آواز گریہ ناک رعد ہے جو ابر کو چاہتی ہے کہ زمین پر برسے یعنی مجھے اس بیان سے رونا آتا ہے اب میں گفتگو اور رونے کے درمیان پھنسا ہوا ہوں۔ گفتگو کروں یا روؤں کیا کروں اگر میں گفتگو کرتا ہوں تو روتا جاتا ہے اور اگر روؤں تو آپ کا شکر اور آپ کی تعریف کیونکر کروں میری آنکھوں سے خون دل بہتا ہے لیجئے دیکھیے یہ کیا اگرا یہ کہہ کر زار زار رونا شروع کیا اور یوں رویا کہ اوس کے رونے پر ادنٰی و اعلیٰ سب روتے تھے اور اوس کے دل سے اس قدر نالہ و فغاں نکلے کہ تمام اہل بخارا اوس کے گرد جمع ہو گئے زبان سے بے تکی باتیں کرتا تھا آنکھوں سے بے حد روتا تھا اور کبھی بے انتہا ہنستا تھا غرضیکہ عجیب حالت تھی جس کو دیکھ کر سب لوگ حیران تھے شہر کے لوگ بھی اوس کی طرح روتے تھے اور عورتیں اور مرد سب گڈمڈ ہو گئے تھے اور قیامت کی سی حالت ہوگئی تھی آسمان بزبان حال زمین سے کہہ رہا تھا کہ اگر تو نے قیامت نہیں دیکھی تو لے یہ دیکھ لے۔ عقل حیران تھی کہ اس کا عشق اور اس کی حالت کس قدر عجیب ہے۔ اور سوچتی تھی کہ اس کا فراق عجیب تر ہے یا وصال۔ آسمان قیامت نامہ پڑھ رہا تھا اور اوس کے ایک ایک واقعہ کو اس پر منطبق کر رہا تھا۔ یہاں تک کہ کہکشاں نے کپڑے پھاڑ ڈالے تھے۔

# شرح شبیری

## بیہوش عاشق کا ہوش میں آنا اور محبوب کی ثنا اور شکر کرنا

گفت اے عنقائے حق جانرا مطاف     شکر کہ باز آمدی زان کوہ قاف

یعنی عاشق نے کہا کہ اے حق کے عنقا اور جان کے طواف کی جگہ شکر ہے کہ آپ اوس (استغنا کے) کوہ قاف سے واپس آگئے۔ مطلب یہ کہ عاشق کہتا ہے کہ اے محبوب خدا کا شکر ہے تمہاری وہ حالت بے اعتنائی اور استغنا

کی گئی اور مجھ پر مہربان ہوئے۔

اے سرافیل قیامت گاہ عشق اے تو عشق عشق والے دلخواہ عشق

یعنی اے عشق کے قیامت گاہ کے اسرافیل اے وہ شخص کہ تم عشق کے معشوق ہو اور اے محبوب عشق۔

اول این خلعت کہ خواہی دادنم گوش خواہم کہ نہی بر روزنم

یعنی اول خلعت جو آپ مجھے دیں گے وہ یہ چاہتا ہوں کہ آپ میری بات پر کان رکھیں مطلب یہ ہے کہ وہ اپنے محبوب کو خطاب کر کے کہہ رہا ہے کہ اے وہ شخص جو کہ عشق کی قیامت کے وقت مردوں کو زندہ کرنے والا ہے میں چاہتا ہوں کہ سب سے اول انعام جو مجھ پر ہو وہ یہ ہو کہ آپ میری باتیں سن لیں۔

گرچہ میدانی بصفوت حال من بندہ پرور گوش کن اقوال من

یعنی اگرچہ آپ برگزیدگی کی وجہ سے میری حالت کو جانتے ہیں (مگر) اے بندہ پرور میری باتوں کو سن ہی لیجئے

صد ہزاران بار اے صدر فرید ز آرزوئے گوش تو ہوشم پرید

یعنی اے صدر یکتا لاکھوں دفعہ تیرے کان کی آرزو میں میرے ہوش اُڑ گئے ہیں۔ مطلب یہ کہ مجھے جُدائی میں جب تیرا میری باتوں کو سننا یاد آیا ہے تو میرے ہوش اُڑ گئے ہیں۔

آن سمیعے تو و آن اصغائے تو وان تبسمہائے جان افزائی تو

یعنی تیرا وہ سننا اور تیرا وہ کان لگانا اور وہ تیرے جان کے بڑھانے والے تبسم۔

آن نیوشیدن کم و بیش مرا عشوۂ جان بداندیش مرا

یعنی وہ میرے کم و بیش کو سننا اور میری جان بداندیش کے نکروں کو سننا۔

قلب ہائے من کہ آن معلوم تست بس پذیرفتی تو چون نقد درست

یعنی میرے ان کھوٹوں کو جو تجھے معلوم ہیں تو نے بہت مرتبہ مثل عمدہ کھرے کے قبول کیا ہے۔

بہر گستاخی و شوخ غرۂ حلمہا در پیش حلمت ذرۂ

یعنی گستاخی اور عاشق کی شوخی کے واسطے تمام حلم تیرے حلم کے سامنے ایک ذرہ ہیں۔ مطلب یہ کہ عاشق کی شوخی اور گستاخی کے برداشت کرنے کیلئے تمام حلم کافی نہیں ہیں مگر تیرے حلم نے اونکو بھی برداشت کیا ہے تو اور سب حلم تیرے حلم سے گھٹے ہوئے ہیں۔

اولاً بشنو کہ چون ماندم ز شست اول و آخر ز پیش من جہست

یعنی اول تو سُن کہ جب میں کمند (خدمت) سے جدا ہوا تو اول و آخر میرے آگے سے جاتا رہا۔ مطلب یہ کہ جب میں آپ کی خدمت سے جُدا ہوا ہوں مجھے اول و آخر کی کچھ خبر نہیں رہی۔

ثانیاً بشنو تو اے صدر ودود     کہ بسے جستم ترا ثانی نبود

یعنی اے صدر محبوب دوسری بات یہ سُن کہ میں نے بہت ڈھونڈھا مگر تیرا کوئی ثانی نہیں تھا۔

ثالثاً تا از تو بیرون رفتہ ام     گوئیا ثالث ثلثہ گفتہ ام

یعنی تیسرے یہ کہ جب سے تیرے پاس سے گیا ہوں گویا ثالث ثلثہ کہا ہے میں نے۔ مطلب یہ کہ چونکہ آپ میرے اصلی محبوب ہیں اور میں آپ سے جُدا ہو کر دوسری جگہ گیا تو ایسا ہو گیا جیسا کہ نصاریٰ محبوب حقیقی کو چھوڑ کر محبوبان مجازی کی طرف التفات کرتے ہیں۔

رابعاً چون سوخت مارا مزرعہ     می ندانم خامسہ از رابعہ

چوتھے یہ کہ جب ہماری (قرب) کی کھیتی جل گئی تو میں پانچویں کو چوتھے سے نہیں جانتا۔ مطلب یہ کہ جب آپ کا قرب جاتا رہا تو پھر مجھے اس قدر بیخودی نے گھیرا کہ مجھے چار و پانچ میں بھی امتیاز نہ رہا۔

خامساً در ہجرت اے صدر جہان     از حواس خمسہ بودم در زیان

اور پانچویں اے صدر جہاں تیری جُدائی میں حواس خمسہ سے نقصان میں تھا۔

سادساً از شش جہت بے روئے تو     گوئیا بارید بر من غم دو تو

یعنی چھٹے شش جہت سے بے چہرہ تیرے کے گویا کہ مجھ پر دوہرا غم برسا۔

سابع از ثامن ندانم ضالہ ام     خون ہمی گرید فلک از نالہ ام

یعنی ساتویں کو آٹھویں سے نہیں جانتا گمراہ ہوں اور فلک میرے نالہ کی وجہ سے خون روتا ہے مطلب یہ کہ میرے نالہ کا اثر آسمان تک پہونچا۔

ہر کجا یابی تو خون بر خاکہا     پے بری باشد یقین از چشم ما

یعنی جس جگہ کہ تو خاک پر خون پاویگا یقیناً ہماری آنکھ سے نشان لے جاوے گا۔ یعنی جہاں کہیں خون پڑا ہوا دیکھو گے تم کو معلوم ہو جاویگا کہ ہم ادہر ہی کو روتے ہوئے گئے ہیں۔

گفت من رعد ست این بانگ وحنیں     ز ابر خواہد تا ببارد بر زمین

یعنی میری باتیں اور یہ آوازیں رعد ہیں اور ابر سے چاہتی ہیں کہ زمین پر برسے مطلب یہ کہ جب میں باتیں کرتا ہوں تو مجھے رونا آتا ہے اور ان باتوں کا تقاضا ہوتا ہے کہ میں خوب روؤں۔

من میان گفت و گریہ می تنم     یا بگریم یا بگویم چون کنم

یعنی میں رونے اور گفتگو کرنے کے درمیان میں کھنچ رہا ہوں کہ روؤں یا باتیں کروں کیا کروں۔

گر بگویم فوت می گردد بکا     ور بگریم چون کنم شکر و ثنا

یعنی اگر باتیں کرتا ہوں تو رونا فوت ہوا جاتا ہے اور اگر روتا ہوں تو تعریف اور شکر کس طرح کروں۔

می فتد از دیدہ خون دل شہا | بین چہ افتادہ ست از دیدہ مرا

یعنی اے بادشاہ آنکھوں سے خون گر رہا ہے دیکھو میری آنکھوں سے کیا گرا ہے۔

این بگفت و گریہ در شد آن نحیف | کہ برو بگریست ہم دون ہم شریف

یعنی یہ کہا اور وہ نحیف رونے میں ہوا (اس طرح) کہ اوس پر کمینہ بھی روئے اور شریف بھی۔

از دلش چندان برآمد ہائے و ہو | حلقہ کرد اہل بخارا گرد او

یعنی اوسکے دل سے اس قدر ہائے وہو نکلی کہ اہل بخارا نے اوسکے گرد حلقہ لگا لیا۔

خیرہ گویان خیرہ گریاں خیرہ خند | مرد و زن خورد و کلاں حیران شدند

یعنی بے ڈھنگا کہنے والا اور بے ڈھنگا رونے والا اور بے ڈھنگا ہنسنے والا عورت و مرد چھوٹے اور بڑے حیران ہوئے

شہر ہم ہمرنگ او شد اشک ریز | مرد و زن در ہم شدہ چون رستخیز

یعنی تمام شہر بھی اوسی کی طرح رونے والا ہو گیا عورت اور مرد آپس میں قیامت کی طرح ملے ہوئے۔ مطلب یہ کہ جس طرح قیامت میں کسی کو ایک دوسرے کی خبر نہ ہو گی اسی طرح سب کے سب اوس کے دیکھنے میں لگے ہوئے تھے کسی کو ایک دوسرے کی خبر نہ تھی۔

آسمان می گفت آندم با زمین | گر قیامت را ندیدستی بہ بین

یعنی آسمان اسوقت زمین سے کہہ رہا تھا کہ اگر تم نے قیامت کو نہ دیکھا ہو تو دیکھ لو۔

عقل حیران کہ چہ عشق ست و چہ حال | کہ فراق او عجب تر یا وصال

یعنی عقل حیران تھی کیسا عشق ہے اور کیا حال ہے کہ فراق اوس کا زیادہ عجب ہے یا وصال مطلب یہ کہ عقل کہتی تھی کہ یہ فراق میں بھی روتا ہی پھرتا تھا اور وصل میں بھی رو رہا ہے تو کونسی حالت زیادہ عجب ہے

چرخ بر خواندہ قیامت نامہ را | تا مجرہ بر دریدہ جامہ را

یعنی آسمان قیامت نامہ کو پڑھ رہا تھا اور کہکشاں تک کپڑے پھاڑے ہوئے تھا (آگے مولانا فرماتے ہیں)۔

## شرح حبیبی

با دو عالم عشق را بیگانگی ست | واندران ہفتاد و دو دیوانگی ست

سخت پنہانست و پیدا حیرتش | جان سلطانان جان در حسرتش

غیر ہفتاد و دو ملت کیش او | تخت شاہان تختہ بندی پیش او

مطرب عشق این زند وقت سماع ‌‌‌‌ بندگی بند و خداوندی صداع

پس چه باشد عشق دریای عدم ‌‌‌‌ در شکسته عقل را آنجا قدم

بندگی و سلطنت معلوم شد ‌‌‌‌ زین دو پرده عاشقی مکتوم شد

کاشکی هستی زبانی داشتی ‌‌‌‌ تا ز هستان پرده‌ها برداشتی

هر چه گوئی ای دم هستی ازان ‌‌‌‌ پردهٔ دیگر برو بستی بدان

آفت ادراک آن حالست و قال ‌‌‌‌ خون بخون شستن محالست و محال

من چو با سودائیانش محرمم ‌‌‌‌ روز و شب اندر قفس در می دمم

سخت مست و بیخود و آشفتهٔ ‌‌‌‌ دوش ای جان بر چه پهلو خفتهٔ

هان و هان هشدار بر ناری دمی ‌‌‌‌ اولا بر جه طلب کن محرمی

عاشق و مستی و بگشاده زبان ‌‌‌‌ الله الله اشتری بر نردبان

چون ز راز و ناز او گوید زبان ‌‌‌‌ یا جمیل الستر خواند آسمان

ستر چه در پنبه و پشم آذرست ‌‌‌‌ تو همی پوشیش او رسواترست

چون بکوشم تا سرش پنهان کنم ‌‌‌‌ سر بر آرد چون علم کاینک منم

رغم انفم گیردم او هر دو گوش ‌‌‌‌ کای مدمغ چونش می پوشی بپوش

گویمش رو گرچه بر جوشیدهٔ ‌‌‌‌ همچو جان پیدائی و پوشیدهٔ

گوید او محبوس خنبست این تنم ‌‌‌‌ چون می اندر بزم خنبک می زنم

گویمش زان پیش که گردی گرو ‌‌‌‌ تا نیاید آفت مستی برو

گوید از جام لطیف آشام من ‌‌‌‌ یار روزم تا نماز شام من

چون بیاید شام و دزدد جام من ‌‌‌‌ گویمش واده که تا مد شام من

زان عرب بنهاد نام می مدام ‌‌‌‌ زانکه سیری نیست میخور را مدام

(تنبیہ) ان اشعار کی تشریح میں حضرت مجدد الملۃ والدین کی ایک تحریر ہے جو کہ شرح شبیری میں درج ہے۔ مگر میں نے انکی شرح دوسرے عنوان سے کی ہے تا کہ اس عنوان سے بھی واقفیت ہو جاوے اور فائدہ تام ہو بس سنو کہ۔ یہاں سے مولانا صفات عشق بیان کرنا چاہتے ہیں اور کہتے ہیں عشق بھی عجیب چیز ہے کہ تمام دنیا سے نرالا ہے کہ اس کے آثار دیگر موجودات کے آثار سے نہیں ملتے۔ عالم میں اگر کسی میں ایک قسم کی دیوانگی ہو گی تو اس میں بہتر طرح کے جنون ہیں۔ ایک صفت اس کی یہ ہے کہ ذاتاً نہایت مخفی ہے مگر حیرت اس کی ظاہر ہے اور ایک وصف اس کا یہ ہے کہ انبیا و اولیا کو بھی باوجودیکہ وہ سلطانان جہان ہیں اوس کی تمنا ہے اور وہ اس سے مستغنی نہیں ایک بات اس میں یہ ہے کہ اوس کا

مسلک تمام مذاہب و مسالک سے جداگانہ ہے مثلاً تخت شاہی اوس کے نزدیک ایک قید ہے اور
اور کسی مسلک میں نہیں اگر ہو تو ضرور اس میں اس کی آمیزش ہوگی اور یہ اوس کا مقتضی ہوگا چونکہ اسکی
شان سب سے نرالی ہے اس لئے مطرب عشق (یعنی خود عشق) قوالی میں یہ راگ گاتا ہے یعنی بزبان
حال یہ کہتا ہے کہ تابعیت ایک قید ہے اور متبوعیت در دسری جب مطلق عشق کی یہ حالت ہے جسمیں
عشق مجازی بھی داخل ہے تو خاص بحر عالم غیب یعنی حق سبحانہ کا عشق کیا ہوگا اور اوس کی صفات مختصر
کس قدر عجیب ہوں گی سچ تو یہ ہے کہ اس کی حالت تک عقل کی رسائی ناممکن ہے اب مولانا اس کی
خفا کیوجہ بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اصل وجہ خفا کی یہ ہے کہ لوگوں کو بندگی و سلطنت کا حال معلوم
ہوا لہذا کسی نے بندگی اختیار کی اور کسی نے سلطنت اور یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ عشق کو ان دونوں
سے نفرت ہے ایک کو وہ قید کہتا ہے دوسرے کو در دسری تو وہ ان کے ساتھ جمع نہ ہو سکا لہذا مخفی رہا
اور یہ ہر دو اس کا حجاب بن گئیں کسی ہست اور یا خود کی تو کیا مجال ہے کہ وہ اوس کی حالت بیان
کر سکے کاش خود بیخودی کے زبان ہوتی۔ اور وہ خود اپنی حالت بیان کرتی جس کے سبب بیخود دل
اور بیخودی و عشق کی حالت معلوم ہوتی۔ رہا کلام جس کا منشا ہستی ہے اوس سے تو اوس کی حالت
پورے طور پر منکشف نہ ہوتی بلکہ اس سے اوس کی حالت پر ایک اور پردہ پڑ جاتا ہے اور قال اوس
حال کے منافی ہے اس لئے کہ ان کا تعلق ہستی سے ہے پس اوس چیز سے جو کہ ہستی سے تعلق رکھتی
ہے اوس حجاب کو دور کرنا جو کہ خود بھی ہستی سے تعلق رکھتا ہے یوں ہی ناممکن ہے جیسے خون کو خون
سے دھونا۔ ہاں میں چونکہ اوس کے سودائیوں کا محرم راز ہوں اس لئے اوس کی حالت سے واقف
ہوں اور رات دن اوس کی حقیقت کی سمجھانے کی لاطائل کوشش کرتا ہوں۔ مولانا جوش میں کہہ تو
گئے کہ میں راز عشق سے واقف ہوں مگر پھر اُن کو تنبیہ ہوا اسلئے فرماتے ہیں کہ تو نہایت مست
اور بیخود اور آشفتہ ہے بتا تو سہی تو رات کس کروٹ سویا تھا دیکھ خبردار ایک لفظ مُنہ سے مت
نکالنا ایسی ہی اگر ضرورت ہے تو اولاً کوئی محرم راز تلاش کر پھر جو جی میں آئے کہہ کچھ مضائقہ
نہیں تو عاشق اور مست ہوا اور تیری زبان کھُلی ہو کیس قدر عجیب اور بے جوڑ بات ہے بھائی ہم کو
تو اس سے یوں ہی حیرت ہوتی ہے جیسے اونٹ کے سیڑھی پر چڑھنے سے بھلا اس کے راز و نیاز
زبان کیونکر بیان کر سکتی ہے حالانکہ اس کی تستر کی آسمان تعریف کرتا ہے اور پکارتا ہے تو یا
جمیل الستر اور اے خوب پوشیدہ کہہ کر پکارتا ہے یہاں تک تو اخفائے راز عشق کی ضرورت
بیان کی تھی اب یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ اگر بلا اختیار و بالاضطرار اس کے آثار ظاہر ہو جاویں تو

مضائقہ نہیں کیونکہ اس کا چھپنا قدرت سے باہر ہے کہ عشق و مشک را نتوان نہفتن اس کو یوں بیان فرماتے ہیں کہ اجی کیسا اخفا بھلا کہیں ممکن ہے کیونکہ اس کی تو ایسی مثال ہے جیسے آگ کو روئی یا اون سے چھپاؤ تو جس طرح کہ وہ اس سے نہ چھپے گی بلکہ اور ظاہر ہوگی یوں ہی تم چاہتے ہو کہ ہم اسے بالکلیہ چھپائیں مگر وہ اس سے اور ظاہر ہوتا ہے اب خطاب سے تکلم کی طرف التفات فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جب میں اس کو مخفی کرنے کی کوشش کرتا ہوں تو وہ جھنڈے کی طرح سر بلند کرتا ہے اور کہتا ہے لوگو دیکھ لو میں ہوں غرضیکہ وہ میرے منشاء کے خلاف میرے کان پکڑ کر بلاتا ہے اور کہتا ہے کہ بیہودہ تو مجھے چھپانا چاہتا ہے اچھا لے چھپا دیکھوں تو کیسا چھپانے والا ہے جب میں اس کا غصہ دیکھتا ہوں تو بمنت التجا کرتا ہوں اور کہتا ہوں کہ گو آپ غصہ میں ہیں اور جان کی طرح مخفی ہو کر بھی آپ ظاہر ہیں میں اس کا انکار نہیں کرتا اور نہ آپ کے ظہور کو میں روک سکتا ہوں مگر آپ تشریف لے جائیے اور خود اپنے کو مخفی کیجئے اس پر کہتا ہے کہ یہ میرے اختیار میں نہیں میں اگرچہ ارواح میں محبوس ہوں مگر نہ یہ حبس میرے ظہور کیلئے مانع ہے اور نہ عدم ظہور میرا اختیاری ہے پس میری مثال ایسی ہے جیسے شراب مٹکے میں محبوس ہو اور سر محفل تالیاں بجا رہی ہو اگر میں اس کو اس عنوان سے منع کرتا ہوں تو اس کا یہ جواب ملتا ہے جو تم سن چکے ہو اور اگر یوں کہتا ہوں کہ دیکھو یہ شیوہ اچھا نہیں ہے اس میں مصیبت میں پھنس جانے کا اندیشہ ہے کیونکہ جوش مستی میں میرے منہ سے نامناسب باتیں نکلیں گی اور لوگ دشمن ہو جائیں گے اور میرا ضرر خود آپ کا ضرر ہے اور میری دشمنی آپ کی دشمنی پس قبل اس کے کہ تم میری مستی کے سبب کسی مصیبت میں پھنسو بہتر یہ ہے کہ جا کر چھپ رہو تو جواب یہ ملتا ہے کہ تم ایک لطیف آشام شخص ہو تنگ ظرف اور کم ظرف نہیں ہو لہذا میں کسی تنگ ظرف اور کم حوصلہ شخص کے پیالے کی شراب نہیں بلکہ ایک نہایت نفیس پینے والے کی جام کی شراب ہوں۔ اس لئے مجھے اندیشہ نہیں کہ تم اول فول بکو گے لہذا میں نہ مخفی ہو سکتا ہوں اور نہ تم سے جدا ہو سکتا ہوں۔ میں تو صبح سے شام تک تمہارے ساتھ رہونگا یعنی میرا اور تمہارا تو زندگی بھر کا ساتھ ہے اور موت سے پہلے تمہیں نہیں چھوڑ سکتا غرضیکہ میں قوت سے بھی کام لیتا ہوں اور منتیں بھی کرتا ہوں۔ دھمکیاں بھی دیتا ہوں مگر عشق ہے کہ بدون ظاہر ہوئے نہیں رہتا ایسی حالت میں اگر افشائے راز ہو جاوے تو مجبوری ہے اب مولانا فرماتے ہیں کہ عشق کہتا ہے کہ میں شام تک تمہارے ساتھ رہونگا اور مرتے دم تک تمہارا ساتھ نہ چھوڑونگا میں کہتا ہوں کہ تیرا کبھی پیچھا نہ چھوڑونگا جب شام موت میرا پیالہ چرانے اور مجھے عشق سے جدا کرنے آئے گی تو میں کہونگا لا میرا پیالہ ابھی شام

نہیں ہوئی اور میرے مرنے کا وقت نہیں آیا کیونکہ عشاق کیلئے موت نہیں ہے

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق الخ

واقعی یہ شراب ایسی چیز ہے کہ اس سے کبھی جی نہیں بھرتا۔ یہ تو بڑی چیز ہے شراب محسوس سے بھی بادہ گسار سیر نہیں ہوتے اس لئے عرب نے شراب کو مدام کہا ہے کہ مے خوار اس سے کبھی سیر نہیں ہوتا۔

اب مولانا پھر اوصاف عشق کی طرف انتقال کرتے ہیں اور کہتے ہیں ہے

عشق جوشد بادۂ تحقیق را الخ

## شرح شبیری

با دو عالم عشق را بیگانگی    اندرو ہفتاد و دو دیوانگی

یعنی عشق کو دونوں عالم سے بیگانگی ہے اوس کے اندر بہتر جنون ہیں بہتر سے مراد کثرت ہے یعنی بہت سے جنون ہیں۔ مطلب یہ کہ عشق کے خواص سب موجودات عالم سے نرالے ہیں اوس میں بے شمار جنون ہیں یہ بیان ہے اوس کے بعض خواص کا کہ دونوں عالم کے مصالح کا تو ہوش ہی اور یہاں بیہوشی ہے اور بیہوشی متعارف سے بھی یہ بیہوشی دوسری نوع کی ہے۔

سخت پنہانست و پیدا حیرتش    جان سلطانان جان در حسرتش

یعنی وہ بہت پوشیدہ ہے اور اوس کی حیرت ظاہر ہے اور جان کی بادشاہوں کی جان اوس کی تمنا میں ہے مطلب یہ کہ عشق میں جو حیرت ہوتی ہے وہ باعتبار اپنی کنہ کے عوام سے پنہاں ہے کیونکہ وہ ذوقی ہے اور عوام اوس ذوق سے خالی ہیں اور باعتبار بعض آثار کے ظاہر ہے چنانچہ ظاہر ہے اور شاہان جان یعنی انبیاء اور اولیاء اوس کے شوق میں ہیں پس حسرت مجازاً بمعنی تمنا کے ہے۔

غیر ہفتاد و دو ملت کیش او    تخت شاہان تختہ بندی پیش او

یعنی بہتر دینوں سے اوس کا مذہب جدا ہے اور بادشاہوں کا تخت اوس کے سامنے قید خانہ ہے مطلب یہ کہ تمام مذاہب سے الگ اس عشق کا مذہب ہے۔ مذاہب باطلہ سے الگ ہونا تو ظاہر ہے کیونکہ عشق امر حق ہے اور ممکن ہے کہ ہفتاد و دو سے مراد صرف مذاہب باطلہ ہی لئے جاویں اور اگر قطع نظر عدد سے تمام مذاہب لئے جاویں تو مذہب حق سے جدا ہونا اس طرح ہے کہ مذہب تو مکتسب اور عقلی ہے اور یہ موہوب اور حالی ہے اور تغایر دونوں کا ظاہر ہے اور عشق ایسی چیز ہے کہ بادشاہوں کا تخت و تاج اوس کے سامنے بجائے حبس کے یعنی کلفت دہ ہے۔

**مطرب عشق این زند وقت سماع　　بندگی بند و خداوندی صداع**

یعنی سماع کے وقت عشق کا مطرب یہ بجا رہا ہے کہ بندگی ایک قید ہے اور خداوندی درد سر ہے۔ مطلب یہ کہ سماع کے وقت مطرب حق بزبان حال عشق کی صفت میں یہ کہتا تھا کہ تابعیت تو ایک قید ہے اور متبوعیت درد سر ہے چنانچہ ظاہر ہے یعنی عشق دونوں سے ارفع ہے اور اوس میں دونوں سے آزادی ہے کیونکہ یہ دونوں فرع ہیں صحو و ہستی کے اور عشق میں فنا اور نیستی ہے۔

**پس چہ باشد عشق دریائے عدم　　درشکستہ عقل را آنجا قدم**

یعنی بس عشق کیا ہے ایک دریائے عدم ہے کہ اوس جگہ عقل کے قدم ٹوٹے ہوئے ہیں مطلب یہ کہ اس سے ثابت ہوا کہ عشق کیا چیز ہے وہ ایک دریائے فنا ہے دریا سے تشبیہ باعتبار محل غرق ہونے کے ہے اور جس طرح دریا میں کوئی عاقل قدم نہیں رکھ سکتا اس میں بھی عقل شکستہ قدم ہے اور اوس کی اوس میں رسائی نہیں چنانچہ فنا کا فوق العقل ہونا ظاہر ہے۔

**بندگی و سلطنت معلوم شد　　زین دو پردہ عاشقی مکتوم شد**

یعنی بندگی و سلطنت معلوم ہو گئی اور عاشقی ان دونوں پردوں سے پوشیدہ ہے مطلب یہ کہ اس تقریر بالا سے بندگی و تابعیت اور سلطنت و متبوعیت کا حال معلوم ہو چکا ان دونوں حجابوں سے عشق مکتوم ہے کہ وہاں دونوں کا گذر نہیں۔ اسی لئے ان دونوں کو حجاب کہدیا اور انھیں دونوں کی کیا تخصیص ہے جو علت ان دونوں کی رسائی نہ ہونے کی ہے یعنی ان دونوں کا فرع ہونا ہستی کیلئے اسی علت سے جتنی اشیاء وجودیہ ہیں سب کا عدم دخل معلوم ہو گیا اسی کو فرماتے ہیں۔

**کاشکے ہستی زبانے داشتے　　تا ز ہستان پردہا برداشتے**

یعنی کاش ہستی ایک زبان رکھتی تاکہ تمام موجودات سے پردوں کو اٹھا دیتی۔ مطلب یہ کہ بجائے اسکے کہ ہم بعض اشیاء وجودیہ کا بیان کر رہے ہیں کاش خود ہستی کے زبان ہوتی تو وہ اپنی حقیقت بیان کر کے تمام اشیاء کی حقیقت خاص اس امر میں بیان کر دیتی کہ عشق تک کسی کی رسائی نہیں آگے فرماتے ہیں۔

**ہر چہ گوئی اے دم ہستی ازاں　　پردۂ دیگر برو بستی بداں**

یعنی اے ہستی کے کلام تو اوس عشق سے جو کچھ بیان کرے تو اوس پر ایک دوسرا پردہ باندھ دیتا ہے جان لے۔ مطلب یہ ہے کہ اس ہستی کے زبان ہونے سے بھی حقیقت عشق کی منکشف نہ ہوتی پس بعنوان خطاب فرماتے ہیں کہ اے ہستی کے تکلم یعنی اے ہستی متکلم تو فرضاً عشق کے ادنیٰ خاص کو

کر وہاں کسی ہستی کا گذر نہیں جتنا بھی بیان کرے اس سے یہ ہوتا کہ تو اوس پر ایک اور حجاب ڈالدیتی یعنی یہ بیان خود ایک حجاب ہو جاتا اور حجاب میں عدم انکشاف ظاہر ہے اور یہ حجاب اس لئے ہو جاتا کہ۔

آفت ادراک آن قال است وحال　　خون بخون شستن محال است ومحال

یعنی ادراک کا مانع وہ قال اور حال ہے اور خون کا خون سے دہونا محال ہے مطلب یہ کہ ادراک عشق کی آفت یعنی مانع یہی دو چیزیں ہیں قال اور حال اور یہ بیان ہستی قال ہوتا اس لئے حجاب ہوتا چنانچہ قال کا مانع ہونا تو ظاہر ہے کہ عشق ایک حال ہے اور قال اوس کا مضاد اور حال سے مراد غیر حال عشق ہے جو عشق سے ادون ہے اور ظاہر ہے کہ ادنیٰ کا حصول ادراک اعلیٰ کیلئے کافی نہیں اور عکس کافی ہے اس لئے ایسا حال بھی مانع ہوگا۔ آگے ایک مثال ہے تکلم ہستی کے رافع حجاب ہو سکنے کی یعنی جس طرح خون کو خون سے نہیں زائل کر سکتے اسی طرح دوسرے حجب اس حجاب یعنی تکلم ہستی سے زائل نہ ہوتے آگے اسی قال کا کشف عشق کے لئے کافی نہ ہونا بیان کرتے ہیں کہ۔

من چو با سودائیانش محرمم　　روز وشب اندر قفس درمی دمم

یعنی میں جب عشق کے سودائیوں کا محرم ہوں تو رات دن پنجرہ میں پھونک رہا ہوں۔ مطلب یہ کہ میں بوجہ اتصاف عشق کے صرف اوس کے سودائیوں یعنی عشاق کا محرم ہوں اور مخاطبین سودائی عشق نہیں ہیں اس لئے اون کے سامنے قال سے اوس کی تحقیق کرنا ایسا ہے جیسا کہ قفس میں پھونک مارنا یعنی عبث ولاطائل آگے اس قال میں اپنا کسی قدر مغلوب ہونا اور باوجود اس مغلوبیت کے اس قال کے ترک کا مناسب ہونا بیان کرتے ہیں۔

سخت مست وبیخود وآشفتۂ　　دوش اے جان بر چہ پہلو خفتۂ

یعنی تیز اور مست اور بیخود اور پریشان ہو رہا ہے تو اے جان تو کل کس پہلو پر سویا ہے۔

ہان وہان ہشدار بر ناری دمے　　اولا بر جہ طلب کن محرمے

یعنی ہاں ہاں سنبھل کہ تو کوئی آواز نہ نکالے اولاً اوٹھ اور کوئی محرم تلاش کر۔ مطلب یہ ہے کہ اپنے نفس کو خطاب فرما رہے ہیں کہ تو بہت ہی تیز اور مست اور نہ بیخود وآشفتہ ہو رہا ہے اے جان یعنی اے نفس تو کس پہلو پر سویا تھا کہ تیرے ہوش درست نہیں ہوئے ہاں ہوش کو سنبھال اور اس قسم کی ایک بات بھی منہ سے مت نکال بلکہ اولاً اس بیہوشی سے نکل اور کسی محرم کو ڈہونڈھ پھر اوس سے کہنے کا مضائقہ نہیں اور علاوہ محرم نہ ہونے کے ایک اور مانع بھی اس قال کا پایا جاتا ہے۔ آگے اوس کا بیان ہے کہ۔

عاشق ومستی وبکشادہ زبان　　اللہ اللہ اشترے بر نردبان

یعنی عاشق اور مستی اور زبان کھلی ہوئی اللہ اللہ ایک اونٹ ہے سیڑھی پر مطلب یہ ہے کہ عاشق ہوکر اور مستی عشق لئے ہوئے اور پھر زبان کھولے ہوئے یہ اجتماع المنافیین ہے جیساکہ شتر کا نردبان پر ہونا عادۃً اجتماع المنافیین ہے آگے اوسی قال کا نامناسب ہونا دوسرے عنوان سے بیان کرتے ہیں کہ۔

چون زراز و ناز او گوید زبان　　یا جمیل الستر خواند آسمان

یعنی جبکہ عشق کے راز و ناز کو زبان بیان کرتی ہے تو آسمان یا جمیل الستر پڑھتا ہے مطلب یہ کہ جب عشق کے اسرار و اطوار زبان قال ظاہر کرتی ہے تو آسمان بھی جبکہ صعود عمل کے وقت اوس پر مطلع ہوتا ہے اس اظہار قال سے توحش کرتا ہے اور دعا کرتا ہے یا جمیل الستر استرہ یعنی اے ستار حسن الستر اس راز کو پوشیدہ کر دیجئے اور اس قائل کے قلب میں سکوت کا القا کر دیجئے یہاں تک مولانا نے حکیمانہ رائے دی ہے کہ اس کا اخفا کرنا چاہئے آگے آثار عشق کا آثار حکمت پر غلبہ ہو گیا ہے اوس غلبہ اور جوش میں کہتے ہیں کہ۔

ستر چہ در پشم و پنبہ آذر ست　　تا ہمی پوشیش او پیدا تر ست

یعنی چھپانا کیسا کہ اون اور روئی میں آگ ہے جتنا کہ تو اوس کو چھپاتا ہے وہ زیادہ ظاہر ہے۔

چون بکوشم تا سرش پنہان کنم　　سر بر آرد چون علم کانیک منم

جب میں کوشش کرتا ہوں کہ اوس کے بھید کو پوشیدہ کروں تو وہ علم کی طرح سر نکالتا ہے کہ یہ میں ہوں مطلب یہ کہ کیسا اخفا اس راز کی تو ایسی مثال ہے جیسے اون اور روئی میں آگ کہ اوس کے اندر مخفی کرنے سے زیادہ ظاہر ہو گی کہ پہلے تو اپنی ہی جگہ میں تھی روئی کے اندر رکھنے سے روئی کی چیز کو بھی گھیر لیا بلکہ اوس کے نواح کو بھی تو بہت ہی پھیل گئی اسی طرح جب میں کوشش کرتا ہوں کہ اوس کے راز کو مخفی کروں تو وہ پرچم بلند کی طرح ظاہر ہوتی ہے کہ دیکھو میں یہ ہوں مراد اس ظہور سے وہ ظہور نہیں جس کے اصدار سے اوپر منع کیا گیا ہے کہ وہ تو اثر ہے اظہار مکتسب کا بلکہ یہ دوسرا ظہور ہے جس کا اصدار حضرت حق سے ہوا ہے یعنی خود وجود واجب کا ظہور تکوینی مظاہر کونیہ میں اور اوس میں ایک قسم کا انتقال ہے یعنی گو میں عشق کا اخفا کرتا ہوں مگر خود ہی اوس کا اس طرح ظہور ہو رہا ہے کہ وجود حق ظاہر ہے اور چونکہ یہی ظہور وجود عشاق حق کی نظر میں ظہور اسرار عشق ہے اسلئے اس کا نام ظہور عشق رکھا گو عوام سے وہ اس حیثیت سے مستور ہے کہ عشاق کی نظر میں بھی وجود کا ظہور عین عشق ہے اس بناء پر اس مضمون کو بعنوان استدراک لایا گیا کہ کیا اخفا الخ اور جب میں کوشش کرتا ہوں الخ اور اسی مضمون کی آگے تاکید ہے کہ۔

رغم انفم گیر دم ناگاہ گوش　　کاے مدمغ چونشی می پوشی بپوش

یعنی کہ باوجود میری ناگواری کے وہ عشق ناگہاں میرے دونوں کان پکڑ کر کہتا ہے کہ اے پاگل تو اس کو کیوں کر چھپاویگا چھپا۔ مطلب یہ کہ وہ عشق علی رغم انفی میرے دونوں کان پکڑ کر کہتا ہے کہ مختل الدماغ تو راز عشق کو کیونکر مخفی کرتا ہے کہ مخفی کردہ مخفی ہو ہی نہیں سکتا جبکہ وجود واجب کا خود ظہور ہو چکا اور وہی راز عشق کا ظہور ہے اور اوس کو ظہور راز عشق کہنا ایسا ہے جیسا بعض اہل حال نے لکھا ہے کہ وحدۃ الوجود کا اخفا کیوں کیا جاوے جبکہ لا الہ الا اللہ کا وہ مدلول ہے اور لا الہ الا اللہ کا اعلان منائر اور منابر اور محاریب میں کیا جاتا ہے آگے ایک مکالمہ ہے جو اسی معنی پر مبنی ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ مولانا بطون سر عشق کو راجح کہہ رہے ہیں و تو عاً بھی کہ باوجود ظہور کے پھر وہ باطن ہی ہے اور استدعاً بھی کہ محبوب حقیقی سے اوسی کی درخواست کرتے ہیں اور محبوب حقیقی اوس کے ظہور کو راجح کر رہا ہے اور درحقیقت یہ ظہور اور بطون دونوں مجتمع ہیں پس یہ محض عنواناً مکالمہ ہے معنوں میں مزاحمتہ نہیں اور مجموعہ کلامین سے یہ بتلانا ہے کہ اگر بصیرت ہو تو حق تعالیٰ کا ظہور وجود عشاق کی نظر میں عین مشہود ہے اور اگر بصیرت نہ ہو تو ہر شئے حجاب مقصود ہے وہ مکالمہ یہ ہے۔

گوئیمش رو گرچہ بر جوشیدۂ ہمچو جاں پیدائی و پوشیدۂ

یعنی میں اوس کو کہتا ہوں کہ جا اگرچہ تو اوبل رہا ہے لیکن جان کی طرح ظاہر اور پوشیدہ ہے تو مطلب یہ کہ میں اوس عشق سے کہتا ہوں کہ تو مجھ پر انکار کرتا ہے کہ تو مخفی نہیں کر سکتا تو میں یہ کہتا ہوں کہ تو ظاہر ہی نہیں ہو سکتا کیونکہ تو اگرچہ ظہور میں جوش کر رہا ہے لیکن روح کی طرح من وجہ ظاہر ہے اور من وجہ باطن تو ظہور تام تو تیرا نہ ہوا چنانچہ ظاہر ہے کہ وجود حق آثار سے ظاہر ہے مگر کنہ اوس کی نامعلوم پس پورا ظاہر نہ ہوا بلکہ غلبہ بطون ہی کو رہا۔

گو ید او محبوس خم ست این تنم چون مے اندر بزم خنبک میزنم

یعنی وہ کہتا ہے کہ میرا یہ بدن خم کے اندر قید ہو رہا ہے میں شراب کی طرح بزم کے اندر تالیاں بجا رہا ہوں مطلب یہ کہ وہ جواب میں کہتا ہے کہ میرے ظہور کو ترجیح ہے اس لئے کہ میں مشابہ مئے انگور کے ہوں جو مرتبہ بطون فی العنب سے نزول کر کے متلبس بالدن یعنی موضوع در خم ہو جاوے اور پھر بزم میں آ کر مستی اور تالیاں بجانے کا سبب بن جاوے جو صاف ظہور ہے اسی طرح بطون سے میرا تن بمعنی وجود یعنی ذات مجازاً مظاہر میں ظاہر ہو گیا اور محسن اس مجاز کا اعتبار ہے جانب مشبہ بہ کا کہ اوس کا تعین مصداق تن کا ظاہر ہے۔

گوئیمش زان پیش کہ گزدی گرو تا نیاید آفت مستی بر و

یعنی میں اوس سے کہتا ہوں کہ اس سے پہلے کہ تو گروی ہو (مستور ہو جا) تاکہ مستی کی آفت اوس پر نہ آوے۔ مطلب یہ کہ پھر میں اوس سے بطور استدعا کہتا ہوں کہ قبل اس کے کہ تو ادراک خلائق کا مرہون یعنی مدرک ہو جاوے اپنے کو با اخفائے ممکن مخفی کر لے پس عامل زان پیش کا مقدر ہے اور مخفی اسلئے کرے تاکہ اوس مدرک پر مستی کی آفت نہ آجاوے یعنی اندیشہ ہے کہ یہ ظہور وجود ظہور شہود تک کسی شخص کے اعتبار سے پہونچ جاوے اور وہ مغلوب السکر ہو کر آفت شطح میں مبتلا نہ ہو جاوے اسلئے اس ظہور کو مستور کر لے۔

گوید از جام لطیف آشام من　　یار روزم تا نماز شام من

یعنی کہتا ہے کہ ایک لطیف جام پینے کی وجہ سے میں دن کا یار ہوں اپنے نماز شام تک مطلب یہ کہ وہ جواب میں کہتا ہے کہ خواہ کچھ بھی ہو قیامت خاصہ یا عامہ تک تو یہ ظہور ضرور رہی رہیگا۔ الاول باعتبار کل واحد والثانی باعتبار المجموع اس کو اس عنوان سے فرماتے ہیں کہ مظاہر کے واسطہ سے جس کو جام لطیف آشام سے اس لئے تعبیر کیا کہ مئے کا ظہور بواسطہ جام کے ہوتا ہے کہ اوس میں وہ مے لطیف بھر بھر کر پیتے ہیں مجازاً آلۂ آشامیدن کو آشامندہ کہدیا۔ پس وہ جام مظہر ہوتا ہے مئے کا اسی طرح ان مظاہر کے واسطے سے تجلی وجود موجب سیرابئے طالبان تجلی ہوتی ہے غرض یہ کہ ان مظاہر کے واسطے سے نماز شام یعنی اختتام آجال تک تو میں نہار کا قرین یعنی متجلی اور ظاہر ضرور ہی رہوں گا پھر نفخ صور پر باطن محض ہو جاؤں گا اور تیری درخواست بھی پوری کر دوں گا گو پھر ظہور ثانیاً ہو جاوے مگر خیر ایک بار تو بطون محض ہو جاویگا یہاں مکالمہ ختم ہو گیا ہے اور محبوب ہی کی بات درخواست کنندہ کی ایک تسلی منظوری بہ میعاد معین پر غالب رہی۔ اب مولانا جوش عشق میں اس وعدۂ مذکورہ منظوری بطون کے متعلق کہتے ہیں کہ۔

چون بیاید شام و دزدد جام من　　گویمش وادہ کہ نامد شام من

یعنی جب شام آوے گی اور میرے جام کو چرا دیگی تو میں اس سے کہونگا کہ واپس دیدے کیونکہ میری شام نہیں آئی ہے۔ مطلب یہ کہ جب وہ شام موعود آوے گی اور میرے جام یعنی میری ہستی کو کہ ایک مظہر خاص ہے وہ شام نہان خانۂ عدم میں مخفی کرنا چاہیگی تو میں اوس شام سے کہوں گا کہ مہربانی کر کے میرا جام واپس دے کہاں لے چلی کیونکہ میری شام نہیں آئی یعنی تو ہر چند کہ شام ہے مگر تو میری شام نہیں ہے پس تیرا آنا میری شام کا آنا نہیں ہے میرا جام تو نہیں لے سکتی۔ مطلب یہ کہ میری قیامت فنا کے مرتبہ میں آچکی ہے اور اس فنا کے بعد بقائے سرمدی نصیب ہو چکی ہے اب میں استثنا الا من شاء اللہ

میں داخل ہوں حاصل یہ ہوا کہ یہ جو وعدہ بطون محض کا ہے یہ عام کے اعتبار سے ہے مجھ سے محبوب حقیقی مخفی نہ ہوگا کیونکہ سیری درخواست بھی اونھیں کے اعتبار سے تھی جن کے لئے ظہور محتمل ابتلا با آفت شطح تھا و لست منہم آگے ایک حسن تعلیل ہے کہ ۔

زان عرب بنہاد نام مے مدام　　زانکہ سیری نیست میخور را مدام

یعنی عرب نے شراب کا نام اسلئے مدام رکھا ہے کیونکہ شراب پینے والے کو کبھی سیری نہیں ہوتی مطلب یہ کہ میں اسلئے اوس سے اپنا جام واپس لے لونگا کہ اوس میں شراب تجلی دائمی ہوں کیونکہ شراب کو عربی میں مدام کہتے ہیں اسلئے کہ وہ چھوٹتی نہیں دائماً پی جاتی ہے پس اس کا مقتضیٰ بھی یہی ہے کہ میرا شرب کبھی منقطع نہ ہو ۔ اور عدم واپسی میں انقطاع لازم آتا ہے اسلئے بھی مجھکو واپس ملنا ضرور ہے یہاں مضمون مقصود مقام ختم ہوگیا آگے ان مضامین کے حسن پر نظر کرکے ایک تفریع فرماتے ہیں کہ ۔

## شرح حبیبی

عشق جوشد بادۂ تحقیق را　　او بود ساقی نہاں صدیق را

چون بجوئے تو بتوفیق حسن　　بادہ آب جان بود ابریق تن

چون بیفزاید مئے توفیق را　　قوت مے بشکند ابریق را

آب گردد ساقی و ہم مست آب　　خود بگو واللہ اعلم بالصواب

پرتو ساقیست کاندر شیرہ رفت　　شیرہ بر جوشید و رقصاں گشت زفت

اندرین معنی بپرس آن خیرہ را　　کہ چناں کے دیدہ بودی شیرہ را

بے تفکر پیش ہر داننده ہست　　آنکہ با گردنده گرداننده ہست

منجملہ خصوصیات عشق کے ایک یہ خصوصیت ہے کہ وہ رحیق تحقیق کو جوش دیتا اور صدیقین یعنی اولیاء اللہ کاملین کو وہ شراب تحقیق خفیہ طور پر پلاکر اونکو محقق بناتا ہے اگر حق سبحانہ کی امداد اور توفیق خیر تمہارے شامل حال ہو اور تم اس شراب کو طلب کرو تو یہ شراب تمہاری روح کے لئے آب حیات کا کام دے اور جسم اوس کے لئے شیشہ بن جاوے ۔ یعنی تم بحیات روحانی زندہ ہو جاؤ اور یہ شراب تمہارے رگ و پے میں سرایت کر جاوے اور جبکہ حق سبحانہ مئے توفیق اضافہ فرمائیں اور مزید توفیق عطا فرماویں تو یہ شراب اپنی تیزی سے شیشہ جسم کو بالکل توڑ دے اور علائق جسمانیہ سے تمہارا تعلق بالکل منقطع ہو جاوے اوس وقت تمہاری یہ شان ہو کہ شراب اور ساقی اور مست سب ایک ہو جائیں یعنی ماسوے

اللہ نظر سے تمام غائب و فنا ہو جائیں اور تم فانی فی الحق ہو جاؤ بس اب کہہ دو کہ خدا خوب حقیقت حال سے واقف ہے اور اس مضمون کو ختم کرو اب ہم تمہیں ایک مفید بات بتلاتے ہیں وہ یہ کہ شراب میں یہ اثر ذاتی نہیں بلکہ پرتو ساقی و تصرف حق سبحانہ ہے کہ یوں جوشاں و رقصاں ہو گئی ہے جو لوگ تصرف حق سبحانہ کے منکر ہیں اون سے پوچھو کہ شراب کی حقیقت شیرہ ہی تو ہے پھر بتاؤ شیرہ میں تم نے کبھی یہ صفت دیکھی ہے جبکہ نہیں دیکھی تو ضرور یہ جدید پیدا ہوئی ہے لہذا یہ ایک اثر حادث ہے اور ہر جاننے والے کے نزدیک یہ امر بدیہی ہے کہ متصرف (بالفتح) کے لئے ایک متصرف (بالکسر) ہے اور ہر اثر کے لئے ایک موثر ضروری ہے پس وہ کون ہے وہ حق سبحانہ ہے کیونکہ اوسکے سوا جتنی چیزیں ہیں سب ان آثار کی طرح محتاج موثر ہیں اور اون کو خود ضرورت موثر ہے لہذا وہ کیا بالذات موثر ہو نگی پس ثابت ہوا کہ موثر بالذات حق سبحانہ ہی ہیں اب ایک واقعہ سنو جس سے اس کی تصدیق ہو کہ فاعل و موثر حقیقی صرف حق سبحانہ ہیں یکے جوانے بر زنے عاشق شدہ است الخ (ف۔ قصۂ آئندہ کے اس مدعا پر دلالت کی یہ وجہ ہے کہ عاشق اسباب متعارفہ للوصول الی المطلوب سے کامیاب نہ ہو سکا اور اسباب مضادہ سے کامیاب ہوا اس سے معلوم ہوا کہ کوئی اور ذات ہے جس کے قبضہ میں اسباب ہیں اور جو کہ اسباب و مسببات میں موثر ہے نیز دفتر چہارم میں معشوقہ لے حق سبحانہ کے تصرف کی بحث چھیڑی ہے۔

## شرح شبیری

عشق جوشد بادۂ تحقیق را　　　او بود ساقی نہان صدیق را

یعنی عشق شراب تحقیق کو جوش دیتا ہے اور وہ صدیق کے لئے پوشیدہ ساقی ہوتا ہے مطلب یہ کہ ان مضامین حسنہ کا منشا عشق ہے اور وہ ایسی ہی چیز ہے کہ بادۂ تحقیق کو جوش میں لاتی ہے اور وہ عشق صدیقین یعنی اولیاء عارفین کیلئے ساقی اس شراب روحانی کا بن جاتا ہے۔

چون بجوئی تو بتوفیق حسن　　　بادہ آب جان بود ابریق تن

یعنی جب تو توفیق حسن کے ساتھ ڈھونڈھے گا تو شراب جان کیلئے پانی ہو جاوے گی اور بدن لوٹا ہو جاوے گا مطلب یہ کہ جب تو توفیق خیر و خلوص کے ساتھ اوس کا طالب بن جائے تو یہ شراب مذکور روح کے لئے آب حیات بخش بن جاتی ہے اور جسم اوس کا ابریق ہو جاتا ہے جس کے اندر شراب رہتی ہے اور جسم کا مُس آثار عشق ہونا ظاہر ہے۔

چون بیفزاید مئے توفیق را قوت مئے بشکند ابریق را

یعنی جب توفیق کی شراب کو بڑھاتا ہے تو شراب کی قوت لوٹے کو توڑ ڈالتی ہے مطلب یہ کہ پھر جب وہ عشق شراب توفیق کو زائد کر دیتا ہے یعنی آثار عشق کے زیادہ غلبہ کرتے ہیں تو شراب کا زور اس ابریق تن کو توڑ ڈالتا ہے یعنی آثار کثرت کے کہ مناسب تن کے ہیں مغلوب ہو جاتے ہیں اور آثار توحید کے غالب ہوتے ہیں۔

آب گردد ساقی و ہم مست آب خود بگو واللہ اعلم بالصواب

یعنی پانی ہی ساقی بھی ہو جاتا ہے اور مست بھی ہو جاتا ہے خود کہدو واللہ اعلم بالصواب۔ مطلب یہ کہ بس وہی پانی جیسا مشروب تھا وہ ساقی بھی ہو جاتا ہے اور مست آب یعنی شارب بھی ہو جاتا ہے یعنی تمائز مرتبہ التفات سے رخصت ہو جاتا ہے اور اگر حقیقت اوس کی سمجھ میں نہ آوے تو تم اللہ اعلم بالصواب کہدو انکار مت کرو۔

پر تو ساقی ست اندر شیرہ رفت شیرہ بر جوشید رقصاں گشت تفت

یعنی ساقی ہی کا سایہ ہے جو کہ شراب میں گیا شراب نے جوش کیا اور خوب ناچنے لگی مطلب یہ کہ یہ جو اس شیرہ یعنی شراب میں مستی آگئی یہ پرتو ساقی یعنی محبوب حقیقی کا ہے کہ اوس نے اوس میں یہ اثر دیا جس سے شیرہ جوشان اور رقصاں ہو گیا۔

اندرین معنی بپرس آن خیرہ را کہ چنین کے دیدہ بودی شیرہ را

یعنی اس معنی میں کوئی اوس بیہودہ سے پوچھے کہ اوس نے شیرہ کو ایسا کبھی دیکھا تھا مطلب یہ کہ جو لوگ اس عشق موہوب کے منکر ہیں عبد ہی کو خالق افعال کہتے ہیں کالفلاسفۃ والمعتزلۃ ایسے خیرہ و بیباک سے اس مضمون کے بارہ میں ذرا پوچھو تو کہ تو نے شیرہ کو ایسا مست کنندہ کب دیکھا تھا چنانچہ نفس محبت مکتسب مع الحق کے مدعی وہ بھی ہیں جو بوجہ ضعیف ہونے کے مشابہ شیرہ کے ہے مگر وہ دیکھیں کہ کیا اون کی اس محبت میں بھی یہ جوش اہل اللہ کی سی محبت کا ہے پھر اگر یہ موہوب من اللہ نہیں ہے بلکہ مکتسب ہے تو دوسرے مکتسب اوس کے برابر کیون نہیں آگے اس مضمون کی تعلیم کرتے ہیں کہ اسی تصرف پر کیا منحصر ہے سب تصرفات اوس خالق حقیقی ہی کی طرف سے ہیں بس فرماتے ہیں کہ۔

بے تفکر پیش ہر داننده است آنکہ با گردندہ گردانندہ است

یعنی بلا کسی سوچ کے ہر جاننے والے کے سامنے یہ بات ہے کہ ہر متحرک کے ساتھ محرک ہے مطلب یہ کہ بلا تفکر یعنی بداہتہً ہر ذی علم کے سامنے یہ بات ثابت ہے کہ ہر متحرک کے ساتھ کوئی نہ کوئی محرک ہوتا ہے اور

انتہا اوس کا عقلاً حضرت حق تک ہے پس وہی متصرف حقیقی ہوا آگے اس پر مولانا ایک حکایت لاتے ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک شخص ایک عورت پر عاشق تھا اور اوس کو جدائی میں ایک مدت گذر گئی تھی اتفاق سے ایک مرتبہ باغ میں اوس کی معشوقہ مل گئی تو وہ عاشق طالب وصل ہوا لیکن چونکہ وہ معشوقہ عفیفہ تھی اس لئے اوس نے بچنا چاہا تو عاشق نے کہا کہ یہاں کون ہے سوائے ہوا کے اور تو کوئی نظر نہیں آتا معشوقہ نے کہا کہ ارے باؤلے ہوا کو تو چلتے ہوئے دیکھا مگر یہ نہ دیکھا کہ اوس کا چلانے والا بھی ہے اور ہماری ساری حرکتوں کو وہ بھی دیکھ رہا ہے تو دیکھئے معلوم ہوا ہر متحرک کا محرک ضرور ہے چونکہ اس مقام کی تقریر حضرت قبلہ حکیم الامۃ دام ظلہم نے خود بھی تحریر فرمائی تھی لہذا اس کو بعینہ ذیل میں نقل کر دینا مناسب معلوم ہوا - وھوھذا - قولہ " باد و عالم عشق را بیگانگی " - الی قولہ " بے تفکر پیش ہر دانندہ ہست " حاصل اشعار کا یہ ہے کہ عشق کو دونوں عالم سے اجنبیت ہے یعنی اس کے خواص سب موجودات دو عالم سے نرالے ہیں اس میں بے شمار جنون ہیں یہ بیان ہے اسکے بعض خواص کا کہ دونوں عالم کے مصالح کا مبنی ہوش ہے اور یہاں بیہوشی ہے اور بیہوشی متعارف سے بھی یہ بیہوشی دوسری نوع کی ہے اور اس میں جو حیرت ہوتی ہے وہ باعتبار اپنے کنہ کے عام سے پنہاں ہے کیونکہ وہ ذوقی ہے عام اس ذوق سے خالی ہیں اور باعتبار بعض آثار کے ظاہر ہے چنانچہ ظاہر ہے اور شاہان جان یعنی انبیاؑ و اولیا اس کی تمنا اور شوق میں ہیں پس حسرت مجازاً بمعنی تمنا کے ہے اور تمام مذاہب سے الگ اس عشق کا مذہب ہے مذاہب باطلہ سے الگ ہونا تو ظاہر ہے کہ عشق امر حق ہے اور ممکن ہے کہ ہفتاد و دو سے مراد صرف مذاہب باطلہ ہی لئے جاویں اور اگر قطع نظر عدد سے عام مذاہب لئے جاویں تو مذہب حق سے جدا ہونا اس طرح ہے کہ مذہب تو مکتسب اور عقلی ہے اور یہ موہوب اور حالی ہے اور تغائر دونوں کا ظاہر ہے اور عشق ایسی چیز ہے کہ بادشاہوں کا تخت و تاج اس کے سامنے بجائے جلس کے یعنی تکلیف دہ ہے - سماع کے وقت مطرب حق بزبان حال عشق کی صفت میں یہ کہتا تھا کہ تابعیت تو ایک قید ہے اور متبوعیت درد سر ہے چنانچہ ظاہر ہے - یعنی عشق دونوں سے ارفع ہے اور اس میں دونوں سے آزادی ہے کیونکہ یہ دونوں نوع ہیں صحو و ہستی کے اور عشق میں فنا و نیستی ہے پس اس سے ثابت ہوا کہ عشق کیا چیز ہے ایک دریائے فنا ہے دریا سے تشبیہ باعتبار محل غرق ہونے کے ہے اور جس طرح دریا میں کوئی عاقل قدم نہیں رکھ سکتا اس میں بھی عقل شکستہ قدم ہے اور اوس کی اس میں رسائی نہیں چنانچہ فنا کا فوق العقل ہونا ظاہر ہے اور اس تقریر سے بندگی و تابعیت اور سلطنت و متبوعیت کا حال معلوم ہو چکا

ان دونوں حجابوں سے عشق مکتوم ہے کہ وہاں دونوں کا گذر نہیں اسی لئے ان دونوں کو حجاب کہدیا اور ان ہی دو کی کیا تخصیص ہے جو علت ان دونوں کی رسائی نہ ہونے کی ہے یعنی ان دونوں کا فرع ہونا ہستی کے لئے اسی علت سے جتنی اشیاء وجودیہ ہیں سب کا عدم دخل معلوم ہو گیا اسی کو فرماتے ہیں کہ بجائے اس کے کہ ہم بعض اشیاء وجودیہ کا بیان کر رہے ہیں کاش خود ہستی کی زبان ہوتی تو وہ اپنی حقیقت بیان کر کے تمام اشیاء کی حقیقت خاص اس امر میں بیان کر دیتی۔ کہ عشق تک کسی کی رسائی نہیں آگے فرماتے ہیں کہ اس سے بھی حقیقت عشق کی منکشف نہ ہوتی پس بعنوان خطاب فرماتے ہیں کہ اے ہستی کے تکلم یعنی اے ہستی متکلم تو فرضاً عشق کے اُن خواص کو کہ وہاں کسی ہستی کا گذر نہیں جتنا بھی بیان کرے اس سے یہ ہوتا کہ تو اس پر ایک حجاب اور ڈالدیتی۔ یعنی یہ بیان خود ایک حجاب ہو جاتا۔ اور حجاب میں عدم انکشاف ظاہر ہے اور یہ حجاب اس لئے ہو جاتا کہ ادراک عشق کی آفت یعنی مانع یہی دو چیزیں ہیں قال اور حال اور یہ بیان ہستی قال ہوتا اس لئے حجاب ہوتا چنانچہ قال کا مانع ہونا تو ظاہر ہے کہ عشق ایک حال ہے اور قال اس کا مضاد اور حال سے مراد غیر حال عشق ہے جو عشق سے ادون ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ادنیٰ کا حصول ادراک اعلیٰ کے لئے کافی نہیں اور عکس کافی ہے اسلئے ایسا حال بھی مانع ہوگا آگے ایک مثال ہے تکلم ہستی کے رافع حجاب نہ ہو سکنے کی یعنی جس طرح خون کو خون سے نہیں زائل کر سکتے۔ اسی طرح دوسرے حجب اس حجاب یعنی تکلم ہستی سے زائل نہ ہوتے۔ آگے اسی قال کا کشف عشق کے لئے کافی نہ ہوتا بیان کرتے ہیں کہ میں بوجہ اتصاف بہ عشق کے صرف اس کے سودائیوں یعنی عشاق کا محرم ہوں اور مخاطبین سودائی عشق ہیں نہیں اس لئے اُن کے سامنے قال سے اس کی تحقیق کرنا ایسا ہے جیسا قفس میں پھونک مارنا یعنی عبث ولاطائل۔ آگے اس قال میں اپنا کسی قدر مغلوب ہونا اور باوجود اس مغلوبیت کے اس قال کے ترک کا مناسب ہونا بیان کرتے ہیں پس اپنے نفس کو خطاب فرماتے ہیں کہ تو بہت ہی تیز دست دیخود و آشفتہ ہو رہا ہے اے جان یعنی اے نفس تو کس پہلو پر سویا تھا کہ تیرے ہوش درست نہیں ہوتے ہاں ہوش کو سنبھال اور اس قسم کی ایک بات بھی منہ سے مت نکال بلکہ اولاً اس بیہوشی سے نکل اور کسی محرم کو ڈھونڈھ پھر اُس سے کہنے کا مضائقہ نہیں اور علاوہ محرم کے نہ ہونے کے ایک اور مانع بھی اس قال کا پایا جاتا ہے آگے اس کا بیان ہے کہ عاشق ہو کر اور مستی عشق لئے ہوئے اور پھر زبان کھولے ہوئے یہ اجتماع المتنافیین ہے جیسا شتر کا نردبان پر ہونا عادۃً اجتماع المتنافیین ہے۔ آگے اسی قال کا نامناسب ہونا اور دوسرے عنوان سے بیان کرتے ہیں کہ جب عشق کے اسرار و اطوار کو زبان قال ظاہر کرتی ہے تو آسمان بھی جبکہ صعود عمل کے وقت اس پر مطلع ہوتا ہے اس اظہار قال سے توحش کرتا ہے اور دعا کرتا

ہے ...... کریا جمیل الستر استرہ یعنی اے ستار حسن الستر اس راز کو پوشیدہ کر دیجئے اور اس قائل کے قلب میں سکوت کا القاء کر دیجئے یہاں تک مولانا نے حکیمانہ رائے دی ہے کہ اس کا اخفار کرنا چاہئے۔ آگے آثار عشق کا آثار حکمت پر غلبہ ہوگیا اس غلبہ و جوش میں کہتے ہیں کہ کیسا اخفار اس راز کی تو ایسی مثال ہے جیسے اون اور روئی میں آگ کہ اس کے اندر مخفی کرنے سے زیادہ ظاہر ہو گی کہ پہلے تو اپنی ہی جگہ میں تھی روئی کے اندر رکھنے سے روئی کے حیز کو بھی گھیر لیا بلکہ اُس کے نواح کو بھی تو بہت ہی پھیل گئی اسی طرح جب میں کوشش کرتا ہوں کہ اس کے راز کو مخفی کروں تو وہ پرچم بلند کیطرح ظاہر ہوتی ہے کہ دیکھو میں یہ ہوں مراد اس ظہور سے وہ ظہور نہیں جس کے اصدار سے اوپر منع کیا گیا ہے کہ وہ تو اثر ہے اظہار مکتسب کا بلکہ یہ دوسرا ظہور ہے جس کا اصدار حضرت حق سے ہوا ہے یعنی خود وجود واجب کا ظہور تکوینی مظاہر کونیہ میں اور اس میں ایک قسم کا استقال ہے یعنی گو میں عشق کا اخفار کروں مگر خود ہی اُس کا اس طرح ظہور ہو رہا ہے کہ وجود حق ظاہر ہے۔ اور چونکہ یہی ظہور وجود عشاق حق کی نظر میں ظہور اسرار عشق ہے اس لئے اس کا نام ظہور عشق رکھا گو عوام سے وہ اس حیثیت سے مستور ہے مگر عشاق کی نظر میں یہی وجود کا ظہور عین عشق کا ظہور ہے اس بنا پر اس مضمون کو بعنوان استدراک لایا گیا کہ کیسا اخفا الخ اور جب میں کوشش کرتا ہوں الخ اور اسی مضمون کی آگے تاکید ہے کہ وہ عشق علی رغم انفی میرے دونوں کان پکڑ کر کہتا ہے کہ مختل الدماغ تو راز عشق کو کیونکر مخفی کرتا ہے لے مخفی کر وہ مخفی ہو ہی نہیں سکتا جبکہ وجود واجب کا خود ظہور ہو چکا اور وہی راز عشق کا ظہور ہے۔ اور اس کو ظہور عشق کہنا ایسا ہے جیسا بعض اہل حال نے لکھا ہے کہ وحدۃ الوجود کا اخفار کیوں کیا جاوے جبکہ لا الہ الا اللہ کا وہ مدلول ہے اور لا الہ الا اللہ کا اعلان منائر اور منابر اور محاریب میں کیا جاتا ہے آگے ایک مکالمہ ہے جو اسی معنی پر مبنی ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ مولانا بطون سر عشق کو راجح کہہ رہے ہیں وقوعاً بھی کہ با وجود ظہور کے پھر وہ باطن ہی ہے اور استدعاءً بھی کہ محبوب حقیقی سے اسی کی درخواست کرتے ہیں اور محبوب حقیقی اس کے ظہور کو راجح کر رہا ہے اور در حقیقت یہ ظہور و بطون دونوں مجتمع ہیں پس یہ محض عنواناً مکالمت ہے معنوں میں مزاحمت نہیں اور مجموعہ کلامین سے مقصود یہ بتلانا ہے کہ اگر بصیرت ہو تو حق تعالیٰ کا ظہور وجود عشاق کی نظر میں عین شہود ہے اور اگر بصیرت نہ ہو تو ہر شئے حجاب مقصود ہے وہ مکالمہ یہ ہے کہ میں اس عشق سے کہتا ہوں کہ تو جو مجھ پر انکار کرتا ہے کہ تو مخفی نہیں کر سکتا تو میں یہ کہتا ہوں کہ تو ظاہر بھی نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ تو اگرچہ ظہور میں جوش کر رہا ہے لیکن روح کی طرح من وجہٍ ظاہر ہے اور من وجہٍ باطن تو ظہور تام تو میسر نہ ہوا۔ چنانچہ ظاہر ہے کہ وجود حق

آثار سے ظاہر ہے مگر کنہ اس کی نامعلوم پس پورا ظاہر نہ ہوا۔ بلکہ غلبہ بطون ہی کو رہا وہ جواب میں کہتا ہے کہ میرے ظہور کو ترجیح ہے اس لئے کہ میں مشابہ مئے انگور کے ہوں جو مرتبہ بطون فی العنب سے نزول کر کے متلبس بالدن یعنی موضوع درخم ہو جاوے اور پھر بزم میں آکر مستی اور تالیاں بجانیکا سبب بن جاوے جو صاف ظہور ہے اسی طرح بطون سے میرا تن معنی وجود یعنی ذات مجازاً مظاہر میں ظاہر ہو گیا۔ اور محسن اس مجاز کا اعتبار ہے جانب مشبہ کا کہ اس کا تعین مصداق تن کا ظاہر ہے پھر میں اُس سے بطور استدعا کہتا ہوں کہ قبل اس کے کہ تو ادراک خلائق کا مرہون یعنی مدرک ہو جاوے اپنے کو باخفائے ممکن مخفی کر لے۔ پس عامل زان پیش کا مقدر ہے اور مخفی اس لئے کر لے تاکہ اُس مدرک پرستی کی آفت نہ آجاوے یعنی اندیشہ ہے کہ کبھی یہ ظہور وجود ظہور شہود تک کسی شخص کے اعتبار سے پہونچ جاوے اور وہ مغلوب السکر ہو کر آفت شطح میں مبتلا نہ ہو جاوے اس لئے اس ظہور کو مستور کر لے وہ جواب میں کہتا ہے کہ خواہ کچھ ہی ہو قیامت خاصہ یا عامہ تک تو یہ ظہور ضرور ہی رہے گا الاول باعتبار کل واحد والثانی باعتبار المجموع اس کو اس عنوان سے فرماتے ہیں کہ مظاہر کیوا سطہ سے جس کو جام لطیف آشام سے اس لئے تعبیر کیا کہ مئے کا ظہور بواسطہ جام کے ہوتا ہے کہ اُس میں وہ مئے لطیف بھر بھر کر پیتے ہیں مجازاً آلہ آشامیدن کو آشامندہ کہدیا پس وہ جام مظہر ہوتا ہے مئے کا اسی طرح ان مظاہر کے واسطہ سے تجلی وجود موجب سیرابی طالبان تجلی ہوتی ہے۔

غرض یہ کہ ان مظاہر کے واسطہ سے نماز شام یعنی اختتام آجال تک تو میں نہار کا قرین یعنی متجلی اور ظاہر ضرور ہی رہوں گا پھر نفخ صور پر باطن محض ہو جاؤنگا۔ اور تیری درخواست بھی پوری کردونگا گو پھر ظہور ثانیا ہو جاوے مگر خیر ایک بار تو بطون محض ہو جاویگا۔ یہاں مکالمہ ختم ہو گیا اور محبوب ہی کی بات درخواست کنندہ کی ایک تسلی منظوری بمیعاد معین پر غالب رہی۔ اب مولانا جوش عشق میں اس وعدۂ مذکورہ منظوری بطون کے متعلق کہتے ہیں کہ جب وہ شام موعود آوے گی اور میرے جام یعنی میری ہستی کو کہ ایک مظہر خاص ہے وہ شام نہان خانہ عدم میں مخفی کرنا چاہے گی تو میں اُس شام سے کہوں گا کہ مہربانی کر کے میرا جام واپس دے کہاں لے چلی کیونکہ میری شام نہیں آئی یعنی تو ہر چند کہ شام ہے مگر تو میری شام نہیں ہے پس تیرا آنا میری شام کا آنا نہیں ہے میرا جام تو نہیں لے سکتی مطلب یہ کہ میری قیامت فناء کے مرتبہ میں آچکی ہے اور اُس فنا کے بعد بقاء سرمدی نصیب ہو چکی ہے اب میں استثناء الامن شاء اللہ میں داخل ہوں۔ حاصل یہ ہوا کہ یہ جو وعدہ بطون محض کا ہے یہ عالم کے اعتبار سے ہے مجھ سے محبوب حقیقی مخفی نہ ہو گا کیونکہ میری درخواست بھی انھیں کے

اعتبار سے بھی جن کے لئے ظہور محتمل ابتلاء بآفت شلخ تھا دست منہم آگے ایک حسن التعلیل ہے کہ میں اس لئے
اُس سے اپنا جام واپس لے لونگا کہ اُس میں شراب تجلی دائمی پیوں کیونکہ شراب کو عربی میں مدام کہتے ہیں
کیونکہ وہ چھوٹتی نہیں۔ دائماً پی جاتی ہے پس اس کا مقتضا بھی یہی ہے کہ میرا شرب کبھی منقطع نہ ہو۔ اور
عدم واپسی میں انقطاع لازم آتا ہے اس لئے بھی واپس ملنا مجھکو ضرور ہے یہاں مضمون مقصود مقام
ختم ہوگیا آگے ان مضامین کے حسن پر نظر کرکے ایک تفریع فرماتے ہیں کہ ان مضامین حسنہ کا منشاء
عشق ہے اور عشق ایسی ہی چیز ہے کہ وہ بادۂ تحقیق کو جوش میں لاتی ہے اور وہ عشق صدیقین یعنی
اولیاء عارفین کے لئے ساقی اس شراب روحانی کا بن جاتا ہے۔ جب تو توفیق خیر و خلوص کی ساتھ اسکا
طالب بن جاوے تو یہ شراب مذکور روح کے لئے آب حیات بخش بن جاتی ہے اور جسم اس کا ابریق
ہوجاتا ہے جس کے اندر شراب رہتی ہے اور جسم کا محل آثار عشق ہونا ظاہر ہے۔ پھر جب وہ عشق شراب
توفیق کو زائد کردیتا ہے یعنی آثار عشق زیادہ غلبہ کرتے ہیں تو اُس شراب کا زور اس ابریق تن کو توڑ
ڈالتا ہے یعنی آثار کثرت کے کہ مناسب تن کے ہیں مغلوب ہوجاتے ہیں اور آثار توحید کے غالب ہوتے
ہیں۔ پس وہی پانی جیسا مشروب تھا وہ ساقی بھی ہوجاتا ہے اور مست آب یعنی شارب بھی ہوجاتا ہے
یعنی تمائز مرتبہ التفات سے رخصت ہوجاتا ہے اور اگر حقیقت اُس کی سمجھ میں نہ آوے تو تم اللہ اعلم بالصواب
کہدو۔ انکار مت کرو۔ اور یہ جو اس شیرہ یعنی شراب میں مستی آگئی یہ بھی تو ساقی یعنی محبوب حقیقی کا ہے کہ
اُس نے اس میں یہ اثر دیا اور یہ ظاہر ہے جس سے شیرہ جوشان اور رقصاں ہوگیا اور جو لوگ اس عشق موہوب
کے منکر ہیں عبد ہی کو خالق افعال کہتے ہیں کالفلاسفۃ والمعتزلۃ ایسے خیرہ و بے باک سے اس مضمون کے
بارہ میں ذرا پوچھو تو کہ تو نے شیرہ کو ایسا مست کنندہ کب دیکھا تھا چنانچہ نفس محبت مکتسب مع الحق
کے مدعی وہ بھی ہیں جو بوجہ ضعیف ہونے کے مشابہ شیرہ کے ہے۔ مگر وہ دیکھیں کہ کیا اُنکی اس محبت میں
بھی یہ جوش اہل اللہ کی سی محبت کا ہے پھر اگر یہ موہوب من اللہ نہیں ہے بلکہ مکتسب ہے تو دوسرے
مکتسب اس کی برابر کیوں نہیں آگے اسی مضمون کی تعمیم کرتے ہیں کہ ایک اسی تصرف پر کیا منحصر ہے
سب تصرفات اُسی خالق حقیقی کی طرف سے ہیں پس فرماتے ہیں کہ بلا تفکر یعنی بداہتہً ہر ذی علم کے سامنے
یہ بات ثابت ہے کہ ہر متحرک کے ساتھ کوئی نہ کوئی محرک ہوتا ہے اور انتہا اس کا عقلاً حضرت حق تک ہے
پس وہی متصرف حقیقی ہوا۔ انتہی۔

# شرح حبیبی

یک جوانے بر زنے مجنون بدہ است — روز و شب بیخواب و بیخود آمدہ است
بیدل و شوریدہ ہم مجنون و مست — می ندادش روزگار وصل دست
بس شکنجہ کرد عشقش بر زمین — خود چرا دارد ز اول عشق کین
عشق از اول چرا خونی بود — تا گریزد آنکہ بیرونی بود
چون فرستادے رسولے پیش زن — آن رسول از رشک گشتے راہزن
ور بسوئے زن نبشتے کاتبش — نامہ را تصحیف خواندے نائبش
ور صبا را پیک کردے در وفا — از غبارے تیرہ گشتے آن صبا
رقعہ گر بر پر مرغے دوختے — پر مرغ از تف رقعہ سوختے
راہہائے چارہ را غیرت ببست — لشکر اندیشہ را رایت شکست
بود اول مونس غم انتظار — آخرش بشکست کہ ہم انتظار
گاہ گفتے کاین بلائے بے دوا است — گاہ گفتے نے حیات جان ما است
گاہ ہستی زو برآوردے سرے — گاہ او از نیستی خوردے برے
گاہ فریادش بگردون برشدے — گر خیال دلبرش ہمدم بدے
چونکہ بروے سرد گشتے این نہاد — جوشش کردے گرم چشمہ اتحاد
چونکہ با بے برگئے غربت بساخت — برگ بے برگی بسوے او بتاخت
خوشہہائے فکرتش بیگاہ شد — شہروان را رہنما چون ماہ شد
اے بسا طوطے گویائے خمش — اے بسا شیرین روان رو ترش
رو بگورستان دمی خامش نشین — آن خموشان سخنگو را ببین
لیک اگر یک رنگ بینی خاکشان — نیست یکسان حالت چالاکشان
شحم و لحم زندگان یکسان بود — آن یکے غمگین دگر شادان بود
تو چہ دانی تا نہ نوشی قالشان — زانکہ پنہان است بر تو حالشان
بشنوی از قال ہائے وہوئے را — کے بہ بینی حالت صد توئے را
نقش شان یکسان بضدہا متصف — خاک ہم یکسان روان شان مختلف

ہم چنین یکسان بود آواز ہا — آن یکے پُر درد وان پر ناز ہا
بانگ اسپان بشنوی اندر مصاف — بانگ مرغان بشنوی اندر مطاف
آن یکے از حقد دیگر زار تباط — آن یکے از رنج و دیگر از نشاط
ہر کہ دور از حالت ایشان بود — پیشش آن آوازہا یکسان بود
آن درختے جنبد از زخم تبر — وان درخت دیگر از باد سحر
بس غلط گفتم زدیگ مردہ ریگ — زانکہ سر پوشیدہ میجوشید دیگ
جوش و نوشش ہر کست گوید بیا — جوشش صدق و جوشش تزویر دریا
گر نداری دیدہ ہائے رہ شناس — رو دماغے دست آور بو شناس
آن دماغے کہ بران گلشن تند — چشم یعقوبان ہمو روشن کند
ہین بگو احوال آن خستہ جگر — کز بخاری دور ماندیم اے پسیر

ایک جوان ایک عورت پر دیوانہ ہوگیا تھا اور اس وجہ سے نہ رات دن کھاتا تھا اور نہ سوتا تھا وہ دل دادہ اور شوریدہ اور دیوانہ اور مست تھا مگر اوس کو زمانہ وصل میسر نہ آتا تھا عشق نے اوس کو بہت کچھ سزا دی تم پوچھوگے کہ اوس نے ایسا کیوں کیا وجہ یہ ہے کہ ابتداء میں عداوت ظاہر کرنا اوس کی عادت ہے اس پر تم سوال کروگے کہ اچھا ابتدا میں وہ خونی کیوں ہوتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ امتحان ہو جائے اور عاشق صادق اور بوالہوس میں تمیز ہو جاوے اور بیگانہ بھاگ جاوے غرض اوس کی یہ حالت تھی کہ جب وہ کوئی قاصد عورت کے پاس بھیجتا تو وہ رسول خود عاشق ہو جاتا اور رشک سے اوس کے حق میں نیش زنی کرتا اور اگر اوس کا منشی عورت کے پاس کوئی خط لکھتا تو عورت کا پیشکار اوس کو الٹ پلٹ پڑھ دیتا تاکہ اوسکے دل پر اثر نہ ہونے پائے اور اگر باد صبا کو قاصد بناتا تو وہ بھی غبار سے مکدر ہو جاتی اور اوس کا مدعا ظاہر نہ لاتی اگر کسی مرغ نامہ بر کے پر میں خط باندھ کر بھیجتا تو پر مرغ رقعہ کی حرارت سے جل جاتا غرضیکہ غیرت عشق نے امتحان کے لئے مقصد برآری کی تمام راہیں بند کر دیں اور لشکر فکر کے جھنڈے کو توڑ پھوڑ کر اوس کو شکست دیدی یعنی کوئی تدبیر اوس کی سمجھ میں نہ آتی تھی ابتداءً مونس غم انتظار تھا مگر اب وہ بھی درہم برہم ہوگیا کون درہم برہم ہوگیا وہ انتظار جو اوس کو سنبھالے ہوئے تھا پس وہ عجیب ضیق میں مبتلا تھا کبھی کہتا تھا کہ کیا بلائے بے درماں پیچھے لگ گئی کبھی کہتا تھا نہیں جی بلائے بے درماں کیوں ہے یہ تو ہمارے جان کی لئے زندگی ہے کبھی ہستی غلبہ کرتی تھی اور خواہشات کا ہجوم ہوتا تھا کبھی فنا سے متمتع ہوتا اور رضائے محبوب پر راضی ہوتا اور اپنی خواہشات کو اوسکے تابع کر دیتا کبھی اتنا چلاتا کہ شور و فریاد آسمان تک

پہونچتا اور کبھی خیال سے تسکین حاصل کرتا اور شور و شیون موقوف کرتا جبکہ اپنا وجود اوسے بے مزہ معلوم ہوتا تو چشمۂ اتحاد کو سخت جوش ہوتا اور فنافی المحبوب کا طالب ہوتا۔ الحاصل جبکہ اوس نے بے سامانی غربت سے میل کیا تو سامان بے سامانی اوس کو حاصل ہوگیا۔ اوس کی فکر کی خوشی خاشاک خیالات بیہودہ سے صاف ہوگئے اور خیالات حسنہ رہ گئے۔ اس طریقہ سے وہ ناواقفوں اور عشق سے نامحرموں کا ہادی ہوگیا اور اون کے لئے ایک بہتر نمونہ بن گیا۔ اب مولانا مضمون ارشادی کیطرف انتقال فرماتے ہیں اور اہل اللہ اور مدعیان ولایت میں تمیز کرنے کی ضرورت اور اوس کا طریقہ بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ لوگوں کی حالتیں مختلف ہیں بعض تو بظاہر طوطی کی طرح بولتے ہیں مگر باطن میں خاموش ہیں بظاہر خوش ہیں مگر باطن میں غموں کا انبار لگا ہوا ہے اور بہت سے ایسے ہیں کہ بظاہر مکدر ہیں مگر دل میں خوش وخرم ہیں نیز تم قبرستان میں جاؤ اور تھوڑی دیر تک خاموش بیٹھو اور اوس شہر خموشان کے رہنے والوں کو دیکھو گو بظاہر تم کو سب یکساں معلوم ہوں گے مگر سب کی حالت یکساں نہیں ہے اور دیکھو زندوں کی چربی اور گوشت وغیرہ یکساں ہے لیکن باہم فرق ہے ایک خوش ہے دوسرا رنجیدہ تم کو اون کی اصلی حالت نہیں معلوم ہوسکتی جب تک کہ تم اون کی گفتگو نہ سنو کیونکہ اون کی حالت تم سے پوشیدہ ہے جو بدون ظاہر کئے معلوم نہیں ہوسکتی اب ہم ترقی کرکے کہتے ہیں کہ گفتگو سے بھی صحیح صحیح حالت نہیں معلوم ہوسکتی کیونکہ اوس سے تو صرف آواز معلوم ہوتی ہے حالت مخفیہ کا حال اوس سے یقینی طور پر کیسے معلوم ہوسکتا ہے اور سنو صورتیں اور ہماری تصویریں یکساں ہیں مگر اوصاف متضاد ہیں ہماری خاک بھی یکساں ہے لیکن ارواح مختلف ہیں علیٰ ہذا آوازیں نفس صورت میں یکساں ہیں لیکن باہم اختلاف بھی ہے ایک پُردرد ہے تو دوسری ناز بھری دیکھو تم جنگ میں گھوڑوں کی آوازیں بھی سُنتے ہو اور اُڑتے ہیں جانوروں کی بھی تو آواز ہونے میں تو دونوں یکساں ہیں مگر گھوڑوں کی آوازیں کینہ سے ناشی ہیں در جانوروں کی آپس کے ارتباط اور میل سے اور گھوڑوں کی آوازیں رنج سے ناشی ہیں اور جانوروں کی خوشی سے مگر جو شخص اون کی حالت سے ناواقف ہے وہ تمیز نہیں کرسکتا۔ اوس کے نزدیک ہر دو آوازیں برابر ہیں اور سنو ایک درخت کلہاڑے کے صدمہ سے ہلتا ہے اور دوسرا باد سحری سے پس باوجودیکہ ہلنے میں دونوں یکساں ہیں مگر ہر دو حرکتوں میں زمین آسمان کا فرق ہے چونکہ اتحاد صورت کے ساتھ اختلاف اوصاف ہوتا ہے اور اوصاف مخفی ہوتے ہیں اسلئے مجھے اجسام سے بہت کچھ دھوکے ہوئے ہیں کیونکہ سرپوش ڈھکی ہوئی ہانڈی پکتی ہے کیا معلوم اوس میں کیا چیز پک رہی ہے دیکھو لوگوں کا ظاہری جوش وخروش تم کو اپنی طرف بلائے گا۔ مگر اس میں بعض جوش صادق ہوگا اور بعض جوش فریب اور دکھاوا۔ اوسوقت

تم کو لغزش ہو جانے کا بہت بڑا احتمال ہے پس اول تو تم کو چشم باطنی سے کام لینا چاہئے اور اگر پہچاننے والی آنکھیں نہ ہوں تو کوئی دماغ حاصل کرنا چاہئے جو ہر ایک کی بو کو پہچانتا ہو یعنی وہ دماغ جو گلشن عشق یا گلشن محبوب حقیقی سے تعلق رکھتا ہو اور عشاق کے آنکھوں کو روشن کرتا ہو خواہ اس طرح کہ تم خود اپنے کو ایسا بنا لو یا اس طرح کہ شیخ کا دامن پکڑو (والاول اظہر) اچھا اب اُس عاشق خستہ جگر کی حالت بیان کرنی چاہئے کیونکہ بخاری کا قصہ تو بہت دور چلا گیا۔

# شرح شبیری

## اوس عاشق دراز ہجر اور بسیار امتحان کی حکایت

یک جوانے بر زنے مجنون بُدست روز و شب بیخواب و بیخور آمدست

یعنی ایک جوان ایک عورت پر دیوانہ ہو گیا تھا رات دن بیخواب اور بے کھانے کے تھا۔

بیدل و شوریدہ ہم مجنون و مست می ندادش روزگار وصل دست

یعنی بیدل اور پریشان اور مجنون اور مست زمانہ وصل کا اوس کو اپنا ہاتھ نہ دیتا تھا۔

بس شکنجہ کرد عشقش بر زمین خود چرا دارد ز اول عشق کین

یعنی عشق نے اوس کو زمین پر بہت کھینچا تھا (مولانا بطور سوال کے فرماتے ہیں) کہ عشق اول ہی کیوں کینہ رکھتا ہے۔

عشق از اول چرا خونی بود تا گریزد آنکہ بیرونی بود

یعنی عشق اول ہی سے کیوں خونی ہوتا ہے (خود ہی جواب دیتے ہیں) تا کہ جو شخص باہر کا ہے بھاگ جاوے۔ مطلب یہ کہ عشق اول ہی سے جو سختیاں شروع کر دیتا ہے اوس میں یہ مصلحت ہے کہ جو عاشق صادق ہے وہ تو باوجود ان سختیوں کے بھی کہیں نہیں جاویگا اور جو عاشق صادق نہیں وہ گھبرا کر نکل بھاگیگا

چون فرستادے رسولے پیش زن آن رسول از رشک گشتی راہزن

یعنی اگر عورت کے پاس کوئی قاصد بھیجتا تو وہ قاصد رشک کی وجہ سے راہزن ہو جاتا مطلب یہ کہ قاصد صاحب خود عاشق ہو جاتے تھے۔

ور بسوئے زن نبشتی کاتبش نامہ را تصحیف خواندی نائبش

یعنی اور اگر عاشق کا منشی عورت کی طرف (اُس عاشق کی طرف سے) کچھ لکھتا تو اوس عورت کا نائب

اوس کو بگاڑ کر پڑھنا۔

ور صبا را پیک کردے در وفا　　　　از غبار سے تیرہ گشتی آن صبا

یعنی اور اگر صبا کو وفا میں قاصد بناتا تو وہ صبا کسی غبار کی وجہ سے تاریک ہو جاتی۔

رقعہ گر بر پر مرغے دوختی　　　　پر مرغ از تف رقعہ سوختی

یعنی اور اگر کسی جانور کے پر میں کوئی رقعہ سی دیتا تو رقعہ کی گرمی کی وجہ سے جانور کا پر جل جاتا۔

راہہا ئے چارہ را غیرت ببست　　　　لشکر اندیشہ را رایت شکست

یعنی تدبیر کے رستوں کو غیرت (عشق) نے باندھ دیا اور اندیشہ کے لشکر کا جھنڈا توڑ دیا۔ مطلب یہ کہ اب وہاں تک وہم کی بھی رسائی نہ تھی اور کوئی تدبیر وصل وہم میں بھی نہ آتی تھی۔

بود اول مونس غم انتظار　　　　آخرش بشکست کہ ہم انتظار

یعنی اول تو انتظار (محبوب) غم کا انیس تھا (لیکن) آخر اوس کو بھی توڑ دیا کیونکہ انتظار کہاں تک۔

گاہ گفتی کاین بلائے بے دواست　　　　گاہ گفتی نے حیات جان ماست

یعنی کبھی کہتا کہ یہ بلائے بے درماں ہے اور کبھی کہتا کہ نہیں میری جان کے لئے زندگی ہے۔

گاہ ہستی زو بر آوردی سرے　　　　گاہ او از نیستی خوردی برے

یعنی کبھی تو ہستی اوس میں سے سر نکالتی اور کبھی نیستی سے وہ پھل کھاتا مطلب یہ کہ کبھی تو یاد محبوب میں بالکل فنا ہو جاتا اور کبھی اوس کو اپنے بھی ہوش و حواس رہتے۔

گاہ فریادش بگردوں بر شدی　　　　گہ خیال دلبرش ہمدم بدی

یعنی کبھی تو اوس کی فریاد آسمان تک پہونچتی اور کبھی دلبر کا خیال اوس کا ساتھی ہوتا۔

چونکہ بر وے سرد گشتے این نہاد　　　　جوش کردے گرم چشمہ اتحاد

یعنی جبکہ اوس کے اوپر یہ ذات ٹھنڈی ہو جاتی تو اتحاد کا تیز چشمہ جوش کرتا۔ مطلب یہ کہ اگر کبھی جوش عشق کم ہو جاتا تو محبوب سے وصل کا جوش ہوتا۔

چونکہ با بی برگے غربت بساخت　　　　برگ بے برگی بسوئی او بتاخت

یعنی جبکہ غربت کی بے سامانی کے ساتھ موافقت کی تو بے سامانی کا سامان اوس کی طرف دوڑا۔

خوشہائے فکرتش بیگاہ شد　　　　شب رواں را رہنما چوں ماہ شد

یعنی اوس کی فکر کی خوشی صاف ہوگئی رات کے چلنے والوں کی لئے چاند کی طرح رہنما ہو گیا۔ مطلب یہ کہ چونکہ راتوں کو جاگتا تھا اور اکثر عشاق رات کو نہیں سوتے تو اوس کا عشق اس قدر بڑھ گیا تھا کہ یہ

اور عشاق کو بھی عشق کے راستے بتلاتا تھا۔

اے بسا طوطئے گویائے خمش | اے بسا شیرین روان روترش

یعنی بہت سی طوطیاں (حقیقت میں) بولنے والی ہیں اور (ظاہر میں) خاموش ہیں اور بہت سے شیرین جان (مگر) روترش ہیں مطلب یہ کہ بہت سے ایسے لوگ ہیں کہ وہ بظاہر خاموش رہتے ہیں لیکن اون کی یہ خاموشی ہی بولنا ہے اس لئے کہ انکی حالت ہی سے اون کی باتیں معلوم ہوتی ہیں آگے اس کے ایک مثال دیتے ہیں

رو بگورستان دمے خامش نشین | آن خموشان سخن گو را ببین

یعنی قبرستان میں جا اور ایک دم چپکا بیٹھ اور اون میں باتیں کرنے والے خاموش لوگوں کو دیکھ۔

لیک اگر یکرنگ بینی خاک شان | نیست یکسان حالت چالاک شان

لیکن اگر تم اون کی خاک یکساں دیکھو تو اون کی چستی کی حالت یکساں نہیں ہے۔ مطلب یہ کہ اگر تم اوپر سے قبر کو سب کی یکساں دیکھو تو اون کے اندرونی حالت تو یکساں نہیں ہے اوس سے عبرت حاصل کرو اوس کی ایسی مثال ہے۔

لحم و شحم زندگان یکسان بود | آن یکے غمگین دگر شادان بود

یعنی گوشت پوست زندوں کا یکساں ہوتا ہے مگر ایک غمگین اور دوسرا خوش ہوتا ہے۔

تو چہ دانی تا نہ نوشی قال شان | زانکہ پنہانست بر تو حال شان

یعنی تو کیا جانے جب تک کہ تو اون کی باتیں نہ سنے اسلئے کہ تجھ پہ اون کا حال تو پوشیدہ ہی ہے۔

بشنوی از قال ہائے وہوے را | کے بہ بینی حالت صد توے را

یعنی باتوں میں تم ہائے وہو کو سن لے مگر سو تہ کی حالت کو کب دیکھے گا۔

نقش ما یکسان بضدہا متصف | خاک ہم یکساں روان شان مختلف

یعنی نقش ہمارے یکساں ہیں اور اضداد کیساتھ متصف ہیں خاک بھی یکساں ہیں اور جان اونکی مختلف ہے (خاک سے مراد ظاہر بدن ہے)۔

ہم چنیں یکساں بود آوازہا | آن یکے پر درد و آن پر نازہا

یعنی اسی طرح آوازیں یکساں ہوتی ہیں اور وہ ایک درد سے بھری ہوئی ہوتی ہے اور وہ دوسری ناز ونسے بھری ہوئی۔

بانگ اسپان بشنوے اندر مصاف | بانگ مرغان بشنوے اندر مطاف

یعنی گھوڑوں کی آواز لڑائی میں سنتے ہو اور پرواز میں جانوروں کی آواز سنتے ہو۔

آن یکے از حقد و دیگر ز ارتباط | آن یکے از رنج دیگر از نشاط

یعنی وہ ایک کینہ کیوجہ سے ہوتی ہے اور دوسری اُلفت کیوجہ سے اور وہ ایک رنج کیوجہ سے اور دوسری خوشی کیوجہ سے۔

ہر کہ دور از حالت ایشان بود  پیشش آن آوازہا یکسان بود

یعنی جو کوئی کہ اونکی حالت سے دور ہوتا ہے تو اوس کے سامنے وہ سب آوازیں یکساں ہی ہوتی ہیں۔

آن درختے جنبد از زخم تبر  وان درخت دیگر از باد سحر

یعنی وہ ایک درخت کلہاڑی کے زخم سے ہلتا ہے اور وہ دوسرا درخت صبح کی ہوا کی وجہ سے ہلتا ہے۔

بس غلط گشتم ز دیگ مردہ ریگ  زانکہ سر پوشیدہ می جوشید دیگ

یعنی ایک بیکار دیگ کی وجہ سے بہت غلط ہو گیا میں اس لئے کہ ہنڈیا ڈھکی ہوئی جوش کر رہی تھی مطلب یہ کہ بہت لوگوں کے ظاہری بدن کو دیکھ کر دہوکہ ہو چکا ہے کیونکہ اندر کی حالت کا تو کچھ پتا نہیں چلا بس دہوکہ کھا گئے۔

جوش و نوش ہر کست گوید بیا  جوش صدق و جوشش تزویر و ریا

یعنی جوش اور نوش ہر شخص کا تجھکو کہتا ہے کہ آ صدق کا جوش دہوکا اور ریا کا جوش یعنی ہر کس و ناکس اپنی طرف کھینچتا ہے۔

گر نداری دیدہائے روشناس  رو دماغے دست آور بو شناس

یعنی اگر تو پہچاننے والی آنکھ نہیں رکھتا تو جا کوئی دماغ بو کا پہچاننے والا لا۔

آن دماغے کہ بران گلشن تند  چشم یعقوبان ہم او روشن کند

یعنی ایسا دماغ جو اوس گلشن پر تنے اور یعقوبوں (یعنی عاشقوں) کی آنکھ کو بھی روشن کرے مطلب یہ کہ ایسے دماغ کو تلاش کر جو محبوب کا بھی پتہ دے اور تمہاری آنکھ بھی روشن کر دے۔

ہین بگو احوال آن خستہ جگر  کز بخاری دور ماندیم اے پسر

یعنی ہاں اوس خستہ جگر کا حال بیان کر دکیونکہ اے صاحبزادے ہم بخاری سے تو دور ہو گئے یعنی بخاری کا قصہ تو دور گیا اب اسی کو بیان کر لو۔

## شرح حبیبی

کان جوان در جستجو بُد ہفت سال  از خیال وصل گشتہ چون خیال

سایۂ حق بر سر بندہ بود  عاقبت جویندہ یابندہ بود

چون ز چاہے می کنی ہر روز خاک  عاقبت اندر رسی در آب پاک

جمله دانند این اگر تو نگروی  هرچه می کاریش روزی بدروی
سنگ بر آهن زدی آتش بجست  این بباشد ورنه باشد نادرست
آنکه روزی نیستش بخت و نجات  ننگرد عقلش مگر در نادرات
کان فلان کس کشت کرد و بر نداشت  وان صدف برد و صدف گوهر نداشت
بلعم باعور و ابلیس لعین  سود نامدشان عبادتها و دین
صد هزاران انبیا و رهروان  ناید اندر خاطر آن بدگمان
این دو را گیرد که تاریکی دهد  در دلش ادبار جز این کے نهد
بس کسا که نان خورد دلشاد او  مرگ او گردد بگیرد در گلو
پس تو اے ادبار رو هم نان مخور  تا نیفتی همچو او در شور و شر
صد هزاران خلق نانها می خورند  زور می یابند و جان می پرورند
تو بدان نادر کجا افتادهٔ  گر نه محرومی و ابله زادهٔ
این جهان پر آفتاب و نور ماه  تو بهشته سر فرو برده بچاه
که اگر حق است پس کو روشنی  سر ز چه بردار بنگر اے دنی
جمله عالم شرق و غرب آن نور یافت  تا تو در چاهی نخواهد بر تو تافت
چه رها کن رو بایوان و کروم  کم ستیز اینجا بدان کاللج شوم
هین مگو کاینک فلانے کشت کرد  در فلان سال و ملخ کشتش بخورد
پس چرا کارم که اینجا خوف هست  پس چرا افشانم این گندم ز دست
هین مکن استیزه رو در کار کن  با توکل کشت کن بشنو سخن
هر که استیزه کند بر سر فتد  آن چنان کو بر نخیزد تا ابد
وانکه او نگذاشت کشت و کار را  پر کند کوری تو انبار را
زین زبان بگذر زمانی باز ران  جانب احوال آن عاشق جوان
چون درے می کوفت او از سلوتے  عاقبت دریافت روزی خلوتے
جست از بیم عسس او شب بباغ  یار خود را یافت با شمع و چراغ
گفت سازنده سبب را آن نفس  اے خدا تو رحمتے کن بر عسس
ناشناسا تو سببها کردهٔ  از در دوزخ بهشتم بردهٔ

